# سنن نسائی شریف مترجم

تالیف

امام ابوعبدالرحمٰن احمد بن شعیب النسائی

مترجم: مولانا خورشید حسن قاسمی

جلد دوم

مکتبۃ العلم
۱۸۔ اردو بازار لاہور پاکستان

مَا اٰتٰکُمُ الرَّسُوْلُ فَخُذُوْہُ وَمَا نَھٰکُمْ عَنْہُ فَانْتَھُوْا

اللہ کے رسول جو کچھ تم کو دیں، اسکو لے لو، اور جس سے منع فرمائیں اس سے باز آجاؤ

# سُنن نسائی شریف مترجم

جلد دوم

تالیف: امام ابو عبد الرحمٰن احمد بن شعیب النسائی

مترجم: مولانا خورشید حسن قاسمی

نظرِ ثانی: حافظ محبوب احمد خان
مولانا حکیم محمد عبد الرحمٰن جامی (ایم اے علوم اسلامیہ)

ناشر

مکتبۃ العلم

۱۸- اردو بازار ۰ لاہور ۰ پاکستان

Ph:7231788-7211788

نام کتاب: ______ سنن نسائی شریف مترجم

تالیف: ______ امام ابو عبدالرحمن احمد بن شعیب النسائی

مترجم: ______ مولانا خورشید حسن قاسمی

نظرِ ثانی: ______ [حافظ محبوب احمد خان
مولانا حکیم محمد عبدالرحمن جامی (ایم اے علوم اسلامیہ)]

طابع: ______ خالد مقبول

مطبع: ______ لعل سٹار پرنٹرز

## ملنے کے پتے

❖ مکتبہ رحمانیہ اقراء سنٹر، غزنی سٹریٹ، اردو بازار، لاہور۔ ☎ 7224228

❖ مکتبہ علوم اسلامیہ اقرأ سنٹر غزنی سٹریٹ، اُردو بازار، لاہور ☎ 7221395

❖ مکتبہ جویریہ ۱۸-اردو بازار ○ لاہور ○ پاکستان ☎ 7211788

### استدعا

اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے انسانی طاقت اور بساط کے مطابق کتابت، طباعت، تصحیح اور جلد سازی میں پوری پوری احتیاط کی گئی ہے۔

بشری تقاضے سے اگر کوئی غلطی نظر آئے یا صفحات درست نہ ہوں تو ازراہ کرم مطلع فرما دیں۔ ان شاء اللہ ازالہ کیا جائے گا۔ نشاندہی کے لئے ہم بے حد شکر گزار ہوں گے۔

(ادارہ)

# سنن نسائی شریف جلد ﴿۲﴾

۲۲

# کتاب الصیام

## روزوں سے متعلقہ احادیث

### ۱۱۴۸: باب وُجُوْبِ الصِّيَامِ

۲۰۹۴: اَخْبَرَنَا عَلِيُّ بْنُ حُجْرٍ قَالَ حَدَّثَنَا اِسْمٰعِيْلُ وَهُوَ ابْنُ جَعْفَرٍ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْسُهَيْلٍ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ طَلْحَةَ بْنِ عُبَيْدِ اللّٰهِ اَنَّ اَعْرَابِيًّا جَآءَ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ثَائِرَ الرَّاْسِ فَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَخْبِرْنِيْ مَاذَا فَرَضَ اللّٰهُ عَلَيَّ مِنَ الصَّلَاةِ قَالَ الصَّلَوَاتُ الْخَمْسُ اِلَّا اَنْ تَطَوَّعَ شَيْئًا قَالَ اَخْبِرْنِيْ بِمَا افْتَرَضَ اللّٰهُ عَلَيَّ مِنَ الصِّيَامِ قَالَ صِيَامُ شَهْرِ رَمَضَانَ اِلَّا اَنْ تَطَوَّعَ شَيْئًا قَالَ اَخْبِرْنِيْ بِمَا افْتَرَضَ اللّٰهُ عَلَيَّ مِنَ الزَّكَاةِ فَاَخْبَرَهُ رَسُوْلُ اللّٰهِ بِشَرَائِعِ الْاِسْلَامِ فَقَالَ وَالَّذِيْ اَكْرَمَكَ لَا اَتَطَوَّعُ شَيْئًا لَا اَنْقُصُ مِمَّا فَرَضَ اللّٰهُ عَلَيَّ شَيْئًا فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَفْلَحَ اِنْ صَدَقَ اَوْ دَخَلَ الْجَنَّةَ اِنْ صَدَقَ.

### باب: روزوں کا ثبوت

۲۰۹۴: حضرت طلحہ بن عبید اللہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک دن ایک بکھرے بالوں والا دیہاتی خدمت نبویؐ میں حاضر ہوا اور عرض کیا۔ یارسول اللہ! یہ ارشاد فرمائیں کہ مجھ پر اللہ عزوجل نے کتنی نمازیں فرض قرار دی ہیں؟ آپؐ نے فرمایا: پانچ وقت کی نمازیں اور اس سے زیادہ نفل ہیں۔ پھر اس نے عرض کیا: یہ ارشاد فرمائیں کہ اللہ عزوجل نے مجھ پر کس قدر روزے فرض قرار دیے ہیں؟ فرمایا: ماہِ رمضان کے روزے اور اس کے علاوہ نفلی روزے ہیں۔ پھر اس نے عرض کیا: اللہ عزوجل نے کس قدر زکوٰۃ فرض قرار دی ہے؟ آپؐ نے اس شخص کو اسلامی احکام ارشاد فرمائے۔ اس نے عرض کیا کہ اس ذات کی قسم جس نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو بزرگی عطا فرمائی میں اس میں کچھ اضافہ یا کمی نہ کروں گا جس قدر اللہ نے فرض قرار دیا۔ آپؐ نے ارشاد فرمایا: کامیاب ہوا یا جنت میں داخل ہوا یہ شخص اگر اس نے سچ کہا۔

### روزوں کی فرضیت اور قرآن:

مذکورہ بالا حدیث شریف سے معلوم ہوا کہ روزے فرض ہیں اور روزہ کی فرضیت قرآن کریم کی آیت کریمہ: يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا كُتِبَ عَلَيْكُمُ الصِّيَامُ كَمَا كُتِبَ عَلَى الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِكُمْ اور آیت کریمہ: فَمَنْ شَهِدَ مِنْكُمُ الشَّهْرَ فَلْيَصُمْهُ سے بھی ثابت اور واضح ہے اور آیت کریمہ: كُتِبَ عَلَيْكُمُ الصِّيَامُ...... کا ترجمہ یہ ہے: ''اے ایمان والو! تم لوگوں

پر فرض قرار دیئے گئے ہیں جس طریقہ سے تم سے پہلے والوں پر روزے فرض قرار دیئے گئے۔'' اور آیت کریمہ: فَمَنْ شَهِدَ مِنْكُمُ ...... کا ترجمہ یہ ہے: ''تم میں سے جو شخص رمضان المبارک پائے تو اس کو چاہئے کہ وہ شخص روزے رکھے اور تمہارے میں سے جو شخص مریض ہو یا مسافر ہو تو اس کو بعد میں روزوں کی قضا کرنا چاہئے اور روزوں کی فرضیت پر اجماع امت ہے اور اس کی فرضیت نص قطعی سے ثابت ہے اور مرض یا سفر کی وجہ سے روزہ نہ رکھ سکنے کی صورت میں فدیہ دینا کافی نہیں ہے بلکہ روزہ ہی رکھنا ہوگا۔ امت کا اِس پر اجماع ہے۔ فضیلت رمضان کے بارے میں نبی کریم ﷺ شعبان کی آخری تاریخ میں صحابہ رضی اللہ عنہم سے خطاب فرمایا کرتے تھے جس سے صحابہ رضی اللہ عنہم کے سامنے رمضان کی فضیلت اور برکت روزِ روشن کی طرح عیاں ہو جاتی۔

دورِ حاضر میں اکثر و بیشتر میرے مشاہدہ میں آیا ہے کہ بیماری زیادہ نہیں ہوتی بلکہ تھوڑی سی تکلیف محسوس ہوتی ہے تو روزہ چھوڑ دیا جاتا ہے۔ حالانکہ ایسا کرنا اپنا ہی نقصان ہے۔ یاد رکھئے! جس بھی نیک عمل کا جتنا زیادہ مشقت اور اللہ تعالیٰ کی محبت اور تقویٰ سے اہتمام کیا جائے اللہ کے ہاں اُس کی اتنی ہی قدر و منزلت پائے گا۔ ہاں! اگر واقعتاً کوئی ایسا مرض لاحق ہے تو روزہ چھوڑا جا سکتا ہے لیکن شفایاب ہوتے ہی روزہ کی قضاء رکھنا ضروری ہے۔ واللہ اعلم (جامی)

۲۰۹۵: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ مَعْمَرٍ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْ عَامِرٍ الْعَقَدِيُّ قَالَ حَدَّثَنَا سُلَيْمَانُ بْنُ الْمُغِيْرَةِ عَنْ ثَابِتٍ عَنْ اَنَسٍ قَالَ نُهِيْنَا فِي الْقُرْآنِ اَنْ نَسْاَلَ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنْ شَيْءٍ فَكَانَ يُعْجِبُنَا اَنْ يَجِيْءَ الرَّجُلُ الْعَاقِلُ مِنْ اَهْلِ الْبَادِيَةِ فَيَسْاَلَهُ فَجَاءَ رَجُلٌ مِّنْ اَهْلِ الْبَادِيَةِ فَقَالَ يَا مُحَمَّدُ اَتَانَا رَسُوْلُكَ فَاَخْبَرَنَا اَنَّكَ تَزْعُمُ اَنَّ اللّٰهَ عَزَّوَجَلَّ اَرْسَلَكَ قَالَ صَدَقَ قَالَ فَمَنْ خَلَقَ السَّمَآءَ قَالَ اللّٰهُ قَالَ فَمَنْ خَلَقَ الْاَرْضَ قَالَ اللّٰهُ قَالَ فَمَنْ نَصَبَ فِيْهَا الْجِبَالَ قَالَ اللّٰهُ قَالَ فَمَنْ جَعَلَ فِيْهَا الْمَنَافِعَ قَالَ اللّٰهُ قَالَ فَبِالَّذِيْ خَلَقَ السَّمَآءَ وَالْاَرْضَ وَنَصَبَ فِيْهَا الْجِبَالَ وَجَعَلَ فِيْهَا الْمَنَافِعَ آللّٰهُ اَرْسَلَكَ قَالَ نَعَمْ قَالَ وَزَعَمَ رَسُوْلُكَ اَنَّ عَلَيْنَا خَمْسَ صَلَوَاتٍ فِيْ كُلِّ يَوْمٍ وَّلَيْلَةٍ قَالَ صَدَقَ قَالَ فَبِالَّذِيْ اَرْسَلَكَ آللّٰهُ اَمَرَكَ بِهٰذَا قَالَ نَعَمْ قَالَ وَزَعَمَ رَسُوْلُكَ اَنَّ عَلَيْنَا زَكَاةَ اَمْوَالِنَا قَالَ

۲۰۹۵: حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ہمیں قرآن کریم کی رو سے نبی اکرمؐ سے سوالات (غیر ضروری) کرنے کی ممانعت تھی' ہمیں خوشی ہوتی تھی کہ کوئی سمجھ دار دیہاتی آپ سے سوال کرے۔ اتفاق سے ایک دیہاتی حاضر ہوا اور عرض کیا یا رسول اللہ! آپ کا پیغامبر ہمارے پاس حاضر ہوا اور کہا کہ آپ کہتے ہیں کہ اللہ نے مجھ کو بھیجا ہے۔ آپؐ نے ارشاد فرمایا: اس پیغامبر نے سچ کہا۔ اس نے عرض کیا آسمان کس نے پیدا کیا؟ فرمایا: اللہ نے۔ عرض کیا پہاڑ کس نے بنائے اور کس نے زمین میں ان کو جمایا؟ ارشاد فرمایا: اللہ نے۔ اس نے پھر عرض کیا ان میں منافع کس نے پیدا کیے؟ آپؐ نے فرمایا اللہ نے۔ اس نے پھر عرض کیا اس ذات کی قسم کہ جس نے زمین اور آسمان بنائے پھر زمین میں اس نے پہاڑ کھڑے کیے اور پھر ان میں قسم قسم کے فائدہ رکھے۔ کیا اللہ نے آپ کو رسول بنا کر بھیجا ہے؟ آپ نے فرمایا: جی ہاں۔ اس نے عرض کیا آپ کے پیغامبر نے کہا ہم پر دن رات میں پانچ نمازیں فرض ہیں۔ آپؐ نے فرمایا اس نے سچ کہا۔ اس نے عرض کیا اس ذات کی قسم جس نے آپ کو بھیجا ہے۔

صَدَقَ قَالَ فَبِالَّذِیْ اَرْسَلَكَ اَنَّ عَلَیْنَا صَوْمَ شَهْرِ رَمَضَانَ فِیْ كُلِّ سَنَةٍ قَالَ صَدَقَ قَالَ فَبِالَّذِیْ اَرْسَلَكَ اللّٰهُ اَمَرَكَ بِهٰذَا قَالَ نَعَمْ قَالَ وَ زَعَمَ رَسُوْلُكَ اَنَّ عَلَیْنَا الْحَجَّ مَنِ اسْتَطَاعَ اِلَیْهِ سَبِیْلًا قَالَ صَدَقَ قَالَ فَبِالَّذِیْ اَرْسَلَكَ آللّٰهُ اَمَرَكَ بِهٰذَا قَالَ نَعَمْ قَالَ فَوَالَّذِیْ بَعَثَكَ بِالْحَقِّ لَا اَزِیْدَنَّ عَلَیْهِنَّ شَیْئًا وَلَا اَنْقُصُ فَلَمَّا وَلّٰی قَالَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ لَئِنْ صَدَقَ لَیَدْخُلَنَّ الْجَنَّةَ.

آپ کے پیغامبر نے بیان کیا کہ ہم لوگوں پر ہر سال میں ایک ماہ کے روزے فرض ہیں۔ آپ نے ارشاد فرمایا: اس نے سچ کہا۔ اس نے عرض کیا: اس ذات کی قسم جس نے کہ آپ کو نبیؐ بنا کر بھیجا ہے اللہ نے آپ کو روزوں کا حکم دیا ہے؟ آپ نے فرمایا جی ہاں۔ عرض کیا آپ کے پیغامبر نے کہا کہ ہر صاحب استطاعت پر حج فرض ہے۔ آپ نے ارشاد فرمایا: جی ہاں۔ اس نے کہا اس ذات کی قسم جس نے آپ کو سچا پیغمبر بنا کر بھیجا ہے میں ان باتوں کو کسی قسم کی کمی یا اضافہ کے بغیر پورا کروں گا۔ جب وہ پیٹھ موڑ کر چل دیا تو آپ نے ارشاد فرمایا یہ شخص جنتی ہوا اگر اُس نے سچ کہا۔

تشریح ☆ مذکورہ حدیث مبارکہ ہمیں یہ بتا رہی ہے کہ جس ذاتِ مقدسہ نے اتنے بڑے آسمان اور زمین کو پیدا کیا اور مضبوط پہاڑ زمین میں گاڑ دیئے وہ ذات خود کتنی بڑی ہوگی تو اس کے لئے اتنا ہی زیادہ اخلاص اور اس کی بڑائی کو سامنے رکھ کر اعمال کو درست انداز سے مکمل کیا جائے۔ آنحضرت ﷺ نے اس شخص کا اس انداز میں اعمال کی تصدیق کرنا اور دن رات میں پانچ نمازوں کا پڑھنا اور رمضان کے روزوں کا فرض ہونا اور استطاعت کے مطابق حج کرنا اور پختہ ارادہ کرنا کہ بغیر کسی کمی بیشی کے ان اعمال کو اپناؤں گا اور آپ ﷺ کا فرمانا کہ یہ شخص ضرور جنت میں داخل ہوگا اس بات کی دلیل ہے کہ ان اعمال کو عمل میں لائے بغیر جنت میں دخول ممکن نہ ہوگا۔ (جاؔمی)

۲۰۹۶: اَخْبَرَنَا عِیْسَی بْنُ حَمَّادٍ عَنِ اللَّیْثِ عَنْ سَعِیْدٍ عَنْ شَرِیْكِ بْنِ اَبِیْ نَمِرٍ اَنَّهٗ سَمِعَ اَنَسَ بْنَ مَالِكٍ یَقُوْلُ بَیْنَا نَحْنُ جُلُوْسٌ فِی الْمَسْجِدِ جَآءَ رَجُلٌ عَلٰی جَمَلٍ فَاَنَاخَهٗ فِی الْمَسْجِدِ ثُمَّ عَقَلَهٗ فَقَالَ لَهُمْ اَیُّكُمْ مُحَمَّدٌ وَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ مُتَّكِئٌ بَیْنَ ظَهْرَانَیْهِمْ قُلْنَا لَهٗ هٰذَا الرَّجُلُ الْاَبْیَضُ الْمُتَّكِئُ فَقَالَ لَهُ الرَّجُلُ یَا ابْنَ عَبْدِالْمُطَّلِبِ فَقَالَ لَهٗ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ قَدْ اَجَبْتُكَ فَقَالَ الرَّجُلُ اِنِّیْ سَائِلُكَ یَامُحَمَّدُ فَمُشَدِّدٌ عَلَیْكَ فِی الْمَسْئَلَةِ فَلَا تَجِدَنَّ فِیْ نَفْسِكَ قَالَ سَلْ مَا بَدَا لَكَ فَقَالَ الرَّجُلُ نَشَدْتُكَ بِرَبِّكَ وَرَبِّ مَنْ قَبْلَكَ آللّٰهُ اَرْسَلَكَ اِلَی النَّاسِ كُلِّهِمْ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ

۲۰۹۶: حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے ہم لوگ مسجد میں بیٹھے تھے کہ اس ایک شخص اونٹ پر سوار حاضر ہوا اور اُس نے مسجد میں اونٹ کو بٹھلا کر باندھا۔ پھر کہا تم میں محمد (ﷺ) کون ہیں؟ اور آپ تکیہ لگائے بیٹھے تھے۔ ہم نے کہا جو صاحب سفید تکیہ لگائے تشریف فرما ہیں۔ اس نے عرض کیا: اے عبدالمطلب کے صاحبزادے! آپ نے فرمایا میں نے تجھ کو جواب دے دیا۔ اس نے عرض کہا اے اللہ کے رسول! میں آپ سے بآواز بلند کچھ دریافت کرنا چاہتا ہوں۔ امید ہے آپ میری بات کا برا نہیں منائیں گے۔ فرمایا دریافت کرو جو دل چاہے۔ اس نے عرض کیا: میں آپ کو قسم دیتا ہوں آپ کے اور آپ سے قبل گزرے ہوئے لوگوں کے پروردگار کی۔ کیا اللہ نے آپ کو تمام آدمیوں کی طرف بھیجا ہے؟ فرمایا بے شک اللہ نے۔ پھر اس نے کہا میں تم کو اس

اَللّٰهُمَّ نَعَمْ قَالَ فَاَنْشُدُكَ اللّٰهَ آللّٰهُ اَمَرَكَ اَنْ تُصَلِّيَ الصَّلَوَاتِ الْخَمْسَ فِي الْيَوْمِ وَاللَّيْلَةِ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَللّٰهُمَّ نَعَمْ قَالَ فَاَنْشُدُكَ اللّٰهَ آللّٰهُ اَمَرَكَ اَنْ تَصُوْمَ هٰذَا الشَّهْرَ مِنَ السَّنَةِ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَللّٰهُمَّ نَعَمْ قَالَ فَاَنْشُدُكَ اللّٰهَ آللّٰهُ اَمَرَكَ اَنْ تَاْخُذَ هٰذِهِ الصَّدَقَةَ مِنْ اَغْنِيَائِنَا فَتَقْسِمُهَا عَلٰى فُقَرَائِنَا فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَللّٰهُمَّ نَعَمْ فَقَالَ الرَّجُلُ اٰمَنْتُ بِمَا جِئْتَ بِهٖ وَاَنَا رَسُوْلُ مَنْ وَّرَائِيْ مِنْ قَوْمِيْ وَاَنَا ضِمَامُ بْنُ ثَعْلَبَةَ اَخُوْ بَنِيْ سَعْدِ بْنِ بَكْرٍ خَالَفَهٗ يَعْقُوْبُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ.

بات پر قسم دیتا ہوں کیا اللہ نے آپ کو حکم دیا ہے دن اور رات میں پانچ وقت کی نمازیں ادا کرنے کا؟ نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا: بے شک اللہ نے۔ پھر اس نے قسم دے کر عرض کیا: کیا اللہ نے آپ کو اس ماہ (رمضان) کے ہر سال روزے رکھنے کا حکم دیا ہے؟ فرمایا: بے شک اللہ نے۔ اس نے پھر قسم دے کر عرض کیا: کیا اللہ نے آپ کو حکم فرمایا ہے کہ آپؐ مالداروں سے زکوٰۃ وصول کر کے غرباء و مساکین میں تقسیم کریں؟ آپؐ نے فرمایا: بے شک اللہ نے۔ اس کے بعد اس شخص نے کہا میں اس مذہب پر ایمان لاتا ہوں جو آپؐ لائے ہیں میں اپنی قوم کا قاصد اور نمائندہ ہوں۔ میرا نام ضمام بن ثعلبہ ہے اور میں قبیلہ بنوسعد بن بکر کا ایک فرد ہوں۔

۲۰۹۷: اَخْبَرَنَا عُبَيْدُاللّٰهِ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ مِنْ كِتَابِهٖ قَالَ حَدَّثَنَا عَمِّيْ قَالَ حَدَّثَنَا اللَّيْثُ قَالَ حَدَّثَنَا ابْنُ عَجْلَانَ وَغَيْرُهٗ مِنْ اِخْوَانِنَا عَنْ سَعِيْدِ الْمُقْبُرِيِّ عَنْ شَرِيْكِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ اَبِيْ نَمِرٍ اَنَّهٗ سَمِعَ اَنَسَ بْنَ مَالِكٍ يَقُوْلُ بَيْنَمَا نَحْنُ عِنْدَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ جُلُوْسٌ فِي الْمَسْجِدِ دَخَلَ رَجُلٌ عَلٰى جَمَلٍ فَاَنَاخَهٗ فِي الْمَسْجِدِ ثُمَّ عَقَلَهٗ ثُمَّ قَالَ اَيُّكُمْ مُحَمَّدٌ وَّهُوَ مُتَّكِئٌ بَيْنَ ظَهْرَانَيْهِمْ فَقُلْنَا لَهٗ هٰذَا الرَّجُلُ الْاَبْيَضُ الْمُتَّكِئُ فَقَالَ لَهُ الرَّجُلُ يَا ابْنَ عَبْدِالْمُطَّلِبِ فَقَالَ لَهٗ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَدْ اَجَبْتُكَ قَالَ الرَّجُلُ يَا مُحَمَّدُ اِنِّيْ سَائِلُكَ فَمُشَدِّدٌ عَلَيْكَ فِي الْمَسْاَلَةِ قَالَ سَلْ عَمَّا بَدَا لَكَ قَالَ اَنْشُدُكَ بِرَبِّكَ وَرَبِّ مَنْ قَبْلَكَ آللّٰهُ اَرْسَلَكَ اِلَى النَّاسِ كُلِّهِمْ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَللّٰهُمَّ نَعَمْ قَالَ فَاَنْشُدُكَ اللّٰهَ آللّٰهُ اَمَرَكَ اَنْ تَصُوْمَ هٰذَا الشَّهْرَ مِنَ السَّنَةِ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَللّٰهُمَّ

۲۰۹۷: حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے ہم مسجد میں بیٹھے ہوئے تھے اتنے میں ایک شخص اونٹ پر سوار آیا اور اونٹ کو مسجد میں بٹھایا پھر اس کو باندھا پھر لوگوں سے بولا تم میں سے محمد (ﷺ) کون ہیں اور آپ ﷺ صحابہ کے بیچ میں تکیہ لگائے بیٹھے تھے۔ ہم نے کہا یہ شخص ہیں گورے رنگ کے تکیہ لگائے ہوئے۔ وہ شخص بولا اے عبدالمطلب کے بیٹے آپ نے فرمایا میں نے تجھے جواب دے دیا۔ وہ شخص بولا اے محمدؐ! میں تم سے کچھ پوچھنے والا ہوں اور زور سے پوچھوں گا تو تم برا نہ ماننا آپ نے فرمایا پوچھ جو تو چاہے وہ بولا میں تم کو قسم دیتا ہوں تمہارے پروردگار کی اور تم سے پہلے جو لوگ گزرے انکے پروردگار کی کیا اللہ نے آپ کو سب آدمیوں کی طرف بھیجا ہے آپ نے فرمایا ہاں اے خدا (یعنی خدا کو گواہ کیا آپ نے اس کہنے پر) پھر وہ بولا میں تم کو قسم دیتا ہوں اللہ کی کیا اللہ نے تم کو حکم کیا ہے پانچ نمازیں پڑھنے کا دن رات میں رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ہاں اے خدا پھر وہ بولا میں تم کو قسم دیتا ہوں کیا اللہ نے تم کو حکم کیا ہے ہر سال اس مہینے میں (یعنی رمضان میں روزے رکھنے کا آپ نے فرمایا یا اللہ ہاں پھر وہ بولا

نَعَمْ قَالَ فَاَنْشُدُكَ اللّٰهَ آللّٰهُ اَمَرَكَ اَنْ تَاْخُذَ هٰذِهِ الصَّدَقَةَ مِنْ اَغْنِيَائِنَا فَتَقْسِمَهَا عَلٰى فُقَرَائِنَا فقال رسول الله صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَللّٰهُمَّ نَعَمْ فَقَالَ الرَّجُلُ اِنِّي اٰمَنْتُ بِمَا جِئْتَ بِهٖ وَاَنَا رَسُوْلُ مَنْ وَّرَائِيْ مِنْ قَوْمِيْ وَاَنَا ضِمَامُ بْنُ ثَعْلَبَةَ اَخُوْ بَنِيْ سَعْدِ بْنِ بَكْرٍ خَالَفَهٗ عُبَيْدُاللّٰهِ بْنُ عُمَرَ.

٢٠٩٨: اَخْبَرَنَا اَبُوْبَكْرِ بْنُ عَلِيٍّ قَالَ حَدَّثَنَا اِسْحٰقُ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْعُمَارَةَ حَمْزَةُ بْنُ الْحٰرِثِ بْنِ عُمَيْرٍ قَالَ سَمِعْتُ اَبِيْ يَذْكُرُ عَنْ عُبَيْدِاللّٰهِ ابْنِ عُمَرَ عَنْ سَعِيْدِ بْنِ اَبِيْ سَعِيْدِ الْمَقْبُرِيِّ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ بَيْنَمَا النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَعَ اَصْحَابِهٖ جَآءَ رَجُلٌ مِّنْ اَهْلِ الْبَادِيَةِ قَالَ اَيُّكُمُ ابْنُ عَبْدِالْمُطَّلِبِ قَالُوْا هٰذَا الْاَمْغَرُ الْمُرْتَفِقُ قَالَ حَمْزَةُ الْاَمْغَرُ الْاَبْيَضُ مُشْرَبٌ حُمْرَةً فَقَالَ اِنِّيْ سَائِلُكَ فَمُشْتَدٌّ عَلَيْكَ فِي الْمَسْئَلَةِ قَالَ سَلْ عَمَّا بَدَالَكَ قَالَ اَسْاَلُكَ بِرَبِّكَ وَ رَبِّ مَنْ قَبْلَكَ وَ رَبِّ مَنْ بَعْدَكَ آللّٰهُ اَرْسَلَكَ قَالَ اَللّٰهُمَّ نَعَمْ قَالَ فَاَنْشُدُكَ بِهٖ آللّٰهُ اَمَرَكَ اَنْ تُصَلِّيَ خَمْسَ صَلَوَاتٍ فِيْ كُلِّ يَوْمٍ وَّ لَيْلَةٍ قَالَ اَللّٰهُمَّ نَعَمْ قَالَ فَاَنْشُدُكَ بِهٖ آللّٰهُ اَمَرَكَ اَنْ تَاْخُذَ مِنْ اَمْوَالِ اَغْنِيَائِنَا فَتَرُدَّهٗ عَلٰى فُقَرَائِنَا قَالَ نَعَمْ قَالَ اَللّٰهُمَّ نَعَمْ قَالَ فَاَنْشُدُكَ بِهٖ آللّٰهُ اَمَرَكَ اَنْ تَصُوْمَ هٰذَا الشَّهْرَ مِنَ اثْنَيْ عَشَرَ شَهْرًا قَالَ اَللّٰهُمَّ نَعَمْ قَالَ فَاَنْشُدُكَ بِهٖ آللّٰهُ اَمَرَكَ اَنْ يَحُجَّ هٰذَا الْبَيْتَ مَنِ اسْتَطَاعَ اِلَيْهِ سَبِيْلًا قَالَ اَللّٰهُمَّ نَعَمْ قَالَ فَاِنِّيْ اٰمَنْتُ وَصَدَّقْتُ وَاَنَا ضِمَامُ بْنُ ثَعْلَبَةَ.

## ١١٤٩: باب الْفَضْلِ وَالْجُوْدِ فِيْ شَهْرِ رَمَضَانَ

میں تم کو قسم دیتا ہوں اللہ کی کیا اللہ نے تم کو حکم کیا ہے امیروں اور مالداروں سے زکوٰۃ لے کر فقیروں کو بانٹنے کا؟ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: یا اللہ...... ! ہاں تب وہ شخص بولا میں نے یقین کیا اس دین پر جس کو تم لائے اور میں قاصد ہوں اپنی قوم کے لوگوں کا جو میرے پیچھے ہیں اور میں ضمامؓ ہوں ثعلبہ کا بیٹا بنی سعد بن بکر کی قوم میں سے۔

٢٠٩٨: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک مرتبہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم اپنے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے ساتھ بیٹھے تھے کہ ایک دیہاتی حاضر ہوا اور کہنے لگا تم میں سے عبدالمطلب کا بیٹا کون ہے؟ کہا جو سرخ وسفید چہرے والے اور تکیے پر تشریف فرما ہیں۔ اس نے عرض کیا۔ میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے کچھ دریافت کرنا چاہتا ہوں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تمہارا جو دل چاہے دریافت کرو۔ اس نے کہا اس ذات کی قسم جو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے قبل اور بعد کے لوگوں کا بھی پروردگار ہے کیا اللہ نے آپ کو رسول بنا کر بھیجا ہے؟ فرمایا: بے شک۔ اس نے پھر قسم دے کر عرض کیا کیا اللہ نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو حکم فرمایا ہے ہر دن اور رات میں پانچ وقت کی نماز کا۔ فرمایا بے شک اللہ نے۔ اس نے پھر عرض کیا: کیا اللہ نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو مالداروں سے صدقہ لے کر غرباء میں تقسیم کا حکم فرمایا ہے؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: بے شک۔ اس نے دوبارہ قسم دے کر عرض کیا کہ کیا واقعی اللہ نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو حکم دیا ہے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: بے شک۔ اس نے عرض کیا کہ میں ایمان لایا اور میں نے سچ جان لیا۔ میں ضمام بن ثعلبہ ہوں۔

## باب: ماہِ رمضان المبارک میں خوب سخاوت کرنے کے فضائل

۲۰۹۹: اَخْبَرَنَا سُلَيْمَانُ بْنُ دَاوُدَ عَنِ ابْنِ وَهْبٍ قَالَ اَخْبَرَنِيْ يُوْنُسُ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ عَنْ عُبَيْدِاللّٰهِ ابْنِ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عُتْبَةَ اَنَّ عَبْدَاللّٰهِ بْنَ عَبَّاسٍ كَانَ يَقُوْلُ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَجْوَدَ النَّاسِ وَكَانَ اَجْوَدَ مَا يَكُوْنُ فِيْ رَمَضَانَ حِيْنَ يَلْقَاهُ جِبْرِيْلُ وَكَانَ جِبْرِيْلُ يَلْقَاهُ فِيْ كُلِّ لَيْلَةٍ مِّنْ شَهْرِ رَمَضَانَ فَيُدَارِسُهُ الْقُرْآنَ قَالَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حِيْنَ يَلْقَاهُ جِبْرِيْلُ عَلَيْهِ السَّلَامُ اَجْوَدَ بِالْخَيْرِ مِنَ الرِّيْحِ الْمُرْسَلَةِ.

۲۰۹۹: حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم تمام حضرات سے زیادہ سخاوت کرنے والے تھے اور ماہِ رمضان میں جب جبرئیل علیہ السلام آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے ملاقات فرماتے تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم عام دنوں سے زیادہ سخاوت فرماتے اور جبرئیل رمضان میں ہر رات آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے ملاقات فرماتے اور تلاوتِ قرآن فرماتے۔ بالفاظِ راوی جب آپ صلی اللہ علیہ وسلم جبرائیل سے ملاقات فرماتے تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم تیز ہوا سے بھی زیادہ سخاوت میں شدت فرماتے۔

## مثالی سخاوت:

یعنی آپ صلی اللہ علیہ وسلم خوب زیادہ سخاوت فرماتے یعنی جس طریقہ سے ہوا بغیر ٹھہرے ہوئے اس کا منہ کھولتے ہی نکل پڑتی ہے اس طریقہ سے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے مبارک ہاتھوں سے مال و دولت' آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے مبارک ہاتھوں میں بغیر رکے ہوئے تقسیم ہو جاتی اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس جو کچھ سرمایہ ہوتا سب تقسیم فرما دیتے۔

۲۱۰۰: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ اِسْمَاعِيْلَ الْبُخَارِيُّ قَالَ حَدَّثَنِيْ حَفْصُ بْنُ عُمَرَ بْنِ الْحٰرِثِ قَالَ حَدَّثَنَا حَمَّادٌ قَالَ حَدَّثَنَا مَعْمَرٌ وَالنُّعْمَانُ بْنُ رَاشِدٍ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ عُرْوَةَ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ مَا لَعَنَ رَسُوْلُ اللّٰهِ مِنْ لَعْنَةٍ تُذْكَرُ كَانَ اِذَا كَانَ قَرِيْبَ عَهْدٍ بِجِبْرِيْلَ عَلَيْهِ السَّلَامُ يُدَارِسُهُ كَانَ اَجْوَدَ بِالْخَيْرِ مِنَ الرِّيْحِ الْمُرْسَلَةِ قَالَ اَبُوْعَبْدِ الرَّحْمٰنِ هٰذَا خَطَأٌ وَالصَّوَابُ حَدِيْثُ يُوْنُسَ بْنِ يَزِيْدَ وَاَدْخَلَ هٰذَا حَدِيْثًا فِيْ حَدِيْثٍ.

۲۱۰۰: اُم المؤمنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے کوئی بھی لعنت ایسی نہیں فرمائی جس کا ذکر کیا جائے۔ جب جبرائیل علیہ السلام سے ملاقات کا وقت آتا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم تیز ہواؤں کی مانند سخاوت فرماتے۔ حضرت ابوعبدالرحمٰن نسائی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ یہ روایت غلط ہے اور صحیح حضرت انس بن یزید کی روایت جو اوپر بیان ہو چکی۔ اس روایت میں ایک دوسری حدیث شامل کی گئی ہے۔

## ۱۱۵۰: باب فَضْلِ شَهْرِ رَمَضَانَ

## باب: رمضان کی فضیلت

۲۱۰۱: اَخْبَرَنَا عَلِيُّ بْنُ حُجْرٍ قَالَ حَدَّثَنَا اِسْمَاعِيْلُ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْسُهَيْلٍ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ اِذَا دَخَلَ شَهْرُ رَمَضَانَ فُتِحَتْ اَبْوَابُ الْجَنَّةِ وَغُلِّقَتْ اَبْوَابُ النَّارِ وَصُفِّدَتِ الشَّيَاطِيْنُ.

۲۱۰۱: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جب رمضان کا مہینہ آتا ہے تو جنت کے دروازے کھول دیئے جاتے ہیں اور دوزخ کے دروازے بند کر دیئے جاتے ہیں جبکہ شیاطین کو جکڑ دیا جاتا ہے۔

۲۱۰۲: اَخْبَرَنِیْ اِبْرَاهِیْمُ بْنُ یَعْقُوْبَ الْجَوْزَجَانِیُّ قَالَ حَدَّثَنَا ابْنُ اَبِیْ مَرْیَمَ قَالَ اَنْبَاَنَا نَافِعُ بْنُ یَزِیْدَ عَنْ عُقَیْلٍ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ قَالَ اَخْبَرَنِیْ اَبُوْسُهَیْلٍ عَنْ اَبِیْهِ عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ اِذَا دَخَلَ رَمَضَانُ فُتِحَتْ اَبْوَابُ الْجَنَّةِ وَغُلِّقَتْ اَبْوَابُ النَّارِ وَصُفِّدَتِ الشَّیَاطِیْنُ.

۲۱۰۲: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: جب رمضان کا مہینہ آتا ہے تو جنت کے دروازے کھول دیئے جاتے ہیں اور دوزخ کے دروازے بند کر دیئے جاتے ہیں جبکہ شیاطین باندھ دیئے جاتے ہیں۔

تشریح ☆ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو اللہ عزوجل نے بے حد سخی بنایا یعنی آپ ﷺ غیر رمضان میں بھی اپنے پاس کچھ جمع نہ ہونے دیتے بلکہ جو کچھ جیسے بھی آتا تقسیم فرما دیتے یہ تو بغیر رمضان کے آپ ﷺ کا معمول تھا تو رمضان المبارک میں آپ ﷺ کس قدر سخاوت فرماتے ہوں گے اس کا اندازہ کون لگا سکتا ہے۔ بغیر رکے ہوئے جو کچھ ہوتا تھا تسلسل سے خوب سخاوت فرما کر اپنی امت کے لوگوں کو سبق دیا کہ دوسروں پر اس قدر مہربان ہو جاؤ کہ اللہ عزوجل کے نام پر سخاوت کرتے ہی رہو تا کہ رمضان میں جہاں اور اعمالِ صالحہ پر خوب اجر و ثواب دیا جاتا ہے وہاں کئی گنا ثواب سخاوت کرنے پر بھی دیا جاتا ہے۔ (جامی)

## ۱۱۵۱: باب ذِكْرِ الْاِخْتِلاَفِ عَلَى الزُّهْرِیِّ فِیْهِ

## باب: اس حدیث مبارکہ میں امام زہری رحمۃ اللہ علیہ پر راویوں کے اختلاف کے متعلق احادیث

۲۱۰۳: اَخْبَرَنَا عَبْدُاللّٰهِ بْنُ سَعِیْدِ بْنِ اِبْرَاهِیْمَ قَالَ حَدَّثَنَا عَمِّیْ قَالَ حَدَّثَنَا اَبِیْ عَنْ صَالِحٍ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ قَالَ اَخْبَرَنِیْ نَافِعُ بْنُ اَبِیْ اَنَسٍ اَنَّ اَبَاهُ حَدَّثَهُ اَنَّهُ سَمِعَ اَبَاهُرَیْرَةَ یَقُوْلُ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ اِذَا دَخَلَ رَمَضَانَ فُتِحَتْ اَبْوَابُ الْجَنَّةِ وَغُلِّقَتْ اَبْوَابُ جَهَنَّمَ وَسُلْسِلَتِ الشَّیَاطِیْنُ.

۲۱۰۳: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: جب ماہِ رمضان شروع ہوتا ہے تو جنت کے دروازے کھول دیئے جاتے ہیں اور دوزخ کے دروازے بند کر دیئے جاتے ہیں جبکہ شیاطین کو باندھ دیا جاتا ہے۔

۲۱۰۴: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ خَالِدٍ قَالَ حَدَّثَنَا بِشْرُ بْنُ شُعَیْبٍ عَنْ اَبِیْهِ عَنِ الزُّهْرِیِّ قَالَ حَدَّثَنِی ابْنُ اَبِیْ اَنَسٍ مَوْلَی التَّیْمِیِّیْنَ اَنَّ اَبَاهُ حَدَّثَهُ اَنَّهُ سَمِعَ اَبَاهُرَیْرَةَ یَقُوْلُ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ اِذَا جَآءَ رَمَضَانُ فُتِحَتْ اَبْوَابُ الرَّحْمَةِ وَغُلِّقَتْ اَبْوَابُ جَهَنَّمَ وَسُلْسِلَتِ الشَّیَاطِیْنُ.

۲۱۰۴: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: جب رمضان کا مہینہ آتا ہے تو رحمت کے دروازے کھول دیئے جاتے ہیں اور دوزخ کے دروازے بند کر دیئے جاتے ہیں جبکہ شیاطین کو باندھ دیا جاتا ہے۔

۲۱۰۵: اَخْبَرَنَا الرَّبِیْعُ بْنُ سُلَیْمَانَ فِیْ حَدِیْثِهٖ عَنِ ابْنِ وَهْبٍ قَالَ اَخْبَرَنِیْ یُوْنُسُ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ عَنِ ابْنِ اَبِیْ اَنَسٍ اَنَّ اَبَاهُ حَدَّثَهُ اَنَّهُ سَمِعَ اَبَاهُرَیْرَةَ یَقُوْلُ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ اِذَا كَانَ رَمَضَانَ فُتِحَتْ اَبْوَابُ الْجَنَّةِ وَغُلِّقَتْ اَبْوَابُ جَهَنَّمَ

۲۱۰۵: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: جب رمضان کا مہینہ آتا ہے تو جنت کے دروازے کھول دیئے جاتے ہیں اور دوزخ کے دروازے بند کر دیئے جاتے ہیں جبکہ شیاطین باندھ دیئے

وَسُلْسِلَتِ الشَّيَاطِيْنُ رَوَاهُ ابْنُ اِسْحٰقَ عَنِ الزُّهْرِيِّ.

جاتے ہیں۔

۲۱۰۶: اَخْبَرَنَا عُبَيْدُاللّٰهِ بْنُ سَعْدٍ قَالَ حَدَّثَنَا عَمِّيْ قَالَ حَدَّثَنَا اَبِيْ عَنِ ابْنِ اِسْحٰقَ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنِ ابْنِ اَبِيْ اَنَسٍ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ اِذَا دَخَلَ شَهْرُ رَمَضَانَ فُتِحَتْ اَبْوَابُ الْجَنَّةِ وَغُلِّقَتْ اَبْوَابُ النَّارِ وَسُلْسِلَتِ الشَّيَاطِيْنُ قَالَ اَبُوْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ هٰذَا يَعْنِيْ حَدِيْثَ ابْنِ اِسْحٰقَ خَطَأٌ وَلَمْ يَسْمَعْهُ ابْنُ اِسْحٰقَ مِنَ الزُّهْرِيِّ وَالصَّوَابُ مَا تَقَدَّمَ ذِكْرُنَا لَهُ.

۲۱۰۶: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: جب رمضان کا مہینہ آتا ہے تو جنت کے دروازے کھول دیئے جاتے ہیں اور دوزخ کے دروازے بند کر دیئے جاتے ہیں جبکہ شیاطین باندھ (جکڑ) دیئے جاتے ہیں۔

۲۱۰۷: اَخْبَرَنَا عُبَيْدُاللّٰهِ بْنُ سَعْدٍ قَالَ حَدَّثَنَا عَمِّيْ قَالَ حَدَّثَنَا اَبِيْ عَنِ ابْنِ اِسْحٰقَ قَالَ وَذَكَرَ مُحَمَّدُ بْنُ مُسْلِمٍ عَنْ اُوَيْسِ بْنِ اَبِيْ اُوَيْسٍ عَدِيْدِ بَنِيْ تَيْمٍ عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ هٰذَا رَمَضَانُ قَدْ جَآءَ كُمْ تُفْتَحُ فِيْهِ اَبْوَابُ الْجَنَّةِ وَتُغَلَّقُ فِيْهِ اَبْوَابُ النَّارِ وَتُسَلْسَلُ فِيْهِ الشَّيَاطِيْنُ قَالَ اَبُوْعَبْدِالرَّحْمٰنِ هٰذَا الْحَدِيْثُ خَطَأٌ.

۲۱۰۷: حضرت انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: تم لوگوں پر ماہِ رمضان آ گیا۔ اس ماہ میں جنت کے دروازے کھول دیئے جاتے ہیں اور دوزخ کے دروازے بند کر دیئے جاتے ہیں اور اس ماہِ مبارک میں شیطان زنجیروں سے باندھ دیئے جاتے ہیں۔

تشریح ☆ ان چیزوں کا مشاہدہ ہر خاص و عام کو ہوجاتا ہے کہ رمضان المبارک کے پُرنور ماحول میں انسان نیکی پر آسانی سے آمادہ ہوجاتا ہے اور گناہوں سے اجتناب عام دنوں کی نسبت آسان ہوجاتا ہے۔

گویا کہ انسان کا سب سے بڑا دشمن شیطان مردود جو کہ ہر طرح سے انسان کو ورغلاتا' پھسلاتا' دین سے ہٹاتا ہے تو اس کو اللہ عزوجل پابند سلاسل کر دیتے ہیں اور جہنم کے دروازے تک بند کر دیتے ہیں اور جنت کے سب دروازے کھول دیئے جاتے ہیں تاکہ انسان خوب یکسوئی و اطمینانِ قلب کے ساتھ روزۂ رمضان کے اس عظیم عمل کو شوق کے ساتھ اللہ تعالیٰ کی خوشنودی اور حصولِ جنت کے لئے سرانجام دے یعنی دن بھر بھوکا اور پیاسا رہنا' سحری اور افطاری کا وقت پر اہتمام کرنا اس یقین سے کہ اللہ تعالیٰ میرے دِل کی کیفیت کو جانتے ہیں اور میرا یہ عمل خالصتاً اسی کیلئے ہے تو جب یہ سب کچھ محض اللہ کے لئے ہوگا تو آدمی کی مغفرت اور جنت میں دخول سے کوئی بھی اَمر مانع نہ ہوگا۔ (جاؔمی)

## ۱۱۵۲: باب ذِكْرُ الْاِخْتِلَافِ عَلٰى مَعْمَرٍ فِيْهِ

## باب: اس حدیث میں حضرت معمر رضی اللہ عنہ پر راویوں کے اختلاف کے متعلق احادیث

۲۱۰۸: اَخْبَرَنَا اَبُوْبَكْرِ بْنُ عَلِيٍّ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْبَكْرِ بْنُ اَبِيْ شَيْبَةَ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُ الْاَعْلٰى عَنْ مَعْمَرٍ عَنِ

۲۱۰۸: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ماہِ رمضان المبارک میں نمازِ تراویح ادا کرنے کی ترغیب دلاتے تھے

الزُّهْرِيَّ عَنْ اَبِيْ سَلَمَةَ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ اَنَّ النَّبِيَّ كَانَ يُرَغِّبُ فِيْ قِيَامِ رَمَضَانَ مِنْ غَيْرِ عَزِيْمَةٍ وَقَالَ اِذَا دَخَلَ رَمَضَانُ فُتِحَتْ اَبْوَابُ الْجَنَّةِ وَغُلِّقَتْ اَبْوَابُ الْجَحِيْمِ وَ سُلْسِلَتْ فِيْهِ الشَّيَاطِيْنُ اَرْسَلَهُ ابْنُ الْمُبَارَكِ.

لیکن واجب نہیں کرتے تھے۔ آپ فرماتے جب ماہِ رمضان آتا ہے تو جنت کے دروازے کھول دیئے جاتے ہیں اور دوزخ کے دروازے بند کر دیئے جاتے ہیں جبکہ شیطان زنجیروں سے باندھ دیئے جاتے ہیں۔

۲۱۰۹: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ حَاتِمٍ قَالَ اَنْبَاَنَا حِبَّانُ بْنُ مُوْسٰى خُرَاسَانِيٌّ قَالَ اَنْبَاَنَا عَبْدُاللّٰهِ عَنْ مَعْمَرٍ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ قَالَ اِذَا دَخَلَ رَمَضَانُ فُتِحَتْ اَبْوَابُ الرَّحْمَةِ وَغُلِّقَتْ اَبْوَابُ جَهَنَّمَ وَسُلْسِلَتِ الشَّيَاطِيْنُ.

۲۱۰۹: حضرت ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہؐ ماہِ رمضان میں نماز تراویح ادا کرنے کی ترغیب دلاتے لیکن واجب نہیں کرتے تھے۔ آپ فرماتے جب ماہِ رمضان آتا ہے تو رحمت کے دروازے کھول دیئے جاتے ہیں اور دوزخ کے دروازے بند کر دیئے جاتے ہیں جبکہ شیاطین زنجیروں سے باندھ دیئے جاتے ہیں۔

۲۱۱۰: اَخْبَرَنَا بِشْرُ بْنُ هِلَالٍ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُالْوَارِثِ عَنْ اَيُّوْبَ عَنْ اَبِيْ قِلَابَةَ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ اَتَاكُمْ رَمَضَانُ شَهْرٌ مُبَارَكٌ فَرَضَ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ عَلَيْكُمْ صِيَامَهُ تُفْتَحُ فِيْهِ اَبْوَابُ السَّمَآءِ وَتُغْلَقُ فِيْهِ اَبْوَابُ الْجَحِيْمِ وَتُغَلُّ فِيْ مَرَدَةُ الشَّيَاطِيْنِ لِلّٰهِ فِيْهِ لَيْلَةٌ خَيْرٌ مِّنْ اَلْفِ شَهْرٍ مَّنْ حُرِمَ خَيْرَهَا فَقَدْ حُرِمَ.

۲۱۱۰: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تمہارے پاس ماہِ رمضان آ گیا ہے۔ اللہ نے تم پر اس ماہ میں روزے فرض قرار دیئے۔ اس ماہ میں جنت کے دروازے کھول دیئے جاتے ہیں اور دوزخ کے دروازے بند کر دیئے جاتے ہیں اور شرارت کرنے والے شیطان اس ماہ میں بند کر دیئے جاتے ہیں۔ اس ماہ میں ایک رات ہے جو شخص اس کے ثواب سے محروم رہا وہ (حقیقتاً) محروم ہے۔

۲۱۱۱: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ مَنْصُوْرٍ قَالَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنْ عَطَاءِ بْنِ السَّائِبِ عَنْ عَرْفَجَةَ قَالَ عُدْنَا عُتْبَةَ بْنَ فَرْقَدٍ فَتَذَاكَرْنَا شَهْرَ رَمَضَانَ فَقَالَ مَا تَذْكُرُوْنَ قُلْنَا شَهْرَ رَمَضَانَ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ تُفْتَحُ فِيْهِ اَبْوَابُ الْجَنَّةِ وَتُغْلَقُ فِيْهِ اَبْوَابُ النَّارِ وَتُغَلُّ فِيْهِ الشَّيَاطِيْنُ وَيُنَادِيْ مُنَادٍ كُلَّ لَيْلَةٍ يَا بَاغِيَ الْخَيْرِ هَلُمَّ وَيَا بَاغِيَ الشَّرِّ اَقْصِرْ قَالَ اَبُوْعَبْدِالرَّحْمٰنِ هٰذَا خَطَاٌ.

۲۱۱۱: حضرت عرفجہؓ سے روایت ہے کہ ہم عتبہ بن فرقد کی مزاج پرسی کیلئے گئے۔ وہاں ہم ماہِ رمضان کا تذکرہ کرنے لگے انہوں نے کہا تم کس چیز کا ذکر کر رہے ہو؟ ہم نے کہا ماہِ رمضان کا۔ انہوں نے کہا ہم نے حضورؐ سے سنا کہ ماہِ رمضان میں جنت کے دروازے کھول دیئے جاتے اور دوزخ کے دروازے بند کر دیئے جاتے ہیں۔ شیطان اس میں باندھ دیئے جاتے ہیں اور ہر رات ایک پکارنے والا پکارتا ہے کہ خیر کے خواہشمند! نیک کام کر اور برائی کے طالب برے کام کم کر۔ امام نسائی نے فرمایا اس حدیث میں غلطی ہوئی ہے۔

۲۱۱۲: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ قَالَ حَدَّثَنَا مُحَمَّدٌ قَالَ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنْ عَطَاءِ بْنِ السَّائِبِ عَنْ عَرْفَجَةَ قَالَ كُنْتُ فِيْ بَيْتٍ فِيْهِ عُتْبَةُ بْنُ فَرْقَدٍ فَاَرَدْتُّ اَنْ

۲۱۱۲: حضرت عرفجہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں ایک مکان میں تھا جس میں حضرت عتبہ بن فرقد موجود تھے۔ میں نے ایک حدیث کا ذکر کرنا چاہا تو صحابہ میں سے ایک صحابی موجود تھے جو

أُحَدِّثَ بِحَدِيْثٍ وَكَانَ رَجُلٌ مِّنْ أَصْحَابِ النَّبِيِّ ﷺ كَأَنَّهُ أَوْلَى بِالْحَدِيْثِ مِنِّيْ فَحَدَّثَ الرَّجُلُ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ فِيْ رَمَضَانَ تُفْتَحُ فِيْهِ أَبْوَابُ السَّمَاءِ وَتُغْلَقُ فِيْهِ أَبْوَابُ النَّارِ وَيُصَفَّدُ فِيْهِ كُلُّ شَيْطَانٍ مَرِيْدٍ وَيُنَادِيْ مُنَادٍ كُلَّ لَيْلَةٍ يَا طَالِبَ الْخَيْرِ هَلُمَّ وَ يَا طَالِبَ الشَّرِّ أَمْسِكْ.

حدیث نقل کرنے کے زیادہ حقدار تھے۔ انہوں نے حدیث بیان کی کہ رسول اللہ ﷺ نے (رمضان کے متعلق) فرمایا: اس میں آسمان کے دروازے کھول دیئے جاتے اور دوزخ کے بند کر دیئے جاتے ہیں اور ہر ایک سرکش شیطان بند کر دیا جاتا ہے۔ ہر رات ایک پکارنے والا پکارتا ہے کہ خیر کے طالب نیک کام کرے اور اے برائی چاہنے والے برائی کم کر۔

## ۱۱۵۳: باب الرُّخْصَةِ فِيْ أَنْ يُّقَالَ لِشَهْرِ رَمَضَانَ رَمَضَانُ

## باب: ماہِ رمضان کو صرف رمضان کہنے کی اجازت سے متعلق

۲۱۱۳: أَخْبَرَنَا إِسْحٰقُ بْنُ إِبْرَاهِيْمَ قَالَ أَنْبَأَنَا يَحْيَى ابْنُ سَعِيْدٍ قَالَ أَنْبَأَنَا الْمُهَلَّبُ بْنُ أَبِيْ حَبِيْبَةَ ح وَأَنْبَأَنَا عُبَيْدُاللّٰهِ بْنُ سَعِيْدٍ قَالَ حَدَّثَنَا يَحْيٰى عَنِ الْمُهَلَّبِ بْنِ أَبِيْ حَبِيْبَةَ قَالَ أَخْبَرَنِي الْحَسَنُ عَنْ أَبِيْ بَكْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ لَا يَقُوْلَنَّ أَحَدُكُمْ صُمْتُ رَمَضَانَ وَلَا قُمْتُهُ كُلَّهُ وَلَا أَدْرِيْ كَرِهَ التَّزْكِيَةَ أَوْ قَالَ لَا بُدَّ مِنْ غَفْلَةٍ وَرَقْدَةٍ اللَّفْظُ لِعُبَيْدِ اللّٰهِ.

۲۱۱۳: حضرت ابوبکرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: تم میں سے کوئی یوں نہ کہے کہ میں نے ماہِ رمضان کے سارے روزے رکھے اور میں عبادت میں مشغول رہا۔ راوی نے بیان کیا مجھ کو اس کا علم نہیں کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ کہنا کس وجہ سے برا خیال فرمایا ہوسکتا ہے کہ یہ وجہ ہو کہ اپنی تعریف پر۔ ضرور (ہم سے) کچھ نہ کچھ غفلت ہوئی ہو گی۔

تشریح ☆ ویسے بھی تمام رمضان المبارک میں عبادت کہاں ہوتی ہے یعنی پورے ماہ پورے طور پر کوئی شخص عبادت میں مشغول رہا ہو ایسا کسی طور پر بھی ممکن نہیں ہے۔ عامل نے رمضان المبارک میں جس قدر بھی عبادات کا اہتمام کیا اللہ تعالیٰ تو جانتے ہی ہیں اور عبادت ہوتی ہی اس لئے کہ اس کا اظہار کسی دوسرے کے سامنے نہ کیا جائے اور یہ نہ کہا جائے کہ میں نے سارے رمضان میں یہ کیا' وہ کیا۔ اخلاص سے کیا ہوا عمل چھوٹا بھی بڑا ہو جاتا ہے جس طرح روزہ اللہ اور بندہ کے درمیان راز ہے تو اکیلے میں یہ کی ہوئی ہر عبادت کو بھی راز ہی رہنے دیجئے اور یہی بات اللہ عزوجل کو پسند ہے۔ (جامی)

۲۱۱۴: أَخْبَرَنَا عِمْرَانُ بْنُ يَزِيْدَ بْنِ خَالِدٍ قَالَ حَدَّثَنَا شُعَيْبٌ قَالَ أَخْبَرَنِي ابْنُ جُرَيْجٍ قَالَ أَخْبَرَنِيْ عَطَاءٌ قَالَ سَمِعْتُ ابْنَ عَبَّاسٍ يُخْبِرُنَا قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ لِامْرَأَةٍ مِّنَ الْأَنْصَارِ إِذَا كَانَ رَمَضَانُ فَاعْتَمِرِيْ فِيْهِ فَإِنَّ عُمْرَةً فِيْهِ تَعْدِلُ حَجَّةً.

۲۱۱۴: حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک انصاری خاتون سے ارشاد فرمایا جب ماہِ رمضان آئے تو اس میں عمرہ کرو کیونکہ اس ماہ میں ایک عمرہ ادا کرنا حج کے برابر ہے۔

## فضیلت رمضان المبارک:

ماہِ رمضان المبارک میں ہر ایک نیک عمل کا اجر بڑھ جاتا ہے دیگر احادیث میں اس کی تفصیل مذکور ہے اس وجہ سے ارشاد فرمایا گیا ہے۔ اس مبارک ماہ میں عمرہ کا ثواب حج کے برابر ہے۔ واضح رہے کہ مذکورہ دونوں احادیث میں صرف لفظ رمضان ارشاد فرمایا گیا ہے۔ ''شہر رمضان'' کا لفظ ارشاد نہیں فرمایا گیا۔ اس جگہ یہ بات بھی سمجھ لینا ضروری ہے کہ صرف ''رمضان'' نہیں کہنا چاہیے بلکہ ماہِ رمضان کہنا چاہئے۔ دوسری بات یہ ہے کہ جس جگہ یہ قرینہ ہو کہ مراد ماہِ رمضان ہے وہاں پر صرف رمضان بھی کہنا درست ہے۔ اگرچہ صرف لفظ رمضان کہنے کی بھی گنجائش ہے۔ واللہ اعلم

### ۱۱۵۴: باب اِخْتِلاَفُ اَهْلِ الْاٰفَاقِ فِي الرُّؤْيَةِ

### باب: اگر چاند دیکھنے کے ضمن میں ملکوں میں اختلاف ہو

۲۱۱۵: اَخْبَرَنَا عَلِيُّ بْنُ حُجْرٍ قَالَ حَدَّثَنَا اِسْمٰعِيْلُ قَالَ حَدَّثَنَا مُحَمَّدٌ وَهُوَ ابْنُ اَبِيْ حَرْمَلَةَ قَالَ اَخْبَرَنِيْ كُرَيْبٌ اَنَّ اُمَّ الْفَضْلِ بَعَثَتْهُ اِلٰى مُعَاوِيَةَ بِالشَّامِ قَالَ فَقَدِمْتُ الشَّامَ فَقَضَيْتُ حَاجَتَهَا وَاسْتَهَلَّ عَلَيَّ هِلاَلُ رَمَضَانَ وَاَنَا بِالشَّامِ فَرَاَيْتُ الْهِلاَلَ لَيْلَةَ الْجُمُعَةِ ثُمَّ قَدِمْتُ الْمَدِيْنَةَ فِيْ آخِرِ الشَّهْرِ فَسَاَلَنِيْ عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ عَبَّاسٍ ثُمَّ ذَكَرَ الْهِلاَلَ فَقَالَ مَتٰى رَاَيْتُمْ فَقُلْتُ رَاَيْنَاهُ لَيْلَةَ الْجُمُعَةِ قَالَ اَنْتَ رَاَيْتَهُ لَيْلَةَ الْجُمُعَةِ قُلْتُ نَعَمْ وَرَآهُ النَّاسُ فَصَامُوْا وَصَامَ مُعَاوِيَةُ قَالَ لٰكِنْ رَاَيْنَاهُ لَيْلَةَ السَّبْتِ فَلاَ نَزَالُ نَصُوْمُ حَتّٰى نُكْمِلَ ثَلاَثِيْنَ يَوْمًا اَوْ نَرَاهُ فَقُلْتُ اَوَلاَ تَكْتَفِيْ بِرُؤْيَةِ مُعَاوِيَةَ وَاَصْحَابِهٖ قَالَ لاَ هٰكَذَا اَمَرَنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ۔

۲۱۱۵: حضرت کریب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ اُمّ فضل رضی اللہ عنہا نے ان کو معاویہ بن ابی سفیانؓ کی خدمت میں شام بھیجا۔ میں شام آیا اور ان کا کام مکمل کیا۔ اس دوران رمضان کا چاند دکھائی دیا تو میں نے جمعہ کی رات چاند دیکھ لیا پھر میں مدینہ منورہ میں ماہِ رمضان کے آخر میں حاضر ہوا۔ مجھ سے عبداللہ بن عباسؓ نے دریافت (سفر کے بارے میں) کیا اور چاند کا تذکرہ فرمایا۔ میں نے کہا ہم نے چاند جمعہ کی رات دیکھا ہے۔ انہوں نے کہا تم نے جمعہ کی رات دیکھا۔ میں نے کہا جی ہاں۔ اور دوسرے لوگوں نے بھی چاند دیکھا اور سب نے معاویہؓ کے ساتھ روزہ رکھا۔ انہوں نے کہا ہم نے تو ہفتہ کی رات دیکھا اور ہم مسلسل روزے رکھے جائیں گے۔ یہاں تک کہ تیس دن مکمل ہوں یا چاند نظر آئے۔ میں نے کہا تم معاویہ اور ان کے چاند دیکھنے میں خیال نہ کرو گے۔ انہوں نے کہا نہیں ہمیں نبیؐ نے اسی طریقہ سے حکم فرمایا ہے۔

## مسئلہ رؤیت ہلال:

چاند نظر آنے کے سلسلہ میں ارشاد نبوی صلی اللہ علیہ وسلم ہے ایک حدیث میں فرمایا گیا ہے: ((**صوموا لرويته وافطروا لرويته**......)) یعنی چاند دیکھ کر روزہ شروع کرو اور چاند دیکھ کر روزہ افطار کرو (یعنی عید مناؤ) اور اگر چاند نظر نہ آئے تو تیس دن پورے کرو۔ واضح رہے کہ مدینہ منورہ سے ملک شام کا فاصلہ دو سو میل ہے اور اس قدر فاصلہ میں اختلاف ممکن ہے۔ مذکورہ حدیث ۲۱۱۵ سے معلوم ہوا کہ بہت فاصلہ پر واقع دوسرے ملکوں کی رویت کا اعتبار نہیں ہے لیکن اگر نزدیک ملک ہوں تو ان کی

رویت کا اعتبار ہے۔ فقہاء کرام نے اس سلسلہ میں یہ اصول ارشاد فرمایا ہے کہ اس قدر ملک تک کے فاصلہ کی رؤیت معتبر ہے کہ جس میں مہینہ ۳۱ دن یا ۲۸ دن کا نہ ہوتا ہو اور رؤیت ہلال کے سلسلہ میں تفصیل مسائل و احکام حضرت مفتی محمد شفیع رحمہ اللہ کی کتاب ''رؤیت ہلال کے شرعی احکام'' میں ملاحظہ فرمائیں۔

## ۱۱۵۵: باب قُبُوْلِ شَهَادَةِ الرَّجُلِ الْوَاحِدِ عَلٰى هِلَالِ شَهْرِ رَمَضَانَ وَ ذِكْرِ الْاِخْتِلَافِ فِيْهِ عَلٰى سُفْيَانَ فِيْ حَدِيْثِ سِمَاكٍ

## باب: رمضان کے چاند کے لیے ایک آدمی کی گواہی کافی ہے

۲۱۱۶: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِالْعَزِيْزِ بْنِ اَبِيْ رِزْمَةَ قَالَ اَنْبَاَنَا الْفَضْلُ بْنُ مُوْسٰى عَنْ سُفْيَانَ عَنْ سِمَاكٍ عَنْ عِكْرَمَةَ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ جَآءَ اَعْرَابِيٌّ اِلَى النَّبِيِّ فَقَالَ رَاَيْتُ الْهِلَالَ فَقَالَ اَتَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ قَالَ نَعَمْ فَنَادَى النَّبِيُّ ﷺ اَنْ صُوْمُوْا.

۲۱۱۶: حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ ایک دیہاتی شخص خدمت نبوی میں حاضر ہوا اور عرض کیا کہ میں نے چاند دیکھ لیا ہے۔ آپ نے فرمایا تو اس بات کی شہادت دیتا ہے کہ اللہ کے علاوہ کوئی سچا معبود نہیں اور محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) اس کے بندے اور بھیجے ہوئے رسول ہیں۔ اس نے عرض کیا جی ہاں۔ آپ نے اعلان کرا دیا کہ تم روزے رکھو۔

۲۱۱۷: اَخْبَرَنَا مُوْسَى بْنُ عَبْدِالرَّحْمٰنِ قَالَ حَدَّثَنَا حُسَيْنٌ عَنْ زَائِدَةَ عَنْ سِمَاكٍ عَنْ عِكْرَمَةَ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ جَآءَ اَعْرَابِيٌّ اِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ اَبْصَرْتُ الْهِلَالَ اللَّيْلَةَ قَالَ اَتَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَ رَسُوْلُهٗ قَالَ نَعَمْ قَالَ يَا بِلَالُ اَذِّنْ فِي النَّاسِ فَلْيَصُوْمُوْا غَدًا.

۲۱۱۷: حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ ایک دیہاتی خدمت نبویؐ میں حاضر ہوا اور عرض کیا میں نے رات میں چاند دیکھا ہے۔ آپ نے فرمایا: تم اس بات کی شہادت دیتے ہو کہ اللہ کے علاوہ کوئی سچا معبود نہیں اور محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) اس کے بندے اور اس کے رسول ہیں۔ اس نے کہا جی ہاں۔ پھر آپ نے فرمایا: اے بلالؓ! لوگوں میں اعلان کرو کہ وہ کل روزہ رکھ لیں۔

۲۱۱۸: اَخْبَرَنَا اَحْمَدُ بْنُ سُلَيْمَانَ عَنْ اَبِيْ دَاوٗدَ عَنْ سُفْيَانَ عَنْ سِمَاكٍ عَنْ عِكْرَمَةَ مُرْسَلٌ.

۲۱۱۸: اس حدیث مبارکہ کا مضمون سابقہ حدیث مبارکہ جیسا ہے۔

۲۱۱۹: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ حَاتِمِ بْنِ نُعَيْمٍ مِصِّيْصِيٌّ قَالَ اَنْبَاَنَا حِبَّانُ بْنُ مُوْسَى الْمَرْوَزِيُّ قَالَ اَنْبَاَنَا.

۲۱۱۹: اس حدیث مبارکہ کا مضمون بھی حدیث ۲۱۱۸ جیسا ہے۔

۲۱۲۰: اَخْبَرَنَا عَبْدُاللّٰهِ عَنْ سُفْيَانَ عَنْ سِمَاكٍ عَنْ عِكْرَمَةَ مُرْسَلٌ اَخْبَرَنِيْ اِبْرَاهِيْمُ بْنُ يَعْقُوْبَ قَالَ حَدَّثَنَا سَعِيْدُ بْنُ شَبِيْبٍ اَبُوْعُثْمَانَ وَكَانَ شَيْخًا صَالِحًا بِطَرَسُوْسَ قَالَ اَنْبَاَنَا

۲۱۲۰: حضرت عبدالرحمٰن بن زید بن خطاب رضی اللہ عنہ نے شک والے دن خطبہ پڑھا (یعنی بے شک خطبہ دیا لوگوں کو شک والے دن) تو پھر میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی صحبت

ابْنُ اَبِیْ زَائِدَةَ عَنْ حُسَيْنِ بْنِ الْحٰرِثِ الْجَدَلِيِّ عَنْ عَبْدِالرَّحْمٰنِ بْنِ زَيْدِ بْنِ الْخَطَّابِ اَنَّهُ خَطَبَ النَّاسَ فِي الْيَوْمِ الَّذِيْ يُشَكُّ فِيْهِ فَقَالَ اَلَا اِنِّيْ جَالَسْتُ اَصْحَابَ رَسُوْلِ اللّٰهِ وَسَاَلْتُهُمْ وَاَنَّهُمْ حَدَّثُوْنِيْ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ قَالَ صُوْمُوْا لِرُؤْيَتِهِ وَاَفْطِرُوْا لِرُؤْيَتِهِ وَانْسُكُوْا لَهَا فَاِنْ غُمَّ عَلَيْكُمْ فَاَكْمِلُوْا ثَلَاثِيْنَ فَاِنْ شَهِدَ شَاهِدَانِ فَصُوْمُوْا وَاَفْطِرُوْا.

میں گیا اور ان سے دریافت کیا۔ انہوں نے حدیث رسول نقل کی۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تم لوگ چاند دیکھ کر روزے رکھو اور چاند دیکھ کر افطار کرو اور اس طریقہ سے حج میں عمل کرو اگر آسمان پر ابر ہو تو تمیں روزے پورے کرو البتہ اگر دو آدمی چاند دیکھنے کی بشارت دیں جب آسمان ابر آلود ہو تو روزے رکھو یا چھوڑ دو۔

## ١١٥٦: باب اِكْمَالُ شَعْبَانَ ثَلَاثِيْنَ اِذَا كَانَ غَيْمٌ وَذِكْرُ اخْتِلَافِ النَّاقِلِيْنَ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ

## باب: اگر فضا ابر آلود ہو تو شعبان کے تمیں دن پورے کرنا اور حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے نقل کرنے والوں کا اختلاف

٢١٢١: اَخْبَرَنَا مُؤَمَّلُ بْنُ هِشَامٍ عَنْ اِسْمَاعِيْلَ عَنْ شُعْبَةَ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ زِيَادٍ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صُوْمُوْا لِرُؤْيَتِهِ وَاَفْطِرُوْا لِرُؤْيَتِهِ فَاِنْ غُمَّ عَلَيْكُمُ الشَّهْرُ فَعُدُّوْا ثَلَاثِيْنَ.

٢١٢١: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا تم لوگ چاند دیکھ کر روزے رکھو اور چاند دیکھ کر روزے بند کرو اگر بادل ہوں تو تمیں دن پورے کرلو۔

٢١٢٢: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ يَزِيْدَ قَالَ حَدَّثَنَا اَبِيْ قَالَ حَدَّثَنَا وَرْقَاءُ عَنْ شُعْبَةَ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ زِيَادٍ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ صُوْمُوْا لِرُؤْيَتِهِ وَاَفْطِرُوْا لِرُؤْيَتِهِ فَاِنْ غُمَّ عَلَيْكُمْ فَاقْدُرُوْا ثَلَاثِيْنَ.

٢١٢٢: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: چاند دیکھ کر روزے رکھو اور چاند دیکھ کر روزے بند کردو اگر فضا ابر آلود ہو تو تمیں دن مکمل کرلو۔

تشریح ☆ یہ خیال رکھنا ضروری ہے جو چاند کے متعلق کہہ دیں کہ ہم نے چاند دیکھا وہ دونوں عام حالات میں سچی بات کہتے ہوں، جھوٹ نہ بولتے ہوں تاکہ تھوڑی غفلت سے اتنا بڑا عمل ضائع نہ ہو۔ اگر کوئی بھی اطلاع چاند کی نہ ملے تو تمیں روزے پورے کرنا ضروری ہے۔

## ١١٥٧: باب ذِكْرِ الْاِخْتِلَافِ عَلَى الزُّهْرِيِّ فِيْ هٰذَا الْحَدِيْثِ

## باب: اس حدیث شریف میں راوی زہری رحمۃ اللہ علیہ کے اختلاف سے متعلق

٢١٢٣: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ يَحْيَى بْنِ عَبْدِاللّٰهِ النَّيْسَابُوْرِيُّ قَالَ حَدَّثَنَا سُلَيْمَانُ بْنُ دَاوُدَ قَالَ حَدَّثَنَا اِبْرَاهِيْمُ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ مُسْلِمٍ عَنْ سَعِيْدِ ابْنِ الْمُسَيَّبِ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ

٢١٢٣: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: جب تم لوگ چاند دیکھ لو تو روزے رکھو، پھر جب چاند دیکھ لو تو

اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ اِذَا رَاَيْتُمُ الْهِلَالَ فَصُوْمُوْا وَاِذَا رَاَيْتُمُوْهُ فَاَفْطِرُوْا فَاِنْ غُمَّ عَلَيْكُمْ فَصُوْمُوْا ثَلَاثِيْنَ يَوْمًا.

روزے بند کردو اگر بادل چھائے ہوں تو تیس روزے پورے کرلو۔

۲۱۲۴: اَخْبَرَنَا الرَّبِيْعُ بْنُ سُلَيْمَانَ قَالَ حَدَّثَنَا ابْنُ وَهْبٍ قَالَ اَخْبَرَنِيْ يُوْنُسُ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ قَالَ حَدَّثَنِيْ سَالِمُ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ اَنَّ عَبْدَاللّٰهِ ابْنَ عُمَرَ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ يَقُوْلُ اِذَا رَاَيْتُمُ الْهِلَالَ فَصُوْمُوْا وَاِذَا رَاَيْتُمُوْهُ فَاَفْطِرُوْا فَاِنْ غُمَّ عَلَيْكُمْ فَاقْدِرُوْا لَهٗ.

۲۱۲۴: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے تھے کہ جب چاند دیکھ لو تو روزے رکھو اور جب چاند دیکھ لو تو روزے بند کردو اگر موسم ابر آلود ہو تو اندازہ کرلو یعنی تیس دن مکمل کرلو۔

۲۱۲۵: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ سَلَمَةَ وَالْحٰرِثُ بْنُ مِسْكِيْنٍ قِرَاءَةً عَلَيْهِ وَاَنَا اَسْمَعُ وَاللَّفْظُ لَهٗ عَنِ ابْنِ الْقَاسِمِ عَنْ مَالِكٍ عَنْ نَافِعٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ ذَكَرَ رَمَضَانَ فَقَالَ لَا تَصُوْمُوْا حَتّٰى تَرَوُا الْهِلَالَ وَلَا تُفْطِرُوْا حَتّٰى تَرَوْهُ فَاِنْ غُمَّ عَلَيْكُمْ فَاقْدِرُوْا لَهٗ.

۲۱۲۵: حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ماہِ رمضان سے متعلق ذکر کرتے ہوئے ارشاد فرمایا: جس وقت تک چاند نہ دیکھ لو اس وقت تک روزے نہ رکھو اور جس وقت تک چاند نہ دیکھ لو تو اس وقت تک روزے رکھنا بند نہ کرو اگر مطلع ابر آلود ہو تو تم اندازہ کرلو۔

## ۱۱۵۸: باب ذِكْرُ الْاِخْتِلَافِ عَلٰى عُبَيْدِاللّٰهِ بْنِ عُمَرَ فِيْ هٰذَا الْحَدِيْثِ

## باب: اس حدیث شریف میں عبیداللہ رضی اللہ عنہ پر راویوں کے اختلاف سے متعلق

۲۱۲۶: اَخْبَرَنَا عَمْرُو بْنُ عَلِيٍّ قَالَ حَدَّثَنَا يَحْيٰى قَالَ حَدَّثَنَا عُبَيْدُاللّٰهِ قَالَ حَدَّثَنِيْ نَافِعٌ عَنِ ابْنِ عُمَرَ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ لَا تَصُوْمُوْا حَتّٰى تَرَوْهُ وَلَا تُفْطِرُوْا حَتّٰى تَرَوْهُ فَاِنْ غُمَّ عَلَيْكُمْ فَاقْدِرُوْا لَهٗ.

۲۱۲۶: حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: تم روزے نہ رکھو یہاں تک کہ چاند دیکھ لو اور روزے بند نہ کرو یہاں تک کہ چاند دیکھ لو اگر مطلع ابر آلود ہو تو اس کا اندازہ کرلو۔

۲۱۲۷: اَخْبَرَنَا اَبُوْبَكْرِ بْنُ عَلِيٍّ صَاحِبُ حِمْصَ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْبَكْرِ بْنُ اَبِيْ شَيْبَةَ قَالَ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بِشْرٍ قَالَ حَدَّثَنَا عُبَيْدُاللّٰهِ عَنْ اَبِي الزِّنَادِ عَنِ الْاَعْرَجِ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ ذَكَرَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ الْهِلَالَ فَقَالَ اِذَا رَاَيْتُمُوْهُ فَصُوْمُوْا وَاِذَا رَاَيْتُمُوْهُ فَاَفْطِرُوْا فَاِنْ غُمَّ عَلَيْكُمْ فَعُدُّوْا ثَلَاثِيْنَ.

۲۱۲۷: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے چاند کا ذکر کیا تو ارشاد فرمایا: جب تم چاند دیکھ لو تو روزے رکھو اور جس وقت پھر چاند دیکھو تو روزے موقوف کردو اور اگر مطلع ابر آلود ہو تو تیس دن پورے کرلو۔

## ۱۱۵۹: باب ذِكْرُ الْاِخْتِلَافِ عَلٰى عَمْرِو بْنِ دِيْنَارٍ فِيْ حَدِيْثِ ابْنِ عَبَّاسٍ

## باب: حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما کی حدیث میں حضرت عمرو بن دینار رضی اللہ عنہ پر

فِيْهِ

۲۱۲۸: اَخْبَرَنَا اَحْمَدُ بْنُ عُثْمَانَ اَبُوالْجَوْزَاءِ وَهُوَ ثِقَةٌ بَصْرِيٌّ اَخُوْ اَبِي الْعَالِيَةِ قَالَ اَنْبَاَنَا حَبَّانُ ابْنُ هِلاَلٍ قَالَ حَدَّثَنَا حَمَّادُ بْنُ سَلَمَةَ عَنْ عَمْرِو بْنِ دِيْنَارٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ صُوْمُوْا لِرُؤْيَتِهِ وَاَفْطِرُوْا لِرُؤْيَتِهِ فَاِنْ غُمَّ عَلَيْكُمْ فَاَكْمِلُوا الْعِدَّةَ ثَلاَثِيْنَ.

۲۱۲۹: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ يَزِيْدَ قَالَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنْ عَمْرِو بْنِ دِيْنَارٍ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ حُنَيْنٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ عَجِبْتُ مِمَّنْ يَتَقَدَّمُ الشَّهْرَ وَقَدْ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اِذَا رَاَيْتُمُ الْهِلاَلَ فَصُوْمُوْا وَاِذَا رَاَيْتُمُوْهُ فَاَفْطِرُوْا فَاِنْ غُمَّ عَلَيْكُمْ فَاَكْمِلُوا الْعِدَّةَ ثَلاَثِيْنَ.

راویوں کے اختلاف کا بیان

۲۱۲۸: حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: تم لوگ چاند دیکھ کر روزے رکھو اور روزے چاند دیکھ کر بند کر دو اگر فضا ابر آلود ہو تو تیس دن شمار کر لو (یعنی ایسی صورت میں تیس دن روزے رکھو)۔

۲۱۲۹: حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ میں تعجب کرتا ہوں اس شخص پر جو مہینہ ہونے سے قبل روزے رکھتا ہے حالانکہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: جب تم چاند دیکھو تو روزے رکھو اور جب چاند دیکھ لو تو روزے بند کر دو اگر بادل ہو تو تیس دن پورے شمار کر لو۔

## ۱۱۶۰: باب ذِكْرِ الْاِخْتِلاَفِ عَلٰى مَنْصُوْرٍ فِيْ حَدِيْثِ رِبْعِيٍّ فِيْهِ

## باب: حضرت منصور پر ربعی کی روایت میں راویوں کے اختلاف سے متعلق

۲۱۳۰: اَخْبَرَنَا اِسْحٰقُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ اَنْبَاَنَا جَرِيْرٌ عَنْ مَنْصُوْرٍ عَنْ رِبْعِيِّ بْنِ حِرَاشٍ عَنْ حُذَيْفَةَ ابْنِ الْيَمَانِ عَنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ قَالَ لاَ تَقَدَّمُوا الشَّهْرَ حَتّٰى تَرَوُا الْهِلاَلَ قَبْلَهُ اَوْ تُكْمِلُوا الْعِدَّةَ ثُمَّ صُوْمُوْا حَتّٰى تَرَوُا الْهِلاَلَ اَوْ تُكْمِلُوا الْعِدَّةَ قَبْلَهُ.

۲۱۳۱: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُالرَّحْمٰنِ قَالَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنْ مَنْصُوْرٍ عَنْ رِبْعِيٍّ عَنْ بَعْضِ اَصْحَابِ النَّبِيِّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ لاَ تَقَدَّمُوا الشَّهْرَ حَتّٰى تُكْمِلُوا الْعِدَّةَ اَوْ تَرَوُا الْهِلاَلَ ثُمَّ صُوْمُوْا وَلاَ تُفْطِرُوْا حَتّٰى تَرَوُا الْهِلاَلَ اَوْ تُكْمِلُوا الْعِدَّةَ ثَلاَثِيْنَ اَرْسَلَهُ الْحَجَّاجُ بْنُ اَرْطَاةَ.

۲۱۳۲: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ حَاتِمٍ قَالَ حَدَّثَنَا حِبَّانُ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُاللّٰهِ عَنِ الْحَجَّاجِ بْنِ اَرْطَاةَ عَنْ مَنْصُوْرٍ

۲۱۳۰: حضرت حذیفہ بن یمان رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: تم ماہِ رمضان کے آگے تک جب تک چاند نہ دیکھ لو تو روزے نہ رکھو یا جب تک تم ماہِ شعبان کے تیس دن مکمل نہ کر لو پھر روزے رکھو یہاں تک کہ چاند دیکھ لو یا تیس دن روزے مکمل کر لو۔

۲۱۳۱: رسول اللہ ﷺ کے بعض صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سے روایت ہے کہ آپ نے ارشاد فرمایا: تم رمضان کے آگے تک روزے نہ رکھو جب تک کہ گنتی (یعنی تیس دن) پورے نہ کر لو یا تم چاند نہ دیکھ لو تو روزے رکھو اور روزوں کو موقوف نہ کرو جب تک تم چاند نہ دیکھ لیا کرو یا گنتی پوری کرو۔

۲۱۳۲: حضرت ربعی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: جب تم لوگ چاند دیکھو تو روزے رکھو اور جب چاند

عَنْ رِبْعِيٍّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ اِذَا رَاَيْتُمُ الْهِلَالَ فَصُوْمُوْا وَاِذَا رَاَيْتُمُوْهُ فَاَفْطِرُوْا فَاِنْ غُمَّ عَلَيْكُمْ فَاَتِمُّوْا شَعْبَانَ ثَلَاثِيْنَ اِلاَّ اَنْ تَرَوُا الْهِلَالَ قَبْلَ ذٰلِكَ ثُمَّ صُوْمُوْا رَمَضَانَ ثَلَاثِيْنَ اِلاَّ اَنْ تَرَوُا الْهِلَالَ قَبْلَ ذٰلِكَ.

دوبارہ دیکھو تو روزے بند کر دو۔ اگر چاند (بادلوں میں) چھپ جائے تو شعبان کے تیس روز پورے کر لو مگر جب چاند اس سے پہلے دیکھ لو پھر رمضان کے تیس روزے رکھو مگر یہ کہ چاند اس سے پہلے دیکھو۔

۲۱۳۳: اَخْبَرَنَا اِسْحٰقُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ حَدَّثَنَا حَاتِمُ بْنُ اَبِيْ صَغِيْرَةَ عَنْ سِمَاكِ بْنِ حَرْبٍ عَنْ عِكْرِمَةَ قَالَ حَدَّثَنَا ابْنُ عَبَّاسٍ عَنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ صُوْمُوْا لِرُؤْيَتِهٖ وَ اَفْطِرُوْا لِرُؤْيَتِهٖ فَاِنْ حَالَ بَيْنَكُمْ وَبَيْنَهٗ سَحَابٌ فَاَكْمِلُوا الْعِدَّةَ وَلَا تَسْتَقْبِلُوا الشَّهْرَ اسْتِقْبَالًا.

۲۱۳۳: حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: تم چاند دیکھ کر روزے رکھو اور چاند دیکھ کر ہی روزے بند کرو اگر تمہارے اور چاند کے درمیان بادل آ جائیں تو تیس روز کا عدد پورا کر لو اور مہینہ سے آگے روزہ نہ رکھو۔

۲۱۳۴: اَخْبَرَنَا قُتَيْبَةُ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُو الْاَحْوَصِ عَنْ سِمَاكٍ عَنْ عِكْرِمَةَ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ لَا تَصُوْمُوْا قَبْلَ رَمَضَانَ صُوْمُوْا لِلرُّؤْيَةِ وَاَفْطِرُوْا لِلرُّؤْيَةِ فَاِنْ حَالَتْ دُوْنَهٗ غَيَايَةٌ فَاَكْمِلُوْا ثَلَاثِيْنَ.

۲۱۳۴: حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: رمضان سے قبل تم روزے نہ رکھو (ایک دو دن کے استقبال کے واسطے) بلکہ چاند دیکھ کر روزے رکھو اور چاند دیکھ کر ہی روزے رکھنا بند کرو اور اگر موسم ابر آلود ہو جائے تو تم تیس روزے مکمل کر لو۔

## ۱۱۶۱ : باب كَمِ الشَّهْرُ وَذِكْرُ الْاِخْتِلَافِ عَلَى الزُّهْرِيِّ فِي الْخَبَرِ عَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا

## باب: مہینہ کتنے دن کا ہوتا ہے اور حدیث عائشہ رضی اللہ عنہا میں حضرت زہری رحمۃ اللہ علیہ پر راویوں کے اختلاف سے متعلق

۲۱۳۵: اَخْبَرَنَا نَصْرُ بْنُ عَلِيٍّ الْجَهْضَمِيُّ عَنْ عَبْدِ الْاَعْلٰى قَالَ حَدَّثَنَا مَعْمَرٌ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ عُرْوَةَ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ اَقْسَمَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَنْ لَا يَدْخُلَ عَلٰى نِسَآئِهٖ شَهْرًا فَلَبِثَ تِسْعًا وَّعِشْرِيْنَ فَقُلْتُ اَلَيْسَ قَدْ كُنْتَ آلَيْتَ شَهْرًا فَعَدَدْتُ الْاَيَّامَ تِسْعًا وَّعِشْرِيْنَ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الشَّهْرُ تِسْعٌ وَّعِشْرُوْنَ.

۲۱۳۵: حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے قسم کھائی کہ ایک ماہ تک اپنی بیویوں کے پاس نہ جائیں گے۔ پھر آپ ۲۹ دن تک ٹھہرے رہے (یعنی ازواج مطہرات رضی اللہ عنہن کے پاس نہیں گئے)۔ میں نے کہا کیا آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے قسم نہیں کھائی تھی ایک ماہ کے لیے۔ جبکہ ابھی تو (فقط) ۲۹ دن ہوئے تھے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ مہینہ ۲۹ دن کا ہوتا ہے۔

۲۱۳۶: اَخْبَرَنَا عُبَيْدُ اللّٰهِ بْنُ سَعْدِ بْنِ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ حَدَّثَنَا

۲۱۳۶: حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ مجھے بہت شوق

عَمِّیْ قَالَ حَدَّثَنَا اَبِیْ عَنْ صَالِحٍ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ اَنَّ عُبَيْدَاللّٰهِ بْنَ عَبْدِاللّٰهِ ابْنِ اَبِیْ ثَوْرٍ حَدَّثَهٗ ح وَاَخْبَرَنَا عَمْرُو بْنُ مَنْصُوْرٍ قَالَ حَدَّثَنَا الْحَكَمُ بْنُ نَافِعٍ قَالَ اَنْبَاَنَا شُعَيْبٌ عَنِ الزُّهْرِيِّ قَالَ اَخْبَرَنِیْ عُبَيْدُاللّٰهِ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ اَبِیْ ثَوْرٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ لَمْ اَزَلْ حَرِيْصًا اَنْ اَسْاَلَ عُمَرَ بْنَ الْخَطَّابِ عَنِ الْمَرْاَتَيْنِ مِنْ اَزْوَاجِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اللَّتَيْنِ قَالَ اللّٰهُ لَهُمَا : ﴿اِنْ تَتُوْبَا اِلَى اللّٰهِ فَقَدْ صَغَتْ قُلُوْبُكُمَا﴾ [التحريم : ٤] وَسَاقَ الْحَدِيْثَ وَقَالَ فِيْهِ فَاعْتَزَلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نِسَاءَهٗ مِنْ اَجْلِ ذٰلِكَ الْحَدِيْثِ حِيْنَ اَفْشَتْهُ حَفْصَةُ اِلٰى عَائِشَةَ تِسْعًا وَّعِشْرِيْنَ لَيْلَةً قَالَتْ عَائِشَةُ وَكَانَ قَالَ مَا اَنَا بِدَاخِلٍ عَلَيْهِنَّ شَهْرًا مِّنْ شِدَّةِ مَوْجِدَتِهٖ عَلَيْهِنَّ حِيْنَ حَدَّثَهُ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ حَدِيْثَهُنَّ فَلَمَّا مَضَتْ تِسْعٌ وَّعِشْرُوْنَ لَيْلَةً دَخَلَ عَلٰى عَائِشَةَ فَبَدَاَ بِهَا فَقَالَتْ لَهٗ عَائِشَةُ اِنَّكَ قَدْ كُنْتَ آلَيْتَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اَنْ لَّا تَدْخُلَ عَلَيْنَا شَهْرًا وَاِنَّا اَصْبَحْنَا مِنْ تِسْعٍ وَّعِشْرِيْنَ لَيْلَةً نَعُدُّهَا عَدَدًا فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اَلشَّهْرُ تِسْعٌ وَّعِشْرُوْنَ لَيْلَةً.

تھا کہ میں حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے ان ازواج مطہرات رضی اللہ عنہن کے بارے میں دریافت کروں جن کا ذکر اللہ نے اس آیۂ کریمہ میں فرمایا ہے: ﴿اِنْ تَتُوْبَا اِلَى اللّٰهِ فَقَدْ صَغَتْ قُلُوْبُكُمَا﴾ یعنی اگر تم اللہ کے حضور توبہ کرلو (تو تمہارے لیے بہتر ہے) اس لیے کہ تمہارے دِل سیدھی راہ سے ہٹ گئے تھے۔ پھر حدیث کو آخر تک نقل کیا اور فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی ازواج رضی اللہ عنہن کو چھوڑ دیا جو حفصہ رضی اللہ عنہا نے ظاہر کر دیا حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے دو راتوں تک۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ میں ان خواتین کے نزدیک نہیں جاؤں گا ایک ماہ تک کیونکہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو سخت ناراضگی تھی ان پر لیکن جب اللہ نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو ان کی حالت بتلائی۔ جب ۲۹ راتیں گزر گئیں تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سب سے پہلے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے پاس تشریف لے گئے۔ انہوں نے کہا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے قسم کھائی تھی ایک ماہ تک نہ آنے کی اور ابھی ۲۹ تاریخ کی صبح ہوئی ہے ہم شمار کرتے جاتے تھے۔ (یہ سن کر) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا مہینہ ۲۹ دن کا بھی ہوتا ہے۔

## ۱۱۶۲ : باب ذِكْرِ خَبَرِ ابْنِ عَبَّاسٍ فِيْهِ

## باب: اس سلسلہ میں حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما کی حدیث سے متعلق

۲۱۳۷: اَخْبَرَنَا عَمْرُو بْنُ يَزِيْدَ هُوَ اَبُوْبُرَيْدَ الْجَرْمِيُّ بَصْرِيٌّ عَنْ بَهْزٍ قَالَ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنْ سَلَمَةَ عَنْ اَبِی الْحَكَمِ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ عَنِ النَّبِيِّ قَالَ اَتَانِیْ جِبْرِيْلُ عَلَيْهِ السَّلَامُ فَقَالَ اَلشَّهْرُ تِسْعٌ وَّعِشْرُوْنَ يَوْمًا.

۲۱۳۷: حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: ایک روز میرے پاس حضرت جبرائیل علیہ السلام تشریف لائے انہوں نے فرمایا کہ مہینہ ۲۹ دنوں کا بھی ہوتا ہے۔

۲۱۳۸: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ عَنْ مُحَمَّدٍ وَذَكَرَ كَلِمَةً مَعْنَاهَا حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنْ سَلَمَةَ قَالَ سَلَمَةُ سَمِعْتُ اَبَا الْحَكَمِ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ اَلشَّهْرُ تِسْعٌ وَّعِشْرُوْنَ يَوْمًا.

۲۱۳۸: حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ مہینہ ۲۹ دن کا ہوتا ہے۔

## ۱۱۶۳: باب ذِكْرِ الْاِخْتِلَافِ عَلٰى اِسْمٰعِيْلَ فِيْ خَبَرِ سَعْدِ بْنِ مَالِكٍ فِيْهِ

## باب: حضرت سعد بن مالک رضی اللہ عنہ کی روایت میں حضرت اسماعیل سے اختلاف

۲۱۳۹: اَخْبَرَنَا اِسْحٰقُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بِشْرٍ عَنْ اِسْمَاعِيْلَ بْنِ اَبِيْ خَالِدٍ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ سَعْدِ بْنِ اَبِيْ وَقَّاصٍ عَنْ اَبِيْهِ عَنِ النَّبِيِّ اَنَّهٗ ضَرَبَ بِيَدِهٖ عَلَى الْاُخْرٰى وَقَالَ الشَّهْرُ هٰكَذَا وَهٰكَذَا وَهٰكَذَا وَنَقَصَ فِي الثَّالِثَةِ اِصْبَعًا.

۲۱۳۹: حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنا ہاتھ مبارک دوسرے ہاتھ پر مارا اور ارشاد فرمایا کہ مہینہ یہ ہے یہ ہے یہ ہے اور پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے آخر میں ایک انگلی کم کر لی۔ (مطلب یہ ہے کہ ۲۹ دن کا)۔

۲۱۴۰: اَخْبَرَنَا سُوَيْدُ بْنُ نَصْرٍ قَالَ اَنْبَاَنَا عَبْدُاللّٰهِ عَنْ اِسْمَاعِيْلَ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ سَعْدٍ عَنْ اَبِيْهِ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَلشَّهْرُ هٰكَذَا وَهٰكَذَا وَهٰكَذَا يَعْنِيْ تِسْعَةً وَّعِشْرِيْنَ رَوَاهُ يَحْيَى بْنُ سَعِيْدٍ وَغَيْرُهٗ عَنْ اِسْمَاعِيْلَ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ سَعْدٍ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ.

۲۱۴۰: حضرت محمد بن ابی وقاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ اپنے والد سے روایت نقل کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: مہینہ اس طرح اور اس طرح کا ہے یعنی مہینہ ۲۹ روز کا ہے۔

۲۱۴۱: اَخْبَرَنَا اَحْمَدُ بْنُ سُلَيْمَانَ قَالَ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عُبَيْدٍ قَالَ حَدَّثَنَا اِسْمَاعِيْلُ عَنْ مُحَمَّدِ ابْنِ سَعْدِ بْنِ اَبِيْ وَقَّاصٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اَلشَّهْرُ هٰكَذَا وَهٰكَذَا وَهٰكَذَا وَصَفَّقَ مُحَمَّدُ بْنُ عُبَيْدٍ بِيَدَيْهِ يَنْعَتُهَا ثَلَاثًا ثُمَّ قَبَضَ فِي الثَّالِثَةِ الْاِبْهَامَ فِي الْيُسْرٰى قَالَ يَحْيَى بْنُ سَعِيْدٍ قُلْتُ لِاِسْمَاعِيْلَ عَنْ اَبِيْهِ قَالَ لَا.

۲۱۴۱: حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: مہینہ یہ ہے اور یہ ہے اور یہ ہے۔ راوی نے انگلیوں سے بتلایا اور پھر راوی محمد بن عبید نے تیسری مرتبہ میں بائیں انگوٹھے کو بند کر لیا مطلب یہ ہے کہ ۲۹ دن کا۔

## ۱۱۶۴: باب ذِكْرِ الْاِخْتِلَافِ عَلٰى يَحْيَى بْنِ اَبِيْ كَثِيْرٍ فِيْ خَبَرِ اَبِيْ سَلَمَةَ فِيْهِ

## باب: حضرت ابوسلمہ کی حدیث میں یحییٰ بن ابی کثیر پر اختلاف

۲۱۴۲: اَخْبَرَنَا اَبُوْدَاوُدَ قَالَ حَدَّثَنَا هٰرُوْنُ قَالَ حَدَّثَنَا عَلِيٌّ هُوَ ابْنُ الْمُبَارَكِ قَالَ حَدَّثَنَا يَحْيٰى عَنْ اَبِيْ سَلَمَةَ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اَلشَّهْرُ يَكُوْنُ تِسْعَةً وَّعِشْرِيْنَ وَيَكُوْنُ ثَلَاثِيْنَ فَاِذَا رَاَيْتُمُوْهُ فَصُوْمُوْا

۲۱۴۲: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا مہینہ ۲۹ دن کا ہوتا ہے اور مہینہ ۳۰ روز کا بھی ہوتا ہے اس وجہ سے جب تم لوگ چاند دیکھ لو تو روزے رکھنا شروع کر دو اور دوبارہ اس کو دیکھنے پر ہی روزے موقوف کیا کرو یعنی اگر

وَاِذَا رَاَيْتُمُوْهُ فَاَفْطِرُوْا فَاِنْ غُمَّ عَلَيْكُمْ فَاَكْمِلُوا الْعِدَّةَ.

موسم ابر آلود ہو تو ۳۰ دن مکمل کر لو۔

۲۱۴۳: اَخْبَرَنِىْ عُبَيْدُاللّٰهِ بْنُ فَضَالَةَ بْنِ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ اَنْبَاَنَا مُحَمَّدٌ قَالَ حَدَّثَنَا مُعَاوِيَةُ ح وَاَخْبَرَنِىْ اَحْمَدُ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ الْمُغِيْرَةِ قَالَ حَدَّثَنَا عُثْمَانُ بْنُ سَعِيْدٍ عَنْ مُعَاوِيَةَ وَاللَّفْظُ لَهٗ عَنْ يَحْيَى بْنِ اَبِىْ كَثِيْرٍ اَنَّ اَبَا سَلَمَةَ اَخْبَرَهٗ اَنَّهٗ سَمِعَ عَبْدَاللّٰهِ وَهُوَ ابْنُ عُمَرَ يَقُوْلُ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ يَقُوْلُ الشَّهْرُ تِسْعٌ وَّعِشْرُوْنَ.

۲۱۴۳: حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما روایت نقل فرماتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ ارشاد فرماتے ہوئے سنا کہ مہینہ تیس (۳۰) دنوں کا ہوتا ہے۔

۲۱۴۴: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰى قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُالرَّحْمٰنِ عَنْ سُفْيَانَ عَنِ الْاَسْوَدِ بْنِ قَيْسٍ عَنْ سَعِيْدِ بْنِ عَمْرٍو عَنِ ابْنِ عُمَرَ عَنِ النَّبِيِّ قَالَ اِنَّا اُمَّةٌ اُمِّيَّةٌ لَا نَكْتُبُ وَلَا نَحْسِبُ الشَّهْرُ هٰكَذَا وَهٰكَذَا ثَلَاثًا حَتّٰى ذَكَرَ تِسْعًا وَّعِشْرِيْنَ.

۲۱۴۴: حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: ہم اُمی (بے پڑھی) امت ہیں اور ہم نہ تو لکھتے ہیں اور نہ ہی ہم حساب کتاب کرتے ہیں۔ مہینہ اس طرح اور اس طرح کا ہے یعنی آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے مہینہ کے ۲۹ روز شمار فرمائے۔

۲۱۴۵: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰى وَمُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ عَنْ مُحَمَّدٍ عَنْ شُعْبَةَ عَنِ الْاَسْوَدِ ابْنِ قَيْسٍ قَالَ سَمِعْتُ سَعِيْدَ بْنَ عَمْرِو بْنِ سَعِيْدِ بْنِ اَبِى الْعَاصِ اَنَّهٗ سَمِعَ ابْنَ عُمَرَ يُحَدِّثُ عَنِ النَّبِيِّ قَالَ اِنَّا اُمَّةٌ اُمِّيَّةٌ وَهٰكَذَا وَعَقَدَ الْاِبْهَامَ فِى الثَّالِثَةِ وَالشَّهْرُ هٰكَذَا لَا نَحْسِبُ وَلَا نَكْتُبُ وَالشَّهْرُ هٰكَذَا وَهٰكَذَا وَهٰكَذَا تَمَامَ الثَّلَاثِيْنَ.

۲۱۴۵: حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ہم اُمّی امت ہیں نہ حساب کرتے ہیں نہ لکھتے ہیں۔ مہینہ یہ ہے اور یہ ہے اور تیسری مرتبہ میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے انگوٹھے کو بند فرما لیا اور مہینہ یہ ہے اور یہ اور یہ پورے تیس ارشاد فرمائے۔ یعنی کبھی مہینہ ۲۹ دن کا اور کبھی ۳۰ دن کا ہوتا ہے۔

۲۱۴۶: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِالْاَعْلٰى قَالَ حَدَّثَنَا خَالِدٌ قَالَ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنْ جَبَلَةَ بْنِ سُحَيْمٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ الشَّهْرُ هٰكَذَا وَ وَصَفَ شُعْبَةُ عَنْ صِفَةِ جَبَلَةَ عَنْ صِفَةِ ابْنِ عُمَرَ اَنَّهٗ تِسْعٌ وَّعِشْرُوْنَ فِيْمَا حَكٰى مِنْ صَنِيْعِهٖ مَرَّتَيْنِ بِاَصَابِعِ يَدَيْهِ وَنَقَصَ فِى الثَّالِثَةِ اِصْبَعًا مِّنْ اَصَابِعِ يَدَيْهِ.

۲۱۴۶: حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: مہینہ یہ ہے۔ حضرت شعبہ نے حضرت جبلہ بن سحیم سے نقل فرمایا کہ انہوں نے حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے ۲۹ دن کا ہوتا ہے اس طریقہ سے کہ دوسری مرتبہ انہوں نے اپنے دونوں ہاتھوں کی انگلیوں سے اشارہ فرمایا اور تیسری مرتبہ میں ایک انگلی بند کر لی۔

۲۱۴۷: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰى قَالَ حَدَّثَنَا مُحَمَّدٌ قَالَ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنْ عُقْبَةَ يَعْنِى ابْنَ حُرَيْثٍ قَالَ سَمِعْتُ ابْنَ عُمَرَ يَقُوْلُ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ الشَّهْرُ تِسْعٌ وَّعِشْرُوْنَ.

۲۱۴۷: حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: مہینہ ۲۹ دن کا ہوتا ہے۔

## ۱۱۶۵ : باب اَلْحَثُّ عَلَى السُّحُوْرِ

## باب: سحری کھانے کی فضیلت

۲۱۴۸: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُالرَّحْمٰنِ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْبَكْرِ بْنُ عَيَّاشٍ عَنْ عَاصِمٍ عَنْ زِرٍّ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ تَسَحَّرُوْا فَاِنَّ فِي السَّحُوْرِ بَرَكَةً وَقَفَهُ عُبَيْدُاللّٰهِ بْنُ سَعِيْدٍ.

۲۱۴۸: حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: سحری کیا کرو کیونکہ سحری میں برکت ہے۔

۲۱۴۹: اَخْبَرَنَا عُبَيْدُاللّٰهِ بْنُ سَعِيْدٍ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُالرَّحْمٰنِ عَنْ اَبِيْ بَكْرِ بْنِ عَيَّاشٍ عَنْ عَاصِمٍ عَنْ زِرٍّ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ قَالَ تَسَحَّرُوْا قَالَ عُبَيْدُاللّٰهِ لَا اَدْرِيْ كَيْفَ لَفْظُهُ.

۲۱۴۹: اس روایت میں یہ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا قول نقل فرمایا ہے کہ انہوں نے فرمایا کہ سحری کیا کرو۔

۲۱۵۰: اَخْبَرَنَا قُتَيْبَةُ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْعَوَانَةَ عَنْ قَتَادَةَ وَعَبْدِالْعَزِيْزِ عَنْ اَنَسٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ تَسَحَّرُوْا فَاِنَّ فِي السَّحُوْرِ بَرَكَةً.

۲۱۵۰: حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: (رمضان المبارک کے مہینہ میں) سحری کیا کرو کیونکہ اس کھانے میں برکت ہے۔

تشریح: ﷺ سحری کا وقت رحمت باری تعالیٰ کا خاص وقت ہے۔ انسان کا اس وقت خاص باری تعالیٰ کے لیے اُٹھنا اور اُس کی ہدایت پر عمل کرنا دینی و دُنیاوی دونوں لحاظ سے اِک خاص فائدہ رکھتا ہے۔ اللہ ہم سب کو اِس وقت سے فائدہ اُٹھانے کی توفیق عنایت کرے۔ (جامی)

## ۱۱۶۶: باب ذِكْرِ الْاِخْتِلَافِ عَلٰى عَبْدِالْمَلِكِ بْنِ اَبِيْ سُلَيْمَانَ فِيْ هٰذَا الْحَدِيْثِ

## باب: اس حدیث میں عبدالملک بن ابی سلیمان کے متعلق راویوں کا اختلاف

۲۱۵۱: اَخْبَرَنَا عَلِيُّ بْنُ سَعِيْدِ بْنِ جَرِيْرٍ نَسَائِيٌّ قَالَ حَدَّثَنَا مَنْصُوْرُ بْنُ اَبِي الْاَسْوَدِ عَنْ عَبْدِالْمَلِكِ بْنِ اَبِيْ سُلَيْمَانَ عَنْ عَطَاءٍ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ تَسَحَّرُوْا فَاِنَّ فِي السَّحُوْرِ بَرَكَةً.

۲۱۵۱: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: (رمضان المبارک کے مہینہ میں) سحری کیا کرو کیونکہ اس کھانے میں برکت ہے۔

۲۱۵۲: اَخْبَرَنَا اَحْمَدُ بْنُ سُلَيْمَانَ قَالَ حَدَّثَنَا يَزِيْدُ قَالَ اَنْبَاَنَا عَبْدُالْمَلِكِ بْنِ اَبِيْ سُلَيْمَانَ عَنْ عَطَاءٍ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ تَسَحَّرُوْا فَاِنَّ فِي السَّحُوْرِ بَرَكَةً رَفَعَهُ ابْنُ اَبِيْ لَيْلٰى

۲۱۵۲: اس روایت میں یہ قول حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے بیان فرمایا کہ سحری کرو کیونکہ سحری میں برکت ہے۔

۲۱۵۳: اَخْبَرَنَا عَمْرُو بْنُ عَلِيٍّ قَالَ حَدَّثَنَا يَحْيٰى قَالَ حَدَّثَنَا ابْنُ اَبِيْ لَيْلٰى عَنْ عَطَاءٍ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ تَسَحَّرُوْا فَاِنَّ فِي السَّحُوْرِ بَرَكَةً.

۲۱۵۳: اس روایت میں یہ قول حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے بیان فرمایا کہ سحری کرو کیونکہ سحری میں برکت ہے۔

۲۱۵۴: اَخْبَرَنَا عَبْدُ الْاَعْلٰى بْنُ وَاصِلِ بْنِ عَبْدِ الْاَعْلٰى قَالَ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ آدَمَ عَنْ سُفْيَانَ عَنِ ابْنِ اَبِيْ لَيْلٰى عَنْ عَطَاءٍ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ تَسَحَّرُوْا فَاِنَّ فِي السَّحُوْرِ بَرَكَةً.

۲۱۵۴: اس روایت میں یہ قول حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے بیان فرمایا کہ سحری کرو کیونکہ سحری میں برکت ہے۔

۲۱۵۵: اَخْبَرَنَا زَكَرِيَّا بْنُ يَحْيٰى قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْبَكْرِ بْنُ خَلَّادٍ قَالَ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ فُضَيْلٍ قَالَ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ سَعِيْدٍ عَنْ اَبِيْ سَلَمَةَ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ تَسَحَّرُوْا فَاِنَّ فِي السَّحُوْرِ بَرَكَةً قَالَ اَبُوْعَبْدِالرَّحْمٰنِ حَدِيْثُ يَحْيَى بْنِ سَعِيْدٍ هٰذَا اِسْنَادُهُ حَسَنٌ وَهُوَ مُنْكَرٌ وَ اَخَافُ اَنْ يَكُوْنَ الْغَلَطُ مِنْ مُحَمَّدِ بْنِ فُضَيْلٍ.

۲۱۵۵: ترجمہ سابق روایت جیسا ہی ہے (فقط اتنا اضافہ ہے کہ) حضرت امام نسائی رحمہ اللہ نے فرمایا کہ اس حدیث کی سند تو حسن ہے لیکن یہ حدیث منکر ہے اور مجھ کو اندیشہ ہے کہ غلطی حضرت محمد بن فضیل کی جانب سے ہے۔

## ۱۱۶۷: باب تَاْخِيْرُ السَّحُوْرِ وَذِكْرُ الْاِخْتِلَافِ عَلٰى زِرٍّ فِيْهِ

## باب: سحری میں تاخیر کی فضیلت

۲۱۵۶: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ يَحْيَى بْنِ اَيُّوْبَ قَالَ اَنْبَاَنَا وَكِيْعٌ قَالَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنْ عَاصِمٍ عَنْ زِرٍّ قَالَ قُلْنَا لِحُذَيْفَةَ اَيَّ سَاعَةٍ تَسَحَّرْتَ مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ قَالَ هُوَ النَّهَارُ اِلَّا اَنَّ الشَّمْسَ لَمْ تَطْلُعْ.

۲۱۵۶: حضرت زید رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ہم نے حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ سے کہا کہ آپ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ کس وقت سحری کی؟ انہوں نے فرمایا دن ہو چکا تھا لیکن سورج نہیں نکلا تھا (یعنی فجر کا وقت بالکل قریب تھا)۔

۲۱۵۷: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ قَالَ حَدَّثَنَا مُحَمَّدٌ قَالَ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنْ عَدِيٍّ قَالَ سَمِعْتُ زِرَّ بْنَ حُبَيْشٍ قَالَ تَسَحَّرْتُ مَعَ حُذَيْفَةَ ثُمَّ خَرَجْنَا اِلَى الصَّلٰوةِ فَلَمَّا اَتَيْنَا الْمَسْجِدَ صَلَّيْنَا رَكْعَتَيْنِ وَاُقِيْمَتِ الصَّلَاةُ وَلَيْسَ بَيْنَهُمَا اِلَّا هُنَيْهَةٌ.

۲۱۵۷: حضرت زر بن حبیش رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے حضرت حذیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے ساتھ سحری کھائی۔ پھر ہم نماز ادا کرنے کے واسطے چل دیے۔ مسجد جا کر ہم نے نماز فجر کی سنتیں ادا کیں جبکہ اس دوران نماز کی تکبیر کچھ دیر کے بعد ہوئی۔

۲۱۵۸: اَخْبَرَنَا عَمْرُو بْنُ عَلِيٍّ قَالَ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ فُضَيْلٍ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْيَعْفُوْرٍ قَالَ حَدَّثَنَا اِبْرَاهِيْمُ عَنْ صِلَةَ

۲۱۵۸: حضرت واصلہ بن زفر سے روایت ہے کہ میں نے حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ کے ساتھ سحری کھائی۔ پھر ہم لوگ نماز پڑھنے کے

بْنِ زُفَرَ قَالَ تَسَحَّرْتُ مَعَ حُذَيْفَةَ ثُمَّ خَرَجْنَا إِلَى الْمَسْجِدِ فَصَلَّيْنَا رَكْعَتَيِ الْفَجْرِ ثُمَّ أُقِيمَتِ الصَّلَاةُ فَصَلَّيْنَا.

واسطے نکلے تو نماز فجر کی سنتیں ادا کیں اس دوران نماز کی تکبیر ہوئی ہم لوگوں نے نماز ادا کی۔

## ۱۱۶۸: باب قَدْرُ مَا بَيْنَ السَّحُوْرِ وَبَيْنَ صَلَاةِ الصُّبْحِ

## باب: نماز فجر اور سحری کھانے میں کس قدر فاصلہ ہونا چاہیے؟

۲۱۵۹: أَخْبَرَنَا إِسْحٰقُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ قَالَ حَدَّثَنَا وَكِيعٌ قَالَ حَدَّثَنَا هِشَامٌ عَنْ قَتَادَةَ عَنْ أَنَسٍ عَنْ زَيْدِ بْنِ ثَابِتٍ قَالَ تَسَحَّرْنَا مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ثُمَّ قُمْنَا إِلَى الصَّلَاةِ قُلْتُ كَمْ كَانَ بَيْنَهُمَا قَالَ قَدْرَ مَا يَقْرَأُ الرَّجُلُ خَمْسِيْنَ آيَةً.

۲۱۵۹: حضرت زید بن ثابت رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ہم نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ہمراہ سحری کی پھر نماز کے لئے کھڑے ہو گئے۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ میں نے زید بن ثابت رضی اللہ عنہ سے دریافت کیا نماز فجر اور سحری میں کس قدر فاصلہ تھا۔ انہوں نے کہا جس قدر آدمی پچاس آیات تلاوت کر لے۔

## ۱۱۶۹: باب ذِكْرُ اخْتِلَافِ هِشَامٍ وَّ سَعِيْدٍ عَلٰى قَتَادَةَ فِيْهِ

## باب: اسی حدیث میں ہشام اور سعید کا قتادہ کے متعلق اختلاف

۲۱۶۰: أَخْبَرَنَا إِسْمَاعِيلُ بْنُ مَسْعُوْدٍ قَالَ حَدَّثَنَا خَالِدٌ قَالَ حَدَّثَنَا هِشَامٌ قَالَ حَدَّثَنَا قَتَادَةُ عَنْ أَنَسٍ عَنْ زَيْدِ بْنِ ثَابِتٍ قَالَ تَسَحَّرْنَا مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ثُمَّ قُمْنَا إِلَى الصَّلَاةِ قُلْتُ زَعَمَ أَنَّ أَنَسًا الْقَائِلُ مَا كَانَ بَيْنَ ذٰلِكَ قَالَ قَدْرَ مَا يَقْرَأُ الرَّجُلُ خَمْسِيْنَ آيَةً.

۲۱۶۰: حضرت زید بن ثابت رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ہم نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ہمراہ سحری کی پھر ہم نماز ادا کرنے کے واسطے کھڑے ہو گئے۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ نے کہا کس قدر فاصلہ دونوں میں تھا؟ انہوں نے فرمایا اس قدر کہ جتنا انسان پچاس آیات کریمہ تلاوت کر لے۔

۲۱۶۱: أَخْبَرَنَا أَبُو الْأَشْعَثِ قَالَ حَدَّثَنَا خَالِدٌ قَالَ حَدَّثَنَا سَعِيْدٌ عَنْ قَتَادَةَ عَنْ أَنَسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ تَسَحَّرَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَزَيْدُ بْنُ ثَابِتٍ ثُمَّ قَامَا فَدَخَلَا فِي صَلَاةِ الصُّبْحِ فَقُلْنَا لِأَنَسٍ كَمْ كَانَ بَيْنَ فَرَاغِهِمَا وَدُخُوْلِهِمَا فِي الصَّلَاةِ قَالَ قَدْرَ مَا يَقْرَأُ الْإِنْسَانُ خَمْسِيْنَ آيَةً.

۲۱۶۱: حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت زید بن ثابت رضی اللہ عنہ اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے سحری کی پھر نماز فجر ادا کرنے لگے۔ حضرت قتادہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں میں نے حضرت انس رضی اللہ عنہ سے دریافت کیا۔ کھانے سے فراغت کے بعد کس قدر فاصلہ تھا۔ انہوں نے فرمایا اس قدر کہ جس میں انسان پچاس آیات کریمہ تلاوت کر لے۔

## ۱۱۷۰: باب ذِكْرُ الْاِخْتِلَافِ عَلٰى سُلَيْمَانَ بْنِ مِهْرَانَ فِيْ حَدِيْثِ عَائِشَةَ فِيْ تَاْخِيْرِ السَّحُوْرِ

## باب: سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی حدیث میں سلیمان بن مہران کے متعلق راویوں

## وَاخْتِلَافِ أَلْفَاظِهِمْ

## کا اختلاف

٢١٦٢: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِالْاَعْلٰى قَالَ حَدَّثَنَا خَالِدٌ قَالَ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنْ سُلَيْمَانَ عَنْ خَيْثَمَةَ عَنْ اَبِي عَطِيَّةَ قَالَ قُلْتُ لِعَائِشَةَ فِيْنَا رَجُلَانِ مِنْ اَصْحَابِ النَّبِيِّ ﷺ اَحَدُهُمَا يُعَجِّلُ الْاِفْطَارَ وَيُؤَخِّرُ السَّحُوْرَ وَالْاٰخَرُ يُؤَخِّرُ الْاِفْطَارَ وَيُعَجِّلُ السَّحُوْرَ قَالَتْ اَيُّهُمَا الَّذِيْ يُعَجِّلُ الْاِفْطَارَ وَ يُؤَخِّرُ السَّحُوْرَ قُلْتُ عَبْدُاللّٰهِ بْنُ مَسْعُوْدٍ قَالَتْ هٰكَذَا كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَصْنَعُ.

٢١٦٢: حضرت ابوعطیہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے کہا کہ ہمارے درمیان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے اصحاب میں سے دو صحابہ ہیں' ایک تو جلدی افطار کرتا ہے اور سحری دیر سے کھاتا ہے اور دوسرا روزہ دیر سے افطار کرتا اور سحری جلدی کرتا ہے۔ پوچھا وہ کون ہے جو افطار جلدی کرتا اور سحری میں تاخیر کرتا ہے؟ میں نے عرض کیا: عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ۔ انہوں نے کہا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اسی طرح کرتے تھے۔

٢١٦٣: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُالرَّحْمٰنِ قَالَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنِ الْاَعْمَشِ عَنْ خَيْثَمَةَ عَنْ اَبِي عَطِيَّةَ قَالَ قُلْتُ لِعَائِشَةَ فِيْنَا رَجُلَانِ اَحَدُهُمَا يُعَجِّلُ الْاِفْطَارَ وَ يُؤَخِّرُ السَّحُوْرَ وَالْاٰخِرُ يُؤَخِّرُ الْفِطْرَ وَيُعَجِّلُ السَّحُوْرَ قَالَتْ اَيُّهُمَا الَّذِيْ يُعَجِّلُ الْاِفْطَارَ وَيُؤَخِّرُ السَّحُوْرَ قُلْتُ عَبْدُاللّٰهِ بْنُ مَسْعُوْدٍ قَالَتْ هٰكَذَا كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَصْنَعُ.

٢١٦٣: حضرت ابوعطیہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے حضرت عائشہ صدیقہؓ سے بیان کیا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے اصحاب میں ہمارے درمیان دو آدمی ہیں ایک تو جلدی افطار کرتا اور سحری تاخیر سے کھاتا ہے اور دوسرا افطار تاخیر سے کرتا اور سحری جلدی کھاتا ہے۔ انہوں نے کہا وہ کون ہے جو افطار جلدی کرتا اور سحری تاخیر سے کھاتا ہے۔ میں نے عرض کیا حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ۔ انہوں نے کہا رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم بھی اسی طرح عمل کیا کرتے تھے۔

٢١٦٤: اَخْبَرَنَا اَحْمَدُ بْنُ سُلَيْمَانَ قَالَ حَدَّثَنَا حُسَيْنٌ عَنْ زَائِدَةَ عَنِ الْاَعْمَشِ عَنْ عُمَارَةَ عَنْ اَبِي عَطِيَّةَ قَالَ دَخَلْتُ اَنَا وَمَسْرُوْقٌ عَلٰى عَائِشَةَ فَقَالَ لَهَا مَسْرُوْقٌ رَجُلَانِ مِنْ اَصْحَابِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كِلَاهُمَا لَا يَاْلُوْعَنِ الْخَيْرِ اَحَدُهُمَا يُؤَخِّرُ الصَّلَاةَ وَالْفِطْرَ وَالْاٰخَرُ يُعَجِّلُ الصَّلَاةَ وَالْفِطْرَ قَالَتْ عَائِشَةُ اَيُّهُمَا الَّذِيْ يُعَجِّلُ الصَّلَاةَ وَالْفِطْرَ قَالَ مَسْرُوْقٌ عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ مَسْعُوْدٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ فَقَالَتْ عَائِشَةُ هٰكَذَا كَانَ

٢١٦٤: حضرت ابوعطیہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں اور مسروق رضی اللہ عنہ دونوں ایک روز عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ حضرت مسروق رضی اللہ عنہ نے عرض کیا ہم میں دو آدمی' جو اصحاب رسولؐ میں سے ہیں دونوں نیک کام میں کوتاہی نہیں کرتے۔ مگر ان میں سے ایک نماز کی ادائیگی اور روزہ کے افطار میں تاخیر کرتا ہے جبکہ دوسرا نماز کی ادائیگی اور روزہ کے افطار میں جلدی کرتا ہے۔ پوچھا وہ کون ہے جو نماز کی ادائیگی اور روزہ کے افطار میں جلدی کرتا ہے؟ عرض کیا: عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ۔ یہ بات سن کر عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بھی اسی

يَصْنَعُ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ.

طرح عمل فرمایا کرتے تھے۔

٢١٦٥: اَخْبَرَنَا هَنَّادُ بْنُ السَّرِيِّ عَنْ اَبِيْ مُعَاوِيَةَ عَنِ الْاَعْمَشِ عَنْ عُمَارَةَ عَنْ اَبِيْ عَطِيَّةَ قَالَ دَخَلْتُ اَنَا وَ مَسْرُوْقٌ عَلٰى عَائِشَةَ فَقُلْنَا لَهَا يَا اُمَّ الْمُؤْمِنِيْنَ رَجُلَانِ مِنْ اَصْحَابِ مُحَمَّدٍ ﷺ اَحَدُهُمَا يُعَجِّلُ الْاِفْطَارَ وَيُعَجِّلُ الصَّلَاةَ وَالْاٰخَرُ يُؤَخِّرُ الْاِفْطَارَ وَيُؤَخِّرُ الصَّلَاةَ فَقَالَتْ اَيُّهُمَا يُعَجِّلُ الْاِفْطَارَ وَيُعَجِّلُ الصَّلَاةَ قُلْنَا عَبْدُاللّٰهِ بْنُ مَسْعُوْدٍ قَالَتْ هٰكَذَا كَانَ يَصْنَعُ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَالْاٰخَرُ اَبُوْ مُوْسٰى.

۲۱۶۵: حضرت ابوعطیہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں اور مسروقؒ ایک دن عائشہ رضی اللہ عنہا کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ مسروقؒ نے عرض کیا: اصحابِ رسولؐ میں سے دو آدمی ہیں' دونوں نیک کام میں کسی قسم کی کمی نہیں کرتے۔ مگران میں سے ایک نماز کی ادائیگی اور روزہ کے افطار میں تاخیر کرتے ہیں جبکہ دوسرے ان معاملات میں جلدی کرتے ہیں۔ عائشہؓ نے پوچھا: نماز اور افطار میں جلدی کرنے والے کون ہیں؟ مسروقؒ نے عرض کیا: عبداللہ بن مسعودؓ۔ کہا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بھی اسی طریقہ سے عمل کرتے تھے۔

## ١١٧١: باب فَضْلُ السَّحُوْرِ

## باب: سحری کھانے کے فضائل

٢١٦٦: اَخْبَرَنَا اِسْحٰقُ بْنُ مَنْصُوْرٍ قَالَ اَنْبَاَنَا عَبْدُالرَّحْمٰنِ قَالَ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنْ عَبْدِالْحَمِيْدِ صَاحِبِ الزِّيَادِيِّ قَالَ سَمِعْتُ عَبْدَاللّٰهِ بْنَ الْحٰرِثِ يُحَدِّثُ عَنْ رَجُلٍ مِنْ اَصْحَابِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ دَخَلْتُ عَلَى النَّبِيِّ ﷺ وَهُوَ يَتَسَحَّرُ فَقَالَ اِنَّهَا بَرَكَةٌ اَعْطَاكُمُ اللّٰهُ اِيَّاهَا فَلَا تَدَعُوْهُ.

۲۱۶۶: ایک صحابی روایت کرتے ہیں کہ میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا جبکہ وہ سحری تناول فرما رہے تھے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: یہ برکت ہے جو اللہ تعالیٰ نے تم کو عطا فرمائی ہے تو تم لوگ اس کو نہ چھوڑو۔

## ١١٧٢: باب دَعْوَةُ السَّحُوْرِ

## باب: سحری کے لیے بلانا

٢١٦٧: اَخْبَرَنَا شُعَيْبُ بْنُ يُوْسُفَ بَصْرِيٌّ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُالرَّحْمٰنِ عَنْ مُعَاوِيَةَ بْنِ صَالِحٍ عَنْ يُوْنُسَ بْنِ سَيْفٍ عَنِ الْحٰرِثِ بْنِ زِيَادٍ عَنْ اَبِيْ رُهْمٍ عَنِ الْعِرْبَاضِ بْنِ سَارِيَةَ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَهُوَ يَدْعُوْ اِلَى السَّحُوْرِ فِيْ شَهْرِ رَمَضَانَ وَقَالَ هَلُمُّوْا اِلَى الْغَدَاءِ الْمُبَارَكِ.

۲۱۶۷: حضرت عرباض بن ساریہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا کہ ماہِ رمضان میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم سحری کھانے کے واسطے لوگوں کو دعوت دیتے تو ارشاد فرماتے: تم صبح کے مبارک کھانے کے لیے آ جاؤ۔

## ١١٧٣: باب تَسْمِيَةُ السَّحُوْرِ غَدَاءً

## باب: سحری کو صبح کا کھانا کہنا

٢١٦٨: اَخْبَرَنَا سُوَيْدُ بْنُ نَصْرٍ قَالَ اَنْبَاَنَا عَبْدُاللّٰهِ عَنْ بَقِيَّةَ بْنِ الْوَلِيْدِ قَالَ اَخْبَرَنِيْ بَحِيْرُ بْنُ سَعْدٍ عَنْ خَالِدِ

۲۱۶۸: حضرت مقدام بن معدی کرب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: تم اپنے اوپر صبح کا

بْنِ مَعْدَانَ عَنِ الْمِقْدَامِ بْنِ مَعْدِيْكَرِبَ عَنِ النَّبِيِّ قَالَ عَلَيْكُمْ بِغَدَاءِ السَّحُوْرِ فَإِنَّهُ هُوَ الْغَدَاءُ الْمُبَارَكُ.

کھانا (یعنی سحری) لازم کرلو اس لیے کہ وہ صبح کا مبارک کھانا ہے۔

۲۱۶۹: اَخْبَرَنَا عَمْرُو بْنُ عَلِيٍّ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُالرَّحْمٰنِ قَالَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنْ ثَوْرٍ عَنْ خَالِدِ بْنِ مَعْدَانَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ لِرَجُلٍ هَلُمَّ إِلَى الْغَدَاءِ الْمُبَارَكِ يَعْنِي السَّحُوْرَ.

۲۱۶۹: حضرت خالد بن معدان سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ایک صحابی سے ارشاد فرمایا: تم صبح کے کھانے (یعنی سحری) کے لیے آ ؤ جو کہ بابرکت ہے۔

## ۱۱۷۴: باب فَصْلُ مَا بَيْنَ صِيَامِنَا وَ صِيَامِ أَهْلِ الْكِتَابِ

## باب: ہمارے اور اہل کتاب کے روزے میں فرق؟

۲۱۷۰: اَخْبَرَنَا قُتَيْبَةُ قَالَ حَدَّثَنَا اللَّيْثُ عَنْ مُوْسَى بْنِ عَلِيٍّ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ اَبِيْ قَيْسٍ عَنْ عَمْرِو بْنِ الْعَاصِ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِنَّ فَصْلَ مَا بَيْنَ صِيَامِنَا وَصِيَامِ اَهْلِ الْكِتَابِ اَكْلَةُ السَّحُوْرِ.

۲۱۷۰: حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: ہمارے اور اہل کتاب کے روزے میں سحری کھانے کا ہی فرق ہے۔

## ۱۱۷۵: باب اَلسَّحُوْرُ بِالسَّوِيْقِ وَالتَّمْرِ

## باب: سحری میں ستو اور کھجور کھانا

۲۱۷۱: اَخْبَرَنَا اِسْحٰقُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ اَنْبَاَنَا عَبْدُالرَّزَّاقِ قَالَ اَنْبَاَنَا مَعْمَرٌ عَنْ قَتَادَةَ عَنْ اَنَسٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَذٰلِكَ عِنْدَ السَّحُوْرِ يَا اَنَسُ اِنِّيْ اُرِيْدُ الصِّيَامَ اَطْعِمْنِيْ شَيْئًا فَاَتَيْتُهُ بِتَمْرٍ وَ اِنَاءٍ فِيْهِ مَاءٌ وَذٰلِكَ بَعْدَ مَا اَذَّنَ بِلَالٌ فَقَالَ يَا اَنَسُ انْظُرْ رَجُلًا يَاْكُلُ مَعِيَ فَدَعَوْتُ زَيْدَ بْنَ ثَابِتٍ فَجَاءَ فَقَالَ اِنِّيْ قَدْ شَرِبْتُ شَرْبَةَ سَوِيْقٍ وَاَنَا اُرِيْدُ الصِّيَامَ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَاَنَا اُرِيْدُ الصِّيَامَ فَتَسَحَّرَ مَعَهُ ثُمَّ قَامَ فَصَلَّى رَكْعَتَيْنِ ثُمَّ خَرَجَ اِلَى الصَّلَاةِ.

۲۱۷۱: حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے اُن سے سحری کے وقت ارشاد فرمایا: اے انس! میں روزہ رکھنا چاہتا ہوں مجھے کچھ کھلاؤ۔ چنانچہ میں کھجور اور پانی لے کر حاضر ہوا۔ اس وقت حضرت بلال رضی اللہ عنہ اذان سے فارغ ہو گئے تھے۔ آپؐ نے فرمایا انس! تم کسی کو تلاش کرو جو میرے ہمراہ سحری کھائے۔ میں نے زید بن ثابت رضی اللہ عنہ کو بلایا۔ انہوں نے عرض کیا میں نے ستو کا گھونٹ پی لیا ہے اور میری نیت روزہ رکھنے کی ہے۔ آپؐ نے ارشاد فرمایا: میری بھی نیت روزہ رکھنے کی ہے پھر زید رضی اللہ عنہ نے آپؐ کے ہمراہ سحری کھائی۔ اس کے بعد آپؐ اٹھ گئے اور دو رکعت ادا فرمائیں۔ پھر آپ نماز کے لیے نکل پڑے۔

## ۱۱۷۶: باب تَأْوِيْلُ قَوْلِ اللّٰهِ تَعَالٰى: ﴿وَكُلُوْا وَاشْرَبُوْا حَتّٰى يَتَبَيَّنَ لَكُمُ الْخَيْطُ......﴾

## باب: تفسیر ارشاد باری تعالیٰ: ﴿ وَكُلُوْا وَاشْرَبُوْا حَتّٰى يَتَبَيَّنَ ...... ﴾

[البقرة:۱۸۷]

آخر آیت تک

۲۱۷۲: اَخْبَرَنِیْ هِلَالُ بْنُ الْعَلَاءِ بْنِ هِلَالٍ قَالَ حَدَّثَنَا حُسَيْنُ بْنُ عَيَّاشٍ قَالَ حَدَّثَنَا زُهَيْرٌ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْ اِسْحٰقَ عَنِ الْبَرَاءِ بْنِ عَازِبٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ اَنَّ اَحَدَهُمْ كَانَ اِذَا نَامَ قَبْلَ اَنْ يَتَعَشّٰى لَمْ يَحِلَّ لَهٗ اَنْ يَّاْكُلَ شَيْئًا وَّلَا يَشْرَبَ لَيْلَتَهٗ وَيَوْمَهٗ مِنَ الْغَدِ حَتّٰى تَغْرُبَ الشَّمْسُ حَتّٰى نَزَلَتْ هٰذِهِ الْاٰيَةُ وَكُلُوْا وَاشْرَبُوْا اِلَى الْخَيْطِ الْاَسْوَدِ قَالَ وَنَزَلَتْ فِيْ اَبِیْ قَيْسِ بْنِ عَمْرٍو اَتٰى اَهْلَهٗ وَهُوَ صَائِمٌ بَعْدَ الْمَغْرِبِ فَقَالَ هَلْ مِنْ شَيْءٍ فَقَالَتِ امْرَاَتُهٗ مَا عِنْدَنَا شَيْءٌ وَلٰكِنْ اَخْرُجُ اَلْتَمِسُ لَكَ عَشَاءً فَخَرَجَتْ وَوَضَعَ رَاْسَهٗ فَنَامَ فَرَجَعَتْ اِلَيْهِ فَوَجَدَتْهُ نَائِمًا وَاَيْقَظَتْهُ فَلَمْ يَطْعَمْ شَيْئًا وَبَاتَ وَاَصْبَحَ صَائِمًا حَتَّى انْتَصَفَ النَّهَارُ فَغُشِيَ عَلَيْهِ وَ ذٰلِكَ قَبْلَ اَنْ تَنْزِلَ هٰذِهِ الْاٰيَةُ فَاَنْزَلَ اللّٰهُ فِيْهِ.

۲۱۷۲: حضرت براء بن عازب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ اگر کوئی شخص کھانے سے قبل سو جاتا تو اس کو اگلے دن غروب آفتاب تک کھانا پینا درست نہ ہوتا تھا' یہاں تک کہ آیت ﴿كُلُوْا وَاشْرَبُوْا ......﴾ ترجمہ: تم کھاؤ پیو حتیٰ کہ نظر آ جائے سفید دھاری سیاہ دھاری سے۔ یہ آیت ابوقیس بن عمرو رضی اللہ عنہ کے متعلق نازل ہوئی۔ ایک دن وہ حالت روزہ میں مغرب کے بعد اپنے گھر تشریف لائے اور گھر والوں سے دریافت کیا کچھ کھانے کو ہے؟ اُن کی زوجہ نے کہا ہمارے پاس کچھ نہیں مگر میں آپ کے لئے باہر سے کچھ تلاش کر کے لاتی ہوں جب وہ واپس تشریف لائیں تو دیکھا کہ حضرت ابوقیس سو چکے تھے۔ زوجہ محترمہ نے ان کو بیدار کیا مگر انہوں نے کچھ نہ کھایا (کیونکہ ان کے خیال میں سونے کے بعد کچھ کھانا درست نہ تھا) لہٰذا وہ تمام رات اسی طرح رہے۔ پھر صبح روزہ رکھا جب دوپہر کا وقت ہو گیا تو ان پر بے ہوشی طاری ہو گئی اس وقت تک یہ آیہ کریمہ نازل نہیں ہوئی تھی۔ اس پر اللہ تعالیٰ نے یہ آیت کریمہ نازل فرمائی۔

۲۱۷۳: اَخْبَرَنَا عَلِيُّ بْنُ حُجْرٍ قَالَ حَدَّثَنَا جَرِيْرٌ عَنْ مُطَرِّفٍ عَنِ الشَّعْبِيِّ عَنْ عَدِيِّ بْنِ حَاتِمٍ اَنَّهٗ سَاَلَ رَسُوْلَ اللّٰهِ عَنْ قَوْلِهٖ تَعَالٰى حَتّٰى يَتَبَيَّنَ لَكُمُ الْخَيْطُ الْاَبْيَضُ مِنَ الْخَيْطِ الْاَسْوَدِ قَالَ هُوَ سَوَادُ اللَّيْلِ وَبَيَاضُ النَّهَارِ.

۲۱۷۳: حضرت عدی بن حاتم رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ انہوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے دریافت کیا مذکورہ بالا آیت کریمہ میں سفید دھاری اور سیاہ دھاری سے کیا مراد ہے؟ آپ نے ارشاد فرمایا: کالے رنگ کی دھاری رات کی سیاہی ہے اور سفید دھاری دن کی سفیدی ہے۔

## ۱۱۷۷: باب كَيْفَ الْفَجْرُ

## باب: فجر کس طرح ہوتی ہے؟

۲۱۷۴: اَخْبَرَنَا عَمْرُو بْنُ عَلِيٍّ قَالَ حَدَّثَنَا يَحْيٰى قَالَ حَدَّثَنَا التَّيْمِيُّ عَنْ اَبِیْ عُثْمَانَ عَنِ ابْنِ مَسْعُوْدٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اِنَّ بِلَالًا يُؤَذِّنُ بِلَيْلٍ لِيُنَبِّهَ نَائِمَكُمْ

۲۱۷۴: حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: بلال رات میں اذان دیتے ہیں (یعنی رات کا کچھ حصہ باقی ہوتا ہے) تاکہ تم میں سے جو شخص سو رہا ہو وہ بیدار ہو جائے اور تہجد کی نماز ادا کر لے یہ نماز فجر نہیں ہے۔ یہ

وَيُرْجِعَ قَائِمَكُمْ وَلَيْسَ الْفَجْرُ اَنْ يَّقُوْلَ هٰكَذَا وَاَشَارَ بِكَفِّهٖ وَلٰكِنِ الْفَجْرُ اَنْ يَّقُوْلَ هٰكَذَا وَاَشَارَ بِالسَّبَّابَتَيْنِ۔

۲۱۷۵: اَخْبَرَنَا مَحْمُوْدُ بْنُ غَيْلَانَ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْدَاوُدَ قَالَ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ اَنْبَاَنَا سَوَادَةُ بْنُ حَنْظَلَةَ قَالَ سَمِعْتُ سَمُرَةَ يَقُوْلُ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ لَا يَغُرَّنَّكُمْ اَذَانُ بِلَالٍ وَلَا هٰذَا الْبَيَاضُ حَتّٰى يَنْفَجِرَ الْفَجْرُ هٰكَذَا وَهٰكَذَا يَعْنِيْ مُعْتَرِضًا قَالَ اَبُوْدَاوُدَ وَبَسَطَ بِيَدَيْهِ يَمِيْنًا وَّشِمَالًا مَادًّا يَدَيْهِ۔

## ۱۱۷۸: باب اَلتَّقَدُّمُ قَبْلَ شَهْرِ رَمَضَانَ

۲۱۷۶: اَخْبَرَنَا اِسْحٰقُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ اَنْبَاَنَا الْوَلِيْدُ عَنِ الْاَوْزَاعِيِّ عَنْ يَحْيٰى عَنْ اَبِيْ سَلَمَةَ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ عَنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَا تَقَدَّمُوْا قَبْلَ الشَّهْرِ بِصِيَامٍ اِلَّا رَجُلٌ كَانَ يَصُوْمُ صِيَامًا اَتٰى ذٰلِكَ الْيَوْمُ عَلٰى صِيَامِهٖ۔

## ۱۱۷۹: باب ذِكْرُ الْاِخْتِلَافِ عَلٰى يَحْيَى بْنِ اَبِيْ كَثِيْرٍ وَمُحَمَّدِ بْنِ عَمْرٍو عَلٰى اَبِيْ سَلَمَةَ فِيْهِ

۲۱۷۷: اَخْبَرَنِيْ عِمْرَانُ بْنُ يَزِيْدَ بْنِ خَالِدٍ قَالَ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ شُعَيْبٍ قَالَ اَنْبَاَنَا الْاَوْزَاعِيُّ عَنْ يَحْيٰى قَالَ حَدَّثَنِيْ اَبُوْسَلَمَةَ قَالَ اَخْبَرَنِيْ اَبُوْهُرَيْرَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ لَا يَتَقَدَّمَنَّ اَحَدُ الشَّهْرَ بِيَوْمٍ وَلَا يَوْمَيْنِ اِلَّا اَحَدٌ كَانَ يَصُوْمُ صِيَامًا قَبْلَهٗ فَلْيَصُمْهُ۔

۲۱۷۸: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْعَلَاءِ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْ خَالِدٍ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ عَمْرٍو عَنْ اَبِيْ سَلَمَةَ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ لَا تَقَدَّمُوا الشَّهْرَ بِصِيَامِ يَوْمٍ

بات آپ نے اپنے ہاتھ کے اشارہ کے ذریعے سمجھائی بلکہ نمازِ فجر اس اس طرح ہے اور اپنی شہادت کی انگلیوں کے اشارے سے اس کی وضاحت فرمائی۔

۲۱۷۵: حضرت سمرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: تمہیں بلال رضی اللہ عنہ کی اذان اور یہ سفیدی دھوکہ نہ دے جب تک کہ فجر کی روشنی ظاہر ہو جائے اس طرح چوڑائی میں۔ امام ابوداؤد رحمہ اللہ نے فرمایا حضرت شعبہ نے اپنے دونوں ہاتھ دائیں اور بائیں جانب کھینچ کر پھیلائے۔

## باب: ماہِ رمضان کا استقبال کرنا کیسا ہے؟

۲۱۷۶: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا تم رمضان سے قبل روزے نہ رکھو مگر وہ شخص جس کا روزہ آ جائے۔ مراد ہے وہ شخص جو عادتاً روزہ رکھتا ہو اب اگر اس کا روزہ رمضان سے قبل آ گیا تو روزہ رکھ لے کیونکہ اس کی نیت استقبال کرنے کی نہیں ہے۔

## باب: اس حدیث میں ابوسلمہ رضی اللہ عنہ پر راویوں کا اختلاف

۲۱۷۷: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: کوئی شخص رمضان سے قبل روزہ نہ رکھے ایک دن یا دو دن آگے مگر وہ شخص جو پہلے سے اس دن روزہ رکھا کرتا تھا' پس اسے چاہئے کہ روزہ رکھے۔ (یعنی جو تو عادۃً ایسا عمل کرتا آ رہا ہے سو وہ تو کر سکتا ہے ورنہ نہیں)۔

۲۱۷۸: حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: رمضان سے ایک دن یا دو دن قبل روزہ نہ رکھو مگر اس صورت میں کہ کوئی شخص اگر تم میں سے (نفلی) روزہ رکھا

اَوْ يَوْمَيْنِ اِلَّآ اَنْ يُوَافِقَ ذٰلِكَ يَوْمًا كَانَ يَصُوْمُهٗ اَحَدُكُمْ قَالَ اَبُوْعَبْدِالرَّحْمٰنِ هٰذَا خَطَأٌ.

کرتا تھا تو چاہیے کہ وہ روزہ رکھ لے۔ امام نسائی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا یہ حدیث خطا ہے۔

## ۱۱۸۰: باب ذِكْرُ حَدِيْثِ اَبِىْ سَلَمَةَ فِىْ ذٰلِكَ

## باب: اس سلسلہ میں حضرت ابوسلمہ رضی اللہ عنہ کی حدیث

۲۱۷۹: اَخْبَرَنَا شُعَيْبُ بْنُ يُوْسُفَ وَمُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ وَاللَّفْظُ لَهٗ قَالَا حَدَّثَنَا عَبْدُالرَّحْمٰنِ قَالَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنْ مَنْصُوْرٍ عَنْ سَالِمٍ عَنْ اَبِىْ سَلَمَةَ عَنْ اُمِّ سَلَمَةَ قَالَتْ مَارَاَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَصُوْمُ شَهْرَيْنِ مُتَتَابِعَيْنِ اِلَّآ اَنَّهٗ كَانَ يَصِلُ شَعْبَانَ بِرَمَضَانَ.

۲۱۷۹: حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو مسلسل دو ماہ کے روزے رکھتے ہوئے نہیں دیکھا مگر آپ ماہِ شعبان کو رمضان سے ملا دیا کرتے تھے یعنی آپ ماہِ شعبان کا روزہ رکھتے تھے کہ رمضان کے روزے سے متصل ہو جاتا تھا۔

## ۱۱۸۱: باب اَلْاِخْتِلَافُ عَلٰى مُحَمَّدِ بْنِ اِبْرَاهِيْمَ فِيْهِ

## باب: حضرت محمد بن ابراہیم رحمۃ اللہ علیہ پر راویوں کا اختلاف

۲۱۸۰: اَخْبَرَنَا اِسْحٰقُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ اَنْبَاَنَا النَّضْرُ قَالَ اَنْبَاَنَا شُعْبَةُ عَنْ تَوْبَةَ الْعَنْبَرِىِّ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ اِبْرَاهِيْمَ عَنْ اَبِىْ سَلَمَةَ عَنْ اُمِّ سَلَمَةَ قَالَتْ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَصِلُ شَعْبَانَ بِرَمَضَانَ.

۲۱۸۰: حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ماہِ شعبان کو ماہِ رمضان سے ملا دیا کرتے تھے۔ (یعنی شعبان کے روزے رکھتے رہتے یہاں کہ رمضان کے روزے شروع ہو جاتے)۔

۲۱۸۱: اَخْبَرَنَا الرَّبِيْعُ بْنُ سُلَيْمَانَ قَالَ حَدَّثَنَا ابْنُ وَهْبٍ قَالَ اَخْبَرَنِىْ اُسَامَةُ بْنُ زَيْدٍ اَنَّ مُحَمَّدَ بْنَ اِبْرَاهِيْمَ حَدَّثَهٗ عَنْ اَبِىْ سَلَمَةَ بْنِ عَبْدِالرَّحْمٰنِ اَنَّهٗ سَاَلَ عَائِشَةَ عَنْ صِيَامِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَتْ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَصُوْمُ حَتّٰى نَقُوْلَ لَا يُفْطِرُ وَيُفْطِرُ حَتّٰى نَقُوْلَ لَا يَصُوْمُ وَكَانَ يَصُوْمُ شَعْبَانَ اَوْعَامَّةَ شَعْبَانَ.

۲۱۸۱: حضرت ابوسلمہ بن عبدالرحمٰن نے حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے روزوں کے متعلق دریافت فرمایا۔ انہوں نے بیان کیا کہ آپ روزے رکھتے تھے یہاں تک کہ خیال کرتے کہ اب آپ افطار نہیں کریں گے پھر آپ افطار کرتے تھے یہاں تک کہ ہم خیال کرتے کہ آپ روزے نہیں رکھیں گے اور آپ پورے ماہِ شعبان یا آخر ماہِ شعبان میں روزے رکھتے تھے۔

۲۱۸۲: اَخْبَرَنَا اَحْمَدُ بْنُ سَعْدِ بْنِ الْحَكَمِ قَالَ حَدَّثَنَا عَمِّىْ قَالَ حَدَّثَنَا نَافِعُ بْنُ يَزِيْدَ اَنَّ ابْنَ الْهَادِ حَدَّثَهٗ اَنَّ مُحَمَّدَ بْنَ اِبْرَاهِيْمَ حَدَّثَهٗ عَنْ اَبِىْ سَلَمَةَ يَعْنِى ابْنَ

۲۱۸۲: حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ ہم میں سے (یعنی ازواجِ مطہرات رضی اللہ عنہن) ماہِ رمضان میں کوئی روزہ افطار کرتی تھی (یعنی روزہ نہ رکھتی) پھر اس کو قضا کرنے کی مہلت نہ ملتی یہاں

عَبْدِالرَّحْمٰنِ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ لَقَدْ كَانَتْ اِحْدَانَا تُفْطِرُ فِيْ رَمَضَانَ فَمَا تَقْدِرُ عَلٰى اَنْ تَقْضِيَ حَتّٰى يَدْخُلَ شَعْبَانُ وَمَا كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ يَصُوْمُ فِيْ شَهْرٍ مَا يَصُوْمُ فِيْ شَعْبَانَ كَانَ يَصُوْمُهُ كُلَّهُ اِلَّا قَلِيْلًا بَلْ كَانَ يَصُوْمُهُ كُلَّهُ.

تک کہ ماہِ شعبان آ جاتا۔ اور جس قدر روزے رسول اللہ ﷺ ماہِ شعبان میں رکھتے تھے اس قدر کسی دوسرے مہینے میں نہ رکھتے۔ آپ اکثر ماہِ شعبان میں بلکہ پورے ماہِ شعبان میں روزے رکھتے تھے۔

۲۱۸۳: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ يَزِيْدَ قَالَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ اَبِيْ لَبِيْدٍ عَنْ اَبِيْ سَلَمَةَ قَالَ سَاَلْتُ عَائِشَةَ فَقُلْتُ اَخْبِرِيْنِيْ عَنْ صِيَامِ رَسُوْلِ اللّٰهِ قَالَتْ كَانَ يَصُوْمُ حَتّٰى نَقُوْلَ قَدْ صَامَ وَ يُفْطِرُ حَتّٰى نَقُوْلَ قَدْ اَفْطَرَ وَلَمْ يَكُنْ يَصُوْمُ شَهْرًا اَكْثَرَ مِنْ شَعْبَانَ كَانَ يَصُوْمُ شَعْبَانَ اِلَّا قَلِيْلًا كَانَ يَصُوْمُ شَعْبَانَ كُلَّهُ.

۲۱۸۳: حضرت ابوسلمہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے رسول اللہ ﷺ کے رزوں کے متعلق دریافت کیا تو انہوں نے فرمایا۔ آپ یوں روزے رکھتے کہ ہم خیال کرتے کہ اب آپ روزے ہی رکھتے جائیں گے اور افطار نہیں فرمائیں گے۔ آپ ماہِ شعبان سے زیادہ کسی ماہ میں روزے نہیں رکھتے تھے (بلکہ بعض اوقات یوں ہوتا کہ) آپ شعبان کے زیادہ حصہ یا پورے ماہِ شعبان میں روزے رکھتے۔

۲۱۸۴: اَخْبَرَنَا اِسْحٰقُ ابْنُ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ اَنْبَاَنَا مُعَاذُ بْنُ هِشَامٍ قَالَ حَدَّثَنِيْ اَبِيْ عَنْ يَحْيَى بْنِ اَبِيْ كَثِيْرٍ قَالَ حَدَّثَنِيْ اَبُوْسَلَمَةَ بْنُ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ لَمْ يَكُنْ رَسُوْلُ اللّٰهِ فِيْ شَهْرٍ مِنَ السَّنَةِ اَكْثَرَ صِيَامًا مِنْهُ فِيْ شَعْبَانَ كَانَ يَصُوْمُ شَعْبَانَ كُلَّهُ.

۲۱۸۴: اُم المؤمنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سال کے کسی مہینے میں ماہِ شعبان سے زیادہ روزے نہیں رکھتے تھے بلکہ (بعض دفعہ یوں ہوتا کہ) آپ صلی اللہ علیہ وسلم ماہِ شعبان کے تمام مہینہ میں روزے رکھتے۔

۲۱۸۵: اَخْبَرَنَا اَحْمَدُ بْنُ سُلَيْمَانَ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْ دَاوُدَ عَنْ سُفْيَانَ عَنْ مَنْصُوْرٍ عَنْ خَالِدِ بْنِ سَعْدٍ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ كَانَ النَّبِيُّ ﷺ يَصُوْمُ شَعْبَانَ.

۲۱۸۵: اُم المؤمنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ماہِ شعبان میں روزے رکھا کرتے تھے۔

۲۱۸۶: اَخْبَرَنَا هٰرُوْنُ بْنُ اِسْحٰقَ عَنْ عَبْدَةَ عَنْ سَعِيْدٍ عَنْ قَتَادَةَ عَنْ زُرَارَةَ بْنِ اَوْفٰى عَنْ سَعْدِ ابْنِ هِشَامٍ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ لَا اَعْلَمُ رَسُوْلَ اللّٰهِ قَرَاَ الْقُرْاٰنَ كُلَّهُ فِيْ لَيْلَةٍ وَلَا قَامَ لَيْلَةً حَتَّى الصَّبَاحِ وَلَا صَامَ شَهْرًا كَامِلًا قَطُّ غَيْرَ رَمَضَانَ.

۲۱۸۶: اُم المؤمنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ مجھے اس بات کا (قطعی) علم نہیں کہ آپ نے کبھی ایک رات میں مکمل قرآن تلاوت فرمایا ہو یا کسی پوری رات عبادت کی ہو یا آپ نے کسی مہینہ کے پورے کے پورے روزے رکھے ہوں سوائے ماہِ رمضان کے۔

۲۱۸۷: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ اَحْمَدَ بْنِ اَبِيْ يُوْسُفَ الصَّيْدَلَانِيُّ حَرَّانِيٌّ قَالَ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ سَلَمَةَ عَنْ هِشَامٍ عَنِ ابْنِ سِيْرِيْنَ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ شَقِيْقٍ عَنْ

۲۱۸۷: اُم المؤمنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ مجھ سے رسول اللہ ﷺ کے روزوں کے بارے میں سوال کیا گیا۔ میں نے جواب دیا رسول اللہ ﷺ روزے رکھتے یہاں تک

عَائِشَةَ قَالَ سَأَلْتُهَا عَنْ صِيَامِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَتْ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَصُوْمُ حَتّٰى نَقُوْلَ قَدْ صَامَ وَيُفْطِرُ حَتّٰى نَقُوْلَ قَدْ اَفْطَرَ وَلَمْ يَصُمْ شَهْرًا تَامًّا مُنْذُ اَتَى الْمَدِيْنَةَ اِلَّا اَنْ يَكُوْنَ رَمَضَانَ.

کہ ہم خیال کرتے اب آپ روزے ہی رکھے جائیں گے اور کبھی افطار فرماتے یہاں تک کہ ہم خیال کرتے کہ اب آپ افطار ہی کیے جائیں گے۔ آپؐ نے کسی مہینہ پورے ماہ کے روزے نہیں رکھے یہاں تک کہ آپ ماہِ رمضان میں مدینہ تشریف لائے۔

۲۱۸۸: اَخْبَرَنَا اِسْمَاعِيْلُ بْنُ مَسْعُوْدٍ قَالَ اَنْبَاَنَا خَالِدٌ وَّهُوَ ابْنُ الْحٰرِثِ عَنْ كَهْمَسٍ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ شَقِيْقٍ قَالَ قُلْتُ لِعَائِشَةَ اَكَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يُصَلِّىْ صَلَاةَ الضُّحٰى قَالَتْ لَا اِلَّا اَنْ يَجِيْئَ مِنْ مَغِيْبِهٖ قُلْتُ هَلْ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَصُوْمُ شَهْرًا كُلَّهٗ قَالَتْ لَا مَا عَلِمْتُ صَامَ شَهْرًا كُلَّهٗ اِلَّا رَمَضَانَ وَلَا اَفْطَرَ حَتّٰى يَصُوْمَ مِنْهُ حَتّٰى مَضٰى لِسَبِيْلِهٖ.

۲۱۸۸: حضرت عبد اللہ بن شقیق سے روایت ہے کہ میں نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے عرض کیا: کیا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم چاشت کی نماز ادا کرتے تھے؟ فرمایا نہیں مگر جس وقت آپ باہر سے تشریف لاتے۔ میں نے عرض کیا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کسی ماہ کے پورے روزے رکھتے؟ فرمایا نہیں سوائے رمضان کے اور نہ آپ نے کبھی پورے ماہ روزے رکھے اور نہ ہی پورے ماہ افطار کیا یہاں تک کہ آپ کی وفات ہوگئی۔

۲۱۸۹: اَخْبَرَنَا اَبُو الْاَشْعَثِ عَنْ يَزِيْدَ وَهُوَ ابْنُ زُرَيْعٍ قَالَ حَدَّثَنَا الْجُرَيْرِيُّ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ شَقِيْقٍ قَالَ قُلْتُ لِعَائِشَةَ اَكَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُصَلِّىْ صَلَاةَ الضُّحٰى قَالَتْ لَا اِلَّا اَنْ يَّجِيْئَ مِنْ مَغِيْبِهٖ قُلْتُ هَلْ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ صَوْمٌ مَعْلُوْمٌ سِوٰى رَمَضَانَ قَالَتْ وَاللّٰهِ اِنْ صَامَ شَهْرًا مَعْلُوْمًا سِوٰى رَمَضَانَ حَتّٰى مَضٰى لِوَجْهِهٖ وَلَا اَفْطَرَ حَتّٰى يَصُوْمَ مِنْهُ.

۲۱۸۹: حضرت عبداللہ بن شقیق سے روایت ہے کہ میں نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے دریافت کیا کہ کیا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم چاشت کی نماز ادا کرتے تھے؟ فرمایا نہیں مگر جبکہ آپ سفر سے واپس تشریف لاتے۔ میں نے عرض کیا کیا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا کوئی روزہ مقرر ہوتا تھا سوائے رمضان کے؟ فرمایا: اللہ کی قسم آپؐ نے ماہِ رمضان کے علاوہ کسی مقررہ مہینہ کے روزے نہیں رکھے۔ یہاں تک کہ آپ کی وفات ہوگئی اور نہ آپؐ نے کسی ماہ میں افطار فرمایا بلکہ آپؐ نے ہر مہینہ میں روزہ رکھا۔

## ۱۱۸۲: باب ذِكْرُ الْاِخْتِلَافِ عَلٰى خَالِدِ بْنِ مَعْدَانَ فِىْ هٰذَا الْحَدِيْثِ

## باب: اس حدیث میں خالد بن معدان کے متعلق اختلاف

۲۱۹۰: اَخْبَرَنِىْ عَمْرُو بْنُ عُثْمَانَ عَنْ بَقِيَّةَ قَالَ حَدَّثَنَا بَحِيْرٌ عَنْ خَالِدٍ عَنْ جُبَيْرِ بْنِ نُفَيْرٍ اَنَّ رَجُلًا سَاَلَ عَائِشَةَ عَنِ الصِّيَامِ فَقَالَتْ اِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يَصُوْمُ شَعْبَانَ كُلَّهٗ وَيَتَحَرّٰى صِيَامَ

۲۱۹۰: حضرت جبیر بن مطعم سے روایت ہے کہ ایک شخص نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے روزوں کے متعلق دریافت کیا۔ انہوں نے فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پورے ماہِ شعبان روزے رکھتے اور پیر اور جمعرات کے دن کے روزوں کا خصوصاً

الْإِثْنَيْنِ وَالْخَمِيْسِ.

خیال فرماتے۔

۲۱۹۱: أَخْبَرَنَا عَمْرُو بْنُ عَلِيٍّ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُاللّٰهِ ابْنُ دَاوُدَ قَالَ حَدَّثَنَا ثَوْرٌ عَنْ خَالِدِ بْنِ مَعْدَانَ عَنْ رَبِيْعَةَ الْجُرَشِيِّ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يَصُوْمُ شَعْبَانَ وَرَمَضَانَ وَيَتَحَرَّى الْإِثْنَيْنِ وَالْخَمِيْسَ.

۲۱۹۱: حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم شعبان اور رمضان کے مہینوں کے روزے رکھتے تھے اور پیر اور جمعرات کے دن کا خصوصی خیال فرماتے۔

## ۱۱۸۳: باب صِيَامُ يَوْمِ الشَّكِّ

## باب: شک کے دن کا روزہ

۲۱۹۲: أَخْبَرَنَا عَبْدُاللّٰهِ بْنُ سَعِيْدِ الْأَشَجُّ عَنْ أَبِيْ خَالِدٍ عَنْ عَمْرِو بْنِ قَيْسٍ عَنْ أَبِيْ إِسْحٰقَ عَنْ صِلَةَ قَالَ كُنَّا عِنْدَ عَمَّارٍ فَأُتِيَ بِشَاةٍ مَصْلِيَّةٍ فَقَالَ كُلُوْا فَتَنَحّٰى بَعْضُ الْقَوْمِ قَالَ إِنِّيْ صَائِمٌ فَقَالَ عَمَّارٌ مَنْ صَامَ الْيَوْمَ الَّذِيْ يُشَكُّ فِيْهِ فَقَدْ عَصٰى أَبَا الْقَاسِمِ ﷺ.

۲۱۹۲: حضرت صلہ بیان کرتے ہیں کہ ہم حضرت عمار رضی اللہ عنہ کے ساتھ تھے کہ ایک بھنی ہوئی بکری لائی گئی۔ انہوں نے فرمایا کھاؤ۔ کچھ حضرات پیچھے ہٹ گئے اور کہا کہ ہمارا روزہ ہے۔ اس پر عمار رضی اللہ عنہ نے فرمایا: جس نے شک والے دن روزہ رکھا اُس نے ابوالقاسم (صلی اللہ علیہ وسلم) کے (عمل مبارک) کی نافرمانی کی۔

۲۱۹۳: أَخْبَرَنَا قُتَيْبَةُ قَالَ حَدَّثَنَا ابْنُ أَبِيْ عَدِيٍّ عَنْ أَبِيْ يُوْنُسَ عَنْ سِمَاكٍ قَالَ دَخَلْتُ عَلٰى عِكْرَمَةَ فِيْ يَوْمٍ قَدْ أُشْكِلَ مِنْ رَمَضَانَ هُوَ أَمْ مِنْ شَعْبَانَ وَهُوَ يَأْكُلُ خُبْزًا وَبَقْلًا وَلَبَنًا فَقَالَ لِيْ هَلُمَّ فَقُلْتُ إِنِّيْ صَائِمٌ قَالَ وَحَلَفَ بِاللّٰهِ لَتُفْطِرَنَّ قُلْتُ سُبْحَانَ اللّٰهِ مَرَّتَيْنِ فَلَمَّا رَأَيْتُهُ يَحْلِفُ لَا يَسْتَثْنِيْ تَقَدَّمْتُ قُلْتُ هَاتِ الْآنَ مَاعِنْدَكَ قَالَ سَمِعْتُ ابْنَ عَبَّاسٍ يَقُوْلُ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ صُوْمُوْا لِرُؤْيَتِهِ وَأَفْطِرُوْا لِرُؤْيَتِهِ فَإِنْ حَالَ بَيْنَكُمْ وَبَيْنَهُ سَحَابَةٌ أَوْ ظُلْمَةٌ فَأَكْمِلُوا الْعِدَّةَ عِدَّةَ شَعْبَانَ وَلَا تَسْتَقْبِلُوا الشَّهْرَ اسْتِقْبَالًا وَلَا تَصِلُوْا رَمَضَانَ بِيَوْمٍ مِنْ شَعْبَانَ.

۲۱۹۳: حضرت سماک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' میں عکرمہ رضی اللہ عنہ کی خدمت میں شک والے دن حاضر ہوا۔ وہ اُس وقت کھانا کھا رہے تھے۔ فرمایا آؤ۔ میں نے عرض کیا میرا روزہ ہے۔ انہوں نے اللہ کی قسم دے کر کہا کہ روزہ توڑ دو۔ میں نے دو مرتبہ کہا سبحان اللہ۔ جب میں نے دیکھا کہ وہ قسم تو (مسلسل) کھا رہے ہیں مگر ان شاء اللہ نہیں کہتے تو میں نے کہا تمہارے پاس جو کچھ ہے وہ لاؤ۔ فرمایا میں نے ابن عباس رضی اللہ عنہما سے سنا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے تھے تم چاند دیکھ کر روزہ رکھو اور چاند دیکھ کر ہی افطار کرو۔ اگر تمہارے اور چاند کے درمیان بادل آ جائیں تو ماہِ شعبان کے تیس روزے پورے کرو اور رمضان سے پہلے روزے نہ رکھو اور نہ ہی رمضان کو شعبان کے ساتھ شامل کرو۔

## ۱۱۸۴: باب اَلتَّسْهِيْلُ فِيْ صِيَامِ يَوْمِ الشَّكِّ

## باب: شک کے دن کس کے لیے روزہ رکھنا درست ہے؟

۲۱۹۴: أَخْبَرَنَا عَبْدُالْمَلِكِ بْنُ شُعَيْبِ بْنِ اللَّيْثِ ابْنِ

۲۱۹۴: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی

سَعْدٍ قَالَ اَخْبَرَنِیْ اَبِیْ عَنْ جَدِّیْ قَالَ اَخْبَرَنِیْ شُعَیْبُ بْنُ اِسْحٰقَ عَنِ الْاَوْزَاعِیِّ وَابْنُ اَبِیْ عَرُوْبَةَ عَنْ یَحْیٰی بْنِ اَبِیْ کَثِیْرٍ عَنْ اَبِیْ سَلَمَةَ عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ عَنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ اَنَّهٗ کَانَ یَقُوْلُ اِلاَّ لَا تَقَدَّمُوا الشَّهْرَ بِیَوْمٍ اَوِ اثْنَیْنِ اِلاَّ رَجُلٌ کَانَ یَصُوْمُ صِیَامًا فَلْیَصُمْهُ.

اللہ علیہ وسلم ارشاد فرماتے تھے: تم رمضان المبارک سے ایک دو دن قبل روزے نہ رکھو مگر وہ شخص جو ہمیشہ (یعنی عادتاً نفلی روزہ رکھنے والا ہو) اس دن روزہ رکھتا ہو تو چاہیے کہ وہ روزہ رکھ لے۔

## ۱۱۸۵: باب ثَوَابُ مَنْ قَامَ رَمَضَانَ وَ صَامَهٗ اِیْمَانًا وَّاِحْتِسَابًا وَالْاِخْتِلَافُ عَلَی الزُّهْرِیِّ فِی الْخَبَرِ فِیْ ذٰلِكَ

## باب: ایمان واحتساب کے ساتھ ماہِ رمضان میں دن کو روزہ رکھنے والا اور رات کو قیام کرنے والا

۲۱۹۵: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ الْحَکَمِ عَنْ شُعَیْبٍ عَنِ اللَّیْثِ قَالَ اَنْبَاَنَا خَالِدٌ عَنِ ابْنِ اَبِیْ هِلَالٍ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ عَنْ سَعِیْدِ بْنِ الْمُسَیَّبِ عَنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَنْ قَامَ رَمَضَانَ اِیْمَانًا وَ اِحْتِسَابًا غُفِرَلَهٗ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِهٖ.

۲۱۹۵: حضرت سعید بن مسیب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: جس شخص نے ایمان و احتساب کے ساتھ رمضان کی راتوں میں قیام کیا تو اس کے تمام گناہ معاف کر دیے جائیں گے۔

تشریح ☆ اِن احادیث میں صیام و قیام بالکل ہم وزن اور متوازی اور مساوی ہو گئے ہیں۔ قام کا جو لفظ ان احادیث میں استعمال ہوا ہے اس کا ترجمہ راتوں کو قیام کیا جاتا ہے۔ اس کے لیے بطور دلیل حضرت عبداللہ بن عمرو کی حدیث ہے جس کو امام بیہقی رحمۃ اللہ علیہ نے شعب الایمان میں روایت کیا ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''روزہ اور قرآن دونوں بندے کی شفاعت کریں گے''۔ (جاجی)

۲۱۹۶: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ جَبَلَةَ قَالَ حَدَّثَنَا الْمُعَافٰی قَالَ حَدَّثَنَا مُوْسٰی عَنْ اِسْحٰقَ بْنِ رَاشِدٍ عَنِ الزُّهْرِیِّ قَالَ اَخْبَرَنِیْ عُرْوَةُ بْنُ الزُّبَیْرِ اَنَّ عَائِشَةَ زَوْجَ النَّبِیِّ اَخْبَرَتْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ کَانَ یُرَغِّبُ النَّاسَ فِیْ قِیَامِ رَمَضَانَ مِنْ غَیْرِ اَنْ یَّاْمُرَهُمْ بِعَزِیْمَةِ اَمْرٍ فِیْهِ فَیَقُوْلُ مَنْ قَامَ رَمَضَانَ اِیْمَانًا وَّ اِحْتِسَابًا غُفِرَلَهٗ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِهٖ.

۲۱۹۶: حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم رمضان میں لوگوں کو عبادت کی تلقین کرتے مگر اس امر پر زور نہ دیتے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم ارشاد فرماتے جس نے ماہِ رمضان (کی راتوں) میں ایمان و احتساب کے ساتھ قیام کیا تو اس کے تمام گناہ معاف کر دیے جائیں گے۔

۲۱۹۷: اَخْبَرَنَا زَکَرِیَّا بْنُ یَحْیٰی قَالَ اَنْبَاَنَا اِسْحٰقُ قَالَ اَنْبَاَنَا عَبْدُاللّٰهِ بْنُ الْحٰرِثِ عَنْ یُوْنُسَ الْاَیْلِیِّ عَنِ

۲۱۹۷: حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم رات کے وقت مسجد میں نماز کے لیے باہر تشریف لائے

الزُّهْرِيِّ قَالَ اَخْبَرَنِيْ عُرْوَةُ بْنُ الزُّبَيْرِ اَنَّ عَائِشَةَ اَخْبَرَتْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ خَرَجَ فِيْ جَوْفِ اللَّيْلِ يُصَلِّيْ فِي الْمَسْجِدِ فَصَلّٰى بِالنَّاسِ وَسَاقَ الْحَدِيْثَ وَفِيْهِ قَالَتْ فَكَانَ يُرَغِّبُهُمْ فِيْ قِيَامِ رَمَضَانَ مِنْ غَيْرِ اَنْ يَاْمُرَهُمْ بِعَزِيْمَةٍ وَيَقُوْلُ مَنْ قَامَ لَيْلَةَ الْقَدْرِ اِيْمَانًا وَاحْتِسَابًا غُفِرَلَهٗ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِهٖ قَالَ فَتُوُفِّيَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ وَالْاَمْرُ عَلٰى ذٰلِكَ.

پھر آپؐ نے نماز پڑھائی اور حدیث کونقل کرتے ہوئے یہاں تک بیان کیا کہ حضرت عائشہؓ نے کہا آپؐ لوگوں کو رغبت دلاتے تھے رمضان کی راتوں میں کھڑے ہونے کی مگر یہ حکم شدت کے ساتھ نہیں تھا۔ اس کے علاوہ آپ فرماتے کہ جو شخص لیلۃ القدر میں ایمان واحتساب کے ساتھ کھڑا رہا اجر وثواب کے لئے تو اس کے اگلے گناہ معاف کر دیئے جائیں گے پھر آپؐ نے اسی امر پر عمل کرتے ہوئے وفات پائی۔

۲۱۹۸: اَخْبَرَنَا الرَّبِيْعُ بْنُ سُلَيْمَانَ قَالَ حَدَّثَنَا ابْنُ وَهْبٍ قَالَ اَخْبَرَنِيْ يُوْنُسُ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ قَالَ اَخْبَرَنِيْ اَبُوْ سَلَمَةَ بْنُ عَبْدِالرَّحْمٰنِ اَنَّ اَبَا هُرَيْرَةَ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ فِيْ رَمَضَانَ مَنْ قَامَهٗ اِيْمَانًا وَ اِحْتِسَابًا غُفِرَلَهٗ مَاتَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِهٖ.

۲۱۹۸: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم ماہِ رمضان کے متعلق فرماتے تھے کہ جو شخص ایمان واحتساب کے ساتھ ثواب کی نیت سے کھڑا رہا تو اس کے اگلے گناہ معاف کر دیئے جائیں گے۔

۲۱۹۹: اَخْبَرَنِيْ مُحَمَّدُ بْنُ خَالِدٍ قَالَ حَدَّثَنَا بِشْرُ بْنُ شُعَيْبٍ عَنْ اَبِيْهِ عَنِ الزُّهْرِيِّ قَالَ اَخْبَرَنِيْ عُرْوَةُ بْنُ الزُّبَيْرِ اَنَّ عَائِشَةَ اَخْبَرَتْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ خَرَجَ مِنْ جَوْفِ اللَّيْلِ فَصَلّٰى فِي الْمَسْجِدِ وَسَاقَ الْحَدِيْثَ وَقَالَ فِيْهِ وَكَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يُرَغِّبُهُمْ فِيْ قِيَامِ رَمَضَانَ مِنْ غَيْرِ اَنْ يَاْمُرَهُمْ بِعَزِيْمَةِ اَمْرٍ فِيْهِ فَيَقُوْلُ مَنْ قَامَ رَمَضَانَ اِيْمَانًا وَاحْتِسَابًا غُفِرَلَهٗ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِهٖ.

۲۱۹۹: حضرت اُمّ المؤمنین عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم آدھی رات میں نکلتے تھے پس نماز پڑھتے تھے اور باتیں بتاتے تھے اور لوگوں کو تلقین کرتے تھے رمضان میں عبادت کرنے کی اس کے علاوہ بھی مگر سختی نہیں فرماتے تھے اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے تھے کہ جو شخص ماہِ رمضان کی راتوں میں ایمان و احتساب کے ساتھ کھڑا ہوا اجر وثواب کے لیے اس کے اگلے گناہ معاف کر دیئے جائیں گے۔

۲۲۰۰: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ خَالِدٍ قَالَ حَدَّثَنَا بِشْرُ بْنُ شُعَيْبٍ عَنْ اَبِيْهِ عَنِ الزُّهْرِيِّ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْسَلَمَةَ بْنُ عَبْدِالرَّحْمٰنِ اَنَّ اَبَاهُرَيْرَةَ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ لِرَمَضَانَ مَنْ قَامَهٗ اِيْمَانًا وَاحْتِسَابًا غُفِرَلَهٗ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِهٖ.

۲۲۰۰: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا آپ صلی اللہ علیہ وسلم ماہِ رمضان کے لیے ارشاد فرماتے تھے جو شخص اجر وثواب کے واسطے کھڑا ہوا اس کے اگلے گناہ معاف کر دیئے جائیں گے۔

۲۲۰۱: اَخْبَرَنَا اَبُوْدَاوٗدَ قَالَ حَدَّثَنَا يَعْقُوْبُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ حَدَّثَنَا اَبِيْ عَنْ صَالِحٍ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ اَنَّ اَبَا

۲۲۰۱: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جو کوئی ایمان کے ساتھ اجر وثواب کی نیت سے ماہِ

سَلَمَةَ اَخْبَرَهُ اَنَّ اَبَاهُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ مَنْ قَامَ رَمَضَانَ اِيْمَانًا وَاحْتِسَابًا غُفِرَلَهُ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِهِ.

رمضان میں کھڑا (یعنی عبادت کرے نماز تراویح ادا کرے) تو اس کے اگلے گناہ معاف کر دیئے جائیں گے۔

۲۲۰۲: اَخْبَرَنَا نُوْحُ بْنُ حَبِيْبٍ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُالرَّزَّاقِ قَالَ اَنْبَاَنَا مَعْمَرٌ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ اَبِيْ سَلَمَةَ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُرَغِّبُ فِيْ قِيَامِ رَمَضَانَ مِنْ غَيْرِاَنْ يَاْمُرَهُمْ بِعَزِيْمَةٍ قَالَ مَنْ قَامَ رَمَضَانَ اِيْمَانًا وَاحْتِسَابًا غُفِرَلَهُ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِهِ.

۲۲۰۲: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ رمضان المبارک میں کھڑے ہونے کی ترغیب فرماتے تھے مگر اس میں سختی نہیں فرماتے تھے۔ آپؐ نے ارشاد فرمایا جو شخص ماہِ رمضان میں ایمان کے ساتھ کھڑا ہوا اجر وثواب کے واسطے تو اس کے اگلے گناہ معاف کر دیئے جائیں گے۔

۲۲۰۳: اَخْبَرَنَا قُتَيْبَةُ عَنْ مَالِكٍ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ عَنْ حُمَيْدِ بْنِ عَبْدِالرَّحْمٰنِ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِقَالَ مَنْ قَامَ رَمَضَانَ اِيْمَانًا وَّاحْتِسَابًا غُفِرَلَهُ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِهِ.

۲۲۰۳: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: جو شخص رمضان کے روزے رکھے ایمان کے ساتھ اجر وثواب کی نیت سے تو اس کے اگلے گناہ معاف کر دیئے جائیں گے۔

۲۲۰۴: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ سَلَمَةَ قَالَ حَدَّثَنَا ابْنُ الْقَاسِمِ عَنْ مَالِكٍ قَالَ حَدَّثَنِي ابْنُ شِهَابٍ عَنْ حُمَيْدِ بْنِ عَبْدِالرَّحْمٰنِ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ مَنْ قَامَ رَمَضَانَ اِيْمَانًا وَاحْتِسَابًا غُفِرَلَهُ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِهِ.

۲۲۰۴: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا جو شخص رمضان کی راتوں میں (اجر وثواب کی نیت سے) ایمان کے ساتھ کھڑا ہو تو اس کے اگلے گناہ معاف کر دیئے جائیں گے۔

۲۲۰۵: اَخْبَرَنِيْ مُحَمَّدُ بْنُ اِسْمَاعِيْلَ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُاللّٰهِ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ اَسْمَاءَ قَالَ حَدَّثَنَا جُوَيْرِيَةُ عَنْ مَالِكٍ قَالَ الزُّهْرِيُّ اَخْبَرَنِيْ اَبُوْسَلَمَةَ بْنُ عَبْدِالرَّحْمٰنِ وَحُمَيْدُ بْنُ عَبْدِالرَّحْمٰنِ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ مَنْ قَامَ رَمَضَانَ اِيْمَانًا وَاحْتِسَابًا غُفِرَلَهُ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِهِ.

۲۲۰۵: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جو شخص ماہِ رمضان کی راتوں میں ایمان کے ساتھ ثواب کی نیت سے کھڑا ہو (عبادت میں خلوصِ نیت سے) تو اس کے اگلے گناہ معاف کر دیئے جائیں گے۔

۲۲۰۶: اَخْبَرَنَا قُتَيْبَةُ وَمُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ يَزِيْدَ قَالَا حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ اَبِيْ سَلَمَةَ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ مَنْ صَامَ رَمَضَانَ وَفِيْ حَدِيْثِ قُتَيْبَةَ اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ قَالَ مَنْ قَامَ شَهْرَ رَمَضَانَ اِيْمَانًا وَاحْتِسَابًا غُفِرَلَهُ مَاتَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِهِ وَمَنْ قَامَ لَيْلَةَ الْقَدْرِ اِيْمَانًا وَاحْتِسَابًا غُفِرَلَهُ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِهِ.

۲۲۰۶: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: جو شخص رمضان کی راتوں میں کھڑا ہوا (عبادت کے لیے) تو اس کے اگلے گناہ معاف کر دیئے جائیں گے اور جو شخص (شب) قدر کی رات میں کھڑا ہوا ثواب اور ایمان کے ساتھ تو اس کے اگلے گناہ معاف کر دیئے جائیں گے۔

۲۲۰۷: اَخْبَرَنَا قُتَيْبَةُ قَالَ حَدَّثَنَا عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ اَبِيْ

۲۲۰۷: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے

سَلَمَةَ عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ اَنَّ النَّبِیَّ قَالَ مَنْ صَامَ رَمَضَانَ اِیْمَانًا وَّاحْتِسَابًا غُفِرَلَهٗ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِهٖ۔

ارشاد فرمایا جوشخص ماہِ رمضان کی راتوں میں ایمان کے ساتھ ثواب کی نیت سے کھڑا ہوُا اسکے اگلے گناہ معاف کردیئے جائینگے۔

۲۲۰۸: اَخْبَرَنَا اِسْحٰقُ بْنُ اِبْرَاهِیْمَ قَالَ حَدَّثَنَا سُفْیَانُ عَنِ الزُّهْرِیِّ عَنِ ابْنِ سَلَمَةَ عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ مَنْ صَامَ رَمَضَانَ اِیْمَانًا وَّاحْتِسَابًا غُفِرَلَهٗ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِهٖ۔

۲۲۰۸: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جوشخص ماہِ رمضان کی راتوں میں ایمان کے ساتھ ثواب کی نیت سے کھڑا ہوُا اسکے اگلے گناہ معاف کردیئے جائینگے۔

۲۲۰۹: اَخْبَرَنَا عَلِیُّ بْنُ الْمُنْذِرِ قَالَ حَدَّثَنَا ابْنُ فُضَیْلٍ قَالَ حَدَّثَنَا یَحْیَی بْنُ سَعِیْدٍ عَنْ اَبِیْ سَلَمَةَ عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ مَنْ صَامَ رَمَضَانَ اِیْمَانًا وَّاحْتِسَابًا غُفِرَلَهٗ مَاتَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِهٖ۔

۲۲۰۹: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جوشخص ماہِ رمضان کی راتوں میں ایمان کے ساتھ ثواب کی نیت سے کھڑا ہوُا اسکے اگلے گناہ معاف کردیئے جائیں گے۔

## ۱۱۸۶: باب ذِكْرُ اخْتِلَافِ یَحْیَی بْنِ اَبِیْ كَثِیْرٍ وَالنَّضْرِ بْنِ شَیْبَانَ فِیْهِ

## باب: زیرِنظر حدیث مبارکہ میں حضرت ابن ابی کثیر اور نضر بن شیبان پر راویوں کا اختلاف

۲۲۱۰: اَخْبَرَنِیْ مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِالْاَعْلٰی وَ مُحَمَّدُ ابْنُ هِشَامٍ وَّاَبُوالْاَشْعَثِ وَاللَّفْظُ لَهٗ قَالُوْا حَدَّثَنَا خَالِدٌ قَالَ حَدَّثَنَا هِشَامٌ عَنْ یَحْیَی بْنِ كَثِیْرٍ عَنْ اَبِیْ سَلَمَةَ بْنِ عَبْدِالرَّحْمٰنِ قَالَ حَدَّثَنِیْ اَبُوْهُرَیْرَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ مَنْ قَامَ رَمَضَانَ اِیْمَانًا وَّاحْتِسَابًا غُفِرَلَهٗ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِهٖ وَمَنْ قَامَ لَیْلَةَ الْقَدْرِ اِیْمَانًا وَّاحْتِسَابًا غُفِرَلَهٗ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِهٖ۔

۲۲۱۰: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جوشخص ماہِ رمضان کی راتوں میں ایمان کے ساتھ ثواب کی نیت سے کھڑا ہوُا اسکے اگلے گناہ معاف کردیئے جائیں گے۔

۲۲۱۱: اَخْبَرَنِیْ مَحْمُوْدُ بْنُ خَالِدٍ عَنْ مَرْوَانَ اَنْبَانَا مُعَاوِیَةُ بْنُ سَلَامٍ عَنْ یَحْیَی بْنِ اَبِیْ كَثِیْرٍ عَنْ اَبِیْ سَلَمَةَ عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ مَنْ قَامَ شَهْرَ رَمَضَانَ اِیْمَانًا وَّاحْتِسَابًا غُفِرَلَهٗ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِهٖ وَمَنْ قَامَ لَیْلَةَ الْقَدْرِ اِیْمَانًا وَّاحْتِسَابًا غُفِرَلَهٗ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِهٖ۔

۲۲۱۱: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: جوشخص کھڑا ہوا ماہِ رمضان میں ایمان اور ثواب کی نیت سے تو اسکے پہلے والے گناہ معاف کر دیئے جاتے ہیں اور جوشخص کھڑا ہوا لیلۃ القدر میں ایمان اور ثواب کی نیت سے تو اس کے اگلے گناہ معاف کر دیئے جاتے ہیں۔

۲۲۱۲: اَخْبَرَنَا اِسْحٰقُ بْنُ اِبْرَاهِیْمَ قَالَ حَدَّثَنَا الْفَضْلُ بْنُ دُكَیْنٍ قَالَ حَدَّثَنَا نَصْرُ بْنُ عَلِیٍّ قَالَ حَدَّثَنِی النَّضْرُ بْنُ شَیْبَانَ اَنَّهٗ لَقِیَ اَبَاسَلَمَةَ بْنَ عَبْدِالرَّحْمٰنِ فَقَالَ لَهٗ

۲۲۱۲: حضرت نضر بن شیبان نے ابوسلمہ بن عبدالرحمٰن سے ملاقات کی اور اُن سے کہا کہ تم مجھے رمضان کی سب سے عمدہ فضیلت بیان کرو جو تم نے سنی ہو۔ ابوسلمہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا مجھے

حَدِّثْنِيْ بِأَفْضَلِ شَيْءٍ سَمِعْتَهُ يُذْكَرُ فِيْ شَهْرِ رَمَضَانَ فَقَالَ أَبُوْسَلَمَةَ حَدَّثَنِيْ عَبْدُالرَّحْمٰنِ ابْنُ عَوْفٍ عَنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنَّهُ ذَكَرَ شَهْرَ رَمَضَانَ فَفَضَّلَهُ عَلَى الشُّهُوْرِ وَقَالَ مَنْ قَامَ رَمَضَانَ إِيْمَانًا وَاحْتِسَابًا خَرَجَ مِنْ ذُنُوْبِهِ كَيَوْمِ وَلَدَتْهُ أُمُّهُ قَالَ أَبُوْعَبْدِالرَّحْمٰنِ هٰذَا خَطَأٌ وَالصَّوَابُ أَبُوْسَلَمَةَ عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ.

عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ نے حدیث بیان فرمائی کہ رسول اللہ ﷺ نے رمضان کا تذکرہ فرماتے ہوئے اس ماہ کو تمام مہینوں پر فضیلت دی پھر ارشاد فرمایا: جو شخص ماہِ رمضان میں ایمان کے ساتھ کھڑا ہوا اجر و ثواب کے لیے تو وہ گناہوں سے اس طرح نکل جائے گا جیسے کہ وہ اپنی پیدائش کے دن تھا۔ امام نسائی رحمہ اللہ نے فرمایا کہ یہ روایت غلط ہے اور صحیح یہ ہے کہ ابوسلمہ نے حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے سنا ہے۔

۲۲۱۳: أَخْبَرَنَا إِسْحٰقُ بْنُ إِبْرَاهِيْمَ قَالَ أَنْبَأَنَا النَّضْرُ بْنُ شُمَيْلٍ قَالَ أَنْبَأَنَا الْقَاسِمُ بْنُ الْفَضْلِ قَالَ حَدَّثَنَا النَّضْرُ بْنُ شَيْبَانَ عَنْ أَبِيْ سَلَمَةَ فَذَكَرَ مِثْلَهُ وَقَالَ مَنْ صَامَهُ وَقَامَهُ إِيْمَانًا وَاحْتِسَابًا.

۲۲۱۳: (حضرت نضر بن شیبان سے مروی) دوسری روایت بھی اسی طرح ہے مگر اس میں یہ ہے کہ جو شخص ماہِ رمضان میں روزے رکھے اور ایمان کے ساتھ اجر و ثواب کی نیت سے۔

۲۲۱۴: أَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ الْمُبَارَكِ قَالَ حَدَّثَنَا أَبُوْهِشَامٍ قَالَ حَدَّثَنَا الْقَاسِمُ بْنُ الْفَضْلِ قَالَ حَدَّثَنَا النَّضْرُ بْنُ شَيْبَانَ قَالَ قُلْتُ لِأَبِيْ سَلَمَةَ بْنِ عَبْدِالرَّحْمٰنِ حَدِّثْنِيْ بِشَيْءٍ سَمِعْتَهُ مِنْ أَبِيْكَ سَمِعَهُ أَبُوْكَ مِنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَيْسَ بَيْنَ أَبِيْكَ وَبَيْنَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ أَحَدٌ فِيْ شَهْرِ رَمَضَانَ قَالَ نَعَمْ حَدَّثَنِيْ أَبِيْ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِنَّ اللّٰهَ تَبَارَكَ وَتَعَالٰى فَرَضَ صِيَامَ رَمَضَانَ عَلَيْكُمْ وَسَنَنْتُ لَكُمْ قِيَامَهُ فَمَنْ صَامَهُ وَقَامَهُ إِيْمَانًا وَاحْتِسَابًا خَرَجَ مِنْ ذُنُوْبِهِ كَيَوْمِ وَلَدَتْهُ أُمُّهُ.

۲۲۱۴: حضرت نضر بن شیبان سے روایت ہے کہ میں نے ابوسلمہ بن عبدالرحمٰن سے عرض کیا کہ مجھے ایسی کوئی روایت بیان کرو جو تم نے اپنے سے سنی ہو اور انہوں نے رسول اللہ ﷺ سے سنی اور ان دونوں کے مابین کوئی واسطہ نہ ہو۔ یہ سن کر انہوں نے جواب دیا کہ مجھے میرے والد ماجد نے بیان کیا کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا بلاشبہ اللہ نے روزے فرض قرار دیئے اور سنت (مؤکدہ) ہے اس میں کھڑا ہونا (رات میں عبادت کے لیے) پس جس شخص نے رمضان میں روزے رکھے اور راتوں کو کھڑا رہا وہ گناہوں سے یوں پاک ہو جائے گا جیسے کہ اس کی والدہ نے اس کو اسی دن جنا ہو۔

## ۱۱۸۷: باب فَضْلُ الصِّيَامِ وَالْاِخْتِلَافُ عَلٰى أَبِيْ إِسْحٰقَ فِيْ حَدِيْثِ عَلِيِّ بْنِ أَبِيْ طَالِبٍ فِيْ ذٰلِكَ

## باب: روزوں کی فضیلت

۲۲۱۵: أَخْبَرَنِيْ هِلَالُ بْنُ الْعَلَاءِ قَالَ حَدَّثَنَا أَبِيْ قَالَ

۲۲۱۵: حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ

حَدَّثَنَا عُبَيْدُاللّٰهِ عَنْ زَيْدٍ عَنْ اَبِيْ اِسْحٰقَ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ الْحَارِثِ عَنْ عَلِيِّ بْنِ اَبِيْ طَالِبٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ عَنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اِنَّ اللّٰهَ تَبَارَكَ وَ تَعَالٰى يَقُوْلُ الصَّوْمُ لِيْ وَاَنَا اَجْزِيْ بِهٖ وَلِلصَّائِمِ فَرْحَتَانِ حِيْنَ يُفْطِرُ وَحِيْنَ يَلْقٰى رَبَّهٗ وَالَّذِيْ نَفْسِيْ بِيَدِهٖ لَخُلُوْفُ فَمِ الصَّائِمِ اَطْيَبُ عِنْدَاللّٰهِ مِنْ رِيْحِ الْمِسْكِ.

وسلم نے ارشادفرمایا کہ اللہ رب العزت کا فرمان ہے کہ روزہ خاص میرے لئے اور میں ہی اس کا بدلہ دوں گا۔ روزہ دار کے لیے دو خوشخبریاں ہیں ایک جس وقت کہ وہ افطار کرے اور دوسری خوشی وہ ہوگی جب وہ اپنے پروردگار سے ملاقات کرے گا اور اس ذات کی قسم جس کے قبضہ میں میری جان ہے البتہ روزہ دار کے منہ کی بو اللہ کو بہت محبوب ہے (بہ نسبت) مشک کی خوشبو سے۔

تشریح ☆ روزہ خاص میرے لیے ہے اور میں خود اس کی جزا دوں گا۔ بعض لوگ اعراب کے ذرا سے فرق سے یوں پڑھتے ہیں: ''روزہ خاص میرے لیے ہے اور میں خود ہی اس کی جزا ہوں'' یہاں فوری طور پر یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ کیا نماز اللہ کے لیے نہیں؟ اسی طرح حج اور زکوٰۃ کیا اللہ کے سوا کسی اور کے لیے ہیں۔ ظاہر ہے کہ ان سوالوں کا جواب نفی سے ہی دیا جا سکتا ہے کیونکہ قرآن کریم میں اللہ عزوجل کا ارشاد ہے: ''اور نماز قائم کر میری یاد کے لیے'' ''محافظت کرو نمازوں کی اور خاص طور پر نماز وسطیٰ کی اور کھڑے رہو اللہ کے لیے پوری فرمانبرداری کے ساتھ'' اور ''لوگوں کے ذمہ ہے اللہ کے لیے حج بیت اللہ' جو کوئی بھی استطاعت رکھتا ہو اس کے سفر کی'' اسی طرح ''اور پورا کرو حج اور عمرے کو اللہ کے لیے'' اس اشکال کا ایک سطحی ساحل بعض حضرات نے اس طرح کرنے کی کوشش کی ہے کہ روزے میں ایسا ممکن نہیں جبکہ بقیہ تمام عبادتوں میں ریاء کا امکان ہے' اس لیے کہ روزے کی کوئی ظاہری صورت نہیں ہے جو لوگوں کو نظر آ سکے بلکہ وہ ایک راز ہے عبد اور معبود کے درمیان۔ ظاہر ہے کہ یہ توجیہ بالکل بے بنیاد ہے۔ اِس حدیث کی واحد ممکن توجیہ یہ ہے کہ روزہ روح کی تقویت کا ذریعہ ہے جسے ایک خاص تعلق اور خصوصی نسبت حاصل ہے' ذاتِ باری تعالیٰ کے ساتھ یا تقربِ الٰہی کے ساتھ۔ اس لیے خود بنفس نفیس اللہ عزوجل ہی اس کی جزا ہے' واللہ اعلم۔

۲۲۱۶: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ قَالَ حَدَّثَنَا مُحَمَّدٌ قَالَ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنْ اَبِيْ اِسْحٰقَ عَنْ اَبِي الْاَحْوَصِ قَالَ عَبْدُاللّٰهِ قَالَ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ الصَّوْمُ لِيْ وَاَنَا اَجْزِيْ بِهٖ وَلِلصَّائِمِ فَرْحَتَانِ فَرْحَةٌ حِيْنَ يَلْقٰى رَبَّهٗ وَفَرْحَةٌ عِنْدَ اِفْطَارِهٖ وَلَخُلُوْفُ فَمِ الصَّائِمِ اَطْيَبُ عِنْدَاللّٰهِ مِنْ رِيْحِ الْمِسْكِ.

۲۲۱۶: حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ اللہ کا فرمان ہے' روزہ خاص میرے لئے اور میں ہی اس کا بدلہ دونگا۔ روزہ دار کیلئے دو خوشخبریاں ہیں ایک جس وقت کہ وہ افطار کرے اور دوسری خوشی وہ ہوگی جب وہ اپنے پروردگار سے ملاقات کرے گا اور اس ذات کی قسم جس کے قبضہ میں میری جان ہے البتہ روزہ دار کے منہ کی بو اللہ کو بہت محبوب ہے (بہ نسبت) مشک کی خوشبو سے۔

## ۱۱۸۸: باب ذِكْرُ الْاِخْتِلَافِ عَلٰى اَبِيْ صَالِحٍ

## راویٔ حدیث پر اختلاف

## فِیْ هٰذَا الْحَدِیْثِ

## کا بیان

۲۲۱۷: اَخْبَرَنَا عَلِیُّ بْنُ حَرْبٍ قَالَ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ فُضَیْلٍ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْسِنَانٍ ضِرَارُ ابْنُ مُرَّةَ عَنْ اَبِیْ صَالِحٍ عَنْ اَبِیْ سَعِیْدٍ قَالَ قَالَ النَّبِیُّ اِنَّ اللّٰهَ تَبَارَكَ وَتَعَالٰی یَقُوْلُ الصَّوْمُ لِیْ وَاَنَا اَجْزِیْ بِهٖ وَلِلصَّائِمِ فَرْحَتَانِ اِذَا اَفْطَرَ فَرِحَ وَاِذَا لَقِیَ اللّٰهَ فَجَزَاهُ فَرِحَ وَالَّذِیْ نَفْسُ مُحَمَّدٍ بِیَدِهٖ لَخُلُوْفُ فَمِ الصَّائِمِ اَطْیَبُ عِنْدَ اللّٰهِ مِنْ رِیْحِ الْمِسْكِ.

۲۲۱۷: حضرت ابوسعید رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہؐ نے اللہ رب العزت کا فرمان ارشاد فرمایا: روزہ صرف میرے لیے خاص ہے اور میں ہی اس کا بدلہ دوں گا۔ روزہ دار کے لئے دو خوشخبریاں ہیں ایک افطار کے وقت اور دوسری اس وقت جب وہ اپنے رب سے ملاقات کرے گا اس ذات کی قسم جس کے قبضہ میں میری جان ہے روزہ دار کے منہ کی خوشبو اللہ کو مشک اور عنبر کی خوشبو سے زیادہ پسند ہے۔

۲۲۱۸: اَخْبَرَنَا سُلَیْمَانُ بْنُ دَاوٗدَ عَنِ ابْنِ وَهْبٍ قَالَ اَخْبَرَنِیْ عَمْرٌو اَنَّ الْمُنْذِرَ بْنَ عُبَیْدٍ حَدَّثَهٗ عَنْ اَبِیْ صَالِحٍ السَّمَّانِ عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ عَنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ قَالَ الصِّیَامُ لِیْ وَاَنَا اَجْزِیْ بِهٖ وَالصَّائِمُ یُفْرَحُ مَرَّتَیْنِ عِنْدَ فِطْرِهٖ وَیَوْمَ یَلْقَی اللّٰهَ وَخُلُوْفُ فَمِ الصَّائِمِ اَطْیَبُ عِنْدَاللّٰهِ مِنْ رِیْحِ الْمِسْكِ.

۲۲۱۸: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اللہ رب العزت کا فرمان ارشاد فرمایا: روزہ صرف میرے لیے خاص ہے اور میں ہی اس کا بدلہ دوں گا۔ روزہ دار کے لئے دو خوشخبریاں ہیں ایک افطار کے وقت اور دوسری اس وقت جب وہ اپنے رب سے ملاقات کرے گا اس ذات کی قسم جس کے قبضہ میں میری جان ہے روزہ دار کے منہ کی خوشبو اللہ کو مشک اور عنبر کی خوشبو سے زیادہ پسند ہے۔

۲۲۱۹: اَخْبَرَنَا اِسْحٰقُ بْنُ اِبْرَاهِیْمَ قَالَ اَنْبَاَنَا جَرِیْرٌ عَنِ الْاَعْمَشِ عَنْ اَبِیْ صَالِحٍ عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ عَنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ قَالَ مَا مِنْ حَسَنَةٍ عَمِلَهَا ابْنُ اٰدَمَ اِلَّا كُتِبَ لَهٗ عَشْرُ حَسَنَاتٍ اِلٰی سَبْعِ مِائَةِ ضِعْفٍ قَالَ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ اِلَّا الصِّیَامَ فَاِنَّهٗ لِیْ وَاَنَا اَجْزِیْ بِهٖ یَدَعُ شَهْوَتَهٗ وَطَعَامَهٗ مِنْ اَجْلِی الصِّیَامُ جُنَّةٌ لِلصَّائِمِ فَرْحَتَانِ فَرْحَةٌ عِنْدَ فِطْرِهٖ وَفَرْحَةٌ عِنْدَ لِقَاءِ رَبِّهٖ وَلَخُلُوْفُ فَمِ الصَّائِمِ اَطْیَبُ عِنْدَ اللّٰهِ مِنْ رِیْحِ الْمِسْكِ.

۲۲۱۹: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ فرمان خداوندی ہے ابن آدم میں سے کوئی نیکی کرتا ہے اس کی دس سے سات سو تک نیکیاں لکھی جاتی ہیں اور ارشاد ہے: روزہ میرے لیے ہے اور میں اس کا بدلہ ہوں کیونکہ میرا بندہ اپنی خواہش اور کھانے کو چھوڑتا ہے۔ روزہ ڈھال ہے۔ روزہ دار کے لئے خوشخبریاں ہیں ایک افطار کے وقت اور دوسری اللہ سے ملاقات کے وقت۔ روزہ دار کے منہ کی خوشبو اللہ کو مشک سے زیادہ پسند ہے۔

۲۲۲۰: اَخْبَرَنِیْ اِبْرَاهِیْمُ بْنُ الْحَسَنِ عَنْ حَجَّاجٍ قَالَ قَالَ ابْنُ جُرَیْجٍ اَخْبَرَنِیْ عَطَاءٌ عَنْ اَبِیْ صَالِحٍ الزَّیَّاتِ اَنَّهٗ سَمِعَ اَبَاهُرَیْرَةَ یَقُوْلُ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ كُلُّ عَمَلِ ابْنِ اٰدَمَ

۲۲۲۰: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: انسان کے تمام کام اسی کے لئے ہیں مگر روزہ میرے لیے اور میں ہی اس کا بدلہ دوں گا اور روزہ ڈھال

لَهٗ اِلَّا الصِّيَامَ هُوَ لِيْ وَاَنَا اَجْزِيْ بِهٖ وَالصِّيَامُ جُنَّةٌ اِذَا كَانَ يَوْمُ صِيَامِ اَحَدِكُمْ فَلَا يَرْفُثْ وَلَا يَصْخَبْ فَاِنْ شَاتَمَهٗ اَحَدٌ اَوْقَاتَلَهٗ فَلْيَقُلْ اِنِّيْ صَائِمٌ وَالَّذِيْ نَفْسُ مُحَمَّدٍ بِيَدِهٖ لَخُلُوْفُ فَمِ الصَّائِمِ اَطْيَبُ عِنْدَ اللّٰهِ يَوْمَ الْقِيَامَةِ مِنْ رِيْحِ الْمِسْكِ لِلصَّائِمِ فَرْحَتَانِ يَفْرَحُهُمَا اِذَا اَفْطَرَ فَرِحَ بِفِطْرِهٖ وَاِذَا لَقِيَ رَبَّهٗ عَزَّوَجَلَّ فَرِحَ بِصَوْمِهٖ.

ہے جب تم میں سے کسی کا روزہ ہو تو اسے چاہیے کہ وہ لغو بے ہودہ باتیں چھوڑ دے۔ اگر کوئی گالی دے یا جھگڑا کرے تو کہہ دے کہ میرا روزہ ہے اور اس ذات کی قسم جس کے قبضہ میں میری جان ہے بلاشبہ روزہ دار کے لئے دو خوشخبریاں ہیں ایک افطار کے وقت اور دوسری خوشی اللہ سے ملاقات کے وقت حاصل ہو گی۔

۲۲۲۱: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ حَاتِمٍ قَالَ اَنْبَاَنَا سُوَيْدٌ قَالَ اَنْبَاَنَا عَبْدُاللّٰهِ عَنِ ابْنِ جُرَيْجٍ قِرَاءَةً عَلَيْهِ عَنْ عَطَاءِ بْنِ اَبِيْ رَبَاحٍ قَالَ اَخْبَرَنِيْ عَطَاءٌ الزَّيَّاتُ اَنَّهٗ سَمِعَ اَبَاهُرَيْرَةَ يَقُوْلُ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ قَالَ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ كُلُّ عَمَلِ ابْنِ اٰدَمَ لَهٗ اِلَّا الصِّيَامَ هُوَ لِيْ وَاَنَا اَجْزِيْ بِهٖ اَلصِّيَامُ جُنَّةٌ فَاِذَا كَانَ يَوْمُ صَوْمِ اَحَدِكُمْ فَلَا يَرْفُثْ وَلَا يَصْخَبْ فَاِنْ شَاتَمَ اَحَدٌ اَوْ قَاتَلَهٗ فَلْيَقُلْ اِنِّي امْرُؤٌ صَائِمٌ وَالَّذِيْ نَفْسُ مُحَمَّدٍ بِيَدِهٖ لَخُلُوْفُ فَمِ الصَّائِمِ اَطْيَبُ عِنْدَاللّٰهِ مِنْ رِيْحِ الْمِسْكِ وَقَدْ رُوِيَ هٰذَا الْحَدِيْثُ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ وَسَعِيْدِ بْنِ الْمُسَيَّبِ.

۲۲۲۱: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: انسان کے تمام کام اسی کے لئے ہیں مگر روزہ (فقط) میرے لیے اور میں ہی اس کا بدلہ دوں گا اور روزہ ڈھال ہے جب تم میں سے کسی کا روزہ ہو تو اسے چاہیے کہ وہ لغو بے ہودہ باتیں چھوڑ دے۔ اگر کوئی گالی دے یا جھگڑا کرے تو کہہ دے کہ میرا روزہ ہے اور اس ذات کی قسم جس کے قبضہ میں میری جان ہے بلاشبہ روزہ دار کے لئے دو خوشخبریاں ہیں ایک افطار کے وقت اور دوسری خوشی اللہ سے ملاقات کے وقت حاصل ہوگی۔

۲۲۲۲: اَخْبَرَنَا الرَّبِيْعُ بْنُ سُلَيْمَانَ قَالَ حَدَّثَنَا ابْنُ وَهْبٍ قَالَ اَخْبَرَنِيْ يُوْنُسُ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ قَالَ حَدَّثَنِيْ سَعِيْدُ بْنُ الْمُسَيَّبِ اَنَّ اَبَاهُرَيْرَةَ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ قَالَ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ كُلُّ عَمَلِ ابْنِ اٰدَمَ لَهٗ اِلَّا الصِّيَامَ هُوَ لِيْ وَاَنَا اَجْزِيْ بِهٖ وَالَّذِيْ نَفْسُ مُحَمَّدٍ بِيَدِهٖ لَخُلْفَةُ فَمِ الصَّائِمِ اَطْيَبُ عِنْدَاللّٰهِ مِنْ رِيْحِ الْمِسْكِ.

۲۲۲۲: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا کہ انسان کا ہر کام اسی کے لیے ہے لیکن روزہ میرے لیے خاص ہے اور میں ہی اس کا بدلہ دوں گا۔ اس ذات کی قسم جس کے قبضہ میں میری جان ہے روزہ دار کے منہ کی خوشبو اللہ کے نزدیک مشک (اور عنبر وغیرہ) کی خوشبو سے بھی زیادہ پسندیدہ ہے۔

۲۲۲۳: اَخْبَرَنَا اَحْمَدُ بْنُ عِيْسٰى قَالَ حَدَّثَنَا ابْنُ وَهْبٍ عَنْ عَمْرٍو عَنْ بُكَيْرٍ عَنْ سَعِيْدِ بْنِ الْمُسَيَّبِ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ كُلُّ حَسَنَةٍ يَعْمَلُهَا ابْنُ اٰدَمَ فَلَهٗ عَشْرُ اَمْثَالِهَا اِلَّا الصِّيَامَ لِيْ وَاَنَا اَجْزِيْ بِهٖ.

۲۲۲۳: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: فرمانِ الٰہی ہے کہ انسان کو ہر ایک نیک عمل کے بدلے دس نیکیاں ملتی ہیں لیکن روزہ میرے لئے خاص ہے اور میں ہی اس کا بدلہ دوں گا۔

## ۱۱۸۹: باب ذِكْرُ الْاِخْتِلَافِ عَلٰى مُحَمَّدِ بْنِ اَبِیْ یَعْقُوْبَ فِیْ حَدِیْثِ اَبِیْ اُمَامَةَ فِیْ فَضْلِ الصَّائِمِ

## باب: حضرت ابوامامہ کی حدیث. محمد بن یعقوب پراختلاف

۲۲۲۴: اَخْبَرَنَا عَمْرُو بْنُ عَلِیٍّ عَنْ عَبْدِالرَّحْمٰنِ قَالَ حَدَّثَنَا مَهْدِیُّ بْنُ مَیْمُوْنٍ قَالَ اَخْبَرَنِیْ مُحَمَّدُ ابْنُ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ اَبِیْ یَعْقُوْبَ قَالَ اَخْبَرَنِیْ رَجَاءُ بْنُ حَیْوَةَ عَنْ اَبِیْ اُمَامَةَ قَالَ اَتَیْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ فَقُلْتُ مُرْنِیْ بِاَمْرٍ آخُذُهُ عَنْكَ قَالَ عَلَیْكَ بِالصَّوْمِ فَاِنَّهُ لَامِثْلَ لَهُ.

۲۲۲۴: حضرت ابوامامہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں ایک دن خدمت نبوی صلی اللہ علیہ وسلم میں حاضر ہوا اور عرض کیا کہ مجھے ایک امر کا حکم فرمائیں جس سے میں آپ کو حاصل کرلوں۔ فرمایا: تم روزہ کو اختیار کرو اس کے برابر کوئی دوسری (عبادت) نہیں ہے۔

۲۲۲۵: اَخْبَرَنَا الرَّبِیْعُ بْنُ سُلَیْمَانَ قَالَ اَنْبَاَنَا ابْنُ وَهْبٍ قَالَ اَخْبَرَنِیْ جَرِیْرُ بْنُ حَازِمٍ اَنَّ مُحَمَّدَ بْنَ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ اَبِیْ یَعْقُوْبَ الضَّبِّیَّ حَدَّثَهُ عَنْ رِجَاءِ بْنِ حَیْوَةَ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْاُمَامَةَ الْبَاهِلِیُّ قَالَ قُلْتُ یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ مُرْنِیْ بِاَمْرٍ یَنْفَعُنِی اللّٰهُ بِهٖ قَالَ عَلَیْكَ بِالصِّیَامِ فَاِنَّهُ لَا مِثْلَ لَهُ.

۲۲۲۵: حضرت ابوامامہ باہلی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے عرض کیا: یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! مجھے اس کام کا امر فرمائیں جس کے ذریعے اللہ مجھ کو نفع پہنچائے۔ فرمایا: تم روزہ کو اپنے ذمہ لازم کرلو اس کے برابر کوئی (دوسرا) کام نہیں ہے۔

۲۲۲۶: اَخْبَرَنِیْ عَبْدُاللّٰهِ بْنُ مُحَمَّدِ الضَّعِیْفُ شَیْخٌ صَالِحٌ وَالضَّعِیْفُ لَقَبٌ لِكَثْرَةِ عِبَادَتِهٖ قَالَ اَخْبَرَنَا یَعْقُوْبُ الْحَضْرَمِیُّ قَالَ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ اَبِیْ یَعْقُوْبَ عَنْ اَبِیْ نَصْرَةَ عَنْ رَجَاءِ بْنِ حَیْوَةَ عَنْ اَبِیْ اُمَامَةَ اَنَّهُ سَاَلَ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ اَیُّ الْعَمَلِ اَفْضَلُ قَالَ عَلَیْكَ بِالصَّوْمِ فَاِنَّهُ لَاعِدْلَ لَهُ.

۲۲۲۶: حضرت ابوامامہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے دریافت کیا کون سا عمل افضل ہے؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: روزہ' اس کے برابر کوئی دوسرا عمل نہیں ہے۔

۲۲۲۷: اَخْبَرَنَا یَحْیَی بْنُ مُحَمَّدٍ هُوَ ابْنُ السَّكَنِ اَبُوْ عُبَیْدِاللّٰهِ قَالَ حَدَّثَنَا یَحْیَی بْنُ كَثِیْرٍ قَالَ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ اَبِیْ یَعْقُوْبَ الضَّبِّیِّ عَنْ اَبِیْ نَصْرٍ الْهِلَالِیِّ عَنْ رَجَاءِ بْنِ حَیْوَةَ عَنْ اَبِیْ اُمَامَةَ قَالَ قُلْتُ یَارَسُوْلَ اللّٰهِ مُرْنِیْ بِعَمَلٍ قَالَ عَلَیْكَ بِالصَّوْمِ فَاِنَّهُ

۲۲۲۷: حضرت ابوامامہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا مجھے کسی کام کا حکم فرمائیے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: روزے رکھا کرو اس کے برابر کوئی دوسرا عمل نہیں ہے۔

لَاعِدْلَ لَهُ قُلْتُ يَارَسُوْلَ اللّٰهِ مُرْنِىْ بِعَمَلٍ قَالَ عَلَيْكَ بِالصَّوْمِ فَإِنَّهُ لَا عِدْلَ لَهُ قُلْتُ يَارَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ مُرْنِىْ بِعَمَلٍ قَالَ عَلَيْكَ بِالصَّوْمِ فَإِنَّهُ لَا عِدْلَ لَهُ.

۲۲۲۸: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ اِسْمٰعِيْلَ بْنِ سَمُرَةَ قَالَ حَدَّثَنَا الْمُحَارِبِىُّ عَنْ فِطْرٍ اَخْبَرَنِىْ حَبِيْبُ بْنُ اَبِىْ ثَابِتٍ عَنِ الْحَكَمِ بْنِ عُتَيْبَةَ عَنْ مَيْمُوْنِ بْنِ اَبِىْ شَبِيْبٍ عَنْ مُعَاذِ بْنِ جَبَلٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَلصَّوْمُ جُنَّةٌ.

۲۲۲۸: حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: روزہ ڈھال ہے۔

۲۲۲۹: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰى قَالَ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ حَمَّادٍ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْعَوَانَةَ عَنْ سُلَيْمَانَ عَنْ حَبِيْبِ بْنِ اَبِىْ ثَابِتٍ وَالْحَكَمُ عَنْ مَيْمُوْنِ بْنِ اَبِىْ شَبِيْبٍ عَنْ مُعَاذِ بْنِ جَبَلٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ اَلصَّوْمُ جُنَّةٌ.

۲۲۲۹: حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: روزہ ڈھال ہے۔

۲۲۳۰: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰى وَمُحَمَّدُ ابْنُ بَشَّارٍ قَالَا حَدَّثَنَا مُحَمَّدٌ قَالَ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنِ الْحَكَمِ قَالَ سَمِعْتُ عُرْوَةَ بْنِ النَّزَّالِ يُحَدِّثُ عَنْ مُعَاذٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَلصَّوْمُ جُنَّةٌ.

۲۲۳۰: حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا روزہ ڈھال ہے۔

۲۲۳۱: اَخْبَرَنِىْ اِبْرَاهِيْمُ بْنُ الْحَسَنِ عَنْ حَجَّاجٍ عَنْ شُعْبَةَ قَالَ لِىَ الْحَكَمُ سَمِعْتُهُ مِنْهُ مُنْذُ اَرْبَعِيْنَ سَنَةٍ ثُمَّ قَالَ الْحَكَمُ وَحَدَّثَنِىْ بِهٖ مَيْمُوْنُ بْنُ اَبِىْ شَبِيْبٍ بْنِ مُعَاذِ بْنِ جَبَلٍ.

۲۲۳۱: ترجمہ بعینہ ہے۔

۲۲۳۲: اَخْبَرَنَا اِبْرَاهِيْمُ بْنُ الْحَسَنِ عَنْ حَجَّاجٍ قَالَ ابْنُ جُرَيْجٍ اَخْبَرَنِىْ عَطَاءٌ عَنْ اَبِىْ صَالِحِ الزَّيَّاتِ اَنَّهُ سَمِعَ اَبَاهُرَيْرَةَ يَقُوْلُ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ اَلصِّيَامُ جُنَّةٌ.

۲۲۳۲: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: روزہ ڈھال ہے۔

۲۲۳۳: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ حَاتِمٍ اَنْبَاَنَا سُوَيْدٌ قَالَ اَنْبَاَنَا عَبْدُاللّٰهِ عَنِ ابْنِ جُرَيْجٍ قِرَاءَةً عَنْ عَطَاءٍ قَالَ اَنْبَاَنَا عَطَاءٌ الزَّيَّاتُ اَنَّهُ سَمِعَ اَبَاهُرَيْرَةَ يَقُوْلُ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ اَلصِّيَامُ جُنَّةٌ.

۲۲۳۳: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: روزہ ڈھال ہے (جس طرح ڈھال انسانی جسم کو محفوظ رکھتی ہے اسی طرح روزہ انسان کو گناہوں سے محفوظ رکھتا ہے)

۲۲۳۴: اَخْبَرَنَا قُتَيْبَةُ قَالَ حَدَّثَنَا اللَّيْثُ عَنْ يَزِيْدَ ابْنِ

۲۲۳۴: حضرت مطرف سے روایت ہے جو عامر بن صعصعہ کی

اَبِیْ حَبِیْبٍ عَنْ سَعِیْدِ بْنِ اَبِیْ هِنْدٍ اَنَّ مُطَرِّفًا رَجُلًا مِنْ بَنِیْ عَامِرِ بْنِ صَعْصَعَةَ حَدَّثَهُ اَنَّ عُثْمَانَ بْنَ اَبِی الْعَاصِ دَعَا لَهُ بِلَبَنٍ لِیَسْقِیَهُ فَقَالَ مُطَرِّفٌ اِنِّیْ صَائِمٌ فَقَالَ عُثْمَانُ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ یَقُوْلُ الصِّیَامُ جُنَّةٌ كَجُنَّةِ اَحَدِكُمْ مِنَ الْقِتَالِ.

اولاد میں سے کہ ایک آدمی ان کے پاس آیا تو عثمان بن عامر رضی اللہ عنہ نے ان کے پلانے کے واسطے دودھ منگوایا۔ انہوں نے جواب دیا: میں روزہ سے ہوں۔ اس پر عثمان رضی اللہ عنہ نے فرمایا: میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا کہ روزہ ڈھال ہے (گناہوں سے) جس طرح تم میں کسی کے پاس جنگ میں ڈھال ہوتی ہے۔

۲۲۳۵: اَخْبَرَنَا عَلِیُّ بْنُ الْحُسَیْنِ قَالَ حَدَّثَنَا ابْنُ اَبِیْ عَدِیٍّ عَنِ ابْنِ اِسْحٰقَ عَنْ سَعِیْدِ بْنِ اَبِیْ هِنْدٍ عَنْ مُطَرِّفٍ قَالَ دَخَلْتُ عَلٰی عُثْمَانَ بْنِ اَبِی الْعَاصِ فَدَعَا بِلَبَنٍ فَقُلْتُ اِنِّیْ صَائِمٌ فَقَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ یَقُوْلُ الصَّوْمُ جُنَّةٌ مِنَ النَّارِ كَجُنَّةِ اَحَدِكُمْ مِنَ الْقِتَالِ.

۲۲۳۵: حضرت مطرف سے روایت ہے کہ میں ایک دن عثمان بن ابی العاص رضی اللہ عنہ کی خدمت میں حاضر ہوا۔ انہوں نے دودھ منگوایا۔ میں نے کہا میں روزے سے ہوں۔ فرمایا میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا آپ فرماتے تھے روزہ ڈھال ہے دوزخ کی آگ سے جیسے تم میں سے کسی کے پاس جنگ میں (محفوظ رہنے کے لیے) ڈھال ہوتی ہے۔

۲۲۳۶: اَخْبَرَنِیْ زَكَرِیَّا بْنُ یَحْیٰی قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْ مُصْعَبٍ عَنِ الْمُغِیْرَةِ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ سَعِیْدِ بْنِ اَبِیْ هِنْدٍ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ اِسْحٰقَ عَنْ سَعِیْدِ بْنِ اَبِیْ هِنْدٍ قَالَ دَخَلَ مُطَرِّفٌ عَلٰی عُثْمَانَ نَحْوَهُ مُرْسَلٌ.

۲۲۳۶: اس حدیث کا ترجمہ گزشتہ حدیث مبارکہ کے مطابق ہے۔

۲۲۳۷: اَخْبَرَنَا یَحْیَی بْنُ حَبِیْبِ بْنِ عَرَبِیٍّ قَالَ حَدَّثَنَا حَمَّادٌ قَالَ حَدَّثَنَا وَاصِلٌ عَنْ بَشَّارِ بْنِ اَبِیْ سَیْفٍ عَنِ الْوَلِیْدِ بْنِ عَبْدِالرَّحْمٰنِ عَنْ عِیَاضِ بْنِ غُطَیْفٍ قَالَ اَبُوْ عُبَیْدَةَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ یَقُوْلُ الصَّوْمُ جُنَّةٌ مَالَمْ یَخْرِقْهَا.

۲۲۳۷: حضرت ابوعبیدہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا کہ روزہ ڈھال ہے جب تک کہ اس کو نہ پھاڑے۔ (مراد جب تک کسی کی غیبت نہ کرے یا جب تک خلاف شرع کام نہ کرے یا جھوٹ نہ بولے کیونکہ ایسے کاموں سے روزہ خراب ہو جاتا ہے)

۲۲۳۸: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ یَزِیْدَ الْاٰدَمِیُّ قَالَ حَدَّثَنَا مَعْنٌ عَنْ خَارِجَةَ بْنِ سُلَیْمَانَ عَنْ یَزِیْدَ بْنِ رُوْمَانَ عَنْ عُرْوَةَ عَنْ عَائِشَةَ عَنِ النَّبِیِّ ﷺ قَالَ الصِّیَامُ جُنَّةٌ مِّنَ النَّارِ فَمَنْ اَصْبَحَ صَائِمًا فَلَا یَجْهَلْ یَوْمَئِذٍ وَاِنِ امْرُؤٌ جَهِلَ عَلَیْهِ فَلَا یَشْتِمْهُ وَلَا یَسُبَّهُ وَلْیَقُلْ اِنِّیْ صَائِمٌ وَالَّذِیْ نَفْسُ مُحَمَّدٍ بِیَدِهٖ لَخُلُوْفُ فَمِ الصَّائِمِ اَطْیَبُ عِنْدَاللّٰهِ مِنْ رِیْحِ الْمِسْكِ.

۲۲۳۸: ام المؤمنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا روزہ ڈھال ہے آگ سے (یعنی دوزخ سے محفوظ رکھے گا) اور جو شخص صبح اٹھ کر روزہ رکھے اور کسی قسم کی جہالت نہ کرے پس اگر کوئی شخص جہالت سے پیش آئے تو نہ اس کو گالی دے نہ برا بھلا کہے بلکہ اس طرح کہے کہ میرا تو روزہ ہے۔ اس ذات کی قسم جس کے قبضہ میں میری جان ہے روزہ دار کے منہ کی خوشبو اللہ تعالیٰ کے نزدیک مشک کی بو سے زیادہ

پسندیدہ ہے۔

۲۲۳۹: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ حَاتِمٍ قَالَ اَنْبَاَنَا حَبَّانٌ قَالَ اَنْبَاَنَا عَبْدُاللّٰهِ عَنْ مِسْعَرٍ عَنِ الْوَلِيْدِ بْنِ اَبِی مَالِكٍ قَالَ حَدَّثَنَا اَصْحَابُنَا عَنْ اَبِی عُبَيْدَةَ قَالَ الصِّيَامُ جُنَّةٌ مَالَمْ يَخْرِقْهَا۔

۲۲۳۹: حضرت ابوعبیدہ سے روایت ہے کہ روزہ ڈھال ہے جب تک کہ اس کو کوئی شخص پھاڑ نہ ڈالے۔

۲۲۴۰: اَخْبَرَنَا عَلِيُّ بْنُ حُجْرٍ قَالَ اَنْبَاَنَا سَعِيْدُ ابْنُ عَبْدِالرَّحْمٰنِ عَنْ اَبِی حَازِمٍ عَنْ سَهْلِ بْنِ سَعْدٍ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لِلصَّائِمِيْنَ بَابٌ فِی الْجَنَّةِ يُقَالُ لَهُ الرَّيَّانُ لَا يَدْخُلُ فِيْهِ اَحَدٌ غَيْرُهُمْ فَاِذَا دَخَلَ آخِرُهُمْ اُغْلِقَ مَنْ دَخَلَ فِيْهِ شَرِبَ وَمَنْ شَرِبَ لَمْ يَظْمَأْ اَبَدًا۔

۲۲۴۰: حضرت سہل بن سعد رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: روزہ داروں کے لیے جنت میں ایک دروازہ ہے جس کو ریان کہا جاتا ہے اس میں ان کے علاوہ کوئی داخل نہیں ہوگا۔ پس جب آخری آدمی بھی اس میں داخل ہو جائے گا تو وہ بند ہو جائے گا۔ جو کوئی اس میں داخل ہو گیا وہاں وہ ایسا پانی پی لے گا جسے پی کر پھر کبھی دوبارہ پیاس نہ لگے گی۔

۲۲۴۱: اَخْبَرَنَا قُتَيْبَةُ قَالَ حَدَّثَنَا يَعْقُوْبُ عَنْ اَبِی حَازِمٍ قَالَ حَدَّثَنِی سَهْلٌ اَنَّ فِی الْجَنَّةِ بَابًا يُقَالُ لَهُ الرَّيَّانُ يُقَالُ يَوْمَ الْقِيَامَةِ اَيْنَ الصَّائِمُوْنَ هَلْ لَكُمْ اِلَی الرَّيَّانِ مَنْ دَخَلَهُ لَمْ يَظْمَاْ اَبَدًا فَاِذَا دَخَلُوْا اُغْلِقَ عَلَيْهِمْ فَلَمْ يَدْخُلْ فِيْهِ اَحَدٌ غَيْرُهُمْ۔

۲۲۴۱: حضرت سہل نے فرمایا جنت میں میں ایک دروازہ ہے جسے ریان کہتے ہیں۔ قیامت کے دن آواز دی جائے گی کہ روزہ دار کہاں ہیں۔ تمہارے لیے ریان ہے جو اس میں داخل ہو گیا وہ کبھی پیاسا نہ ہوگا جب سارے لوگ داخل ہو جائیں گے تو وہ بند ہو جائے گا۔ پس ان کے علاوہ کوئی اس میں داخل نہیں ہوگا۔

۲۲۴۲: اَخْبَرَنَا اَحْمَدُ بْنُ عَمْرِو بْنِ السَّرْحِ وَالْحٰرِثُ ابْنُ مِسْكِيْنٍ قِرَاءَةً عَلَيْهِ وَاَنَا اَسْمَعُ عَنِ ابْنِ وَهْبٍ قَالَ اَخْبَرَنِی مَالِكٌ وَيُوْنُسُ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ عَنْ حُمَيْدِ بْنِ عَبْدِالرَّحْمٰنِ عَنْ اَبِی هُرَيْرَةَ عَنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَنْ اَنْفَقَ زَوْجَيْنِ فِی سَبِيْلِ اللّٰهِ عَزَّوَجَلَّ نُوْدِیَ فِی الْجَنَّةِ يَا عَبْدَاللّٰهِ هٰذَا خَيْرٌ فَمَنْ كَانَ مِنْ اَهْلِ الصَّلَاةِ يُدْعٰی مِنْ بَابِ الصَّلَاةِ وَمَنْ كَانَ مِنْ اَهْلِ الْجِهَادِ يُدْعٰی مِنْ بَابِ الْجِهَادِ وَمَنْ كَانَ مِنْ اَهْلِ الصَّدَقَةِ يُدْعٰی مِنْ بَابِ الصَّدَقَةِ وَمَنْ كَانَ مِنْ اَهْلِ الصِّيَامِ دُعِیَ مِنْ بَابِ الرَّيَّانِ قَالَ اَبُوْبَكْرٍ الصِّدِّيْقُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ مَا عَلٰی اَحَدٍ يُدْعٰی مِنْ تِلْكَ الْاَبْوَابِ مِنْ ضَرُوْرَةٍ فَهَلْ يُدْعٰی اَحَدٌ مِنْ تِلْكَ الْاَبْوَابِ كُلِّهَا قَالَ

۲۲۴۲: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جو راہِ خدا میں جوڑا صدقہ کرے (یعنی دو دو کی شکل میں) تو جنت میں پکارا جائے گا اے بندۂ خدا یہ تیرا نیک عمل ہے۔ تو جو شخص نمازی ہوگا وہ نماز کے اور جہادی جہاد کے صدقہ دینے والا صدقہ کے اور روزہ دار باب ریان سے پکارا جائے گا۔ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے فرمایا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! جو کوئی روزہ داروں میں سے پکارا اور بلایا جائے گا اس کو کس قسم کی تکلیف ہوگی اور کیا کوئی شخص ایسا بھی ہوگا جس کو تمام دروازوں ہی صدا لگائی جائے گی۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ہاں اور مجھے توقع ہے کہ (ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ!) تم انہی (خوش قسمت) لوگوں میں شامل ہو گے۔

رَسُوْلُ اللّٰهِ نَعَمْ وَاَرْجُوْ اَنْ تَكُوْنَ مِنْهُمْ.

۲۲۴۳: اَخْبَرَنَا مَحْمُوْدُ بْنُ غَيْلَانَ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْاَحْمَدَ قَالَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنِ الْاَعْمَشِ عَنْ عُمَارَةَ ابْنِ عُمَيْرٍ عَنْ عَبْدِالرَّحْمٰنِ بْنِ يَزِيْدَ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ قَالَ خَرَجْنَا مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ وَنَحْنُ شَبَابٌ لَا نَقْدِرُ عَلٰى شَيْءٍ قَالَ يَا مَعْشَرَ الشَّبَابِ عَلَيْكُمْ بِالْبَاءَةِ فَاِنَّهٗ اَغَضُّ لِلْبَصَرِ وَ اَحْصَنُ لِلْفَرْجِ وَمَنْ لَّمْ يَسْتَطِعْ فَعَلَيْهِ بِالصَّوْمِ فَاِنَّهٗ لَهٗ وِجَاءٌ.

۲۲۴۳: حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ہمراہ نکلے۔ ہم نوجوان تھے اور ہمیں (شہوت دبانے کی) طاقت نہیں تھی۔ آپ نے ارشاد فرمایا: اے نوجوانو کے گروہ! تم نکاح کرلو کیونکہ نکاح سے انسان کی نگاہ نیچی رہتی ہے اور جو شخص نکاح کی طاقت نہیں رکھتا وہ روزہ رکھ لے کیونکہ روزہ سے شہوت جاتی رہتی ہے۔

تشریح ☆ روزہ قاطع شہوت بتانے کا مطلب یہ ہے کہ جس طریقہ سے خصی ہو جانے سے شہوت ختم ہو جاتی ہے اسی طریقہ سے روزہ رکھنے سے شہوت میں کمی آ جاتی ہے جس کی وجہ سے گناہوں سے حفاظت ہو جاتی ہے اور گناہوں سے بڑا گناہ شہوت سے دیکھنا بھی ہے اور غلیظ گندے خیالات بھی آتے ہیں تو روزہ رکھنے سے انسان کی طاقت میں کمی واقع ہوتی ہے یا وہ لوگ جو کہ بہت ہی طاقت کے باعث مختلف امراض کا شکار ہو جاتے ہیں اور ہر وقت شیطان کے بہکاوے میں رہتے ہیں' ان کے لئے تو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ویسے بھی بطور علاج روزہ رکھنے کا حکم فرمایا ہے تو رمضان کے روزوں سے تو پھر یہ مرض ویسے ہی رفع ہو جاتا ہے اور طاقت اعتدال پر آنے سے غلط خیالات سے انسان محفوظ ہو جاتا ہے۔ گویا کہ روزۂ رمضان فرض بھی ء ہے اور من جانب اللہ رجوع بھی ہے۔ (جامی)

۲۲۴۴: اَخْبَرَنَا بِشْرُ بْنُ خَالِدٍ قَالَ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ جَعْفَرٍ عَنْ شُعْبَةَ عَنْ سُلَيْمَانَ عَنْ اِبْرَاهِيْمَ عَنْ عَلْقَمَةَ اَنَّ ابْنَ مَسْعُوْدٍ لَقِيَ عُثْمَانَ بِعَرَفَاتٍ فَخَلَابِهٖ فَحَدَّثَهٗ وَاَنَّ عُثْمَانَ قَالَ لِابْنِ مَسْعُوْدٍ هَلْ لَكَ فِيْ فَتَاةٍ اُزَوِّجُكَهَا فَدَعَا عَبْدُاللّٰهِ عَلْقَمَةَ فَحَدَّثَهٗ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَنِ اسْتَطَاعَ مِنْكُمُ الْبَاءَةَ فَلْيَتَزَوَّجْ فَاِنَّهٗ اَغَضُّ لِلْبَصَرِ وَ اَحْصَنُ لِلْفَرْجِ وَمَنْ لَّمْ يَسْتَطِعْ فَلْيَصُمْ فَاِنَّ الصَّوْمَ لَهٗ وِجَاءٌ.

۲۲۴۴: حضرت علقمہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کی حضرت عثمان رضی اللہ عنہ سے عرفات میں ملاقات ہوئی تو عثمان رضی اللہ عنہ نے اُن سے فرمایا: میں تمہارا نکاح کسی نوجوان خاتون سے نہ کر دوں۔ پس عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نے علقمہ کو بلا کر یہ حدیث بیان کی کہ تم میں سے جو کوئی نکاح کی طاقت رکھے تو اسے چاہیے کہ وہ نکاح کرے یہ اس کی نظر کی حفاظت اور شرم گاہ کو (زنا سے) پاک رکھے گا اور جو کوئی نکاح کی طاقت نہ رکھتا ہو اسے چاہیے کہ روزے رکھے پس روزہ اس کو خصی بنا دے گا۔

۲۲۴۵: اَخْبَرَنَا هٰرُوْنُ بْنُ اِسْحٰقَ قَالَ حَدَّثَنَا الْمُحَارِبِيُّ عَنِ الْاَعْمَشِ عَنْ اِبْرَاهِيْمَ عَنْ عَلْقَمَةَ وَ الْاَسْوَدِ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنِ اسْتَطَاعَ مِنْكُمُ الْبَاءَةَ فَلْيَتَزَوَّجْ وَمَنْ لَّمْ يَجِدْ فَعَلَيْهِ بِالصَّوْمِ فَاِنَّهٗ لَهٗ وِجَاءٌ.

۲۲۴۵: حضرت عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: تم میں سے جو کوئی نکاح کی طاقت رکھے اسے چاہئے کہ وہ نکاح کرے اور جس کی قدرت نہ رکھتا ہو تو وہ شخص روزہ رکھے کیونکہ روزہ اس کو خصی بنا دے گا۔

٢٢٤٦: اَخْبَرَنِیْ هِلَالُ بْنُ الْعَلَاءِ بْنِ هِلَالٍ قَالَ حَدَّثَنَا اَبِیْ قَالَ حَدَّثَنَا عَلِیُّ بْنُ هَاشِمٍ عَنِ الْاَعْمَشِ عَنْ عُمَارَةَ عَنْ عَبْدِالرَّحْمٰنِ بْنِ يَزِيْدَ قَالَ دَخَلْنَا عَلٰی عَبْدِاللّٰهِ وَمَعَنَا عَلْقَمَةُ وَالْاَسْوَدُ وَجَمَاعَةٌ فَحَدَّثَنَا بِحَدِيْثٍ مَا رَاَيْتُهُ حَدَّثَ بِهِ الْقَوْمَ اِلَّا مِنْ اَجْلِیْ لِاَنِّیْ كُنْتُ اَحْدَثَهُمْ سِنًّا قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ يَامَعْشَرَ الشَّبَابِ مَنِ اسْتَطَاعَ مِنْكُمُ الْبَاءَةَ فَلْيَتَزَوَّجْ فَاِنَّهُ اَغَضُّ لِلْبَصَرِ وَاَحْصَنُ لِلْفَرْجِ قَالَ عَلِیٌّ وَسُئِلَ الْاَعْمَشُ عَنْ حَدِيْثِ اِبْرَاهِيْمَ فَقَالَ عَنْ اِبْرَاهِيْمَ عَنْ عَلْقَمَةَ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ مِثْلَهُ قَالَ نَعَمْ.

٢٢٤٧: اَخْبَرَنَا عَمْرُو بْنُ زُرَارَةَ قَالَ اَنْبَاَنَا اِسْمٰعِيْلُ قَالَ حَدَّثَنَا يُوْنُسُ عَنْ اَبِیْ مَعْشَرٍ عَنْ اِبْرَاهِيْمَ عَنْ عَلْقَمَةَ قَالَ كُنْتُ مَعَ ابْنِ مَسْعُوْدٍ وَهُوَ عِنْدَ عُثْمَانَ فَقَالَ عُثْمَانُ خَرَجَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلٰی فِتْيَةٍ فَقَالَ مَنْ كَانَ مِنْكُمْ ذَا طَوْلٍ فَلْيَتَزَوَّجْ فَاِنَّهُ اَغَضُّ لِلْبَصَرِ وَاَحْصَنُ لِلْفَرْجِ وَمَنْ لَّا فَالصَّوْمُ لَهُ وِجَاءٌ قَالَ اَبُوْعَبْدِالرَّحْمٰنِ اَبُوْمَعْشَرٍ هٰذَا اسْمُهُ زِيَادُ بْنُ كُلَيْبٍ وَهُوَ ثِقَةٌ وَهُوَ صَاحِبُ اِبْرَاهِيْمَ رَوٰی عَنْهُ مَنْصُوْرٌ وَمُغِيْرَةُ وَشُعْبَةُ وَاَبُوْمَعْشَرٍ الْمَدَنِیُّ اسْمُهُ نُجَيْحٌ وَهُوَ ضَعِيْفٌ وَمَعَ ضَعْفِهِ اَيْضًا كَانَ قَدِ اخْتَلَطَ عِنْدَهُ اَحَادِيْثُ مَنَاكِيْرُ مِنْهَا مُحَمَّدُ بْنُ عَمْرٍو عَنْ اَبِیْ سَلَمَةَ عَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِیِّ ﷺ قَالَ مَا بَيْنَ الْمَشْرِقِ وَالْمَغْرِبِ قِبْلَةٌ وَمِنْهَا هِشَامُ بْنُ عُرْوَةَ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ عَائِشَةَ عَنِ النَّبِیِّ ﷺ لَا تَقْطَعُوا اللَّحْمَ بِالسِّكِّيْنِ وَلٰكِنِ انْهَسُوْا نَهْسًا.

## ١١٩٠: باب ثَوَابُ مَنْ صَامَ يَوْمًا فِیْ سَبِيْلِ اللّٰهِ عَزَّوَجَلَّ وَ

٢٢٤٦: حضرت عبدالرحمٰن بن یزید سے روایت ہے کہ ہم عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کی خدمت میں حاضر ہوئے' اس وقت دوسرے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے علاوہ حضرت اسود اور علقمہ رضی اللہ عنہما بھی ان کے ساتھ تھے۔ ان حضرات نے ایک حدیث بیان فرمائی میرا خیال ہے کہ وہ حدیث میرے لیے بیان فرمائی کیونکہ میں اس وقت تمام موجود لوگوں میں سب سے کم عمر تھا۔ حدیث یہ کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا اے نوجوانان! تم میں سے جو نکاح کی قدرت رکھے اسے چاہیے کہ وہ نکاح کرے کیونکہ نکاح انسان کی نظر کو (گناہوں سے) اور شرم گاہ کو (زنا سے) پاک رکھتا ہے۔

٢٢٤٧: حضرت علقمہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں ایک دن عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کی خدمت میں تھا' وہ اس وقت عثمان رضی اللہ عنہ کے پاس تشریف فرما تھے۔ عثمان رضی اللہ عنہ نے فرمایا: ایک دن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ایک جوان خاتون کے پاس سے گزرے تو فرمایا: تم میں سے جو کوئی قدرتِ نکاح رکھے اسے چاہئے کہ وہ نکاح کر لیے کیونکہ نکاح انسان کی نظر کو (گناہ سے) اور شرم گاہ کو (زنا سے) پاک رکھتا ہے اور جو شخص قدرت نہ رکھتا ہو اسے چاہیے کہ وہ روزے رکھے کیونکہ روزہ اس کو خصی (شہوت میں کمی) بنا دے گا۔ امام نسائی رحمہ اللہ نے فرمایا: اس حدیث میں جو راوی ابومعشر ہیں ان کا نام زیاد بن کلیب ہے اور وہ ثقہ ہیں۔ انہی کی روایت کردہ حدیثوں میں سے دو یہ ہیں: ۱) حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے: مشرق اور مغرب کے درمیان قبلہ ہے۔ ۲) حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: تم گوشت کو چاقو' چھری سے مت کاٹو بلکہ اس کو نوچ کر کھاؤ۔

## باب: جو شخص راہِ خدا میں ایک روزہ رکھے اور اس سے متعلق حدیث میں

## ذِكْرُ الْاِخْتِلَافِ عَلٰى سُهَيْلِ بْنِ اَبِيْ صَالِحٍ فِي الْخَبَرِ فِيْ ذٰلِكَ

## سہیل بن ابی صالح پر اختلاف

۲۲۴۸: اَخْبَرَنَا يُوْنُسُ بْنُ عَبْدِالْاَعْلٰى قَالَ اَخْبَرَنِيْ اَنَسٌ عَنْ سُهَيْلِ بْنِ اَبِيْ صَالِحٍ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ عَنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ قَالَ مَنْ صَامَ يَوْمًا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ عَزَّوَجَلَّ زَحْزَحَ اللّٰهُ وَجْهَهُ عَنِ النَّارِ بِذٰلِكَ الْيَوْمِ سَبْعِيْنَ خَرِيْفًا۔

۲۲۴۸: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: جو شخص راہِ خدا میں ایک دن روزہ رکھے (یعنی جہاد یا حج کے سفر میں) تو اللہ عزوجل جہنم کو روزہ کی وجہ سے ستر سال کی دوری پر کر دے گا۔

۲۲۴۹: اَخْبَرَنَا دَاوُدُ بْنُ سُلَيْمَانَ بْنِ حَفْصٍ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْمُعَاوِيَةَ الضَّرِيْرُ عَنْ سُهَيْلٍ عَنِ الْمَقْبُرِيِّ عَنْ اَبِيْ سَعِيْدٍ الْخُدْرِيِّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ مَنْ صَامَ يَوْمًا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ بَاعَدَاللّٰهُ بَيْنَهُ وَبَيْنَ النَّارِ بِذٰلِكَ الْيَوْمِ سَبْعِيْنَ خَرِيْفًا۔

۲۲۴۹: حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: جو شخص راہِ خدا میں ایک دن روزہ رکھے (یعنی جہاد یا حج کے سفر میں) تو اللہ عزوجل جہنم کو روزہ کی وجہ سے ستر سال کی دوری پر کر دے گا۔

۲۲۵۰: اَخْبَرَنَا اِبْرَاهِيْمُ بْنُ يَعْقُوْبَ قَالَ حَدَّثَنَا ابْنُ اَبِيْ مَرْيَمَ قَالَ حَدَّثَنَا سَعِيْدُ بْنُ عَبْدِالرَّحْمٰنِ قَالَ اَخْبَرَنِيْ سُهَيْلٌ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ صَامَ يَوْمًا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ بَاعَدَاللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ وَجْهَهُ عَنِ النَّارِ سَبْعِيْنَ خَرِيْفًا۔

۲۲۵۰: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: جو شخص راہِ خدا میں ایک دن روزہ رکھے (یعنی جہاد یا حج کے سفر میں) تو اللہ عزوجل جہنم کو روزہ کی وجہ سے ستر سال کی دوری پر کر دے گا۔

۲۲۵۱: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ قَالَ حَدَّثَنَا مُحَمَّدٌ قَالَ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنْ سُهَيْلٍ عَنْ صَفْوَانَ عَنْ اَبِيْ سَعِيْدٍ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ مَنْ صَامَ يَوْمًا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ عَزَّوَجَلَّ بَاعَدَاللّٰهُ وَجْهَهُ مِنْ جَهَنَّمَ سَبْعِيْنَ عَامًا۔

۲۲۵۱: حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: جو شخص راہِ خدا میں ایک دن روزہ رکھے (یعنی جہاد یا حج کے سفر میں) تو اللہ عزوجل جہنم کو روزہ کی وجہ سے ستر سال کی دوری پر کر دے گا۔

۲۲۵۲: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عَبْدِالْحَكَمِ عَنْ شُعَيْبٍ قَالَ اَنْبَاَنَا اللَّيْثُ عَنِ ابْنِ الْهَادِ عَنْ سُهَيْلٍ عَنِ ابْنِ اَبِيْ عَيَّاشٍ عَنْ اَبِيْ سَعِيْدٍ اَنَّهُ سَمِعَ رَسُوْلَ اللّٰهِ يَقُوْلُ مَا مِنْ عَبْدٍ يَصُوْمُ يَوْمًا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ عَزَّوَجَلَّ اِلَّا بَعَّدَاللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ بِذٰلِكَ الْيَوْمِ وَجْهَهُ عَنِ النَّارِ سَبْعِيْنَ خَرِيْفًا۔

۲۲۵۲: حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: جو شخص راہِ خدا میں ایک دن روزہ رکھے (یعنی جہاد یا حج کے سفر میں) تو اللہ عزوجل جہنم کو روزہ کی وجہ سے ستر سال کی دوری پر کر دے گا۔

۲۲۵۳: اَخْبَرَنَا الْحَسَنُ بْنُ قَزَعَةَ عَنْ حُمَيْدِ بْنِ الْاَسْوَدِ قَالَ حَدَّثَنَا سُهَيْلٌ عَنِ النُّعْمَانِ بْنِ اَبِيْ عَيَّاشٍ قَالَ سَمِعْتُ

۲۲۵۳: حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: جو شخص راہِ خدا میں ایک دن روزہ رکھے

اَبَاسَعِيْدِ الْخُدْرِيَّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ مَنْ صَامَ يَوْمًا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ عَزَّوَجَلَّ بَاعَدَهُ اللّٰهُ عَنِ النَّارِ سَبْعِيْنَ خَرِيْفًا.

(یعنی جہاد یا حج کے سفر میں) تو اللہ عزوجل جہنم کو روزہ کی وجہ سے ستر سال کی دوری پر کر دے گا۔

۲۲۵۴: اَخْبَرَنَا مُؤَمَّلُ بْنُ اِهَابٍ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُالرَّزَّاقِ قَالَ اَنْبَاَنَا ابْنُ جُرَيْجٍ قَالَ اَخْبَرَنِيْ يَحْيَى ابْنُ سَعِيْدٍ وَسُهَيْلُ بْنُ اَبِيْ صَالِحٍ سَمِعَا النُّعْمَانَ بْنَ اَبِيْ عَيَّاشٍ قَالَ سَمِعْتُ اَبَاسَعِيْدِ الْخُدْرِيَّ يَقُوْلُ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ مَنْ صَامَ يَوْمًا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ تَبَارَكَ وَتَعَالٰى بَاعَدَاللّٰهُ وَجْهَهٗ عَنِ النَّارِ سَبْعِيْنَ خَرِيْفًا.

۲۲۵۴: حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: جو شخص راہِ خدا میں ایک دن روزہ رکھے (یعنی جہاد یا حج کے سفر میں) تو اللہ عزوجل جہنم کو روزہ کی وجہ سے ستر سال کی دوری پر کر دے گا۔

## ١١٩١: باب ذِكْرُ الْاِخْتِلَافِ عَلٰى سُفْيَانَ الثَّوْرِيِّ فِيْهِ

## باب: زیر نظر احادیث میں حضرت سفیان ثوری پر راویوں کا اختلاف

۲۲۵۵: اَخْبَرَنَا عَبْدُاللّٰهِ بْنُ مُنِيْرٍ نَيْسَابُوْرِيُّ قَالَ حَدَّثَنَا يَزِيْدُ الْعَدَنِيُّ قَالَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنْ سُهَيْلِ بْنِ اَبِيْ صَالِحٍ عَنِ النُّعْمَانِ بْنِ اَبِيْ عَيَّاشٍ عَنْ اَبِيْ سَعِيْدِ الْخُدْرِيِّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ لَايَصُوْمُ عَبْدٌ يَوْمًا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ اِلَّا بَاعَدَ اللّٰهُ تَعَالٰى بِذٰلِكَ الْيَوْمِ النَّارَ عَنْ وَجْهِهٖ سَبْعِيْنَ خَرِيْفًا.

۲۲۵۵: حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: جو شخص راہِ خدا میں ایک دن روزہ رکھے (یعنی جہاد یا حج کے سفر میں) تو اللہ عزوجل جہنم کو روزہ کی وجہ سے ستر سال کی دوری پر کر دے گا۔

۲۲۵٦: اَخْبَرَنَا اَحْمَدُ بْنُ حَرْبٍ قَالَ حَدَّثَنَا قَاسِمٌ عَنْ سُفْيَانَ عَنْ سُهَيْلِ ابْنِ اَبِيْ صَالِحٍ عَنِ النُّعْمَانِ بْنِ اَبِيْ عَيَّاشٍ عَنْ اَبِيْ سَعِيْدِ الْخُدْرِيِّ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ مَنْ صَامَ يَوْمًا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ بَاعَدَ اللّٰهُ بِذٰلِكَ الْيَوْمِ حَرَّجَهَنَّمَ عَنْ وَجْهِهٖ سَبْعِيْنَ خَرِيْفًا.

۲۲۵٦: حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: جو شخص راہِ خدا میں ایک دن روزہ رکھے (یعنی جہاد یا حج کے سفر میں) تو اللہ عزوجل جہنم کو روزہ کی وجہ سے ستر سال کی دوری پر کر دے گا۔

۲۲۵۷: اَخْبَرَنَا عَبْدُاللّٰهِ بْنُ اَحْمَدَ بْنِ مُحَمَّدِ بْنِ حَنْبَلٍ قَالَ قَرَاْتُ عَلٰى اَبِيْ حَدَّثَكُمْ ابْنُ نُمَيْرٍ قَالَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنْ سُمَيٍّ عَنِ النُّعْمَانِ بْنِ اَبِيْ عَيَّاشٍ عَنْ اَبِيْ سَعِيْدِ الْخُدْرِيِّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ مَنْ صَامَ يَوْمًا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ بَاعَدَ اللّٰهُ بِذٰلِكَ الْيَوْمِ النَّارَ عَنْ وَجْهِهٖ سَبْعِيْنَ خَرِيْفًا.

۲۲۵۷: حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: جو شخص راہِ خدا میں ایک دن روزہ رکھے (یعنی جہاد یا حج کے سفر میں) تو اللہ عزوجل جہنم کو روزہ کی وجہ سے ستر سال کی دوری پر کر دے گا۔

۲۲۵۸: اَخْبَرَنَا مَحْمُوْدُ بْنُ خَالِدٍ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ

۲۲۵۸: الفاظ حدیث میں معمولی سا اختلاف (تغیر وتبدل) ہے

شُعَيْبٍ قَالَ اَخْبَرَنِیْ يَحْيَى بْنُ الْحٰرِثِ عَنِ الْقَاسِمِ اَبِیْ عَبْدِالرَّحْمٰنِ اَنَّهٗ حَدَّثَهٗ عَنْ عُقْبَةَ بْنِ عَامِرٍ عَنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ قَالَ مَنْ صَامَ يَوْمًا فِیْ سَبِيْلِ اللّٰهِ عَزَّوَجَلَّ بَاعَدَ اللّٰهُ مِنْهُ جَهَنَّمَ مَسِيْرَةَ مِائَةِ عَامٍ.

لیکن ترجمہ اور مفہوم گزشتہ حدیث ہی کے مطابق ہے اس میں فرق نہیں۔

## ۱۱۹۲: بَاب مَا يُكْرَهُ مِنَ الصِّيَامِ فِی السَّفَرِ

## باب: سفر میں روزہ کی کراہت

۲۲۵۹: اَخْبَرَنَا اِسْحٰقُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ اَنْبَاَنَا سُفْيَانُ عَنِ الزُّهْرِیِّ عَنْ صَفْوَانَ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ عَنْ اُمِّ الدَّرْدَاءِ عَنْ كَعْبِ بْنِ عَاصِمٍ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ لَيْسَ مِنَ الْبِرِّ الصِّيَامُ فِی السَّفَرِ.

۲۲۵۹: حضرت کعب بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے سنا کہ دورانِ سفر روزہ رکھنا کوئی نیکی نہیں ہے۔

### حالتِ سفر میں روزہ رکھنا:

اس مسئلہ میں علماء کا اختلاف ہے۔ حضرت امام مالک رحمۃ اللہ علیہ امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ اور حضرت امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک روزہ رکھنا بہتر ہے اگرچہ ترک بھی درست ہے بشرطیکہ سفر میں سخت تکلیف میں مبتلا ہونے کا اندیشہ نہ ہو۔ اگر تکلیف کا اندیشہ ہو تو نہ رکھے اور بعد میں قضا کر لے اور یہ حکم شرعی کا ہے یعنی مدت سفر اگر اس قدر ہے کہ جس قدر سفر شرعی ہوتا تو حکم یہی ہے جو کہ اوپر مذکور ہے اور اگر مسافت سفر کم ہے تو روزہ رکھنا چاہئے اور اس مسئلہ میں علماء ظاہریہ کا قول یہ ہے کہ دورانِ سفر روزہ جائز ہی نہیں ہے۔ شروحات حدیث میں تفصیل مذکور ہے۔

۲۲۶۰: اَخْبَرَنِیْ اِبْرَاهِيْمُ بْنُ يَعْقُوْبَ قَالَ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ كَثِيْرٍ عَنِ الْاَوْزَاعِیِّ عَنِ الزُّهْرِیِّ عَنْ سَعِيْدِ بْنِ الْمُسَيَّبِ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ لَيْسَ مِنَ الْبِرِّ الصِّيَامُ فِی السَّفَرِ قَالَ اَبُوْ عَبْدِالرَّحْمٰنِ هٰذَا خَطَاٌ وَالصَّوَابُ الَّذِیْ قَبْلَهٗ لَا نَعْلَمُ اَحَدًا تَابَعَ ابْنَ كَثِيْرٍ عَلَيْهِ.

۲۲۶۰: حضرت کعب بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا کہ دورانِ سفر روزہ رکھنا نیک کام نہیں۔ امام نسائی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا یہ روایت خطا ہے۔ پہلی روایت درست ہے اور زیر نظر روایت میں حضرت ابن کثیر رحمۃ اللہ علیہ کا کسی دوسرے راوی نے ساتھ نہیں دیا۔

تشریح ☆ يُرِيْدُ اللّٰهُ بِكُمُ الْيُسْرَ وَلَا يُرِيْدُ بِكُمُ الْعُسْرَ کے مصداق یہ ساری رعایتیں اور سہولتیں جو بیان ہوئیں اس سے مقصود اللہ کو بندوں کے حق میں آسانیاں فراہم کرنا ہے نہ کہ دشواریاں۔

## ۱۱۹۳: بَاب الْعِلَّةِ الَّتِیْ مِنْ اَجْلِهَا قِيْلَ ذٰلِكَ وَ

## باب: اس سے متعلق تذکرہ کہ جس کے باعث

## ذِكْرُ الْاِخْتِلَافِ عَلٰى مُحَمَّدِ بْنِ عَبْدِالرَّحْمٰنِ فِيْ حَدِيْثِ جَابِرِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ فِيْ ذٰلِكَ

## آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس طرح ارشاد فرمایا اور حضرت جابر رضی اللہ عنہ کی روایت میں محمد بن عبدالرحمٰن پر اختلاف

۲۲۶۱: اَخْبَرَنَا قُتَيْبَةُ قَالَ حَدَّثَنَا بَكْرٌ عَنْ عُمَارَةَ ابْنِ غَزِيَّةَ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ عَبْدِالرَّحْمٰنِ عَنْ جَابِرِ ابْنِ عَبْدِاللّٰهِ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رَاٰى نَاسًا مُجْتَمِعِيْنَ عَلٰى رَجُلٍ فَسَاَلَ فَقَالُوْا رَجُلٌ اَجْهَدَهُ الصَّوْمُ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَيْسَ مِنَ الْبِرِّ الصِّيَامُ فِي السَّفَرِ.

۲۲۶۱: حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے لوگوں کو دیکھا کہ وہ ایک شخص کے پاس ہجوم لگائے ہوئے ہیں۔ آپ نے دریافت کیا کہ کیا بات ہے؟ لوگوں نے عرض کیا یہ شخص روزہ کے باعث پریشانی میں مبتلا ہے (واضح رہے کہ یہ واقعہ حالت سفر کا ہے) آپ نے ارشاد فرمایا: سفر میں روزہ رکھنا کوئی نیکی نہیں ہے۔

۲۲۶۲: اَخْبَرَنِيْ شُعَيْبُ بْنُ شُعَيْبِ بْنِ اِسْحٰقَ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُ الْوَهَّابِ بْنُ سَعِيْدٍ قَالَ حَدَّثَنَا شُعَيْبٌ قَالَ حَدَّثَنَا الْاَوْزَاعِيُّ قَالَ حَدَّثَنِيْ يَحْيَى بْنُ اَبِيْ كَثِيْرٍ قَالَ اَخْبَرَنِيْ مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِالرَّحْمٰنِ قَالَ اَخْبَرَنِيْ جَابِرُ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ مَرَّ بِرَجُلٍ فِيْ ظِلِّ شَجَرَةٍ يُرَشُّ عَلَيْهِ الْمَاءُ قَالَ مَابَالُ صَاحِبِكُمْ هٰذَا قَالُوْا يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ صَائِمٌ قَالَ اِنَّهُ لَيْسَ مِنَ الْبِرِّ اَنْ تَصُوْمُوْا فِي السَّفَرِ وَعَلَيْكُمْ بِرُخْصَةِ اللّٰهِ الَّتِيْ رَخَّصَ لَكُمْ فَاقْبَلُوْهَا.

۲۲۶۲: حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ایک شخص کے پاس سے گزر ہوا جو ایک درخت کے سایہ میں تھا اور لوگ اس پر پانی ڈال رہے تھے۔ آپ نے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سے دریافت کیا کیا مسئلہ ہے؟ عرض کیا گیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! یہ روزہ دار ہے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: سفر میں روزہ رکھنا کوئی نیکی نہیں ہے تم اللہ کی دی ہوئی رخصت کو قبول کرو جو اس نے تمہیں عطا فرمائی ہے۔

۲۲۶۳: اَخْبَرَنَا مَحْمُوْدُ بْنُ خَالِدٍ قَالَ حَدَّثَنَا الْفِرْيَابِيُّ قَالَ حَدَّثَنَا الْاَوْزَاعِيُّ قَالَ حَدَّثَنِيْ يَحْيٰى قَالَ اَخْبَرَنِيْ مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِالرَّحْمٰنِ قَالَ حَدَّثَنِيْ مَنْ سَمِعَ جَابِرًا نَحْوَهُ.

۲۲۶۳: حضرت محمد بن عبدالرحمٰن بھی مذکورہ سند سے اس شخص سے اسی طرح کی حدیث نقل کرتے ہیں' جیسی حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے سنی۔

## ۱۱۹۴: باب ذِكْرُ الْاِخْتِلَافِ عَلٰى عَلِيِّ بْنِ الْمُبَارَكِ

## باب: زیر نظر حدیث میں حضرت علی بن مبارک کے اختلاف کا تذکرہ

۲۲۶۴: اَخْبَرَنَا اِسْحٰقُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ اَنْبَاَنَا وَكِيْعٌ قَالَ حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ الْمُبَارَكِ عَنْ يَحْيَى بْنِ اَبِيْ كَثِيْرٍ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ عَبْدِالرَّحْمٰنِ بْنِ ثَوْبَانَ عَنْ جَابِرِ بْنِ

۲۲۶۴: حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ایک دن ایک شخص کے پاس گزرے جو درخت کے سایہ میں تھا اور لوگ اس پر پانی ڈال رہے تھے۔ آپ نے ارشاد فرمایا:

عَبْدِاللّٰهِ عَنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَيْسَ مِنَ الْبِرِّ الصِّيَامُ فِي السَّفَرِ عَلَيْكُمْ بِرُخْصَةِ اللّٰهِ عَزَّوَجَلَّ فَاقْبَلُوْهَا.

اسے کیا ہوا ہے؟ عرض کیا گیا: یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! اس آدمی کا روزہ ہے۔ فرمایا: سفر میں روزہ رکھنا کوئی نیکی نہیں ہے۔ تم اللہ کی دی گئی رخصت کو قبول کرو جو اس نے تمہیں عطا فرمائی ہے۔

۲۲۶۵: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰى عَنْ عُثْمَانَ بْنِ عُمَرَ قَالَ اَنْبَاَنَا عَلِيُّ بْنُ الْمُبَارَكِ عَنْ يَحْيٰى عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ عَبْدِالرَّحْمٰنِ عَنْ رَجُلٍ عَنْ جَابِرٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ لَيْسَ مِنَ الْبِرِّ الصِّيَامُ فِي السَّفَرِ.

۲۲۶۵: حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: اسے کیا ہوا ہے؟ عرض کیا گیا: یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! اس آدمی کا روزہ ہے۔ فرمایا: سفر میں روزہ رکھنا کوئی نیکی نہیں ہے۔

## ۱۱۹۵: باب ذِكْرُ اسْمِ الرَّجُلِ

## باب: سابقہ حدیث میں ذکر کردہ شخص کا نام

۲۲۶۶: اَخْبَرَنَا عَمْرُو بْنُ عَلِيٍّ قَالَ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ سَعِيْدٍ وَخَالِدُ بْنُ الْحٰرِثِ عَنْ شُعْبَةَ عَنْ مُحَمَّدِ ابْنِ عَبْدِالرَّحْمٰنِ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ عَمْرِو بْنِ حَسَنٍ عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ رَاٰى رَجُلاً قَدْ ظُلِّلَ عَلَيْهِ فِي السَّفَرِ فَقَالَ لَيْسَ مِنَ الْبِرِّ الصِّيَامُ فِي السَّفَرِ.

۲۲۶۶: حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک آدمی کو دیکھا کہ اس پر سایہ کیا گیا تھا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: سفر میں روزہ رکھنا کوئی نیکی نہیں ہے۔

۲۲۶۷: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عَبْدِالْحَكَمِ عَنْ شُعَيْبٍ قَالَ اَنْبَاَنَا اللَّيْثُ عَنِ ابْنِ الْهَادِ عَنْ جَعْفَرِ بْنِ مُحَمَّدٍ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ جَابِرٍ قَالَ خَرَجَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِلٰى مَكَّةَ عَامَ الْفَتْحِ فِيْ رَمَضَانَ فَصَامَ حَتّٰى بَلَغَ كُرَاعَ الْغَمِيْمِ فَصَامَ النَّاسُ فَبَلَغَهُ اَنَّ النَّاسَ قَدْ شَقَّ عَلَيْهِمُ الصِّيَامُ فَدَعَا بِقَدَحٍ مِنَ الْمَاءِ بَعْدَ الْعَصْرِ فَشَرِبَ وَالنَّاسُ يَنْظُرُوْنَ فَاَفْطَرَ بَعْضُ النَّاسِ وَصَامَ بَعْضٌ فَبَلَغَهُ اَنَّ نَاسًا صَامُوْا فَقَالَ اُولٰٓئِكَ الْعُصَاةُ.

۲۲۶۷: حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جس سال فتح مکہ ہوا آپ صلی اللہ علیہ وسلم ماہ رمضان میں مکہ مکرمہ روزہ کی حالت میں روانہ ہوئے۔ یہاں تک کہ آپ (وادی) کراع الغمیم پہنچ گئے اور لوگ بھی آپ کے ساتھ تھے۔ یہاں پر لوگوں کو روزہ کے باعث دشواری اور تکلیف محسوس ہوئی۔ عصر کے بعد آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک پیالہ پانی طلب فرمایا اور لوگوں کے سامنے پی لیا۔ اس پر بعض حضرات نے روزہ افطار کر لیا جبکہ بعض نے روزہ کو قائم رکھا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو اطلاع دی گئی کہ بعض حضرات روزہ سے ہیں آپ نے فرمایا وہ گنہگار ہیں۔

۲۲۶۸: اَخْبَرَنَا هٰرُوْنُ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ وَعَبْدُالرَّحْمٰنِ ابْنُ مُحَمَّدِ بْنِ سَلَّامٍ قَالَا حَدَّثَنَا اَبُوْدَاوُدَ عَنْ سُفْيَانَ عَنِ الْاَوْزَاعِيِّ عَنْ يَحْيٰى عَنْ اَبِيْ سَلَمَةَ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ اُتِيَ النَّبِيُّ ﷺ بِطَعَامٍ بِمَرِّ الظَّهْرَانِ فَقَالَ لِاَبِيْ

۲۲۶۸: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت اقدس میں مر الظہران (مدینہ اور مکہ کے درمیان ایک مقام) میں کھانا پیش کیا گیا۔ آپ نے ابوبکر اور عمر رضی اللہ عنہما سے ارشاد فرمایا: آؤ کھانا کھالو۔ انہوں نے کہا ہمارا روزہ ہے۔ آپ

بَكْرٍ وَعُمَرَ اُدْنِيَا فَكُلَا فَقَالَا اِنَّا صَائِمَانِ فَقَالَ ارْحَلُوا لِصَاحِبَيْكُمُ اعْمَلُوا لِصَاحِبَيْكُمْ.

نے ارشاد فرمایا: تم (دوسرے صحابہ سے ارشاد ہے) اپنے دونوں ساتھیوں کی تیاری کرادو اور ان کا کام کرو کیونکہ ان کا روزہ ہے۔

۲۲۶۹: اَخْبَرَنَا عِمْرَانُ بْنُ يَزِيْدَ قَالَ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ ابْنُ شُعَيْبٍ قَالَ اَخْبَرَنِى الْاَوْزَاعِيُّ عَنْ يَحْيٰى اَنَّهُ حَدَّثَهُ عَنْ اَبِىْ سَلَمَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ بَيْنَمَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَتَغَدَّى بِمَرِّ الظَّهْرَانِ وَمَعَهُ اَبُوْبَكْرٍ وَعُمَرُ فَقَالَ الْغَدَاءَ مُرْسَلٌ.

۲۲۶۹: حضرت ابوسلمہ رضی اللہ عنہ سے حدیث مرسلاً روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مرالظہر ان میں صبح کا کھانا (سحری) فرمارہے تھے۔ حضرات ابوبکر و عمر رضی اللہ عنہما بھی آپ کے ہمراہ تھے۔ آپ نے ارشاد فرمایا آؤ اور کھانا کھالو۔ بقیہ حصہ گزشتہ حدیث کی طرح ہے۔

۲۲۷۰: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰى قَالَ حَدَّثَنَا عُثْمَانُ بْنُ عُمَرَ قَالَ حَدَّثَنَا عَلِيٌّ عَنْ يَحْيٰى عَنْ اَبِىْ سَلَمَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ وَاَبَابَكْرٍ وَعُمَرَ كَانُوْا بِمَرِّ الظَّهْرَانِ مُرْسَلٌ.

۲۲۷۰: راویوں کا فرق ہے ورنہ ترجمہ گزشتہ حدیث کے مطابق ہی ہے۔

## ۱۱۹۶: باب ذِكْرُ وَضْعِ الصِّيَامِ عَنِ الْمُسَافِرِ وَالْاِخْتِلَافُ عَلَى الْاَوْزَاعِيِّ فِىْ خَبَرِ عَمْرِو بْنِ اُمَيَّةَ فِيْهِ

## باب: مسافر کے لیے روزہ معاف ہونے سے متعلق

۲۲۷۱: اَخْبَرَنِىْ عَبْدَةُ بْنُ عَبْدِالرَّحِيْمِ عَنْ مُحَمَّدِ ابْنِ شُعَيْبٍ قَالَ حَدَّثَنَا الْاَوْزَاعِيُّ عَنْ يَحْيٰى عَنْ اَبِىْ سَلَمَةَ قَالَ اَخْبَرَنِىْ عَمْرُو بْنُ اُمَيَّةَ الضَّمْرِيُّ قَالَ قَدِمْتُ عَلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مِنْ سَفَرٍ فَقَالَ انْتَظِرِ الْغَدَاءَ يَا اَبَا اُمَيَّةَ فَقُلْتُ اِنِّىْ صَائِمٌ فَقَالَ تَعَالَ اُدْنُ مِنِّىْ حَتّٰى اُخْبِرَكَ عَنِ الْمُسَافِرِ اِنَّ اللّٰهَ عَزَّوَجَلَّ وَضَعَ عَنْهُ الصِّيَامَ وَنِصْفَ الصَّلَاةِ.

۲۲۷۱: حضرت عمرو بن امیہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں ایک روز خدمت نبویؐ میں حاضر ہوا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: تم صبح کے کھانے کے لیے ٹھہر جاؤ۔ میں نے عرض کیا میرا تو روزہ ہے۔ یہ سن کر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: میرے پاس آؤ میں تمہیں مسافر کے بارے میں بتلاتا ہوں۔ بے شک اللہ تعالیٰ نے (مسافر کے لیے) روزہ اور آدھی نماز معاف کر دی ہے۔

۲۲۷۲: اَخْبَرَنِىْ عَمْرُو بْنُ عُثْمَانَ قَالَ حَدَّثَنَا الْوَلِيْدُ عَنِ الْاَوْزَاعِيِّ قَالَ حَدَّثَنِىْ يَحْيَى بْنُ اَبِىْ كَثِيْرٍ قَالَ حَدَّثَنِىْ اَبُوْ قِلَابَةَ قَالَ حَدَّثَنِىْ جَعْفَرُ بْنُ عَمْرِو بْنِ اُمَيَّةَ الضَّمْرِيُّ عَنْ اَبِيْهِ قَالَ قَدِمْتُ عَلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ لِىْ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اَلَا تَنْتَظِرُ

۲۲۷۲: حضرت عمرو بن امیہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں ایک روز خدمت نبویؐ میں حاضر ہوا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: تم صبح کے کھانے کے لیے ٹھہر جاؤ۔ میں نے عرض کیا میرا تو روزہ ہے۔ یہ سن کر آپ نے ارشاد فرمایا: میرے پاس آؤ میں تمہیں مسافر کے بارے میں خبر دیتا ہوں۔ بے

الْغَدَاءَ يَا اَبَا اُمَيَّةَ قُلْتُ اِنِّیْ صَائِمٌ فَقَالَ تَعَالَ اُخْبِرْكَ عَنِ الْمُسَافِرِ اِنَّ اللّٰهَ وَضَعَ عَنْهُ الصِّيَامَ وَنِصْفَ الصَّلَاةِ.

شک اللہ تعالیٰ نے (مسافر کے لیے) روزہ اور آدھی نماز معاف کر دی ہے۔

۲۲۷۳: اَخْبَرَنَا اِسْحٰقُ بْنُ مَنْصُوْرٍ قَالَ اَنْبَاَنَا اَبُو الْمُغِيْرَةِ قَالَ حَدَّثَنَا الْاَوْزَاعِیُّ عَنْ يَحْيٰی عَنْ اَبِیْ قِلَابَةَ عَنْ اَبِی الْمُهَاجِرِ عَنْ اَبِیْ اُمَيَّةَ الضَّمْرِیِّ قَالَ قَدِمْتُ عَلٰی رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ مِنْ سَفَرٍ فَسَلَّمْتُ عَلَيْهِ فَلَمَّا ذَهَبْتُ لِاَخْرُجَ قَالَ انْتَظِرِ الْغَدَاءَ يَا اَبَا اُمَيَّةَ قُلْتُ اِنِّیْ صَائِمٌ يَا نَبِیَّ اللّٰهِ قَالَ تَعَالَ اُخْبِرْكَ عَنِ الْمُسَافِرِ اِنَّ اللّٰهَ تَعَالٰی وَضَعَ عَنْهُ الصِّيَامَ وَنِصْفَ الصَّلَاةِ.

۲۲۷۳: ترجمہ سابقہ حدیث کے مطابق ہے لیکن اس روایت میں اس قدر اضافہ ہے کہ میں سفر سے حاضر ہوا اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو میں نے سلام عرض کیا۔ جب میں چلنے لگا تو آپؐ نے ارشاد فرمایا: تم کھانے کے لیے ٹھہر جاؤ‘ میں نے عرض کیا میرا تو روزہ ہے۔ یہ سن کر آپؐ نے ارشاد فرمایا: میرے پاس آؤ میں تمہیں مسافر کے بارے میں خبر دیتا ہوں ۔ بے شک اللہ تعالیٰ نے (مسافر کے لیے) روزہ اور آدھی نماز معاف کر دی ہے۔

۲۲۷۴: اَخْبَرَنَا اَحْمَدُ بْنُ سُلَيْمَانَ قَالَ حَدَّثَنَا مُوْسٰی بْنُ مَرْوَانَ قَالَ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ حَرْبٍ عَنِ الْاَوْزَاعِیِّ قَالَ اَخْبَرَنِیْ يَحْيٰی قَالَ حَدَّثَنِیْ اَبُوْقِلَابَةَ قَالَ حَدَّثَنِیْ اَبُو الْمُهَاجِرِ قَالَ حَدَّثَنِیْ اَبُوْاُمَيَّةَ يَعْنِی الضَّمْرِیَّ اَنَّهٗ قَدِمَ عَلَی النَّبِیِّ ﷺ فَذَكَرَ نَحْوَهٗ.

۲۲۷۴: امام نسائی رحمہ اللہ نے یہ حدیث مبارکہ فقط راویوں کے فرق سے بیان کی وگرنہ ترجمہ بعینہٖ ہے۔

۲۲۷۵: اَخْبَرَنِیْ شُعَيْبُ بْنُ شُعَيْبِ بْنِ اِسْحٰقَ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُالْوَهَّابِ قَالَ حَدَّثَنَا شُعَيْبٌ قَالَ حَدَّثَنِی الْاَوْزَاعِیُّ قَالَ حَدَّثَنِیْ يَحْيٰی قَالَ حَدَّثَنِیْ اَبُوْ قِلَابَةَ الْجَرْمِیُّ اَنَّ اَبَا اُمَيَّةَ الضَّمْرِیَّ حَدَّثَهُمْ اَنَّهٗ قَدِمَ عَلٰی رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ مِنْ سَفَرٍ فَقَالَ انْتَظِرِ الْغَدَاءَ يَا اَبَا اُمَيَّةَ قُلْتُ اِنِّیْ صَائِمٌ قَالَ اُدْنُ اُخْبِرْكَ عَنِ الْمُسَافِرِ اِنَّ اللّٰهَ وَضَعَ عَنْهُ الصِّيَامَ وَنِصْفَ الصَّلَاةِ.

۲۲۷۵: ترجمہ سابقہ حدیث کے مطابق ہے لیکن اس روایت میں اس قدر اضافہ ہے کہ میں سفر سے حاضر ہوا اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو میں نے سلام عرض کیا۔ جب میں چلنے لگا تو آپؐ نے ارشاد فرمایا: تم کھانے کے لیے ٹھہر جاؤ‘ میں نے عرض کیا میرا تو روزہ ہے۔ یہ سن کر آپؐ نے ارشاد فرمایا: میرے پاس آؤ میں تمہیں مسافر کے بارے میں خبر دیتا ہوں ۔ بے شک اللہ تعالیٰ نے (مسافر کے لیے) روزہ اور آدھی نماز معاف کر دی ہے۔

## ۱۱۹۷: باب ذِكْرُ اخْتِلَافِ مُعَاوِيَةَ بْنِ سَلَّامٍ وَّ عَلِیِّ بْنِ الْمُبَارَكِ فِیْ هٰذَا الْحَدِيْثِ

## باب: زیرنظر حدیث میں حضرت معاویہ بن سلام اور حضرت علی بن مبارک پر اختلاف

۲۲۷۶: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عُبَيْدِاللّٰهِ بْنِ يَزِيْدَ بْنِ اِبْرَاهِيْمَ

۲۲۷۶: ترجمہ سابقہ حدیث کے مطابق ہے لیکن اس روایت میں

الْحَرَّانِيُّ قَالَ حَدَّثَنَا عُثْمَانُ قَالَ حَدَّثَنَا مُعَاوِيَةُ عَنْ يَحْيَى بْنِ اَبِيْ كَثِيْرٍ عَنْ اَبِيْ قِلَابَةَ اَنَّ اَبَا اُمَيَّةَ الضَّمْرِيَّ اَخْبَرَهُ اَنَّهُ اَتٰى رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ مِنْ سَفَرٍ وَّهُوَ صَائِمٌ فَقَالَ لَهُ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اَلَا تَنْتَظِرِ الْغَدَاءَ قَالَ اِنِّيْ صَائِمٌ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ تَعَالَ اُخْبِرُكَ عَنِ الصِّيَامِ اِنَّ اللّٰهَ عَزَّوَجَلَّ وَضَعَ عَنِ الْمُسَافِرِ الصِّيَامَ وَنِصْفَ الصَّلَاةِ.

اس قدر اضافہ ہے کہ میں سفر سے حاضر ہوا اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو میں نے سلام عرض کیا۔ جب میں چلنے لگا تو آپؐ نے ارشاد فرمایا: تم کھانے کے لیے ٹھہر جاؤ' میں نے عرض کیا میرا تو روزہ ہے۔ یہ سن کر آپؐ نے ارشاد فرمایا: میرے پاس آؤ میں تمہیں مسافر کے بارے میں خبر دیتا ہوں۔ بے شک اللہ تعالیٰ نے (مسافر کے لیے) روزہ اور آدھی نماز معاف کر دی ہے۔

۲۲۷۷: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰى قَالَ حَدَّثَنَا عُثْمَانُ بْنُ عُمَرَ قَالَ اَنْبَاَنَا عَلِيٌّ عَنْ يَحْيٰى عَنْ اَبِيْ قِلَابَةَ عَنْ رَجُلٍ اَنَّ اَبَا اُمَيَّةَ اَخْبَرَهُ اَنَّهُ اَتَى النَّبِيَّ مِنْ سَفَرٍ نَحْوَهُ.

۲۲۷۷: راویوں کے فرق کے ساتھ وہی حدیث ہے کہ میں سفر سے لوٹا......۔

۲۲۷۸: اَخْبَرَنَا عُمَرُ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ الْحَسَنِ بْنِ التَّلِّ قَالَ حَدَّثَنَا اَبِيْ قَالَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ الثَّوْرِيُّ عَنْ اَيُّوْبَ عَنْ اَبِيْ قِلَابَةَ عَنْ اَنَسٍ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ اِنَّ اللّٰهَ وَضَعَ عَنِ الْمُسَافِرِ نِصْفَ الصَّلَاةِ وَالصَّوْمَ وَعَنِ الْحُبْلٰى وَالْمُرْضِعِ.

۲۲۷۸: حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا بلاشبہ اللہ نے مسافر کو روزہ اور آدھی نماز معاف فرما دی ہے اور حاملہ اور دودھ پلانے والی عورت کو بھی روزہ معاف فرما دیا اور اگر روزہ رکھنے سے نقصان کا اندیشہ ہو تو روزہ چھوڑ دیں بعد میں قضا کر لیں۔

۲۲۷۹: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ حَاتِمٍ قَالَ حَدَّثَنَا حِبَّانُ قَالَ اَنْبَاَنَا عَبْدُاللّٰهِ عَنِ ابْنِ عُيَيْنَةَ عَنْ اَيُّوْبَ عَنْ شَيْخٍ مِنْ قُشَيْرٍ عَنْ عَمِّهٖ حَدَّثَنَا ثُمَّ اَلْفَيْنَاهُ فِيْ اِبِلٍ لَهُ فَقَالَ لَهُ اَبُوْقِلَابَةَ حَدِّثْهُ فَقَالَ الشَّيْخُ حَدَّثَنِيْ عَمِّيْ اَنَّهُ ذَهَبَ فِيْ اِبِلٍ لَهُ فَانْتَهٰى اِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَهُوَ يَاْكُلُ اَوْقَالَ يَطْعَمُ فَقَالَ ادْنُ فَكُلْ اَوْقَالَ ادْنُ فَاطْعَمْ فَقُلْتُ اِنِّيْ صَائِمٌ فَقَالَ اِنَّ اللّٰهَ عَزَّوَجَلَّ وَضَعَ عَنِ الْمُسَافِرِ شَطْرَ الصَّلَاةِ وَالصِّيَامِ وَعَنِ الْحَامِلِ وَالْمُرْضِعِ.

۲۲۷۹: حضرت ابوایوبؓ سے روایت ہے کہ انہوں نے ایک بوڑھے سے سنا جو قبیلہ قشیر کا تھا' اس نے اپنے چچا سے سنا۔ ایوب نے نقل کیا کہ پہلے حدیث نقل کی ہم سے پھر ہم نے اس کو اونٹوں میں دیکھا تو ابوقلابہ نے فرمایا تم حدیث نقل کرو اس نے کہا مجھے حدیث نقل کی میرے چچا نے کہ وہ اپنے اونٹوں کے ساتھ نبیؐ کی خدمت میں حاضر ہوا۔ آپؐ اس وقت کھانا نوش فرما رہے تھے۔ فرمایا آؤ' کھانا کھا لو۔ میں نے کہا میں روزہ سے ہوں۔ فرمایا: اللہ نے مسافر سے آدھی نماز و روزہ معاف فرما دیا ہے اسی طرح حاملہ اور دودھ پلانے والی عورت سے بھی روزہ معاف فرما دیا۔

۲۲۸۰: اَخْبَرَنَا اَبُوْبَكْرِ بْنُ عَلِيٍّ قَالَ حَدَّثَنَا سُرَيْجٌ قَالَ حَدَّثَنَا اِسْمَاعِيْلُ بْنُ عُلَيَّةَ عَنْ اَيُّوْبَ قَالَ حَدَّثَنِيْ اَبُوْقِلَابَةَ هٰذَا الْحَدِيْثَ ثُمَّ قَالَ هَلْ لَكَ فِيْ صَاحِبِ الْحَدِيْثِ فَدَلَّنِيْ عَلَيْهِ فَلَقِيْتُهُ فَقَالَ حَدَّثَنِيْ قَرِيْبٌ لِيْ

۲۲۸۰: حضرت ایوب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ابوقلابہ رضی اللہ عنہ نے مجھ سے حدیث بیان کی پھر کہا تم اس حدیث کے راوی سے ملو گے؟ مجھے اس کی پہچان بتلائی تو میں اس سے ملا۔ اس نے کہا مجھ سے میرے ایک رشتہ دار نے نقل کیا جن کو حضرت انس بن

يُقَالُ لَهُ اَنَسُ بْنُ مَالِكٍ قَالَ اَتَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِيْ اِبِلٍ كَانَتْ لِيْ اُخِذَتْ فَوَافَقْتُهُ وَهُوَ يَاْكُلُ فَدَعَانِيْ اِلٰى طَعَامِهِ فَقُلْتُ اِنِّيْ صَائِمٌ فَقَالَ اُدْنُ اُخْبِرْكَ عَنْ ذٰلِكَ اِنَّ اللّٰهَ وَضَعَ عَنِ الْمُسَافِرِ الصَّوْمَ وَشَطْرَ الصَّلَاةِ۔

مالک رضی اللہ عنہ کہتے تھے کہ میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں اپنے اونٹ لے کر حاضر ہوا جس وقت کہ آپ کھانا کھا رہے تھے۔ فرمایا آؤ اور کھانا کھا لو۔ میں نے عرض کیا میں روزہ سے ہوں۔ آپ نے فرمایا مسافر سے آدھی نماز اور روزہ جبکہ حاملہ اور دودھ پلانے والی عورت سے روزہ معاف فرما دیا ہے۔

۲۲۸۱: اَخْبَرَنَا سُوَيْدُ بْنُ نَصْرٍ قَالَ اَنْبَاَنَا عَبْدُاللّٰهِ عَنْ خَالِدٍ الْحَذَّاءِ عَنْ اَبِيْ قِلَابَةَ عَنْ رَجُلٍ قَالَ اَتَيْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لِحَاجَةٍ فَاِذَا هُوَ يَتَغَدّٰى قَالَ هَلُمَّ اِلَى الْغَدَاءِ فَقُلْتُ اِنِّيْ صَائِمٌ قَالَ هَلُمَّ اُخْبِرْكَ عَنِ الصَّوْمِ اِنَّ اللّٰهَ وَضَعَ عَنِ الْمُسَافِرِ نِصْفَ الصَّلَاةِ وَالصَّوْمَ وَرَخَّصَ لِلْحُبْلٰى وَالْمُرْضِعِ۔

۲۲۸۱: حضرت ابوقلابہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا۔ آپ اس وقت صبح کا کھانا کھا رہے تھے۔ فرمایا: آؤ۔ میں نے عرض کیا میں روزہ سے ہوں۔ آپ نے فرمایا یہاں آؤ میں تمہیں روزہ کے احکام بتلاؤں۔ اللہ نے مسافر کی آدھی نماز اور روزہ معاف فرما دیا ہے۔ اسی طرح حاملہ اور دودھ پلانے والی عورت کو رخصت دی ہے۔

۲۲۸۲: اَخْبَرَنَا سُوَيْدُ بْنُ نَصْرٍ قَالَ اَنْبَاَنَا عَبْدُاللّٰهِ عَنْ خَالِدٍ الْحَذَّاءِ عَنْ اَبِي الْعَلَاءِ بْنِ الشِّخِّيْرِ عَنْ رَجُلٍ نَحْوَهُ۔

۲۲۸۲: اس حدیث کا مضمون گزشتہ حدیث مبارکہ کے مطابق ہے۔

۲۲۸۳: اَخْبَرَنَا قُتَيْبَةُ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْ عَوَانَةَ عَنْ اَبِيْ بِشْرٍ عَنْ هَانِئِ بْنِ الشِّخِّيْرِ عَنْ رَجُلٍ مِنْ بَلْحَرِيْشٍ عَنْ اَبِيْهِ قَالَ كُنْتُ مُسَافِرًا فَاَتَيْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَاَنَا صَائِمٌ وَهُوَ يَاْكُلُ قَالَ هَلُمَّ قُلْتُ اِنِّيْ صَائِمٌ قَالَ تَعَالٰى اَلَمْ تَعْلَمْ مَا وَضَعَ اللّٰهُ عَنِ الْمُسَافِرِ قُلْتُ وَمَا وَضَعَ عَنِ الْمُسَافِرِ قَالَ الصَّوْمَ وَنِصْفَ الصَّلَاةِ۔

۲۲۸۳: حضرت ہانی بن شخیر رضی اللہ عنہ نے قبیلہ بلحریش کے آدمی سے سنا اور اس نے اپنے والد سے کہ میں ایک مرتبہ حالت مسافرت میں خدمت نبوی میں حاضر ہوا جبکہ میں روزہ تھا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کھانا تناول فرما رہے تھے۔ ارشاد فرمایا آؤ۔ میں نے عرض کیا میرا روزہ ہے۔ فرمایا آؤ تم کو اس بات کا علم نہیں اللہ نے مسافر کے لیے معافی دی ہے۔ عرض کیا کیا معافی عطا فرمائی ہے؟ فرمایا: روزہ اور آدھی نماز معاف فرما دی ہے۔

۲۲۸۴: اَخْبَرَنَا عَبْدُالرَّحْمٰنِ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ سَلَّامٍ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْدَاوُدَ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْعَوَانَةَ عَنْ اَبِيْ بِشْرٍ عَنْ هَانِئِ ابْنِ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ الشِّخِّيْرِ عَنْ رَجُلٍ مِنْ بَلْحَرِيْشٍ عَنْ اَبِيْهِ قَالَ كُنَّا نُسَافِرُ مَا شَاءَ اللّٰهُ فَاَتَيْنَا رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَهُوَ يَطْعَمُ فَقَالَ هَلُمَّ فَاطْعَمْ فَقُلْتُ اِنِّيْ صَائِمٌ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اُحَدِّثُكُمْ عَنِ الصِّيَامِ اِنَّ اللّٰهَ وَضَعَ عَنِ الْمُسَافِرِ

۲۲۸۴: حضرت ہانی بن شخیر نے قبیلہ بلحریش کے ایک شخص سے سنا۔ وہ اپنے والد سے بیان کرتا ہے کہ ہم سفر میں ہوتے تھے جب اللہ کو منظور ہوا ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم اس وقت کھانا تناول فرما رہے تھے۔ ارشاد فرمایا آؤ اور کھانے میں شریک ہو جاؤ۔ میں نے عرض کیا میں روزہ سے ہوں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میں تمہیں روزے کے متعلق بتاتا ہوں کہ اللہ نے مسافر سے روزہ اور آدھی نماز معاف

الصَّوْمَ وَشَطْرَ الصَّلٰوةِ.

فرمادی ہے۔

۲۲۸۵: اَخْبَرَنَا عُبَيْدُاللّٰهِ بْنُ عَبْدِالْكَرِيْمِ قَالَ حَدَّثَنَا سَهْلُ بْنُ بَكَّارٍ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْعَوَانَةَ عَنْ اَبِيْ بِشْرٍ عَنْ هَانِئِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ الشِّخِّيْرِ عَنْ اَبِيْهِ قَالَ كُنْتُ مُسَافِرًا فَاَتَيْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَهُوَ يَاْكُلُ وَاَنَا صَائِمٌ فَقَالَ هَلُمَّ قُلْتُ اِنِّيْ صَائِمٌ قَالَ اَتَدْرِيْ مَا وَضَعَ اللّٰهُ عَنِ الْمُسَافِرِ قُلْتُ وَمَا وَضَعَ اللّٰهُ عَنِ الْمُسَافِرِ قَالَ الصَّوْمَ وَشَطْرَ الصَّلَاةِ.

۲۲۸۵: حضرت ہانی بن شخیر نے قبیلہ بلحریش کے ایک شخص سے سنا۔ وہ اپنے والد سے بیان کرتا ہے کہ ہم سفر میں ہوتے تھے جب اللہ کو منظور ہوا ہم نبیؐ کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ آپؐ اس وقت کھانا تناول فرما رہے تھے۔ ارشاد فرمایا آؤ اور کھانے میں شریک ہو جاؤ۔ میں نے عرض کیا میں روزہ سے ہوں۔ آپ ﷺ نے فرمایا میں تمہیں روزے کے متعلق بتاتا ہوں کہ اللہ نے مسافر سے روزہ اور آدھی نماز معاف فرمادی ہے۔

۲۲۸۶: اَخْبَرَنَا اَحْمَدُ بْنُ سُلَيْمَانَ قَالَ حَدَّثَنَا عُبَيْدُاللّٰهِ قَالَ اَنْبَاَنَا اِسْرَائِيْلُ عَنْ مُوْسٰى هُوَ ابْنُ اَبِيْ عَائِشَةَ عَنْ غَيْلَانَ قَالَ خَرَجْتُ مَعَ اَبِيْ قِلَابَةَ فِيْ سَفَرٍ فَقَرَّبَ طَعَامًا فَقُلْتُ اِنِّيْ صَائِمٌ فَقَالَ اِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ خَرَجَ فِيْ سَفَرٍ فَقَرَّبَ طَعَامًا فَقَالَ لِرَجُلٍ اُدْنُ فَاطْعَمْ قَالَ اِنِّيْ صَائِمٌ قَالَ اِنَّ اللّٰهَ وَضَعَ عَنِ الْمُسَافِرِ نِصْفَ الصَّلَاةِ وَالصِّيَامَ فِي السَّفَرِ فَادْنُ فَاطْعَمْ فَدَنَوْتُ فَطَعِمْتُ.

۲۲۸۶: حضرت غیلان سے روایت ہے کہ ایک دن سفر میں ابوقلابہ رضی اللہ عنہ کے ساتھ نکلا۔ انہوں نے کھانا پیش کیا۔ میں نے کہا میرا روزہ ہے۔ حضرت ابوقلابہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا: رسول اللہ ﷺ سفر کے لیے روانہ ہوئے آپ کی خدمت میں کھانا پیش کیا گیا۔ آپؐ نے ایک آدمی سے فرمایا کہ آؤ اور کھانا کھالو۔ اس نے عرض کیا: میں روزہ سے ہوں۔ ارشاد فرمایا: اللہ نے مسافر سے آدھی نماز اور روزہ معاف فرمادیا پس آؤ اور کھانا میں شریک ہو جاؤ چنانچہ میں حاضر ہوا اور کھانے میں شریک ہو گیا۔

## ۱۱۹۸: بَاب فَضْلُ الْاِفْطَارِ فِي السَّفَرِ عَلَى الصِّيَامِ

## باب: بحالت سفر روزہ نہ رکھنے کی فضیلت

۲۲۸۷: اَخْبَرَنَا اِسْحٰقُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْ مُعَاوِيَةَ قَالَ حَدَّثَنَا عَاصِمٌ الْاَحْوَلُ عَنْ مُوَرِّقٍ الْعِجْلِيِّ عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ قَالَ كُنَّا مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي السَّفَرِ فَمِنَّا الصَّائِمُ وَمِنَّا الْمُفْطِرُ فَنَزَلْنَا فِيْ يَوْمٍ حَارٍّ وَاتَّخَذْنَا ظِلَالًا فَسَقَطَ الصُّوَّامُ وَقَامَ الْمُفْطِرُوْنَ فَسَقَوُا الرِّكَابَ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ ذَهَبَ الْمُفْطِرُوْنَ الْيَوْمَ بِالْاَجْرِ.

۲۲۸۷: حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ہم رسول اللہ ﷺ کے ساتھ سفر پر نکلے۔ ہم میں کچھ حضرات روزہ سے جبکہ کچھ حضرات روزہ سے نہیں تھے۔ ایک روز بہت گرمی تھی ہم لوگ سایہ کے نیچے ٹھہرے یہاں تک کہ گرمی کی شدت سے روزہ دار گرنے لگے اور بغیر روزہ دار بھی (حالت پریشانی میں) اُٹھ بیٹھے۔ ہم نے اونٹوں کو پانی پلایا۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا آج کے دن کا اجر و ثواب بغیر روزہ والے لوگوں کے حصہ میں آ گیا۔

## ۱۱۹۹: باب ذِكْرُ قَوْلِهِ الصَّائِمُ فِي السَّفَرِ كَالْمُفْطِرِ فِي الْحَضَرِ

## باب: دورانِ سفر روزہ ایسا ہے جیسے مکان میں بغیر روزہ کے رہنا

۲۲۸۸: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ اَبَانَ الْبَلْخِيُّ قَالَ حَدَّثَنَا مَعْنٌ عَنِ ابْنِ اَبِيْ ذِئْبٍ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ اَبِيْ سَلَمَةَ بْنِ عَبْدِالرَّحْمٰنِ عَنْ عَبْدِالرَّحْمٰنِ بْنِ عَوْفٍ قَالَ يُقَالُ الصِّيَامُ فِي السَّفَرِ كَالْاِفْطَارِ فِي الْحَضَرِ.

۲۲۸۸: حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ لوگ کہتے تھے سفر میں روزہ رکھنا ایسا ہے جیسے گھر میں افطار کرنا یعنی بغیر روزہ کے رہنا۔

۲۲۸۹: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ يَحْيَى بْنِ اَيُّوْبَ قَالَ حَدَّثَنَا حَمَّادُ بْنُ الْخَيَّاطِ وَاَبُوْ عَامِرٍ قَالَا حَدَّثَنَا ابْنُ اَبِيْ ذِئْبٍ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ اَبِيْ سَلَمَةَ عَنْ عَبْدِالرَّحْمٰنِ بْنِ عَوْفٍ قَالَ الصَّائِمُ فِي السَّفَرِ كَالْمُفْطِرِ فِي الْحَضَرِ.

۲۲۸۹: حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے بیان فرمایا کہ دورانِ سفر روزہ رکھنا ایسا ہی ہے جس طرح کہ حالت قیام (یعنی گھر میں) میں افطار کرنا۔

۲۲۹۰: اَخْبَرَنِيْ مُحَمَّدُ بْنُ يَحْيَى بْنِ اَيُّوْبَ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْمُعَاوِيَةَ قَالَ حَدَّثَنَا ابْنُ اَبِيْ ذِئْبٍ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ حُمَيْدِ بْنِ عَبْدِالرَّحْمٰنِ بْنِ عَوْفٍ عَنْ اَبِيْهِ قَالَ الصَّائِمُ فِي السَّفَرِ كَالْمُفْطِرِ فِي الْحَضَرِ.

۲۲۹۰: حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ سفر کے دوران روزہ رکھنے والا شخص ایسا ہے جیسے حالت قیام میں افطار کرنے والا۔

## ۱۲۰۰: باب الصِّيَامِ فِي السَّفَرِ وَذِكْرُ اخْتِلَافِ خَبَرِ ابْنِ عَبَّاسٍ فِيْهِ

## باب: بحالتِ سفر روزہ رکھنا

۲۲۹۱: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ حَاتِمٍ قَالَ اَنْبَاَنَا سُوَيْدٌ قَالَ اَخْبَرَنَا عَبْدُاللّٰهِ عَنْ شُعْبَةَ عَنِ الْحَكَمِ عَنْ مِقْسَمٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ خَرَجَ فِيْ رَمَضَانَ فَصَامَ حَتّٰى اَتٰى قُدَيْدًا ثُمَّ اُتِيَ بِقَدَحٍ مِنْ لَبَنٍ فَشَرِبَ وَاَفْطَرَ هُوَ وَاَصْحَابُهُ.

۲۲۹۱: حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ماہِ رمضان میں (سفر پر) روانہ ہوئے۔ آپ حالت روزہ میں تھے یہاں تک کہ مقام قدید (مدینہ سے سات منزل پر ایک مقام) پہنچے پھر ایک پیالہ دودھ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے پیش کیا گیا جو آپ اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے پی لیا۔

### بحالتِ سفر روزہ:

مذکورہ بالا روایات واحادیث شریفہ کا حاصل یہ ہے کہ دورانِ سفر روزہ رکھنے میں اجر وثواب نہیں ہے یا روزہ رکھنا گناہ ہے۔ یہ حکم اس صورت میں جبکہ سفر کے دورانِ روزہ رکھنے میں تکلیف میں مبتلا ہونے کا اندیشہ ہو لیکن اگر ایسا نہیں ہے اور روزہ رکھ لیا تو گناہ نہیں ہے۔

۲۲۹۲: اَخْبَرَنَا الْقَاسِمُ بْنُ زَكَرِيَّا قَالَ حَدَّثَنَا سَعِيْدُ بْنُ عَمْرٍو قَالَ حَدَّثَنَا عَبْثَرٌ عَنِ الْعَلَاءِ بْنِ الْمُسَيَّبِ عَنِ الْحَكَمِ بْنِ عُتَيْبَةَ عَنْ مُجَاهِدٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ صَامَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ مِنَ الْمَدِيْنَةِ حَتّٰى اَتٰى قُدَيْدًا ثُمَّ اَفْطَرَ حَتّٰى اَتٰى مَكَّةَ.

۲۲۹۲: حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جب مدینہ سے روانہ ہوئے تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم روزہ سے تھے یہاں تک کہ مقام قدید پہنچ گئے۔ پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے روزہ افطار فرمایا یہاں تک کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم مکہ مکرمہ میں داخل ہوئے۔

۲۲۹۳: اَخْبَرَنَا زَكَرِيَّا بْنُ يَحْيٰى قَالَ اَنْبَاَنَا الْحَسَنُ ابْنُ عِيْسٰى قَالَ اَنْبَاَنَا ابْنُ الْمُبَارَكِ قَالَ اَنْبَاَنَا شُعْبَةُ عَنِ الْحَكَمِ عَنْ مِقْسَمٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ صَامَ فِي السَّفَرِ حَتّٰى اَتٰى قُدَيْدًا ثُمَّ دَعَا بِقَدَحٍ مِنْ لَبَنٍ فَشَرِبَ فَاَفْطَرَهُوَ وَاَصْحَابُهٗ.

۲۲۹۳: حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بحالت سفر روزہ رکھا۔ یہاں تک کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم قدید (مقام) میں تشریف لائے پھر ایک پیالہ دودھ کا طلب فرمایا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے وہ دودھ پیا۔

## ۱۲۰۱: باب ذِكْرُ الْاِخْتِلَافِ عَلٰى مَنْصُوْرٍ

## باب: راوی حدیث منصور کے اختلاف سے متعلق

۲۲۹۴: اَخْبَرَنَا اِسْمَاعِيْلُ بْنُ مَسْعُوْدٍ قَالَ حَدَّثَنَا خَالِدٌ عَنْ شُعْبَةَ عَنْ مَنْصُوْرٍ عَنْ مُجَاهِدٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ خَرَجَ رَسُوْلُ اللّٰهِ اِلٰى مَكَّةَ فَصَامَ حَتّٰى اَتٰى عُسْفَانَ فَدَعَا بِقَدَحٍ فَشَرِبَ قَالَ شُعْبَةُ فِيْ رَمَضَانَ فَكَانَ ابْنُ عَبَّاسٍ يَقُوْلُ مَنْ شَاءَ صَامَ وَمَنْ شَاءَ اَفْطَرَ.

۲۲۹۴: حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم حالت روزہ (ماہِ رمضان) میں مکہ کی طرف نکلے۔ یہاں تک کہ مقام عسفان پہنچ گئے وہاں پر آپ نے ایک پیالہ دودھ کا منگوایا اور پیا۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ جس کا دل چاہے سفر میں روزہ رکھے اور جس کا دل چاہے چھوڑ دے۔

۲۲۹۵: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ قُدَامَةَ عَنْ جَرِيْرٍ عَنْ مَنْصُوْرٍ عَنْ مُجَاهِدٍ عَنْ طَاوُسٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ سَافَرَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِيْ رَمَضَانَ فَصَامَ حَتّٰى بَلَغَ عُسْفَانَ ثُمَّ دَعَا بِاِنَاءٍ فَشَرِبَ نَهَارًا يَرَاهُ النَّاسُ ثُمَّ اَفْطَرَ.

۲۲۹۵: حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے روزہ کی حالت میں ماہ رمضان میں سفر فرمایا۔ یہاں تک کہ مقام عسفان میں داخل ہوئے پھر آپ نے ایک برتن منگوایا اور دن میں پانی پی لیا۔ لوگ دیکھتے رہے تھے پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے روزہ نہیں رکھا۔

۲۲۹۶: اَخْبَرَنَا حُمَيْدُ بْنُ مَسْعَدَةَ قَالَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنِ الْعَوَّامِ بْنِ حَوْشَبٍ قَالَ قُلْتُ لِمُجَاهِدٍ الصَّوْمُ فِي السَّفَرِ قَالَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَصُوْمُ وَيُفْطِرُ.

۲۲۹۶: حضرت عوام بن حوشب رحمۃ اللہ علیہ سے روایت ہے کہ میں نے حضرت مجاہد سے عرض کیا دورانِ سفر رکھنا کیسا ہے؟ فرمایا: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم روزہ رکھتے بھی تھے اور افطار بھی فرماتے تھے۔

۲۲۹۷: اَخْبَرَنِیْ هِلَالُ بْنُ الْعَلَاءِ قَالَ حَدَّثَنَا حُسَيْنٌ قَالَ حَدَّثَنَا زُهَيْرٌ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْاِسْحٰقَ قَالَ اَخْبَرَنِیْ مُجَاهِدٌ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ صَامَ فِیْ شَهْرِ رَمَضَانَ وَاَفْطَرَ فِی السَّفَرِ۔

۲۲۹۷: حضرت مجاہد سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ماہِ رمضان میں روزے رکھے اور حالت سفر میں روزہ افطار (ترک) بھی فرمایا۔

## ۱۲۰۲: باب ذِكْرُ الْاِخْتِلَافِ عَلٰى سُلَيْمَانَ بْنِ يَسَارٍ فِیْ حَدِيْثِ حَمْزَةَ بْنِ عَمْرٍو فِيْهِ

## باب: حضرت حمزہ بن عمرو کی روایت میں حضرت سلیمان بن یسار کے متعلق راویوں کا اختلاف

۲۲۹۸: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ رَافِعٍ قَالَ حَدَّثَنَا اَزْهَرُ ابْنُ الْقَاسِمِ قَالَ حَدَّثَنَا هِشَامٌ عَنْ قَتَادَةَ عَنْ سُلَيْمَانَ ابْنِ يَسَارٍ عَنْ حَمْزَةَ بْنِ عَمْرٍو الْاَسْلَمِیِّ اَنَّهٗ سَاَلَ رَسُوْلَ اللّٰهِ عَنِ الصَّوْمِ فِی السَّفَرِ قَالَ اِنْ ثُمَّ ذَكَرَ كَلِمَةً مَعْنَاهَا اِنْ شِئْتَ صُمْتَ وَاِنْ شِئْتَ اَفْطَرْتَ۔

۲۲۹۸: حضرت حمزہ بن عمر اسلمی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ انہوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے دریافت فرمایا دورانِ سفر روزہ رکھنا کیسا ہے؟ تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا اگر تمہارا دل چاہے تو روزہ رکھ لو اور دل چاہے تو نہ رکھو۔

۲۲۹۹: اَخْبَرَنَا قُتَيْبَةُ قَالَ حَدَّثَنَا اللَّيْثُ عَنْ بُكَيْرٍ عَنْ سُلَيْمَانَ بْنِ يَسَارٍ اَنَّ حَمْزَةَ بْنَ عَمْرٍو قَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ مِثْلَهٗ مُرْسَلٌ۔

۲۲۹۹: اس حدیث مبارکہ کا ترجمہ وہی ہے جو سابقہ حدیث میں مذکور ہوا ان تمام احادیث کا ایک ہی مطلب ہے لیکن الفاظ میں معمولی فرق ہے۔

۲۳۰۰: اَخْبَرَنَا سُوَيْدُ بْنُ نَصْرٍ قَالَ اَنْبَاَنَا عَبْدُاللّٰهِ عَنْ عَبْدِالْحَمِيْدِ بْنِ جَعْفَرٍ عَنْ عِمْرَانَ ابْنِ اَبِیْ اَنَسٍ عَنْ سُلَيْمَانَ بْنِ يَسَارٍ عَنْ حَمْزَةَ قَالَ سَاَلْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنِ الصَّوْمِ فِی السَّفَرِ قَالَ اِنْ شِئْتَ اَنْ تَصُوْمَ فَصُمْ وَاِنْ شِئْتَ اَنْ تُفْطِرَ فَاَفْطِرْ۔

۲۳۰۰: حضرت حمزہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ انہوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے دریافت فرمایا دورانِ سفر روزہ رکھنا کیسا ہے؟ تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا اگر تمہارا دل چاہے تو روزہ رکھ لو اور دل چاہے تو نہ رکھو۔

۲۳۰۱: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْبَكْرٍ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُالْحَمِيْدِ بْنِ جَعْفَرٍ عَنْ عِمْرَانَ بْنِ اَبِیْ اَنَسٍ عَنْ سُلَيْمَانَ بْنِ يَسَارٍ عَنْ حَمْزَةَ بْنِ عَمْرٍو قَالَ سَاَلْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ عَنِ الصَّوْمِ فِی السَّفَرِ فَقَالَ اِنْ شِئْتَ اَنْ تَصُوْمَ فَصُمْ وَاِنْ شِئْتَ اَنْ تُفْطِرَ فَاَفْطِرْ۔

۲۳۰۱: حضرت حمزہ بن عمرو رضی اللہ عنہ سے روایت ہے میں عہد نبوی میں مسلسل روزے رکھتا تھا۔ میں نے رسول اللہ ﷺ سے عرض کیا: کیا میں دوران سفر مسلسل روزے رکھا کروں؟ آپؐ نے فرمایا: تمہارا اگر دل چاہے تو روزہ رکھو اور اگر دل چاہے تو افطار کرو۔

۲۳۰۲: اَخْبَرَنَا الرَّبِيْعُ بْنُ سُلَيْمَانَ قَالَ حَدَّثَنَا ابْنُ وَهْبٍ قَالَ اَخْبَرَنِى عَمْرُو بْنُ الْحٰرِثِ وَاللَّيْثُ فَذَكَرَ آخَرَ عَنْ بُكَيْرٍ عَنْ سُلَيْمَانَ بْنِ يَسَارٍ عَنْ حَمْزَةَ بْنِ عَمْرٍو الْاَسْلَمِيِّ قَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنِّىْ اَجِدُ قُوَّةً عَلَى الصِّيَامِ فِى السَّفَرِ قَالَ اِنْ شِئْتَ فَصُمْ وَاِنْ شِئْتَ فَاَفْطِرْ.

۲۳۰۲: حضرت حمزہ بن عمرو رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا: کیا میں دورانِ سفر مسلسل روزے رکھا کروں؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تمہارا اگر دل چاہے تو روزہ رکھو اور اگر دل چاہے تو افطار کرو۔

۲۳۰۳: اَخْبَرَنِىْ هٰرُوْنُ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ قَالَ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَكْرٍ قَالَ اَنْبَاَنَا عَبْدُالْحَمِيْدِ بْنِ جَعْفَرٍ قَالَ اَخْبَرَنِىْ عِمْرَانُ بْنُ اَبِىْ اَنَسٍ عَنْ اَبِىْ سَلَمَةَ ابْنِ عَبْدِالرَّحْمٰنِ عَنْ حَمْزَةَ بْنِ عَمْرٍو اَنَّهٗ سَاَلَ رَسُوْلَ اللّٰهِ عَنِ الصَّوْمِ فِى السَّفَرِ قَالَ اِنْ شِئْتَ اَنْ تَصُوْمَ فَصُمْ وَاِنْ شِئْتَ اَنْ تُفْطِرَ فَاَفْطِرْ.

۲۳۰۳: حضرت حمزہ بن عمرو اسلمی رضی اللہ عنہ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے دریافت کیا سفر میں روزے کے بارے میں۔ فرمایا: تمہارا دل چاہے تو (سفر میں) روزہ رکھ لو اور اگر تمہارا دل چاہے تو نہ رکھو۔

۲۳۰۴: اَخْبَرَنَا عِمْرَانُ بْنُ بَكَّارٍ قَالَ حَدَّثَنَا اَحْمَدُ بْنُ خَالِدٍ قَالَ حَدَّثَنَا مُحَمَّدٌ عَنْ عِمْرَانَ بْنِ اَبِىْ اَنَسٍ عَنْ سُلَيْمَانَ بْنِ يَسَارٍ وَحَنْظَلَةَ بْنِ عَلِيٍّ قَالَ حَدَّثَانِىْ جَمِيْعًا عَنْ حَمْزَةَ بْنِ عَمْرٍو قَالَ كُنْتُ اَسْرُدُ الصِّيَامَ عَلٰى عَهْدِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَقُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنِّىْ اَسْرُدُ الصِّيَامَ فِى السَّفَرِ فَقَالَ اِنْ شِئْتَ فَصُمْ وَاِنْ شِئْتَ فَاَفْطِرْ.

۲۳۰۴: حضرت حمزہ بن عمرو رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا میں اپنے اندر سفر میں روزہ رکھنے کی قوت محسوس کرتا ہوں۔ کیا مجھ پر دورانِ سفر (روزہ رکھنے میں) کسی قسم کا کوئی گناہ ہے؟ فرمایا: بے شک یہ رخصت ہے سفر میں اگر چاہے تو روزہ رکھ لے ورنہ افطار کر دے۔

۲۳۰۵: اَخْبَرَنَا عُبَيْدُاللّٰهِ بْنُ سَعْدِ بْنِ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ حَدَّثَنَا عَمِّىْ قَالَ حَدَّثَنَا اَبِىْ عَنِ ابْنِ اِسْحٰقَ عَنْ عِمْرَانَ بْنُ اَبِىْ اَنَسٍ عَنْ حَنْظَلَةَ بْنِ عَلِيٍّ عَنْ حَمْزَةَ قَالَ قُلْتُ يَا نَبِيَّ اللّٰهِ اِنِّىْ رَجُلٌ اَسْرُدُ الصِّيَامَ اَفَاَصُوْمُ فِى السَّفَرِ قَالَ اِنْ شِئْتَ فَصُمْ وَاِنْ شِئْتَ فَاَفْطِرْ.

۲۳۰۵: حضرت حمزہ بن عمرو اسلمی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ انہوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے دریافت کیا۔ کیا میں دورانِ سفر روزہ رکھوں؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تمہارا دل چاہے تو تم روزہ رکھ لو اور اگر دل چاہے تو روزہ نہ رکھو۔

۲۳۰۶: اَخْبَرَنَا عُبَيْدُاللّٰهِ بْنُ سَعْدٍ قَالَ حَدَّثَنَا عَمِّىْ قَالَ حَدَّثَنَا اَبِىْ عَنِ ابْنِ اِسْحٰقَ قَالَ حَدَّثَنِىْ عِمْرَانُ ابْنُ اَبِىْ اَنَسٍ اَنَّ سُلَيْمَانَ بْنِ يَسَارٍ حَدَّثَهٗ اَنَّ اَبَا مُرَاوِحٍ حَدَّثَهٗ اَنَّ حَمْزَةَ بْنِ عَمْرٍو حَدَّثَهٗ اَنَّهٗ سَاَلَ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ وَكَانَ رَجُلًا يَصُوْمُ فِى السَّفَرِ فَقَالَ اِنْ شِئْتَ فَصُمْ وَاِنْ شِئْتَ فَاَفْطِرْ.

۲۳۰۶: حضرت حمزہ بن عمرو اسلمی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ انہوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے دریافت کیا کہ میں مسلسل روزے رکھتا ہوں تو کیا میں دورانِ سفر بھی رکھوں؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: اگر تمہارا دل چاہے تو روزہ رکھ لو اور اگر دل چاہے تو روزہ نہ رکھو۔

## ۱۲۰۳: باب ذِكْرُ الْاِخْتِلَافِ عَلٰى عُرْوَةَ فِيْ حَدِيْثِ حَمْزَةَ فِيْهِ

## باب: حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ کی روایت میں حضرت عروہ رضی اللہ عنہ پر اختلاف

۲۳۰۷: اَخْبَرَنَا الرَّبِيْعُ بْنُ سُلَيْمَانَ قَالَ اَنْبَاَنَا ابْنُ وَهْبٍ قَالَ اَنْبَاَنَا عَمْرٌو وَذَكَرَ آخَرَ عَنْ اَبِي الْاَسْوَدِ عَنْ عُرْوَةَ عَنْ اَبِيْ مُرَاوِحٍ عَنْ حَمْزَةَ بْنِ عَمْرٍو اَنَّهٗ قَالَ لِرَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ اَجِدُ فِيَّ قُوَّةً عَلَى الصِّيَامِ فِي السَّفَرِ فَهَلْ عَلَيَّ جُنَاحٌ قَالَ هِيَ رُخْصَةٌ مِنَ اللّٰهِ عَزَّوَجَلَّ فَمَنْ اَخَذَبِهَا فَحَسَنٌ وَمَنْ اَحَبَّ اَنْ يَصُوْمَ فَلَا جُنَاحَ عَلَيْهِ.

۲۳۰۷: حضرت حمزہ بن عمرو اسلمی رضی اللہ عنہ دورانِ سفر روزہ رکھا کرتے تھے۔ انہوں نے عرض کیا میں اپنے اندر سفر میں روزہ رکھنے کی طاقت رکھتا ہوں تو کیا (ایسا کرنے میں) مجھ پر کسی قسم کا کوئی گناہ ہے؟ فرمایا: یہ ایک رخصت ہے اللہ تعالیٰ کی طرف سے۔ پس جو شخص یہ رخصت حاصل کرے تو بہتر ہے اور جو شخص روزہ رکھنا چاہے تو اس پر کسی قسم کا کوئی گناہ نہیں ہے۔

## ۱۲۰۴: باب ذِكْرُ الْاِخْتِلَافِ عَلٰى هِشَامِ بْنِ عُرْوَةَ فِيْهِ

## باب: اس حدیث میں حضرت ہشام بن عروہ پر اختلاف سے متعلق

۲۳۰۸: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ اِسْمَاعِيْلَ بْنِ اِبْرَاهِيْمَ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ بِشْرٍ عَنْ هِشَامِ بْنِ عُرْوَةَ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ حَمْزَةَ بْنِ عَمْرٍو الْاَسْلَمِيِّ اَنَّهٗ سَاَلَ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَصُوْمُ فِي السَّفَرِ قَالَ اِنْ شِئْتَ فَصُمْ وَاِنْ شِئْتَ فَاَفْطِرْ.

۲۳۰۸: حضرت حمزہ بن عمرو اسلمی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ (وہ دورانِ سفر روزہ رکھا کرتے تھے) انہوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے دریافت کیا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: اگر تمہارا دل چاہے تو روزہ رکھ لو اور اگر دل چاہے تو تم روزہ نہ رکھو۔

۲۳۰۹: اَخْبَرَنَا عَلِيُّ بْنُ الْحَسَنِ اللَّاٰنِيُّ بِالْكُوْفَةِ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُالرَّحِيْمِ الرَّازِيُّ عَنْ هِشَامٍ عَنْ عُرْوَةَ عَنْ عَائِشَةَ عَنْ حَمْزَةَ بْنِ عَمْرٍو اَنَّهٗ قَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنِّيْ رَجُلٌ اَصُوْمُ اَفَاَصُوْمُ فِي السَّفَرِ قَالَ اِنْ شِئْتَ فَصُمْ وَاِنْ شِئْتَ فَاَفْطِرْ.

۲۳۰۹: حضرت حمزہ بن عمرو اسلمی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ (وہ دورانِ سفر روزہ رکھا کرتے تھے) انہوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے دریافت کیا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: اگر تمہارا دل چاہے تو روزہ رکھ لو اور اگر دل چاہے تو تم روزہ نہ رکھو۔

۲۳۱۰: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ ابْنُ سَلَمَةَ قَالَ اَنْبَاَنَا ابْنُ الْقَاسِمِ قَالَ حَدَّثَنِيْ مَالِكٌ عَنْ هِشَامِ بْنِ عُرْوَةَ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ اِنَّ حَمْزَةَ قَالَ لِرَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اَصُوْمُ فِي السَّفَرِ وَ كَانَ كَثِيْرَ الصِّيَامِ فَقَالَ لَهٗ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اِنْ شِئْتَ فَصُمْ وَاِنْ شِئْتَ فَاَفْطِرْ.

۲۳۱۰: حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ حضرت حمزہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا: کیا میں دورانِ سفر روزہ رکھوں؟ اور وہ بہت زیادہ روزہ رکھنے والے تھے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: اگر تمہارا دل چاہے تو تم روزہ رکھ لو اور دل چاہے تو تم روزہ نہ رکھو۔

۲۳۱۱: اَخْبَرَنِیْ عَمْرُو بْنُ هِشَامٍ قَالَ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ سَلَمَةَ عَنِ ابْنِ عَجْلَانَ عَنْ هِشَامِ بْنِ عُرْوَةَ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ اِنَّ حَمْزَةَ سَاَلَ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ فَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ اَصُوْمُ فِي السَّفَرِ فَقَالَ اِنْ شِئْتَ فَصُمْ وَاِنْ شِئْتَ فَاَفْطِرْ.

۲۳۱۱: حضرت عائشہ صدیقہ ؓ سے روایت ہے کہ حضرت حمزہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا: کیا میں دورانِ سفر روزہ رکھوں؟ اور وہ بہت زیادہ روزہ رکھنے والے تھے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: اگر تمہارا دل چاہے تو تم روزہ رکھ لو اور دل چاہے تو تم روزہ نہ رکھو۔

۲۳۱۲: اَخْبَرَنَا اِسْحٰقُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ اَنْبَاَنَا عَبْدَةُ ابْنُ سُلَيْمَانَ قَالَ حَدَّثَنَا هِشَامُ بْنُ عُرْوَةَ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ عَائِشَةَ اَنَّ حَمْزَةَ الْاَسْلَمِيَّ سَاَلَ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ عَنِ الصَّوْمِ فِي السَّفَرِ وَكَانَ رَجُلًا يَسْرُدُ الصِّيَامَ فَقَالَ اِنْ شِئْتَ فَصُمْ وَاِنْ شِئْتَ فَاَفْطِرْ.

۲۳۱۲: حضرت عائشہ صدیقہ ؓ سے روایت ہے کہ حضرت حمزہ اسلمی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا: کیا میں دورانِ سفر روزہ رکھوں؟ اور وہ بہت زیادہ روزہ رکھنے والے تھے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: اگر تمہارا دل چاہے تو تم روزہ رکھ لو اور دل چاہے تو تم روزہ نہ رکھو۔

## ۱۲۰۵: باب ذِكْرُ الْاِخْتِلَافِ عَلٰى اَبِيْ نَضْرَةَ الْمنذر بن مالك بن قطعة فيه

## باب: زیرِ نظر حدیث مبارکہ میں حضرت ابونضرہ پر اختلاف سے متعلق

۲۳۱۳: اَخْبَرَنَا يَحْيَى بْنُ حَبِيْبِ بْنِ عَرَبِيٍّ قَالَ حَدَّثَنَا حَمَّادٌ عَنْ سَعِيْدِ الْجُرَيْرِيِّ عَنْ اَبِيْ نَضْرَةَ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْسَعِيْدٍ قَالَ كُنَّا نُسَافِرُ فِيْ رَمَضَانَ فَمِنَّا الصَّائِمُ وَمِنَّا الْمُفْطِرُ لَا يَعِيْبُ الصَّائِمُ عَلَى الْمُفْطِرِ وَلَا يَعِيْبُ الْمُفْطِرُ عَلَى الصَّائِمِ.

۲۳۱۳: حضرت ابوسعید ؓ سے روایت ہے کہ ہم ماہِ رمضان میں رسول اللہ ﷺ کے ہمراہ سفر کیا کرتے تھے۔ ہم میں سے کوئی روزہ رکھتا اور کوئی نہ رکھتا۔ نہ روزہ دار افطار والے پر عیب لگاتے اور نہ افطار والے روزہ دار پر کوئی عیب لگاتے (یعنی اس معاملے پر ایک دوسرے پر تنقید نہیں کرتے تھے)۔

۲۳۱۴: اَخْبَرَنَا سَعِيْدُ بْنُ يَعْقُوْبَ الطَّالَقَانِيُّ قَالَ حَدَّثَنَا خَالِدٌ وَهُوَ ابْنُ عَبْدِاللّٰهِ الْوَاسِطِيُّ عَنْ اَبِيْ سَلَمَةَ عَنْ اَبِيْ نَضْرَةَ عَنْ اَبِيْ سَعِيْدٍ قَالَ كُنَّا نُسَافِرُ مَعَ النَّبِيِّ ﷺ فَمِنَّا الصَّائِمُ وَمِنَّا الْمُفْطِرُ وَلَا يَعِيْبُ الصَّائِمُ عَلَى الْمُفْطِرِ وَلَا يَعِيْبُ الْمُفْطِرُ عَلَى الصَّائِمِ.

۲۳۱۴: حضرت ابوسعید ؓ سے روایت ہے کہ ہم ماہِ رمضان میں رسول اللہ ﷺ کے ہمراہ سفر کیا کرتے تھے۔ ہم میں سے کوئی روزہ رکھتا اور کوئی نہ رکھتا۔ نہ روزہ دار افطار والے پر عیب لگاتے اور نہ افطار والے روزہ دار پر کوئی عیب لگاتے (یعنی اس معاملے پر ایک دوسرے پر تنقید نہیں کرتے تھے)۔

۲۳۱۵: اَخْبَرَنَا اَبُوْبَكْرِ بْنُ عَلِيٍّ قَالَ حَدَّثَنَا الْقَوَارِيْرِيُّ قَالَ حَدَّثَنَا بِشْرُ بْنُ مَنْصُوْرٍ عَنْ عَاصِمِ الْاَحْوَلِ عَنْ اَبِيْ نَضْرَةَ عَنْ جَابِرٍ قَالَ سَافَرْنَا مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَصَامَ بَعْضُنَا وَاَفْطَرَ بَعْضُنَا.

۲۳۱۵: حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ ہم نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ہمراہ سفر کیا تو ہم میں سے بعض نے روزہ رکھا اور بعض نے افطار کیا۔

۲۳۱۶: اَخْبَرَنِیْ اَیُّوْبُ بْنُ مُحَمَّدٍ قَالَ حَدَّثَنَا مَرْوَانُ قَالَ حَدَّثَنَا عَاصِمٌ عَنْ اَبِیْ نَضْرَةَ الْمُنْذِرِ عَنْ اَبِیْ سَعِیْدٍ وَجَابِرِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ اَنَّهُمَا سَافَرَا مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَیَصُوْمُ الصَّائِمُ وَیُفْطِرُ الْمُفْطِرُ وَلَا یَعِیْبُ الصَّائِمُ عَلَی الْمُفْطِرِ وَلَا الْمُفْطِرُ عَلَی الصَّائِمِ.

۲۳۱۶: حضرت ابوسعید اور حضرت جابر بن عبداللہ سے روایت ہے کہ ہم نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی معیت میں سفر کیا۔ دورانِ سفر ہم میں سے کوئی روزہ سے ہوتا تھا اور کوئی افطار کرتا۔ اور (اس معاملے میں) کوئی ایک دوسرے پر عیب نہ لگاتا۔

## ۱۲۰۶: باب اَلرُّخْصَةُ لِلْمُسَافِرِ اَنْ یَّصُوْمَ بَعْضًا وَیُفْطِرُ بَعْضًا

## باب: مسافر کے لیے ماہِ رمضان میں اس کا اختیار ہے کہ وہ کچھ دن روزہ رکھے اور کچھ دن نہ رکھے

۲۳۱۷: اَخْبَرَنَا قُتَیْبَةُ قَالَ حَدَّثَنَا سُفْیَانُ عَنِ الزُّهْرِیِّ عَنْ عُبَیْدِاللّٰهِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ خَرَجَ رَسُوْلُ اللّٰهِ عَامَ الْفَتْحِ صَائِمًا فِیْ رَمَضَانَ حَتّٰی اِذَا كَانَ بِالْكَدِیْدِ اَفْطَرَ.

۲۳۱۷: حضرت ابن عباس ؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ جس سال مکہ مکرمہ کی فتح ہوا۔ آپ حالت روزہ میں (مدینہ سے) باہر تشریف لائے اور جب آپ ﷺ مقام قدید پہنچے تو آپؐ نے روزہ افطار فرمایا۔

## ۱۲۰۷: باب اَلرُّخْصَةُ فِی الْاِفْطَارِ لِمَنْ حَضَرَ شَهْرَ رَمَضَانَ فَصَامَ ثُمَّ سَافَرَ

## باب: جو کوئی ماہ رمضان میں روزہ رکھے پھر وہ سفر کرے تو روزہ توڑ سکتا ہے

۲۳۱۸: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ رَافِعٍ قَالَ حَدَّثَنَا یَحْیَی ابْنُ اٰدَمَ قَالَ حَدَّثَنَا مُفَضَّلٌ عَنْ مَنْصُوْرٍ عَنْ مُجَاهِدٍ عَنْ طَاوُسٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ سَافَرَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فَصَامَ حَتّٰی بَلَغَ عُسْفَانَ ثُمَّ دَعَا بِاِنَاءٍ فَشَرِبَ نَهَارًا لِیَرَاهُ النَّاسُ ثُمَّ اَفْطَرَ حَتّٰی دَخَلَ مَكَّةَ فَافْتَتَحَ مَكَّةَ فِیْ رَمَضَانَ قَالَ ابْنُ عَبَّاسٍ فَصَامَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ فِی السَّفَرِ وَاَفْطَرَ فَمَنْ شَاءَ صَامَ وَ مَنْ شَاءَ اَفْطَرَ.

۲۳۱۸: حضرت ابن عباس ؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے حالت روزہ میں سفر شروع فرمایا جب مقام عسفان پر پہنچے تو آپؐ نے ایک پانی کا برتن طلب فرما کر پانی نوش فرمایا تا کہ لوگ دیکھ لیں۔ پھر آپؐ نے روزہ نہیں رکھا یہاں تک کہ مکہ مکرمہ میں دورانِ رمضان داخل ہوئے۔ حضرت ابن عباس ؓ نے فرمایا رسول اللہ ﷺ نے حالت سفر میں روزہ رکھا اور روزہ افطار بھی کیا۔ پس جس کا دل چاہے روزہ رکھے اور جس کا دل چاہے روزہ افطار کر لے۔

## ۱۲۰۸: باب وَضْعُ الصِّیَامِ عَنِ الْحُبْلٰی وَالْمُرْضِعِ

## باب: حاملہ عورت اور دودھ پلانے والی عورت کو روزہ کی معافی سے متعلق احادیث

۲۳۱۹: اَخْبَرَنَا عَمْرُو بْنُ مَنْصُوْرٍ قَالَ حَدَّثَنَا مُسْلِمُ

۲۳۱۹: حضرت انس بن مالک ؓ سے روایت ہے کہ وہ رسول

ابْنُ اِبْرَاهِيْمَ عَنْ وُهَيْبِ بْنِ خَالِدٍ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُاللّٰهِ ابْنُ سَوَادَةَ الْقُشَيْرِيُّ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رَجُلٌ مِنْهُمْ اَنَّهُ اَتَى النَّبِيَّ ﷺ بِالْمَدِيْنَةِ وَهُوَ يَتَغَدّٰى فَقَالَ لَهُ النَّبِيُّ ﷺ هَلُمَّ اِلَى الْغَدَاءِ فَقَالَ اِنِّيْ صَائِمٌ فَقَالَ لَهُ النَّبِيُّ ﷺ اِنَّ اللّٰهَ عَزَّوَجَلَّ وَضَعَ لِلْمُسَافِرِ الصَّوْمَ وَشَطْرَ الصَّلَاةِ وَعَنِ الْحُبْلٰى وَالْمُرْضِعِ.

صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم اس وقت کھانا تناول فرمار ہے تھے۔ ارشاد فرمایا: آؤ کھانا کھا لو۔ میں نے عرض کیا میرا روزہ ہے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: اللہ تعالیٰ نے مسافر کو روزہ اور آدھی نماز معاف فرما دی ہے۔ اسی طرح حاملہ اور دودھ پلانے والی عورت کا روزہ معاف کر دیا ہے۔

تشریح ☆ یہ حکم اس صورت میں ہے جبکہ حاملہ خاتون کو روزہ رکھنے میں خود کو یا بچہ کو نقصان پہنچ جانے کا اندیشہ ہو لیکن بعد میں قضا رکھنا لازم ہے۔ اسلام نے خواتین پر جو خصوصی احسانات فرمائے ہیں یہ بھی ان میں سے ایک ہے۔ (جامی)

## ۱۲۰۹: باب تَأْوِيْلُ قَوْلِ اللّٰهِ عَزَّوَجَلَّ: ﴿وَعَلَى الَّذِيْنَ يُطِيْقُوْنَهٗ فِدْيَةٌ طَعَامُ مِسْكِيْنٍ﴾ [البقرة: ١٨٤]

## باب: آیت کریمہ: ﴿وَعَلَى الَّذِيْنَ يُطِيْقُوْنَهٗ فِدْيَةٌ طَعَامُ مِسْكِيْنٍ﴾ کی تفسیر کا بیان

۲۳۲۰: اَخْبَرَنَا قُتَيْبَةُ قَالَ اَنْبَاَنَا بَكْرٌ وَهُوَ ابْنُ مُضَرَ عَنْ عَمْرِو بْنِ الْحٰرِثِ عَنْ بُكَيْرٍ عَنْ يَزِيْدَ مَوْلٰى سَلَمَةَ بْنِ الْاَكْوَعِ عَنْ سَلَمَةَ بْنِ الْاَكْوَعِ قَالَ لَمَّا نَزَلَتْ هٰذِهِ الْاٰيَةُ وَعَلَى الَّذِيْنَ يُطِيْقُوْنَهٗ فِدْيَةٌ طَعَامُ مِسْكِيْنٍ كَانَ مَنْ اَرَادَ مِنَّا اَنْ يُفْطِرَ وَ يَفْتَدِيَ حَتّٰى نَزَلَتِ الْاٰيَةُ الَّتِيْ بَعْدَهَا فَنَسَخَتْهَا.

۲۳۲۰: حضرت سلمہ بن اکوع رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ جب آیت کریمہ: ﴿وَعَلَى الَّذِيْنَ يُطِيْقُوْنَهٗ فِدْيَةٌ طَعَامُ مِسْكِيْنٍ﴾ نازل ہوئی یعنی جو شخص روزہ رکھنے کی طاقت رکھتا ہو وہ ایک مسکین کو کھانا اور اگر روزہ نہ رکھنا چاہے تو وہ فدیہ ادا کر دے یہاں تک کہ اس کے بعد یہ آیت کریمہ نازل ہوئی۔

### روزہ کے فدیہ سے متعلق:

مذکورہ آیت کریمہ سے بظاہر طاقت ور شخص کیلئے روزہ نہ رکھنے کی صورت میں فدیہ ادا کرنے کی اجازت معلوم ہوتی ہے لیکن واضح رہے کہ یہ حکم ابتداء اسلام میں تھا اور یہ حکم دوسری آیت کریمہ: فَمَنْ شَهِدَ مِنْكُمُ الشَّهْرَ فَلْيَصُمْهُ سے منسوخ ہو گیا اور اب حکم یہی ہے کہ اگر روزہ رمضان میں رکھنے کی صورت میں نقصان کا اندیشہ ہو یعنی ایسا سخت مریض ہو کہ روزہ نہ رکھ سکے یا سفر کی حالت ہو تو بعد میں روزہ کی قضا کرے اور سخت مریض اور شیخ فانی کے واسطے روزہ کا فدیہ ادا کرنا درست ہے اور آج کل کے اعتبار سے ایک روزہ کا فدیہ ایک کلو چھ سو تینتیس گرام گیہوں' آٹا یا چاول یا اس کی قیمت ہے۔

۲۳۲۱: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ اِسْمٰعِيْلَ بْنِ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ حَدَّثَنَا يَزِيْدُ قَالَ اَنْبَاَنَا وَرْقَاءُ عَنْ عَمْرِو بْنِ دِيْنَارٍ عَنْ

۲۳۲۱: حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ آیت کریمہ کا مطلب یہ ہے کہ جن حضرات روزہ رکھنا فرض ہے ان کو ایک

عَطَاءٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ فِيْ قَوْلِهٖ عَزَّوَجَلَّ وَ عَلَى الَّذِيْنَ يُطِيْقُوْنَهٗ فِدْيَةٌ طَعَامُ مِسْكِيْنٍ يُطِيْقُوْنَهٗ يُكَلَّفُوْنَهٗ فِدْيَةٌ طَعَامُ مِسْكِيْنٍ وَاحِدٍ فَمَنْ تَطَوَّعَ خَيْرًا طَعَامُ مِسْكِيْنٍ آخَرَ لَيْسَتْ بِمَنْسُوْخَةٍ فَهُوَ خَيْرٌ لَّهٗ وَاَنْ تَصُوْمُوْا خَيْرٌ لَّكُمْ لَا يُرَخَّصُ فِيْ هٰذَا اِلَّا لِلَّذِيْ لَا يُطِيْقُ الصِّيَامَ اَوْ مَرِيْضٌ لَا يُشْفٰى.

مسکین کو کھانا کھلانا چاہیے اگر کوئی دوسرے مسکین کو کھانا دے تو وہ اس کے لیے اچھا ہے لیکن روزہ رکھنا بہتر ہے۔ واضح رہے کہ یہ آیت کریمہ منسوخ نہیں بلکہ اس شخص کے لیے رخصت ہے جو روزہ کی طاقت نہیں رکھتا۔ جس طرح کمزور شخص جس کو روزہ رکھنے سے نقصان کا اندیشہ ہے یا ایسا بیمار جو تندرست نہیں ہوتا بلکہ مسلسل بیمار رہتا ہے۔

## ۱۲۱۰: باب وَضْعِ الصِّيَامِ عَنِ الْحَائِضِ

## باب: حائضہ کیلئے روزہ نہ رکھنے کی اجازت

۲۳۲۲: اَخْبَرَنَا عَلِيُّ بْنُ حُجْرٍ قَالَ اَنْبَاَنَا عَلِيٌّ يَعْنِي ابْنَ مُسْهِرٍ عَنْ سَعِيْدٍ عَنْ قَتَادَةَ عَنْ مُعَاذَةَ الْعَدَوِيَّةِ اَنَّ امْرَاَةً سَاَلَتْ عَائِشَةَ اَتَقْضِي الْحَائِضُ الصَّلَاةَ اِذَا طَهُرَتْ قَالَتْ اَحَرُوْرِيَّةٌ اَنْتِ كُنَّا نَحِيْضُ عَلٰى عَهْدِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ثُمَّ نَطْهُرُ فَيَاْمُرُنَا بِقَضَاءِ الصَّوْمِ وَلَا يَاْمُرُنَا بِقَضَاءِ الصَّلَاةِ.

۲۳۲۲: حضرت معاذہ عدویہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ ایک خاتون نے حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے دریافت کیا کہ حائضہ خاتون جب حیض سے پاک ہو جائے تو کیا وہ نماز کی قضا کرے؟ انہوں نے کہا کیا تم حروریہ تو نہیں ہو؟ عہد نبویؐ میں جب ہمیں حیض آتا تھا تو حیض سے پاک ہونے کے بعد آپؐ ہمیں روزہ کی قضا کا حکم دیتے مگر نماز کے قضا کا نہیں۔

### ''حرور'' کی تشریح:

حرور شہر کوفہ کے نزدیک ایک جگہ کا نام ہے یہ نسبت اسی حرور کی جانب ہے۔ خارجی لوگ اس جگہ کھڑے ہوا کرتے تھے حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے اس جگہ ان کو قتل فرمایا تھا۔ وہ لوگ مسائل دُنیا میں سختی اور تشدد سے کام لیا کرتے تھے تو حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے اس خاتون سے یہی فرمایا کہ اپنے کلام سے تم مجھ کو حروری معلوم ہوتی ہو یعنی کیا تم خارجی فرقہ کی خاتون ہو؟

۲۳۲۳: اَخْبَرَنَا عَمْرُو بْنُ عَلِيٍّ قَالَ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ سَعِيْدٍ قَالَ سَمِعْتُ اَبَا سَلَمَةَ يُحَدِّثُ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ اِنْ كَانَ لَيَكُوْنُ عَلَيَّ الصِّيَامُ مِنْ رَمَضَانَ فَمَا اَقْضِيْهِ حَتّٰى يَجِيْءَ شَعْبَانُ.

۲۳۲۳: ام المؤمنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے کہ رمضان کے روزے مجھ پر لازم ہوتے تو میں ان کی قضا نہیں کرتی تھی یہاں تک کہ ماہِ شعبان آ جاتا (تو قضاء کرتی)۔

## ۱۲۱۱: باب اِذَا طَهُرَتِ الْحَائِضُ اَوْقَدِمَ الْمُسَافِرُ فِيْ رَمَضَانَ هَلْ يَصُوْمُ بَقِيَّةَ يَوْمِهٖ

## باب: حائضہ جب پاک ہو جائے یا ماہِ رمضان میں سفر سے واپسی ہو جائے جبکہ دن باقی ہو تو کیا کرنا چاہیے؟

۲۳۲۴: اَخْبَرَنَا عَبْدُاللّٰهِ بْنُ اَحْمَدَ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ يُوْنُسَ اَبُوْحَصِيْنٍ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْثَرٌ قَالَ حَدَّثَنَا حُصَيْنٌ عَنِ الشَّعْبِيِّ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ صَيْفِيٍّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يَوْمَ عَاشُوْرَاءَ اَمِنْكُمْ اَحَدٌ اَكَلَ الْيَوْمَ فَقَالُوْا مِنَّا مَنْ صَامَ وَمِنَّا مَنْ لَّمْ يَصُمْ قَالَ فَاَتِمُّوْا بَقِيَّةَ يَوْمِكُمْ وَابْعَثُوْا اِلٰى اَهْلِ الْعَرُوْضِ فَلْيُتِمُّوْا بَقِيَّةَ يَوْمِهِمْ.

۲۳۲۴: محمد بن صیفی سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے عاشورہ کے دن فرمایا تم میں سے آج کے دن کسی شخص نے کچھ کھایا ہے؟ لوگوں نے کہا ہم میں سے بعض حضرات روزہ سے ہیں اور کچھ کا روزہ نہیں۔ آپ نے فرمایا: تم باقی دن مکمل کر لو (یعنی باقی دن کچھ نہ کھاؤ پیو) اور قریبی آبادیوں میں یہ کہلوایا کہ باقی دن پورا کریں۔

## ۱۲۱۲: باب اِذَا لَمْ يَجْمَعْ مِنَ اللَّيْلِ هَلْ يَصُوْمُ ذٰلِكَ الْيَوْمَ مِنَ التَّطَوُّعِ

## باب: اگر رات میں روزہ کی نیت نہ کی ہو تو کیا دن میں نفلی روزہ رکھنا درست ہے؟

۲۳۲۵: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰى قَالَ حَدَّثَنَا يَحْيٰى عَنْ يَزِيْدَ قَالَ حَدَّثَنَا سَلَمَةُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لِرَجُلٍ اَذِّنْ يَوْمَ عَاشُوْرَاءَ مَنْ كَانَ اَكَلَ فَلْيُتِمَّ بَقِيَّةَ يَوْمِهِ وَمَنْ لَّمْ يَكُنْ اَكَلَ فَلْيَصُمْ.

۲۳۲۵: حضرت سلمہ بن الاکوع رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ؐ نے ایک دن کسی آدمی سے ارشاد فرمایا کہ عاشورہ کے دن اعلان کر دو کہ جس شخص نے کھانا کھا لیا ہے وہ دن کے باقی حصہ میں کچھ نہ کھائے پیے اور جس نے نہیں کھایا تو وہ شخص روزہ رکھے۔

## ۱۲۱۳: باب اَلنِّيَّةُ فِي الصِّيَامِ وَالْاِخْتِلَافُ عَلٰى طَلْحَةَ بْنِ يَحْيَى بْنِ طَلْحَةَ فِيْ خَبَرِ عَائِشَةَ فِيْهِ

## روزہ کی نیت اور سیدہ عائشہ رضی اللہ عنہا کی حدیث میں طلحہ بن یحییٰ کے متعلق اختلاف

۲۳۲۶: اَخْبَرَنَا عَمْرُو بْنُ مَنْصُوْرٍ قَالَ حَدَّثَنَا عَاصِمُ بْنُ يُوْسُفَ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُو الْاَحْوَصِ عَنْ طَلْحَةَ بْنِ يَحْيَى بْنِ طَلْحَةَ عَنْ مُجَاهِدٍ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ دَخَلَ عَلَيَّ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَوْمًا فَقَالَ هَلْ عِنْدَكُمْ شَيْءٌ فَقُلْتُ لَا قَالَ فَاِنِّيْ صَائِمٌ ثُمَّ مَرَّ بِيْ بَعْدَ ذٰلِكَ الْيَوْمِ وَقَدْ اُهْدِيَ اِلَيَّ حَيْسٌ فَخَبَاْتُ لَهُ مِنْهُ وَكَانَ يُحِبُّ الْحَيْسَ قَالَتْ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنَّهُ اُهْدِيَ لَنَا حَيْسٌ فَخَبَاْتُ لَكَ مِنْهُ قَالَ اَدْنِيْهِ اَمَا اِنِّيْ قَدْ اَصْبَحْتُ وَاَنَا صَائِمٌ فَاَكَلَ مِنْهُ ثُمَّ قَالَ اِنَّمَا مَثَلُ صَوْمِ الْمُتَطَوِّعِ مَثَلُ الرَّجُلِ يُخْرِجُ مِنْ مَالِهِ الصَّدَقَةَ فَاِنْ

۲۳۲۶: حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ ایک دن تشریف لائے اور دریافت فرمایا: کھانے کے لیے کچھ ہے؟ میں نے عرض کیا نہیں۔ فرمایا میرا تو روزہ ہے۔ پھر دوسرے روز تشریف لائے تو میرے پاس حیس (کھجور، پنیر، گھی اور پنیر سے تیار کردہ کھانا) آیا تھا۔ میں نے آپ کے لئے اسے بچا کر رکھا کیونکہ آپ اسے پسند فرماتے تھے۔ میں نے عرض کیا: یا رسول اللہ! میرے پاس کچھ حیس جو میں نے آپ کے لئے رکھا ہے۔ فرمایا لے آؤ۔ پھر آپ نے وہ تناول فرمانے کے بعد ارشاد فرمایا: نفلی روزہ کی مثال ایسی ہے جیسے کوئی شخص اپنے مال میں سے (نفل) صدقہ نکالے اب اس کو اختیار ہے چاہے وہ صدقہ

شَاءَ اَمْضَاهَا وَاِنْ شَاءَ حَبَسَهَا. دے یا نہ دے۔

تشریح ☆ حیس عرب کا ایک مشہور کھانا ہے جو کہ کھجور' پنیر' گھی اور آٹے وغیرہ سے تیار کیا جاتا ہے اور عرب اس کھانے کو بڑے شوق سے تناول کرتے ہیں۔

۲۳۲۷: اَخْبَرَنَا اَبُوْدَاوٗدَ قَالَ حَدَّثَنَا يَزِيْدُ اَنْبَاَنَا شَرِيْكٌ عَنْ طَلْحَةَ بْنِ يَحْيَى بْنِ طَلْحَةَ عَنْ مُجَاهِدٍ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ دَارَ عَلَيَّ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ دَوْرَةً قَالَ اَعِنْدَكِ شَيْءٌ قَالَتْ لَيْسَ عِنْدِيْ شَيْءٌ قَالَ فَاَنَا صَائِمٌ قَالَتْ ثُمَّ دَارَ عَلَيَّ الثَّانِيَةَ وَقَدْ اُهْدِيَ لَنَا حَيْسٌ فَجِئْتُ بِهٖ فَاَكَلَ فَعَجِبْتُ مِنْهُ فَقُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ دَخَلْتَ عَلَيَّ وَاَنْتَ صَائِمٌ ثُمَّ اَكَلْتَ حَيْسًا قَالَ نَعَمْ يَا عَائِشَةُ اِنَّمَا مَنْزِلَةُ مَنْ صَامَ فِيْ غَيْرِ رَمَضَانَ اَوْغَيْرِ قَضَاءِ رَمَضَانَ اَوْ فِي التَّطَوُّعِ بِمَنْزِلَةِ رَجُلٍ اَخْرَجَ صَدَقَةَ مَالِهٖ فَجَادَ مِنْهَا بِمَا شَاءَ فَاَمْضَاهُ وَبَخِلَ مِنْهَا بِمَا بَقِيَ فَاَمْسَكَهُ.

۲۳۲۷: حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم گھر تشریف لائے اور دریافت فرمایا کچھ کھانے کو ہے؟ میں نے عرض کیا: نہیں۔ فرمایا میرا تو روزہ ہے۔ پھر جب آپ دوبارہ تشریف لائے تو میرے پاس حیس (پنیر) کا حصہ پہنچا تھا۔ میں اس کو لے کر آپ کے پاس حاضر ہوئی۔ آپ نے وہ حیس تناول فرمایا۔ مجھے اس پر تعجب ہوا کہ یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم آپ جب پہلی مرتبہ تشریف لائے تھے تو آپ کا روزہ تھا پھر آپ نے حیس کھالیا۔ آپ نے ارشاد فرمایا: ہاں اے عائشہ! جو کوئی روزہ رکھے اگر وہ روزہ ماہِ رمضان کا نہ ہو نہ ہی رمضان کی قضا کا یا نفلی روزہ ہو تو اس کی مثال ایسی ہے جیسے کسی نے اپنے مال سے صدقہ نکالا اس کے بعد جس قدر چاہا سخاوت کر کے اس میں سے دیا اور جس قدر چاہا کنجوسی کر کے اس میں رکھ لیا۔

۲۳۲۸: اَخْبَرَنَا عَبْدُاللّٰهِ بْنُ الْهَيْثَمِ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْبَكْرٍ الْحَنَفِيُّ قَالَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنْ طَلْحَةَ ابْنِ مُجَاهِدٍ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَجِيْءُ وَيَقُوْلُ هَلْ عِنْدَكُمْ غَدَاءٌ فَنَقُوْلُ لَا فَيَقُوْلُ اِنِّيْ صَائِمٌ فَاَتَانَا يَوْمًا وَقَدْ اُهْدِيَ لَنَا حَيْسٌ فَقَالَ هَلْ عِنْدَكُمْ شَيْءٌ قُلْنَا نَعَمْ اُهْدِيَ لَنَا حَيْسٌ قَالَ اَمَا اِنِّيْ قَدْ اَصْبَحْتُ اُرِيْدُ الصَّوْمَ فَاَكَلَ خَالَفَهُ قَاسِمُ بْنُ يَزِيْدَ.

۲۳۲۸: حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہمارے ہاں تشریف لائے اور دریافت فرمایا کہ کچھ کھانے کو ہے؟ ہم نے عرض کیا نہیں۔ پھر فرمایا میں روزہ سے ہوں۔ پھر ایک دن (دوبارہ) تشریف لائے تو ہمارے پاس حیس آیا ہوا تھا۔ دریافت فرمایا کچھ کھانے کو ہے؟ ہم نے عرض کیا حیس کا حصہ آیا ہے۔ آپ نے ارشاد فرمایا: میں نے صبح کو روزے کی نیت کر لی تھی پھر کھانا کھایا۔

۲۳۲۹: اَخْبَرَنَا اَحْمَدُ بْنُ حَرْبٍ قَالَ حَدَّثَنَا قَاسِمٌ قَالَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنْ طَلْحَةَ بْنِ يَحْيٰى عَنْ عَائِشَةَ بِنْتِ طَلْحَةَ عَنْ عَائِشَةَ اُمِّ الْمُؤْمِنِيْنَ قَالَتْ اَتَانَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يَوْمًا فَقُلْنَا اُهْدِيَ لَنَا حَيْسٌ قَدْ جَعَلْنَا

۲۳۲۹: اُم المؤمنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ایک دن ہمارے ہاں تشریف لائے۔ پس ہم نے عرض کیا ہمارے پاس حیس آیا تھا ہم نے اُس میں سے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا حصہ رکھ لیا ہے۔ آپ نے فرمایا میں روزہ سے ہوں۔ پھر

لَكَ مِنْهُ نَصِيبًا فَقَالَ اِنِّيْ صَائِمٌ فَأَفْطَرَ.

آپ نے روزہ توڑ ڈالا۔

۲۳۳۰: اَخْبَرَنَا عَمْرُو بْنُ عَلِيٍّ قَالَ حَدَّثَنَا يَحْيٰى قَالَ حَدَّثَنَا طَلْحَةُ بْنُ يَحْيٰى قَالَ حَدَّثَتْنِي عَائِشَةُ بِنْتُ طَلْحَةَ عَنْ عَائِشَةَ اُمِّ الْمُؤْمِنِيْنَ اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ كَانَ يَاْتِيْهَا وَهُوَ صَائِمٌ فَقَالَ اَصْبَحَ عِنْدَكُمْ شَيْءٌ تُطْعِمِيْنِيْهِ فَنَقُوْلُ لَا فَيَقُوْلُ صَائِمٌ ثُمَّ جَاءَ هَا بَعْدَ ذٰلِكَ فَقَالَتْ اُهْدِيَتْ لَنَا هَدِيَّةٌ فَقَالَ مَاهِيَ قَالَتْ حَيْسٌ قَالَ قَدْ اَصْبَحْتُ صَائِمًا فَاَكَلَ.

۲۳۳۰: اُم المؤمنین حضرت عائشہ صدیقہ ؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ میرے ہاں تشریف لائے جبکہ آپ روزہ رکھے ہوئے تھے۔ اور دریافت فرمایا کچھ کھانے کو ہے؟ ہم نے عرض کیا نہیں۔ فرمایا میں روزہ سے ہوں۔ پھر آپ دوبارہ ایک دن تشریف لائے تو ہم نے عرض کیا ہمارے پاس (حیس کا) حصہ آیا ہے۔ آپ نے فرمایا کیا چیز ہے؟ ہم نے کہا حیس۔ فرمایا: میں نے تو روزہ رکھا تھا پھر آپ نے وہ تناول فرمالیا۔

۲۳۳۱: اَخْبَرَنَا اِسْحٰقُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ اَنْبَاَنَا وَكِيْعٌ قَالَ حَدَّثَنَا طَلْحَةُ بْنُ يَحْيٰى عَنْ عَمَّتِهٖ عَائِشَةَ بِنْتِ طَلْحَةَ عَنْ عَائِشَةَ اُمِّ الْمُؤْمِنِيْنَ قَالَتْ دَخَلَ عَلَيَّ رَسُوْلُ اللّٰهِ ذَاتَ يَوْمٍ فَقَالَ هَلْ عِنْدَكُمْ شَيْءٌ قُلْنَا لَا قَالَ فَاِنِّيْ صَائِمٌ.

۲۳۳۱: اُم المؤمنین حضرت عائشہ صدیقہ ؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ ایک دن میرے ہاں تشریف لائے اور دریافت فرمایا: تمہارے پاس کچھ (کھانے کو) ہے؟ ہم نے عرض کیا جی نہیں۔ آپ نے فرمایا میرا تو روزہ ہے۔

۲۳۳۲: اَخْبَرَنِيْ اَبُوْبَكْرِ بْنُ عَلِيٍّ قَالَ حَدَّثَنَا نَصْرُ بْنُ عَلِيٍّ قَالَ اَخْبَرَنِيْ اَبِيْ عَنِ الْقَاسِمِ بْنِ مَعْنٍ عَنْ طَلْحَةَ بْنِ يَحْيٰى عَنْ عَائِشَةَ بِنْتِ طَلْحَةَ وَمُجَاهِدٌ عَنْ عَائِشَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ اَتَاهَا فَقَالَ هَلْ عِنْدَكُمْ طَعَامٌ فَقُلْتُ لَا قَالَ اِنِّيْ صَائِمٌ ثُمَّ جَاءَ يَوْمًا آخَرَ فَقَالَتْ عَائِشَةُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ اِنَّا قَدْ اُهْدِيَ لَنَا حَيْسٌ فَدَعَا بِهٖ فَقَالَ اَمَا اِنِّيْ قَدْ اَصْبَحْتُ صَائِمًا فَاَكَلَ.

۲۳۳۲: اُم المؤمنین حضرت عائشہ صدیقہ ؓ سے روایت ہے کہ ایک دن رسول اللہ ﷺ تشریف لائے اور دریافت فرمایا کہ کچھ کھانے کو ہے؟ ہم نے جواب دیا نہیں۔ فرمایا میرا تو روزہ ہے۔ پھر آپ دوبارہ ایک دن تشریف لائے تو حضرت عائشہ ؓ نے عرض کیا ہمارے پاس حیس کا تحفہ آیا ہے۔ چنانچہ حیس منگوایا گیا۔ آپ نے فرمایا میں نے تو صبح روزے کی نیت تھی۔ پھر آپ نے اس میں سے کچھ تناول فرمالیا۔

۲۳۳۳: اَخْبَرَنِيْ عَمْرُو بْنُ يَحْيَى ابْنِ الْحٰرِثِ قَالَ حَدَّثَنَا الْمُعَافَى بْنُ سُلَيْمَانَ قَالَ حَدَّثَنَا الْقَاسِمُ عَنْ طَلْحَةَ بْنِ يَحْيٰى عَنْ مُجَاهِدٍ وَاُمِّ كُلْثُوْمٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ دَخَلَ عَلٰى عَائِشَةَ فَقَالَ هَلْ عِنْدَكُمْ طَعَامٌ نَحْوَهٗ. قَالَ اَبُوْعَبْدِالرَّحْمٰنِ وَقَدْ رَوَاهُ سِمَاكُ بْنُ حَرْبٍ قَالَ حَدَّثَنِيْ رَجُلٌ عَنْ عَائِشَةَ بِنْتِ طَلْحَةَ.

۲۳۳۳: حضرت مجاہد ؒ اور حضرت اُمّ کلثوم نے بھی حضرت عائشہ ؓ سے اسی قسم کی روایت نقل کی ہے۔

۲۳۳۴: اَخْبَرَنِيْ صَفْوَانُ بْنُ عَمْرٍو قَالَ حَدَّثَنَا اَحْمَدُ بْنُ خَالِدٍ قَالَ حَدَّثَنَا اِسْرَائِيْلُ عَنْ سِمَاكِ بْنِ حَرْبٍ قَالَ حَدَّثَنِيْ رَجُلٌ عَنْ عَائِشَةَ بِنْتِ طَلْحَةَ عَنْ عَائِشَةَ

۲۳۳۴: اُم المؤمنین حضرت عائشہ صدیقہ ؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ ایک دن تشریف لائے اور دریافت فرمایا کہ کیا تمہارے پاس کچھ کھانے کو ہے؟ میں نے عرض کیا نہیں۔ فرمایا

اُمِّ الْمُؤْمِنِيْنَ قَالَتْ جَاءَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يَوْمًا فَقَالَ هَلْ عِنْدَكُمْ مِّنْ طَعَامٍ قُلْتُ لَا قَالَ إِذًا اَصُوْمُ قَالَتْ وَدَخَلَ عَلَيَّ مَرَّةً اُخْرٰى فَقُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ قَدْ اُهْدِيَ لَنَا حَيْسٌ فَقَالَ إِذًا اُفْطِرُ الْيَوْمَ وَقَدْ فَرَضْتُ الصَّوْمَ.

تو میں روزہ رکھ لیتا ہوں۔ پھر جب آپ (دوبارہ) تشریف لائے تو میں نے عرض کیا یارسول اللہ ﷺ ہمارے پاس حیس کا حصہ آیا ہے۔ آپ نے فرمایا میں روزہ افطار کر لیتا ہوں گرچہ میں روزہ فرض اور لازم کر چکا تھا۔

## ۱۲۱۴: باب ذِكْرُ اخْتِلَافِ النَّاقِلِيْنَ لِخَبَرِ حَفْصَةَ فِيْ ذٰلِكَ

## باب: حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا کی حدیث میں راویوں کے اختلاف سے متعلق حدیث

۲۳۳۵: اَخْبَرَنِي الْقَاسِمُ بْنُ زَكَرِيَّا بْنِ دِيْنَارٍ قَالَ حَدَّثَنَا سَعِيْدُ بْنُ شُرَحْبِيْلَ قَالَ اَنْبَاَنَا اللَّيْثُ عَنْ يَحْيَى بْنِ اَيُّوْبَ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ اَبِيْ بَكْرٍ عَنْ سَالِمِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عُمَرَ عَنْ حَفْصَةَ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ مَنْ لَّمْ يُبَيِّتِ الصِّيَامَ قَبْلَ الْفَجْرِ فَلَا صِيَامَ لَهٗ.

۲۳۳۵: اُم المؤمنین حضرت حفصہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: جو شخص روزہ کی نیت نہ کرے وقت فجر سے قبل تو اس کا روزہ نہیں ہوگا۔

۲۳۳۶: اَخْبَرَنَا عَبْدُالْمَلِكِ بْنُ شُعَيْبِ بْنِ اللَّيْثِ ابْنِ سَعِيْدٍ قَالَ حَدَّثَنِيْ اَبِيْ عَنْ جَدِّيْ قَالَ حَدَّثَنِيْ يَحْيَى بْنُ اَيُّوْبَ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ اَبِيْ بَكْرٍ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ عَنْ سَالِمٍ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ عَنْ حَفْصَةَ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ مَنْ لَّمْ يُبَيِّتِ الصِّيَامَ قَبْلَ الْفَجْرِ فَلَا صِيَامَ لَهٗ.

۲۳۳۶: اُم المؤمنین سیدہ حفصہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: جو شخص روزہ کی نیت نہ کرے وقت فجر سے قبل تو اس کا روزہ نہیں ہوگا۔

۲۳۳۷: اَخْبَرَنِيْ مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عَبْدِالْحَكَمِ عَنْ اَشْهَبَ قَالَ اَخْبَرَنِيْ يَحْيَى بْنُ اَيُّوْبَ وَذَكَرَ آخَرَ اَنَّ عَبْدَاللّٰهِ بْنَ اَبِيْ بَكْرِ بْنِ مُحَمَّدِ بْنِ عَمْرِو بْنِ حَزْمٍ حَدَّثَهُمَا عَنِ ابْنِ شِهَابٍ عَنْ سَالِمِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ حَفْصَةَ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ مَنْ لَّمْ يُجْمِعِ الصِّيَامَ قَبْلَ طُلُوْعِ الْفَجْرِ فَلَا يَصُوْمُ.

۲۳۳۷: امّ المؤمنین حضرت حفصہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جو شخص روزہ کی نیت فجر نکلنے سے قبل کرے تو وہ روزہ رکھ لے۔

۲۳۳۸: اَخْبَرَنَا اَحْمَدُ بْنُ الْاَزْهَرِ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُالرَّزَّاقِ عَنِ ابْنِ جُرَيْجٍ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ عَنْ سَالِمٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ عَنْ حَفْصَةَ اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ قَالَ مَنْ لَّمْ يُبَيِّتِ الصِّيَامَ مِنَ اللَّيْلِ فَلَا صِيَامَ لَهٗ.

۲۳۳۸: اُم المؤمنین سیّدہ حفصہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: جو شخص روزہ کی نیت نہ کرے وقت فجر سے قبل تو اس کا روزہ نہیں ہوگا۔

۲۳۳۹: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِالْاَعْلٰی قَالَ حَدَّثَنَا مُعْتَمِرٌ قَالَ سَمِعْتُ عُبَيْدَاللّٰهِ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ عَنْ سَالِمٍ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ عَنْ حَفْصَةَ اَنَّهَا كَانَتْ تَقُوْلُ مَنْ لَّمْ يُجْمِعِ الصِّيَامَ مِنَ اللَّيْلِ فَلَا يَصُوْمُ.

۲۳۳۹: حضرت حفصہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے کہ جو شخص رات سے ہی روزہ کی نیت نہ کرے تو وہ شخص روزہ نہ رکھے۔

۲۳۴۰: اَخْبَرَنَا الرَّبِيْعُ بْنُ سُلَيْمَانَ قَالَ حَدَّثَنَا ابْنُ وَهْبٍ قَالَ اَخْبَرَنِيْ يُوْنُسُ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ قَالَ اَخْبَرَنِيْ حَمْزَةُ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عُمَرَ عَنْ اَبِيْهِ قَالَ قَالَتْ حَفْصَةُ زَوْجُ النَّبِيِّ ﷺ لَا صِيَامَ لِمَنْ لَّمْ يُجْمِعْ قَبْلَ الْفَجْرِ.

۲۳۴۰: اُم المؤمنین حضرت حفصہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے کہ جو فجر نکلنے سے قبل نیت نہ کرے تو اس کا روزہ نہیں ہے۔

۲۳۴۱: اَخْبَرَنِيْ زَكَرِيَّا بْنُ يَحْيٰى قَالَ حَدَّثَنَا الْحَسَنُ بْنُ عِيْسٰى قَالَ اَنْبَاَنَا ابْنُ الْمُبَارَكِ قَالَ اَنْبَاَنَا مَعْمَرٌ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ حَمْزَةَ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عُمَرَ عَنْ حَفْصَةَ قَالَتْ لَاصِيَامَ لِمَنْ لَّمْ يُجْمِعْ قَبْلَ الْفَجْرِ.

۲۳۴۱: اُم المؤمنین حضرت حفصہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے کہ جو فجر نکلنے سے قبل نیت نہ کرے تو اس کا روزہ نہیں ہے۔

۲۳۴۲: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ حَاتِمٍ قَالَ اَنْبَاَنَا حَبَّانٌ قَالَ اَنْبَاَنَا عَبْدُاللّٰهِ عَنْ سُفْيَانَ بْنِ عُيَيْنَةَ وَمَعْمَرٍ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ حَمْزَةَ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عُمَرَ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ حَفْصَةَ قَالَتْ لَا صِيَامَ لِمَنْ لَّمْ يُجْمِعِ الصِّيَامَ قَبْلَ الْفَجْرِ.

۲۳۴۲: اُم المؤمنین حضرت حفصہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے کہ جو فجر نکلنے سے قبل نیت نہ کرے تو اس کا روزہ نہیں ہے۔

۲۳۴۳: اَخْبَرَنَا اِسْحٰقُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ اَنْبَاَنَا سُفْيَانُ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ حَمْزَةَ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عُمَرَ بْنِ عَنْ حَفْصَةَ قَالَتْ لَاصِيَامَ لِمَنْ لَّمْ يُجْمِعِ الصِّيَامَ قَبْلَ الْفَجْرِ.

۲۳۴۳: اُم المؤمنین حضرت حفصہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے کہ جس نے روزہ کی نہیں کی فجر سے قبل تو وہ شخص روزہ نہ رکھے۔

۲۳۴۴: اَخْبَرَنَا اَحْمَدُ بْنُ حَرْبٍ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ حَمْزَةَ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ عَنْ حَفْصَةَ قَالَتْ لَاصِيَامَ لِمَنْ لَّمْ يُجْمِعِ الصِّيَامَ قَبْلَ الْفَجْرِ اَرْسَلَهُ مَالِكُ بْنُ اَنَسٍ.

۲۳۴۴: اُم المؤمنین حضرت حفصہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے کہ جس نے روزہ کی نہیں کی فجر سے قبل تو وہ شخص روزہ نہ رکھے۔

۲۳۴۵: قَالَ الْحٰرِثُ بْنُ مِسْكِيْنٍ قِرَاءَةً عَلَيْهِ وَاَنَا اَسْمَعُ عَنِ ابْنِ الْقَاسِمِ قَالَ حَدَّثَنِيْ مَالِكٌ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ عَنْ عَائِشَةَ وَحَفْصَةَ مِثْلَهُ لَا يَصُوْمُ اِلَّا مَنْ اَجْمَعَ الصِّيَامَ قَبْلَ الْفَجْرِ.

۲۳۴۵: اُم المؤمنین سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا و حفصہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ جس نے روزہ کی نہیں کی فجر سے قبل تو وہ شخص روزہ نہ رکھے۔

۲۳۴۶: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِالْاَعْلٰی قَالَ حَدَّثَنَا

۲۳۴۶: حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ

الْمُعْتَمِرُ قَالَ سَمِعْتُ عُبَيْدَاللّٰهِ عَنْ نَافِعٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ اِذَا لَمْ يُجْمِعِ الرَّجُلُ الصَّوْمَ مِنَ اللَّيْلِ فَلَا يَصُمْ.

جس نے روزہ کی نہیں کی فجر سے قبل تو وہ شخص روزہ نہ رکھے۔

۲۳۴۷: قَالَ الْحٰرِثُ بْنُ مِسْكِيْنٍ قِرَاءَةً عَلَيْهِ وَاَنَا اَسْمَعُ عَنِ ابْنِ الْقَاسِمِ قَالَ حَدَّثَنِيْ مَالِكٌ عَنْ نَافِعٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ اَنَّهٗ كَانَ يَقُوْلُ لَا يَصُوْمُ اِلَّا مَنْ اَجْمَعَ الصِّيَامَ قَبْلَ الْفَجْرِ.

۲۳۴۷: حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ جس نے روزہ کی نیت نہیں کی فجر سے قبل تو وہ شخص روزہ نہ رکھے۔

## ۱۲۱۵: باب صَوْمُ نَبِيِّ اللّٰهِ دَاوٗدَ عَلَيْهِ السَّلَامُ

## باب: حضرت داؤد علیہ السلام کے روزہ سے متعلق

۲۳۴۸: اَخْبَرَنَا قُتَيْبَةُ قَالَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنْ عَمْرِو ابْنِ دِيْنَارٍ عَنْ عَمْرِو بْنِ اَوْسٍ اَنَّهٗ سَمِعَ عَبْدَاللّٰهِ ابْنَ عَمْرِو بْنِ الْعَاصِ يَقُوْلُ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَحَبُّ الصِّيَامِ اِلَى اللّٰهِ عَزَّوَجَلَّ صِيَامُ دَاوٗدَ عَلَيْهِ السَّلَامُ كَانَ يَصُوْمُ يَوْمًا وَ يُفْطِرُ يَوْمًا وَ اَحَبُّ الصَّلَاةِ اِلَى اللّٰهِ عَزَّوَجَلَّ صَلَاةُ دَاوٗدَ عَلَيْهِ السَّلَامُ كَانَ يَنَامُ نِصْفَ اللَّيْلِ وَ يَقُوْمُ ثُلُثَهٗ وَ يَنَامُ سُدُسَهٗ.

۲۳۴۸: حضرت عبداللہ بن عمرو بن عاص رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: تمام روزوں سے اللہ کو حضرت داؤد علیہ السلام کا روزہ پسند ہے۔ وہ ایک دن روزہ رکھتے اور ایک دن افطار فرماتے اور تمام نمازوں میں اللہ کو حضرت داؤد علیہ السلام کی نماز پسند ہے۔ وہ آدھی رات تک سویا کرتے تھے اور تہائی رات سے بیدار رہتے پھر وہ رات کے چھٹے حصہ میں سوتے تھے۔

### عبادتِ داؤدیؑ:

مطلب یہ ہے کہ حضرت داؤد علیہ السلام بارہ گھنٹے کی رات میں سے چھ گھنٹے آرام فرماتے اس کے بعد وہ تین گھنٹے تک بیدار رہتے پھر وہ دو گھنٹے تک آرام فرماتے۔

## ۱۲۱۶: باب صَوْمُ النَّبِيِّ بِاَبِيْ هُوَ وَ اُمِّيْ وَذِكْرُ اخْتِلَافِ النَّاقِلِيْنَ لِلْخَبَرِ فِيْ ذٰلِكَ

## باب: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا روزہ!

۲۳۴۹: اَخْبَرَنَا الْقَاسِمُ بْنُ زَكَرِيَّا قَالَ حَدَّثَنَا عُبَيْدُاللّٰهِ قَالَ حَدَّثَنَا يَعْقُوْبُ عَنْ جَعْفَرٍ عَنْ سَعِيْدٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ لَا يُفْطِرُ اَيَّامَ الْبِيْضِ فِيْ حَضَرٍ وَلَا سَفَرٍ.

۲۳۴۹: حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ایام بیض میں افطار نہیں فرماتے تھے نہ سفر میں اور نہ حالت قیام میں۔

۲۳۵۰: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ قَالَ حَدَّثَنَا مُحَمَّدٌ قَالَ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنْ اَبِيْ بِشْرٍ عَنْ سَعِيْدِ ابْنِ جُبَيْرٍ

۲۳۵۰: حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم روزے رکھتے تھے یہاں تک کہ ہم کہتے آپ اب

عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَصُوْمُ حَتّٰى نَقُوْلَ لَا يُفْطِرُ وَ يُفْطِرُ حَتّٰى نَقُوْلَ مَا يُرِيْدُ اَنْ يَصُوْمَ وَمَا صَامَ شَهْرًا مُتَتَابِعًا غَيْرَ رَمَضَانَ مُنْذُ قَدِمَ الْمَدِيْنَةَ.

افطار نہیں فرمائیں گے اور جب چھوڑتے تو ہم خیال کرتے کہ اب آپ روزہ نہیں رکھیں گے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے مدینہ منورہ میں ماہِ رمضان کے علاوہ کبھی ایک ماہ تک مسلسل روزے نہیں رکھے۔

## ایامِ بیض کے روزے:

مطلب یہ ہے کہ حضرت رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم ۱۳ اویں' ۱۴ اویں' ۱۵ اویں تاریخ کا روزہ نہیں چھوڑا کرتے تھے۔ بلکہ حالتِ سفر میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم ایامِ بیض کے روزے رکھتے تھے۔

۲۳۵۱: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ النَّضْرِ بْنِ مُسَاوِرٍ الْمَرْوَزِيُّ قَالَ حَدَّثَنَا حَمَّادٌ عَنْ مَرْوَانَ اَبِيْ لُبَابَةَ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَصُوْمُ حَتّٰى نَقُوْلَ مَا يُرِيْدُ اَنْ يُفْطِرَ وَ يُفْطِرُ حَتّٰى نَقُوْلَ مَا يُرِيْدُ اَنْ يَصُوْمَ.

۲۳۵۱: اُم المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جب روزے رکھتے تو ہم خیال کرتے کہ اب آپ افطار نہیں فرمائیں گے اور جب آپ افطار فرماتے تو ہم خیال کرتے کہ اب آپ روزہ نہیں رکھیں گے۔

۲۳۵۲: اَخْبَرَنَا اِسْمَاعِيْلُ بْنُ مَسْعُوْدٍ عَنْ خَالِدٍ قَالَ حَدَّثَنَا سَعِيْدٌ قَالَ حَدَّثَنَا قَتَادَةُ عَنْ زُرَارَةَ بْنِ اَوْفٰى عَنْ سَعْدِ بْنِ هِشَامٍ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ لَا اَعْلَمُ نَبِيَّ اللّٰهِ ﷺ قَرَاَ الْقُرْاٰنَ كُلَّهٗ فِيْ لَيْلَةٍ وَلَا قَامَ لَيْلَةً حَتَّى الصَّبَاحِ وَلَا صَامَ شَهْرًا قَطُّ كَامِلًا غَيْرَ رَمَضَانَ.

۲۳۵۲: اُم المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ مجھے علم نہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک ہی رات میں کبھی تلاوت کے دوران قرآن پاک مکمل کیا ہو یا ساری رات عبادت فرمائی ہو یا کسی ماہ رمضان کے علاوہ پورے کے پورے روزے رکھے ہوں۔

۲۳۵۳: اَخْبَرَنَا قُتَيْبَةُ قَالَ حَدَّثَنَا حَمَّادٌ عَنْ اَيُّوْبَ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ شَقِيْقٍ قَالَ سَاَلْتُ عَائِشَةَ عَنْ صِيَامِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَتْ كَانَ يَصُوْمُ حَتّٰى نَقُوْلَ قَدْ صَامَ وَيُفْطِرُ حَتّٰى نَقُوْلَ قَدْ اَفْطَرَ وَمَا صَامَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ شَهْرًا كَامِلًا مُنْذُ قَدِمَ الْمَدِيْنَةَ اِلَّا رَمَضَانَ.

۲۳۵۳: حضرت عبداللہ بن شقیق سے روایت ہے کہ میں نے عائشہؓ سے نبیؐ کے روزوں کے بارے میں دریافت کیا۔ فرمایا: آپؐ روزے رکھتے یہاں تک کہ ہم خیال کرتے کہ اب آپ روزے ہی رکھیں گے۔ پھر افطار فرماتے تو ہم خیال کرتے کہ اب افطار ہی فرمائیں گے۔ رسول اللہؐ نے جب سے آپؐ مدینہ تشریف لائے' رمضان کے علاوہ کسی ماہ کے پورے روزے نہیں رکھے۔

۲۳۵۴: اَخْبَرَنَا الرَّبِيْعُ بْنُ سُلَيْمَانَ قَالَ حَدَّثَنَا ابْنُ وَهْبٍ قَالَ حَدَّثَنَا مُعَاوِيَةُ بْنُ صَالِحٍ اَنَّ عَبْدَاللّٰهِ ابْنَ اَبِيْ قَيْسٍ حَدَّثَهٗ اَنَّهٗ سَمِعَ عَائِشَةَ تَقُوْلُ كَانَ اَحَبُّ الشُّهُوْرِ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ اَنْ يَصُوْمَهٗ شَعْبَانُ بَلْ كَانَ يَصِلُهٗ بِرَمَضَانَ.

۲۳۵۴: حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تمام مہینوں میں روزوں کے لیے شعبان کا مہینہ پسند تھا۔ بلکہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم اس ماہ کو ماہِ رمضان کے ساتھ ملا دیا کرتے تھے۔

۲۳۵۵: اَخْبَرَنَا الرَّبِيْعُ بْنُ سُلَيْمَانَ بْنِ دَاوُدَ قَالَ حَدَّثَنَا ابْنُ وَهْبٍ قَالَ اَخْبَرَنِيْ مَالِكٌ وَ عَمْرُو بْنُ الْحٰرِثِ وَذَكَرَ آخَرَ قَبْلَهُمَا اَنَّ اَبَا النَّضْرِ حَدَّثَهُمْ عَنْ اَبِيْ سَلَمَةَ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يَصُوْمُ حَتّٰى نَقُوْلَ مَا يُفْطِرُ وَيُفْطِرُ حَتّٰى نَقُوْلَ مَا يَصُوْمُ وَمَا رَاَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ فِيْ شَهْرٍ اَكْثَرَ صِيَامًا مِنْهُ فِيْ شَعْبَانَ.

۲۳۵۵: اُم المؤمنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا روزے رکھا کرتے یہاں تک کہ ہم کہنے لگتے کہ اب آپ صلی اللہ علیہ وسلم روزے افطار ہی نہ فرمائیں گے اور میں نے نہیں دیکھا آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو کہ کسی ماہ کے ماہِ شعبان سے زیادہ روزے رکھتے۔

۲۳۵۶: اَخْبَرَنَا مَحْمُوْدُ بْنُ غَيْلَانَ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْدَاوُدَ قَالَ اَنْبَاَنَا شُعْبَةُ عَنْ مَنْصُوْرٍ قَالَ سَمِعْتُ سَالِمَ بْنَ اَبِي الْجَعْدِ عَنْ اَبِيْ سَلَمَةَ عَنْ اُمِّ سَلَمَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ كَانَ لَا يَصُوْمُ شَهْرَيْنِ مُتَتَابِعَيْنِ اِلَّا شَعْبَانَ وَرَمَضَانَ.

۲۳۵۶: حضرت اُم سلمہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کبھی دو ماہ پے در پے مسلسل روزے نہ رکھتے ماہِ شعبان کے علاوہ اور ماہِ رمضان کے (یعنی ان دو ماہ میں آپ روزوں میں تسلسل رکھتے)۔

۲۳۵۷: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْوَلِيْدِ قَالَ حَدَّثَنَا مُحَمَّدٌ قَالَ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنْ تَوْبَةَ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ اِبْرَاهِيْمَ عَنْ اَبِيْ سَلَمَةَ عَنْ اُمِّ سَلَمَةَ عَنِ النَّبِيِّ كَانَ لَا يَصُوْمُ اَنَّهُ لَمْ يَكُنْ يَصُوْمُ مِنَ السَّنَةِ شَهْرًا تَامًّا اِلَّا شَعْبَانَ وَ يَصِلُ بِهٖ رَمَضَانَ.

۲۳۵۷: حضرت اُم سلمہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ماہِ شعبان کے علاوہ کسی اور ماہ میں مسلسل روزے نہ رکھتے اور شعبان کے روزوں کو آپ ماہِ رمضان کے روزوں سے ملا دیتے تھے۔

۲۳۵۸: اَخْبَرَنَا عُبَيْدُ اللّٰهِ بْنُ سَعْدِ بْنِ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ حَدَّثَنَا اَبِيْ عَنِ ابْنِ اِسْحٰقَ قَالَ حَدَّثَنِيْ مُحَمَّدُ ابْنُ اِبْرَاهِيْمَ عَنْ اَبِيْ سَلَمَةَ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ لَمْ يَكُنْ رَسُوْلُ اللّٰهِ لِشَهْرٍ اَكْثَرَ صِيَامًا مِنْهُ لِشَعْبَانَ كَانَ يَصُوْمُهٗ اَوْ عَامَّتَهٗ.

۲۳۵۸: اُم المؤمنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کسی ماہ میں ماہِ شعبان کے علاوہ زیادہ روزے نہیں رکھتے تھے البتہ ماہِ شعبان کے زیادہ تر حصہ میں آپ روزے رکھتے۔

۲۳۵۹: اَخْبَرَنِيْ عَمْرُو بْنُ هِشَامٍ قَالَ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ سَلَمَةَ عَنِ ابْنِ اِسْحٰقَ عَنْ يَحْيَى بْنِ سَعِيْدٍ عَنْ اَبِيْ سَلَمَةَ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ يَصُوْمُ شَعْبَانَ اِلَّا قَلِيْلًا.

۲۳۵۹: اُم المؤمنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ماہِ شعبان کے روزے رکھتے البتہ کچھ دن افطار فرماتے۔

۲۳۶۰: اَخْبَرَنَا عَمْرُو بْنُ عُثْمَانَ قَالَ حَدَّثَنَا بَقِيَّةُ قَالَ حَدَّثَنَا بَحِيْرٌ عَنْ خَالِدِ بْنِ مَعْدَانَ عَنْ جُبَيْرِ ابْنِ نُفَيْرٍ اَنَّ عَائِشَةَ قَالَتْ اِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ كَانَ يَصُوْمُ شَعْبَانَ كُلَّهٗ.

۲۳۶۰: اُم المؤمنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پورے ماہِ شعبان میں روزے رکھتے تھے۔

۲۳۶۱: اَخْبَرَنَا عَمْرُو بْنُ عَلِيٍّ عَنْ عَبْدِالرَّحْمٰنِ قَالَ حَدَّثَنَا ثَابِتُ بْنُ قَيْسٍ اَبُوالْغُصْنِ شَيْخٌ مِنْ اَهْلِ الْمَدِيْنَةِ قَالَ حَدَّثَنِيْ اَبُوْسَعِيْدٍ الْمَقْبُرِيُّ قَالَ حَدَّثَنِيْ اُسَامَةُ بْنُ

۲۳۶۱: حضرت اسامہ بن زیدؓ سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہؐ سے عرض کیا میں آپ کو ماہِ شعبان کے علاوہ کسی اور ماہ میں اس طرح روزے رکھتا ہوئے نہیں دیکھتا۔ آپؐ نے ارشاد فرمایا:

زَيْدٍ قَالَ قُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ لَمْ اَرَكَ تَصُوْمُ شَهْرًا مِنَ الشُّهُوْرِ مَا تَصُوْمُ مِنْ شَعْبَانَ قَالَ ذٰلِكَ شَهْرٌ يَغْفُلُ النَّاسُ عَنْهُ بَيْنَ رَجَبٍ وَ رَمَضَانَ وَهُوَ شَهْرٌ تُرْفَعُ فِيْهِ الْاَعْمَالُ اِلٰى رَبِّ الْعَالَمِيْنَ فَاُحِبُّ اَنْ يُرْفَعَ عَمَلِيْ وَاَنَا صَائِمٌ.

یہ مہینہ وہ ہے کہ جس کی برکت (اور عظمت) سے لوگ غافل ہیں اور ماہِ رجب اور ماہ رمضان کے درمیان یہ وہ مہینہ ہے کہ جس میں انسان کے اعمال اللہ کے پاس اٹھائے جاتے ہیں اور میری خواہش ہے کہ جس وقت میرا عمل پیش ہو میں روزہ سے ہوں۔

۲۳۶۲: اَخْبَرَنَا عَمْرُو بْنُ عَلِيٍّ عَنْ عَبْدِالرَّحْمٰنِ قَالَ حَدَّثَنَا ثَابِتُ بْنُ قَيْسٍ اَبُوالْغُصْنِ شَيْخٌ مِنْ اَهْلِ الْمَدِيْنَةِ قَالَ حَدَّثَنِيْ اَبُوْسَعِيْدِ الْمُقْبُرِيُّ قَالَ حَدَّثَنِيْ اُسَامَةُ بْنُ زَيْدٍ قَالَ قُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنَّكَ تَصُوْمُ حَتّٰى لَا تَكَادَ تُفْطِرُ وَ تُفْطِرُ حَتّٰى لَا تَكَادَ اَنْ تَصُوْمَ اِلَّا يَوْمَيْنِ اِنْ دَخَلَا فِيْ صِيَامِكَ وَ اِلَّا صُمْتَهُمَا قَالَ اَيُّ يَوْمَيْنِ قُلْتُ يَوْمَ الْاِثْنَيْنِ وَيَوْمَ الْخَمِيْسِ قَالَ ذَانِكَ يَوْمَانِ تُعْرَضُ فِيْهِمَا الْاَعْمَالُ عَلٰى رَبِّ الْعَالَمِيْنَ فَاُحِبُّ اَنْ يُعْرَضَ عَمَلِيْ وَاَنَا صَائِمٌ.

۲۳۶۲: حضرت اسامہ بن زید رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے عرض کیا یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم آپ جب روزے رکھتے ہیں تو اس قدر رکھتے ہیں کہ یوں لگتا ہے اب افطار نہ فرمائیں گے اور جب افطار فرماتے ہیں تو لگتا ہے کہ کبھی روزے نہیں رکھیں گے اور جب آپ افطار فرماتے ہیں تو یوں لگتا ہے کہ دو دن کے علاوہ روزے نہیں رکھیں گے اگر وہ دو دن آپ کے روزوں میں آ جائیں تو بہتر ہے۔ نہیں تو آپ ان میں بھی روزہ رکھ لیتے ہیں۔ یہ سن کر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے دریافت فرمایا: کون سے؟ میں نے کہا پیر اور جمعرات۔ فرمایا یہ وہ دن ہیں جن میں بندوں کے اعمال بارگاہِ خداوندی میں پیش کئے جاتے ہیں اور میری خواہش ہے کہ جب میرے اعمال پیش ہوں تو میں روزہ سے ہوں۔

۲۳۶۳: اَخْبَرَنَا اَحْمَدُ بْنُ سُلَيْمَانَ قَالَ حَدَّثَنَا زَيْدُ بْنُ الْحُبَابِ اَخْبَرَنِيْ ثَابِتُ بْنُ قَيْسٍ الْغِفَارِيُّ قَالَ حَدَّثَنِيْ اَبُوْسَعِيْدِ الْمُقْبُرِيُّ قَالَ حَدَّثَنِيْ اَبُوْهُرَيْرَةَ عَنْ اُسَامَةَ بْنِ زَيْدٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ كَانَ يَسْرُدُ الصَّوْمَ فَيُقَالُ لَا يُفْطِرُ وَ يُفْطِرُ فَيُقَالُ لَا يَصُوْمُ.

۲۳۶۳: حضرت اسامہ بن زید رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم برابر روزے رکھا کرتے۔ پس لوگ کہتے اب افطار نہیں ہوں گے پھر جب افطار فرماتے تو لوگ کہتے کہ اب روزے نہیں رکھیں گے۔

۲۳۶۴: اَخْبَرَنَا عَمْرُو بْنُ عُثْمَانَ عَنْ بَقِيَّةَ قَالَ حَدَّثَنَا بَحِيْرٌ عَنْ خَالِدِ بْنِ مَعْدَانَ عَنْ جُبَيْرِ بْنِ نُفَيْرٍ اَنَّ عَائِشَةَ قَالَتْ اِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ كَانَ يَتَحَرّٰى صِيَامَ الْاِثْنَيْنِ وَالْخَمِيْسِ.

۲۳۶۴: اُمّ المؤمنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پیر اور جمعرات کے دن کے روزے کا (خاص) خیال فرماتے تھے۔

۲۳۶۵: اَخْبَرَنَا عَمْرُو بْنُ عَلِيٍّ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُاللّٰهِ ابْنُ دَاوُدَ قَالَ اَخْبَرَنِيْ ثَوْرٌ عَنْ خَالِدِ بْنِ مَعْدَانَ عَنْ رَبِيْعَةَ الْجُرَشِيِّ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ

۲۳۶۵: اُمّ المؤمنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پیر اور جمعرات کے دن کے روزے کا (خاص) خیال فرماتے

يَتَحَرَّى يَوْمَ الْإِثْنَيْنِ وَالْخَمِيسِ.

تھے۔

۲۳۶۶: أَخْبَرَنَا إِسْحٰقُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ قَالَ أَنْبَأَنَا عُبَيْدُاللّٰهِ بْنُ سَعِيدٍ الْأُمَوِيُّ قَالَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنْ ثَوْرٍ عَنْ خَالِدِ بْنِ مَعْدَانَ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ كَانَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَتَحَرَّى الْإِثْنَيْنِ وَالْخَمِيسَ.

۲۳۶۶: اُمّ المؤمنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پیر اور جمعرات کے دن کے روزے کا (خاص) خیال فرماتے تھے۔

۲۳۶۷: أَخْبَرَنَا أَحْمَدُ بْنُ سُلَيْمَانَ قَالَ حَدَّثَنَا أَبُودَاوُدَ عَنْ سُفْيَانَ عَنْ مَنْصُورٍ عَنْ خَالِدِ بْنِ سَعِيدٍ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ كَانَ رَسُولُ اللّٰهِ يَتَحَرَّى يَوْمَ الْإِثْنَيْنِ وَالْخَمِيسِ.

۲۳۶۷: اُم المؤمنین حضرت عائشہ ؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پیر اور جمعرات کے دن کا خیال (خاص اہتمام) فرمایا کرتے تھے۔

۲۳۶۸: أَخْبَرَنَا إِسْحٰقُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ بْنِ حَبِيبِ ابْنِ الشَّهِيدِ قَالَ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ يَمَانٍ عَنْ سُفْيَانَ عَنْ عَاصِمٍ عَنِ الْمُسَيَّبِ بْنِ رَافِعٍ عَنْ سَوَاءٍ الْخُزَاعِيِّ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ كَانَ النَّبِيُّ ﷺ يَصُومُ الْإِثْنَيْنِ وَالْخَمِيسَ.

۲۳۶۸: حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پیر اور جمعرات کا روزہ رکھا کرتے تھے۔

۲۳۶۹: أَخْبَرَنِي أَبُوبَكْرِ بْنُ عَلِيٍّ قَالَ حَدَّثَنَا أَبُو نَصْرٍ التَّمَّارُ قَالَ حَدَّثَنَا حَمَّادُ بْنُ سَلَمَةَ عَنْ عَاصِمٍ عَنْ سَوَاءٍ عَنْ أُمِّ سَلَمَةَ قَالَتْ كَانَ رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ يَصُومُ مِنْ كُلِّ شَهْرٍ ثَلَاثَةَ أَيَّامٍ الْإِثْنَيْنِ وَالْخَمِيسَ مِنْ هٰذِهِ الْجُمُعَةِ وَالْإِثْنَيْنِ مِنَ الْمُقْبِلَةِ.

۲۳۶۹: حضرت اُمّ سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہر ماہ تین روزے رکھا کرتے تھے ایک تو ہفتہ میں پیر اور جمعرات کو اور دوسرے ہفتہ کے پیر کو۔

۲۳۷۰: أَخْبَرَنِي زَكَرِيَّا بْنُ يَحْيَى قَالَ حَدَّثَنَا إِسْحٰقُ قَالَ أَنْبَأَنَا النَّضْرُ قَالَ أَنْبَأَنَا حَمَّادٌ عَنْ عَاصِمِ بْنِ أَبِي النَّجُودِ عَنْ سَوَاءٍ عَنْ حَفْصَةَ قَالَتْ كَانَ رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ يَصُومُ مِنْ كُلِّ شَهْرٍ يَوْمَ الْخَمِيسِ وَيَوْمَ الْإِثْنَيْنِ وَمِنَ الْجُمُعَةِ الثَّانِيَةِ يَوْمَ الْإِثْنَيْنِ.

۲۳۷۰: اُمّ المؤمنین حضرت حفصہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہر ماہ کی پیر اور جمعرات کو روزہ رکھتے تھے پھر دوسرے ہفتہ کے پیر کو روزہ رکھتے تھے۔

۲۳۷۱: أَخْبَرَنَا الْقَاسِمُ بْنُ زَكَرِيَّا بْنِ دِينَارٍ قَالَ حَدَّثَنَا حُسَيْنٌ عَنْ زَائِدَةَ عَنْ عَاصِمٍ عَنِ الْمُسَيَّبِ عَنْ حَفْصَةَ قَالَتْ كَانَ رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ إِذَا أَخَذَ مَضْجَعَهُ جَعَلَ كَفَّهُ الْيُمْنٰى تَحْتَ خَدِّهِ الْأَيْمَنِ وَكَانَ يَصُومُ الْإِثْنَيْنِ وَالْخَمِيسَ.

۲۳۷۱: اُمّ المؤمنین حضرت حفصہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جب سوتے تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم اپنی دائیں طرف کی ہتھیلی کو دائیں رخسار مبارک کے نیچے رکھتے اور پیر اور جمعرات کا روزہ رکھتے تھے۔

۲۳۷۲: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَلِيِّ بْنِ الْحَسَنِ بْنِ شَقِيْقٍ قَالَ اَبِیْ اَنْبَاَنَا اَبُوْ حَمْزَةَ عَنْ عَاصِمٍ عَنْ زِرٍّ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ مَسْعُوْدٍ قَالَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يَصُوْمُ ثَلَاثَةَ اَيَّامٍ مِنْ غُرَّةِ كُلِّ شَهْرٍ وَقَلَّمَا يُفْطِرُ يَوْمَ الْجُمُعَةِ۔

۲۳۷۲: حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ ہر ماہ میں شروع سے (یعنی مہینہ کی پہلی تاریخ سے) تین روزے رکھا کرتے اور آپ جمعہ کے روزہ کم افطار کرتے (یعنی جمعہ کے دن زیادہ تر روزہ رکھا کرتے)

۲۳۷۳: اَخْبَرَنَا زَكَرِيَّا بْنُ يَحْيٰى قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْ كَامِلٍ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْعَوَانَةَ عَنْ عَاصِمِ بْنِ بَهْدَلَةَ عَنْ رَجُلٍ عَنِ الْاَسْوَدِ بْنِ هِلَالٍ عَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ قَالَ اَمَرَنِیْ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ بِرَكْعَتَیِ الضُّحٰى وَاَنْ لَا اَنَامَ اِلَّا عَلٰى وِتْرٍ وَصِيَامِ ثَلَاثَةِ اَيَّامٍ مِنَ الشَّهْرِ۔

۲۳۷۳: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے نماز چاشت کی دو رکعت پڑھنے کا حکم دیا اور ارشاد فرمایا تم لوگ اُس وقت تک نہ سویا کرو جب تک کہ نمازِ وتر نہ پڑھ لو اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہر ماہ تین روزے رکھنے کا حکم دیا۔

۲۳۷۴: اَخْبَرَنَا قُتَيْبَةُ قَالَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنْ عُبَيْدِ اللّٰهِ اَنَّهٗ سَمِعَ ابْنَ عَبَّاسٍ وَسُئِلَ عَنْ صِيَامِ عَاشُوْرَاءَ قَالَ مَا عَلِمْتُ النَّبِیَّ صَامَ يَوْمًا يَتَحَرّٰى فَضْلَهٗ عَلَى الْاَيَّامِ اِلَّا هٰذَا الْيَوْمَ يَعْنِیْ شَهْرَ رَمَضَانَ وَيَوْمَ عَاشُوْرَاءَ۔

۲۳۷۴: حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ابن عباس رضی اللہ عنہما سے کسی نے دریافت کیا کہ عاشورہ کے روزے کے بارے میں کیا رائے ہے؟ فرمایا مجھے اس کا علم نہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے اس دن کے علاوہ کسی اور دن کا روزہ اور دنوں کے مقابلہ میں بہتر سمجھ کر رکھا ہو یعنی ماہِ رمضان اور عاشورہ کے دن کا۔

۲۳۷۵: اَخْبَرَنَا قُتَيْبَةُ عَنْ سُفْيَانَ عَنِ الزُّهْرِیِّ عَنْ حُمَيْدِ بْنِ عَبْدِالرَّحْمٰنِ بْنِ عَوْفٍ قَالَ سَمِعْتُ مُعَاوِيَةَ يَوْمَ عَاشُوْرَاءَ وَهُوَ عَلَى الْمِنْبَرِ يَقُوْلُ يَا اَهْلَ الْمَدِيْنَةِ اَيْنَ عُلَمَاؤُكُمْ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ فِیْ هٰذَا الْيَوْمِ اِنِّیْ صَائِمٌ فَمَنْ شَاءَ اَنْ يَصُوْمَ فَلْيَصُمْ۔

۲۳۷۵: حضرت حمید بن عبدالرحمن رحمہ اللہ سے روایت ہے کہ میں نے معاویہ سے سنا' جبکہ وہ عاشورہ کے دن منبر پر تھے اور فرما رہے تھے کہ اے اہل مدینہ! تمہارے علماء کہاں ہیں؟ میں نے رسول اللہ ﷺ سے سنا آپ صلی اللہ علیہ وسلم آج کے دن فرماتے تھے میں روزہ سے ہوں جس کا دل چاہے وہ روزہ رکھ لے۔

۲۳۷۶: اَخْبَرَنِیْ زَكَرِيَّا بْنُ يَحْيٰى قَالَ حَدَّثَنَا شَيْبَانُ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْ عَوَانَةَ عَنِ الْحُرِّ بْنِ صَيَّاحٍ عَنْ هُنَيْدَةَ بْنِ خَالِدٍ عَنِ امْرَاَتِهٖ قَالَتْ حَدَّثَتْنِیْ بَعْضُ نِسَاءِ النَّبِیِّ ﷺ اَنَّ النَّبِیَّ كَانَ يَصُوْمُ يَوْمَ عَاشُوْرَاءَ وَتِسْعًا مِنْ ذِی الْحِجَّةِ وَثَلَاثَةَ اَيَّامٍ مِنَ الشَّهْرِ اَوَّلَ اثْنَيْنِ مِنَ الشَّهْرِ وَخَمِيْسَيْنِ۔

۲۳۷۶: حضرت ہنیدہ بن خالد رحمہ اللہ سے روایت ہے کہ انہوں نے اپنی اہلیہ سے سنا' انہوں نے کہا کہ مجھ سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ایک زوجہ رضی اللہ عنہا نے بیان کیا کہ آپ عاشورہ کے دن کا روزہ رکھا کرتے تھے اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم ماہِ ذی الحجہ کے نو دن میں اور ہر ماہ کے تین دن میں ایک پہلے پیر اور دو جمعرات کو (روزہ رکھتے تھے)۔

## ۱۲۱۷: باب ذِكْرُ الْاِخْتِلَافِ عَلٰى عَطَاءٍ فِیْ

## باب: زیر نظر حدیث مبارکہ میں

## الْخَبَرِ فِيهِ

## عطاء راوی پر اختلاف

۲۳۷۷: أَخْبَرَنِي حَاجِبُ بْنُ سُلَيْمَانَ قَالَ حَدَّثَنَا الْحٰرِثُ بْنُ عَطِيَّةَ قَالَ حَدَّثَنَا الْأَوْزَاعِيُّ عَنْ عَطَاءِ ابْنِ أَبِي رَبَاحٍ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عُمَرَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ مَنْ صَامَ الْأَبَدَ فَلَا صَامَ.

۲۳۷۷: حضرت عبداللہ بن عمرؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: جس شخص نے ہمیشہ روزہ رکھا تو اس نے روزہ نہیں رکھا۔

۲۳۷۸: حَدَّثَنَا عِيسَى بْنُ مُسَاوِرٍ عَنِ الْوَلِيْدِ قَالَ حَدَّثَنَا الْأَوْزَاعِيُّ قَالَ أَخْبَرَنِي عَطَاءٌ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ ح وَأَنْبَأَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ قَالَ حَدَّثَنِي الْوَلِيْدُ عَنِ الْأَوْزَاعِيِّ قَالَ حَدَّثَنَا عَطَاءٌ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عُمَرَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ مَنْ صَامَ الْأَبَدَ فَلَا صَامَ وَلَا أَفْطَرَ.

۲۳۷۸: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: جو شخص ہمیشہ روزہ رکھے تو اس شخص نے نہ روزہ رکھا اور نہ ہی افطار کیا۔

۲۳۷۹: أَخْبَرَنَا الْعَبَّاسُ بْنُ الْوَلِيْدِ قَالَ حَدَّثَنَا أَبِي وَعُقْبَةُ عَنِ الْأَوْزَاعِيِّ قَالَ حَدَّثَنِي عَطَاءٌ قَالَ حَدَّثَنِي مَنْ سَمِعَ ابْنَ عُمَرَ يَقُوْلُ قَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَنْ صَامَ الْأَبَدَ فَلَا صَامَ.

۲۳۷۹: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: جو شخص ہمیشہ روزہ رکھے تو اس نے نہ تو روزہ رکھا نہ ہی افطار کیا۔

۲۳۸۰: أَخْبَرَنَا إِسْمَاعِيْلُ بْنُ يَعْقُوْبَ قَالَ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ مُوْسٰى قَالَ حَدَّثَنَا أَبِي عَنِ الْأَوْزَاعِيِّ عَنْ عَطَاءٍ قَالَ حَدَّثَنِي مَنْ سَمِعَ ابْنَ عُمَرَ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَنْ صَامَ الْأَبَدَ فَلَا صَامَ.

۲۳۸۰: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: جو شخص ہمیشہ روزہ رکھے تو اس نے نہ تو روزہ رکھا نہ ہی افطار کیا۔

۲۳۸۱: أَخْبَرَنَا أَحْمَدُ بْنُ إِبْرَاهِيْمَ بْنِ مُحَمَّدٍ قَالَ حَدَّثَنَا ابْنُ عَائِذٍ قَالَ حَدَّثَنَا يَحْيٰى عَنِ الْأَوْزَاعِيِّ عَنْ عَطَاءٍ أَنَّهُ حَدَّثَهُ قَالَ حَدَّثَنِي مَنْ سَمِعَ عَبْدَاللّٰهِ بْنَ عَمْرِو بْنِ الْعَاصِ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ صَامَ الْأَبَدَ فَلَا صَامَ وَلَا أَفْطَرَ.

۲۳۸۱: حضرت عبداللہ بن عمرو بن عاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: جو شخص ہمیشہ روزہ رکھے تو اس نے نہ تو روزہ رکھا نہ ہی افطار کیا۔

۲۳۸۲: أَخْبَرَنِي إِبْرَاهِيْمُ بْنُ الْحَسَنِ قَالَ حَدَّثَنَا حَجَّاجُ بْنُ مُحَمَّدٍ قَالَ قَالَ ابْنُ جُرَيْجٍ سَمِعْتُ عَطَاءً أَنَّ أَبَا الْعَبَّاسِ الشَّاعِرَ أَخْبَرَهُ أَنَّهُ سَمِعَ عَبْدَاللّٰهِ بْنَ

۲۳۸۲: حضرت عبداللہ بن عمرو بن عاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو اطلاع پہنچی کہ میں ہمیشہ روزے رکھتا ہوں پھر حدیث نقل کی۔ عطاء راوی نے بیان

عَمْرِو بْنِ الْعَاصِ قَالَ بَلَغَ النَّبِيَّ ﷺ اَنِّيْ اَصُوْمُ اَسْرُدُ الصَّوْمَ وَسَاقَ الْحَدِيْثَ قَالَ قَالَ عَطَاءٌ لَا اَدْرِيْ كَيْفَ ذَكَرَ صِيَامَ الْاَبَدِ لَاصَامَ مَنْ صَامَ الْاَبَدَ.

کیا کہ مجھے یہ بات یاد اور محفوظ نہیں لیکن اس قدر تو (بہرحال) یاد ہے کہ اس طریقہ سے کہا: جس شخص نے ہمیشہ روزے رکھے گویا اُس شخص نے روزے رکھے ہی نہیں۔

## مستقل (مسلسل) روزہ رکھنا:

حاصل حدیث شریف یہ ہے کہ یہ بات مناسب نہیں کہ انسان مستقل بارہ مہینہ روزہ ہی رکھتا رہے بلکہ کبھی روزہ رکھے اور کبھی چھوڑ دے (ماہ رمضان میں تو پورے ہی مسلسل روزے رکھے) اور جو شخص رمضان کے علاوہ مستقل روزے ہی رکھتا رہے تو گویا وہ شخص بھوک پیاس کے برداشت کرنے کا عادی ہوگیا اور روزہ رکھنے سے جو مقصد تھا وہ فوت ہوگیا۔ دراصل انسان کو خواہش نفس کے چھوڑنے کا اجر وثواب اسی وقت ہوتا ہے کہ جس وقت خواہش استعمال بھی موجود ہو اور اپنے نفس کو بلاوجہ مشقت اور تکلیف کے برداشت کرنے کا عادی بنالینا کوئی اچھی بات نہیں ہے۔

## ۱۲۱۸: باب النَّهْيُ عَنْ صِيَامِ الدَّهْرِ وَذِكْرُ الْاِخْتِلَافِ عَلٰى مُطَرِّفِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ فِي الْخَبَرِ فِيْهِ

## باب: ہمیشہ روزہ رکھنے کی ممانعت

۲۳۸۳: اَخْبَرَنَا عَلِيُّ بْنُ حُجْرٍ قَالَ اَنْبَاَنَا اِسْمٰعِيْلُ عَنِ الْجُرَيْرِيِّ عَنْ يَزِيْدَ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ الشِّخِّيْرِ عَنْ اَخِيْهِ مُطَرِّفٍ عَنْ عِمْرَانَ قَالَ قِيْلَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ اِنَّ فُلَانًا لَا يُفْطِرُ نَهَارًا الدَّهْرَ قَالَ لَاصَامَ وَلَا اَفْطَرَ.

۲۳۸۳: حضرت عمران سے روایت ہے کہ لوگوں نے عرض کیا یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! فلاں شخص کبھی افطار نہیں کرتا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: اس نے نہ تو روزہ رکھا اور نہ افطار کیا۔

۲۳۸۴: اَخْبَرَنِيْ عَمْرُو بْنُ هِشَامٍ قَالَ حَدَّثَنَا مَخْلَدٌ عَنِ الْاَوْزَاعِيِّ عَنْ قَتَادَةَ عَنْ مُطَرِّفِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ الشِّخِّيْرِ اَخْبَرَنِيْ اَبِيْ اَنَّهُ سَمِعَ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ وَذُكِرَ عِنْدَهُ رَجُلٌ يَصُوْمُ الدَّهْرَ قَالَ لَا صَامَ وَلَا اَفْطَرَ.

۲۳۸۴: حضرت عبداللہ بن شخیر ؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ کے سامنے ایک آدمی کا تذکرہ ہوا جو ہمیشہ روزے رکھتا تھا۔ آپؐ نے فرمایا کہ نہ تو اس نے روزہ رکھا اور نہ ہی افطار کیا۔

۲۳۸۵: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰى قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْدَاوُدَ قَالَ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنْ قَتَادَةَ قَالَ سَمِعْتُ مُطَرِّفَ بْنَ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ الشِّخِّيْرِ يُحَدِّثُ عَنْ اَبِيْهِ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ فِيْ صَوْمِ الدَّهْرِ لَا صَامَ وَلَا اَفْطَرَ.

۲۳۸۵: حضرت عبداللہ بن شخیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمیشہ مستقل روزہ رکھنے کے بارے میں ارشاد فرمایا: نہ تو وہ روزہ ہے اور نہ افطار ہے۔

تشریح ☆ اسلام دین فطرت ہے۔ انسان پر جس طرح حقوق اللہ ہیں' اسی طرح حقوق العباد کا معاملہ ہے۔ ان دونوں کو اعتدال وقسط کے ساتھ پورا کیا جانا چاہیے۔ یہی اسلام کا مقصود ہے۔ سیرتِ نبوی سے بآسانی یہ نتیجہ اخذ کیا جا سکتا ہے کہ آپ ﷺ نے ان تقاضوں کو نہایت معتدل طریقہ سے اور راہِ اعتدال پر رہتے ہوئے پورا کیا۔ اِس لیے کسی بھی دینی و دینی معاملے میں افراط وتفریط سے بچتے ہوئے درمیانی راہ ہی اپنانی چاہیے۔ (جاتحی)

## ١٢١٩: باب ذِكْرُ الْاِخْتِلَافِ عَلٰى غَيْلَانَ بْنِ جَرِيْرٍ فِيْهِ

## باب: زیر نظر حدیث مبارکہ میں راوی غیلان پر اختلاف

٢٣٨٦: اَخْبَرَنِىْ هٰرُوْنُ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ قَالَ حَدَّثَنَا الْحَسَنُ بْنُ مُوْسٰى قَالَ اَنْبَاَنَا اَبُوْهِلَالٍ قَالَ حَدَّثَنَا غَيْلَانُ وَهُوَ ابْنُ جَرِيْرٍ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُاللّٰهِ وَهُوَ ابْنُ مَعْبَدِالزِّمَّانِيُّ عَنْ اَبِىْ قَتَادَةَ عَنْ عُمَرَ قَالَ كُنَّا مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَمَرَرْنَا بِرَجُلٍ فَقَالُوْا يَا نَبِيَّ اللّٰهِ هٰذَا لَا يُفْطِرُ مُنْذُ كَذَا وَكَذَا فَقَالَ لَاصَامَ وَلَا اَفْطَرَ۔

٢٣٨٦: حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ہم رسول اللہ ﷺ کے ساتھ تھے کہ ایک شخص ہمارے پاس سے گزرا۔ لوگوں نے عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ یہ شخص اتنے زمانہ سے افطار نہیں کرتا۔ آپؐ نے ارشاد فرمایا نہ تو اس نے روزہ رکھا اور نہ افطار کیا (یعنی ایسا شخص روزہ کے ثواب سے محروم ہے کیونکہ بھوک' پیاس اُس کی عادت بن گئی ہے)۔

٢٣٨٧: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ قَالَ حَدَّثَنَا مُحَمَّدٌ قَالَ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنْ غَيْلَانَ اَنَّهٗ سَمِعَ عَبْدَاللّٰهِ بْنَ مَعْبَدِ الزِّمَّانِيَّ عَنْ اَبِىْ قَتَادَةَ رَضِىَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ سُئِلَ عَنْ صَوْمِهٖ فَغَضِبَ فَقَالَ عُمَرُ رَضِيْنَا بِاللّٰهِ رَبًّا وَّبِالْاِسْلَامِ دِيْنًا وَّ بِمُحَمَّدٍ رَسُوْلًا وَسُئِلَ عَمَّنْ صَامَ الدَّهْرَ فَقَالَ لَا صَامَ وَلَا اَفْطَرَ اَوْمَا صَامَ وَمَا اَفْطَرَ۔

٢٣٨٧: حضرت ابوقتادہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک شخص نے رسول اللہؐ سے پوچھا' آپؐ کس قدر روزے رکھتے ہیں؟ آپؐ نے اس سوال پر ناراضگی کا اظہار فرمایا۔ پس عمر رضی اللہ عنہ نے عرض کیا ہم اللہ کے معبود برحق ہونے' اسلام کے دین ہونے اور رسول اللہ ﷺ کے رسول ہونے پر راضی ہیں۔ پھر آپؐ سے دریافت کیا گیا کہ ہمیشہ روزے رکھنا کیسا ہے؟ فرمایا: جو اس طرح کرے تو (گویا کہ) اُس نے نہ روزہ رکھا اور نہ ہی افطار کیا۔

## ١٢٢٠: باب سَرْدُ الصِّيَامِ

## باب: پے در پے روزے رکھنا

٢٣٨٨: اَخْبَرَنَا يَحْيَى بْنُ حَبِيْبِ بْنِ عَرَبِيٍّ قَالَ حَدَّثَنَا حَمَّادٌ عَنْ هِشَامٍ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ عَائِشَةَ اَنَّ حَمْزَةَ بْنَ عَمْرٍو الْاَسْلَمِيَّ سَاَلَ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ فَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنِّيْ رَجُلٌ اَسْرُدُ الصَّوْمَ اَفَاَصُوْمُ فِى السَّفَرِ قَالَ صُمْ اِنْ شِئْتَ اَوْ اَفْطِرْ اِنْ شِئْتَ۔

٢٣٨٨: حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ حضرت حمزہ بن عمرو اسلمی رضی اللہ عنہ نے رسول اللہ ﷺ سے دریافت فرمایا: میں ہمیشہ روزے رکھتا ہوں کیا دورانِ سفر بھی روزے رکھ لوں؟ آپؐ نے ارشاد فرمایا: اگر تمہارا دل چاہے تو تم روزہ رکھ لو اور چاہو تو افطار کر لو۔

## ۱۲۲۱: باب صَوْمُ ثُلُثَي الدَّهْرِ وَذِكْرُ اخْتِلَافِ النَّاقِلِيْنَ لِلْخَبَرِ فِيْ ذٰلِكَ

## باب: دو دن روزہ رکھنا اور ایک دن ناغہ کرنا

۲۳۸۹: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُالرَّحْمٰنِ قَالَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنِ الْاَعْمَشِ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ عَنْ اَبِيْ عَمَّارٍ عَنْ عَمْرِو بْنِ شُرَحْبِيْلَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ عَنْ رَجُلٍ مِّنْ اَصْحَابِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ قِيْلَ لِلنَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رَجُلٌ يَصُوْمُ الدَّهْرَ قَالَ وَدِدْتُ اَنَّهٗ لَمْ يَطْعَمِ الدَّهْرَ قَالُوْا فَثُلُثَيْهِ قَالَ اَكْثَرَ قَالُوْا فَنِصْفَهٗ قَالَ اَكْثَرَ ثُمَّ قَالَ اَلَا اُخْبِرُكُمْ بِمَا يُذْهِبُ وَحَرَ الصَّدْرِ صَوْمُ ثَلَاثَةِ اَيَّامٍ مِّنْ كُلِّ شَهْرٍ۔

۲۳۸۹: حضرت عمرو بن شرحبیل رضی اللہ عنہ ایک صحابی سے نقل کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے ایک آدمی کا ذکر کیا گیا جو ہمیشہ روزے رکھتا تھا۔ آپ نے فرمایا اس سے افضل یہ تھا کہ وہ آدمی کچھ نہ کھاتا۔ اس پر لوگوں نے عرض کیا: اگر وہ شخص دو دن روزے رکھے اور ایک دن روزہ چھوڑ دے؟ فرمایا: یہ بھی زیادہ ہے۔ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے عرض کیا اگر ایک دن روزہ چھوڑ دے؟ فرمایا: یہ بھی زیادہ ہے پھر ارشاد فرمایا: تم کو میں اس قسم کا عمل نہ بتلا دوں کہ جس سے قلب کے وسوسے زائل ہو جائیں وہ یہ کہ ہر ماہ تین دن کے روزے رکھ لینا۔

### روحانی علاج:

مطلب یہ ہے کہ وہ آدمی جب ہمیشہ روزہ دار رہتا ہے تو وہ شخص رات میں کیوں کھاتا ہے؟ اور یہ جملہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے بطور ناپسندیدگی کے فرمایا حاصل یہ ہے کہ ہر مہینہ میں تین دن روزہ رکھنے سے دل کے امراض حسد اور کینہ وغیرہ کا علاج ہو جاتا ہے۔

۲۳۹۰: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْعَلَاءِ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْمُعَاوِيَةَ قَالَ حَدَّثَنَا الْاَعْمَشُ عَنْ اَبِيْ عَمَّارٍ عَنْ عَمْرِو بْنِ شُرَحْبِيْلٍ قَالَ اَتَى رَسُوْلَ اللّٰهِ رَجُلٌ فَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ مَا تَقُوْلُ فِيْ رَجُلٍ صَامَ الدَّهْرَ كُلَّهٗ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ وَدِدْتُ اَنَّهٗ لَمْ يَطْعَمِ الدَّهْرَ شَيْئًا قَالَ فَثُلُثَيْهِ قَالَ اَكْثَرَ قَالَ فَنِصْفَهٗ قَالَ اَكْثَرَ قَالَ اَفَلَا اُخْبِرُكُمْ بِمَا يُذْهِبُ وَحَرَ الصَّدْرِ قَالُوْا بَلٰى قَالَ صِيَامُ ثَلَاثَةِ اَيَّامٍ مِّنْ كُلِّ شَهْرٍ۔

۲۳۹۰: اس حدیث مبارکہ کا ترجمہ وہی ہے جو گزشتہ حدیث میں گزرا۔ اس حدیث میں (اتنا اضافہ) ہے کہ ایک آدمی خدمت نبوی صلی اللہ علیہ وسلم میں حاضر ہوا اور عرض کیا آپ کیا فرماتے ہیں اس شخص کے متعلق جو ہمیشہ رکھنے والا ہو۔

۲۳۹۱: اَخْبَرَنَا قُتَيْبَةُ قَالَ حَدَّثَنَا حَمَّادٌ عَنْ غَيْلَانَ ابْنِ جَرِيْرٍ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ مَعْبَدٍ الزِّمَّانِيِّ عَنْ اَبِيْ قَتَادَةَ قَالَ عُمَرُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ كَيْفَ بِمَنْ يَصُوْمُ الدَّهْرَ كُلَّهٗ قَالَ

۲۳۹۱: حضرت ابوقتادہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے عرض کیا یا رسول اللہ! ہمیشہ روزہ رکھنا کیسا ہے؟ فرمایا: نہ تو وہ روزہ ہے نہ افطار۔ پھر انہوں نے عرض کیا یا رسول اللہ! جو

لَاصَامَ وَلَا اَفْطَرَ اَوْلَمْ يَصُمْ وَلَمْ يُفْطِرْ قَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ كَيْفَ بِمَنْ يَصُوْمُ يَوْمَيْنِ وَ يُفْطِرُ يَوْمًا قَالَ اَوْ يُطِيْقُ ذٰلِكَ اَحَدٌ قَالَ فَكَيْفَ بِمَنْ يَصُوْمُ يَوْمًا وَيُفْطِرُ يَوْمًا قَالَ ذٰلِكَ صَوْمُ دَاوٗدَ عَلَيْهِ السَّلَامُ قَالَ فَكَيْفَ بِمَنْ يَصُوْمُ يَوْمًا وَيُفْطِرُ يَوْمَيْنِ قَالَ وَدِدْتُ اَنِّيْ اُطِيْقُ ذٰلِكَ قَالَ ثُمَّ قَالَ ثَلَاثٌ مِّنْ كُلِّ شَهْرٍ وَرَمَضَانُ اِلٰى رَمَضَانَ هٰذَا صِيَامُ الدَّهْرِ كُلِّهٖ.

شخص دو دن روزہ رکھے اور ایک روز افطار کرے؟ فرمایا اس کی طاقت کس میں ہے۔ پھر مزید فرمایا کہ جو شخص ایک دن روزہ رکھے اور ایک دن افطار کرے۔ یہ داؤد علیہ السلام کا روزہ ہے۔ پھر عرض کیا گیا جو ایک دن روزہ رکھے اور دو دن افطار کرے؟ ارشاد فرمایا: میری خواہش ہے کہ میں اس کی طاقت رکھوں۔ پھر آپ نے فرمایا ہر ماہ میں تین روزے رکھنا اور رمضان کے روزے رکھنا ہمیشہ روزے رکھنے کے برابر ہے۔

## ۱۲۲۲: باب صَوْمُ يَوْمٍ وَاِفْطَارُ يَوْمٍ وَذِكْرُ اخْتِلَافِ اَلْفَاظِ النَّاقِلِيْنَ فِيْ ذٰلِكَ لِخَبَرِ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عُمَرَ فِيْهِ

## باب: ایک دن روزہ رکھنا اور ایک دن افطار کرنا کیسا ہے؟

۲۳۹۲: قَالَ وَفِيْمَا قَرَاَ عَلَيْنَا اَحْمَدُ بْنُ مَنِيْعٍ قَالَ حَدَّثَنَا هُشَيْمٌ قَالَ اَنْبَاَنَا حُصَيْنٌ وَمُغِيْرَةُ عَنْ مُجَاهِدٍ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عَمْرٍو قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ اَفْضَلُ الصِّيَامِ صِيَامُ دَاوٗدَ عَلَيْهِ السَّلَامُ كَانَ يَصُوْمُ يَوْمًا وَيُفْطِرُ يَوْمًا.

۲۳۹۲: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: بہترین روزہ حضرت داؤد علیہ السلام کا ہے کہ وہ ایک دن روزہ رکھتے اور ایک دن افطار فرماتے۔

۲۳۹۳: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ مَعْمَرٍ قَالَ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ حَمَّادٍ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْعَوَانَةَ عَنْ مُغِيْرَةَ عَنْ مُجَاهِدٍ قَالَ قَالَ لِيْ عَبْدُاللّٰهِ بْنُ عَمْرٍو اَنْكَحَنِيْ اَبِيْ امْرَاَةً ذَاتَ حَسَبٍ فَكَانَ يَاْتِيْهَا فَيَسْاَلُهَا عَنْ بَعْلِهَا فَقَالَتْ نِعْمَ الرَّجُلُ مِنْ رَجُلٍ لَمْ يَطَاْلَنَا فِرَاشًا وَلَمْ يُفَتِّشْ لَنَا كَنَفًا مُنْذُ اَتَيْنَاهُ فَذَكَرَ ذٰلِكَ لِلنَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ ائْتِنِيْ بِهٖ فَاَتَيْتُهُ مَعَهُ فَقَالَ كَيْفَ تَصُوْمُ قُلْتُ كُلَّ يَوْمٍ قَالَ صُمْ مِنْ كُلِّ جُمُعَةٍ ثَلَاثَةَ اَيَّامٍ قُلْتُ اِنِّيْ اُطِيْقُ اَفْضَلَ مِنْ ذٰلِكَ قَالَ صُمْ يَوْمَيْنِ وَاَفْطِرْ يَوْمًا قَالَ اِنِّيْ اُطِيْقُ اَفْضَلَ مِنْ ذٰلِكَ قَالَ صُمْ اَفْضَلَ

۲۳۹۳: حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میرا نکاح والد نے ایک حسب و نسب والی خاتون سے کیا۔ جب وہ اس کے پاس گئے اور شوہر کے بارے میں دریافت کیا تو اُس نے کہا بہت عمدہ آدمی ہیں جب سے میں آئی ہوں اس نے آج تک میرا بستر استعمال نہیں کیا اور نہ اس نے کبھی کھایا کہ اس کو اجابت کی ضرورت پیش آئے۔ میرے والد نے اس کا تذکرہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے کیا۔ فرمایا اُس کو میرے پاس لاؤ۔ جب میں حاضر خدمت ہوا تو فرمایا تم روزے کس طرح رکھتے ہو؟ میں نے کہا روزانہ۔ پھر آپ نے فرمایا ہر ہفتہ میں تم تین روزے رکھا کرو۔ میں نے عرض کیا مجھ میں اس سے زیادہ طاقت ہے۔ فرمایا تم دو دن روزے رکھو اور ایک دن افطار کرو۔ اس پر میں نے پھر پہلی

الصِّيَامِ صِيَامُ دَاوُدَ عَلَيْهِ السَّلَامُ صَوْمُ يَوْمٍ وَفِطْرُ يَوْمٍ.

بات کو دہرایا۔ فرمایا: تمام روزوں سے زیادہ افضل روزے رکھو اور وہ داؤد علیہ السلام کے ہیں یعنی ایک دن روزہ ایک دن افطار۔

۲۳۹۴: اَخْبَرَنَا اَبُوْحَصِيْنٍ عَبْدُاللّٰهِ بْنُ اَحْمَدَ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ يُوْنُسَ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْثَرٌ قَالَ حَدَّثَنَا حُصَيْنٌ عَنْ مُجَاهِدٍ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عَمْرٍو قَالَ زَوَّجَنِيْ اَبِيْ امْرَاَةً فَجَاءَ يَزُوْرُهَا فَقَالَ كَيْفَ تَرِيْنَ بَعْلَكِ فَقَالَتْ نِعْمَ الرَّجُلُ مِنْ رَجُلٍ لَايَنَامُ اللَّيْلَ وَلَا يُفْطِرُ النَّهَارَ فَوَقَعَ بِيْ وَقَالَ زَوَّجْتُكَ امْرَاَةً مِنَ الْمُسْلِمِيْنَ فَعَضَلْتَهَا قَالَ فَجَعَلْتُ لَا اَلْتَفِتُ اِلٰى قَوْلِهٖ مِمَّا اَرٰى عِنْدِيْ مِنَ الْقُوَّةِ وَالْاِجْتِهَادِ فَبَلَغَ ذٰلِكَ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ لٰكِنِّيْ اَنَا اَقُوْمُ وَاَنَامُ وَاَصُوْمُ وَاُفْطِرُ فَقُمْ وَنَمْ وَصُمْ وَاَفْطِرْ قَالَ صُمْ مِّنْ كُلِّ شَهْرٍ ثَلَاثَةَ اَيَّامٍ فَقُلْتُ اَنَا اَقْوٰى مِنْ ذٰلِكَ قَالَ صُمْ صَوْمَ دَاوُدَ عَلَيْهِ السَّلَامُ صُمْ يَوْمًا وَاَفْطِرْ يَوْمًا قُلْتُ اَنَا اَقْوٰى مِنْ ذٰلِكَ قَالَ اِقْرَاِ الْقُرْاٰنَ فِيْ كُلِّ شَهْرٍ ثُمَّ انْتَهٰى اِلٰى خَمْسَ عَشْرَةَ وَاَنَا اَقُوْلُ اَنَا اَقْوٰى مِنْ ذٰلِكَ.

۲۳۹۴: حضرت عبداللہ بن عمرؓ سے روایت ہے کہ میرا نکاح والد نے ایک خاتون سے کیا۔ جب وہ اُسکے پاس تشریف لائے تو میرے بارے میں دریافت فرمایا۔ اُس نے کہا آدمیوں میں سے بہترین آدمی ہے نہ رات کو سوتا ہے نہ دن کو افطار کرتا ہے۔ پس انہوں نے مجھے ڈانٹا اور فرمایا تم نے ایک مسلم خاتون کو ایذا دی۔ میں نے اپنی جوانی کی وجہ سے ان کی بات کی طرف توجہ نہ دی۔ یہ خبر نبی تک پہنچی تو فرمایا: میں رات عبادت میں مشغول رہتا ہوں اور سوتا بھی ہوں' روزہ رکھتا ہوں اور افطار بھی کرتا ہوں۔ پس تم قیام بھی کرو اور سوؤ بھی روزہ بھی رکھو اور افطار بھی کرو۔ میں نے کہا میں اس سے زیادہ کی طاقت رکھتا ہوں۔ فرمایا ہر ماہ میں تین روزے رکھو۔ میں نے پھر اسی طرح عرض کیا۔ پھر آپؐ نے فرمایا: تم داؤدؑ کا روزہ رکھو یعنی ایک دن روزہ ایک دن افطار۔ میں نے پھر وہی جواب دہرایا۔ آپؐ نے ارشاد فرمایا ایک مہینہ میں مکمل قرآن ختم کرو پھر آپ ﷺ فرماتے فرماتے پندرہ روز تک پہنچ گئے اور میں وہی بات کہتا جاتا تھا کہ مجھ میں اس سے زیادہ طاقت ہے۔

۲۳۹۵: اَخْبَرَنَا يَحْيَى بْنُ دُرُسْتَ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْاِسْمَاعِيْلَ قَالَ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ اَبِيْ كَثِيْرٍ اَنَّ اَبَا سَلَمَةَ حَدَّثَهٗ اَنَّ عَبْدَاللّٰهِ قَالَ دَخَلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ حُجْرَتِيْ فَقَالَ اَلَمْ اُخْبَرْ اَنَّكَ تَقُوْمُ اللَّيْلَ وَتَصُوْمُ النَّهَارَ قَالَ بَلٰى قَالَ فَلَا تَفْعَلَنَّ نَمْ وَ قُمْ وَصُمْ وَ اَفْطِرْ فَاِنَّ لِعَيْنِكَ عَلَيْكَ حَقًّا وَاِنَّ لِجَسَدِكَ عَلَيْكَ حَقًّا وَ اِنَّ لِزَوْجَتِكَ عَلَيْكَ حَقًّا وَ اِنَّ لِضَيْفِكَ عَلَيْكَ حَقًّا وَاِنَّ لِصَدِيْقِكَ عَلَيْكَ حَقًّا وَ اَنَّهٗ عَسٰى اَنْ يَطُوْلَ بِكَ عُمُرٌ وَ اَنَّهٗ حَسْبُكَ اَنْ تَصُوْمَ مِنْ كُلِّ شَهْرٍ ثَلَاثًا فَذٰلِكَ صِيَامُ الدَّهْرِ كُلِّهٖ وَالْحَسَنَةُ بِعَشْرِ اَمْثَالِهَا قُلْتُ

۲۳۹۵: حضرت عبداللہ بن عمرو ؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ میرے گھر تشریف لائے اور ارشاد فرمایا: مجھے خبر ملی ہے کہ تم تمام رات عبادت میں مشغول رہتے ہو اور دن کو روزہ رکھتے ہو۔ میں نے عرض کیا سچ ہے۔ ارشاد فرمایا: اس طرح نہ کرو بلکہ سوؤ اور قیام بھی کرو' روزہ رکھو اور افطار بھی کرو بے شک تم پر تمہاری آنکھوں کا بھی حق ہے' جسم کا بھی حق ہے' بیوی کا بھی حق ہے' مہمان کا بھی حق ہے' اور ممکن ہے کہ رب تجھے طویل عمر دے۔ پس تمہارے لیے ہر ماہ میں تین روزے کافی ہیں کیونکہ ہر نیک عمل کا اجر دس گناہ ہوتا ہے۔ میں نے عرض کیا مجھے میں اس سے زیادہ قوت ہے' اور اس پر جازم رہا۔ پس آپ نے بھی شدت

اِنِّیْ اَجِدُ قُوَّةً فَشَدَّدْتُ فَشُدِّدَ عَلَیَّ قَالَ صُمْ مِنْ كُلِّ جُمُعَةٍ ثَلَاثَةَ اَیَّامٍ قُلْتُ اِنِّیْ اُطِیْقُ اَكْثَرَ مِنْ ذٰلِكَ فَشَدَّدْتُ فَشُدِّدَ عَلَیَّ قَالَ صُمْ صَوْمَ نَبِیِّ اللّٰهِ دَاوُدَ قُلْتُ وَمَا كَانَ صَوْمُ دَاوُدَ قَالَ نِصْفُ الدَّهْرِ.

۲۳۹۶: اَخْبَرَنَا الرَّبِیْعُ بْنُ سُلَیْمَانَ قَالَ حَدَّثَنَا ابْنُ وَهْبٍ قَالَ اَخْبَرَنِیْ یُوْنُسُ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ قَالَ اَخْبَرَنِیْ سَعِیْدُ بْنُ الْمُسَیَّبِ وَاَبُوْ سَلَمَةَ ابْنِ عَبْدِالرَّحْمٰنِ اَنَّ عَبْدَاللّٰهِ بْنَ عَمْرِو ابْنِ الْعَاصِ قَالَ ذُكِرَ لِرَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ اَنَّهٗ یَقُوْلُ لَاَقُوْمَنَّ اللَّیْلَ وَلَاَصُوْمَنَّ النَّهَارَ مَا عِشْتُ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اَنْتَ الَّذِیْ تَقُوْلُ ذٰلِكَ فَقُلْتُ لَهٗ قَدْ قُلْتُهٗ یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فَاِنَّكَ لَا تَسْتَطِیْعُ ذٰلِكَ فَصُمْ وَ اَفْطِرْ وَنَمْ وَقُمْ وَصُمْ مِنَ الشَّهْرِ ثَلَاثَةَ اَیَّامٍ فَاِنَّ الْحَسَنَةَ بِعَشْرِ اَمْثَالِهَا وَذٰلِكَ مِثْلُ صِیَامِ الدَّهْرِ قُلْتُ فَاِنِّیْ اُطِیْقُ اَفْضَلَ مِنْ ذٰلِكَ قَالَ صُمْ یَوْمًا وَاَفْطِرْ یَوْمَیْنِ فَقُلْتُ اِنِّیْ اُطِیْقُ اَفْضَلَ مِنْ ذٰلِكَ یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ فَصُمْ یَوْمًا وَاَفْطِرْ یَوْمًا وَذٰلِكَ صِیَامُ دَاوُدَ وَهُوَ اَعْدَلُ الصِّیَامِ قُلْتُ فَاِنِّیْ اُطِیْقُ اَفْضَلَ مِنْ ذٰلِكَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ لَا اَفْضَلَ مِنْ ذٰلِكَ قَالَ عَبْدُاللّٰهِ بْنُ عَمْرٍو لَاَنْ اَكُوْنَ قَبِلْتُ الثَّلَاثَةَ الْاَیَّامَ الَّتِیْ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اَحَبَّ اِلَیَّ مِنْ اَهْلِیْ وَمَالِیْ.

۲۳۹۷: اَخْبَرَنِیْ اَحْمَدُ بْنُ بَكَّارٍ قَالَ حَدَّثَنَا مُحَمَّدٌ وَهُوَ ابْنُ سَلَمَةَ عَنِ ابْنِ اِسْحٰقَ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ اِبْرَاهِیْمَ عَنْ اَبِیْ سَلَمَةَ بْنِ عَبْدِالرَّحْمٰنِ قَالَ دَخَلْتُ عَلٰی عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عَمْرٍو قُلْتُ اَیْ عَمِّ حَدِّثْنِیْ عَمَّا قَالَ لَكَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ قَالَ یَا ابْنَ اَخِیْ اِنِّیْ قَدْ كُنْتُ اَجْمَعْتُ عَلٰی اَنْ اَجْتَهِدَ

اور سختی فرمائی کہ ہر ماہ میں تم تین روزے رکھو۔ میں نے پھر اپنی بات کو قوت سے دہرایا' آپ نے بھی اسی طرح فرمایا کہ حضرت داؤد علیہ السلام کا روزہ رکھا کرو۔ میں نے عرض کیا وہ کیسا ہے؟ فرمایا: آدھا زمانہ (یعنی ایک دن روزہ ایک دن افطار)۔

۲۳۹۶: حضرت عبداللہ بن عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے کسی نے عرض کیا کہ میں زندگی بھر ساری رات عبادت میں مشغول رہوں گا اور دن میں روزہ رکھوں گا۔ ارشاد فرمایا کیا تو نے کہا۔ میں نے عرض کیا بلاشبہ۔ فرمایا اس قدر طاقت نہیں رکھتے پس روزہ رکھو اور افطار بھی کرو' عبادت کرو اور ہر ماہ میں تین روزے رکھو کیونکہ نیک عمل کا اجر ثواب دس گنا ہوتا ہے اور ہمیشہ روزہ رکھنے کے برابر ہے۔ میں نے عرض کیا مجھ میں اس سے زیادہ صلاحیت ہے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا بہتر ہے کہ ایک دن روزہ اور دو دن افطار کرو۔ میں پھر وہی عرض کیا۔ فرمایا: اچھا ایک دن روزہ ایک افطار کرو۔ یہ حضرت داؤد علیہ السلام کا روزہ ہے اور بہت مناسب اور معتدل ہے۔ میں نے پھر اپنی بات پر اصرار کیا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اس سے بہتر کچھ نہیں۔ عبداللہ بن عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ نے کہا اگر میں پہلی بات آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی قبول کر لیتا یعنی ہر ماہ میں تین روزے تو ہو میرے لیے مجھے میرے گھر' اہل و عیال اور دولت سے زیادہ محبوب ہوتا۔

۲۳۹۷: حضرت عبدالرحمٰن رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہ کی خدمت میں حاضر ہوا اور عرض کیا چچا جان! مجھ سے وہ بیان کیجیے جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے آپ سے بیان کیا۔ فرمایا اے میرے بھتیجے میں نے ارادہ کیا کہ بہت زیادہ عبادت کروں' یہاں تک کہ ساری زندگی روزہ رکھوں اور ہر رات قرآن مکمل کروں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ خبر سنی تو آپ تشریف

اجْتِهَادًا شَدِيْدًا حَتّٰى قُلْتُ لَاَصُوْمَنَّ الدَّهْرَ وَلَاَقْرَاَنَّ الْقُرْآنَ فِيْ كُلِّ يَوْمٍ وَّلَيْلَةٍ فَسَمِعَ بِذٰلِكَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فَاَتَانِيْ حَتّٰى دَخَلَ عَلَيَّ فِيْ دَارِيْ قَالَ بَلَغَنِيْ اَنَّكَ قُلْتَ لَاَصُوْمَنَّ الدَّهْرَ وَلَاَقْرَاَنَّ الْقُرْآنَ فَقُلْتُ قَدْ قُلْتُ ذٰلِكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ قَالَ فَلَا تَفْعَلْ صُمْ مِّنْ كُلِّ شَهْرٍ ثَلَاثَةَ اَيَّامٍ قُلْتُ اِنِّيْ اَقْوٰى عَلٰى اَكْثَرَ مِّنْ ذٰلِكَ قَالَ فَصُمْ مِنَ الْجُمُعَةِ يَوْمَيْنِ الْاِثْنَيْنِ وَالْخَمِيْسَ قُلْتُ فَاِنِّيْ اَقْوٰى عَلٰى اَكْثَرَ مِّنْ ذٰلِكَ قَالَ فَصُمْ صِيَامَ دَاوُدَ عَلَيْهِ السَّلَامُ فَاِنَّهٗ اَعْدَلُ الصِّيَامِ عِنْدَ اللّٰهِ يَوْمًا صَائِمًا وَيَوْمًا مُفْطِرًا وَاِنَّهٗ كَانَ اِذَا وَعَدَ لَمْ يُخْلِفْ وَاِذَا لَاقٰى لَمْ يَفِرَّ.

لائے اور ارشاد فرمایا: میں نے سنا ہے کہ تم نے یہ کہا ہے کہ میں تمام زندگی روزہ رکھوں گا اور قرآن کریم کی تلاوت کروں گا۔ میں نے عرض کیا بلاشبہ یارسول اللہ! آپؐ نے فرمایا: ایسا نہ کرو اور ہر ماہ کے تین روزے رکھو۔ میں نے عرض میں اس سے زیادہ صلاحیت رکھتا ہوں۔ فرمایا: ہر ہفتہ میں دو پیر اور جمعرات کے دن کا روزہ رکھ لو۔ میں نے عرض کیا مجھ میں اس سے زیادہ صلاحیت ہے۔ فرمایا: تم داؤد علیہ السلام کا روزہ رکھ لیا کرو وہ اللہ کے ہاں تمام روزوں میں اعتدال والا ہے۔ وہ ایک دن روزہ رکھا کرتے اور ایک افطار۔ وہ جس بات کا وعدہ فرماتے اس کے خلاف نہ کرتے اور جب جنگ شروع فرماتے تو پھر میدان سے پیچھے نہ ہٹتے۔

## ۱۲۲۳: باب ذِكْرُ الزِّيَادَةِ فِي الصِّيَامِ وَالنُّقْصَانِ وَ ذِكْرُ اخْتِلَافِ النَّاقِلِيْنَ لِخَبَرِ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عَمْرٍو فِيْهِ

## باب: روزوں میں کمی بیشی سے متعلق

### احادیث مبارکہ

۲۳۹۸: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰى قَالَ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنْ زِيَادِ بْنِ فَيَّاضٍ سَمِعْتُ اَبَا عِيَاضٍ يُحَدِّثُ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عَمْرٍو اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَهٗ صُمْ يَوْمًا وَلَكَ اَجْرُ مَا بَقِيَ قَالَ اِنِّيْ اُطِيْقُ اَكْثَرَ مِنْ ذٰلِكَ قَالَ صُمْ يَوْمَيْنِ وَلَكَ اَجْرُ مَا بَقِيَ قَالَ اِنِّيْ اُطِيْقُ اَكْثَرَ مِنْ ذٰلِكَ قَالَ صُمْ ثَلَاثَةَ اَيَّامٍ وَلَكَ اَجْرُ مَا بَقِيَ قَالَ اِنِّيْ اُطِيْقُ اَكْثَرَ مِنْ ذٰلِكَ قَالَ صُمْ اَرْبَعَةَ اَيَّامٍ وَلَكَ اَجْرُ مَا بَقِيَ قَالَ اِنِّيْ اُطِيْقُ اَكْثَرَ مِنْ ذٰلِكَ قَالَ صُمْ اَفْضَلَ الصِّيَامِ عِنْدَاللّٰهِ صَوْمَ دَاوُدَ عَلَيْهِ السَّلَامُ كَانَ يَصُوْمُ يَوْمًا وَيُفْطِرُ يَوْمًا.

۲۳۹۸: حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان سے ارشاد فرمایا: تم ایک دن روزہ رکھو تمہیں اس کا اجر ملے گا باقی نو دن کے روزوں کا۔ میں نے عرض کیا مجھ میں اس سے زیادہ صلاحیت ہے۔ فرمایا تم دو دن کا روزہ رکھو اور باقی ایام کا تم کو اجر ملے گا۔ میں نے پھر وہی عرض کیا۔ فرمایا تم تین دن روزے رکھو تو باقی دن کا بھی تم کو اجر ملے گا۔ میں نے پھر اپنی بات کو دہرایا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: تمام روزوں میں افضل حضرت داؤد علیہ السلام کا روزہ ہے اور تم انہی کی طرح روزہ رکھو کہ وہ ایک دن روزہ رکھتے تھے اور ایک دن افطار فرماتے۔

۲۳۹۹: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِالْاَعْلٰى قَالَ حَدَّثَنَا

۲۳۹۹: حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ میں نے

الْمُعْتَمِرُ عَنْ اَبِیْهِ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُو الْعَلَاءِ عَنْ مُطَرِّفٍ عَنِ ابْنِ اَبِیْ رَبِیْعَةَ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عَمْرٍو قَالَ ذَكَرْتُ لِلنَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ الصَّوْمَ فَقَالَ صُمْ مِنْ كُلِّ عَشْرَةِ اَیَّامٍ یَوْمًا وَلَكَ اَجْرُ تِلْكَ التِّسْعَةِ فَقُلْتُ اِنِّیْ اَقْوٰی مِنْ ذٰلِكَ قَالَ صُمْ مِنْ كُلِّ تِسْعَةِ اَیَّامٍ یَوْمًا وَلَكَ اَجْرُ تِلْكَ الثَّمَانِیَةِ قُلْتُ اِنِّیْ اَقْوٰی مِنْ ذٰلِكَ قَالَ فَصُمْ مِنْ كُلِّ ثَمَانِیَةِ اَیَّامٍ یَوْمًا وَلَكَ اَجْرُ تِلْكَ السَّبْعَةِ قُلْتُ اِنِّیْ اَقْوٰی مِنْ ذٰلِكَ قَالَ فَلَمْ یَزَلْ حَتّٰی قَالَ صُمْ یَوْمًا وَاَفْطِرْ یَوْمًا۔

رسول اللہ ﷺ سے روزوں کے متعلق دریافت کیا۔ آپؐ نے ارشاد فرمایا: ہر ایک دس روز میں تم ایک روزہ رکھو تو تم کو باقی نو روزوں کا اجر ملے گا۔ میں نے عرض کیا مجھ میں اس سے زیادہ صلاحیت ہے۔ فرمایا اچھا ہر ایک نو روز میں سے ایک دن روزہ رکھو اور باقی آٹھ روزوں کا اجر تم کو ملے گا۔ میں نے پھر وہی عرض کیا: فرمایا: ہر ایک آٹھ روز میں سے ایک دن روزہ رکھو اور باقی سات دنوں کے روزوں کا بھی اجر تم کو ملے گا۔ میں نے پھر وہی عرض کیا: اس کے بعد اسی طرح بیان فرماتے رہے۔ یہاں تک کہ آپؐ نے فرمایا تم ایک دن روزہ رکھو اور ایک افطار کرو۔

۲۴۰۰: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ اِسْمَاعِیْلَ بْنِ اِبْرَاهِیْمَ قَالَ حَدَّثَنَا یَزِیْدُ قَالَ حَدَّثَنَا حَمَّادٌ ح وَاَخْبَرَنِیْ زَكَرِیَّا بْنُ یَحْیٰی قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُ الْاَعْلٰی قَالَ حَدَّثَنَا حَمَّادٌ عَنْ ثَابِتٍ عَنْ شُعَیْبِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عَمْرٍو عَنْ اَبِیْهِ قَالَ قَالَ لِیْ رَسُوْلُ اللّٰهِ صُمْ یَوْمًا وَلَكَ اَجْرُ عَشْرَةٍ فَقُلْتُ زِدْنِیْ فَقَالَ صُمْ یَوْمَیْنِ وَلَكَ اَجْرُ تِسْعَةٍ قُلْتُ زِدْنِیْ قَالَ صُمْ ثَلَاثَةَ اَیَّامٍ وَلَكَ اَجْرُ ثَمَانِیَةٍ قَالَ ثَابِتٌ فَذَكَرْتُ ذٰلِكَ لِمُطَرِّفٍ فَقَالَ مَا اُرَاهُ اِلَّا یَزْدَادُ فِی الْعَمَلِ وَیَنْقُصُ مِنَ الْاَجْرِ وَاللَّفْظُ لِمُحَمَّدٍ۔

۲۴۰۰: حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: تم ایک دن روزہ رکھو تو دس روزوں کا اجر تم کو ملے گا۔ میں نے عرض کیا: اس میں اضافہ کریں۔ فرمایا: دو دن روزہ رکھو تم کو نو دن کے روزوں کا اجر ملے گا۔ میں نے عرض کیا اس میں اور اضافہ فرمائیں۔ اس پر آپؐ نے فرمایا: تین روز کا روزہ رکھو تم کو آٹھ روزوں کا اجر ملے گا۔ حضرت ثابت رضی اللہ عنہ نے بیان کیا کہ میں نے حضرت مطرف رضی اللہ عنہ سے یہ حدیث نقل کی انہوں نے فرمایا مجھے ایسا محسوس ہوتا ہے کہ جس قدر عمل میں اضافہ ہوگا اسی قدر اجر میں کمی واقع ہوتی جائے گی۔

## روزہ کو عادت بنالینا:

مذکورہ بالا حدیث کا حاصل یہ ہے کہ لوگ (نفل) روزے کم رکھیں اور زیادہ افطار کریں کیونکہ جس وقت بہت زیادہ روزے رکھیں گے نفس' تکلیف اور بھوک پیاس کا عادی بن جائے گا اور روزہ اس کی عادت بن جائے گی۔ اس وجہ سے افطار زیادہ کرنا اور نفل روزہ ترک زیادہ کرنا اچھا ہے۔

## ۱۲۲۴: باب صَوْمِ عَشَرَةِ اَیَّامٍ مِنَ الشَّهْرِ

## باب: ہر مہینے میں دس روزے رکھنے کا بیان

۲۴۰۱: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عُبَیْدٍ عَنْ اَسْبَاطٍ عَنْ مُطَرِّفٍ عَنْ حَبِیْبِ بْنِ اَبِیْ ثَابِتٍ عَنْ اَبِی الْعَبَّاسِ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عَمْرٍو قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ

۲۴۰۱: حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا مجھے اطلاع پہنچی ہے کہ تم ساری رات عبادت میں مشغول رہتے ہو اور دن بھر روزہ رکھتے ہو۔ میں نے

عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِنَّهُ بَلَغَنِي أَنَّكَ تَقُوْمُ اللَّيْلَ وَ تَصُوْمُ النَّهَارَ قُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ مَا أَرَدْتُ بِذٰلِكَ إِلَّا الْخَيْرَ قَالَ لَا صَامَ مَنْ صَامَ الْأَبَدَ وَلٰكِنْ أَدُلُّكَ عَلٰى صَوْمِ الدَّهْرِ ثَلَاثَةُ أَيَّامٍ مِنَ الشَّهْرِ قُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ إِنِّيْ أُطِيْقُ أَكْثَرَ مِنْ ذٰلِكَ قَالَ صُمْ خَمْسَةَ أَيَّامٍ قُلْتُ إِنِّيْ أُطِيْقُ أَكْثَرَ مِنْ ذٰلِكَ قَالَ فَصُمْ عَشْرًا فَقُلْتُ إِنِّيْ أُطِيْقُ أَكْثَرَ مِنْ ذٰلِكَ قَالَ صُمْ صَوْمَ دَاوٗدَ عَلَيْهِ السَّلَامُ كَانَ يَصُوْمُ يَوْمًا وَيُفْطِرُ يَوْمًا.

عرض کیا: میرا اس عمل سے کوئی ارادہ نہیں سوائے ثواب کے۔ فرمایا: جس نے ہمیشہ روزہ رکھا اس نے دراصل روزہ نہیں رکھا بلکہ میں تم کو ہمیشہ روزے کا اجر بتاتا ہوں۔ ہر ماہ میں تین دن روزے رکھو۔ میں نے عرض کیا: یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مجھ میں اس سے زیادہ صلاحیت ہے۔ فرمایا: ہر ماہ میں پانچ روزے رکھو' میں نے پھر وہی عرض کیا۔ فرمایا: ہر مہینہ میں دس دن روزے رکھو۔ میں نے پھر وہی عرض کیا۔ پھر آپ نے فرمایا تم داؤد علیہ السلام کا روزہ رکھو' ایک دن روزہ اور ایک دن افطار۔

۲۴۰۲: أَخْبَرَنَا عَلِيُّ بْنُ الْحُسَيْنِ قَالَ حَدَّثَنَا أُمَيَّةُ عَنْ شُعْبَةَ عَنْ حَبِيْبٍ قَالَ حَدَّثَنِيْ أَبُو الْعَبَّاسِ وَكَانَ رَجُلًا مِنْ أَهْلِ الشَّامِ وَكَانَ شَاعِرًا وَكَانَ صَدُوْقًا عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عَمْرٍو قَالَ قَالَ لِيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ وَسَاقَ الْحَدِيْثَ.

۲۴۰۲: اس حدیثِ مبارکہ کے راوی حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ تعالیٰ عنہ ہیں اور حدیث مبارکہ بعینہٖ (حدیث: ۲۴۰۱) جیسی ہے۔

۲۴۰۳: أَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِالْأَعْلٰى قَالَ حَدَّثَنَا خَالِدٌ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ قَالَ أَخْبَرَنِيْ حَبِيْبُ بْنُ أَبِيْ ثَابِتٍ قَالَ سَمِعْتُ أَبَا الْعَبَّاسِ هُوَ الشَّاعِرُ يُحَدِّثُ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عَمْرٍو قَالَ قَالَ لِيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَا عَبْدَاللّٰهِ بْنَ عَمْرٍو إِنَّكَ تَصُوْمُ الدَّهْرَ وَتَقُوْمُ اللَّيْلَ وَإِنَّكَ إِذَا فَعَلْتَ ذٰلِكَ هَجَمَتِ الْعَيْنُ وَنَفِهَتْ لَهُ النَّفْسُ لَا صَامَ مَنْ صَامَ الْأَبَدَ صَوْمُ الدَّهْرِ ثَلَاثَةُ أَيَّامٍ مِنَ الشَّهْرِ صَوْمُ الدَّهْرِ كُلِّهِ قُلْتُ إِنِّيْ أُطِيْقُ أَكْثَرَ مِنْ ذٰلِكَ قَالَ صُمْ صَوْمَ دَاوٗدَ كَانَ يَصُوْمُ يَوْمًا وَيُفْطِرُ يَوْمًا وَلَا يَفِرُّ إِذَا لَاقٰى.

۲۴۰۳: حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ سے ارشاد فرمایا۔ اے عبداللہ تم ہمیشہ روزے رکھتے اور ساری رات عبادت میں مشغول رہتے ہو۔ جب تم اس طرح کرو گے تو تمہاری آنکھیں دھنس جائیں گی اور طبیعت میں تھکن آ جائے گی۔ کیونکہ جس نے ہمیشہ روزہ رکھا اس کا کوئی روزہ نہیں۔ ہر ماہ میں تین روزے رکھو یہ ہمیشہ کے روزے کے برابر ہیں۔ میں نے عرض کیا مجھ میں اس سے زیادہ صلاحیت ہے۔ فرمایا: ایک دن روزہ رکھو اور ایک دن افطار۔ جس طرح کہ داؤد علیہ السلام کیا کرتے تھے۔ اور وہ لڑائی سے نہیں بھاگتے تھے۔

۲۴۰۴: أَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ قَالَ حَدَّثَنَا مُحَمَّدٌ قَالَ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنْ عَمْرِو بْنِ دِيْنَارٍ عَنْ أَبِي الْعَبَّاسِ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عَمْرٍو قَالَ قَالَ لِيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اقْرَإِ الْقُرْآنَ فِيْ شَهْرٍ قُلْتُ إِنِّيْ أُطِيْقُ أَكْثَرَ مِنْ ذٰلِكَ فَلَمْ أَزَلْ أَطْلُبُ إِلَيْهِ حَتّٰى فِيْ خَمْسَةِ أَيَّامٍ وَقَالَ صُمْ ثَلَاثَةَ

۲۴۰۴: حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ سے ارشاد فرمایا: ایک ماہ میں قرآن پڑھو۔ میں نے عرض کیا مجھ میں اس زیادہ پڑھنے کی صلاحیت ہے۔ پھر میں یہی عرض کرتا رہا یہاں تک کہ آپ نے فرمایا پانچ دن میں قرآن پڑھو۔ ہر ماہ میں تین روزے رکھو۔ میں پھر اپنی بات دہراتا رہا

اَيَّامٍ مِنَ الشَّهْرِ قُلْتُ اِنِّيْ اُطِيْقُ اَكْثَرَ مِنْ ذٰلِكَ فَلَمْ اَزَلْ اَطْلُبُ اِلَيْهِ حَتّٰى قَالَ صُمْ اَحَبَّ الصِّيَامِ اِلَى اللّٰهِ عَزَّوَجَلَّ صَوْمَ دَاوُدَ كَانَ يَصُوْمُ يَوْمًا وَ يُفْطِرُ يَوْمًا.

یہاں تک کہ آپ نے فرمایا: تمام روزوں میں اللہ کے نزدیک پسندیدہ روزے داؤد علیہ السلام کے ہیں کہ وہ ایک دن روزہ رکھے اور ایک دن افطار کرتے۔

۲۴۰۵: اَخْبَرَنَا اِبْرَاهِيْمُ ابْنُ الْحَسَنِ قَالَ حَدَّثَنَا حَجَّاجٌ قَالَ قَالَ ابْنُ جُرَيْجٍ سَمِعْتُ عَطَاءً يَقُوْلُ اِنَّ اَبَا الْعَبَّاسِ الشَّاعِرَ اَخْبَرَهُ اَنَّهُ سَمِعَ عَبْدَاللّٰهِ بْنَ عَمْرِو بْنِ الْعَاصِ قَالَ بَلَغَ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنِّيْ اَصُوْمُ اَسْرُدُ الصَّوْمَ وَاُصَلِّي اللَّيْلَ فَاَرْسَلَ اِلَيْهِ وَاَمَّا لَقِيَهُ قَالَ اَلَمْ اُخْبَرْ اَنَّكَ تَصُوْمُ وَلَا تُفْطِرُ وَتُصَلِّي اللَّيْلَ فَلَا تَفْعَلْ فَاِنَّ لِعَيْنِكَ حَظًّا وَلِنَفْسِكَ حَظًّا وَلِاَهْلِكَ حَظًّا وَصُمْ وَ اَفْطِرْ وَصَلِّ وَنَمْ وَصُمْ مِنْ كُلِّ عَشْرَةِ اَيَّامٍ يَوْمًا وَلَكَ اَجْرُ تِسْعَةٍ قَالَ اِنِّيْ اَقْوٰى لِذٰلِكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ صُمْ صِيَامَ دَاوُدَ اِذًا قَالَ وَكَيْفَ كَانَ صِيَامُ دَاوُدَ يَا نَبِيَّ اللّٰهِ قَالَ كَانَ يَصُوْمُ يَوْمًا وَيُفْطِرُ يَوْمًا وَلَا يَفِرُّ اِذَا لَاقٰى قَالَ وَمَنْ لِيْ بِهٰذَا يَا نَبِيَّ اللّٰهِ.

۲۴۰۵: حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو اطلاع ملی کہ میں ہمیشہ روزے رکھتا اور رات بھر نماز پڑھتا ہوں۔ آپ نے مجھے طلب فرمایا اور ارشاد فرمایا: مجھے علم ہوا ہے کہ تم مسلسل روزے رکھتے ہو اور افطار نہیں کرتے۔ اس طرح نہ کرو کیونکہ تم پر تمہاری آنکھوں کا' تمہارے نفس کا اور تمہاری بیوی کا بھی حق ہے۔ روزہ رکھو اور افطار بھی کرو' سوؤ اور عبادت بھی کرو۔ تم کو بقیہ نو روزوں کا بھی اجر ملے گا۔ میں نے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! مجھ میں اس سے زیادہ صلاحیت ہے۔ فرمایا: تم داؤد علیہ السلام کا روزہ رکھو۔ میں نے عرض کیا ان کا روزہ کس طرح کا تھا؟ فرمایا ایک دن روزہ اور ایک دن افطار اور جب جنگ میں مقابلہ ہوتا تو آپ راہِ فرار اختیار نہ فرماتے۔ میں نے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! یہ کون شخص کرسکتا ہے۔

## ۱۲۲۵: باب صِيَامُ خَمْسَةِ اَيَّامٍ مِّنَ الشَّهْرِ

## باب: ہر ماہ پانچ روزے سے متعلق احادیث

۲۴۰۶: اَخْبَرَنَا زَكَرِيَّاءُ بْنُ يَحْيٰى قَالَ حَدَّثَنَا وَهْبُ بْنُ بَقِيَّةَ قَالَ اَنْبَاَنَا خَالِدٌ عَنْ خَالِدٍ وَهُوَ الْحَذَّاءُ عَنْ اَبِيْ قِلَابَةَ عَنْ اَبِي الْمَلِيْحِ قَالَ دَخَلْتُ مَعَ اَبِيْكَ زَيْدٍ عَلٰى عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عَمْرٍو فَحَدَّثَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ ذُكِرَ لَهُ صَوْمِيْ فَدَخَلَ عَلَيَّ فَاَلْقَيْتُ لَهُ وِسَادَةَ اَدَمٍ رَبْعَةً حَشْوُهَا لِيْفٌ فَجَلَسَ عَلَى الْاَرْضِ وَصَارَتِ الْوِسَادَةُ فِيْمَا بَيْنِيْ وَبَيْنَهُ قَالَ اَمَا يَكْفِيْكَ مِنْ كُلِّ شَهْرٍ ثَلَاثَةُ اَيَّامٍ قُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ قَالَ خَمْسًا قُلْتُ

۲۴۰۶: حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے میرے روزوں کے متعلق تذکرہ ہوا۔ آپ تشریف لائے میں نے آپ کے لیے چمڑے کا بنا ہوا ایک تکیہ بچھایا جس کے اندر کھجوروں کی چھال بھری ہوئی تھی۔ آپ زمین پر تشریف فرما ہوئے اس حالت میں کہ تکیہ میرے اور آپ کے درمیان حائل ہوگیا۔ فرمایا: کیا تمہارے لیے تین روزے ہر ماہ میں کافی نہیں۔ میں نے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! فرمایا: پانچ۔ پھر میں نے عرض کیا یا رسول اللہ! فرمایا: سات۔ میں نے پھر

يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ سَبْعًا قُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ تِسْعًا قُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ اِحْدٰى عَشْرَةَ قُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ فَقَالَ النَّبِيُّ لَا صَوْمَ فَوْقَ صَوْمِ دَاوُدَ شَطْرَ الدَّهْرِ صِيَامُ يَوْمٍ وَفِطْرُ يَوْمٍ.

عرض کیا یا رسول اللہ! فرمایا نو۔ میں نے پھر عرض کیا یا رسول اللہ! فرمایا گیارہ۔ میں نے عرض کیا یا رسول اللہ! فرمایا داؤد علیہ السلام کے روزے سے بڑھ کر کوئی روزہ نہیں۔ وہ آدھے زمانہ میں روزہ رکھتے۔ یعنی ایک دن روزہ ایک دن افطار۔

## ۱۲۲۶: باب صِيَامُ اَرْبَعَةِ اَيَّامٍ مِّنَ الشَّهْرِ

## باب: ہر ماہ چار روزے رکھنا

۲۴۰۷: اَخْبَرَنَا اِبْرَاهِيْمُ بْنُ الْحَسَنِ قَالَ حَدَّثَنَا حَجَّاجُ بْنُ مُحَمَّدٍ قَالَ حَدَّثَنِيْ شُعْبَةُ عَنْ زِيَادِ بْنِ فَيَّاضٍ قَالَ سَمِعْتُ اَبَا عِيَاضٍ قَالَ قَالَ عَبْدُاللّٰهِ بْنُ عَمْرٍو رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ لِيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ صُمْ مِنَ الشَّهْرِ يَوْمًا وَلَكَ اَجْرُ مَا بَقِيَ قُلْتُ اِنِّيْ اُطِيْقُ اَكْثَرَ مِنْ ذٰلِكَ قَالَ فَصُمْ يَوْمَيْنِ وَلَكَ اَجْرُ مَا بَقِيَ قُلْتُ اِنِّيْ اُطِيْقُ اَكْثَرَ مِنْ ذٰلِكَ قَالَ فَصُمْ ثَلَاثَةَ اَيَّامٍ وَلَكَ اَجْرُ مَا بَقِيَ قُلْتُ اِنِّيْ اُطِيْقُ اَكْثَرَ مِنْ ذٰلِكَ قَالَ صُمْ اَرْبَعَةَ اَيَّامٍ وَلَكَ اَجْرُ مَا بَقِيَ قُلْتُ اِنِّيْ اُطِيْقُ اَكْثَرَ مِنْ ذٰلِكَ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَفْضَلُ الصَّوْمِ صَوْمُ دَاوُدَ كَانَ يَصُوْمُ يَوْمًا وَيُفْطِرُ يَوْمًا.

۲۴۰۷: حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ سے ارشاد فرمایا تم ہر ماہ ایک روزہ رکھو باقی نو دن کا اجر تمہیں ملے گا۔ میں نے عرض کیا مجھ میں اس سے زیادہ صلاحیت ہے۔ آپ نے ارشاد فرمایا دو دن روزے رکھ لو اور باقی ایام کے روزوں کا اجر تمہیں ملے گا۔ میں نے عرض کیا مجھ میں اس سے زیادہ صلاحیت ہے۔ فرمایا تین دن روزے رکھو باقی دنوں کا اجر تم کو ملے گا۔ میں نے پھر وہی عرض کیا۔ فرمایا چار روزے رکھ لو اور باقی کے دنوں کا ثواب تمہیں مل جائے گا۔ میں نے اپنی بات دہرائی۔ اس پر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تمام روزوں میں سب سے اچھے روزے حضرت داؤد علیہ السلام کے ہیں۔ وہ ایک دن روزہ رکھتے اور ایک دن افطار فرماتے۔

## ۱۲۲۷: باب صَوْمُ ثَلَاثَةِ اَيَّامٍ مِّنَ الشَّهْرِ

## باب: ہر ماہ میں تین روزے رکھنے کے متعلق

۲۴۰۸: اَخْبَرَنَا عَلِيُّ بْنُ حُجْرٍ قَالَ حَدَّثَنَا اِسْمٰعِيْلُ قَالَ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ اَبِيْ حَرْمَلَةَ عَنْ عَطَاءِ بْنِ يَسَارٍ عَنْ اَبِيْ ذَرٍّ قَالَ اَوْصَانِيْ حَبِيْبِيْ ﷺ بِثَلَاثَةٍ لَا اَدَعُهُنَّ اِنْ شَاءَ اللّٰهُ تَعَالٰى اَبَدًا اَوْصَانِيْ بِصَلَاةِ الضُّحٰى وَبِالْوِتْرِ قَبْلَ النَّوْمِ وَبِصِيَامِ ثَلَاثَةِ اَيَّامٍ مِّنْ كُلِّ شَهْرٍ.

۲۴۰۸: حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ مجھے میرے محبوب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے (اللہ ان پر سلامتی اور رحمت نازل فرمائے) تین باتوں کی وصیت فرمائی۔ ایک نماز چاشت کی اور دوسرے سونے سے قبل نماز وتر ادا کرنے کی اور تیسرے ہر ماہ میں تین روزے رکھنے کی۔

۲۴۰۹: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَلِيِّ بْنِ الْحَسَنِ قَالَ سَمِعْتُ اَبِيْ قَالَ اَنْبَاَنَا اَبُوْحَمْزَةَ عَنْ عَاصِمٍ عَنِ الْاَسْوَدِ بْنِ هِلَالٍ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ اَمَرَنِيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ بِثَلَاثٍ بِنَوْمٍ عَلٰى وِتْرٍ وَالْغُسْلِ يَوْمَ الْجُمُعَةِ

۲۴۰۹: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے تین باتوں کا حکم فرمایا ایک تو سونے سے قبل نماز وتر کی ادائیگی کا اور دوسرے جمعہ کے روز غسل کرنے کا اور تیسرے ہر ماہ میں تین دن روزے

وَصَوْمِ ثَلَاثَةِ اَيَّامٍ مِّنْ كُلِّ شَهْرٍ.

رکھنے کا۔

۲۴۱۰: اَخْبَرَنَا زَكَرِيَّا ابْنُ يَحْيٰى قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْ كَامِلٍ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْعَوَانَةَ عَنْ عَاصِمِ بْنِ بَهْدَلَةَ عَنْ رَجُلٍ عَنِ الْاَسْوَدِ بْنِ هِلَالٍ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ اَمَرَنِيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ بِرَكْعَتَيِ الضُّحٰى وَاَنْ لَّا اَنَامَ اِلَّا عَلٰى وِتْرٍ وَصِيَامِ ثَلَاثَةِ اَيَّامٍ مِّنْ كُلِّ شَهْرٍ.

۲۴۱۰: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے دو رکعت نماز چاشت ادا کرنے' بغیر نماز وتر پڑھے نہ سونے کا اور ہر ماہ میں تین دن روزے رکھنے کا۔

۲۴۱۱: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ رَافِعٍ حَدَّثَنَا اَبُوالنَّضْرِ حَدَّثَنَا اَبُوْمُعَاوِيَةَ عَنْ عَاصِمٍ عَنِ الْاَسْوَدِ بْنِ هِلَالٍ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ اَمَرَنِيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ بِنَوْمٍ عَلٰى وِتْرٍ وَالْغُسْلِ يَوْمِ الْجُمُعَةِ وَصِيَامِ ثَلَاثَةِ اَيَّامٍ مِّنْ كُلِّ شَهْرٍ.

۲۴۱۱: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے نماز وتر ادا کرنے کے بعد سونے کا حکم فرمایا اور جمعہ کے دن غسل کرنے کا اور ہر مہینے تین دن روزے رکھنے کا۔

## ۱۲۲۸: باب ذِكْرُ الْاِخْتِلَافِ عَلٰى اَبِيْ عُثْمَانَ فِيْ حَدِيْثِ اَبِيْ هُرَيْرَةَ فِيْ صِيَامِ ثَلَاثَةِ اَيَّامٍ مِّنْ كُلِّ شَهْرٍ

## باب: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کی حدیث میں حضرت عثمان رضی اللہ عنہ پر اختلاف

۲۴۱۲: اَخْبَرَنَا زَكَرِيَّا بْنُ يَحْيٰى قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُالْاَعْلٰى قَالَ حَدَّثَنَا حَمَّادُ بْنُ سَلَمَةَ عَنْ ثَابِتٍ عَنْ اَبِيْ عُثْمَانَ اَنَّ اَبَاهُرَيْرَةَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ شَهْرُ الصَّبْرِ وَثَلَاثَةُ اَيَّامٍ مِّنْ كُلِّ شَهْرٍ صَوْمُ الدَّهْرِ.

۲۴۱۲: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے تھے کہ ماہِ رمضان میں اور ہر ماہ میں تین دن روزے رکھنا ہمیشہ روزے رکھنے کے برابر ہے۔

۲۴۱۳: اَخْبَرَنَا عَلِيُّ بْنُ الْحَسَنِ اللَّانِيُّ بِالْكُوْفَةِ عَنْ عَبْدِالرَّحِيْمِ وَهُوَ ابْنُ سُلَيْمَانَ عَنْ عَاصِمٍ الْاَحْوَلِ عَنْ اَبِيْ ذَرٍّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ مَنْ صَامَ ثَلَاثَةَ اَيَّامٍ مِنَ الشَّهْرِ فَقَدْ صَامَ الدَّهْرَ كُلَّهُ ثُمَّ قَالَ صَدَقَ اللّٰهُ فِيْ كِتَابِهٖ مَنْ جَاءَ بِالْحَسَنَةِ فَلَهٗ عَشْرُ اَمْثَالِهَا.

۲۴۱۳: حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جو شخص مہینہ میں تین روزے رکھے تو اس نے ہمیشہ روزے رکھے پھر بیان کیا کہ اللہ تعالیٰ نے قرآن میں سچ ارشاد فرمایا جو کوئی ایک نیکی کرے گا تو اس کو دس گنا اجر ملے گا۔

۲۴۱۴: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ حَاتِمٍ قَالَ اَنْبَاَنَا حِبَّانُ قَالَ اَنْبَاَنَا عَبْدُاللّٰهِ عَنْ عَاصِمٍ عَنْ اَبِيْ عُثْمَانَ عَنْ رَجُلٍ قَالَ اَبُوْذَرٍّ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ مَنْ صَامَ

۲۴۱۴: حضرت ابوذر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا' آپ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے تھے جو شخص مہینے میں تین روزے رکھے تو اس کے لیے

ثَلَاثَةَ اَيَّامٍ مِّنْ كُلِّ شَهْرٍ فَقَدْ تَمَّ صَوْمُ الشَّهْرِ اَوْفَلَهُ صَوْمُ الشَّهْرِ شَكَّ عَاصِمٌ.

پورے ماہ کے روزے رکھنے کا ثواب ہے۔

۲۴۱۵: اَخْبَرَنَا قُتَيْبَةُ قَالَ حَدَّثَنَا اللَّيْثُ عَنْ يَزِيْدَ بْنِ اَبِىْ حَبِيْبٍ عَنْ سَعِيْدِ بْنِ اَبِىْ هِنْدٍ اَنَّ مُطَرِّفًا حَدَّثَهُ اَنَّ عُثْمَانَ بْنَ اَبِى الْعَاصِ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ صِيَامٌ حَسَنٌ ثَلَاثَةُ اَيَّامٍ مِنَ الشَّهْرِ.

۲۴۱۵: حضرت عثمان بن ابی عاص رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے تھے اچھے روزے ہر ماہ میں تین دن روزے رکھنا ہے۔

۲۴۱۶: اَخْبَرَنَا زَكَرِيَّا بْنُ يَحْيٰى قَالَ اَنْبَاَنَا اَبُوْ مُصْعَبٍ عَنْ مُغِيْرَةَ بْنِ عَبْدِالرَّحْمٰنِ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ سَعِيْدِ ابْنِ اَبِىْ هِنْدٍ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ اِسْحٰقَ عَنْ سَعِيْدِ بْنِ اَبِىْ هِنْدٍ قَالَ عُثْمَانُ بْنُ اَبِى الْعَاصِ نَحْوَهُ مُرْسَلٌ.

۲۴۱۶: دیگر راویوں سے بھی بعینہ روایت ہے۔

۲۴۱۷: اَخْبَرَنَا يُوْسُفُ بْنُ سَعِيْدٍ قَالَ حَدَّثَنَا حَجَّاجٌ عَنْ شَرِيْكٍ عَنِ الْحُرِّ بْنِ صَيَّاحٍ قَالَ سَمِعْتُ ابْنَ عُمَرَ يَقُوْلُ كَانَ النَّبِىُّ يَصُوْمُ ثَلَاثَةَ اَيَّامٍ مِّنْ كُلِّ شَهْرٍ.

۲۴۱۷: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہر ماہ تین روزے رکھا کرتے تھے۔

## ۱۲۲۹: باب كَيْفَ يَصُوْمُ ثَلَاثَةَ اَيَّامٍ مِّنْ كُلِّ شَهْرٍ وَذِكْرُ اخْتِلَافِ النَّاقِلِيْنَ لِلْخَبَرِ فِىْ ذٰلِكَ

## باب: ہر ماہ میں تین روزے کس طرح رکھے جائیں؟

۲۴۱۸: اَخْبَرَنَا الْحَسَنُ بْنُ مُحَمَّدِ الزَّعْفَرَانِىُّ قَالَ حَدَّثَنَا سَعِيْدُ بْنُ سُلَيْمَانَ عَنْ شَرِيْكٍ عَنْ الْحُرِّ ابْنِ صَيَّاحٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ كَانَ يَصُوْمُ ثَلَاثَةَ اَيَّامٍ مِّنْ كُلِّ شَهْرٍ يَوْمَ الْاِثْنَيْنِ مِّنْ اَوَّلِ الشَّهْرِ وَالْخَمِيْسِ الَّذِىْ يَلِيْهِ ثُمَّ الْخَمِيْسِ الَّذِىْ يَلِيْهِ.

۲۴۱۸: حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہر ماہ تین روزے رکھتے تھے ایک تو پہلے پیر کو اور دوسرا اس کے بعد کی جمعرات کو اور تیسرا اس کے بعد کی جمعرات کو۔

۲۴۱۹: اَخْبَرَنَا عَلِىُّ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ عَلِىٍّ قَالَ حَدَّثَنَا خَلَفُ بْنُ تَمِيْمٍ عَنْ زُهَيْرٍ عَنِ الْحُرِّ بْنِ الصَّيَّاحِ قَالَ سَمِعْتُ هُنَيْدَةَ الْخُزَاعِىَّ قَالَ دَخَلْتُ عَلٰى اُمِّ الْمُؤْمِنِيْنَ سَمِعْتُهَا تَقُوْلُ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يَصُوْمُ

۲۴۱۹: حضرت ہنیدہ خزاعی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں اُم المؤمنین (حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا) کی خدمت میں حاضر ہوا وہ فرماتی تھیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہر ماہ تین روزے رکھا کرتے تھے ایک تو پہلے پیر کو اور دوسرا جمعرات کو اور تیسرا پھر دوسری جمعرات

مِّنْ كُلِّ شَهْرٍ ثَلَاثَةَ اَيَّامٍ اَوَّلَ اثْنَيْنِ مِنَ الشَّهْرِ ثُمَّ الْخَمِيْسَ ثُمَّ الْخَمِيْسَ الَّذِیْ يَلِيْهِ.

کو۔

۲۴۲۰: اَخْبَرَنَا اَبُوْبَكْرِ بْنُ اَبِی النَّضْرِ قَالَ حَدَّثَنِیْ اَبُو النَّضْرِ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْ اِسْحٰقَ الْاَشْجَعِیُّ كُوْفِیٌّ عَنْ عَمْرِو بْنِ قَيْسٍ الْمُلَائِیِّ عَنِ الْحُرِّ بْنِ الصَّيَّاحِ عَنْ هُنَيْدَةَ بْنِ خَالِدِ الْخُزَاعِیِّ عَنْ حَفْصَةَ قَالَتْ اَرْبَعٌ لَمْ يَكُنْ يَدَعُهُنَّ النَّبِیُّ ﷺ صِيَامُ عَاشُوْرَاءَ وَالْعَشْرِ وَثَلَاثَةَ اَيَّامٍ مِّنْ كُلِّ شَهْرٍ وَ رَكْعَتَيْنِ قَبْلَ الْغَدَاةِ.

۲۴۲۰: اُم المومنین حضرت حفصہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کبھی عاشورہ کے روزے کو نہیں چھوڑتے تھے اور دوسرے ماہ ذی الحجہ کے دس روزوں کو اور تیسرے ہر ماہ کے تین روزوں کو اور چوتھے فجر سے قبل کی دو رکعت کو۔

۲۴۲۱: اَخْبَرَنِیْ اَحْمَدُ بْنُ يَحْيٰى عَنْ اَبِیْ نُعَيْمٍ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْعَوَانَةَ عَنِ الْحُرِّ بْنِ الصَّيَّاحِ عَنْ هُنَيْدَةَ بْنِ خَالِدٍ عَنِ امْرَاَتِهٖ عَنْ بَعْضِ اَزْوَاجِ النَّبِیِّ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ كَانَ يَصُوْمُ تِسْعًا مِّنْ ذِی الْحِجَّةِ وَيَوْمَ عَاشُوْرَاءَ وَثَلَاثَةَ اَيَّامٍ مِّنْ كُلِّ شَهْرٍ اَوَّلَ اثْنَيْنِ مِنَ الشَّهْرِ وَخَمِيْسَيْنِ.

۲۴۲۱: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ایک زوجہ مطہرہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم ماہِ ذوالحجہ میں نو روزے رکھتے تھے (یعنی یکم سے ۹ تاریخ تک) اور عاشورہ کے روز (۱۰ ویں محرم) کو روزہ رکھتے تھے اور ہر ماہ میں تین روزے رکھتے تھے ایک پیر کا اور دو جمعرات کا روزہ۔

۲۴۲۲: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عُثْمَانَ بْنِ اَبِیْ صَفْوَانَ الثَّقَفِیُّ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُالرَّحْمٰنِ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْعَوَانَةَ عَنِ الْحُرِّ بْنِ الصَّيَّاحِ عَنْ هُنَيْدَةَ بْنِ خَالِدٍ عَنِ امْرَاَتِهٖ عَنْ بَعْضِ اَزْوَاجِ النَّبِیِّ قَالَتْ كَانَ النَّبِیُّ ﷺ يَصُوْمُ الْعَشْرَ وَثَلَاثَةَ اَيَّامٍ مِّنْ كُلِّ شَهْرٍ الْاِثْنَيْنِ وَالْخَمِيْسَ.

۲۴۲۲: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ایک زوجہ مطہرہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم ذوالحجہ کے دس دنوں میں روزہ رکھتے اور ہر ماہ میں تین دن ایک پیر کو اور دو جمعرات کا روزہ رکھتے تھے۔

۲۴۲۳: اَخْبَرَنَا اِبْرَاهِيْمُ بْنُ سَعِيْدِ الْجَوْهَرِیُّ قَالَ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ فُضَيْلٍ عَنِ الْحَسَنِ بْنِ عُبَيْدِاللّٰهِ عَنْ هُنَيْدَةَ الْخُزَاعِیِّ عَنْ اُمِّهٖ عَنْ اُمِّ سَلَمَةَ قَالَتْ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ يَاْمُرُ بِصِيَامِ ثَلَاثَةِ اَيَّامٍ اَوَّلِ خَمِيْسٍ وَالْاِثْنَيْنِ وَالْاِثْنَيْنِ.

۲۴۲۳: حضرت اُم سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تین دن روزہ رکھنے کا حکم فرماتے ایک تو جمعرات کو اور دوسرے پیر کو تیسرے اس کے بعد والے پیر کو۔

۲۴۲۴: اَخْبَرَنَا مَخْلَدُ بْنُ الْحَسَنِ قَالَ حَدَّثَنَا عُبَيْدُاللّٰهِ عَنْ زَيْدِ بْنِ اَبِیْ اُنَيْسَةَ عَنْ اَبِیْ اِسْحٰقَ عَنْ جُرَيْرِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ صِيَامُ ثَلَاثَةِ اَيَّامٍ مِّنْ كُلِّ شَهْرٍ صِيَامُ الدَّهْرِ وَاَيَّامُ الْبِيْضِ صَبِيْحَةَ ثَلَاثَ عَشْرَةَ وَاَرْبَعَ عَشْرَةَ وَخَمْسَ عَشْرَةَ.

۲۴۲۴: حضرت جریر بن عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ ہر ماہ میں تین دن روزے رکھ لینا ہمیشہ روزہ رکھنے کے برابر ہے اور ایام بیض (یعنی تیرہویں' چودھویں اور پندرہویں رات)۔

## ۱۲۳۰: باب ذِكْرُ الْاِخْتِلَافِ عَلٰى مُوْسَى بْنِ طَلْحَةَ فِي الْخَبَرِ فِيْ صِيَامِ ثَلَاثَةِ اَيَّامٍ مِّنَ الشَّهْرِ

## باب: زیرِنظر حدیث مبارکہ میں موسیٰ بن طلحہ پر اختلاف

۲۴۲۵: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ مَعْمَرٍ قَالَ حَدَّثَنَا حَبَّانٌ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْعَوَانَةَ عَنْ عَبْدِالْمَلِكِ بْنِ عُمَيْرٍ عَنْ مُوْسَى بْنِ طَلْحَةَ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ جَاءَ اَعْرَابِيٌّ اِلَى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِاَرْنَبٍ قَدْ شَوَاهَا فَوَضَعَهَا بَيْنَ يَدَيْهِ فَاَمْسَكَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَلَمْ يَاْكُلْ وَاَمَرَالْقَوْمَ اَنْ يَاْكُلُوْا وَاَمْسَكَ الْاَعْرَابِيُّ فَقَالَ لَهُ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَا يَمْنَعُكَ اَنْ تَاْكُلَ قَالَ اِنِّيْ صَائِمٌ ثَلَاثَةَ اَيَّامٍ مِنَ الشَّهْرِ قَالَ اِنْ كُنْتَ صَائِمًا فَصُمِ الْغُرَّ.

۲۴۲۵: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک اعرابی خدمت نبوی میں حاضر ہوا۔ اس کے پاس بھنا ہوا خرگوش تھا۔ اس نے وہ بھنا ہوا خرگوش آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے پیش کیا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم اس کے کھانے سے رک گئے اور خرگوش نہیں کھایا لیکن لوگوں سے فرمایا تو انہوں نے کھا لیا' جبکہ دیہاتی بھی کھانے سے باز رہا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا تم کس وجہ سے نہیں کھاتے؟ اس نے عرض کیا میں ہر ماہ تین روزے رکھتا ہوں۔ فرمایا اگر تم روزے رکھتے ہو تو چاندنی (یعنی تیرہویں' چودھویں اور پندرہویں رات) کے دنوں میں روزے رکھا کرو۔

۲۴۲۶: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِالْعَزِيْزِ قَالَ اَنْبَاَنَا الْفَضْلُ بْنُ مُوْسٰى عَنْ فِطْرٍ عَنْ يَحْيَى بْنِ سَامٍ عَنْ مُوْسَى بْنِ طَلْحَةَ عَنْ اَبِيْ ذَرٍّ قَالَ اَمَرَنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَنْ نَصُوْمَ مِنَ الشَّهْرِ ثَلَاثَةَ اَيَّامِ الْبِيْضِ ثَلَاثَ عَشْرَةَ وَاَرْبَعَ عَشْرَةَ وَخَمْسَ عَشْرَةَ.

۲۴۲۶: حضرت ابوذر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمیں مہینہ میں تین دن ایام بیض کے (یعنی تیرہویں' چودھویں اور پندرہویں) کے روزے رکھنے کا حکم فرمایا۔

۲۴۲۷: اَخْبَرَنَا عَمْرُو بْنُ يَزِيْدَ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُالرَّحْمٰنِ قَالَ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنِ الْاَعْمَشِ قَالَ سَمِعْتُ يَحْيَى بْنَ سَامٍ عَنْ مُوْسَى بْنِ طَلْحَةَ عَنْ اَبِيْ ذَرٍّ قَالَ اَمَرَنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اَنْ نَصُوْمَ مِنَ الشَّهْرِ ثَلَاثَةَ اَيَّامِ الْبِيْضِ ثَلَاثَ عَشْرَةَ وَاَرْبَعَ عَشْرَةَ وَخَمْسَ عَشْرَةَ.

۲۴۲۷: حضرت ابوذر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمیں مہینہ میں تین دن ایام بیض کے (یعنی تیرہویں' چودھویں اور پندرہویں) کے روزے رکھنے کا حکم فرمایا۔

۲۴۲۸: اَخْبَرَنَا عَمْرُو بْنُ يَزِيْدَ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُالرَّحْمٰنِ قَالَ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنِ الْاَعْمَشِ قَالَ سَمِعْتُ يَحْيَى بْنَ سَامٍ عَنْ مُوْسَى بْنِ طَلْحَةَ قَالَ سَمِعْتُ اَبَا ذَرٍّ بِالرَّبْذَةِ

۲۴۲۸: حضرت ابوذر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جب تم لوگ مہینہ میں روزے رکھا کرو تو تیرہویں' چودھویں اور پندرہویں کا

قَالَ قَالَ لِيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اِذَا صُمْتَ شَيْئًا مِنَ الشَّهْرِ فَصُمْ ثَلَاثَ عَشْرَةَ وَاَرْبَعَ عَشْرَةَ وَخَمْسَ عَشْرَةَ.

روزہ رکھو۔

۲۴۲۹: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ مَنْصُوْرٍ عَنْ سُفْيَانَ عَنْ بَيَانِ بْنِ بِشْرٍ عَنْ مُوْسَى بْنِ طَلْحَةَ عَنِ ابْنِ الْحَوْتَكِيَّةِ عَنْ اَبِيْ ذَرٍّ اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ قَالَ لِرَجُلٍ عَلَيْكَ بِصِيَامِ ثَلَاثَ عَشْرَةَ وَاَرْبَعَ عَشْرَةَ وَخَمْسَ عَشْرَةَ قَالَ اَبُوْعَبْدِالرَّحْمٰنِ هٰذَا خَطَأٌ لَيْسَ مِنْ حَدِيْثِ بَيَانٍ وَلَعَلَّ سُفْيَانَ قَالَ حَدَّثَنَا اثْنَانِ فَسَقَطَ الْاَلِفُ فَصَارَ بَيَانٌ.

۲۴۲۹: حضرت ابوذر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک شخص سے ارشاد فرمایا تم اپنے اوپر تیرہویں چودہویں اور پندرہویں کا روزہ رکھنا لازم کر لو۔

۲۴۳۰: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰى قَالَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ قَالَ حَدَّثَنَا رَجُلَانِ مُحَمَّدٌ وَحَكِيْمٌ عَنْ مُوْسَى بْنِ طَلْحَةَ عَنِ ابْنِ الْحَوْتَكِيَّةِ عَنْ اَبِيْ ذَرٍّ اَنَّ النَّبِيَّ اَمَرَ رَجُلًا بِصِيَامِ ثَلَاثَ عَشْرَةَ وَاَرْبَعَ عَشْرَةَ وَخَمْسَ عَشْرَةَ.

۲۴۳۰: حضرت ابوذر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک شخص سے ارشاد فرمایا تم تیرہویں چودہویں اور پندرہویں تاریخ کا روزہ لازم کر لو۔

۲۴۳۱: اَخْبَرَنَا اَحْمَدُ بْنُ عُثْمَانَ بْنِ حَكِيْمٍ عَنْ بَكْرٍ عَنْ عِيْسٰى عَنْ مُحَمَّدٍ عَنِ الْحَكَمِ عَنْ مُوْسَى ابْنِ طَلْحَةَ عَنِ ابْنِ الْحَوْتَكِيَّةِ قَالَ قَالَ اَبِيْ جَاءَ اَعْرَابِيٌّ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَمَعَهُ اَرْنَبٌ قَدْ شَوَاهَا وَ خُبْزٌ فَوَضَعَهَا بَيْنَ يَدَيِ النَّبِيِّ ﷺ ثُمَّ قَالَ اِنِّيْ وَجَدْتُهَا تَدْمٰى فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لِاَصْحَابِهٖ لَا يَضُرُّ كُلُوْا وَقَالَ لِلْاَعْرَابِيِّ كُلْ قَالَ اِنِّيْ صَائِمٌ قَالَ صَوْمُ مَاذَا قَالَ صَوْمُ ثَلَاثَةِ اَيَّامٍ مِنَ الشَّهْرِ قَالَ اِنْ كُنْتَ صَائِمًا فَعَلَيْكَ بِالْغُرِّ الْبِيْضِ ثَلَاثَ عَشْرَةَ وَاَرْبَعَ عَشْرَةَ وَخَمْسَ عَشْرَةَ قَالَ اَبُوْعَبْدِالرَّحْمٰنِ الصَّوَابُ عَنْ اَبِيْ ذَرٍّ وَيُشْبِهُ اَنْ يَكُوْنَ وَقَعَ مِنَ الْكُتَّابِ ذَرٌّ فَقِيْلَ اَبِيْ.

۲۴۳۱: حضرت یزید بن حوتکیہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میرے والد بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں ایک دیہاتی حاضر ہوا جس کے پاس ایک بھنا ہوا خرگوش اور روٹی بھی تھی۔ اس نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے رکھا اور عرض کیا میں نے اسے پایا خون بہاتے (یعنی حیض کا خون)۔ آپ نے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سے فرمایا کوئی حرج نہیں کھالو۔ اعرابی سے بھی کہا گیا کہ وہ بھی کھالے۔ اس نے عرض کیا میرا تو روزہ ہے۔ دریافت کیا کیسا روزہ؟ اس نے عرض کیا مہینہ میں تین روزے۔ ارشاد فرمایا اگر تم یہ روزے رکھو تو روشن راتوں (یعنی تیرہویں چودہویں اور پندرہویں تاریخ) میں رکھا کرو۔ امام نسائی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ صحیح یہ ہے کہ ابن حوتکیہ نے حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ سے سنا لیکن ہو سکتا ہے کہ بھول سے بجائے حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ کے ابی لکھا گیا۔

۲۴۳۲: اَخْبَرَنَا عَمْرُو بْنُ يَحْيَى بْنِ الْحٰرِثِ قَالَ حَدَّثَنَا الْمُعَافٰى بْنُ سُلَيْمَانَ قَالَ حَدَّثَنَا الْقَاسِمُ بْنُ مَعْنٍ عَنْ طَلْحَةَ بْنِ يَحْيٰى عَنْ مُوْسَى بْنِ طَلْحَةَ اَنَّ

۲۴۳۲: حضرت موسیٰ بن طلحہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں ایک شخص خرگوش لے کر حاضر ہوا۔ آپ نے اپنا ہاتھ اس کی جانب بڑھایا۔ اس نے عرض کیا میں نے

رَجُلًا اَتَی النَّبِیَّ بِاَرْنَبٍ وَّکَانَ النَّبِیُّ مَدَّ یَدَہٗ اِلَیْھَا فَقَالَ الَّذِیْ جَاءَ بِھَا اِنِّیْ رَاَیْتُ بِھَا دَمًا فَکَفَّ رَسُوْلُ اللّٰہِ ﷺ یَدَہٗ وَاَمَرَ الْقَوْمَ اَنْ یَّاْکُلُوْا وَکَانَ فِی الْقَوْمِ رَجُلٌ مُنْتَبِذٌ فَقَالَ النَّبِیُّ مَالَکَ قَالَ اِنِّیْ صَائِمٌ فَقَالَ لَہُ النَّبِیُّ فَھَلَّا ثَلَاثَ الْبِیْضِ ثَلَاثَ عَشْرَۃَ وَاَرْبَعَ عَشْرَۃَ وَخَمْسَ عَشْرَۃَ۔

اسے خون بہاتے دیکھا۔ آپ ؐ نے اپنا ہاتھ روک لیا اور ان حضرات کو کھانے کے لیے فرمایا۔ ایک آدمی دور بیٹھا ہوا تھا آپ ؐ نے دریافت فرمایا تمہیں کیا ہوا ہے؟ اس نے عرض کیا میں روزہ سے ہوں۔ آپ ؐ نے فرمایا: ایامِ بیض کے روزے کیوں نہیں رکھتے (یعنی تیرہویں' چودہویں اور پندرہویں تاریخ کے رزوے رکھا کرو)

۲۴۳۳: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ اِسْمٰعِیْلَ بْنِ اِبْرَاھِیْمَ قَالَ حَدَّثَنَا یَعْلٰی عَنْ طَلْحَۃَ بْنِ یَحْیٰی عَنْ مُوْسَی بْنِ طَلْحَۃَ قَالَ اُتِیَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ بِاَرْنَبٍ قَدْ شَوَاھَا رَجُلٌ فَلَمَّا قَدَّمَھَا اِلَیْہِ قَالَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ اِنِّیْ قَدْ رَاَیْتُ بِھَا دَمًا فَتَرَکَھَا رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ فَلَمْ یَاْکُلْھَا وَقَالَ لِمَنْ عِنْدَہٗ کُلُوْا فَاِنِّیْ لَوِاشْتَھَیْتُھَا اَکَلْتُھَا وَرَجُلٌ جَالِسٌ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اُدْنُ فَکُلْ مَعَ الْقَوْمِ فَقَالَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ اِنِّیْ صَائِمٌ قَالَ فَھَلَّا صُمْتَ الْبِیْضَ قَالَ وَمَا ھُنَّ قَالَ ثَلَاثَ عَشْرَۃَ وَاَرْبَعَ عَشْرَۃَ وَخَمْسَ عَشْرَۃَ۔

۲۴۳۳: حضرت موسیٰ بن طلحہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ کے پاس ایک خرگوش لایا گیا جسے ایک آدمی بھون کر لایا تھا۔ جب آپ ؐ کے سامنے وہ پیش کیا گیا تو اس نے عرض کیا یارسول اللہ ﷺ! میں نے اسے خون بہاتے (حیض کا) دیکھا۔ آپ ؐ نے یہ بات سن کر اسے چھوڑ دیا اور لوگوں سے کہا کھالو۔ میرا دل تو چاہتا تھا کہ اسے کھاؤں۔ ایک شخص وہاں بیٹھا ہوا تھا آپ ؐ نے اس سے فرمایا نزدیک آؤ اور کھانے میں شریک ہو جاؤ۔ اس نے کہا میں روزہ سے ہوں۔ آپ ؐ نے فرمایا تم نے بیض کے روزے کیوں نہیں رکھے؟ دریافت کیا گیا بیض کے روزے کس طرح کے ہوتے ہیں؟ فرمایا: تیرہویں' چودہویں' پندرہویں تاریخ کو۔

۲۴۳۴: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِالْاَعْلٰی قَالَ حَدَّثَنَا خَالِدٌ عَنْ شُعْبَۃَ قَالَ اَنْبَاَنَا اَنَسُ بْنُ سِیْرِیْنَ عَنْ رَجُلٍ یُقَالُ لَہٗ عَبْدُالْمَلِکِ یُحَدِّثُ عَنْ اَبِیْہِ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰہِ ﷺ کَانَ یَاْمُرُ بِھٰذِہِ الْاَیَّامِ الثَّلَاثِ الْبِیْضِ وَیَقُوْلُ ھُنَّ صِیَامُ الشَّھْرِ۔

۲۴۳۴: حضرت عبدالملک سے روایت ہے کہ انہوں نے اپنے والد ماجد سے سنا کہ رسول اللہ ﷺ ایامِ بیض کے تین روزے رکھنے کا حکم فرمایا کرتے تھے اور فرماتے تھے یہ روزے مہینہ کے روزے کے برابر (فضیلت میں) ہیں۔

۲۴۳۵: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ حَاتِمٍ قَالَ اَنْبَاَنَا حِبَّانُ قَالَ اَنْبَاَنَا عَبْدُاللّٰہِ عَنْ شُعْبَۃَ عَنْ اَنَسِ بْنِ سِیْرِیْنَ قَالَ سَمِعْتُ عَبْدَالْمَلِکِ بْنِ اَبِی الْمِنْھَالِ یُحَدِّثُ عَنْ اَبِیْہِ اَنَّ النَّبِیَّ اَمَرَھُمْ بِصِیَامِ ثَلَاثَۃِ اَیَّامِ الْبِیْضِ قَالَ ھِیَ صَوْمُ الشَّھْرِ۔

۲۴۳۵: حضرت عبدالملک بن ابی منہال اپنے والد سے نقل کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے انہیں ایامِ بیض کے تین روزے رکھنے کا حکم فرمایا اور ارشاد فرمایا یہ پورے ماہ کے روزے ہیں۔

۲۴۳۶: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ مَعْمَرٍ قَالَ حَدَّثَنَا حِبَّانُ قَالَ

۲۴۳۶: حضرت عبدالملک بن منہال اپنے والد ماجد سے نقل

حَدَّثَنَا هَمَّامٌ قَالَ حَدَّثَنَا اَنَسُ بْنُ سِيْرِيْنَ قَالَ حَدَّثَنِيْ عَبْدُالْمَلِكِ بْنُ قُدَامَةَ بْنِ مِلْحَانَ عَنْ اَبِيْهِ قَالَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يَاْمُرُنَا بِصَوْمِ اَيَّامِ اللَّيَالِي الْغُرِّ الْبِيْضِ ثَلَاثَ عَشْرَةَ وَاَرْبَعَ عَشْرَةَ وَخَمْسَ عَشْرَةَ.

کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ ہم کو چاندنی راتوں کے دنوں میں روزے رکھنے کا حکم فرمایا کرتے تھے۔ اور وہ ۱۳، ۱۴ اور ۱۵ تاریخ ہیں۔

## ۱۲۳۱: باب صَوْمُ يَوْمَيْنِ مِنَ الشَّهْرِ

## باب: ایک ماہ میں دو روزے رکھنا

۲۴۳۷: اَخْبَرَنَا عَمْرُو بْنُ عَلِيٍّ قَالَ حَدَّثَنِيْ سَيْفُ ابْنُ عُبَيْدِاللّٰهِ مِنْ خِيَارِ الْخَلْقِ قَالَ حَدَّثَنَا الْاَسْوَدُ بْنُ شَيْبَانَ عَنْ اَبِيْ نَوْفَلِ بْنِ اَبِيْ عَقْرَبَ عَنْ اَبِيْهِ قَالَ سَاَلْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنِ الصَّوْمِ فَقَالَ صُمْ يَوْمًا مِنَ الشَّهْرِ قُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ زِدْنِيْ زِدْنِيْ قَالَ تَقُوْلُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ زِدْنِيْ زِدْنِيْ اِنِّيْ اَجِدُنِيْ قَوِيًّا فَقَالَ زِدْنِيْ زِدْنِيْ اَجِدُنِيْ قَوِيًّا فَسَكَتَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حَتّٰى ظَنَنْتُ اَنَّهٗ لَيَرُدُّنِيْ قَالَ صُمْ ثَلَاثَةَ اَيَّامٍ مِّنْ كُلِّ شَهْرٍ.

۲۴۳۷: حضرت ابوعقرب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ ﷺ سے روزوں کے متعلق دریافت کیا۔ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا ہر ماہ میں دو روزے۔ عرض کیا کہ یارسول اللہ ﷺ اس میں کچھ اضافہ فرمائیں اس میں کچھ اضافہ فرمائیں میں اپنے اندر اس سے زیادہ صلاحیت پاتا ہوں۔ اس میں کچھ اضافہ فرمائیں کیونکہ میں اپنے اندر اس سے زیادہ صلاحیت پاتا ہوں۔ رسول اللہ ﷺ خاموش رہے۔ یہاں تک کہ میں نے یہ سمجھ لیا کہ آپ میری تردید فرمائیں گے۔ پھر آپ نے ارشاد فرمایا تم ہر ماہ میں تین روزے رکھا کرو۔

۲۴۳۸: اَخْبَرَنَا عَبْدُالرَّحْمٰنِ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ سَلَّامٍ قَالَ حَدَّثَنَا يَزِيْدُ بْنُ هٰرُوْنَ قَالَ اَنْبَاَنَا الْاَسْوَدُ ابْنُ شَيْبَانَ عَنْ اَبِيْ نَوْفَلِ بْنِ اَبِيْ عَقْرَبَ عَنْ اَبِيْهِ اَنَّهٗ سَاَلَ النَّبِيَّ ﷺ عَنِ الصَّوْمِ فَقَالَ صُمْ يَوْمًا مِّنْ كُلِّ شَهْرٍ وَاسْتَزَادَهٗ قَالَ بِاَبِيْ اَنْتَ وَاُمِّيْ اَجِدُنِيْ قَوِيًّا فَزَادَهٗ قَالَ صُمْ يَوْمَيْنِ مِّنْ كُلِّ شَهْرٍ فَقَالَ بِاَبِيْ اَنْتَ وَاُمِّيْ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ اِنِّيْ اَجِدُنِيْ قَوِيًّا اِنِّيْ اَجِدُنِيْ قَوِيًّا فَمَا كَادَ اَنْ يَزِيْدَهٗ فَلَمَّا اَلَحَّ عَلَيْهِ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ صُمْ ثَلَاثَةَ اَيَّامٍ مِّنْ كُلِّ شَهْرٍ.

۲۴۳۸: حضرت ابوعقرب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ سے روزے کے متعلق دریافت کیا گیا۔ آپ نے ارشاد فرمایا: تم ہر ماہ میں ایک روزہ رکھو اور اس میں اضافہ کی خواہش رکھو۔ حضرت ابوعقرب رضی اللہ عنہ نے عرض کیا میرے والدین آپ پر فدا ہوں میں اس سے زیادہ صلاحیت رکھتا ہوں۔ آپ نے اس میں اضافہ فرمایا اور ارشاد فرمایا تم ہر ماہ میں دو روزے رکھو۔ انہوں نے پھر عرض کیا۔ پھر آپ نے اس میں مزید اضافہ نہیں فرمایا جب ان صحابیؓ نے بہت زیادہ عاجزی کا اظہار کیا تو رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا تم ہر ماہ میں تین روزے رکھا کرو۔

## ⑳

# كِتَابُ الزَّكٰوةِ

## زکوۃ سے متعلقہ احادیث

### ۱۲۳۲: باب وُجُوْبِ الزَّكٰوةِ

۲۴۳۹: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عَمَّارٍ الْمَوْصِلِيُّ عَنِ الْمُعَافٰى عَنْ زَكَرِيَّا بْنِ اِسْحَاقَ الْمَكِّيِّ قَالَ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ صَيْفِيٍّ عَنْ اَبِيْ مَعْبَدٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ لِمُعَاذٍ حِيْنَ بَعَثَهٗ اِلَى الْيَمَنِ اِنَّكَ تَاْتِيْ قَوْمًا اَهْلَ كِتَابٍ فَاِذَا جِئْتَهُمْ فَادْعُهُمْ اِلٰى اَنْ يَشْهَدُوْا اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰهِ فَاِنْ هُمْ اَطَاعُوْكَ بِذٰلِكَ فَاَخْبِرْهُمْ اَنَّ اللّٰهَ عَزَّوَجَلَّ فَرَضَ عَلَيْهِمْ خَمْسَ صَلَوَاتٍ فِيْ يَوْمٍ وَّلَيْلَةٍ فَاِنْ هُمْ يَعْنِيْ اَطَاعُوْكَ بِذٰلِكَ فَاَخْبِرْهُمْ اَنَّ اللّٰهَ عَزَّوَجَلَّ فَرَضَ عَلَيْهِمْ صَدَقَةً تُؤْخَذُ مِنْ اَغْنِيَائِهِمْ فَتُرَدُّ عَلٰى فُقَرَائِهِمْ فَاِنْ هُمْ اَطَاعُوْكَ بِذٰلِكَ فَاتَّقِ دَعْوَةَ الْمَظْلُوْمِ.

۲۴۴۰: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِالْاَعْلٰى رَحْمَةُ اللّٰهِ عَلَيْهِ قَالَ حَدَّثَنَا مُعْتَمِرٌ قَالَ سَمِعْتُ بَهْزَ بْنَ حَكِيْمٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ يُحَدِّثُ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ جَدِّهٖ قَالَ قُلْتُ يَا نَبِيَّ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَا اَتَيْتُكَ حَتّٰى حَلَفْتُ اَكْثَرَ مِنْ عَدَدِهِنَّ لِاَصَابِعِ يَدَيْهِ اَنْ لَا

### باب: فرضیتِ زکوۃ

۲۴۳۹: حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جب حضرت معاذ رضی اللہ عنہ کو یمن بھیجا تو ان سے ارشاد فرمایا تم ایک ایسی قوم پر ہو گے جو اہل کتاب ہیں۔ پھر جب تم ان کے پاس پہنچو تو ان سے کہنا وہ گواہی دیں اللہ کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں اور محمد صلی اللہ علیہ وسلم اس کے رسول ہیں۔ پس جب وہ اطاعت کر لیں تو ان سے کہنا اللہ نے ان پر دن رات میں پانچ نمازیں فرض کی ہیں۔ پس جب وہ یہ کر لیں یعنی اسے تسلیم کر لیں تو ان سے کہنا اللہ نے ان پر زکوۃ فرض کی ہے جو مالداروں سے لے کر فقراء کو لوٹایا جائے گا پس جب وہ یہ کر لیں یعنی اس بات میں بھی تمہاری پیروی کریں تو تمہیں چاہیے کہ تم مظلوم کی بددعا سے محفوظ رہو۔

۲۴۴۰: حضرت بہز بن حکیم سے روایت ہے کہ وہ اپنے والد اور وہ اپنے دادا سے روایت نقل کرتے ہیں کہ میں نے عرض کیا یا رسول اللہ! میں نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت اقدس میں حاضری سے قبل بار بار مرتبہ قسم کھائی کہ میں کبھی آپ کی خدمت میں حاضر نہ ہوں گا اور نہ ہی آپ کے مذہب کو تسلیم کروں اور میرا معاملہ ایسے انسان

آتِيَكَ وَلَا آتِيَ دِيْنَكَ وَاِنِّيْ كُنْتُ امْرًا لَا اَعْقِلُ شَيْئًا اِلَّا مَا عَلَّمَنِي اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ وَ رَسُوْلُهٗ وَ اِنِّيْ اَسْاَلُكَ بِوَحْيِ اللّٰهِ بِمَا بَعَثَكَ رَبُّكَ اِلَيْنَا قَالَ بِالْاِسْلَامِ قُلْتُ وَمَا آيَاتُ الْاِسْلَامِ قَالَ اَنْ تَقُوْلَ اَسْلَمْتُ وَجْهِيَ اِلَى اللّٰهِ وَ تَخَلَّيْتُ وَتُقِيْمَ الصَّلَاةَ وَتُؤْتِيَ الزَّكٰوةَ.

کی طرح تھا جس میں عقل وشعور نہ ہو۔ جو اللہ اور اس کے رسولؐ نے مجھے سکھلایا ہے میں آپ کو وحی الٰہی کی قسم دے کر پوچھتا ہوں کہ اللہ نے آپ کو ہماری جانب کس کے ساتھ بھیجا ہے؟ فرمایا اسلام کے ساتھ۔ میں نے عرض کیا اسلام کی نشانیاں کون کونسی ہیں؟ فرمایا: کہو میں نے اپنا چہرہ اللہ کی جانب کر لیا اور اسی کا ہو گیا اور نماز پڑھو اور زکوۃ ادا کرو۔

۲۴۴۱: اَخْبَرَنَا عِيْسَى بْنُ مُسَاوِرٍ قَالَ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ شُعَيْبِ بْنِ شَابُوْرٍ عَنْ مُعَاوِيَةَ بْنِ سَلَّامٍ عَنْ اَخِيْهِ زَيْدِ بْنِ سَلَّامٍ اَنَّهٗ اَخْبَرَهٗ عَنْ جَدِّهٖ اَبِيْ سَلَّامٍ عَنْ عَبْدِالرَّحْمٰنِ بْنِ غَنْمٍ اَنَّ اَبَا مَالِكِ الْاَشْعَرِيَّ حَدَّثَهٗ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ اِسْبَاغُ الْوُضُوْءِ شَطْرُ الْاِيْمَانِ وَالْحَمْدُلِلّٰهِ تَمْلَأُ الْمِيْزَانَ وَالتَّسْبِيْحُ وَالتَّكْبِيْرُ يَمْلَأُ السَّمٰوَاتِ وَالْاَرْضَ وَالصَّلَاةُ نُوْرٌ وَالزَّكٰوةُ بُرْهَانٌ وَالصَّبْرُ ضِيَاءٌ وَالْقُرْآنُ حُجَّةٌ لَّكَ اَوْعَلَيْكَ.

۲۴۴۱: حضرت ابو مالک اشعری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: اچھی طرح وضو کا مکمل کرنا نصف ایمان ہے (وضو سے چھوٹے گناہ معاف ہو جاتے ہیں)۔ الحمد للہ کہنا میزان کو بھر دے گا اور سبحان اللہ اور اللہ اکبر کہنا آسمان اور زمین کو بھر دیتے ہیں۔ نماز نور ہے اور زکوۃ دلیل اور حجت ہے۔ صبر روشنی ہے اور قرآن حجت ہے تمہارے لیے یا تمہارے خلاف۔

۲۴۴۲: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عَبْدِالْحَكَمِ عَنْ شُعَيْبٍ عَنِ اللَّيْثِ قَالَ اَنْبَاَنَا خَالِدٌ عَنِ ابْنِ اَبِيْ هِلَالٍ عَنْ نُعَيْمٍ الْمُجْمِرِ اَبِيْ عَبْدِاللّٰهِ قَالَ اَخْبَرَنِيْ صُهَيْبٌ اَنَّهٗ سَمِعَ مِنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ وَمِنْ اَبِيْ سَعِيْدٍ يَقُوْلَانِ خَطَبَنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَوْمًا فَقَالَ وَالَّذِيْ نَفْسِيْ بِيَدِهٖ ثَلَاثَ مَرَّاتٍ ثُمَّ اَكَبَّ فَاَكَبَّ كُلُّ رَجُلٍ مِنَّا يَبْكِيْ لَانَدْرِيْ عَلٰى مَاذَا حَلَفَ ثُمَّ رَفَعَ رَاْسَهٗ فِيْ وَجْهِهِ الْبُشْرٰى فَكَانَتْ اَحَبَّ اِلَيْنَا مِنْ حُمْرِ النَّعَمِ ثُمَّ قَالَ مَا مِنْ عَبْدٍ يُصَلِّي الصَّلَوٰتِ الْخَمْسَ وَيَصُوْمُ رَمَضَانَ وَيُخْرِجُ الزَّكٰوةَ وَيَجْتَنِبُ الْكَبَائِرَ السَّبْعَ اِلَّا فُتِحَتْ لَهٗ اَبْوَابُ الْجَنَّةِ فَقِيْلَ لَهُ ادْخُلْ بِسَلَامٍ.

۲۴۴۲: حضرت ابو سعید رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک دن ہمیں خطبہ دیا تو ارشاد فرمایا: اس ذات کی قسم جس کے قبضہ میں میری جان ہے پھر تین مرتبہ آپ جھک گئے اور ہر شخص ہم میں سے جھک کر رونے لگا مگر ہمیں علم نہیں کہ آپؐ نے کس طرح قسم کھائی۔ پھر آپؐ نے سر اٹھایا اور آپؐ کے چہرہ پر خوشی تھی۔ ہمیں یہ بات سرخ رنگ کے اونٹ سے زیادہ عمدہ معلوم ہوئی (واضح رہے کہ عرب میں سرخ اونٹ زیادہ قیمتی ہوتے ہیں) پھر آپؐ نے ارشاد فرمایا: جو بندہ پانچ وقت کی نماز ادا کرے اور ماہِ رمضان کے روزے رکھے اور زکوۃ نکالے اور سات بڑے بڑے گناہوں سے محفوظ رہے تو اس کے لیے جنت کے دروازے کھول دیئے جائیں گے اور اس سے کہا جائے گا کہ سلامتی کے ساتھ اندر چلا جا۔

تشریح ☆ مطلب یہ ہے کہ شرک، جادو اور ناحق مال اور سود کھانے اور مال یتیم کے کھانے اور جہاد سے فرار اور باعصمت

خواتین پر الزام تراشی سے محفوظ رہے تو جنت ایسے شخص پر واجب ہو جاتی ہے۔

۲۴۴۳: اَخْبَرَنِیْ عَمْرُو بْنُ عُثْمَانَ بْنِ سَعِیْدِ بْنِ کَثِیْرٍ قَالَ حَدَّثَنَا اَبِیْ عَنْ شُعَیْبٍ عَنِ الزُّهْرِیِّ قَالَ اَخْبَرَنِیْ حُمَیْدُ بْنُ عَبْدِالرَّحْمٰنِ اَنَّ اَبَا هُرَیْرَةَ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ یَقُوْلُ مَنْ اَنْفَقَ زَوْجَیْنِ مِّنْ شَیْءٍ مِّنَ الْاَشْیَاءِ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰهِ دُعِیَ مِّنْ اَبْوَابِ الْجَنَّةِ یَا عَبْدَاللّٰهِ هٰذَا خَیْرٌ لَّكَ وَلِلْجَنَّةِ اَبْوَابٌ فَمَنْ کَانَ مِنْ اَهْلِ الصَّلَاةِ دُعِیَ مِنْ بَابِ الصَّلَاةِ وَمَنْ کَانَ مِنْ اَهْلِ الْجِهَادِ دُعِیَ مِنْ بَابِ الْجِهَادِ وَمَنْ کَانَ مِنْ اَهْلِ الصَّدَقَةِ دُعِیَ مِنْ بَابِ الصَّدَقَةِ وَمَنْ کَانَ مِنْ اَهْلِ الصِّیَامِ دُعِیَ مِنْ بَابِ الرَّیَّانِ قَالَ اَبُوْبَکْرٍ هَلْ عَلٰی مَنْ یُّدْعٰی مِنْ تِلْكَ الْاَبْوَابِ مِنْ ضَرُوْرَةٍ فَهَلْ یُدْعٰی مِنْهَا كُلِّهَا اَحَدٌ یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ قَالَ نَعَمْ وَاِنِّیْ اَرْجُوْ اَنْ تَکُوْنَ مِنْهُمْ یَعْنِیْ اَبَابَکْرٍ۔

۲۴۴۳: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا جو کوئی راہِ خدا میں کسی شے کا جوڑا خرچ کرے تو وہ جنت کے دروازوں میں سے پکارا جائے گا اے خدا کے بندے! یہ دروازہ بہتر ہے اور جنت کے دروازوں میں جو نمازی ہوگا تو وہ شخص نماز کے دروازے سے بلایا جائے گا اور دنیا میں جو شخص صدقہ و خیرات کرنے والا ہوگا تو اس کو صدقہ کے دروازہ سے بلایا جائے گا اور روزہ دار کو باب الریان سے بلایا جائے گا۔ یہ سن کر حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے عرض کیا: یا رسول اللہ! جو شخص ان دروازوں سے بلایا جائے تو اس کو کسی قسم کی کوئی فکر نہیں ہے لیکن کیا کوئی شخص اس قسم کا بھی ہوگا جس کو تمام دروازوں سے بلایا جائے؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ہاں اور مجھے توقع ہے کہ (اے ابوبکرؓ!) تم ان ہی میں سے ہو گے۔

## ۱۲۴۳: باب التَّغْلِیْظِ فِیْ حَبْسِ الزَّکٰوةِ

## باب: زکوٰۃ ادا نہ کرنے کی وعید اور عذاب سے متعلق احادیث

۲۴۴۴: اَخْبَرَنَا هَنَّادُ بْنُ السَّرِیِّ فِیْ حَدِیْثِهٖ عَنْ اَبِیْ مُعَاوِیَةَ عَنِ الْاَعْمَشِ عَنِ الْمَعْرُوْرِ بْنِ سُوَیْدٍ عَنْ اَبِیْ ذَرٍّ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُ قَالَ جِئْتُ اِلَی النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ وَهُوَ جَالِسٌ فِیْ ظِلِّ الْکَعْبَةِ فَلَمَّا رَآنِیْ مُقْبِلًا قَالَ هُمُ الْاَخْسَرُوْنَ وَ رَبِّ الْکَعْبَةِ فَقُلْتُ مَالِیْ لَعَلِّیْ اُنْزِلَ فِیَّ شَیْءٌ قُلْتُ مَنْ هُمْ فِدَاكَ اَبِیْ وَاُمِّیْ قَالَ الْاَکْثَرُوْنَ اَمْوَالًا اِلَّا مَنْ قَالَ هٰکَذَا وَهٰکَذَا حَتّٰی بَیْنَ یَدَیْهِ وَعَنْ یَمِیْنِهٖ وَعَنْ شِمَالِهٖ ثُمَّ قَالَ وَالَّذِیْ نَفْسِیْ بِیَدِهٖ لَا یَمُوْتُ رَجُلٌ فَیَدَعُ اِبِلًا اَوْبَقَرًا لَمْ یُؤَدِّ زَکٰوتَهَا اِلَّا جَاءَتْ یَوْمَ

۲۴۴۴: حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں رسول اللہ کی خدمت میں حاضر ہوا۔ رسول اللہ اس وقت بیت اللہ کے سایہ میں تشریف فرما تھے۔ جب آپ نے مجھے اپنی طرف آتے دیکھا تو ارشاد فرمایا: رب کعبہ کی قسم وہی لوگ نقصان اور خسارے والے ہیں۔ میں نے عرض کیا میرے ماں باپ آپ پر قربان ہوں کون لوگ؟ فرمایا: جو بہت زیادہ دولت جمع رکھتے ہیں لیکن جو اس قسم کے ہیں اور اس جانب اشارہ کیا اور دائیں اور بائیں بھی۔ پھر ارشاد فرمایا: اس ذات کی قسم جس کے قبضہ میں میری جان ہے جو کوئی اونٹ اور بیل چھوڑ کر فوت ہو جائے کہ جن کی اُس نے زکوٰۃ نہ دی ہو وہ قیامت کے دن حاضر ہو کر اُسے اپنے قدموں سے

الْقِيَامَةِ اَعْظَمَ مَاكَانَتْ وَاَسْمَنَهٗ تَطَؤُهٗ بِاَخْفَافِهَا وَ تَنْطَحُهٗ بِقُرُوْنِهَا كُلَّمَا نَفِدَتْ اُخْرَاهَا اُعِيْدَتْ اُوْلَاهَا حَتّٰى يُقْضٰى بَيْنَ النَّاسِ.

روندیں گے اور سینگوں سے ماریں گے۔ حتیٰ کہ آخری جانور آ جائے۔ پھر دوبارہ یہی سلسلہ شروع کر دیا جائے گا یہاں تک کہ انسانوں میں حکم ہو کہ یعنی لوگوں کے دوزخی اور جنتی ہونے کا۔

۲۴۴۵: اَخْبَرَنَا مُجَاهِدُ بْنُ مُوْسٰى قَالَ حَدَّثَنَا ابْنُ عُيَيْنَةَ عَنْ جَامِعِ بْنِ اَبِيْ رَاشِدٍ عَنْ اَبِيْ وَائِلٍ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَا مِنْ رَجُلٍ لَهٗ مَالٌ لَا يُؤَدِّيْ حَقَّ مَالِهٖ اِلَّا جُعِلَ لَهٗ طَوْقًا فِيْ عُنُقِهٖ شُجَاعٌ اَقْرَعُ وَهُوَ يَفِرُّ مِنْهُ وَهُوَ يَتْبَعُهٗ ثُمَّ قَرَاَ مِصْدَاقَهٗ مِنْ كِتَابِ اللّٰهِ عَزَّوَجَلَّ : وَلَا تَحْسَبَنَّ الَّذِيْنَ يَبْخَلُوْنَ بِمَا آتَاهُمُ اللّٰهُ مِنْ فَضْلِهٖ هُوَ خَيْرًا لَّهُمْ بَلْ هُوَ شَرٌّلَّهُمْ سَيُطَوَّقُوْنَ مَابَخِلُوْا بِهٖ يَوْمَ الْقِيَامَةِ۔

۲۴۴۵: حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: جو شخص مالدار ہو اور اس کا حق (یعنی زکوٰۃ) ادا نہ کرے تو وہ دولت ایک گنجے سانپ کی شکل میں اس کی گردن پر طوق ہوگی۔ وہ اس سے بھاگے گا اور وہ اس کا پیچھا کرے گا۔ پھر یہ آیت تلاوت فرمائی ''اور ہرگز گمان نہ کریں جو بخل کرتے ہیں اس میں جو دے رکھا ہے انہیں اللہ تعالیٰ نے اپنے فضل و کرم سے کہ یہ بخل بہتر ہے ان کے لیے بلکہ یہ بخل بہت برا ان کے لیے طوق پہنایا جائے گا انہیں وہ مال جس میں انہوں نے بخل کیا قیامت کے دن''۔

۲۴۴۶: اَخْبَرَنَا اِسْمَاعِيْلُ بْنُ مَسْعُوْدٍ قَالَ حَدَّثَنَا يَزِيْدُ بْنُ زُرَيْعٍ قَالَ حَدَّثَنَا سَعِيْدُ بْنُ اَبِيْ عَرُوْبَةَ قَالَ حَدَّثَنَا قَتَادَةُ عَنْ اَبِيْ عَمْرٍو الْغُدَانِيِّ اَنَّ اَبَا هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ اَيُّمَا رَجُلٍ كَانَتْ لَهٗ اِبِلٌ لَا يُعْطِيْ حَقَّهَا فِيْ نَجْدَتِهَا وَرِسْلِهَا قَالُوْا يَارَسُوْلَ اللّٰهِ مَانَجْدَتُهَا وَرِسْلُهَا قَالَ فِيْ عُسْرِهَا وَيُسْرِهَا فَاِنَّهَا تَاْتِيْ يَوْمَ الْقِيَامَةِ كَاَغَذِّ مَا كَانَتْ وَاَسْمَنِهٖ وَآشَرِهٖ يُبْطَحُ لَهَا بِقَاعٍ قَرْقَرٍ فَتَطَؤُهٗ بِاَخْفَافِهَا اِذَا جَاءَتْ اُخْرَاهَا اُعِيْدَتْ عَلَيْهِ اُوْلَاهَا فِيْ يَوْمٍ كَانَ مِقْدَارُهٗ خَمْسِيْنَ اَلْفَ سَنَةٍ حَتّٰى يُقْضٰى بَيْنَ النَّاسِ فَيَرٰى سَبِيْلَهٗ وَاَيُّمَا رَجُلٍ كَانَتْ لَهٗ بَقَرٌ لَا يُعْطِيْ حَقَّهَا فِيْ نَجْدَتِهَا وَرِسْلِهَا فَاِنَّهَا تَاْتِيْ يَوْمَ الْقِيَامَةِ اَغَذَّ مَا كَانَتْ وَاَسْمَنَهٗ وَآشَرَهٗ يُبْطَحُ لَهَا بِقَاعٍ قَرْقَرٍ فَتَنْطَحُهٗ كُلُّ ذَاتِ قَرْنٍ بِقَرْنِهَا وَتَطَؤُهٗ كُلُّ ذَاتِ ظِلْفٍ

۲۴۴۶: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا جس کے پاس اونٹ ہوں وہ ان کی زکوٰۃ ادا نہ کرے تنگی اور وسعت میں (مراد جب اونٹ موٹے تازے ہوں اور دولت صحیح حالت میں ہو تو اس وقت زکوٰۃ ادا نہ کرے اس لیے کہ موٹے تازے قسم کے اونٹ صدقہ کرنا نفس پر بھاری گزرتا ہے اور جب اونٹ دبلے پتلے ہوں تو ان کو برا اور خراب خیال کر کے خیرات کرے یا قحط سالی کا زمانہ ہو تو زکوٰۃ ادا نہ کرے)۔ لوگوں نے عرض کیا یارسول اللہ! تنگی اور وسعت سے کیا مراد ہے؟ فرمایا: مشکل اور دشواری کے دور میں۔ پس روز قیامت وہ فربہ ہو کر آئیں گے اور ان کا مالک ان اونٹوں کے سامنے ایک صاف میدان میں الٹے منہ لٹکا دیا جائے گا اور وہ اونٹ اس کو روندتے ہیں گے یہاں تک کہ آخری جب روند لے گا تو پھر از سر نو پہلا لایا جائے گا۔ اسی طرح سے ہوگا اُس دن جو پچاس ہزار سال کا ہو گا۔ یہاں تک کہ لوگوں کے درمیان فیصلہ ہوا اور وہ اپنا راستہ دیکھ لیں (جنت یا دوزخ کا) اور جس کے پاس بکریاں ہوں اور وہ تنگی

بِظِلْفِهَا إِذَا جَاوَزَتْهُ أُخْرَاهَا أُعِيْدَتْ عَلَيْهِ أُوْلَاهَا فِيْ يَوْمٍ كَانَ مِقْدَارُهُ خَمْسِيْنَ أَلْفَ سَنَةٍ حَتّٰى يُقْضٰى بَيْنَ النَّاسِ فَيَرٰى سَبِيْلَهُ وَأَيُّمَا رَجُلٍ كَانَتْ لَهُ غَنَمٌ لَا يُعْطِيْ حَقَّهَا فِيْ نَجْدَتِهَا وَرِسْلِهَا فَإِنَّهَا تَأْتِيْ يَوْمَ الْقِيَامَةِ كَأَغَذِّ مَا كَانَتْ وَأَكْثَرِهِ وَأَسْمَنِهِ وَآشَرِهِ ثُمَّ يُبْطَحُ لَهَا بِقَاعٍ قَرْقَرٍ فَتَطَؤُهُ كُلُّ ذَاتِ ظِلْفٍ بِظِلْفِهَا وَتَنْطَحُهُ كُلُّ ذَاتِ قَرْنٍ بِقَرْنِهَا لَيْسَ فِيْهَا عَقْصَاءُ وَلَا عَضْبَاءُ إِذَا جَاوَزَتْهُ أُخْرَاهَا أُعِيْدَتْ عَلَيْهِ أُوْلَاهَا فِيْ يَوْمٍ كَانَ مِقْدَارُهُ خَمْسِيْنَ أَلْفَ سَنَةٍ حَتّٰى يُقْضٰى بَيْنَ النَّاسِ فَيَرٰى سَبِيْلَهُ.

## ١٢٣٤: باب مَانِعِ الزَّكٰوةِ

٢٤٤٧: أَخْبَرَنَا قُتَيْبَةُ قَالَ حَدَّثَنَا اللَّيْثُ عَنْ عُقَيْلٍ عَنِ الزُّهْرِيِّ قَالَ أَخْبَرَنِيْ عُبَيْدُ اللّٰهِ ابْنُ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عُتْبَةَ بْنِ مَسْعُوْدٍ عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ لَمَّا تُوُفِّيَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَاسْتُخْلِفَ أَبُوْبَكْرٍ بَعْدَهُ وَكَفَرَ مَنْ كَفَرَ مِنَ الْعَرَبِ قَالَ عُمَرُ لِأَبِيْ بَكْرٍ كَيْفَ تُقَاتِلُ النَّاسَ وَقَدْ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أُمِرْتُ أَنْ أُقَاتِلَ النَّاسَ حَتّٰى يَقُوْلُوْا لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ فَمَنْ قَالَ لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ عَصَمَ مِنِّيْ مَالَهُ وَنَفْسَهُ إِلَّا بِحَقِّهِ وَحِسَابُهُ عَلَى اللّٰهِ فَقَالَ أَبُوْبَكْرٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ لَأُقَاتِلَنَّ مَنْ فَرَّقَ بَيْنَ الصَّلَاةِ وَ الزَّكٰوةِ فَإِنَّ الزَّكٰوةَ حَقُّ الْمَالِ وَاللّٰهِ لَوْمَنَعُوْنِيْ عِقَالًا كَانُوْا يُؤَدُّوْنَهُ إِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَقَاتَلْتُهُمْ عَلٰى مَنْعِهِ قَالَ عُمَرُ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ فَوَاللّٰهِ مَاهُوَ إِلَّا أَنْ رَأَيْتُ اللّٰهَ شَرَحَ صَدْرَ أَبِيْ بَكْرٍ لِلْقِتَالِ فَعَرَفْتُ أَنَّهُ الْحَقُّ.

وآسانی میں ان کی زکوۃ ادا نہ کرے تو قیامت کے دن وہ بکریاں خوب فربہ بن کر آئیں گی اور اُن کے مالک کو الٹے منہ لٹکا دیا جائے گا ایک ہموار میدان میں۔ اور ہر قدم والی بکری اس کو اپنے قدموں سے روندے گی اور سینگوں والی اپنے سینگوں سے اس کو مارے گی اور کوئی ان میں مڑے یا ٹوٹے سینگوں کی نہیں ہوگی بلکہ تمام کے سینگ طاقتور اور سیدھے ہوں گے تاکہ مالک کو زیادہ اذیت اور تکلیف ہو۔ اور جب آخری بکری نکل جائے گی تو پھر پہلے والی کو لایا جائے گا ایسے دن میں جو کہ پچاس ہزار سال کا ہو گا۔ یہاں تک کہ لوگوں کے درمیان فیصلہ ہو اور وہ اپنے ٹھکانہ (جنت اور دوزخ) میں پہنچ جائیں۔

## باب: زکوۃ ادا نہ کرنے والے کے متعلق

٢٤٤٧: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبیؐ کی جب وفات ہوئی تو ابوبکر رضی اللہ عنہ خلیفہ مقرر فرمائے گئے۔ اہل عرب میں سے جنہوں نے انکار (زکوۃ کا) کیا کافر ہو گئے۔ عمرؓ نے ابوبکرؓ سے دریافت فرمایا۔ آپ کس طرح ان سے جہاد کریں گے؟ حالانکہ رسول اللہؐ نے ارشاد فرمایا: مجھے حکم ہوا ہے قتال کا یہاں تک کہ لوگ گواہی دیں کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں۔ پس جس نے یہ اقرار کیا اس نے اپنے جان اور مال کو مجھ سے محفوظ کر لیا مگر کسی حق کے عوض۔ اس کا حساب اللہ پر ہے۔ ابوبکرؓ نے فرمایا میں لازماً قتال کروں گا اس سے جو نماز اور زکوۃ کے درمیان تفریق کرے گا کہ بے شک زکوۃ دولت پر ایک حق ہے اللہ کی قسم! اگر وہ رسول اللہؐ کی خدمت میں بکری کا ایک بچہ بھی پیش کیا کرتے تھے وہ مجھے نہیں دیں گے تو میں ان سے جہاد کروں گا اس کے ادا نہ کرنے پر۔ یہ سن کر عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا: اللہ کی قسم! کچھ نہیں مگر مجھے اس کا علم ہے کہ اللہ نے ابوبکر رضی اللہ عنہ کا سینہ کھول دیا ہے جہاد کے لیے پھر میں نے بھی جان لیا یہی حق ہے۔

## ۱۲۳۵: باب عُقُوبَةِ مَانِعِ الزَّكٰوةِ

## باب: زکوٰۃ ادانہ کرنے والے کے لیے وعید

۲۴۴۸: اَخْبَرَنَا عَمْرُو بْنُ عَلِيٍّ قَالَ حَدَّثَنَا يَحْيٰى قَالَ حَدَّثَنَا بَهْزُ بْنُ حَكِيْمٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ حَدَّثَنِيْ اَبِيْ عَنْ جَدِّيْ قَالَ سَمِعْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ فِيْ كُلِّ اِبِلٍ سَائِمَةٍ فِيْ كُلِّ اَرْبَعِيْنَ ابْنَةُ لَبُوْنٍ لَايُفَرَّقُ اِبِلٌ عَنْ حِسَابِهَا مَنْ اَعْطَاهَا مُؤْتَجِرًا فَلَهُ اَجْرُهَا وَمَنْ اَبٰى فَاِنَّا آخِذُوْهَا وَشَطْرَ اِبِلِهٖ عَزْمَةٌ مِّنْ عَزَمَاتِ رَبِّنَا لَايَحِلُّ لِاٰلِ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ مِنْهَا شَيْءٌ۔

۲۴۴۸: حضرت بہز بن حکیم سے روایت ہے کہ انہوں نے اپنے والد اور انہوں نے اپنے دادا سے کہ میں نے رسول اللہؐ سے سنا ہر چالیس اونٹوں میں جو جنگل میں چرائے جاتے ہیں ایک دو سال کی اونٹنی زکوٰۃ میں ادا کرنا ضروری ہے اور اونٹ علیحدہ نہیں کیے جائیں گے اپنے حساب سے اور جو زکوٰۃ ثواب کیلئے دے گا اس کو ثواب ملے گا اور جو انکار کرے گا ہم اس سے بھی زکوٰۃ لے لیں گے یہ ایک سزا ہے اللہ کی سزاؤں میں سے۔ اس مال و دولت میں سے نبی کی اولاد و اہل وعیال کے لیے کچھ لینا درست نہیں ہے۔

## ۱۲۳۶: باب زَكٰوةِ الْاِبِلِ

## باب: اونٹوں کی زکوٰۃ

۲۴۴۹: اَخْبَرَنَا عُبَيْدُاللّٰهِ بْنُ سَعِيْدٍ قَالَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ قَالَ حَدَّثَنِيْ عَمْرُو بْنُ يَحْيٰى ح وَاَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰى وَ مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ عَنْ عَبْدِالرَّحْمٰنِ عَنْ سُفْيَانَ وَشُعْبَةَ وَمَالِكٍ عَنْ عَمْرِو بْنِ يَحْيٰى عَنْ اَبِيْهِ عَنْ اَبِيْ سَعِيْدِ الْخُدْرِيِّ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ لَيْسَ فِيْمَا دُوْنَ خَمْسَةِ اَوْسُقٍ صَدَقَةٌ وَلَا فِيْمَا دُوْنَ خَمْسِ ذَوْدٍ صَدَقَةٌ وَلَا فِيْمَا دُوْنَ خَمْسَةِ اَوَاقٍ صَدَقَةٌ۔

۲۴۴۹: حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا پانچ وسق سے کم غلہ میں (جو زمین سے پیدا ہوا) زکوٰۃ نہیں ہے اور پانچ اونٹوں سے کم میں زکوٰۃ لازم نہیں ہے اور پانچ اوقیہ سے کم چاندی میں زکوٰۃ نہیں ہے (اور پانچ وسق غلہ سے کم میں زکوٰۃ لازم نہیں ہے)۔

### وسق کی مقدار:

وسق اہل عرب کا ایک پیمانہ ہے جو کہ چار صاع کا ہوتا ہے اور ایک صاع آٹھ رطل کا ہوتا ہے یا پانچ رطل کا ہوتا ہے (دوسرے قول کی مطابق) اور ایک رطل ہمارے پرانے وزن کے اعتبار سے آدھ سیر یعنی تقریباً چار سو پچاس گرام کے قریب قریب ہوتا ہے اور ایک اوقیہ (جو کہ عرب کا ایک پیمانہ ہے) چالیس درہم کا ہوتا ہے۔ اس طرح سے پانچ اوقیہ کے دوسو درہم ہو گئے اور ایک درہم تین ماشہ اور ایک رتی کا ہوتا ہے اور پانچ حصہ رتی کے برابر ہوتا ہے اگر یہ پورا ماشہ ہو تو دوسو درہم باون تولہ چاندی بن جاتی ہے اور اگر کم زیادہ ہو تو اس اعتبار سے حساب لگا سکتے ہیں۔

۲۴۵۰: اَخْبَرَنَا عِيْسَى بْنُ حَمَّادٍ قَالَ اَنْبَاَنَا اللَّيْثُ عَنْ يَحْيَى بْنِ سَعِيْدٍ عَنْ عَمْرِو بْنِ يَحْيَى بْنِ عُمَارَةَ عَنْ اَبِيْهِ

۲۴۵۰: حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: پانچ اونٹوں سے کم میں

عَنْ اَبِیْ سَعِیْدِ الْخُدْرِیِّ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ لَیْسَ فِیْمَا دُوْنَ خَمْسَةِ ذَوْدٍ صَدَقَةٌ وَلَیْسَ فِیْمَا دُوْنَ خَمْسَةِ اَوَاقٍ صَدَقَةٌ وَلَیْسَ فِیْمَا دُوْنَ خَمْسَةِ اَوْسُقٍ صَدَقَةٌ.

زکوٰۃ واجب نہیں ہے اور پانچ اوقیہ سے کم چاندی میں زکوٰۃ واجب نہیں ہے اور پانچ وسق غلہ سے کم میں زکوٰۃ لازم نہیں ہے۔

۲۴۵۱: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ الْمُبَارَكِ قَالَ حَدَّثَنَا الْمُظَفَّرُ بْنُ مُدْرِكٍ اَبُوْ كَامِلٍ قَالَ حَدَّثَنَا حَمَّادُ بْنُ سَلَمَةَ قَالَ اَخَذْتُ هٰذَا الْكِتَابَ مِنْ ثُمَامَةَ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ اَنَّ اَبَابَكْرٍ كَتَبَ لَهُمْ اَنَّ هٰذِهٖ فَرَائِضُ الصَّدَقَةِ الَّتِیْ فَرَضَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ عَلَی الْمُسْلِمِیْنَ الَّتِیْ اَمَرَ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ بِهَا رَسُوْلَهٗ ﷺ فَمَنْ سُئِلَهَا مِنَ الْمُسْلِمِیْنَ عَلٰی وَجْهِهَا فَلْيُعْطِ وَمَنْ سُئِلَ فَوْقَ ذٰلِكَ فَلَا يُعْطِ فِيْمَا دُوْنَ خَمْسٍ وَعِشْرِيْنَ مِنَ الْاِبِلِ فِیْ كُلِّ خَمْسٍ ذَوْدٍ شَاةٌ فَاِذَا بَلَغَتْ خَمْسًا وَّعِشْرِيْنَ فَفِيْهَا بِنْتُ مَخَاضٍ اِلٰی خَمْسٍ وَّثَلَاثِيْنَ فَاِنْ لَّمْ تَكُنْ بِنْتُ مَخَاضٍ فَابْنُ لَبُوْنٍ ذَكَرٌ فَاِذَا بَلَغَتْ سِتًّا وَّثَلَاثِيْنَ فَفِيْهَا بِنْتُ لَبُوْنٍ اِلٰی خَمْسٍ وَّاَرْبَعِيْنَ فَاِذَا بَلَغَتْ سِتَّةً وَّاَرْبَعِيْنَ فَفِيْهَا حِقَّةٌ طَرُوْقَةُ الْفَحْلِ اِلٰی سِتِّيْنَ فَاِذَا بَلَغَتْ اِحْدٰی وَسِتِّيْنَ فَفِيْهَا جَذَعَةٌ اِلٰی خَمْسٍ وَّسَبْعِيْنَ فَاِذَا بَلَغَتْ سِتًّا وَسَبْعِيْنَ فَفِيْهَا بِنْتَا لَبُوْنٍ اِلٰی تِسْعِيْنَ فَاِذَا بَلَغَتْ اِحْدٰی وَتِسْعِيْنَ فَفِيْهَا حِقَّتَانِ طَرُوْقَتَا الْفَحْلِ اِلٰی عِشْرِيْنَ وَمِائَةٍ فَاِذَا زَادَتْ عَلٰی عِشْرِيْنَ وَمِائَةٍ فَفِیْ كُلِّ اَرْبَعِيْنَ بِنْتُ لَبُوْنٍ وَفِیْ كُلِّ خَمْسِيْنَ حِقَّةٌ فَاِذَا تَبَايَنَ اَسْنَانُ الْاِبِلِ فِیْ فَرَائِضِ الصَّدَقَاتِ فَمَنْ بَلَغَتْ عِنْدَهٗ صَدَقَةُ الْجَذَعَةِ وَلَيْسَتْ عِنْدَهٗ جَذَعَةٌ وَعِنْدَهٗ حِقَّةٌ فَاِنَّهَا تُقْبَلُ مِنْهُ الْحِقَّةُ وَيَجْعَلُ مَعَهَا شَاتَيْنِ اِنِ اسْتَيْسَرَتَا لَهٗ وَ عِشْرِيْنَ دِرْهَمًا وَمَنْ بَلَغَتْ عِنْدَهٗ صَدَقَةُ الْحِقَّةِ وَلَيْسَتْ عِنْدَهٗ حِقَّةٌ وَعِنْدَهٗ جَذَعَةٌ فَاِنَّهَا تُقْبَلُ مِنْهُ وَيُعْطِيْهِ الْمُصَدِّقُ

۲۴۵۱: حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے ان کو تحریر فرمایا یہ زکوٰۃ کے فرائض جو رسول اللہ نے اہل اسلام پر اللہ کے حکم سے لازم قرار دیے ہیں چنانچہ مسلمانوں سے اس کے موافق طلب کرو تو وہ ادا کرے اور جب اس سے زیادہ مانگا جائے وہ ۲۵ سے کم اونٹوں میں سے ہر ایک پانچ اونٹ پر ایک بکری زکوٰۃ ہے اور جب ان کی تعداد ۲۵ تک پہنچ جائے تو ایک نبست معاض ہے (وہ اونٹنی جو ایک سال کی ہو کر دوسرے میں لگ جائے) اگر ایک سال کی اونٹنی نہ ہو تو ان میں دو سال کی اونٹنی ہے ۳۵ اونٹ تک اور جب ۴۶ اونٹ ہو جائیں تو ان میں تین سال کی اونٹنی ہے ساٹھ اونٹ تک۔ جب ۶۱ اونٹ ہو جائیں تو چار سال کی ایک اونٹنی جو پانچویں سال میں لگ جائے ۷۵ اونٹ تک۔ جب ۷۶ ہو جائیں تو ان میں دو اونٹنیاں ہیں دو سال کی نوے اونٹ تک۔ جب ۹۱ ہو جائیں تو ان میں دو اونٹنیاں ہیں تین تین سال کی کہ جن سے نر جفتی کر سکے ۱۲۰ اونٹ تک۔ جب ۱۲۱ ہو جائیں تو ہر ایک چالیس اونٹوں میں ایک اونٹنی ہے دو سال کی۔ ۱۵۰ اونٹوں میں ایک اونٹنی ہے تین سال کی ہے۔ اگر اونٹوں کے دانتوں میں اختلاف ہو جائے (یعنی زکوٰۃ کے لائق نہ ہوں چھوٹے بڑے ہوں تو) مثلاً جسے چار سالہ اونٹنی دینا لازم ہو مگر اس کے پاس تین سالہ ہو تو وہ اس کے ساتھ دو بکرے ادا کرے ورنہ بیس درہم ادا کرے اور جس کے ذمہ تین سالہ اونٹنی ہو مگر اس کے پاس چار سالہ ہو تو اس سے وہی لی جائے گی اور مصدق (زکوٰۃ وصول کرنے والا) اس کو بیس درہم واپس کر دے گا یا دو بکری ادا کر دے گا۔ جس کے ذمہ ۳ سالہ اونٹنی ہو تو نہ ہونے کی صورت میں وہ دو سال کی اونٹنی مع دو بکری دے یا بیس درہم

عِشْرِيْنَ دِرْهَمًا اَوْشَاتَيْنِ اِنِ اسْتَيْسَرَتَا لَهُ وَمَنْ بَلَغَتْ عِنْدَهُ صَدَقَةُ الْحِقَّةِ وَلَيْسَتْ عِنْدَهُ وَ عِنْدَهُ بِنْتُ لَبُوْنٍ فَاِنَّهَا تُقْبَلُ مِنْهُ وَيَجْعَلُ مَعَهَا شَاتَيْنِ اِنِ اسْتَيْسَرَتَالَهُ اَوْعِشْرِيْنَ دِرْهَمًا وَمَنْ بَلَغَتْ عِنْدَهُ صَدَقَةُ ابْنَةِ لَبُوْنٍ وَلَيْسَتْ عِنْدَهُ اِلاَّ حِقَّةٌ فَاِنَّهَا تُقْبَلُ مِنْهُ وَ يُعْطِيْهِ الْمُصَدِّقُ عِشْرِيْنَ دِرْهَمًا اَوْشَاتَيْنِ وَمَنْ بَلَغَتْ عِنْدَهُ صَدَقَةُ ابْنَةِ لَبُوْنٍ وَلَيْسَتْ عِنْدَهُ بِنْتُ لَبُوْنٍ وَعِنْدَهُ بِنْتُ مَخَاضٍ فَاِنَّهَا تُقْبَلُ مِنْهُ وَيَجْعَلُ مَعَهَا شَاتَيْنِ اِنِ اسْتَيْسَرَتَالَهُ اَوْعِشْرِيْنَ دِرْهَمًا وَمَنْ بَلَغَتْ عِنْدَهُ صَدَقَةُ ابْنَةِ مَخَاضٍ وَلَيْسَ عِنْدَهُ اِلاَّ ابْنُ لَبُوْنٍ ذَكَرٌ فَاِنَّهُ يُقْبَلُ مِنْهُ وَلَيْسَ مَعَهُ شَيْءٌ وَمَنْ لَّمْ يَكُنْ عِنْدَهُ اِلاَّ اَرْبَعٌ مِنَ الْاِبِلِ فَلَيْسَ فِيْهَا شَيْءٌ اِلاَّ اَنْ يَّشَاءَ رَبُّهَا وَ فِيْ صَدَقَةِ الْغَنَمِ فِيْ سَائِمَتِهَا اِذَا كَانَتْ اَرْبَعِيْنَ فَفِيْهَا شَاةٌ اِلَى عِشْرِيْنَ وَمِائَةٍ فَاِذَا زَادَتْ وَاحِدَةٌ فَفِيْهَا شَاتَانِ اِلَى مِائَتَيْنِ فَاِذَا زَادَتْ وَاحِدَةٌ فَفِيْهَا ثَلاَثُ شِيَاهٍ اِلَى ثَلاَثِمِائَةٍ فَاِذَا زَادَتْ فَفِيْ كُلِّ مِائَةٍ شَاةٌ وَلاَ يُؤْخَذُ فِي الصَّدَقَةِ هَرِمَةٌ وَلاَ ذَاتُ عَوَارٍ وَلاَ تَيْسُ الْغَنَمِ اِلاَّ اَنْ يَّشَاءَ الْمُصَّدِّقُ وَلاَ يُجْمَعُ بَيْنَ مُتَفَرِّقٍ وَلاَ يُفَرَّقُ بَيْنَ مُجْتَمِعٍ خَشْيَةَ الصَّدَقَةِ وَمَا كَانَ مِنْ خَلِيْطَيْنِ فَاِنَّهُمَا يَتَرَاجَعَانِ بَيْنَهُمَا بِالسَّوِيَّةِ فَاِذَا كَانَتْ سَائِمَةُ الرَّجُلِ نَاقِصَةً مِّنْ اَرْبَعِيْنَ شَاةً وَاحِدَةً فَلَيْسَ فِيْهَا شَيْءٌ اِلاَّ اَنْ يَّشَاءَ رَبُّهَا وَفِي الرِّقَةِ رُبْعُ الْعُشْرِ فَاِنْ لَّمْ تَكُنْ اِلاَّ تِسْعِيْنَ وَمِائَةَ دِرْهَمٍ فَلَيْسَ فِيْهَا شَيْءٌ اِلاَّ اَنْ يَّشَاءَ رَبُّهَا.

ادا کرے۔ اور جس کے ذمہ دو سالہ اونٹنی دینا ہو مگر اس کے پاس تین سال کی اونٹنی ہو تو اس سے وہی وصول کی جائے گی اور مصدق اس کو بیس درہم یا دو بکری دے دے گا۔ اور جس پر دو سالہ اونٹنی لازم ہو مگر اس کے پاس نہ ہو تو وہ دو بکری یا بیس درہم ادا کرے۔ اگر کسی کے ذمہ ایک سالہ اونٹنی واجب ہے اور اس کے پاس دو سالہ اونٹ ہے تو اس سے وہی وصول کیا جائے گا اور اس کو کچھ نہیں دیا جائے گا نہ لیا جائے گا۔ پھر اگر کسی کے پاس صرف چار اونٹ ہوں تو ان پر کسی قسم کی زکوٰۃ واجب نہیں البتہ مالک اگر مرضی سے دینا چاہے تو وہ دوسری بات ہے۔ پھر چرنے بکریوں کی تعداد اگر چالیس سے ۱۲۰ تک ہو تو ایک بکری۔ ۱۲۱ سے اوپر تک دو بکریاں۔ اور ۲۰۱ سے لے کر ۳۰۰ تک تین بکریاں اور اس کے بعد ہر ایک سو پر ایک بکری زکوٰۃ وصول کی جائے گی۔ پھر زکوٰۃ میں بوڑھے اور ایک آنکھ والے عیب دار یا مذکر جانور قبول نہ کئے جائیں گے مگر یہ کہ صدقہ قبول کرنے والا شخص چاہے تو وہ لے سکتا ہے اور زکوٰۃ سے بچ جانے کے لیے دو مالوں کو جمع نہ کیا جائے اور نہ ہی ایک مال کو علیحدہ کیا جائے۔ پھر اگر کسی دولت میں دو آدمی حصہ دار ہوں تو وہ باہمی طریقے سے ایک دوسرے سے برابر برابر حساب کر لیں۔ چالیس سے کم بکریوں پر کسی قسم کی زکوٰۃ واجب نہیں مگر یہ کہ مالک خود زکوٰۃ ادا کرنا چاہے۔ اگر دو سو درہم چاندی وہ جائے یا دو سو درہم ہو جائے تو اس کا چالیسواں حصہ زکوٰۃ ادا کی جائے۔ لیکن اگر ۱۹۰ درہم ہوں تو ان پر زکوٰۃ واجب نہیں ہے مگر یہ کہ مالک خوشی سے زکوٰۃ ادا کرنا چاہے۔

## ۱۲۳۳: بَابُ مَانِعِ زَكٰوةِ الْاِبِلِ

۲۴۵۴: اَخْبَرَنَا عِمْرَانُ بْنُ بَكَّارٍ قَالَ حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ عَيَّاشٍ قَالَ حَدَّثَنَا شُعَيْبٌ قَالَ حَدَّثَنِيْ اَبُو الزِّنَادِ

## باب: زکوٰۃ نہ دینے والے سے متعلق احادیث

۲۴۵۴: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: اگر اونٹوں کے مالک نے ان کی زکوٰۃ نہ دی ہوگی

مِمَّا حَدَّثَهُ عَبْدُالرَّحْمٰنِ الْاَعْرَجُ مِمَّا ذَكَرَ اَنَّهُ سَمِعَ اَبَاهُرَيْرَةَ يُحَدِّثُ بِهِ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ تَاْتِي الْاِبِلُ عَلٰى رَبِّهَا عَلٰى خَيْرِ مَا كَانَتْ اِذَا هِيَ لَمْ يُعْطِ فِيْهَا حَقَّهَا تَطَؤُهُ بِاَخْفَافِهَا وَتَاْتِي الْغَنَمُ عَلٰى رَبِّهَا عَلٰى خَيْرِ مَا كَانَتْ اِذَا لَمْ يُعْطِ فِيْهَا حَقَّهَا تَطَؤُهُ بِاَظْلَافِهَا وَتَنْطَحُهُ بِقُرُوْنِهَا قَالَ وَمِنْ حَقِّهَا اَنْ تُحْلَبَ عَلَى الْمَاءِ اَلَا لَا يَاْتِيَنَّ اَحَدُكُمْ يَوْمَ الْقِيَامَةِ بِبَعِيْرٍ يَحْمِلُهُ عَلٰى رَقَبَتِهِ لَهُ رُغَاءٌ فَيَقُوْلُ يَا مُحَمَّدُ فَاَقُوْلُ لَا اَمْلِكُ لَكَ شَيْئًا قَدْ بَلَّغْتُ اَلَا لَا يَاْتِيَنَّ اَحَدُكُمْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ بِشَاةٍ يَحْمِلُهَا عَلٰى رَقَبَتِهِ لَهَا يُعَارٌ فَيَقُوْلُ يَا مُحَمَّدُ فَاَقُوْلُ لَا اَمْلِكُ لَكَ شَيْئًا قَدْ بَلَّغْتُ قَالَ وَيَكُوْنُ كَنْزُ اَحَدِهِمْ يَوْمَ الْقِيَامَةِ شُجَاعًا اَقْرَعَ يَفِرُّ مِنْهُ صَاحِبُهُ وَيَطْلُبُهُ اَنَا كَنْزُكَ فَلَا يَزَالُ حَتّٰى يُلْقِمَهُ اُصْبُعَهُ.

تو وہ دنیا کے مقابلہ میں فربہ ہو کر اپنے مالک کی جانب دوڑیں گے اور اس کو پاؤں کے نیچے روندیں گے۔ اس طرح بکریاں بھی اگر ان کی زکوۃ ادا نہیں کی ہوگی تو اپنے مالک کے پاس فربہ ہو کر آئیں گی اور اس کو اپنے قدم کے نیچے روندیں گی اور سینگوں سے ماریں گی۔ ان کے حقوق یہ ہیں کہ ان کا دودھ اس وقت نکالو جب ان کو پانی پلانے کے لیے لاؤ۔ خبردار ایسا نہ ہو کہ تم میں سے روز قیامت کوئی اونٹ کو اپنی گردن پر سوار کر کے حاضر ہو اور چیخ و پکار کرتا ہوا کہے اے محمد (صلی اللہ علیہ وسلم)! میں کہوں گا میں تمہارے لیے کچھ نہیں کر سکتا میں تو اللہ کا پیغام پہنچا چکا۔ اسی طرح کوئی آدمی روز قیامت اپنی بکری کو گردن پر سوار کر کے چیختا ہوا نہ آئے اور کہے اے محمد (صلی اللہ علیہ وسلم)! اور میں اس سے کہہ دوں کہ میں تمہارے لیے کچھ نہیں کر سکتا میں تو اللہ کا پیغام پہنچا چکا۔ پھر تم میں سے کسی کا خزانہ روز قیامت گنجا سانپ بن کر آئے گا وہ اس کا سے خوفزدہ ہو کر بھاگے گا اور وہ اس کے پیچھے یہ کہتا ہوا کہ میں تمہارا خزانہ ہوں یہاں تک کہ وہ اپنی انگلی اس کے منہ میں ڈال دے گا۔

## ۱۴۳۸: باب سُقُوْطِ الزَّكٰوةِ عَنِ الْاِبِلِ اِذَا كَانَتْ رِسْلًا لِاَهْلِهَا وَلِحَمُوْلَتِهِمْ

## باب: گھریلو استعمال والے اونٹوں پر زکوۃ معاف ہے

۲۴۵۳: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِالْاَعْلٰى قَالَ حَدَّثَنَا مُعْتَمِرٌ قَالَ سَمِعْتُ بَهْزَ بْنَ حَكِيْمٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ يُحَدِّثُ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ جَدِّهِ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ فِيْ كُلِّ اِبِلٍ سَائِمَةٍ مِّنْ كُلِّ اَرْبَعِيْنَ ابْنَةُ لَبُوْنٍ لَا تُفَرَّقُ اِبِلٌ عَنْ حِسَابِهَا مَنْ اَعْطَاهَا مُؤْتَجِرًا لَهُ اَجْرُهَا وَمَنْ مَنَعَهَا فَاِنَّا آخِذُوْهَا وَشَطْرَ اِبِلِهِ عَزْمَةً مِّنْ عَزَمَاتِ رَبِّنَا لَا يَحِلُّ لِآلِ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مِنْهَا شَيْءٌ.

۲۴۵۳: حضرت بہز بن حکیم اپنے والد اور وہ اپنے دادا سے روایت کرتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: چرنے والے اونٹوں میں سے ہر چالیس میں ایک دو سال کی اونٹنی زکوۃ ہے اور ان میں تفریق نہ کی جائے اور جو آدمی ثواب کے لیے زکوۃ ادا کرے گا تو وہ اجر و ثواب حاصل کرے گا اور جو زکوۃ سے انکار کرے گا تو ہم اس سے بھی زکوۃ وصول کریں اور آدھے اونٹ بھی وصول کریں گے۔ اس لیے کہ یہ اللہ کی جانب سے واجب اور لازم کیے ہوئے ایثار میں سے ایک واجب ہے۔ اور محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے اس میں سے کچھ لینا حلال نہیں ہے۔

## ۱۲۳۹: باب زَکٰوۃِ الْبَقَرِ

## باب: گائے بیل کی زکوۃ سے متعلق

۲۴۵۴: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ رَافِعٍ قَالَ حَدَّثَنَا يَحْيَى ابْنُ آدَمَ قَالَ حَدَّثَنَا مُفَضَّلٌ وَهُوَ ابْنُ مُهَلْهَلٍ عَنِ الْاَعْمَشِ عَنْ شَقِيقٍ عَنْ مَسْرُوْقٍ عَنْ مُعَاذٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ بَعَثَهُ اِلَى الْيَمَنِ وَاَمَرَهُ اَنْ يَّاْخُذَ مِنْ كُلِّ حَالِمٍ دِيْنَارًا اَوْعِدْلَهُ مَعَافِرَ وَمِنَ الْبَقَرِ مِنْ ثَلٰثِيْنَ تَبِيْعًا اَوْتَبِيْعَةً وَمِنْ كُلِّ اَرْبَعِيْنَ مُسِنَّةً۔

۲۴۵۴: حضرت معاذ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو یمن روانہ کرتے ہوئے ارشاد فرمایا: ہر بالغ شخص سے ایک دینار یا اس کے برابر کپڑا جزیہ وصول کریں اس کے بعد ہر تیس گایوں' بیلوں پر ایک سال کا بیل یا گائے اور چالیس گایوں' بیلوں پر دو سال کی ایک گائے بطور زکوۃ وصول کریں۔

۲۴۵۵: اَخْبَرَنَا اَحْمَدُ بْنُ سُلَيْمَانَ قَالَ حَدَّثَنَا يَعْلٰى وَهُوَ ابْنُ عُبَيْدٍ قَالَ حَدَّثَنَا الْاَعْمَشُ عَنْ شَقِيقٍ عَنْ مَسْرُوْقٍ وَالْاَعْمَشُ عَنْ اِبْرَاهِيْمَ قَالَا قَالَ مُعَاذٌ بَعَثَنِىْ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اِلَى الْيَمَنِ فَاَمَرَنِىْ اَنْ آخُذَ مِنْ كُلِّ اَرْبَعِيْنَ بَقَرَةً ثَنِيَّةً وَمِنْ كُلِّ ثَلَاثِيْنَ تَبِيْعًا وَمِنْ كُلِّ حَالِمٍ دِيْنَارًا اَوْ عِدْلَهُ مَعَافِرَ۔

۲۴۵۵: حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے ملک یمن روانہ کرتے وقت فرمایا اگر چالیس گائے بیل موجود ہوں تو ان پر ایک دو سال کی گائے اور اگر تیس موجود ہوں تو ایک سال کی گائے زکوۃ میں وصول کرنا۔ پھر ہر بالغ شخص سے ایک دینار یا اس قیمت کا کپڑا بطور جزیہ وصول کرنا۔

۲۴۵۶: اَخْبَرَنَا اَحْمَدُ بْنُ حَرْبٍ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْمُعَاوِيَةَ عَنِ الْاَعْمَشِ عَنْ اِبْرَاهِيْمَ عَنْ مَسْرُوْقٍ عَنْ مُعَاذٍ قَالَ لَمَّا بَعَثَهُ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِلَى الْيَمَنِ اَمَرَهُ اَنْ يَّاْخُذَ مِنْ كُلِّ ثَلَاثِيْنَ مِنَ الْبَقَرِ تَبِيْعًا اَوْتَبِيْعَةً وَمِنْ كُلِّ اَرْبَعِيْنَ مُسِنَّةً وَمِنْ كُلِّ حَالِمٍ دِيْنَارًا اَوْعِدْلَهُ مَعَافِرَ۔

۲۴۵۶: حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے ملک یمن روانہ کرتے وقت فرمایا اگر چالیس گائے بیل موجود ہوں تو ان پر ایک دو سال کی گائے اور اگر تیس موجود ہوں تو ایک سال کی گائے زکوۃ میں وصول کرنا۔ پھر ہر بالغ شخص سے ایک دینار یا اس قیمت کا کپڑا بطور جزیہ وصول کرنا۔

۲۴۵۷: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ مَنْصُوْرٍ الطُّوْسِىُّ قَالَ حَدَّثَنَا يَعْقُوْبُ قَالَ حَدَّثَنَا اَبِىْ عَنِ ابْنِ اِسْحَاقَ قَالَ حَدَّثَنِىْ سُلَيْمَانُ الْاَعْمَشُ عَنْ اَبِىْ وَائِلِ بْنِ سَلَمَةَ عَنْ مُعَاذِ بْنِ جَبَلٍ قَالَ اَمَرَنِىْ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ حِيْنَ بَعَثَنِىْ اِلَى الْيَمَنِ اَنْ لَّا اٰخُذَ مِنَ الْبَقَرِ شَيْئًا حَتّٰى تَبْلُغَ ثَلَاثِيْنَ فَاِذَا بَلَغَتْ ثَلَاثِيْنَ فَفِيْهَا عِجْلٌ تَابِعٌ جَذَعٌ اَوْجَذَعَةٌ حَتّٰى تَبْلُغَ اَرْبَعِيْنَ فَاِذَا بَلَغَتْ اَرْبَعِيْنَ فَفِيْهَا بَقَرَةٌ مُسِنَّةٌ۔

۲۴۵۷: حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ مجھے یمن روانگی کے وقت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا اگر کسی کے گائے بیل تیس تک پہنچ جائیں تو اُس سے گائے کا ایک دودھ پیتا بچہ یا ایک سال کا مذکر یا مونث بطور زکوۃ وصول کرنا یہاں تک کہ وہ چالیس ہو جائیں تو ایک دو سال کی گائے وصول کرنا۔

## ۱۲۴۰: باب مَانِعِ زَكٰوةِ الْبَقَرِ

۲۴۵۸: اَخْبَرَنَا وَاصِلُ بْنُ عَبْدِالْاَعْلٰى عَنِ ابْنِ فُضَيْلٍ عَنْ عَبْدِالْمَلِكِ بْنِ اَبِيْ سُلَيْمَانَ عَنْ اَبِي الزُّبَيْرِ عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَامِنْ صَاحِبِ اِبِلٍ وَلَا بَقَرٍ وَلَا غَنَمٍ لَا يُؤَدِّيْ حَقَّهَا اِلَّا وُقِفَ لَهَا يَوْمَ الْقِيَامَةِ بِقَاعٍ قَرْقَرٍ تَطَؤُهُ ذَاتُ الْاَظْلَافِ بِاَظْلَافِهَا وَتَنْطَحُهُ ذَاتُ الْقُرُوْنِ بِقُرُوْنِهَا لَيْسَ فِيْهَا يَوْمَئِذٍ جَمَّاءُ وَلَا مَكْسُوْرَةُ الْقَرْنِ قُلْنَا يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَمَاذَا حَقُّهَا قَالَ اِطْرَاقُ فَحْلِهَا وَاِعَارَةُ دَلْوِهَا وَحَمْلٌ عَلَيْهَا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وَلَا صَاحِبِ مَالٍ لَا يُؤَدِّيْ حَقَّهُ اِلَّا يُخَيَّلُ لَهُ يَوْمَ الْقِيَامَةِ شُجَاعٌ اَقْرَعُ يَفِرُّمِنْهُ صَاحِبُهُ وَهُوَ يَتْبَعُهُ يَقُوْلُ لَهُ هٰذَا كَنْزُكَ الَّذِيْ كُنْتَ تَبْخَلُ بِهٖ فَاِذَا رَاَى اَنَّهُ لَابُدَّلَهُ مِنْهُ اَدْخَلَ يَدَهُ فِيْ فِيْهِ فَجَعَلَ يَقْضَمُهَا كَمَا يَقْضَمُ الْفَحْلُ.

## باب: گائے بیل کی زکوٰۃ ادا نہ کرنے والے کی سزا

۲۴۵۸: حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: جو اونٹ بیل یا بکریاں رکھتا ہو اور ان کا حق (زکوٰۃ) ادا نہ کرے تو قیامت کے دن وہ ایک چٹیل میدان میں کھڑا کیا جائے گا اور اس کو کھر والے جانور اپنے کھروں سے اور سینگوں والے اپنے سینگوں سے ماریں گے اور ان میں کوئی ٹوٹے سینگوں والا نہ ہوگا۔ ہم نے عرض کیا: یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان کا کیا حق ہے؟ آپ نے فرمایا: مذکر جانور کو جفتی دینا اور پانی پلانے کا ڈول مانگنے والے کو دینا اور راہِ خدا میں لانے لے جانے کے لیے (لینا) اور جو مالدار دولت کا حق ادا نہیں کرے گا تو قیامت کے دن وہ دولت ایک گنجے سانپ کی شکل میں آئے گی وہ اس کو دیکھ کر بھاگے گا اور وہ گنجا سانپ اس کے پیچھے پیچھے یہ کہتا ہوا کہ میں تیرا خزانہ ہوں جس سے تو دنیا میں کنجوسی کرتا تھا جب وہ شخص دیکھے گا کہ اب کوئی علاج نہیں تو مجبور ہو کر وہ اپنا ہاتھ اس اژدہے کے منہ میں ڈال دے گا اور وہ اژدہا اس کے ہاتھ کو اونٹ کی طرح سے چبائے گا۔

## ۱۲۴۱: باب زَكٰوةِ الْغَنَمِ

۲۴۵۹: اَخْبَرَنَا عُبَيْدُاللّٰهِ بْنُ فَضَالَةَ بْنِ اِبْرَاهِيْمَ النَّسَائِيُّ قَالَ اَنْبَاَنَا شُرَيْحُ بْنُ النُّعْمَانِ قَالَ حَدَّثَنَا حَمَّادُ بْنُ سَلَمَةَ عَنْ ثُمَامَةَ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ اَنَّ اَبَابَكْرٍ كَتَبَ لَهُ اَنَّ هٰذِهٖ فَرَائِضُ الصَّدَقَةِ الَّتِيْ فَرَضَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ عَلَى الْمُسْلِمِيْنَ الَّتِيْ اَمَرَ اللّٰهُ بِهَا رَسُوْلَهُ فَمَنْ سُئِلَهَا مِنَ الْمُسْلِمِيْنَ عَلٰى وَجْهِهَا فَلْيُعْطِهَا وَمَنْ سُئِلَ فَوْقَهَا فَلَا يُعْطِهٖ فِيْمَا دُوْنَ خَمْسٍ وَّعِشْرِيْنَ مِنَ الْاِبِلِ فِيْ خَمْسٍ ذَوْدٍ شَاةٌ فَاِذَا بَلَغَتْ خَمْسًا وَّعِشْرِيْنَ فَفِيْهَا بِنْتُ مَخَاضٍ اِلٰى خَمْسٍ

## باب: بکریوں کی زکوٰۃ سے متعلق

۲۴۵۹: حضرت انس بن مالک سے روایت ہے کہ ابوبکر صدیق نے ان کیلئے یہ تحریر فرمایا: یہ زکوٰۃ کے فرائض ہیں جو رسول اللہ نے مسلمانوں پر مقرر فرمائے ہیں کہ جن کا اللہ نے اپنے رسول (صلی اللہ علیہ وسلم) کو حکم فرمایا اور جب اس سے زیادہ (جو کہ پچھلی احادیث میں گزرے) مانگا جائے وہ ۲۵ سے کم اونٹوں میں سے ہر ایک پانچ اونٹ پر ایک بکری زکوٰۃ ہے اور جب ان کی تعداد ۲۵ تک پہنچ جائے تو ایک نسبت مخاض ہے (وہ اونٹنی جو ایک سال کی ہو کر دوسرے میں لگ جائے) اگر ایک سال کی اونٹنی نہ ہو تو ان میں دو سال کی اونٹنی ہے ۳۵ اونٹ تک اور جب ۳۶ اونٹ ہو

وَّثَلَاثِيْنَ فَاِنْ لَّمْ تَكُنِ ابْنَةُ مَخَاضٍ فَابْنُ لَبُوْنٍ ذَكَرٌ فَاِذَا بَلَغَتْ سِتَّةً وَّثَلَاثِيْنَ فَفِيْهَا بِنْتُ لَبُوْنٍ اِلٰى خَمْسٍ وَّاَرْبَعِيْنَ فَاِذَا بَلَغَتْ سِتَّةً وَّاَرْبَعِيْنَ فَفِيْهَا حِقَّةٌ طَرُوْقَةُ الْفَحْلِ اِلٰى سِتِّيْنَ فَاِذَا بَلَغَتْ اِحْدٰى وَّسِتِّيْنَ فَفِيْهَا جَذَعَةٌ اِلٰى خَمْسَةٍ وَّسَبْعِيْنَ فَاِذَا بَلَغَتْ سِتَّةً وَّسَبْعِيْنَ فَفِيْهَا ابْنَتَا لَبُوْنٍ اِلٰى تِسْعِيْنَ فَاِذَا بَلَغَتْ اِحْدٰى وَتِسْعِيْنَ فَفِيْهَا حِقَّتَانِ طَرُوْقَتَا الْفَحْلِ اِلٰى عِشْرِيْنَ وَمِائَةٍ فَاِذَا زَادَتْ عَلٰى عِشْرِيْنَ وَمِائَةٍ فَفِيْ كُلِّ اَرْبَعِيْنَ ابْنَةُ لَبُوْنٍ وَفِيْ كُلِّ خَمْسِيْنَ حِقَّةٌ فَاِذَا تَبَايَنَ اَسْنَانُ الْاِبِلِ فِيْ فَرَائِضِ الصَّدَقَاتِ فَمَنْ بَلَغَتْ عِنْدَهٗ صَدَقَةُ الْجَذَعَةِ وَلَيْسَتْ عِنْدَهٗ جَذَعَةٌ وَّعِنْدَهٗ حِقَّةٌ فَاِنَّهَا تُقْبَلُ مِنْهُ الْحِقَّةُ وَيَجْعَلُ مَعَهَا شَاتَيْنِ اِنِ اسْتَيْسَرَتَا لَهٗ اَوْعِشْرِيْنَ دِرْهَمًا وَمَنْ بَلَغَتْ عِنْدَهٗ صَدَقَةُ الْحِقَّةِ وَلَيْسَتْ عِنْدَهٗ اِلَّا جَذَعَةٌ فَاِنَّهَا تُقْبَلُ مِنْهُ وَ يُعْطِيْهِ الْمُصَدِّقُ عِشْرِيْنَ دِرْهَمًا اَوْشَاتَيْنِ وَمَنْ بَلَغَتْ عِنْدَهٗ صَدَقَةُ الْحِقَّةِ وَلَيْسَتْ عِنْدَهٗ وَ عِنْدَهٗ ابْنَةُ لَبُوْنٍ فَاِنَّهَا تُقْبَلُ مِنْهُ وَيَجْعَلُ مَعَهَا شَاتَيْنِ اِنِ اسْتَيْسَرَتَالَهٗ اَوْعِشْرِيْنَ دِرْهَمًا وَمَنْ بَلَغَتْ عِنْدَهٗ صَدَقَةُ بِنْتِ لَبُوْنٍ وَلَيْسَتْ عِنْدَهٗ اِلَّا حِقَّةٌ فَاِنَّهَا تُقْبَلُ مِنْهُ وَ يُعْطِيْهِ الْمُصَدِّقُ عِشْرِيْنَ دِرْهَمًا اَوْشَاتَيْنِ وَمَنْ بَلَغَتْ عِنْدَهٗ صَدَقَةُ بِنْتِ لَبُوْنٍ وَلَيْسَتْ عِنْدَهٗ بِنْتُ لَبُوْنٍ وَعِنْدَهٗ بِنْتُ مَخَاضٍ فَاِنَّهَا تُقْبَلُ مِنْهُ وَيَجْعَلُ مَعَهَا شَاتَيْنِ اِنِ اسْتَيْسَرَتَا لَهٗ اَوْعِشْرِيْنَ دِرْهَمًا وَمَنْ بَلَغَتْ عِنْدَهٗ صَدَقَةُ ابْنَةِ مَخَاضٍ وَلَيْسَتْ عِنْدَهٗ اِلَّا ابْنَ لَبُوْنٍ ذَكَرٌ فَاِنَّهٗ يُقْبَلُ مِنْهُ وَلَيْسَ مَعَهٗ شَيْءٌ وَمَنْ لَّمْ يَكُنْ عِنْدَهٗ اِلَّا اَرْبَعَةٌ مِّنَ الْاِبِلِ فَلَيْسَ فِيْهَا شَيْءٌ اِلَّا اَنْ يَّشَاءَ رَبُّهَا وَفِيْ صَدَقَةِ الْغَنَمِ فِيْ سَائِمَتِهَا اِذَا كَانَتْ اَرْبَعِيْنَ فَفِيْهَا شَاةٌ اِلٰى عِشْرِيْنَ وَمِائَةٍ فَاِذَا زَادَتْ

جائیں تو ان میں تین سال کی اونٹنی ہے ساٹھ اونٹ تک۔ جب ۶۱ اونٹ ہو جائیں تو چار سال کی ایک اونٹنی جو پانچویں سال میں لگ جائے ۷۵ اونٹ تک۔ جب ۷۶ ہو جائیں تو ان میں دو اونٹنیاں ہیں دو سال کی نوے اونٹ تک۔ جب ۹۱ ہو جائیں تو ان میں دو اونٹنیاں ہیں تین تین سال کی کہ جن سے نر جفتی کر سکے ۱۲۰ اونٹ تک۔ جب ۱۲۱ ہو جائیں تو ہر ایک چالیس اونٹوں میں ایک اونٹنی ہے دو سال کی۔ ۱۵۰ اونٹوں میں ایک اونٹنی ہے تین سال کی ہے۔ اگر اونٹوں کے دانتوں میں اختلاف ہو جائے (یعنی زکوٰۃ کے لائق نہ ہوں چھوٹے بڑے ہوں تو) مثلاً جسے چار سالہ اونٹنی دینا لازم ہو مگر اس کے پاس تین سالہ ہو تو وہ اس کے ساتھ دو بکرے ادا کرے ورنہ بیس درہم ادا کرے اور جس کے ذمہ تین سالہ اونٹنی ہو مگر اس کے پاس چار سالہ ہو تو اس سے وہی لی جائے گی اور مصدق (زکوٰۃ وصول کرنے والا) اس کو بیس درہم واپس کر دے گا یا دو بکری ادا کر دے گا۔ جس کے ذمہ ۳ سالہ اونٹنی ہو تو نہ ہونے کی صورت میں وہ دو سال کی اونٹنی مع دو بکری دے یا بیس درہم ادا کرے۔ اور جس کے ذمہ دو سالہ اونٹنی دینا ہو مگر اس کے پاس تین سال کی اونٹنی ہو تو اس سے وہی وصول کی جائے گی اور مصدق اس کو بیس درہم یا دو بکری دیدے گا اور جس پر دو سالہ اونٹنی لازم ہو مگر اسکے پاس نہ ہو تو وہ دو بکری یا بیس درہم ادا کرے۔ اگر کسی کے ذمہ ایک سالہ اونٹنی واجب ہے اور اسکے پاس دو سالہ اونٹ ہے تو اس سے وہی وصول کیا جائے گا اور اس کو کچھ نہیں دیا جائے گا نہ لیا جائے گا۔ پھر اگر کسی کے پاس صرف چار اونٹ ہوں تو ان پر کسی قسم کی زکوٰۃ واجب نہیں البتہ مالک اگر مرضی سے دینا چاہے تو وہ دوسری بات ہے۔ پھر چرنے بکریوں کی تعداد اگر چالیس سے ۱۲۰ تک ہو تو ایک بکری۔ ۱۲۱ سے اوپر تک دو بکریاں۔ اور ۲۰۱ سے لے کر ۳۰۰ تک تین بکریاں اور اس کے بعد ہر ایک سو پر ایک بکری زکوٰۃ وصول کی جائے گی۔ پھر

وَاحِدَةٌ فَفِيهَا شَاتَانِ اِلَى مِائَتَيْنِ فَاِذَا زَادَتْ وَاحِدَةٌ فَفِيهَا ثَلَاثُ شِيَاهٍ اِلَى ثَلَاثِمِائَةٍ فَاِذَا زَادَتْ وَاحِدَةٌ فَفِي كُلِّ مِائَةٍ شَاةٌ وَلَا تُؤْخَذُ فِي الصَّدَقَةِ هَرِمَةٌ وَلَا ذَاتُ عَوَارٍ وَلَا تَيْسُ الْغَنَمِ اِلَّا اَنْ يَشَاءَ الْمُصَّدِّقُ وَلَا يُجْمَعُ بَيْنَ مُتَفَرِّقٍ وَلَا يُفَرَّقُ بَيْنَ مُجْتَمِعٍ خَشْيَةَ الصَّدَقَةِ وَمَا كَانَ مِنْ خَلِيطَيْنِ فَاِنَّهُمَا يَتَرَاجَعَانِ بَيْنَهُمَا بِالسَّوِيَّةِ وَاِذَا كَانَتْ سَائِمَةُ الرَّجُلِ نَاقِصَةً مِنْ اَرْبَعِينَ شَاةٌ وَاحِدَةٌ فَلَيْسَ فِيهَا شَيْءٌ اِلَّا اَنْ يَشَاءَ رَبُّهَا وَفِي الرِّقَةِ رُبْعُ الْعُشْرِ فَاِنْ لَمْ يَكُنِ الْمَالُ اِلَّا تِسْعِينَ وَمِائَةً فَلَيْسَ فِيهِ شَيْءٌ اِلَّا اَنْ يَشَاءَ رَبُّهَا۔

زکوۃ میں بوڑھے اور ایک آنکھ والے عیب دار یا نر جانور قبول نہ کئے جائیں گے مگر یہ کہ صدقہ قبول کرنے والا شخص چاہے تو وہ لے سکتا ہے اور زکوۃ سے بچ جانے کیلئے دو مالوں کو جمع نہ کیا جائے اور نہ ہی ایک مال کو علیحدہ کیا جائے پھر اگر کسی دولت میں دو آدمی حصہ دار ہوں تو وہ باہمی طریقے سے ایک دوسرے سے برابر برابر حساب کر لیں۔ چالیس سے کم بکریوں پر کسی قسم کی زکوۃ واجب نہیں مگر یہ کہ مالک خود زکوۃ ادا کرنا چاہے۔ اگر دو سو درہم چاندی وہ جائے یا دو سو درہم ہو جائے تو اسکا چالیسواں حصہ زکوۃ ادا کی جائے لیکن اگر ۱۹۰ درہم ہوں تو ان پر زکوۃ واجب نہیں ہے مگر یہ کہ مالک خوشی سے زکوۃ ادا کرنا چاہے۔

## ۱۲۴۲: باب مَانِعِ زَكٰوةِ الْغَنَمِ

## باب: بکریوں کی زکوۃ نہ ادا کرنے کے بارے میں

۲۴۶۰: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ الْمُبَارَكِ قَالَ حَدَّثَنَا وَكِيعٌ قَالَ حَدَّثَنَا الْاَعْمَشُ عَنِ الْمَعْرُوْرِ ابْنِ سُوَيْدٍ عَنْ اَبِي ذَرٍّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَامِنْ صَاحِبِ اِبِلٍ وَلَا بَقَرٍ وَلَا غَنَمٍ لَا يُؤَدِّيْ زَكٰوتَهَا اِلَّا جَاءَتْ يَوْمَ الْقِيَامَةِ اَعْظَمَ مَاكَانَتْ وَاَسْمَنَهُ تَنْطَحُهُ بِقُرُوْنِهَا وَتَطَؤُهُ بِاَخْفَافِهَا كُلَّمَا نَفِدَتْ اُخْرَاهَا اَعَادَتْ عَلَيْهِ اُوْلَاهَا حَتّٰى يُقْضٰى بَيْنَ النَّاسِ۔

۲۴۶۰: حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: جو شخص اونٹ اور گائے اور بکریاں رکھے اور ان کی زکوۃ ادا نہ کرے تو روز قیامت وہ جانور خوب موٹے تازہ اور فربہ ہو کر آئیں گے اور اپنے سینگوں سے اپنے مالک کو (زکوۃ ادا نہ کرنے کی وجہ سے) ماریں گے اور اپنے قدموں سے روند ڈالیں گے۔ جب آخری جانور نکل جائے گا تو پھر پہلا جانور آ جائے گا اسی طرح ہوتا رہے گا یہاں تک کہ لوگ اپنے اپنے ٹھکانوں (جنت یا دوزخ) میں پہنچ جائیں۔

## ۱۲۴۳: باب الْجَمْعِ بَيْنَ الْمُتَفَرِّقِ وَالتَّفْرِيْقِ بَيْنَ الْمُجْتَمِعِ

## باب: مال و دولت کو ملانا اور ملے مال کو الگ کرنے کی ممانعت

۲۴۶۱: اَخْبَرَنَا هَنَّادُ بْنُ السَّرِيِّ عَنْ هُشَيْمٍ عَنْ هِلَالِ بْنِ خَبَّابٍ عَنْ مَيْسَرَةَ اَبِي صَالِحٍ عَنْ سُوَيْدِ ابْنِ غَفَلَةَ قَالَ اَتَانَا مُصَدِّقُ النَّبِيِّ فَاَتَيْتُهُ فَجَلَسْتُ اِلَيْهِ فَسَمِعْتُهُ يَقُوْلُ اِنَّ فِي عَهْدِي اَنْ

۲۴۶۱: حضرت سوید بن غفلہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا مصدق ہمارے پاس پہنچا تو میں اُس کے پاس بیٹھ گیا۔ پس میں نے سنا وہ کہتا تھا ہم سے اقرار لیا گیا کہ ہم زکوۃ میں اضافے کے لیے دودھ پلانے والے جانور کو وصول نہ کریں

لَانَاْخُذَ رَاضِعَ لَبَنٍ وَلَا تَجْمَعَ بَيْنَ مُتَفَرِّقٍ وَلَا نُفَرِّقَ بَيْنَ مُجْتَمِعٍ فَاَتَاهُ رَجُلٌ بِنَاقَةٍ كَوْمَاءَ فَقَالَ خُذْهَا فَاَبٰى.

الگ مال و ایک جگہ وصول نہ کریں ملی دولت کو علیحدہ نہ کریں اور الگ مال و ایک جگہ جمع نہ کریں۔ ایک آدمی اُن کے پاس بلند کوہان والی اونٹنی لے کر پہنچا اور کہا لیجیے مگر اس نے انکار کر دیا۔

۲۴۶۲: اَخْبَرَنَا هٰرُوْنُ بْنُ زَيْدِ بْنِ يَزِيْدَ يَعْنِي ابْنَ اَبِي الزَّرْقَاءِ قَالَ حَدَّثَنَا اَبِيْ قَالَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنْ عَاصِمِ بْنِ كُلَيْبٍ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ وَائِلِ بْنِ حُجْرٍ اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ بَعَثَ سَاعِيًا فَاَتٰى رَجُلًا فَاَتَاهُ فَصِيْلًا مَخْلُوْلًا فَقَالَ النَّبِيُّ ﷺ بَعَثْنَا مُصَدِّقَ اللّٰهِ وَرَسُوْلِهِ وَاِنَّ فُلَانًا اَعْطَاهُ فَصِيْلًا مَخْلُوْلًا اَللّٰهُمَّ لَا تُبَارِكْ فِيْهِ وَلَا فِيْ اِبِلِهِ فَبَلَغَ ذٰلِكَ الرَّجُلَ فَجَاءَ بِنَاقَةٍ حَسْنَاءَ فَقَالَ اَتُوْبُ اِلَى اللّٰهِ عَزَّوَجَلَّ وَاِلٰى نَبِيِّهِ فَقَالَ النَّبِيُّ ﷺ اَللّٰهُمَّ بَارِكْ فِيْهِ وَ فِيْ اِبِلِهِ.

۲۴۶۲: حضرت وائل بن حجر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک مصدق بھیجا۔ وہ ایک آدمی کے پاس پہنچا تو اس نے (زکوۃ میں) ایک دبلا پتلا اونٹ دیا۔ یہ دیکھ کر نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: ہم نے اللہ اور اس کے رسول کے مصدق کو بھیجا مگر فلاں شخص نے اس کو دبلا پتلا اونٹ کا بچہ دے دیا۔ اللہ اس کے مال و دولت میں برکت عطا نہ کرے۔ یہ اطلاع اس آدمی تک پہنچ گئی پھر وہ ایک عمدہ اونٹنی لے کر حاضر ہوا اور عرض کیا: میں نے اللہ اور اس کے رسول (صلی اللہ علیہ وسلم) کی طرف توبہ کی۔ آپ نے فرمایا: اے اللہ! اس میں اور اس کے اونٹوں میں برکت عطا فرما۔

## ۱۲۴۴: باب صَلٰوةِ الْاِمَامِ عَلٰى صَاحِبِ الصَّدَقَةِ

## باب: زکوۃ نکالنے والے کے حق میں دعائے خیر سے متعلق

۲۴۶۳: اَخْبَرَنَا عَمْرُو بْنُ يَزِيْدَ قَالَ حَدَّثَنَا بَهْزُ بْنُ اَسَدٍ قَالَ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ قَالَ عَمْرُو بْنُ مُرَّةَ اَخْبَرَنِيْ قَالَ سَمِعْتُ عَبْدَاللّٰهِ بْنَ اَبِيْ اَوْفٰى قَالَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا اَتَاهُ قَوْمٌ بِصَدَقَتِهِمْ قَالَ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى اٰلِ فُلَانٍ فَاَتَاهُ اَبِيْ بِصَدَقَتِهِ فَقَالَ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى اٰلِ اَبِيْ اَوْفٰى.

۲۴۶۳: حضرت عبداللہ بن ابی اوفی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں جب کوئی قوم زکوۃ لے کر حاضر ہوتی تو آپ ارشاد فرماتے: اے اللہ! فلاں شخص پر رحمت نازل فرما اور فلاں کے اہل و عیال میں برکت عطا فرما۔ جب میرے والد زکوۃ لے کر حاضر ہوئے تو آپ نے ارشاد فرمایا اے اللہ! ابن ابی اوفی کے اہل و عیال میں رحمت نازل فرما۔

## ۱۲۴۵: باب اِذَا جَاوَزَ فِي الصَّدَقَةِ

## باب: مصدق کی جانب سے زکوۃ وصولی میں زیادتی

۲۴۶۴: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰى وَمُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ وَاللَّفْظُ لَهُ قَالَا حَدَّثَنَا يَحْيٰى عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ اَبِيْ اِسْمٰعِيْلَ عَنْ عَبْدِالرَّحْمٰنِ بْنِ هِلَالٍ قَالَ قَالَ جَرِيْرٌ اَتَى النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نَاسٌ مِّنَ الْاَعْرَابِ

۲۴۶۴: حضرت عبدالرحمن بن ہلال رضی اللہ عنہ سے حضرت جریر رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں چند حضرات آئے اور عرض کیا یا رسول اللہ! آپ کے مصدق زکوۃ وصول کرنے میں ہم پر زیادتی کرتے ہیں۔ ارشاد فرمایا: اپنے

فَقَالُوْا يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ يَأْتِيْنَا نَاسٌ مِّنْ مُصَدِّقِيْكَ يَظْلِمُوْنَ قَالَ اَرْضُوْا مُصَدِّقِيْكُمْ قَالُوْا وَاِنْ ظَلَمَ قَالَ اَرْضُوْا مُصَدِّقِيْكُمْ ثُمَّ قَالُوْا وَ اِنْ ظَلَمَ قَالَ اَرْضُوْا مُصَدِّقِيْكُمْ قَالَ جَرِيْرٌ فَمَا صَدَرَ عَنِّيْ مُصَدِّقٌ مُنْذُ سَمِعْتُ مِنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِلَّا وَهُوَ رَاضٍ۔

زکوۃ وصول کرنے والوں کو رضامند کرلو۔ انہوں نے عرض کیا: اگرچہ زکوۃ وصول کرنے میں ظلم کرے۔ آپ نے پھر وہی ارشاد فرمایا: لوگوں نے پھر عرض کیا اگرچہ وہ ظلم کرے۔ حضرت جریر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ اس دن سے کوئی زکوۃ وصول کرنے والا شخص رضامند ہوئے بغیر میرے پاس سے نہیں گیا۔ جب میں سے میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو مذکورہ ارشاد فرماتے سنا۔

۲۴۶۵: اَخْبَرَنَا زِيَادُ بْنُ اَيُّوْبَ قَالَ حَدَّثَنَا اِسْمٰعِيْلُ هُوَ ابْنُ عُلَيَّةَ قَالَ اَنْبَاَنَا دَاوٗدُ عَنِ الشَّعْبِيِّ قَالَ قَالَ جَرِيْرٌ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا اَتَاكُمُ الْمُصَدِّقُ فَلْيَصْدُرْ وَهُوَ عَنْكُمْ رَاضٍ۔

۲۴۶۵: حضرت شعبی رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا اگر تمہارے پاس کوئی مصدق پہنچے تو تم اسے رضامند کرلو اور اس کو رضامند کر کے واپس کرنا چاہیے۔

## ۱۲۴۶: باب اِعْطَاءِ السَّيِّدِ الْمَالَ بِغَيْرِ اخْتِيَارِ الْمُصَدِّقِ

## باب: دولت کا مالک خود ہی زکوۃ لگا کر ادا کرسکتا ہے

۲۴۶۶: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ الْمُبَارَكِ رَحْمَةُ اللّٰهِ عَلَيْهِ قَالَ حَدَّثَنَا وَكِيْعٌ قَالَ حَدَّثَنَا زَكَرِيَّا بْنُ اِسْحَاقَ عَنْ عَمْرِو بْنِ اَبِيْ سُفْيَانَ عَنْ مُسْلِمِ بْنِ ثَفِنَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ اسْتَعْمَلَ ابْنُ عَلْقَمَةَ اَبِيْ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ عَلٰى عِرَافَةِ قَوْمِهٖ وَاَمَرَهٗ اَنْ يُّصَدِّقَهُمْ فَبَعَثَنِيْ اَبِيْ اِلٰى طَائِفَةٍ مِّنْهُمْ لِاٰتِيَهٗ بِصَدَقَتِهِمْ فَخَرَجْتُ حَتّٰى اَتَيْتُ عَلٰى شَيْخٍ كَبِيْرٍ يُقَالُ لَهٗ سَعْرٌ فَقُلْتُ اِنَّ اَبِيْ بَعَثَنِيْ اِلَيْكَ لِتُؤَدِّيَ صَدَقَةَ غَنَمِكَ قَالَ ابْنَ اَخِيْ وَاَيَّ نَحْوٍ تَاْخُذُوْنَ قُلْتُ نَخْتَارُ حَتّٰى اِنَّا لَنَشْبُرُ ضُرُوْعَ الْغَنَمِ قَالَ ابْنَ اَخِيْ فَاِنِّيْ اُحَدِّثُكَ اَنِّيْ كُنْتُ فِيْ شِعْبٍ مِّنْ هٰذِهِ الشِّعَابِ عَلٰى عَهْدِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِيْ غَنَمٍ لِّيْ فَجَاءَنِيْ رَجُلَانِ عَلٰى بَعِيْرٍ فَقَالَا اِنَّا رَسُوْلَا رَسُوْلِ اللّٰهِ اِلَيْكَ

۲۴۶۶: حضرت مسلم بن ثفنہ سے روایت ہے کہ ابن علقمہ نے میرے والد کو اپنی قوم کی عرافت پر مقرر فرمایا اور حکم دیا ان صدقہ وصول کرنے کا۔ میرے والد نے مجھے ایک جماعت کی جانب بھیجا چنانچہ میں ان سے زکوۃ وصول کرنے کے لیے نکلا اور ایک بوڑھے کے پاس پہنچا جس کو سعر کہا جاتا تھا۔ میں نے عرض کیا میرے والد نے مجھے تمہارے پاس بھیجا ہے تاکہ تم مجھے اپنی بکریوں کا صدقہ دو۔ انہوں نے عرض کیا تم کس طرح سے صدقہ وصول کرتے ہو؟ میں نے کہا ہم بکریوں کے تھنوں کو ہاتھ سے تلاش کرتے ہیں یعنی عمدہ مال وصول کرتے ہیں۔ اس نے کہا اے بھتیجے! میں تم سے حدیث نقل کرتا ہوں کہ ایک مرتبہ میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں ان ہی گھاٹیوں میں سے ایک گھاٹی میں اپنی بکریاں ساتھ لیے پھرتا تھا کہ اس دوران دو اونٹ سوار آئے اور کہنے لگے ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی جانب سے بھیجے ہیں تاکہ تم اپنی بکریوں کی زکوۃ ادا کرو۔ میں نے دریافت کیا میرے ذمے ان

لِتُؤَدِّیَ صَدَقَةَ غَنَمِكَ قَالَ قُلْتُ وَمَا عَلَیَّ فِيْهَا قَالَا شَاةٌ فَاَعْمِدُ اِلٰی شَاةٍ قَدْ عَرَفْتُ مَكَانَهَا مُمْتَلِئَةً مَحْضًا وَّ شَحْمًا فَاَخْرَجْتُهَا اِلَيْهِمَا فَقَالَ هٰذِهِ الشَّافِعُ وَ الشَّافِعُ الْحَائِلُ وَقَدْ نَهَانَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَنْ نَّاْخُذَ شَافِعًا قَالَ فَاَعْمِدُ اِلٰی عَنَاقٍ مُعْتَاطٍ وَالْمُعْتَاطُ الَّتِیْ لَمْ تَلِدْ وَلَدًا وَقَدْ حَانَ وِلَادُهَا فَاَخْرَجْتُهَا اِلَيْهِمَا فَقَالَا نَاوِلْنَاهَا فَرَفَعْتُهَا اِلَيْهِمَا فَجَعَلَاهَا مَعَهُمَا عَلٰی بَعِيْرٍ هِمَا ثُمَّ انْطَلَقَا.

بکریوں میں کس قدر زکوٰۃ واجب ہے؟ فرمایا ایک بکری۔ میں نے ارادہ کیا ایک بکری کی طرف جس کے مقام سے میں واقف تھا وہ بکری دودھ سے بھری تھی اور اس میں کافی چربی تھی میں اس کو لے آیا۔ انہوں نے کہا یہ بکری گابھن ہے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمیں بچہ والی بکری کے قبول کرنے سے منع کیا ہے۔ پھر میں نے ارادہ کیا دوسری ایک سال کی حاملہ بکری کا لیکن اس نے کبھی بچہ پیدا نہیں کیا تھا مگر اب بچہ ہونے والا تھا۔ میں اس کو نکال کر لایا تو انہوں نے کہا ہمیں وہ بکری دے دو چنانچہ میں نے وہ بکری ان کو دے دی۔ انہوں نے وہ بکری اونٹ پر رکھ لی اور روانہ ہو گئے۔

۲۴۶۷: اَخْبَرَنَا هٰرُوْنُ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ قَالَ حَدَّثَنَا رَوْحٌ قَالَ حَدَّثَنَا زَكَرِيَّا بْنُ اِسْحٰقَ قَالَ حَدَّثَنِیْ عَمْرُو بْنُ اَبِیْ سُفْيَانَ قَالَ حَدَّثَنِیْ مُسْلِمُ بْنُ ثَفِنَةَ اَنَّ ابْنَ عَلْقَمَةَ اسْتَعْمَلَ اَبَاهُ عَلٰی صَدَقَةِ قَوْمِهٖ وَسَاقَ الْحَدِيْثَ.

۲۴۶۷: ترجمہ سابقہ حدیث کے مطابق ہے۔

## عرافت کیا ہے؟

عرافت دراصل ایک خدمت کا نام ہے جو کہ ہر ایک قوم میں اس شخص کے سپرد کی جاتی ہے جو کہ لوگوں کے ہر قسم کے حالات کی معلومات رکھتا ہے اور حاکم وقت تک لوگوں کے حالات احوال وکوائف پہنچاتا ہے۔ گویا کہ وہ لوگ کہ جن کے حالات سے وقت کے حکمران آشنا ہوں اور وہ جس بھی پریشانی میں مبتلا ہوں ان کی پریشانی کا ازالہ کر دیا جائے۔

۲۴۶۸: اَخْبَرَنِیْ عِمْرَانُ بْنُ بَكَّارٍ قَالَ حَدَّثَنَا عَلِیُّ ابْنُ عَيَّاشٍ قَالَ حَدَّثَنَا شُعَيْبٌ قَالَ حَدَّثَنِیْ اَبُوالزِّنَادِ مِمَّا حَدَّثَهٗ عَبْدُالرَّحْمٰنِ الْاَعْرَجُ مِمَّا ذَكَرَ اَنَّهٗ سَمِعَ اَبَا هُرَيْرَةَ يُحَدِّثُ قَالَ وَ قَالَ عُمَرُ اَمَرَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ بِصَدَقَةٍ فَقِيْلَ مَنَعَ ابْنُ جَمِيْلٍ وَخَالِدُ بْنُ الْوَلِيْدِ وَعَبَّاسُ بْنُ عَبْدِالْمُطَّلِبِ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَا يَنْقِمُ ابْنُ جَمِيْلٍ اِلَّا اَنَّهٗ كَانَ فَقِيْرًا فَاَغْنَاهُ اللّٰهُ وَاَمَّا خَالِدُ بْنُ الْوَلِيْدِ فَاِنَّكُمْ تَظْلِمُوْنَ خَالِدًا قَدِ احْتَبَسَ اَدْرَاعَهٗ وَاَعْتُدَهٗ فِیْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وَ اَمَّا الْعَبَّاسُ بْنُ

۲۴۶۸: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے بیان کیا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے صدقہ کا حکم فرمایا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے کہا گیا (تین اشخاص صدقہ ادا نہیں کرتے) ابن جمیل' خالد بن ولید اور عباس بن عبدالمطلب۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: ابن جمیل ناشکری کرتا ہے پہلے وہ محتاج تھا پھر اللہ عزوجل نے اس کو غنی کر دیا اور خالد بن ولید پر تم ظلم کرتے ہو اس لئے کہ انہوں نے اپنی زرہیں اور اسباب اللہ کی راہ میں وقف کر دی ہیں (اس وجہ سے ان پر زکوٰۃ لاگو نہیں ہوتی) اور (رہا) عباس بن عبدالمطلب کا معاملہ تو وہ اللہ کے رسول کے چچا ہیں' اُن کی زکوٰۃ

عَبْدِالْمُطَّلِبِ عَمُّ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَهِيَ عَلَيْهِ صَدَقَةٌ وَمِثْلُهَا مَعَهَا.

اللہ کے رسول (صلی اللہ علیہ وسلم) پر ہے اور اتنی اور (یعنی وہ پچھلے سال ہی اس سال کی زکوۃ ادا کر چکے ہیں)۔

۲۴۶۹: اَخْبَرَنَا اَحْمَدُ بْنُ حَفْصٍ قَالَ حَدَّثَنِيْ اَبِيْ قَالَ حَدَّثَنِيْ اِبْرَاهِيْمُ بْنُ طَهْمَانَ عَنْ مُوْسٰى قَالَ حَدَّثَنِيْ اَبُوالزِّنَادِ عَنْ عَبْدِالرَّحْمٰنِ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ اَمَرَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ بِصَدَقَةٍ مِثْلَهُ سَوَاءً.

۲۴۶۹: اس حدیث کا ترجمہ مذکورہ بالا حدیث کے مطابق ہے ماسوا اس کے کہ اس حدیث مبارکہ کے راوی ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ ہیں۔

۲۴۷۰: اَخْبَرَنَا عَمْرُو بْنُ مَنْصُوْرٍ وَمَحْمُوْدُ بْنُ غَيْلَانَ قَالَا حَدَّثَنَا اَبُوْنُعَيْمٍ قَالَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنْ اِبْرَاهِيْمَ بْنِ مَيْسَرَةَ عَنْ عُثْمَانَ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ الْاَسْوَدِ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ هِلَالٍ الثَّقَفِيِّ قَالَ جَاءَ رَجُلٌ اِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ كِدْتُ اُقْتَلُ بَعْدَكَ فِيْ عَنَاقٍ اَوْشَاةٍ مِنَ الصَّدَقَةِ فَقَالَ لَوْلَا اَنَّهَا تُعْطٰى فُقَرَاءَ الْمُهَاجِرِيْنَ مَا اَخَذْتُهَا.

۲۴۷۰: حضرت عبداللہ بن ہلال ثقفی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک آدمی خدمت نبویؐ میں حاضر ہوا اور عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! یہ عین ممکن تھا کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات کے بعد بکری کے ایک بچہ یا بکری کی زکوۃ کی وجہ سے میں ہلاک نہ ہو جاؤں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اگر یہ زکوۃ مہاجرین کے غرباء اور فقراء کو نہ دی جاتی تو میں یہ زکوۃ وغیرہ وصول نہ کرتا۔

## ۱۲۴۷: باب زَكٰوةِ الْخَيْلِ

## باب: گھوڑوں کی زکوۃ کے متعلق

۲۴۷۱: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ الْمُبَارَكِ قَالَ حَدَّثَنَا وَكِيْعٌ عَنْ شُعْبَةَ وَسُفْيَانُ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ دِيْنَارٍ عَنْ سُلَيْمَانَ بْنِ يَسَارٍ عَنْ عِرَاكِ بْنِ مَالِكٍ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ لَيْسَ عَلَى الْمُسْلِمِ فِيْ عَبْدِهٖ وَلَا فَرَسِهٖ صَدَقَةٌ.

۲۴۷۱: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: مسلمان کے ذمہ اس کے غلام اور گھوڑے کی زکوۃ واجب نہیں ہے۔

۲۴۷۲: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ ابْنُ عَلِيِّ بْنِ حَرْبٍ الْمَرْوَزِيُّ قَالَ حَدَّثَنَا مُحْرِزُ بْنُ الْوَضَّاحِ عَنْ اِسْمٰعِيْلَ وَهُوَ ابْنُ اُمَيَّةَ عَنْ مَكْحُوْلٍ عَنْ عِرَاكِ بْنِ مَالِكٍ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ لَا زَكٰوةَ عَلَى الرَّجُلِ الْمُسْلِمِ فِيْ عَبْدِهٖ وَلَا فِيْ فَرَسِهٖ.

۲۴۷۲: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: مسلمان کے ذمہ اس کے غلام اور گھوڑے کی زکوۃ واجب نہیں ہے۔

۲۴۷۳: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ مَنْصُوْرٍ قَالَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ قَالَ حَدَّثَنَا اَيُّوْبُ بْنُ مُوْسٰى عَنْ مَكْحُوْلٍ

۲۴۷۳: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: مسلمان کے ذمہ اس

عَنْ سُلَيْمَانَ بْنِ يَسَارٍ عَنْ عِرَاكِ بْنِ مَالِكٍ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ يَرْفَعُهٗ اِلَى النَّبِيِّ ﷺ قَالَ لَيْسَ عَلَى الْمُسْلِمِ فِيْ عَبْدِهٖ وَلَا فِيْ فَرَسِهٖ صَدَقَةٌ۔

کے غلام اور گھوڑے کی زکوۃ واجب نہیں ہے۔

۲۴۷۴: اَخْبَرَنَا عُبَيْدُاللّٰهِ بْنُ سَعِيْدٍ قَالَ حَدَّثَنَا يَحْيٰى عَنْ خُثَيْمٍ قَالَ حَدَّثَنَا اَبِيْ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ لَيْسَ عَلَى الْمَرْءِ فِيْ فَرَسِهٖ وَلَا فِيْ مَمْلُوْكِهٖ صَدَقَةٌ۔

۲۴۷۴: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: مسلمان کے ذمہ اس کے مملوکہ غلام اور گھوڑے کی زکوۃ واجب نہیں ہے۔

## ۱۲۴۸: باب زَكٰوةِ الرَّقِيْقِ

## باب: غلاموں کی زکوۃ سے متعلق

۲۴۷۵: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ سَلَمَةَ وَالْحَارِثُ بْنُ مِسْكِيْنٍ قِرَاءَةً عَلَيْهِ وَاَنَا اَسْمَعُ وَاللَّفْظُ لَهٗ عَنِ ابْنِ الْقَاسِمِ قَالَ حَدَّثَنِيْ مَالِكٌ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ دِيْنَارٍ عَنْ سُلَيْمَانَ بْنِ يَسَارٍ عَنْ عِرَاكِ بْنِ مَالِكٍ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ لَيْسَ عَلَى الْمُسْلِمِ فِيْ عَبْدِهٖ وَلَا فِيْ فَرَسِهٖ صَدَقَةٌ۔

۲۴۷۵: اس حدیث مبارکہ کا ترجمہ بھی گزشتہ حدیث مبارکہ کے مطابق ہے۔ مراد یہ ہے کہ گھوڑے اور غلام میں زکوۃ واجب نہیں ہے۔

۲۴۷۶: اَخْبَرَنَا قُتَيْبَةُ قَالَ حَدَّثَنَا حَمَّادٌ عَنْ خُثَيْمِ ابْنِ عِرَاكِ بْنِ مَالِكٍ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ قَالَ لَيْسَ عَلَى الْمُسْلِمِ صَدَقَةٌ فِيْ غُلَامِهٖ وَلَا فِيْ فَرَسِهٖ۔

۲۴۷۶: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: مسلمان کے ذمہ اس کے مملوکہ غلام اور گھوڑے کی زکوۃ واجب نہیں ہے۔

## ۱۲۴۹: باب زَكٰوةِ الْوَرِقِ

## باب: چاندی کی زکوۃ سے متعلق

۲۴۷۷: اَخْبَرَنَا يَحْيٰى بْنُ حَبِيْبِ بْنِ عَرَبِيٍّ عَنْ حَمَّادٍ قَالَ حَدَّثَنَا يَحْيٰى وَهُوَ ابْنُ سَعِيْدٍ عَنْ عَمْرِو بْنِ يَحْيٰى عَنْ اَبِيْهِ عَنْ اَبِيْ سَعِيْدٍ الْخُدْرِيِّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ لَيْسَ فِيْمَا دُوْنَ خَمْسَةِ اَوَاقٍ صَدَقَةٌ وَلَا فِيْمَا دُوْنَ خَمْسِ ذَوْدٍ صَدَقَةٌ وَلَيْسَ فِيْمَا دُوْنَ خَمْسِ اَوْسُقٍ صَدَقَةٌ۔

۲۴۷۷: حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: پانچ اوقیہ سے کم چاندی میں زکوۃ واجب نہیں ہے۔

۲۴۷۸: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ سَلَمَةَ قَالَ اَنْبَاَنَا ابْنُ الْقَاسِمِ عَنْ مَالِكٍ قَالَ حَدَّثَنِيْ مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ ابْنِ عَبْدِالرَّحْمٰنِ بْنِ اَبِيْ صَعْصَعَةَ الْمَازِنِيُّ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ اَبِيْ سَعِيْدٍ الْخُدْرِيِّ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ قَالَ لَيْسَ فِيْمَا دُوْنَ خَمْسِ اَوْسُقٍ مِنَ التَّمْرِ صَدَقَةٌ وَلَيْسَ فِيْمَا دُوْنَ خَمْسِ اَوَاقٍ مِنَ الْوَرِقِ

۲۴۷۸: حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے انہوں نے سنا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے کہ آپ صلی اللہ نے ارشاد فرمایا: پانچ وسق سے کم کھجور میں زکوۃ واجب نہیں اور پانچ اوقیہ سے کم چاندی میں بھی زکوۃ واجب نہیں اور پانچ اونٹوں سے کم میں زکوۃ نہیں۔

صَدَقَةٌ وَلَيْسَ فِيمَا دُوْنَ خَمْسِ ذَوْدٍ مِّنَ الْإِبِلِ صَدَقَةٌ.

۲۴۷۹: اَخْبَرَنَا هٰرُوْنُ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْاُسَامَةَ عَنِ الْوَلِيْدِ بْنِ كَثِيْرٍ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ عَبْدِالرَّحْمٰنِ بْنِ اَبِيْ صَعْصَعَةَ عَنْ يَحْيَى بْنِ عُمَارَةَ وَعَبَّادِ بْنِ تَمِيْمٍ عَنْ اَبِيْ سَعِيْدٍ الْخُدْرِيِّ اَنَّهٗ سَمِعَ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ لَا صَدَقَةَ فِيْمَا دُوْنَ خَمْسِ اَوْسَاقٍ مِنَ التَّمْرِ وَلَا فِيْمَا دُوْنَ خَمْسِ اَوَاقٍ مِنَ الْوَرِقِ صَدَقَةٌ وَلَا فِيْمَا دُوْنَ خَمْسِ ذَوْدٍ مِّنَ الْاِبِلِ صَدَقَةٌ.

۲۴۷۹: حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے' انہوں نے سنا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے کہ آپ صلی اللہ نے ارشاد فرمایا: پانچ وسق سے کم کھجور میں زکوٰۃ واجب نہیں اور پانچ اوقیہ سے کم چاندی میں بھی زکوٰۃ واجب نہیں اور پانچ اونٹوں سے کم میں زکوٰۃ نہیں۔

## غلاموں کی زکوٰۃ سے متعلق مسئلہ:

واضح رہے کہ اگر غلام خدمت کیلئے ہوں تو ان میں زکوٰۃ واجب نہیں ہے جس طریقہ سے کہ استعمال کے سامان میں زکوٰۃ واجب نہیں ہے اور اگر غلام تجارت کے واسطے ہوں تو ان میں زکوٰۃ ہے اس کے نصاب کی تفصیل کتب فقہ میں ملاحظہ فرمائیں۔

۲۴۸۰: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ مَنْصُوْرٍ الطُّوْسِيُّ قَالَ حَدَّثَنَا يَعْقُوْبُ قَالَ حَدَّثَنَا اَبِيْ قَالَ حَدَّثَنَا ابْنُ اِسْحَاقَ قَالَ حَدَّثَنِيْ مُحَمَّدُ بْنُ يَحْيَى بْنِ حَبَّانَ وَمُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عَبْدِالرَّحْمٰنِ بْنِ اَبِيْ صَعْصَعَةَ وَكَانَا ثِقَةً عَنْ يَحْيَى بْنِ عُمَارَةَ بْنِ اَبِيْ حَسَنٍ وَعَبَّادِ بْنِ تَمِيْمٍ وَكَانَ ثِقَةً عَنْ اَبِيْ سَعِيْدٍ الْخُدْرِيِّ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ لَيْسَ فِيْمَا دُوْنَ خَمْسِ اَوَاقٍ مِنَ الْوَرِقِ صَدَقَةٌ وَلَيْسَ فِيْمَا دُوْنَ خَمْسٍ مِنَ الْاِبِلِ صَدَقَةٌ وَلَيْسَ فِيْمَا دُوْنَ خَمْسَةِ اَوْسُقٍ صَدَقَةٌ.

۲۴۸۰: حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے' انہوں نے سنا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے کہ آپ صلی اللہ نے ارشاد فرمایا: پانچ وسق سے کم کھجور میں زکوٰۃ واجب نہیں اور پانچ اوقیہ سے کم چاندی میں بھی زکوٰۃ واجب نہیں اور پانچ اونٹوں سے کم میں زکوٰۃ نہیں۔

۲۴۸۱: اَخْبَرَنَا مَحْمُوْدُ بْنُ غَيْلَانَ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْاُسَامَةَ قَالَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنْ اَبِيْ اِسْحَاقَ عَنْ عَاصِمِ بْنِ ضَمْرَةَ عَنْ عَلِيٍّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ قَدْ عَفَوْتُ عَنِ الْخَيْلِ وَالرَّقِيْقِ فَاَدُّوْا زَكٰوةَ اَمْوَالِكُمْ مِّنْ كُلِّ مِائَتَيْنِ خَمْسَةً.

۲۴۸۱: حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: میں نے گھوڑوں اور غلاموں میں زکوٰۃ معاف کر دی ہے اس لیے تم لوگ مال و دولت کی زکوٰۃ ادا کیا کرو اور دو سو درہم میں سے پانچ درہم (چالیسواں حصہ) زکوٰۃ میں نکالا کرو۔

۲۴۸۲: اَخْبَرَنَا حُسَيْنُ بْنُ مَنْصُوْرٍ قَالَ حَدَّثَنَا ابْنُ نُمَيْرٍ

۲۴۸۲: حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ

قَالَ حَدَّثَنَا الْاَعْمَشُ عَنْ اَبِیْ اِسْحَاقَ عَنْ عَاصِمِ بْنِ ضَمْرَةَ عَنْ عَلِيٍّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ قَدْ عَفَوْتُ عَنِ الْخَيْلِ وَالرَّقِيْقِ وَلَيْسَ فِيْمَا دُوْنَ مِائَتَيْنِ زَكٰوةٌ۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: میں نے گھوڑوں اور غلاموں کی زکوٰۃ معاف کر دی ہے اور دو سو درہم سے کم میں زکوٰۃ نہیں ہے۔

## ۱۲۵۰: باب زَكٰوةِ الْحُلِيِّ

## باب: زیور کی زکوٰۃ کے متعلق

۲۴۸۳: اَخْبَرَنَا اِسْمَاعِيْلُ بْنُ مَسْعُوْدٍ قَالَ حَدَّثَنَا خَالِدٌ عَنْ حُسَيْنٍ عَنْ عَمْرِو بْنِ شُعَيْبٍ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ جَدِّهٖ اَنَّ امْرَاَةً مِّنْ اَهْلِ الْيَمَنِ اَتَتْ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَبِنْتٌ لَهَا فِيْ يَدِ ابْنَتِهَا مَسَكَتَانِ غَلِيْظَتَانِ مِّنْ ذَهَبٍ فَقَالَ اَتُؤَدِّيْنَ زَكٰوةَ هٰذَا قَالَتْ لَا قَالَ اَيَسُرُّكِ اَنْ يُسَوِّرَكِ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ بِهِمَا يَوْمَ الْقِيَامَةِ سِوَارَيْنِ مِّنْ نَّارٍ قَالَ فَخَلَعَتْهُمَا فَاَلْقَتْهُمَا اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَتْ هُمَا لِلّٰهِ وَلِرَسُوْلِهٖ۔

۲۴۸۳: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ یمنی خاتون خدمت نبویؐ میں حاضر ہوئی۔ اس کے ساتھ اس کی بیٹی بھی تھی' جس کے ہاتھ میں موٹے موٹے سونے کے دو کنگن تھے۔ آپؐ نے اس سے دریافت فرمایا تم ان کی زکوٰۃ ادا کرتی ہو؟ اس نے عرض کیا نہیں۔ فرمایا کیا تمہیں اچھا لگتا ہے کہ قیامت کے دن اللہ تم کو آگ کے دو کنگن پہنائے۔ یہ بات سن کر اُس نے دونوں کنگن اتار دیئے اور عرض کیا یہ دونوں کنگن اللہ اور اس کے رسولؐ کے لیے ہیں۔

۲۴۸۴: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِالْاَعْلٰى قَالَ حَدَّثَنَا الْمُعْتَمِرُ بْنُ سُلَيْمَانَ قَالَ سَمِعْتُ حُسَيْنًا قَالَ حَدَّثَنِيْ عَمْرُو بْنُ شُعَيْبٍ قَالَ جَاءَتِ امْرَاَةٌ وَّمَعَهَا بِنْتٌ لَهَا اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ وَفِيْ يَدِ ابْنَتِهَا مَسَكَتَانِ نَحْوَهٗ مُرْسَلٌ قَالَ اَبُوْعَبْدِالرَّحْمٰنِ خَالِدٌ اَثْبَتُ مِنَ الْمُعْتَمِرِ۔

۲۴۸۴: اس حدیث مبارکہ کا ترجمہ سابقہ حدیث کے مطابق ہے۔

تشریح ☆ سونے' چاندی کے زیورات سے عورتوں کی محبت سب پر عیاں ہے۔ خواتین اس معاملے میں قدرے غفلت برتتی ہیں اور مرد حضرات بھی اس معاملے میں عورتوں کی تعلیم و تربیت سے غافل رہتے ہیں۔ خواتین کو ایسی احادیث کی تعلیم ضرور دی جانی چاہیے تاکہ وہ اپنی دُنیا و آخرت کے نفع و نقصان کو سمجھ سکیں۔ (جامی)

## ۱۲۵۱: باب مَانِعِ زَكٰوةِ مَالِهٖ

## باب: مال و دولت کی زکوٰۃ ادا نہ کرنے سے متعلق

۲۴۸۵: اَخْبَرَنَا الْفَضْلُ بْنُ سَهْلٍ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوالنَّضْرِ هَاشِمُ بْنُ الْقَاسِمِ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُالْعَزِيْزِ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ اَبِيْ سَلَمَةَ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ دِيْنَارٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اِنَّ الَّذِيْ لَا يُؤَدِّيْ زَكٰوةَ مَالِهٖ يُخَيَّلُ اِلَيْهِ مَالُهٗ يَوْمَ الْقِيَامَةِ شُجَاعًا اَقْرَعَ لَهٗ زَبِيْبَتَانِ

۲۴۸۵: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جو اپنے مال کی زکوٰۃ ادا نہ کرے تو قیامت کے دن اس شخص کا مال ایک گنجا سانپ بن کر آئے گا جس کی آنکھوں پر دو نقطے کالے رنگ کے ہوں گے وہ سانپ اس شخص سے لپٹ جائے گا اور کہے گا کہ میں تیرا خزانہ

قَالَ فَيَلْتَزِمُهُ أَوْيُطَوِّقُهُ قَالَ يَقُوْلُ أَنَا كَنْزُكَ أَنَا كَنْزُكَ.

ہوں۔

۲۴۸۶: أَخْبَرَنَا الْفَضْلُ بْنُ سَهْلٍ قَالَ حَدَّثَنَا حَسَنُ بْنُ مُوسَى الْأَشْيَبُ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُالرَّحْمٰنِ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ دِيْنَارٍ الْمَدَنِيُّ عَنْ أَبِيْهِ عَنْ أَبِيْ صَالِحٍ عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَنْ آتَاهُ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ مَالًا فَلَمْ يُؤَدِّ زَكوٰتَهٗ مُثِّلَ لَهٗ مَالُهٗ يَوْمَ الْقِيَامَةِ شُجَاعًا أَقْرَعَ لَهٗ زَبِيْبَتَانِ يَأْخُذُ بِلِهْزِمَتَيْهِ يَوْمَ الْقِيَامَةِ فَيَقُوْلُ أَنَا مَالُكَ أَنَا كَنْزُكَ ثُمَّ تَلَا هٰذِهِ الْآيَةَ : وَلَا يَحْسَبَنَّ الَّذِيْنَ يَبْخَلُوْنَ بِمَآ اٰتَاهُمُ ...... ۔

۲۴۸۶: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: اللہ جسے دولت عطا فرمائے پھر وہ اس کی زکوۃ ادا نہ کرے تو روز قیامت اُس کی دولت گنجے سانپ کی شکل میں آئے گی جس کی آنکھ پر دو نقطے ہوں گے وہ اس کی باچھیں پکڑ کر کہے گا میں تیرا مال' تیرا خزانہ ہوں۔ اس کے بعد آپ نے آیت تلاوت فرمائی: ''کنجوس لوگ یہ نہ خیال کریں کہ ان کا بخل اچھی چیز ہے بلکہ وہ تو بہت بری چیز ہے اور روزِ قیامت جس دولت سے یہ لوگ کنجوسی کیا کرتے تھے تو ان کے لیے وہی دولت گلے کا طوق اور باعث عذاب ہوگی''۔

## ۱۲۵۲: باب زَكوٰةُ الثَّمَرِ

## باب: کھجوروں کی زکوۃ

۲۴۸۷: أَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ الْمُبَارَكِ قَالَ حَدَّثَنَا وَكِيْعٌ عَنْ سُفْيَانَ عَنْ إِسْمٰعِيْلَ بْنِ أُمَيَّةَ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ يَحْيَى بْنِ حَبَّانَ عَنْ يَحْيَى بْنِ عُمَارَةَ عَنْ أَبِيْ سَعِيْدٍ الْخُدْرِيِّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ لَيْسَ فِيْمَا دُوْنَ خَمْسَةِ أَوْسَاقٍ مِّنْ حَبٍّ أَوْتَمْرٍ صَدَقَةٌ.

۲۴۸۷: حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: پانچ وسق غلہ سے کم میں زکوۃ نہیں ہے یا پانچ وسق کھجور سے کم میں کسی قسم کی زکوۃ نہیں ہے۔

## ۱۲۵۳: باب زَكوٰةِ الْحِنْطَةِ

## باب: گیہوں کی زکوۃ سے متعلق

۲۴۸۸: أَخْبَرَنَا إِسْمٰعِيْلُ بْنُ مَسْعُوْدٍ قَالَ حَدَّثَنَا يَزِيْدُ بْنُ زُرَيْعٍ قَالَ حَدَّثَنَا رَوْحُ بْنُ الْقَاسِمِ قَالَ حَدَّثَنِيْ عَمْرُو بْنُ يَحْيَى بْنِ عُمَارَةَ عَنْ أَبِيْهِ عَنْ أَبِيْ سَعِيْدٍ الْخُدْرِيِّ عَنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ قَالَ لَا يَحِلُّ فِي الْبُرِّ وَالتَّمْرِ زَكوٰةٌ حَتّٰى تَبْلُغَ خَمْسَةَ أَوْسُقٍ وَلَا يَحِلُّ فِي الْوَرِقِ زَكوٰةٌ حَتّٰى تَبْلُغَ خَمْسَةَ أَوَاقٍ وَلَا يَحِلُّ فِيْ إِبِلٍ زَكوٰةٌ حَتّٰى تَبْلُغَ خَمْسَ ذَوْدٍ.

۲۴۸۸: حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: گیہوں اور کھجور میں زکوۃ نہیں ہے جب تک کہ وہ پانچ وسق نہ ہوں اور چاندی میں زکوۃ نہیں جب تک وہ پانچ اوقیہ نہ ہو اور اونٹوں میں زکوۃ واجب نہیں جب تک کہ پانچ اونٹ نہ ہوں۔

## ۱۲۵۴: باب زَكوٰةِ الْحُبُوْبِ

## باب: غلوں کی زکوۃ سے متعلق

۲۴۸۹ اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰی قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُالرَّحْمٰنِ قَالَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنْ اِسْمٰعِيْلَ بْنِ اُمَيَّةَ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ يَحْيَى بْنِ حَبَّانَ عَنْ يَحْيَى بْنِ عُمَارَةَ عَنْ اَبِيْ سَعِيْدِ الْخُدْرِيِّ اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ قَالَ لَيْسَ فِيْ حَبٍّ وَلَا تَمْرٍ صَدَقَةٌ حَتّٰى تَبْلُغَ خَمْسَةَ اَوْسُقٍ وَلَا فِيْمَا دُوْنَ خَمْسِ ذَوْدٍ وَلَا فِيْمَا دُوْنَ خَمْسِ اَوَاقٍ صَدَقَةٌ۔

۲۴۸۹: حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: کسی دانے اور کھجور میں صدقہ واجب نہیں جب تک کہ پانچ وسق نہ ہوں اور پانچ اونٹ سے کم اور پانچ اوقیہ سے کم چاندی میں زکوۃ واجب نہیں ہے۔

## ۱۲۵۵: باب الْقَدْرِ الَّذِيْ تَجِبُ فِيْهِ الصَّدَقَةُ

## باب: کس قدر دولت میں زکوۃ واجب ہے؟

۲۴۹۰: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ الْمُبَارَكِ قَالَ حَدَّثَنَا وَكِيْعٌ قَالَ حَدَّثَنَا اِدْرِيْسُ الْاَوْدِيُّ عَنْ عَمْرِو بْنِ مُرَّةَ عَنْ اَبِي الْبَخْتَرِيِّ عَنْ اَبِيْ سَعِيْدٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ لَيْسَ فِيْمَا دُوْنَ خَمْسِ اَوَاقٍ صَدَقَةٌ۔

۲۴۹۰: حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: پانچ اوقیہ سے کم چاندی میں زکوۃ واجب نہیں ہے۔

۲۴۹۱: اَخْبَرَنَا اَحْمَدُ بْنُ عَبْدَةَ قَالَ حَدَّثَنَا حَمَّادٌ عَنْ يَحْيَى بْنِ سَعِيْدٍ وَ عُبَيْدُ اللّٰهِ بْنُ عُمَرَ عَنْ عَمْرِو ابْنِ يَحْيَى عَنْ اَبِيْهِ عَنْ اَبِيْ سَعِيْدٍ الْخُدْرِيِّ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ لَيْسَ فِيْمَا دُوْنَ خَمْسِ اَوَاقٍ صَدَقَةٌ وَلَا فِيْمَا دُوْنَ خَمْسِ ذَوْدٍ صَدَقَةٌ وَلَيْسَ فِيْمَا دُوْنَ خَمْسَةِ اَوْسُقٍ صَدَقَةٌ۔

۲۴۹۱: حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: پانچ اوقیہ سے کم (چاندی) میں زکوۃ واجب نہیں ہے اور پانچ وسق غلہ سے کم میں زکوۃ نہیں ہے۔

## ۱۲۵۶: باب مَا يُوْجِبُ الْعُشْرَ وَمَا يُوْجِبُ نِصْفَ الْعُشْرِ

## باب: عشر کس میں واجب ہے اور بیسواں حصہ کس میں؟

۲۴۹۲: اَخْبَرَنَا هٰرُوْنُ بْنُ سَعِيْدِ بْنِ الْهَيْثَمِ اَبُوْجَعْفَرٍ الْاَيْلِيُّ قَالَ حَدَّثَنَا ابْنُ وَهْبٍ قَالَ اَخْبَرَنِيْ يُوْنُسُ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ عَنْ سَالِمٍ عَنْ اَبِيْهِ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ فِيْمَا سَقَتِ السَّمَاءُ وَالْاَنْهَارُ وَالْعُيُوْنُ اَوْ كَانَ بَعْلًا الْعُشْرُ وَمَا سُقِيَ بِالسَّوَانِيْ وَالنَّضْحِ نِصْفُ الْعُشْرِ۔

۲۴۹۲: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: جو غلہ بارش نہر اور چشموں سے پانی سے پیدا ہو یا زمین کی تری سے اس کی پیداوار ہو تو اس میں دسواں حصہ وصول کیا جائے گا اور جو کچھ اونٹوں سے سینچا جائے ڈول سے تو اس میں سے بیسواں حصہ وصول کیا جائے گا۔

۲۴۹۳: اَخْبَرَنِيْ عَمْرُو بْنُ سَوَّادِ بْنِ الْاَسْوَدِ بْنِ عَمْرٍو

۲۴۹۳: حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ مجھے

وَأَحْمَدُ بْنُ عَمْرٍو وَالْحَارِثُ بْنُ مِسْكِيْنٍ قِرَاءَةً عَلَيْهِ وَأَنَا أَسْمَعُ عَنِ ابْنِ وَهْبٍ قَالَ حَدَّثَنَا عَمْرُو بْنُ الْحَارِثِ أَنَّ أَبَا الزُّبَيْرِ حَدَّثَهُ أَنَّهُ سَمِعَ جَابِرَ بْنَ عَبْدِاللهِ يَقُوْلُ إِنَّ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ قَالَ فِيْمَا سَقَتِ السَّمَاءُ وَالْأَنْهَارُ وَالْعُيُوْنُ الْعُشْرُ وَفِيْمَا سُقِيَ بِالسَّانِيَةِ نِصْفُ الْعُشْرِ.

رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: جو پیداوار آسمان یا نہر یا چشموں کے پانی سے ہو تو اس میں سے دسواں حصہ نکالا جائے گا اور جو پیداوار جانوروں پر پانی لانے سے ہو تو اس میں سے دسواں حصہ لیا جائے گا اور جو پیداوار جانوروں پر پانی لانے سے ہوتی ہو تو اس میں بیسواں حصہ ہے۔

## پیداوار میں عشر نکالنے سے متعلق مسئلہ:

کھیت کی پیداوار میں مذکورہ عشر یعنی دسواں حصہ نکالنے کا آج کل حکم نہیں ہے کیونکہ ہندوستان کی زمین اب عشری نہیں رہی بلکہ غیر مسلموں کے غلبہ کی وجہ سے اب عشر کا حکم نہیں ہے۔ ہاں البتہ پیداوار میں سے کچھ غلہ حسب گنجائش صدقہ کر دینا افضل ہے۔ ارشاد باری تعالیٰ ہے: وَآتُوا حَقَّهُ يَوْمَ حَصَادِهِ

۲۴۹۴: أَخْبَرَنَا هَنَّادُ بْنُ السَّرِيِّ عَنْ أَبِي بَكْرٍ وَهُوَ ابْنُ عَيَّاشٍ عَنْ عَاصِمٍ عَنْ أَبِي وَائِلٍ عَنْ مُعَاذٍ قَالَ بَعَثَنِي رَسُوْلُ اللهِ إِلَى الْيَمَنِ فَأَمَرَنِي أَنْ آخُذَ مِمَّا سَقَتِ السَّمَاءُ الْعُشْرَ وَفِيْمَا سُقِيَ بِالدَّوَالِي نِصْفَ الْعُشْرِ.

۲۴۹۴: حضرت معاذ سے روایت ہے کہ مجھے رسول اللہ ﷺ نے یمن روانگی کے وقت فرمایا: جو پیداوار بارش کے پانی سے پیدا ہو اس میں سے دسواں حصہ وصول کرنا اور جو پیداوار ڈول کے پانی سے پیدا ہو اس میں سے بیسواں حصہ۔

## ۱۲۵۷: باب كَمْ يَتْرُكُ الْخَارِصُ

## باب: اندازا چھوڑنے والا کس قدر چھوڑے؟

۲۴۹۵: أَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ قَالَ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ سَعِيْدٍ وَ مُحَمَّدُ بْنُ جَعْفَرٍ قَالَا حَدَّثَنَا شُعْبَةُ قَالَ سَمِعْتُ خُبَيْبَ بْنَ عَبْدِالرَّحْمٰنِ يُحَدِّثُ عَنْ عَبْدِالرَّحْمٰنِ بْنِ مَسْعُوْدِ بْنِ نِيَارٍ عَنْ سَهْلِ ابْنِ أَبِي حَثْمَةَ قَالَ أَتَانَا وَنَحْنُ فِي السُّوْقِ فَقَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ إِذَا خَرَصْتُمْ فَخُذُوْا وَ دَعُوا الثُّلُثَ فَإِنْ لَّمْ تَأْخُذُوْا أَوْ تَدَعُوا الثُّلُثَ شَكَّ شُعْبَةُ فَدَعُوا الرُّبُعَ.

۲۴۹۵: حضرت سہل بن ابی حثمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: جب تم لوگ درختوں پر پھل کا اندازہ کرو تو تیسرا حصہ چھوڑ دیا کرو اگر تیسرا حصہ نہ چھوڑ سکو تو چوتھائی حصہ چھوڑ دو۔

## درخت پر حصہ چھوڑنا:

عرب میں دستور تھا اور آج کل بھی دستور ہے کہ جس وقت درخت پھل دار ہوتے ہیں تو پھل درخت ہی پر چھوڑ دیتے ہیں اور درخت پر باقی رہنے والے پھلوں کا اندازہ کرتے ہیں اور درخت سے پھل اترنے کے بعد اس کا دسواں حصہ مالک سے وصول کرتے ہیں اور مذکورہ بالا حدیث شریف میں جو چوتھائی حصہ چھوڑنے کو فرمایا ہے تو اس کا مطلب یہ ہے کہ رعایت کے طور سے تم چوتھائی حصہ چھوڑ دو تاکہ مالک کو گنجائش رہ جائے اپنے احباب اور رشتہ داروں کو کھلانے اور ہدیہ دینے کی۔

## ۱۲۵۸: باب قَوْلِهِ عَزَّوَجَلَّ : ﴿وَلَا تَيَمَّمُوا الْخَبِيثَ مِنْهُ تُنفِقُونَ﴾ [البقرة: ٢٦٧]

## باب: آیۂ کریمہ ﴿وَلَا تَيَمَّمُوا الْخَبِيثَ مِنْهُ تُنفِقُونَ﴾ کی تفسیر

۲۴۹۶: اَخْبَرَنَا يُونُسُ بْنُ عَبْدِالْاَعْلٰى وَالْحَارِثُ بْنُ مِسْكِيْنٍ قِرَاءَةً عَلَيْهِ وَاَنَا اَسْمَعُ عَنِ ابْنِ وَهْبٍ قَالَ حَدَّثَنِيْ عَبْدُالْجَلِيْلِ بْنُ حُمَيْدٍ الْيَحْصَبِيُّ اَنَّ ابْنَ شِهَابٍ حَدَّثَهُ قَالَ حَدَّثَنِيْ اَبُوْاُمَامَةَ بْنُ سَهْلِ بْنِ حُنَيْفٍ فِي الْاٰيَةِ الَّتِيْ قَالَ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ وَلَا تَيَمَّمُوا الْخَبِيْثَ مِنْهُ تُنْفِقُوْنَ قَالَ هُوَ الْجُعْرُوْرُ وَلَوْنُ حُبَيْقٍ فَنَهٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اَنْ تُؤْخَذَ فِي الصَّدَقَةِ الرُّذَالَةُ.

۲۴۹۶: حضرت ابوامامہ بن سہل بن حنیف رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ اس آیۂ کریمہ ﴿وَلَا تَيَمَّمُوا الْخَبِيثَ مِنْهُ تُنفِقُونَ﴾ کی تفسیر کے سلسلہ میں کہ ''تم لوگ خراب اور ردی مال دینے کا ارادہ نہ کرو اس کو تم خرچ کرتے ہو مگر تم وہ خراب اور ردّی مال نہیں لیتے ......''۔ انہوں نے بیان کیا خبیث سے مراد (کھجور کی بہت خراب قسم) جعرور اور لون حبیق ہیں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے زکوۃ میں خراب اور ردی مال قبول کرنے سے منع فرمایا ہے۔

۲۴۹۷: اَخْبَرَنَا يَعْقُوْبُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ اَنْبَاَنَا يَحْيٰى عَنْ عَبْدِالْحَمِيْدِ بْنِ جَعْفَرٍ قَالَ حَدَّثَنِيْ صَالِحُ بْنُ اَبِيْ عَرِيْبٍ عَنْ كَثِيْرِ بْنِ مُرَّةَ الْحَضْرَمِيِّ عَنْ عَوْفِ بْنِ مَالِكٍ قَالَ خَرَجَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ وَبِيَدِهٖ عَصًا وَقَدْ عَلَّقَ رَجُلٌ قِنْوَحَشَفٍ فَجَعَلَ يَطْعَنُ فِيْ ذٰلِكَ الْقِنْوِ فَقَالَ لَوْشَاءَ رَبُّ هٰذِهِ الصَّدَقَةِ تَصَدَّقَ بِاَطْيَبَ مِنْ هٰذَا اِنَّ رَبَّ هٰذِهِ الصَّدَقَةِ يَاْكُلُ حَشَفًا يَوْمَ الْقِيَامَةِ.

۲۴۹۷: حضرت عوف بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نکلے جبکہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے ہاتھ مبارک میں چھڑی تھی۔ ایک آدمی خشک اور خراب قسم کی کھجور لٹکا کر چلا گیا تھا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کھجور کے اس خوشہ پر لکڑی مارتے اور فرماتے اگر اس کا مالک چاہتا تو عمدہ قسم کی کھجور دے سکتا تھا بلاشبہ (روز قیامت) وہ شخص ایسی ہی خراب کھجور کھائے گا۔

## ۱۲۵۹: باب الْمَعْدِنِ

## باب: کان (معدنیات) کی زکوۃ سے متعلق

۲۴۹۸: اَخْبَرَنَا قُتَيْبَةُ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْعَوَانَةَ عَنْ عُبَيْدِاللّٰهِ بْنِ الْاَخْنَسِ عَنْ عَمْرِو بْنِ شُعَيْبٍ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ جَدِّهٖ قَالَ سُئِلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنِ اللُّقَطَةِ فَقَالَ مَاكَانَ فِيْ طَرِيْقٍ مَاْتِيٍّ اَوْفِيْ قَرْيَةٍ عَامِرَةٍ فَعَرِّفْهَا سَنَةً فَاِنْ جَاءَ صَاحِبُهَا وَاِلَّا فَلَكَ وَ مَالَمْ يَكُنْ فِيْ طَرِيْقٍ مَاْتِيٍّ وَلَا فِيْ قَرْيَةٍ عَامِرَةٍ فَفِيْهِ وَفِي الرِّكَازِ الْخُمُسُ.

۲۴۹۸: حضرت عمرو بن شعیب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے (راستہ میں) پڑی ہوئی چیز کے بارے میں دریافت کیا گیا۔ فرمایا: جو شخص آمد و رفت کے راستہ پر آ پڑی کسی آبادگاؤں میں ملاقات کرے تو ایک سال تک اس کا اعلان اور شہرت کرو اگر اس چیز کا مالک آ جائے تو اس کو واپس دے دو۔ اگر اس کا مالک نہ آئے تو وہ چیز تمہاری ہے اور جو راستہ آباد نہ ہو یا جو گاؤں آباد نہ ہو تو اس میں سے اور کان میں سے پانچواں حصہ وصول کرو باقی تمام حصہ اس کا ہے جس کو وہ چیز ملی ہے۔

تشریح ☆ راستہ میں پڑی چیز کو پہلے تو کوئی شخص نہ اٹھائے جو کہ اس علاقہ سے کافی دور کا رہنے والا ہے اور اٹھانے والے شخص کے لئے ضروری ہے کہ ایک سال تک اس میں بالکل ہی تصرف نہ کرے کیونکہ اس میں سے خرچ کرنا جائز نہیں ہے۔ اس کی خوب تشہیر کی جائے اور جب وہ چیز مالک تک پہنچ جائے اس پر کوئی چیز وہ خوشی سے دیتا ہے تو انکار کرنا چاہیے اگر اصرار کرے تو لے لینے میں کوئی مضائقہ بھی نہیں۔ مگر دور حاضر میں اکثر ایسا ہوتا ہے کہ اٹھانے والا فوراً اس میں سے تصرف شروع کر دیتا ہے حالانکہ اسلام میں استعمال ناجائز ہے۔ (جامی)

۲۴۹۹: اَخْبَرَنَا اِسْحَاقُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ سَعِيْدٍ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ ح وَاَخْبَرَنَا اِسْحَاقُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ اَنْبَاَنَا عَبْدُالرَّزَّاقِ قَالَ حَدَّثَنَا مَعْمَرٌ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ سَعِيْدٍ وَاَبِيْ سَلَمَةَ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ قَالَ الْعَجْمَاءُ جَرْحُهَا جُبَارٌ وَالْبِئْرُ جُبَارٌ وَالْمَعْدِنُ جُبَارٌ وَ فِي الرِّكَازِ الْخُمُسُ.

۲۴۹۹: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جانور کے زخم کا بدلہ نہیں ہے اور کنواں کھودنے میں اگر کسی مزدور کی وفات ہو جائے تو کسی قسم کا بدلہ نہیں اور اگر کان میں (دوران کھدائی یا کام میں) مزدور مر جائے تو کسی قسم کا بدلہ نہیں اور کفار کے دفن کیے ہوئے خزانہ میں پانچواں حصہ بیت المال کا ہے۔

۲۵۰۰: اَخْبَرَنَا يُوْنُسُ بْنُ عَبْدِالْاَعْلٰى قَالَ حَدَّثَنَا ابْنُ وَهْبٍ قَالَ اَخْبَرَنِيْ يُوْنُسُ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ عَنْ سَعِيْدٍ وَ عُبَيْدُاللّٰهِ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ عَنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ بِمِثْلِهٖ.

۲۵۰۰: اس حدیث مبارکہ کا ترجمہ سابقہ حدیث کے مطابق ہے۔

۲۵۰۱: اَخْبَرَنَا قُتَيْبَةُ عَنْ مَالِكٍ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ عَنْ سَعِيْدٍ وَاَبِيْ سَلَمَةَ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ جُرْحُ الْعَجْمَاءِ جُبَارٌ وَالْبِئْرُ جُبَارٌ وَالْمَعْدِنُ جُبَارٌ وَ فِي الرِّكَازِ الْخُمُسُ.

۲۵۰۱: ابو ہریرہؓ بیان کرتے ہیں کہ نبیؐ نے فرمایا: جانور کے زخم کا بدلہ نہیں' کنواں کھودنے میں کسی مزدور کی وفات ہو جائے تو بدلہ نہیں اور اگر کان میں مزدور مر جائے تو کسی قسم کا بدلہ نہیں اور کفار کے دفن کیے ہوئے خزانہ میں پانچواں حصہ بیت المال کا ہے۔

۲۵۰۲: اَخْبَرَنَا يَعْقُوْبُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ حَدَّثَنَا هُشَيْمٌ اَنْبَاَنَا مَنْصُوْرٌ وَهِشَامٌ عَنِ ابْنِ سِيْرِيْنَ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اَلْبِئْرُ جُبَارٌ وَالْعَجْمَاءُ جُبَارٌ وَالْمَعْدِنُ جُبَارٌ وَ فِي الرِّكَازِ الْخُمُسُ.

۲۵۰۲: ابو ہریرہؓ بیان کرتے ہیں کہ نبیؐ نے فرمایا: جانور کے زخم کا بدلہ نہیں' کنواں کھودنے میں کسی مزدور کی وفات ہو جائے تو بدلہ نہیں اور اگر کان میں مزدور مر جائے تو کسی قسم کا بدلہ نہیں اور کفار کے دفن کیے ہوئے خزانہ میں پانچواں حصہ بیت المال کا ہے۔

## ۱۲۶۰: باب زَكٰوةِ النَّحْلِ

## باب: شہد کی زکوٰۃ

۲۵۰۳: اَخْبَرَنِي الْمُغِيْرَةُ بْنُ عَبْدِالرَّحْمٰنِ قَالَ حَدَّثَنَا اَحْمَدُ بْنُ اَبِيْ شُعَيْبٍ عَنْ مُوْسَى بْنِ اَعْيَنَ عَنْ عَمْرِو بْنِ الْحَارِثِ عَنْ عَمْرِو بْنِ شُعَيْبٍ عَنْ اَبِيْهِ

۲۵۰۳: حضرت عبداللہ بن عمرو بن عاص رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک دن حضرت بلال رضی اللہ عنہ شہد کا دسواں حصہ لے کر خدمت نبویؐ میں حاضر ہوئے اور درخواست کی کہ آپؐ ایک جنگل' جس کا نام

عَنْ جَدِّهٖ قَالَ جَاءَ هِلَالٌ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِعُشُوْرِ نَحْلٍ لَهٗ وَسَاَلَهٗ اَنْ يَحْمِيَ لَهٗ وَادِيًا يُقَالُ لَهٗ سَلَبَةُ فَحَمٰى لَهٗ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ ذٰلِكَ الْوَادِيَ فَلَمَّا وَلِيَ عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ كَتَبَ سُفْيَانُ بْنُ وَهْبٍ اِلٰى عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ يَسْاَلُهٗ فَكَتَبَ عُمَرُ اِنْ اَدّٰى اِلَيَّ مَا كَانَ يُؤَدِّيْ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ مِنْ عُشْرِ نَحْلِهٖ فَاحْمِ لَهٗ سَلَبَةَ ذٰلِكَ وَاِلَّا فَاِنَّمَا هُوَ ذُبَابُ غَيْثٍ يَاْكُلُهٗ مَنْ شَاءَ.

سلبہ تھا' میرے لیے مقرر فرمادیں۔ رسول اللہ ﷺ نے وہ جنگل ان کے لیے مقرر کر دیا۔ جب حضرت عمر رضی اللہ عنہ خلیفہ مقرر ہوئے تو سفیان بن وصب نے ان کو تحریر فرمایا اور بذریعہ تحریر دریافت کیا کہ وہ جنگل بلال رضی اللہ عنہ کے پاس رہے یا نہ رہے؟ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے جواب میں لکھا اگر وہ تجھے شہد کا دسواں حصہ دیتے ہیں تو وہ جنگل بلال رضی اللہ عنہ کے پاس ہی رہنے دو اور اگر وہ اس قدر حصہ ادا نہ کریں تو بارش کی مکھیاں شہد دیتی ہیں' جس شخص کا دل چاہے وہ اس کو کھائے۔

## بارش کی مکھی کا مطلب:

مذکورہ بالا حدیث شریف میں بارش کی مکھیاں اس وجہ سے فرمایا گیا کہ مکھیاں بارش سے پیدا ہونے والے پھول اور گھاس وغیرہ کھا کر پرورش پاتی ہیں پھر ان مکھیوں کے منہ سے شہد نکلتا ہے۔ بعض علاقے الحمدللہ اب بھی ایسے ہیں کہ صحرا میں اگنے والے درخت' پھل اور پھول جو کہ بارش کی وجہ سے خوب بڑھتے' پھلتے پھولتے ہیں اور شہد کی مکھیاں اپنا ڈیرہ لگا کر جلد چھتے کو شہد سے بھر دیتی ہیں ان میں سے خاصا شہد موصول ہوتا ہے۔ بعض لوگ اس میں سے کچھ نکال کر اللہ کے لئے دینے میں عار محسوس کرتے ہیں۔ انہیں چاہیے کہ اس میں سے غریبوں کو دے کر اللہ سے اجر لیں چونکہ یہ اللہ عزوجل کی طرف سے ان پر نعمت ہے۔ کیونکہ وہ علاقہ اس کے لئے مختص ہے اور آمد اور کاروبار کے سلسلے بھی اسی ذریعہ سے ہیں۔ (جامی)

### ۱۲۶۱: بَابُ فَرْضِ زَكٰوةِ رَمَضَانَ

### باب: صدقۂ فطر کے بارے میں احکام

۲۵۰۴: اَخْبَرَنَا عِمْرَانُ بْنُ مُوْسٰى عَنْ عَبْدِالْوَارِثِ قَالَ حَدَّثَنَا اَيُّوْبُ عَنْ نَافِعٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ فَرَضَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ زَكٰوةَ رَمَضَانَ عَلَى الْحُرِّ وَالْعَبْدِ وَالذَّكَرِ وَالْاُنْثٰى صَاعًا مِّنْ تَمْرٍ اَوْصَاعًا مِّنْ شَعِيْرٍ فَعَدَلَ النَّاسُ بِهٖ نِصْفَ صَاعٍ مِّنْ بُرٍّ.

۲۵۰۴: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ماہِ رمضان کی زکوۃ (صدقۂ فطر) فرض قرار دی ہے۔ آزاد غلام اور مرد اور عورت پر کھجور کا ایک صاع یا جو کا ایک صاع۔ اس کے بعد لوگوں نے آدھا صاع گیہوں کا مقرر فرمایا (اس لیے کہ وہ قیمت میں جو کے ایک صاع کے برابر ہے)۔

## صدقۃ الفطر کا جدید وزن:

واضح رہے کہ آج کل کے حساب سے صدقہ فطر کا جدید وزن ایک کلو چھ سو تینتیس گرام گیہوں' آٹا یا چاول ہے یا بوقت ادائیگی ان کی جو قیمت ہو وہ ہی مقدار تسلیم ہوگی اور ایک نماز کا فدیہ بھی وہی ہے اور مقدار صدقۃ الفطر میں صاع کی مقدار کے بارے میں حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما کا یہ مذہب ہے کہ گیہوں کا آدھا صاع' جو کے ایک صاع کے برابر قیمت کے اعتبار سے ہے۔

## ۱۲۶۲: بَابُ فَرْضِ زَكٰوةِ رَمَضَانَ عَلَى الْمَمْلُوْكِ

## باب: ماہِ رمضان کی زکوۃ غلام اور باندی پر لازم ہے

۲۵۰۵: اَخْبَرَنَا قُتَيْبَةُ قَالَ حَدَّثَنَا حَمَّادٌ عَنْ اَيُّوْبَ عَنْ نَافِعٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ فَرَضَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ صَدَقَةَ الْفِطْرِ عَلَى الذَّكَرِ وَالْاُنْثٰى وَالْحُرِّ وَالْمَمْلُوْكِ صَاعًا مِّنْ تَمْرٍ اَوْصَاعًا مِّنْ شَعِيْرٍ قَالَ فَعَدَلَ النَّاسُ اِلٰى نِصْفِ صَاعٍ مِّنْ بُرٍّ.

۲۵۰۵: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ نے ماہِ رمضان کی زکوۃ (صدقۂ فطر) فرض قرار دی ہے۔ آزاد غلام اور مرد اور عورت پر کھجور کا ایک صاع یا جو کا ایک صاع۔ اس کے بعد لوگوں نے آدھا صاع گیہوں کا مقرر فرمایا (اس لیے کہ وہ قیمت میں جو کے ایک صاع کے برابر ہے)۔

## ۱۲۶۳: بَابُ فَرْضِ زَكٰوةِ رَمَضَانَ عَلَى الصَّغِيْرِ

## باب: نابالغ پر رمضان کی زکوۃ یعنی نابالغ کا صدقۃ الفطر

۲۵۰۶: اَخْبَرَنَا قُتَيْبَةُ قَالَ حَدَّثَنَا مَالِكٌ عَنْ نَافِعٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ فَرَضَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ زَكٰوةَ رَمَضَانَ عَلٰى كُلِّ صَغِيْرٍ وَّكَبِيْرٍ حُرٍّ وَّعَبْدٍ ذَكَرٍ وَّاُنْثٰى صَاعًا مِّنْ تَمْرٍ اَوْ صَاعًا مِّنْ شَعِيْرٍ.

۲۵۰۶: حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے رمضان کی زکوۃ (صدقۂ فطر) لازم کی ہر ایک چھوٹے اور بڑے اور آزاد اور غلام مرد اور عورت پر ایک صاع کھجور یا ایک صاع جو فرض قرار دیا۔

### نابالغ کا صدقۃ الفطر:

واضح رہے کہ اگر نابالغ صاحب نصاب ہو تو اس کے سرمایہ میں سے زکوۃ ادا کی جائے اور اگر وہ مفلس اور نادار ہے تو اس کا ولی اس کی طرف سے زکوۃ رمضان (یعنی صدقۃ الفطر) ادا کرے اس طریقہ سے غلام اور باندی کی جانب سے اس کا مالک صدقۃ فطر ادا کرے۔

## ۱۲۶۴: بَابُ فَرْضِ زَكٰوةِ رَمَضَانَ عَلَى الْمُسْلِمِيْنَ دُوْنَ الْمُعَاهِدِيْنَ

## باب: صدقۂ فطر مسلمانوں پر ہے نہ کہ کفار پر

۲۵۰۷: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ سَلَمَةَ وَالْحَارِثُ بْنُ مِسْكِيْنٍ قِرَاءَةً عَلَيْهِ وَاَنَا اَسْمَعُ وَاللَّفْظُ لَهٗ عَنِ ابْنِ الْقَاسِمِ قَالَ حَدَّثَنِيْ مَالِكٌ عَنْ نَافِعٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ فَرَضَ زَكٰوةَ الْفِطْرِ مِّنْ رَمَضَانَ عَلَى النَّاسِ صَاعًا مِّنْ تَمْرٍ اَوْصَاعًا مِّنْ شَعِيْرٍ عَلٰى كُلِّ

۲۵۰۷: حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے صدقۃ الفطر فرض قرار دیا لوگوں پر ایک صاع کھجور یا ایک صاع جو۔ ہر ایک آزاد اور غلام مرد اور عورت پر اہل اسلام میں سے۔

حُرٍّ اَوْ عَبْدٍ ذَكَرٍ اَوْ اُنْثٰى مِنَ الْمُسْلِمِيْنَ.

۲۵۰۸: اَخْبَرَنَا يَحْيَى بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ السَّكَنِ قَالَ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ جَهْضَمٍ قَالَ حَدَّثَنَا اِسْمٰعِيْلُ بْنُ جَعْفَرٍ عَنْ عُمَرَ بْنِ نَافِعٍ عَنْ اَبِيْهِ عَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ فَرَضَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ زَكٰوةَ الْفِطْرِ صَاعًا مِّنْ تَمْرٍ اَوْ صَاعًا مِّنْ شَعِيْرٍ عَلَى الْحُرِّ وَالْعَبْدِ وَالذَّكَرِ وَالْاُنْثٰى وَالصَّغِيْرِ وَالْكَبِيْرِ مِنَ الْمُسْلِمِيْنَ وَاَمَرَبِهَا اَنْ تُؤَدّٰى قَبْلَ خُرُوْجِ النَّاسِ اِلَى الصَّلٰوةِ.

۲۵۰۸: حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فطر کی زکوٰۃ مقرر فرمائی۔ ایک صاع کھجور یا ایک صاع جو' کا آزاد اور غلام مرد و عورت پر اور چھوٹے اور بڑے ہر اہل اسلام میں سے اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے حکم فرمایا اس کو نماز عید الفطر کے لیے جانے سے قبل ادا کرنے کا حکم فرمایا۔

## ۱۲۶۵: بَاب كَمْ فَرَضَ

## باب: مقدار صدقۃ الفطر

۲۵۰۹: اَخْبَرَنَا اِسْحَاقُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ اَنْبَاَنَا عِيْسٰى قَالَ حَدَّثَنَا عُبَيْدُاللّٰهِ عَنْ نَافِعٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ فَرَضَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ صَدَقَةَ الْفِطْرِ عَلَى الصَّغِيْرِ وَالْكَبِيْرِ وَالذَّكَرِ وَالْاُنْثٰى وَالْحُرِّ وَالْعَبْدِ صَاعًا مِّنْ تَمْرٍ اَوْ صَاعًا مِّنْ شَعِيْرٍ.

۲۵۰۹: حضرت عبداللہ بن عمرو ؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فطر کی زکوٰۃ مقرر فرمائی ہر چھوٹے اور بڑے ہر اہل اسلام میں سے اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے حکم فرمایا لوگوں پر ایک صاع کھجور یا ایک صاع جو۔

## ۱۲۶۶: بَاب فَرْضِ صَدَقَةِ الْفِطْرِ قَبْلَ نُزُوْلِ الزَّكٰوةِ

## باب: زکوٰۃ فرض ہونے سے قبل صدقہ فطر لازم تھا

۲۵۱۰: اَخْبَرَنَا اِسْمٰعِيْلُ بْنُ مَسْعُوْدٍ قَالَ حَدَّثَنَا يَزِيْدُ بْنُ زُرَيْعٍ قَالَ اَنْبَاَنَا شُعْبَةُ عَنِ الْحَكَمِ ابْنِ عُتَيْبَةَ عَنِ الْقَاسِمِ بْنِ مُخَيْمِرَةَ عَنْ عَمْرِو بْنِ شُرَحْبِيْلٍ عَنْ قَيْسِ بْنِ سَعْدِ بْنِ عُبَادَةَ قَالَ كُنَّا نَصُوْمُ عَاشُوْرَاءَ وَ نُؤَدِّيْ زَكٰوةَ الْفِطْرِ فَلَمَّا نَزَلَ رَمَضَانُ وَنَزَلَتِ الزَّكٰوةُ لَمْ نُؤْمَرْبِهٖ وَلَمْ نُنْهَ عَنْهُ وَكُنَّا نَفْعَلُهٗ.

۲۵۱۰: حضرت قیس بن سعد بن عبادہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ ہم لوگ عاشورہ کا روزہ رکھا کرتے تھے اور عید الفطر کا صدقہ ادا کرتے تھے یہاں تک کہ ماہِ رمضان کے روزے لازم ہوئے اور زکوٰۃ لازم ہوئی اس دن سے نہ تو ہم کو حکم ہوا عاشورہ کے دن روزہ رکھنے کا اور نہ ہی اس کی ممانعت ہوئی۔

۲۵۱۱: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ الْمُبَارَكِ قَالَ حَدَّثَنَا وَكِيْعٌ عَنْ سُفْيَانَ عَنْ سَلَمَةَ بْنِ كُهَيْلٍ عَنِ الْقَاسِمِ بْنِ مُخَيْمِرَةَ عَنْ اَبِيْ عَمَّارٍ الْهَمْدَانِيِّ عَنْ قَيْسِ بْنِ سَعْدٍ قَالَ اَمَرَنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ بِصَدَقَةِ

۲۵۱۱: حضرت قیس بن سعد رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہم کو حکم فرمایا صدقہ فطر کا زکوٰۃ کے لازم ہونے سے قبل پھر جب زکوٰۃ لازم ہوئی تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے نہ تو حکم فرمایا اور نہ ہی ممانعت فرمائی اور ہم لوگ اس

الْفِطْرِ قَبْلَ اَنْ تَنْزِلَ الزَّكٰوةُ فَلَمَّا نَزَلَتِ الزَّكٰوةُ لَمْ يَاْمُرْنَا وَلَمْ يَنْهَنَا وَنَحْنُ نَفْعَلُهُ قَالَ اَبُوْعَبْدِ الرَّحْمٰنِ اَبُوْعَمَّارٍ اِسْمُهُ عَرِيْبُ بْنُ حُمَيْدٍ وَعَمْرُو بْنُ شُرَحْبِيْلٍ يُكَنّٰى اَبَامَيْسَرَةَ وَسَلَمَةُ بْنُ كُهَيْلٍ خَالَفَ الْحَكَمَ فِيْ اِسْنَادِهٖ وَالْحَكَمُ اَثْبَتُ مِنْ سَلَمَةَ بْنِ كُهَيْلٍ.

کو کرتے رہے۔

## ۱۲۶۷: باب مَكِيْلَةُ زَكٰوةِ الْفِطْرِ

## باب: صدقہ فطر میں کتنی مقدار میں غلہ ادا کیا جائے؟

۲۵۱۲: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰى قَالَ حَدَّثَنَا خَالِدٌ وَهُوَ ابْنُ الْحَارِثِ قَالَ حَدَّثَنَا حُمَيْدٌ عَنِ الْحَسَنِ قَالَ قَالَ ابْنُ عَبَّاسٍ وَهُوَ اَمِيْرُ الْبَصْرَةِ فِيْ آخِرِ الشَّهْرِ اَخْرِجُوْا زَكٰوةَ صَوْمِكُمْ فَنَظَرَ النَّاسُ بَعْضُهُمْ اِلٰى بَعْضٍ فَقَالَ مَنْ هٰهُنَا مِنْ اَهْلِ الْمَدِيْنَةِ قُوْمُوْا فَعَلِّمُوْا اِخْوَانَكُمْ فَاِنَّهُمْ لَا يَعْلَمُوْنَ اَنَّ هٰذِهِ الزَّكٰوةَ فَرَضَهَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ عَلٰى كُلِّ ذَكَرٍ وَاُنْثٰى حُرٍّ وَمَمْلُوْكٍ صَاعًا مِّنْ شَعِيْرٍ اَوْ تَمْرٍ اَوْ نِصْفَ صَاعٍ مِّنْ قَمْحٍ فَقَامُوْا خَالَفَهُ هِشَامٌ فَقَالَ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ سِيْرِيْنَ.

۲۵۱۲: حضرت حسن رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما جب بصرہ کے امیر تھے تو رمضان کے آخر میں فرمایا: تم اپنے روزوں کی زکوٰۃ ادا کرو۔ لوگ یہ سن کر ایک دوسرے کی جانب دیکھنے لگے۔ انہوں نے نقل کیا کہ یہاں پر مدینہ کے لوگوں میں سے کون موجود ہے۔ تم اٹھ جاؤ اور اپنے بھائیوں کو سکھلاؤ وہ واقف نہیں۔ اس زکوٰۃ کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہر مرد اور عورت آزاد اور غلام پر لازم فرمایا (جس کی مقدار) ایک صاع جو' ایک صاع کھجور' آدھا صاع گیہوں ہے پھر وہ لوگ اٹھ گئے (تاکہ ہم تمہیں سمجھا سکیں)۔

۲۵۱۳: اَخْبَرَنَا عَلِيُّ بْنُ مَيْمُوْنٍ عَنْ مَخْلَدٍ عَنْ هِشَامٍ عَنِ ابْنِ سِيْرِيْنَ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ ذَكَرَ فِيْ صَدَقَةِ الْفِطْرِ قَالَ صَاعًا مِّنْ بُرٍّ اَوْ صَاعًا مِّنْ تَمْرٍ اَوْ صَاعًا مِّنْ شَعِيْرٍ اَوْ صَاعًا مِّنْ سُلْتٍ.

۲۵۱۳: حضرت ابن سیرین رحمۃ اللہ علیہ سے روایت ہے کہ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے صدقۃ الفطر کے بارے میں نقل فرمایا ایک صاع گیہوں کا اور ایک صاع کھجور کا یا ایک صاع جو کا اور ایک صاع سلت (نامی جو کی ایک قسم) کا۔

۲۵۱۴: اَخْبَرَنَا قُتَيْبَةُ قَالَ حَدَّثَنَا حَمَّادٌ عَنْ اَيُّوْبَ عَنْ اَبِيْ رَجَاءٍ قَالَ سَمِعْتُ ابْنَ عَبَّاسٍ يَخْطُبُ عَلٰى مِنْبَرِكُمْ يَعْنِيْ مِنْبَرَ الْبَصْرَةِ يَقُوْلُ صَدَقَةُ الْفِطْرِ صَاعٌ مِّنْ طَعَامٍ قَالَ اَبُوْعَبْدِالرَّحْمٰنِ هٰذَا اَثْبَتُ الثَّلَاثَةِ.

۲۵۱۴: حضرت ابورجاء رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے میں نے تمہارے منبر پر دورانِ خطبہ سنا کہ صدقہ فطر غلہ کا ایک صاع ہے۔

## ۱۲۶۸: باب التَّمْرِ فِيْ زَكٰوةِ الْفِطْرِ

## باب: صدقہ فطر میں کھجور دینے سے متعلق

۲۵۱۵: اَخْبَرَنِيْ مُحَمَّدُ بْنُ عَلِيِّ بْنِ حَرْبٍ قَالَ حَدَّثَنَا مُحْرِزُ بْنُ الْوَضَّاحِ عَنْ اِسْمٰعِيْلَ وَهُوَ ابْنُ اُمَيَّةَ عَنْ

۲۵۱۵: حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے صدقہ فطر متعین فرمایا

الْحَارِثِ بْنِ عَبْدِالرَّحْمٰنِ بْنِ اَبِیْ ذُبَابٍ عَنْ عِیَاضِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ اَبِیْ سَرْحٍ عَنْ اَبِیْ سَعِیْدِ الْخُدْرِیِّ قَالَ فَرَضَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ صَدَقَةَ الْفِطْرِ صَاعًا مِّنْ شَعِیْرٍ اَوْصَاعًا مِّنْ تَمْرٍ اَوْصَاعًا مِّنْ اَقِطٍ.

ایک صاع جو سے یا ایک صاع کھجور سے یا ایک صاع پنیر سے۔

## ۱۲۶۹: باب الزَّبِیْبِ

## باب: صدقہ فطر میں انگور دینے سے متعلق

۲۵۱۶: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ الْمُبَارَكِ قَالَ حَدَّثَنَا وَكِیْعٌ عَنْ سُفْیَانَ عَنْ زَیْدِ بْنِ اَسْلَمَ عَنْ عِیَاضِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ اَبِیْ سَرْحٍ عَنْ اَبِیْ سَعِیْدٍ قَالَ كُنَّا نُخْرِجُ زَكٰوةَ الْفِطْرِ اِذْكَانَ فِیْنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ صَاعًا مِّنْ طَعَامٍ اَوْصَاعًا مِّنْ شَعِیْرٍ اَوْصَاعًا مِّنْ تَمْرٍ اَوْصَاعًا مِّنْ زَبِیْبٍ اَوْصَاعًا مِّنْ اَقِطٍ.

۲۵۱۶: حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ ہم صدقہ فطر نکالتے تھے جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی حیاتِ طیبہ میں صدقہ فطر نکالتے تھے ایک صاع گیہوں کا اور ایک صاع جو کا اور ایک صاع انگور اور ایک صاع پنیر کا۔

۲۵۱۷: اَخْبَرَنَا هَنَّادُ بْنُ السَّرِیِّ عَنْ وَكِیْعٍ عَنْ دَاوٗدَ بْنِ قَیْسٍ عَنْ عِیَاضِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ عَنْ اَبِیْ سَعِیْدٍ قَالَ كُنَّا نُخْرِجُ صَدَقَةَ الْفِطْرِ اِذْ كَانَ فِیْنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ صَاعًا مِّنْ طَعَامٍ اَوْ صَاعًا مِّنْ تَمْرٍ اَوْصَاعًا مِّنْ شَعِیْرٍ اَوْصَاعًا مِّنْ اَقِطٍ فَلَمْ نَزَلْ كَذٰلِكَ حَتّٰی قَدِمَ مُعَاوِیَةُ مِنَ الشَّامِ وَكَانَ فِیْمَا عَلَّمَ النَّاسَ اَنَّهٗ قَالَ مَا اَرٰی مُدَّیْنِ مِّنْ سَمْرَاءِ الشَّامِ اِلَّا تَعْدِلُ صَاعًا مِّنْ هٰذَا قَالَ فَاَخَذَ النَّاسُ بِذٰلِكَ.

۲۵۱۷: حضرت ابوسعید رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے زکوٰۃ نکالتے تھے ایک صاع گیہوں سے یا ایک صاع کھجور سے یا ایک صاع پنیر سے اور پھر ہم ہمیشہ اسی طرح کرتے رہے یہاں تک کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ ملک شام سے تشریف لائے اور انہوں نے لوگوں کو جو کچھ سکھلایا اس میں یہ بات بھی شامل تھی کہ ملک شام کے گیہوں کا دو مد (یعنی آدھا صاع اس لیے کہ صاع کے چار مد ہوتے ہیں) جس کو تم لوگ (قیمت میں) نکالتے ہو اس دن سے لوگوں نے اس پر عمل کرنا شروع کر دیا اور لوگ گیہوں کا نصف صاع ادا کرنے لگے۔

## ۱۲۷۰: باب الدَّقِیْقِ

## باب: صدقہ فطر میں آٹا دینا

۲۵۱۸: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ مَنْصُوْرٍ قَالَ حَدَّثَنَا سُفْیَانُ عَنِ ابْنِ عَجْلَانَ قَالَ سَمِعْتُ عِیَاضَ بْنَ عَبْدِاللّٰهِ یُخْبِرُ عَنْ اَبِیْ سَعِیْدِ الْخُدْرِیِّ قَالَ لَمْ نُخْرِجْ عَلٰی عَهْدِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ اِلَّا صَاعًا مِّنْ تَمْرٍ اَوْصَاعًا مِّنْ شَعِیْرٍ اَوْصَاعًا مِّنْ زَبِیْبٍ اَوْصَاعًا مِّنْ دَقِیْقٍ اَوْصَاعًا مِّنْ اَقِطٍ اَوْ صَاعًا

۲۵۱۸: حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں صدقہ فطر نہیں نکالتے تھے مگر ایک صاع کھجور کا یا ایک صاع جو کا یا ایک صاع خشک انگور کا یا ایک صاع آٹے کا یا ایک پنیر کا۔ (یعنی مذکورہ وزن سے ہم صدقہ فطر میں نکالا کرتے

مِنْ سُلْتٍ ثُمَّ شَكَّ سُفْيَانُ فَقَالَ دَقِيْقٍ اَوْ سُلْتٍ.

تھے)۔

## ۱۲۷۱: باب الْحِنْطَةُ

## باب: صدقہ فطر میں گیہوں ادا کرنا

۲۵۱۹: اَخْبَرَنَا عَلِيُّ بْنُ حُجْرٍ قَالَ حَدَّثَنَا يَزِيْدُ بْنُ هٰرُوْنَ قَالَ حَدَّثَنَا حُمَيْدٌ عَنِ الْحَسَنِ اَنَّ ابْنَ عَبَّاسٍ خَطَبَ بِالْبَصْرَةِ فَقَالَ اَدُّوْا زَكٰوةَ صَوْمِكُمْ فَجَعَلَ النَّاسُ يَنْظُرُ بَعْضُهُمْ اِلٰى بَعْضٍ فَقَالَ مَنْ هٰهُنَا مِنْ اَهْلِ الْمَدِيْنَةِ قُوْمُوْا اِلٰى اِخْوَانِكُمْ فَعَلِّمُوْهُمْ فَاِنَّهُمْ لَا يَعْلَمُوْنَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَرَضَ صَدَقَةَ الْفِطْرِ عَلَى الصَّغِيْرِ وَالْكَبِيْرِ وَالْحُرِّ وَالْعَبْدِ وَالذَّكَرِ وَالْاُنْثٰى نِصْفَ صَاعِ بُرٍّ اَوْصَاعًا مِّنْ تَمْرٍ اَوْشَعِيْرٍ قَالَ الْحَسَنُ فَقَالَ عَلِيٌّ اَمَّا اِذَا اَوْسَعَ اللّٰهُ فَاَوْسِعُوْا اَعْطُوْا صَاعًا مِّنْ بُرٍّ اَوْغَيْرِهٖ.

۲۵۱۹: حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ انہوں نے شہر بصرہ میں خطبہ پڑھا تو بیان کیا کہ تم اپنے روزوں کی زکوۃ ادا کرو۔ لوگ یہ سن کر ایک دوسرے کی جانب دیکھنے لگے۔ انہوں نے کہا یہاں پر مدینہ والوں میں سے کون موجود ہے۔ اٹھو اور اپنے بھائیوں کو سکھلاؤ وہ نہیں جانتے رسول اللہ نے فرض کیا صدقہ فطر کو چھوٹے اور بڑے اور آزاد اور غلام ہر مرد و عورت پر آدھا صاع گیہوں کا یا ایک صاع کھجور کا یا جو کا۔ حسن رضی اللہ عنہ نے کہا علیؓ نے فرمایا جب اللہ نے تم کو گنجائش عطا فرمائی تو تم لوگ بھی وسعت اور گنجائش کرو۔ ایک صاع دو گیہوں کا یا اور اشیاء کا چیزوں کا۔ حسن رضی اللہ عنہ نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے کچھ بھی نہیں سنا۔

## ۱۲۷۲: باب السُّلْتِ

## باب: سلت صدقہ فطر میں دینا

۲۵۲۰: اَخْبَرَنَا مُوْسٰى بْنُ عَبْدِالرَّحْمٰنِ قَالَ حَدَّثَنَا حُسَيْنٌ عَنْ زَائِدَةَ حَدَّثَنَا عَبْدُالْعَزِيْزِ ابْنُ اَبِيْ رَوَّادٍ عَنْ نَافِعٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ كَانَ النَّاسُ يُخْرِجُوْنَ عَنْ صَدَقَةِ الْفِطْرِ فِيْ عَهْدِ النَّبِيِّ صَاعًا مِّنْ شَعِيْرٍ اَوْتَمْرٍ اَوْسُلْتٍ اَوْزَبِيْبٍ.

۲۵۲۰: حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ لوگ صدقہ فطر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے دور میں نکالا کرتے تھے ایک صاع جو یا ایک صاع کھجور یا ایک صاع خشک انگور۔

## ۱۲۷۳: باب الشَّعِيْرِ

## باب: صدقہ فطر میں جو ادا کرنا

۲۵۲۱: اَخْبَرَنَا عَمْرُو بْنُ عَلِيٍّ قَالَ حَدَّثَنَا يَحْيٰى قَالَ حَدَّثَنَا دَاوُدُ بْنُ قَيْسٍ قَالَ حَدَّثَنَا عِيَاضٌ عَنْ اَبِيْ سَعِيْدٍ الْخُدْرِيِّ قَالَ كُنَّا نُخْرِجُ فِيْ عَهْدِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ صَاعًا مِّنْ شَعِيْرٍ اَوْ تَمْرٍ اَوْ زَبِيْبٍ اَوْ اَقِطٍ فَلَمْ نَزَلْ كَذٰلِكَ حَتّٰى كَانَ فِيْ عَهْدِ مُعَاوِيَةَ قَالَ مَا اَرٰى مُدَّيْنِ مِنْ سَمْرَاءِ الشَّامِ اِلَّا تَعْدِلُ صَاعًا مِّنْ شَعِيْرٍ.

۲۵۲۱: حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں ایک صاع جو یا کھجور یا انگور یا پنیر کا نکالا کرتے تھے پھر اسی طرح کرتے رہے یہاں تک کہ معاویہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا دور آیا۔ انہوں نے فرمایا میرے نزدیک ملک شام کے دو مد یعنی آدھا صاع جو کے ایک صاع کے برابر ہے۔

## ۱۲۷۴: باب الْأَقِطِ

## باب: صدقہ فطر میں پنیر دینا

۲۵۲۲: اَخْبَرَنَا عِيسَى بْنُ حَمَّادٍ قَالَ اَنْبَاَنَا اللَّيْثُ عَنْ يَزِيْدَ عَنْ عُبَيْدِاللّٰهِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عُثْمَانَ اَنَّ عِيَاضَ بْنَ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ سَعْدٍ حَدَّثَهُ اَنَّ اَبَا سَعِيْدٍ الْخُدْرِيَّ قَالَ كُنَّا نُخْرِجُ فِيْ عَهْدِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ صَاعًا مِّنْ تَمْرٍ اَوْصَاعًا مِّنْ شَعِيْرٍ اَوْصَاعًا مِّنْ اَقِطٍ لَا نُخْرِجُ غَيْرَهُ.

۲۵۲۲: حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ ہم لوگ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے عہد میں کھجور کا ایک صاع پنیر (صدقۃ الفطر میں) ان کے علاوہ اور دوسری اشیاء نہیں دیا کرتے تھے۔

## ۱۲۷۵: باب كَمِ الصَّاعُ

## باب: صاع کی مقدار

۲۵۲۳: اَخْبَرَنَا عَمْرُو بْنُ زُرَارَةَ قَالَ اَنْبَاَنَا الْقَاسِمُ وَهُوَ ابْنُ مَالِكٍ عَنِ الْجُعَيْدِ سَمِعْتُ السَّائِبَ بْنَ يَزِيْدَ قَالَ كَانَ الصَّاعُ عَلٰى عَهْدِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ مُدًّا وَّثُلُثًا بِمُدِّكُمُ الْيَوْمَ وَقَدْ زِيْدَ فِيْهِ.

۲۵۲۳: حضرت سائب بن یزید رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ دورِ نبوی (صلی اللہ علیہ وسلم) میں صاع تم لوگوں کے ایک مد اور ایک تہائی مد کا ہوا کرتا تھا لیکن اب مد میں زیادتی ہوگئی ہے۔

### صاع کی قسمیں اور اس کی مقدار:

واضح رہے کہ صاع دو ہوتے ہیں ایک حجازی اور دوسرا عراقی اور ہر ایک صاع کی مقدار چار مد ہوتی ہے لیکن حضرت امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کے نزدیک اعتبار عراقی مد کا ہے لیکن جمہور ائمہ کرام کے نزدیک دورِ نبوی ﷺ میں جو مد رائج تھا اس مد کا اعتبار ہے اور آپ ﷺ کے دور میں مد ایک رطل اور تہائی رطل کا تھا۔ جس کی مقدار تقریباً اٹھاون تولہ چھ ماشہ ہوتی ہے تو اس اعتبار سے صاع کی مقدار دو سو چونتیس تولہ ہوگئی اور حضرت امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ فرماتے ہیں مد دو رطل کا ہوتا ہے تو اس اعتبار سے صاع کے آٹھ رطل ہوتے ہیں اور عربی اوزان صاع' مد رطل وغیرہ کی تفصیلی بحث حضرت مفتی اعظم حضرت مولانا مفتی محمد شفیع رحمہ اللہ کے تحقیقی رسالہ جواہر الفقہ میں شامل رسالہ اوزانِ شرعیہ میں موجود ہے۔ وہاں پر ملاحظہ فرمائی جا سکتی ہے۔

۲۵۲۴: قَالَ اَبُوْعَبْدِالرَّحْمٰنِ وَحَدَّثَنِيْهِ زِيَادُ بْنُ اَيُّوْبَ اَخْبَرَنَا اَحْمَدُ بْنُ سُلَيْمَانَ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْنُعَيْمٍ قَالَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنْ حَنْظَلَةَ عَنْ طَاوُسٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ الْمِكْيَالُ مِكْيَالُ اَهْلِ الْمَدِيْنَةِ وَالْوَزْنُ وَزْنُ اَهْلِ مَكَّةَ.

۲۵۲۴: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ پیمائش مدینہ منورہ کے حضرات کی قابل اعتبار ہے اور وزن مکہ مکرمہ کے حضرات کا معتبر ہے۔

## ۱۲۷۶: باب الْوَقْتِ الَّذِيْ يُسْتَحَبُّ اَنْ تُؤَدّٰى صَدَقَةُ الْفِطْرِ فِيْهِ

## باب: صدقہ فطر کس وقت دینا افضل ہے؟

۲۵۲۵: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ مَعْدَانَ بْنِ عِیْسٰی قَالَ حَدَّثَنَا الْحَسَنُ حَدَّثَنَا زُهَیْرٌ حَدَّثَنَا مُوْسٰی قَالَ وَاَنْبَانَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ بَزِیْعٍ قَالَ حَدَّثَنَا الْفُضَیْلُ قَالَ حَدَّثَنَا مُوْسٰی عَنْ نَافِعٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ اَمَرَ بِصَدَقَةِ الْفِطْرِ اَنْ تُؤَدّٰی قَبْلَ خُرُوْجِ النَّاسِ اِلَی الصَّلَاةِ قَالَ ابْنُ بَزِیْعٍ بِزَكٰوةِ الْفِطْرِ۔

۲۵۲۵: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے (ہمیں) حکم فرمایا صدقہ فطر ادا کرنے کا نمازِ عید کیلئے جانے سے قبل۔

## ۱۲۷۷: باب اِخْرَاجِ الزَّكٰوةِ مِنْ بَلَدٍ اِلٰی بَلَدٍ

## باب: ایک شہر سے دوسرے شہر زکوٰۃ منتقل کرنے کے بارے میں

۲۵۲۶: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ الْمُبَارَكِ قَالَ حَدَّثَنَا وَكِیْعٌ قَالَ حَدَّثَنَا زَكَرِیَّا بْنُ اِسْحَاقَ وَكَانَ ثِقَةً عَنْ یَحْیَی بْنِ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ صَیْفِیٍّ عَنْ اَبِیْ مَعْبَدٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ اَنَّ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ بَعَثَ مُعَاذَ بْنَ جَبَلٍ اِلَی الْیَمَنِ فَقَالَ اِنَّكَ تَاْتِیْ قَوْمًا اَهْلَ كِتَابٍ فَادْعُهُمْ اِلٰی شَهَادَةِ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَ اَنِّیْ رَسُوْلُ اللّٰهِ فَاِنْ هُمْ اَطَاعُوْكَ فَاَعْلِمْهُمْ اَنَّ اللّٰهَ عَزَّوَجَلَّ افْتَرَضَ عَلَیْهِمْ خَمْسَ صَلَوَاتٍ فِیْ كُلِّ یَوْمٍ وَلَیْلَةٍ فَاِنْ هُمْ اَطَاعُوْكَ فَاَعْلِمْهُمْ اَنَّ اللّٰهَ عَزَّوَجَلَّ قَدِ افْتَرَضَ عَلَیْهِمْ صَدَقَةً فِیْ اَمْوَالِهِمْ تُؤْخَذُ مِنْ اَغْنِیَائِهِمْ فَتُوْضَعُ فِیْ فُقَرَائِهِمْ فَاِنْ هُمْ اَطَاعُوْكَ لِذٰلِكَ فَاِیَّاكَ وَكَرَائِمَ اَمْوَالِهِمْ وَاتَّقِ دَعْوَةَ الْمَظْلُوْمِ فَاِنَّهَا لَیْسَ بَیْنَهَا وَبَیْنَ اللّٰهِ عَزَّوَجَلَّ حِجَابٌ۔

۲۵۲۶: حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ کو ملک یمن کی جانب روانہ کیا اور ارشاد فرمایا: تم ایک قوم کے پاس جا رہے ہو جو کہ اہل کتاب ہیں تو تم ان کو بلانا کہ وہ اس بات کی شہادت دیں کہ کوئی پروردگار برحق نہیں ہے علاوہ اللہ عزوجل کے اور میں اللہ عزوجل کا رسول صلی اللہ علیہ وسلم ہوں اگر وہ تمہارا حکم مان لیں پھر ان کو بتلاؤ کہ اللہ عزوجل نے ان پر پانچ وقت کی نماز فرض قرار دی ہیں۔ ہر ایک روز اور ہر ایک رات میں اگر وہ تسلیم کر لیں پھر ان کو بتلاؤ کہ اللہ عزوجل نے ان پر صدقہ فرض اور لازم قرار دیا ہے ان لوگوں کے مال دولت میں جو کہ ان کے دولت مند لوگوں سے وصول کیا جائے گا اور ان کے محتاج اور ضرورت مند لوگوں کو دیا جائے گا اور اگر وہ لوگ اس کو تسلیم کر لیں تو تم ان کے بہترین قسم کے مال سے بچو اور تم مظلوم کی بددعا سے بچو کیونکہ مظلوم کی دُعا اور اللہ عزوجل کے درمیان میں کسی قسم کی آڑ اور رکاوٹ نہیں ہے۔

## ۱۲۷۸: باب اِذَا اَعْطَاهَا غَنِیًّا وَّهُوَ لَا یَشْعُرُ

## باب: جس وقت زکوٰۃ دولت مند شخص کو ادا کر دی جائے اور یہ علم نہ ہو کہ یہ شخص دولت مند ہے

۲۵۲۷: اَخْبَرَنَا عِمْرَانُ بْنُ بَكَّارٍ قَالَ حَدَّثَنَا عَلِیٌّ

۲۵۲۷: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم

ابْنُ عَيَّاشٍ قَالَ حَدَّثَنَا شُعَيْبٌ قَالَ حَدَّثَنِي أَبُو الزِّنَادِ مِمَّا حَدَّثَهُ عَبْدُالرَّحْمٰنِ الْأَعْرَجُ مِمَّا ذَكَرَ أَنَّهُ سَمِعَ أَبَا هُرَيْرَةَ يُحَدِّثُ بِهِ عَنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَقَالَ قَالَ رَجُلٌ لَا تَصَدَّقَنَّ بِصَدَقَةٍ فَخَرَجَ بِصَدَقَتِهِ فَوَضَعَهَا فِي يَدِ سَارِقٍ فَأَصْبَحُوْا يَتَحَدَّثُوْنَ تُصُدِّقَ عَلَى سَارِقٍ فَقَالَ اللّٰهُمَّ لَكَ الْحَمْدُ عَلَى سَارِقٍ لَأَتَصَدَّقَنَّ بِصَدَقَةٍ فَخَرَجَ بِصَدَقَتِهِ فَوَضَعَهَا فِي يَدِ زَانِيَةٍ فَأَصْبَحُوْا يَتَحَدَّثُوْنَ تُصُدِّقَ اللَّيْلَةَ عَلَى زَانِيَةٍ فَقَالَ اللّٰهُمَّ لَكَ الْحَمْدُ عَلَى زَانِيَةٍ لَأَتَصَدَّقَنَّ بِصَدَقَةٍ فَخَرَجَ بِصَدَقَتِهِ فَوَضَعَهَا فِي يَدِ غَنِيٍّ فَأَصْبَحُوْا يَتَحَدَّثُوْنَ تُصُدِّقَ عَلَى غَنِيٍّ قَالَ اللّٰهُمَّ لَكَ الْحَمْدُ عَلَى زَانِيَةٍ وَعَلَى سَارِقٍ وَعَلَى غَنِيٍّ فَأُتِيَ فَقِيْلَ لَهُ أَمَّا صَدَقَتُكَ فَقَدْ تُقُبِّلَتْ أَمَّا الزَّانِيَةُ فَلَعَلَّهَا أَنْ تَسْتَعِفَّ بِهِ مِنْ زِنَاهَا وَلَعَلَّ السَّارِقَ أَنْ يَسْتَعِفَّ بِهِ عَنْ سَرِقَتِهِ وَلَعَلَّ الْغَنِيَّ أَنْ يَعْتَبِرَ فَيُنْفِقَ مِمَّا أَعْطَاهُ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ.

نے ارشاد فرمایا کہ ایک آدمی نے خدمت نبوی میں عرض کیا کہ میں صدقہ ادا کروں گا پھر وہ شخص اپنا صدقہ لے کر نکل پڑا اور وہ شخص اپنا صدقہ ایک چور کے ہاتھ میں رکھ آیا تو فجر کی نماز کے وقت لوگ کہنے لگ گئے کہ چور کو صدقہ مل گیا ہے تو اس شخص نے کہا کہ اللہ عزوجل تیرا شکر اور احسان ہے چور کے صدقہ پر میں اب اور زیادہ صدقہ خیرات کروں گا۔ اس کے بعد وہ شخص اپنا صدقہ کے مال لے کر نکل پڑا اور وہ شخص ایک بدکار عورت کے ہاتھ میں رکھ آیا۔ صبح کو لوگ کہنے لگ گئے کہ گذشتہ رات ایک بدکار عورت کو صدقہ خیرات مل گیا ہے۔ اس شخص نے کہا کہ اے خدا تیرا شکر ہے کہ میں بدکار عورت کے اوپر مزید صدقہ خیرات کروں گا۔ پھر وہ شخص صدقہ لے کر نکل گیا اور ایک دولت مند شخص کے ہاتھ رکھ آیا صبح کے وقت لوگ کہنے لگے کہ ایک دولت مند شخص کو صدقہ مل گیا ہے اس شخص نے کہا کہ اے خدا تیرا شکر احسان ہے کہ بدکار چور اور دولت مند شخص کو میں نے صدقہ خیرات دیا ہے پھر (منجانب اللہ) خواب میں اس شخص سے کہا گیا کہ اے بندے! تیرا صدقہ خیرات مقبول ہو گیا اور بدکار عورت کو دیا گیا صدقہ خیرات اس وجہ سے قبول ہوا کہ ہوسکتا ہے کہ وہ عورت بدکاری سے بچ جائے اور چور کو دیا گیا صدقہ اس وجہ سے قبول ہوا کہ ہوسکتا ہے کہ چور چوری سے بچ جائے اور مالدار شخص کو دیا گیا صدقہ اس وجہ سے قبول ہوا کہ ہوسکتا ہے کہ وہ غور کرے اور اس کو شرم وحیا محسوس ہو اور وہ اس مال میں سے خرچ کرے جو کہ اللہ نے اس کو دیا ہے۔

## غیر مستحق کو صدقہ دینا:

مذکورہ بالا حدیث سے ثابت ہوا کہ اگر کسی نے ناواقفیت یا لاعلمی کی وجہ سے غیر مستحق کو صدقہ خیرات دے دیا تو دینے والے کو ثواب بہرحال جب بھی ملے گا لیکن شرط یہ ہے کہ نیت خالص ہو اور رضاء الٰہی حاصل کرنا مقصود ہو۔

### ۱۲۷۹: باب الصَّدَقَةِ مِنَ الْغُلُوْلِ

### باب: خیانت کے مال سے صدقہ دینا

۲۵۲۸: أَخْبَرَنَا الْحُسَيْنُ بْنُ مُحَمَّدٍ الزَّارِعُ قَالَ حَدَّثَنَا يَزِيْدُ وَهُوَ ابْنُ زُرَيْعٍ قَالَ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ قَالَ وَأَنْبَأَنَا إِسْمٰعِيْلُ بْنُ مَسْعُوْدٍ قَالَ حَدَّثَنَا بِشْرٌ وَهُوَ

۲۵۲۸: حضرت ابوالملیح رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ انہوں نے اپنے والد صاحب سے سنا انہوں نے نقل فرمایا کہ میں نے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے تھے کہ اللہ عزوجل نماز قبول

ابْنُ الْمُفَضَّلِ قَالَ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ وَاللَّفْظُ لِبِشْرٍ عَنْ قَتَادَةَ عَنْ اَبِی الْمَلِیْحِ عَنْ اَبِیْهِ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ یَقُوْلُ اِنَّ اللّٰهَ عَزَّوَجَلَّ لَا یَقْبَلُ صَلَاةً بِغَیْرِ طُهُوْرٍ وَلَا صَدَقَةً مِّنْ غُلُوْلٍ.

نہیں فرماتا بغیر پاکی کی حالت کے اور صدقہ چوری کے مال میں سے (یعنی ناپاک شخص کی عبادت قبول نہیں اور چوری کے مال سے خیرات قبول نہیں)۔

۲۵۲۹: اَخْبَرَنَا قُتَیْبَةُ قَالَ حَدَّثَنَا اللَّیْثُ عَنْ سَعِیْدِ بْنِ اَبِیْ سَعِیْدٍ عَنْ سَعِیْدِ بْنِ یَسَارٍ اَنَّهٗ سَمِعَ اَبَا هُرَیْرَةَ یَقُوْلُ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ مَا تَصَدَّقَ اَحَدٌ بِصَدَقَةٍ مِّنْ طَیِّبٍ وَلَا یَقْبَلُ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ اِلَّا الطَّیِّبَ اِلَّا اَخَذَهَا الرَّحْمٰنُ عَزَّوَجَلَّ بِیَمِیْنِهٖ وَاِنْ كَانَتْ تَمْرَةً فَتَرْبُوْ فِیْ كَفِّ الرَّحْمٰنِ حَتّٰی تَكُوْنَ اَعْظَمَ مِنَ الْجَبَلِ كَمَا یُرَبِّیْ اَحَدُكُمْ فَلُوَّهٗ اَوْفَصِیْلَهٗ.

۲۵۲۹: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: جو شخص حلال مال میں سے صدقہ ادا کرے تو اس کو چاہئے کہ حلال مال میں سے صدقہ ادا کرے اور اللہ عزوجل نہیں قبول فرماتا مگر حلال مال کو تو پروردگار اس کو اپنے دائیں ہاتھ میں لیتا ہے اگر چہ صرف ایک ہی کھجور کا صدقہ ہو پھر اس میں اضافہ ہوتا ہے اس کی ہتھیلی میں یہاں تک کہ پہاڑ کے برابر وہ صدقہ ہو جاتا ہے جس طریقہ سے کہ تم لوگوں میں سے کوئی شخص اپنے بچھڑے کی پرورش کرتا ہے۔

تشریح ☆ صدقہ دینا ایک کثیر اجر و ثواب والا عمل ہے جو کہ اللہ تعالیٰ کو بہت پسند ہے اور بے شمار مصائب کو رفع کرتا ہے مگر اس وقت کہ مال اپنا ہو جب وہ مال خود بھی حلال نہیں ہے اور خیانت کا مال ہے اس میں سے صدقہ ثواب کی نیت سے دینا (چہ معنی دارد) وہ تو خود بھی کھانا اور بچوں کو کھلانا ہر طرح سے ناجائز ہے۔ مال خیانت والا واپس بھی کیا جائے اور اسپر اس سے معافی بھی مانگی جائے۔ (جامی)

## ۱۲۸۰: باب جَهْدِ الْمُقِلِّ

## باب: کم دولت والا شخص کوشش کے بعد خیرات کرے تو اس کا اجر

۲۵۳۰: اَخْبَرَنَا عَبْدُالْوَهَّابِ بْنُ عَبْدِالْحَكَمِ عَنْ حَجَّاجٍ قَالَ ابْنُ جُرَیْجٍ اَخْبَرَنِیْ عُثْمَانُ بْنُ اَبِیْ سُلَیْمَانَ عَنْ عَلِیٍّ الْاَزْدِیِّ عَنْ عُبَیْدِ بْنِ عُمَیْرٍ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ حُبْشِیٍّ الْخَثْعَمِیِّ اَنَّ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ سُئِلَ اَیُّ الْاَعْمَالِ اَفْضَلُ قَالَ اِیْمَانٌ لَاشَكَّ فِیْهِ وَجِهَادٌ لَا غُلُوْلَ فِیْهِ وَحَجَّةٌ مَّبْرُوْرَةٌ قِیْلَ فَاَیُّ الصَّلَاةِ اَفْضَلُ قَالَ طُوْلُ الْقُنُوْتِ قِیْلَ فَاَیُّ الصَّدَقَةِ اَفْضَلُ قَالَ جَهْدُ الْمُقِلِّ قِیْلَ فَاَیُّ

۲۵۳۰: حضرت عبداللہ بن حبشی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم سے دریافت کیا گیا کہ کونسا کام کرنا افضل ہے؟ آپ نے فرمایا ایمان کہ جس میں کسی قسم کا کوئی شک وشبہ نہ ہو اور جہاد کہ جس میں چوری نہ ہو مال غنیمت میں سے اور حج مبرور یعنی جس میں گناہ شامل نہ ہو۔ پھر دریافت کیا گیا کہ نماز کونسی افضل ہے آپ نے فرمایا کہ جس میں دیر تک قیام ہو۔ پھر دریافت کیا گیا کہ صدقہ خیرات کونسا افضل ہے آپ نے فرمایا کہ جو کہ مال والا (غریب) محنت کر کے ادا کرے پھر دریافت کیا گیا کہ ہجرت

## ۱۳۰۱: باب رَدِّ السَّائِلِ

۲۵۶۹: اَخْبَرَنِیْ هٰرُوْنُ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ قَالَ حَدَّثَنَا مَعْنٌ قَالَ حَدَّثَنَا مَالِكٌ ح وَاَنْبَاَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيْدٍ عَنْ مَالِكٍ عَنْ زَيْدِ بْنِ اَسْلَمَ عَنِ ابْنِ بُجَيْدٍ الْاَنْصَارِيِّ عَنْ جَدَّتِهٖ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ رُدُّوا السَّائِلَ وَلَوْ بِظِلْفٍ فِيْ حَدِيْثِ هٰرُوْنَ مُحْرَقٍ.

## باب: مانگنے والے شخص کو انکار

۲۵۶۹: حضرت ابن بجید انصاری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ انہوں نے اپنی دادی سے سنا کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: تم مانگنے والے شخص کو کچھ صدقہ دے کر رخصت کرو چاہے جلا ہوا (گھوڑے وغیرہ کا) کھر ہی کیوں نہ ہو۔

## ۱۳۰۲: باب مَنْ يُّسْاَلُ وَلَا يُعْطِي

۲۵۷۰: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِالْاَعْلٰى قَالَ حَدَّثَنَا الْمُعْتَمِرُ قَالَ سَمِعْتُ بَهْزَ بْنَ حَكِيْمٍ يُحَدِّثُ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ جَدِّهٖ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ لَا يَاْتِيْ رَجُلٌ مَوْلَاهُ يَسْاَلُهٗ مِنْ فَضْلٍ عِنْدَهٗ فَيَمْنَعُهٗ اِيَّاهُ اِلَّا دُعِيَ لَهٗ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ شُجَاعٌ اَقْرَعُ يَتَلَمَّظُ فَضْلَهُ الَّذِيْ مَنَعَ.

## باب: جس شخص سے سوال کیا جائے اور صدقہ نہ دے

۲۵۷۰: حضرت بہز بن حکیم سے روایت ہے کہ انہوں نے اپنے والد سے سنا انہوں نے اپنے دادا سے انہوں نے بیان کیا کہ میں نے نبیؐ سے سنا آپؐ فرماتے تھے: جو شخص اپنے مالک کے پاس پہنچے اور وہ ضرورت سے زائد اور بچی ہوئی چیز مانگے پھر کوئی شخص اس کو نہ دے تو قیامت کے دن ایک گنجا سانپ نمودار ہوگا جو کہ اپنی زبان سے اس چیز کو چباتا ہوا اُس کا پیچھا کرے گا۔

## ۱۳۰۳: باب مَنْ سَاَلَ بِاللّٰهِ عَزَّوَجَلَّ

۲۵۷۱: اَخْبَرَنَا قُتَيْبَةُ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْعَوَانَةَ عَنِ الْاَعْمَشِ عَنْ مُجَاهِدٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنِ اسْتَعَاذَ بِاللّٰهِ فَاَعِيْذُوْهُ وَمَنْ سَاَلَكُمْ بِاللّٰهِ فَاَعْطُوْهُ وَمَنِ اسْتَجَارَ بِاللّٰهِ فَاَجِيْرُوْهُ وَمَنْ اَتٰى اِلَيْكُمْ مَعْرُوْفًا فَكَافِئُوْهُ فَاِنْ لَّمْ تَجِدُوْا فَادْعُوْا لَهٗ حَتّٰى تَعْلَمُوْا اَنْ قَدْ كَافَاْتُمُوْهُ.

## باب: جو آدمی اللہ عزوجل کے نام سے سوال کرے

۲۵۷۱: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جو شخص پناہ مانگے اللہ عزوجل کی تو اس کو پناہ دے دو اور جو شخص تم سے مال مانگے اللہ کے نام نامی پر تو تم اس کو مال (صدقہ) دے دو اور جو شخص اللہ کے نام پر پناہ اور امان چاہے تو تم اس کو امان دے دو اور جو شخص تمہارے ساتھ عمدہ سلوک کرے تو تم اس کا بدلہ دو اگر بدلہ نہ دے سکو تو اس کے لئے دُعا مانگو یہاں تک کہ تم کو احساس ہو جائے کہ تمہارا بدلہ پورا ہو چکا ہے۔

## ۱۳۰۴: باب مَنْ سَاَلَ بِوَجْهِ اللّٰهِ عَزَّوَجَلَّ

۲۵۷۲: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِالْاَعْلٰى قَالَ حَدَّثَنَا الْمُعْتَمِرُ قَالَ سَمِعْتُ بَهْزَ بْنَ حَكِيْمٍ رَضِيَ اللّٰهُ

## باب: اللہ عزوجل کی ذات کا واسطہ دے کر سوال سے متعلق

۲۵۷۲: حضرت بہز بن حکیم سے روایت ہے کہ انہوں نے اپنے والد سے سنا اور انہوں نے اپنے دادا سے سنا انہوں نے بیان کیا کہ

تَعَالٰی عَنْهُ يُحَدِّثُ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ جَدِّهٖ قَالَ قُلْتُ يَا نَبِيَّ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَا اَتَيْتُكَ حَتّٰى حَلَفْتُ اَكْثَرَ مِنْ عَدَدِهِنَّ لِاَصَابِعِ يَدَيْهِ اَلاَّ آتِيَكَ وَلَا اٰتِيَ دِيْنَكَ وَاِنِّيْ كُنْتُ امْرَاً لَا اَعْقِلُ شَيْئًا اِلاَّ مَا عَلَّمَنِيَ اللّٰهُ وَرَسُوْلُهٗ وَاِنِّيْ اَسْاَلُكَ بِوَجْهِ اللّٰهِ عَزَّوَجَلَّ بِمَا بَعَثَكَ رَبُّكَ اِلَيْنَا قَالَ بِالْاِسْلَامِ قَالَ قُلْتُ وَمَا اٰيَاتُ الْاِسْلَامِ قَالَ اَنْ تَقُوْلَ اَسْلَمْتُ وَجْهِيَ اِلَى اللّٰهِ عَزَّوَجَلَّ وَتَخَلَّيْتُ وَتُقِيْمَ الصَّلٰوةَ وَتُؤْتِيَ الزَّكٰوةَ كُلُّ مُسْلِمٍ عَلٰى مُسْلِمٍ مُحَرَّمٌ اَخَوَانِ نَصِيْرَانِ لَا يَقْبَلُ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ مِنْ مُشْرِكٍ بَعْدَ مَا اَسْلَمَ عَمَلًا اَوْ يُفَارِقَ الْمُشْرِكِيْنَ اِلَى الْمُسْلِمِيْنَ.

میں نے عرض کیا کہ اے خدا کے رسول! میں آپ کی خدمت میں حاضر نہیں ہوا یہاں تک کہ میں نے اپنے ہاتھوں کی انگلیوں سے زیادہ قسمیں کھائی تھیں کہ میں آپ کی خدمت میں حاضر نہ ہوں گا اور نہ میں آپ کا دین قبول کروں گا اور میں ایک کم عقل شخص تھا اور میں اب بھی کوئی علم نہیں رکھتا لیکن جو خدا اور اس کے رسول نے سکھلایا میں اللہ عزوجل کے منہ (ذات باری) کا واسطہ دے کر آپ سے دریافت کرتا ہوں کہ اللہ عزوجل نے کیا حکم دے کر بھیجا ہے۔ آپ نے ارشاد فرمایا: اسلام کا۔ میں نے یہ سن کر عرض کیا کہ مذہب اسلام کی کیا کیا نشانیاں ہیں؟ آپ نے ارشاد فرمایا: تم اقرار کرو کہ میں نے اپنا چہرہ اللہ عزوجل کے سامنے رکھ دیا۔ وہ جو کچھ اور جس قسم کا حکم صادر فرمائے گا اس کی تعمیل کروں گا اور میں خالی ہوا خدا کے علاوہ کسی دوسرے کے خیال سے (یعنی میں ہر قسم کے شرک سے بالکل بے زار اور علیحدہ ہوں) اور تم نماز ادا کرو زکوۃ ادا کرو اور ہر ایک مسلمان دوسرے مسلمان پر حرام ہے اور مسلمان ایک دوسرے کے بھائی ہیں اور ایک دوسرے کے مددگار ہیں اور اللہ مشرک اور کافر کا کوئی اور کسی قسم کا کوئی عمل قبول نہیں فرمائے گا اگرچہ وہ مسلمان ہو جائے جس وقت تک وہ مشرکین کو چھوڑ کر مسلمانوں کے ساتھ شامل نہ ہو جائے (یعنی ہجرت نہ کرے)۔

## ہجرت کی فرضیت:

مذکورہ بالا حدیث شریف سے ہجرت کرنے کی فرضیت معلوم ہوتی ہے اور بعض حضرات نے فرمایا کہ اس حکم کا تعلق ابتداء اسلام میں تھا جس وقت کہ اہل اسلام کافی کم تعداد میں تھے اور ان کا یکجا ہونا لازم تھا تاکہ پورے اتحاد و اتفاق کے ساتھ مشرکین اور کفار کا پوری قوت کے ساتھ مقابلہ کر سکیں۔

## ۱۳۰۵: باب مَنْ يَّسْاَلُ بِاللّٰهِ عَزَّوَجَلَّ وَلَا يُعْطٰى بِهٖ

## باب: جس شخص سے خدا کے نام سے سوال کیا جائے لیکن اس کو صدقہ نہ دیا جائے

۲۵۷۳: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ رَافِعٍ قَالَ حَدَّثَنَا ابْنُ اَبِيْ فُدَيْكٍ قَالَ اَنْبَاَنَا ابْنُ اَبِيْ ذِئْبٍ عَنْ سَعِيْدِ ابْنِ خَالِدِ الْقَارِظِيِّ عَنْ اِسْمٰعِيْلَ بْنِ عَبْدِالرَّحْمٰنِ عَنْ عَطَاءِ بْنِ يَسَارٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى

۲۵۷۳: حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ نبی نے فرمایا: کیا میں تم کو نہ بتلاؤں وہ آدمی جو کہ اللہ عزوجل کے نزدیک سب لوگوں سے زیادہ بہتر ہے۔ اس پر ہم لوگوں نے عرض کیا: ضرور۔ آپ نے فرمایا: جو آدمی اپنا گھوڑا لے کر راہ خدا میں (جنگ کیلئے)

اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اَلَا اُخْبِرُكُمْ بِخَيْرِ النَّاسِ مَنْزِلًا قُلْنَا بَلٰى يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ رَجُلٌ آخِذٌ بِرَأْسِ فَرَسِهٖ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ عَزَّوَجَلَّ حَتّٰى يَمُوْتَ اَوْ يُقْتَلَ وَاُخْبِرُكُمْ بِالَّذِيْ يَلِيْهِ قُلْنَا نَعَمْ قَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ رَجُلٌ مُعْتَزِلٌ فِيْ شِعْبٍ يُقِيْمُ الصَّلٰوةَ يُؤْتِي الزَّكٰوةَ وَيَعْتَزِلُ شُرُوْرَ النَّاسِ وَ اُخْبِرُكُمْ بِشَرِّ النَّاسِ قُلْنَا نَعَمْ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ الَّذِيْ يَسْاَلُ بِاللّٰهِ عَزَّوَجَلَّ وَلَا يُعْطِي بِهٖ.

نکلے یہاں تک کہ وہ شخص فوت ہو جائے (یا جہاد میں شہید ہو جائے) پھر میں اس کو بتلاؤں جو کہ اس کے نزدیک ہے ہم نے عرض کیا کہ جی ہاں یا رسول اللہ! آپ نے ارشاد فرمایا: جو کوئی لوگوں سے علیحدہ ہو کر کسی گھاٹی میں فوت ہو جائے اور نماز ادا کرے اور زکوٰۃ ادا کرے اور لوگوں کے شر سے محفوظ رہے پھر میں تم کو مطلع کر دوں کہ جو تم سب میں بدترین انسان ہے ہم نے عرض کیا: جی ہاں یا رسول اللہ! آپ نے فرمایا: وہ آدمی جس سے کہ اللہ کا واسطہ دے کر سوال کیا جائے اور لیکن پھر بھی وہ نہ دے یعنی صدقہ نہ دے تو ایسا شخص سب سے زیادہ بدتر آدمی ہے۔

## ۱۳۰۶: باب ثَوَابُ مَنْ يُّعْطِيْ

## باب: صدقہ دینے والے کا اَجر و ثواب

۲۵۷۴: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰى قَالَ حَدَّثَنَا مُحَمَّدٌ قَالَ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنْ مَنْصُوْرٍ قَالَ سَمِعْتُ رِبْعِيًّا يُحَدِّثُ عَنْ زَيْدِ بْنِ ظَبْيَانَ رَفَعَهٗ اِلٰى اَبِيْ ذَرٍّ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ ثَلَاثَةٌ يُحِبُّهُمُ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ وَثَلَاثَةٌ يُبْغِضُهُمُ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ وَ اَمَّا الَّذِيْنَ يُحِبُّهُمُ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ فَرَجُلٌ اَتٰى قَوْمًا فَسَاَلَهُمْ بِاللّٰهِ عَزَّوَجَلَّ وَلَمْ يَسْاَلْهُمْ بِقَرَابَةٍ بَيْنَهٗ وَبَيْنَهُمْ فَمَنَعُوْهُ فَتَخَلَّفَهٗ رَجُلٌ بِاَعْقَابِهِمْ فَاَعْطَاهُ سِرًّا لَا يَعْلَمُ بِعَطِيَّتِهٖ اِلَّا اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ وَالَّذِيْ اَعْطَاهُ وَقَوْمٌ سَارُوْا لَيْلَتَهُمْ حَتّٰى اِذَا كَانَ النَّوْمُ اَحَبَّ اِلَيْهِمْ مِمَّا يُعْدَلُ بِهٖ نَزَلُوْا فَوَضَعُوْا رُءُوْسَهُمْ فَقَامَ يَتَمَلَّقُنِيْ وَيَتْلُوْ آيَاتِيْ وَرَجُلٌ كَانَ فِيْ سَرِيَّةٍ فَلَقُوا الْعَدُوَّ فَهُزِمُوْا فَاَقْبَلَ بِصَدْرِهٖ حَتّٰى يُقْتَلَ اَوْ يَفْتَحَ اللّٰهُ لَهٗ وَالثَّلَاثَةُ الَّذِيْنَ يُبْغِضُهُمُ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ الشَّيْخُ الزَّانِيْ وَالْفَقِيْرُ الْمُخْتَالُ وَالْغَنِيُّ الظَّلُوْمُ.

۲۵۷۴: حضرت ابوذرؓ سے روایت ہے کہ نبیؐ نے فرمایا: تین شخصوں کو اللہ عزوجل چاہتا ہے اور اللہ تین آدمیوں سے دشمنی رکھتا ہے اور جن کو اللہ عزوجل پسند فرماتا ہے وہ یہ ہیں ایک تو وہ شخص جو کہ لوگوں کے پاس پہنچے اور اللہ کے نام پر ان سے کچھ سوال کرے اور وہ شخص ان لوگوں سے کسی قسم کی رشتہ داری نہیں رکھتا تھا' لیکن لوگوں نے اس کو کچھ (صدقہ) نہیں دیا۔ پھر ان لوگوں میں سے ایک آدمی خاموشی سے اٹھا اور لوگوں کو اس نے پیچھے چھوڑ دیا اور خاموشی سے مانگنے والے کو کچھ صدقہ دے آیا۔ جس کا کہ دوسرے کو علم نہ ہو سکا لیکن اللہ عزوجل کو اس کا علم تھا یا اس شخص کو اس کا علم تھا کہ جس نے کہ وہ صدقہ دیا تھا۔ چند لوگ پوری رات چلے اور جس وقت ان کو تمام چیزوں سے زیادہ عمدہ چیز نیند ان کو بہتر معلوم ہوئی تو وہ لوگ اس سواری سے اتر کر سو گئے تو ان میں سے ایک آدمی اٹھا اور میرے سامنے وہ آدمی زار و قطار رونے لگا اور آیات قرآنی پڑھنے لگا۔ ایک وہ آدمی جو لشکر کے ایک ٹکڑے میں تھا جس وقت دشمن سے جنگ کی نوبت آئی تو تمام کے تمام لوگ بھاگ کھڑے ہوئے لیکن وہ شخص سینہ سامنے کی جانب کر کے آیا یہاں

تک کہ وہ مارا گیا یعنی قتل ہو گیا یا اللہ عزوجل نے اس شخص کو فتح نصیب فرمائی۔ وہ تین آدمی کہ جن سے کہ اللہ عزوجل کو دشمنی ہے وہ مندرجہ ذیل ہیں ایک تو بوڑھا بدکار (زنا کار) شخص اور دوسرا تنگدست تکبر کرنے والا اور تیسرے دولت مند ظلم کرنے والا۔

## ١٣٠٧: باب تَفْسِيرُ الْمِسْكِينِ

## باب: مسکین کس کو کہا جاتا ہے؟

٢٥٧٥: اَخْبَرَنَا عَلِيُّ بْنُ حُجْرٍ قَالَ اَنْبَاَنَا اِسْمٰعِيْلُ قَالَ حَدَّثَنَا شَرِيْكٌ عَنْ عَطَاءِ بْنِ يَسَارٍ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَيْسَ الْمِسْكِيْنُ الَّذِيْ تَرُدُّهُ التَّمْرَةُ وَالتَّمْرَتَانِ وَاللُّقْمَةُ وَاللُّقْمَتَانِ اِنَّ الْمِسْكِيْنَ الْمُتَعَفِّفُ اقْرَؤُا اِنْ شِئْتُمْ : لَا يَسْاَلُوْنَ النَّاسَ اِلْحَافًا ۔

٢٥٧٥: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: مسکین وہ شخص نہیں ہے جو کہ ایک لقمہ دو لقمے ایک کھجور یا دو کھجور لوگوں سے مانگے بلکہ (دراصل) مسکین تو وہ ہے جو کہ لوگوں سے بھیک نہیں مانگتا اگر تمہارا دل چاہے تو تم آیت: لَا يَسْئَلُوْنَ النَّاسَ اِلْحَافًا پڑھو یعنی: "وہ لوگوں سے لپٹ کر نہیں مانگتے"۔

٢٥٧٦: اَخْبَرَنَا قُتَيْبَةُ عَنْ مَالِكٍ عَنْ اَبِي الزِّنَادِ عَنِ الْاَعْرَجِ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَيْسَ الْمِسْكِيْنُ بِهٰذَا الطَّوَّافِ الَّذِيْ يَطُوْفُ عَلَى النَّاسِ تَرُدُّهُ اللُّقْمَةُ وَاللُّقْمَتَانِ وَالتَّمْرَةُ وَالتَّمْرَتَانِ قَالُوْا فَمَا الْمِسْكِيْنُ قَالَ الَّذِيْ لَا يَجِدُ غِنًى يُغْنِيْهِ وَلَا يُفْطَنُ لَهٗ فَيُتَصَدَّقَ عَلَيْهِ وَلَا يَقُوْمُ فَيَسْاَلَ النَّاسَ۔

٢٥٧٦: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: وہ آدمی مسکین نہیں ہے جو کہ ایک دو لقمے یا ایک دو کھجوریں لوگوں سے سوال کرنے کے لئے گھومتا پھرتا ہے۔ لوگوں نے عرض کیا پھر یا رسول اللہ! مسکین کون شخص ہے؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جس شخص کے پاس اس قدر مال نہیں کہ اس کے لئے کافی ہو اور نہ ہی لوگوں کو اس کی حالت کا علم ہو کہ لوگ اس کو صدقہ خیرات کریں اور نہ وہ خود ہی لوگوں سے سوال کرتا ہو۔

٢٥٧٧: اَخْبَرَنَا نَصْرُ بْنُ عَلِيٍّ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُ الْاَعْلٰى قَالَ حَدَّثَنَا مَعْمَرٌ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ اَبِيْ سَلَمَةَ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ لَيْسَ الْمِسْكِيْنُ الَّذِيْ تَرُدُّهُ الْاُكْلَةُ وَالْاُكْلَتَانِ وَالتَّمْرَةُ وَالتَّمْرَتَانِ قَالُوْا فَمَا الْمِسْكِيْنُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ قَالَ الَّذِيْ لَا يَجِدُ غِنًى وَّلَا يَعْلَمُ النَّاسُ حَاجَتَهٗ فَيُتَصَدَّقَ عَلَيْهِ۔

٢٥٧٧: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: مسکین وہ شخص نہیں جو کہ ایک لقمہ دو لقمہ یا ایک کھجور دو کھجور کے لئے لوگوں سے سوال کرتا پھرتا ہو۔ لوگوں نے دریافت کیا کہ مسکین کون ہے؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جس شخص کے پاس نہ تو مال ہو اور نہ ہی اس کی (مالی) حالت سے لوگ واقف ہوں کہ اس کو صدقہ خیرات دیں۔

٢٥٧٨: اَخْبَرَنَا قُتَيْبَةُ قَالَ حَدَّثَنَا اللَّيْثُ عَنْ سَعِيْدِ بْنِ اَبِيْ سَعِيْدٍ عَنْ عَبْدِالرَّحْمٰنِ بْنِ بُجَيْدٍ عَنْ جَدَّتِهٖ

٢٥٧٨: حضرت اُم بجید رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ جنہوں نے رسول کریم سے بیعت کی تھی ان سے منقول ہے کہ انہوں نے نبی

اُمِّ بُجَيْدٍ وَكَانَتْ مِمَّنْ بَايَعَتْ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنَّهَا قَالَتْ لِرَسُوْلِ اللّٰهِ إِنَّ الْمِسْكِيْنَ لَيَقُوْمُ عَلٰى بَابِيْ فَمَا أَجِدُ لَهُ شَيْئًا أُعْطِيْهِ إِيَّاهُ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ إِنْ لَمْ تَجِدِيْ شَيْئًا تُعْطِيْنَهُ إِيَّاهُ إِلَّا ظِلْفًا مُحْرَقًا فَادْفَعِيْهِ إِلَيْهِ۔

صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں عرض کیا: یا رسول اللہ! (کیا ایسا بھی اتفاق ہوتا ہے کہ) کوئی مسکین شخص دروازہ پر کھڑا ہوا اور میرے پاس اس کو صدقہ کرنے کے لئے کچھ موجود نہ ہو؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: اگر تم کو جلے ہوئے کھر کے علاوہ اس کو دینے کے لئے کوئی شے نصیب نہ ہو تو تم اس کو وہ ہی (کوئی معمولی) شے دے دو۔

## ۱۳۰۸: بَابُ الْفَقِيْرُ الْمُخْتَالُ

## باب: متکبر فقیر سے متعلق احادیث

۲۵۷۹: أَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰى قَالَ حَدَّثَنَا يَحْيٰى عَنِ ابْنِ عَجْلَانَ قَالَ سَمِعْتُ أَبِيْ يُحَدِّثُ عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ ثَلَاثَةٌ لَا يُكَلِّمُهُمُ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ يَوْمَ الْقِيَامَةِ الشَّيْخُ الزَّانِيْ وَالْعَائِلُ الْمَزْهُوُّ وَالْإِمَامُ الْكَذَّابُ۔

۲۵۷۹: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: تین آدمی ایسے ہیں کہ اللہ عزوجل قیامت کے روز ان سے کلام نہ فرمائیں گے (۱) بوڑھا زنا کار (۲) مغرور فقیر (۳) جھوٹ بولنے والا بادشاہ (یا حاکم)۔

۲۵۸۰: أَخْبَرَنَا أَبُوْ دَاوُدَ قَالَ حَدَّثَنَا عَارِمٌ قَالَ حَدَّثَنَا حَمَّادٌ عُبَيْدُ اللّٰهِ بْنُ عُمَرَ عَنْ سَعِيْدِ الْمَقْبُرِيِّ عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ أَرْبَعَةٌ يُبْغِضُهُمُ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ الْبَيَّاعُ الْحَلَّافُ وَالْفَقِيْرُ الْمُخْتَالُ وَالشَّيْخُ الزَّانِيْ وَالْإِمَامُ الْجَائِرُ۔

۲۵۸۰: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: چار آدمی ایسے ہیں کہ جن سے اللہ عزوجل نفرت فرماتے ہیں (۱) قسم کھا کر سامان و اشیاء بیچنے والا (۲) متکبر فقیر (۳) بوڑھا بدکار (۴) ظلم کرنے والا حاکم و بادشاہ۔

تشریح: ① رزاق اللہ عزوجل کی ذات پاک ہے۔ تجارت، دکان سب اسباب ہیں ان کے بغیر بھی اللہ تعالیٰ کھلا سکتا ہے بغیر قسم کے مال بیچنا، حلال کر کے کھانا ہے۔ جھوٹ، فریب اور قسم کھا کر مال بیچنا جو کہ دور حاضر میں ایک عمومی سلسلہ ہے حلال کو بھی حرام کر دیتا ہے۔ ② متکبر فقیر عام طور پر وہ ہوتا ہے کہ بعض لوگ مانگتے بھی ہیں اور پھر ایسی گھٹیا حرکات پہ بھی اتر آتے ہیں کہ میں تو پانچ روپے سے کم نہیں لوں گا۔ ③ بوڑھا شخص زنا کار جس کے بال سفید ہو رہے ہوں کہ ان سفید بالوں سے اللہ بھی حیاء کرتا ہو۔ زنا تو خود ایک لعنت والا عمل ہے چہ جائیکہ بڑھاپا آنے پر بھی توبہ کے بجائے اس فعل غلیظ کا مرتکب ہونا۔ ④ کوئی خوش نصیب حاکم ہوگا جو ابِ ظلم نہ کرتا ہو۔ تو جن لوگوں سے اللہ عزوجل نفرت فرمائیں خود ہی سوچ لیجئے کہ ان کا کیا بنے گا۔ اللہ ہم سب کو محفوظ فرمائے۔ (جامی)

## ۱۳۰۹: بَابُ فَضْلُ السَّاعِيْ عَلَى الْأَرْمَلَةِ

## باب: بیوہ خواتین کے لئے محنت کرنے والے شخص کی فضیلت کے متعلق

۲۵۸۱: أَخْبَرَنَا عَمْرُو بْنُ مَنْصُوْرٍ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ

۲۵۸۱: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی

بْنُ مَسْلَمَةَ قَالَ حَدَّثَنَا مَالِكٌ عَنْ ثَوْرِ بْنِ زَيْدٍ الدَّيْلِيِّ عَنْ اَبِي الْغَيْثِ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ السَّاعِيْ عَلَى الْاَرْمَلَةِ وَالْمِسْكِيْنِ كَالْمُجَاهِدِ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ.

اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: بیوہ خواتین اور مساکین کے لئے محنت و مشقت کرنے والے شخص کی اور ان کی نگرانی اور حفاظت کرنے والے شخص کی مثال راہ الٰہی میں جہاد کرنے والے کی طرح ہے۔

## ۱۳۱۰: باب الْمُؤَلَّفَةِ قُلُوْبُهُمْ

## باب: جن کو تالیف قلب کے لئے مال و دولت دیا جائے

۲۵۸۲: اَخْبَرَنَا هَنَّادُ بْنُ السَّرِيِّ عَنْ اَبِي الْاَحْوَصِ عَنْ سَعِيْدِ بْنِ مَسْرُوْقٍ عَنْ عَبْدِالرَّحْمٰنِ بْنِ اَبِيْ نُعْمٍ عَنْ اَبِيْ سَعِيْدٍ الْخُدْرِيِّ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ بَعَثَ عَلِيٌّ وَهُوَ بِالْيَمَنِ بِذُهَيْبَةٍ بِتُرْبَتِهَا اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَسَمَهَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بَيْنَ اَرْبَعَةِ نَفَرٍ الْاَقْرَعِ بْنِ حَابِسٍ الْحَنْظَلِيِّ وَ عُيَيْنَةَ بْنِ عُلَاثَةَ الْعَامِرِيِّ ثُمَّ اَحَدِ بَنِيْ كِلَابٍ وَزَيْدٍ الطَّائِيِّ ثُمَّ اَحَدِ بَنِيْ نَبْهَانَ فَغَضِبَتْ قُرَيْشٌ وَقَالَ مَرَّةً اُخْرٰى صَنَادِيْدُ قُرَيْشٍ فَقَالُوْا تُعْطِيْ صَنَادِيْدَ قُرَيْشٍ فَقَالُوْا تُعْطِيْ صَنَادِيْدَ نَجْدٍ وَتَدَعُنَا قَالَ اِنَّمَا فَعَلْتُ ذٰلِكَ لِاَتَاَلَّفَهُمْ فَجَآءَ رَجُلٌ كَثُّ اللِّحْيَةِ مُشْرِفُ الْوَجْنَتَيْنِ غَآئِرُ الْعَيْنَيْنِ نَاتِئُ الْجَبِيْنِ مَحْلُوْقُ الرَّاْسِ فَقَالَ اتَّقِ اللّٰهَ يَا مُحَمَّدُ قَالَ فَمَنْ يُّطِعِ اللّٰهَ عَزَّوَجَلَّ اِنْ عَصَيْتُهُ اَيَاْمَنُنِيْ عَلٰى اَهْلِ الْاَرْضِ وَلَا تَاْمَنُوْنِيْ ثُمَّ اَدْبَرَ الرَّجُلُ فَاسْتَاْذَنَ رَجُلٌ مِّنَ الْقَوْمِ فِيْ قَتْلِهِ يَرَوْنَ اَنَّهُ خَالِدُ بْنُ الْوَلِيْدِ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنَّ مِنْ ضِئْضِئِ هٰذَا قَوْمًا يَقْرَءُوْنَ الْقُرْاٰنَ لَا يُجَاوِزُ حَنَاجِرَهُمْ يَقْتُلُوْنَ اَهْلَ الْاِسْلَامِ وَ يَدَعُوْنَ اَهْلَ الْاَوْثَانِ يَمْرُقُوْنَ مِنَ الْاِسْلَامِ كَمَا يَمْرُقُ السَّهْمُ مِنَ الرَّمِيَّةِ لَئِنْ

۲۵۸۲: حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت علیؓ اور میں نے نبیؐ کو سونے کا ایک ٹکڑا بھیجا جو کہ مٹی میں شامل ہو چکا تھا۔ آپؐ نے اس کو چار آدمیوں کے درمیان تقسیم فرمایا وہ چار شخص یہ ہیں: ۱) اقرع بن حابس ۲) عیینہ بن بدر ۳) علقمہ بن علاثہ عامری۔ اسکے بعد آپؐ نے قبیلہ بنی کلاب کے ایک شخص کو دیا پھر زید طائی کو اور پھر قبیلہ بنی نبہان کے آدمی کو اس پر قریش ناراض ہو گئے۔ راوی نے دوسری مرتبہ بیان کیا قریش کے قبیلہ کے سربرآوردہ لوگ ناراض ہو گئے اور ان کو غصہ آ گیا اور کہنے لگے کہ آپ لوگ نجد کے سرداران کو تو (صدقہ) دیتے ہیں اور ہم لوگوں کو نظرانداز کرتے ہیں۔ آپؐ نے ارشاد فرمایا: میں نے اس واسطے ان کو دیا ہے کہ یہ لوگ تازہ تازہ مسلمان ہوئے ہیں اسلئے انکے قلوب کو اسلام کی جانب متوجہ کرنے کیلئے میں نے یہ کیا۔ اسی دوران ایک آدمی حاضر ہوا جس کی داڑھی گھنی اور اسکے رخسار اُبھرے ہوئے تھے اور اس کی آنکھیں اندر کو دھنسی ہوئی تھیں اور اسکی پیشانی بلند اور اس کا سر گھٹا ہوا تھا اور عرض کرنے لگا۔ اے محمد! تم خدا سے ڈرو۔ آپؐ نے فرمایا: اگر میں بھی اللہ کی نافرمانی کرنے لگ جاؤں تو کون شخص ہے جو کہ اللہ کی فرمانبرداری کرے گا اور کیا وہ میرے اوپر امین مقرر کرتا ہے اور تم لوگ محمد کو قابل بھروسہ نہیں خیال کرتے پھر وہ آدمی رخصت ہو گیا او. ایک شخص نے اس کو مار ڈالنے کی آپؐ سے اجازت مانگی۔ لوگوں کا خیال ہے کہ وہ خالد بن ولیدؓ تھے پھر آپؐ نے ارشاد فرمایا اس

اَدْرَكْتُهُمْ لَاَقْتُلَنَّهُمْ قَتْلَ عَادٍ.

شخص کی نسل سے اس طرح کے لوگ پیدا ہوں گے جو کہ قرآن پڑھیں گے لیکن قرآن کریم ان کے حلق سے نیچے نہ اترے گا وہ لوگ دین اسلام سے ایسے نکل جائیں گے جیسے تیر کمان سے۔ اگر ان کو میں نے پالیا تو میں ان کو قوم عاد کی طرح سے قتل کر ڈالوں گا۔ (واضح رہے کہ مذکورہ لوگوں سے مراد خارجی لوگ ہیں)

## ۱۳۱۱: باب الصَّدَقَةِ لِمَنْ تَحَمَّلَ بِحَمَالَةٍ

## باب: اگر کوئی شخص کسی کے قرض کا ذمہ دار ہو تو اس کیلئے اس قرض کیلئے سوال کرنا درست ہے

۲۵۸۳: اَخْبَرَنَا يَحْيَى بْنُ حَبِيبِ بْنِ عَرَبِيٍّ عَنْ حَمَّادٍ عَنْ هٰرُوْنَ بْنِ رِئَابٍ قَالَ حَدَّثَنِي كِنَانَةُ ابْنُ نُعَيْمٍ ح وَاَخْبَرَنَا عَلِيُّ بْنُ حُجْرٍ وَاللَّفْظُ لَهُ قَالَ حَدَّثَنَا اِسْمٰعِيلُ عَنْ اَيُّوْبَ عَنْ هٰرُوْنَ عَنْ كِنَانَةَ بْنِ نُعَيْمٍ عَنْ قَبِيْصَةَ بْنِ مُخَارِقٍ قَالَ تَحَمَّلْتُ حَمَالَةً فَاَتَيْتُ النَّبِيَّ ﷺ فَسَاَلْتُهُ فِيْهَا فَقَالَ اِنَّ الْمَسْاَلَةَ لَاتَحِلُّ اِلَّا لِثَلَاثَةٍ رَجُلٍ تَحَمَّلَ بِحَمَالَةٍ بَيْنَ قَوْمٍ فَسَاَلَ فِيْهَا حَتّٰى يُؤَدِّيَهَا ثُمَّ يُمْسِكَ.

۲۵۸۳: حضرت قبیصہ بن مخارق ہلال رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے اپنے ذمہ ایک قرضہ لیا تو رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت اقدس میں میں نے حاضر ہو کر سوال (کچھ مانگا) کیا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: صرف تین شخصوں کے لئے سوال کرنا (مانگنا) جائز ہے۔ اُن میں سے ایک تو وہ شخص ہے جس نے کسی قوم کی ذمہ داری (یعنی قرضہ ادا کرنے کی ضمانت لی) اور اس کو ادا کرنے کے لئے اس نے لوگوں سے سوال کیا پھر جس وقت قرضہ ادا ہو گیا تو اس نے سوال کرنا بھی چھوڑ دیا۔

۲۵۸۴: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ النَّضْرِ بْنِ مُسَاوِرٍ قَالَ حَدَّثَنَا حَمَّادٌ عَنْ هٰرُوْنَ بْنِ رِئَابٍ قَالَ حَدَّثَنِي كِنَانَةُ بْنُ نُعَيْمٍ عَنْ قَبِيْصَةَ بْنِ مُخَارِقٍ قَالَ تَحَمَّلْتُ حَمَالَةً فَاَتَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَسْاَلُهُ فِيْهَا فَقَالَ اَقِمْ يَا قَبِيْصَةُ حَتّٰى تَاْتِيَنَا الصَّدَقَةُ فَنَاْمُرَ لَكَ قَالَ ثُمَّ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَا قَبِيْصَةُ اِنَّ الصَّدَقَةَ لَا تَحِلُّ اِلَّا لِاَحَدِ ثَلَاثَةٍ رَجُلٍ تَحَمَّلَ حَمَالَةً فَحَلَّتْ لَهُ الْمَسْاَلَةُ حَتّٰى يُصِيْبَ قِوَامًا مِّنْ عَيْشٍ اَوْ سِدَادًا مِّنْ عَيْشٍ وَّرَجُلٍ اَصَابَتْهُ جَائِحَةٌ فَاجْتَاحَتْ مَالَهُ فَحَلَّتْ لَهُ الْمَسْاَلَةُ حَتّٰى يُصِيْبَهَا ثُمَّ يُمْسِكَ وَرَجُلٍ اَصَابَتْهُ فَاقَةٌ حَتّٰى

۲۵۸۴: حضرت قبیصہ بن مخارق سے روایت ہے کہ میں نے ایک قرضہ کی ذمہ داری (ضمانت) قبول کی تو میں ایک دن کچھ مانگنے کے لئے خدمت نبوی میں حاضر ہوا۔ آپ نے فرمایا: اے قبیصہ! تم ٹھہر جاؤ یہاں تک کہ ہم لوگوں کے پاس کچھ صدقہ خیرات آجائے اور ہم وہ تم کو دینے کا حکم دیں۔ پھر فرمایا: صدقہ خیرات تین قسم کے لوگوں میں سے ایک قسم کے لوگوں کیلئے جائز ہے ایک تو اس آدمی کیلئے صدقہ لینا جائز ہے کہ جس نے کہ قرضہ ادا کرنے کی ذمہ داری لی تو اس آدمی کیلئے سوال کرنا درست ہے یہاں تک کہ اسکی ضرورت کی تکمیل ہو جائے۔ دوسرے وہ آدمی کہ جس پر کوئی مصیبت آئی اور اس کا مال واسباب برباد کر دیا گیا تو اس کیلئے بھی سوال کرنا درست ہے یہاں تک کہ اسکی مصیبت دور

يَشْهَدُ ثَلَاثَةٌ مِّنْ ذَوِى الْحِجَا مِّنْ قَوْمِهِ قَدْ اَصَابَتْ فُلَانًا فَاقَةٌ فَحَلَّتْ لَهُ الْمَسْاَلَةُ حَتّٰى يُصِيْبَ قِوَامًا مِّنْ عَيْشٍ اَوْ سِدَادًا مِّنْ عَيْشٍ فَمَا سِوٰى هٰذَا مِنَ الْمَسْاَلَةِ يَا قَبِيْصَةُ سُحْتٌ يَاْكُلُهَا صَاحِبُهَا سُحْتًا۔

ہو جائے اور تیسرے وہ آدمی جو کہ فقر و فاقہ میں مبتلا ہو اور اسکے بارے میں تین عقل مند لوگ اس بات کی شہادت دیں کہ یہ شخص فاقہ کشی کا شکار ہو گیا ہے تو اس کیلئے بھی سوال کرنا درست ہے یہاں تک کہ اس آدمی کا گذر اوقات ہو اور اسکی ضرورت کی تکمیل ہو جائے۔ اے قبیصہ! ان تین قسم کے لوگوں کے علاوہ جو کوئی دوسرا آدمی سوال (بھیک مانگتا) ہے تو وہ شخص حرام خوری کرتا ہے۔

## ۱۳۱۲: باب الصَّدَقَةُ عَلَى الْيَتِيْمِ

## باب: یتیم کو صدقہ خیرات دینا

۲۵۸۵: اَخْبَرَنِیْ زِيَادُ بْنُ اَيُّوْبَ قَالَ حَدَّثَنَا اِسْمٰعِيْلُ بْنُ عُلَيَّةَ قَالَ اَخْبَرَنِیْ هِشَامٌ قَالَ حَدَّثَنِیْ يَحْيٰى بْنُ اَبِیْ كَثِيْرٍ قَالَ حَدَّثَنِیْ هِلَالٌ عَنْ عَطَاءِ بْنِ يَسَارٍ رَحْمَةُ اللّٰهِ تَعَالٰى عَلَيْهِ عَنْ اَبِیْ سَعِيْدٍ الْخُدْرِيِّ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ جَلَسَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلَى الْمِنْبَرِ وَجَلَسْنَا حَوْلَهُ فَقَالَ اِنَّمَا اَخَافُ عَلَيْكُمْ مِّنْ بَعْدِیْ مَا يُفْتَحُ لَكُمْ مِّنْ زَهْرَةِ وَذَكَرَ الدُّنْيَا وَزِيْنَتَهَا فَقَالَ رَجُلٌ اَوَ يَاْتِی الْخَيْرُ بِالشَّرِّ فَسَكَتَ عَنْهُ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقِيْلَ مَا شَاْنُكَ تُكَلِّمُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَلَا يُكَلِّمُكَ قَالَ وَ رَاَيْنَا اَنَّهُ يُنْزَلُ عَلَيْهِ فَاَفَاقَ يَمْسَحُ الرُّحَضَاءَ وَقَالَ اَشَاهِدُ السَّائِلَ اِنَّهُ لَايَاْتِی الْخَيْرُ بِالشَّرِّ وَاِنَّ مِمَّا يُنْبِتُ الرَّبِيْعُ يَقْتُلُ اَوْ يُلِمُّ اِلَّا آكِلَةَ الْخَضِرِ فَاِنَّهَا اَكَلَتْ حَتّٰى اِذَا امْتَدَّتْ خَاصِرَتَاهَا اسْتَقْبَلَتْ عَيْنَ الشَّمْسِ فَثَلَطَتْ ثُمَّ بَالَتْ ثُمَّ رَتَعَتْ وَاِنَّ هٰذَا الْمَالَ خَضِرَةٌ حُلْوَةٌ وَ نِعْمَ صَاحِبُ الْمُسْلِمِ هُوَ اِنْ اَعْطٰى مِنْهُ الْيَتِيْمَ وَالْمِسْكِيْنَ وَابْنَ السَّبِيْلِ وَ اِنَّ الَّذِیْ يَاْخُذُهُ بِغَيْرِ حَقِّهِ كَالَّذِیْ يَاْكُلُ وَلَا يَشْبَعُ وَ يَكُوْنُ عَلَيْهِ شَهِيْدًا

۲۵۸۵: حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک مرتبہ رسول کریمؐ تشریف لائے اور ہم لوگ آپؐ کے چاروں طرف بیٹھ گئے۔ آپؐ نے ارشاد فرمایا کہ میں اپنے بعد تم لوگوں کے بارے میں دنیا کی عیش و عشرت اور رونق سے ڈرتا ہوں جو کہ تم لوگوں کے لئے کھول دی جائیں گی۔ پھر آپؐ نے دنیا اور اس کی زیب و زینت کے بارے میں ارشاد فرمایا۔ ایک آدمی نے خدمت نبوی میں عرض کیا یا رسول اللہ! نیک عمل برائی کو لے آئے گا۔ یہ سن کر رسول کریمؐ خاموش ہو گئے اس شخص سے لوگ کہنے لگے کیا وجہ ہے کہ تم رسول کریمؐ سے گفتگو کرتے ہو اور آپؐ تمہاری گفتگو کا جواب نہیں دیتے۔ پھر ہم لوگوں نے دیکھا کہ آپؐ پر وحی نازل ہوئی جس وقت وحی آنے کا سلسلہ موقوف ہو گیا تو آپؐ نے (جسم مبارک) سے پسینہ مبارک خشک فرمایا اور ارشاد فرمایا گیا وہ دریافت کرنے والا شخص موجود ہے یقیناً نیکی سے برائی نہیں آتی۔ لیکن تم لوگ دیکھتے ہو کہ موسم بہار میں جو چیزیں اُگتی ہیں وہ قتل بھی کرتی ہیں یا قتل کے قریب قریب کر دیتی ہیں مگر یہ کہ جس وقت تک جانور کھاتا ہے تو وہ اس قدر مقدار میں کھاتا ہے اس کی کوکھ پھول جاتی ہیں پھر وہ جانور، سورج اور دھوپ کی طرف جاتا ہے اور وہ پیشاب اور گوبر کرتا ہے اور پھر چرنے لگ جاتا ہے یہ مال سرسبز اور شاداب ہے مسلمان کی

يَوْمَ الْقِيمَةِ.

دولت اس کی بہترین دولت ہے بشرطیکہ وہ اس میں سے یتیم مسکین اور مسافر کو دیتا ہو پھر کوئی اس کو ناحق قبضہ میں کرے وہ اس جیسا ہے جو کہ کھاتا تو ہے لیکن اس کا پیٹ نہیں بھرتا اور وہ ہی مال و دولت قیامت کے روز اس پر شہادت دیں گے۔

## موسم بہار کی گھاس سے متعلق ضروری تشریح:

مذکورہ بالا حدیث شریف میں موسم بہار میں چیزوں کے اُگنے سے نقصان کے بارے میں فرمایا گیا ہے تو اس کا مطلب یہ ہے کہ موسم بہار کی وجہ سے جو گھاس پھونس پیدا ہوتی ہے وہ دلوں کو پسند اور مرغوب ہوتی ہے لیکن اگر اس پر دھیان نہ دیا جائے تو وہ نقصان دہ بھی ہوسکتا ہے اس طریقہ سے دولت بھی ہے اگر اس کو صحیح جگہ اور اس کے جائز مصرف پر خرچ کیا جائے تو وہ بلا شبہ دین اور دنیا میں نفع بخش ہے۔ ورنہ وہ دین دنیا کو تباہ اور برباد کرنے کا ذریعہ بھی بن سکتا ہے ارشاد باری تعالیٰ ہے: انما اموالکم و اولادکم فتنه۔

### ۱۳۱۳: باب الصَّدَقَةُ عَلَى الْاَقَارِبِ

### باب: رشتہ داروں کو صدقہ دینا

۲۵۸۶: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِالْاَعْلٰی قَالَ حَدَّثَنَا خَالِدٌ قَالَ حَدَّثَنَا ابْنُ عَوْنٍ عَنْ حَفْصَةَ عَنْ اُمِّ الرَّآئِحِ عَنْ سَلْمَانَ بْنِ عَامِرٍ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ اِنَّ الصَّدَقَةَ عَلَى الْمِسْكِيْنِ صَدَقَةٌ وَعَلٰى ذِي الرَّحِمِ اثْنَتَانِ صَدَقَةٌ وَّصِلَةٌ.

۲۵۸۶: حضرت سلیمان بن عامر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: مسکین کو صدقہ خیرات دینے پر ایک اجر ہے اور رشتہ دار کو صدقہ خیرات دینے پر دو اجر ملتے ہیں ایک تو صدقہ کرنے کا اور دوسرے صلہ رحمی کرنے کا۔

۲۵۸۷: اَخْبَرَنَا بِشْرُ بْنُ خَالِدٍ قَالَ حَدَّثَنَا غُنْدَرٌ عَنْ شُعْبَةَ عَنْ سُلَيْمَانَ عَنْ اَبِيْ وَآئِلٍ عَنْ عَمْرِو بْنِ الْحَارِثِ عَنْ زَيْنَبَ امْرَاَةِ عَبْدِاللّٰهِ قَالَتْ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لِلنِّسَآءِ تَصَدَّقْنَ وَلَوْ مِنْ حُلِيِّكُنَّ قَالَتْ وَكَانَ عَبْدُاللّٰهِ خَفِيْفَ ذَاتِ الْيَدِ فَقَالَتْ لَهٗ اَيَسَعُنِيْ اَنْ اَضَعَ صَدَقَتِيْ فِيْكَ وَفِيْ بَنِيْ اَخٍ لِّيْ يَتَامٰى فَقَالَ عَبْدُاللّٰهِ سَلِيْ عَنْ ذٰلِكَ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَتْ فَاَتَيْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَاِذَا عَلٰى بَابِهِ امْرَاَةٌ مِّنَ الْاَنْصَارِ يُقَالُ لَهَا زَيْنَبُ تَسْاَلُ عَمَّا اَسْاَلُ عَنْهُ فَخَرَجَ اِلَيْنَا

۲۵۸۷: عبداللہ بن مسعودؓ کی اہلیہ محترمہ زینبؓ فرماتی ہیں کہ نبیؐ نے خواتین سے فرمایا: تم لوگ صدقہ دیا کرو چاہے اپنے زیور ہی صدقہ میں دو۔ زینبؓ فرماتی ہیں: (میرے شوہر) عبداللہ بن مسعودؓ بہت غریب آدمی تھے۔ میں نے عرض کیا: کیا یہ بات ممکن ہے کہ میں اپنا صدقہ خیرات آپ کو اور آپ کے یتیم بھتیجوں کو دیدیا کروں؟ اس پر انہوں نے فرمایا: تم یہ مسئلہ نبیؐ سے دریافت کرو۔ زینبؓ فرماتی ہیں: میں خدمت نبوی میں حاضر ہوئی تو ایک انصاری خاتون کہ جس کا نام زینب ہی تھا یہی حکم دریافت کرنے کے لئے دروازۂ نبوی پر کھڑی تھی۔ اسی دوران بلالؓ بھی وہاں پر پہنچ گئے۔ تو ہم نے ان سے عرض کیا کہ جاؤ اور نبیؐ سے تم یہ مسئلہ

بِلَالٌ فَقُلْنَا لَهُ انْطَلِقْ إِلَى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَسَلْهُ عَنْ ذٰلِكَ وَلَا تُخْبِرْهُ مَنْ نَحْنُ فَانْطَلَقَ إِلَى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ مَنْ هُمَا قَالَ زَيْنَبُ قَالَ زَيْنَبُ امْرَأَةُ عَبْدِاللّٰهِ وَزَيْنَبُ الْأَنْصَارِيَّةُ قَالَ نَعَمْ لَهُمَا أَجْرَانِ أَجْرُ الْقَرَابَةِ وَأَجْرُ الصَّدَقَةِ.

دریافت کرو۔ لیکن آپؐ کے سامنے ہمارا نام مت ذکر کرنا۔ چنانچہ بلالؓ خدمت نبوی میں گئے تو آپؐ نے دریافت فرمایا: کون ہے؟ انہوں نے عرض کیا: زینب! آپؐ نے فرمایا: کونسی زینب؟ بلالؓ نے عرض کیا: ایک تو عبداللہ بن مسعود کی اہلیہ اور دوسری قبیلہ انصار کی کہ جن کا نام بھی زینب ہی ہے۔ آپؐ نے حکم ارشاد فرمایا: ہاں انکا (شوہر کو) صدقہ خیرات دے دینا درست ہے بلکہ ان کو صدقہ کرنے کا ثواب بھی ملے گا اور صلہ رحمی کا بھی۔

## ۱۳۱۴: باب اَلْمَسْئَلَةُ

## باب: سوال کرنے سے متعلق احادیث

۲۵۸۸: أَخْبَرَنَا أَبُوْدَاوُدَ قَالَ حَدَّثَنَا يَعْقُوْبُ ابْنُ إِبْرَاهِيْمَ قَالَ حَدَّثَنَا أَبِيْ عَنْ صَالِحٍ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ أَنَّ أَبَا عُبَيْدٍ مَوْلٰى عَبْدِالرَّحْمٰنِ بْنِ أَزْهَرَ أَخْبَرَهُ أَنَّهُ سَمِعَ أَبَاهُرَيْرَةَ يَقُوْلُ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ لَأَنْ يَحْتَزِمَ أَحَدُكُمْ حُزْمَةَ حَطَبٍ عَلٰى ظَهْرِهٖ فَيَبِيْعَهَا خَيْرٌ مِّنْ أَنْ يَّسْأَلَ رَجُلًا فَيُعْطِيَهُ أَوْ يَمْنَعَهُ.

۲۵۸۸: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: اگر تم لوگوں میں سے کوئی شخص لکڑیوں کا ایک گٹھا اپنی پشت پر رکھ کر لائے اور فروخت کرے تو یہ اس کے کسی سے سوال کرنے سے کہیں زیادہ بہتر ہے پھر یہ ممکن ہے کہ وہ شخص صدقہ دے یا انکار کر دے۔

۲۵۸۹: أَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عَبْدِ الْحَكَمِ عَنْ شُعَيْبٍ عَنِ اللَّيْثِ بْنِ سَعْدٍ عَنْ عُبَيْدِاللّٰهِ بْنِ أَبِيْ جَعْفَرٍ قَالَ سَمِعْتُ حَمْزَةَ بْنَ عَبْدِاللّٰهِ يَقُوْلُ سَمِعْتُ عَبْدَاللّٰهِ بْنَ عُمَرَ يَقُوْلُ قَالَ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ مَا يَزَالُ الرَّجُلُ يَسْأَلُ حَتّٰى يَأْتِيَ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ لَيْسَ فِيْ وَجْهِهٖ مُزْعَةٌ مِّنْ لَّحْمٍ.

۲۵۸۹: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما بیان فرماتے ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: جو آدمی ہمیشہ سوال کرتا ہے تو وہ شخص قیامت کے روز ایسی حالت میں حاضر ہوگا کہ اس کے چہرہ پر کچھ بھی گوشت نہ ہوگا۔

۲۵۹۰: أَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عُثْمَانَ بْنِ أَبِيْ صَفْوَانَ الثَّقَفِيُّ قَالَ حَدَّثَنَا أُمَيَّةُ بْنُ خَالِدٍ قَالَ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنْ بِسْطَامِ بْنِ مُسْلِمٍ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ خَلِيْفَةَ عَنْ عَائِذِ بْنِ عَمْرٍو أَنَّ رَجُلًا أَتَى النَّبِيَّ فَسَأَلَهُ فَأَعْطَاهُ فَلَمَّا وَضَعَ رِجْلَهُ عَلٰى أُسْكُفَّةِ الْبَابِ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ لَوْ تَعْلَمُوْنَ مَا فِي الْمَسْأَلَةِ مَا مَشٰى أَحَدٌ إِلٰى أَحَدٍ يَسْأَلُهُ شَيْئًا.

۲۵۹۰: حضرت عائذ بن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک آدمی خدمت نبوی ﷺ میں حاضر ہوا اور اس نے کچھ سوال کیا (یعنی بھیک مانگی) تو آپ ﷺ نے اس کو کچھ عنایت فرما دیا۔ پھر جس وقت وہ شخص رخصت ہونے لگا اور دروازہ کی چوکھٹ پر اس نے پاؤں رکھا تو آپ ﷺ نے فرمایا: اگر تم لوگ یہ جان لو کہ سوال کرنا کس قدر بری حرکت ہے تو کبھی کوئی شخص کسی سے سوال کرنے کے لئے نہ جاتا (یعنی کوئی بھیک نہ مانگتا)۔

## ۱۳۱۵: باب سُؤَالُ الصَّالِحِيْنَ

۲۵۹۱: اَخْبَرَنَا قُتَيْبَةُ قَالَ حَدَّثَنَا اللَّيْثُ عَنْ جَعْفَرِ بْنِ رَبِيْعَةَ عَنْ بَكْرِ بْنِ سَوَادَةَ عَنْ مُسْلِمِ ابْنِ مَخْشِيٍّ عَنِ ابْنِ الْفِرَاسِيِّ اَنَّ الْفِرَاسِيَّ قَالَ لِرَسُوْلِ اللّٰهِ اَسْاَلُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ لَا وَ اِنْ كُنْتَ سَائِلًا لَا بُدَّ فَاسْاَلِ الصَّالِحِيْنَ.

## باب: نیک لوگوں سے سوال کرنا

۲۵۹۱: حضرت فراسی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے منقول ہے کہ انہوں نے عرض کیا: یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کیا میں سوال کر لیا کروں؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ نہیں اور اگر بغیر سوال کرے کوئی چارہ کار نہ ہو تو تم نیک لوگوں سے سوال کر لیا کرو۔

## ۱۳۱۶: باب اَلْاِسْتِعْفَافُ عَنِ الْمَسْاَلَةِ

۲۵۹۲: اَخْبَرَنَا قُتَيْبَةُ عَنْ مَالِكٍ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ عَنْ عَطَاءِ بْنِ يَزِيْدَ عَنْ اَبِيْ سَعِيْدِ الْخُدْرِيِّ اَنَّ نَاسًا مِّنَ الْاَنْصَارِ سَاَلُوْا رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَاَعْطَاهُمْ ثُمَّ سَاَلُوْهُ فَاَعْطَاهُمْ حَتّٰى اِذَا نَفِدَ مَا عِنْدَهُ قَالَ مَا يَكُوْنُ عِنْدِيْ مِّنْ خَيْرٍ فَلَنْ اَدَّخِرَهُ عَنْكُمْ وَمَنْ يَسْتَعْفِفْ يُعِفَّهُ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ وَمَنْ يَّصْبِرْ يُصَبِّرْهُ اللّٰهُ وَمَا اُعْطِيَ اَحَدٌ عَطَاءً هُوَ خَيْرٌ وَّاَوْسَعُ مِنَ الصَّبْرِ.

## باب: بھیک سے بچتے رہنے کا حکم

۲۵۹۲: حضرت ابوسعید خدریؓ سے روایت ہے کہ قبیلہ انصار میں سے کچھ حضرات نے نبیؐ کی خدمت میں عرض کیا کہ ہم کو کچھ (بھیک) دیں۔ چنانچہ آپؐ نے ان کو کچھ عنایت فرما دیا۔ ان لوگوں نے دوسری مرتبہ مانگا تو پھر آپؐ نے عنایت فرما دیا۔ پھر تیسری مرتبہ ان لوگوں نے مانگا تو جب بھی آپؐ نے ان کو کچھ عنایت فرما دیا۔ یہاں تک کہ جس وقت آپؐ کے پاس ان کو دینے کیلئے کچھ باقی نہ بچا تو فرمایا: اگر میرے پاس کوئی چیز موجود ہو تو میں اس کو تم لوگوں سے پوشیدہ کر کے نہیں رکھوں گا لیکن جو آدمی مانگنے سے محفوظ رہے گا تو اللہ اس کو سوال کرنے سے محفوظ فرمائیں گے اور جو کوئی صبر سے کام لے گا تو اللہ اس کو صبر عطا فرمائے گا نیز کسی کو بھی صبر سے عمدہ اور کوئی دوسری شے نہیں عطا کی گئی۔

۲۵۹۳: اَخْبَرَنَا عَلِيُّ بْنُ شُعَيْبٍ قَالَ اَنْبَاَنَا مَالِكٌ عَنْ اَبِي الزِّنَادِ عَنِ الْاَعْرَجِ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ وَالَّذِيْ نَفْسِيْ بِيَدِهٖ لَاَنْ يَّاْخُذَ اَحَدُكُمْ حَبْلَهُ فَيَحْتَطِبَ عَلٰى ظَهْرِهٖ خَيْرٌ لَّهُ مِنْ اَنْ يَّاْتِيَ رَجُلًا اَعْطَاهُ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ مِنْ فَضْلِهٖ فَيَسْاَلَهُ اَعْطَاهُ اَوْ مَنَعَهُ.

۲۵۹۳: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: اس ذات کی قسم کہ جس کے قبضہ میں میری جان ہے اگر تم میں سے کوئی آدمی اپنی رسی لے کر لکڑیوں کا ایک گٹھا اپنی کمر پر لادے تو یہ اس سے کہیں بہتر ہے کہ وہ کسی آدمی کے سامنے دست سوال پھیلائے جس کو اللہ عزوجل نے عطا فرمایا ہو پھر وہ اس کو کچھ دے یا نہ دے۔

## ۱۳۱۷: باب فَضْلُ مَنْ لَّا يَسْاَلُ

## باب: لوگوں سے سوال نہ کرنے کی فضیلت

## النَّاسَ شَيْئًا

۲۵۹۴: اَخْبَرَنَا عَمْرُو بْنُ عَلِيٍّ قَالَ حَدَّثَنَا يَحْيٰى قَالَ حَدَّثَنَا ابْنُ اَبِيْ ذِئْبٍ حَدَّثَنِيْ مُحَمَّدُ بْنُ قَيْسٍ عَنْ عَبْدِالرَّحْمٰنِ بْنِ يَزِيْدَ بْنِ مُعَاوِيَةَ عَنْ ثَوْبَانَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ مَنْ يَّضْمَنْ لِّيْ وَاحِدَةً وَلَهُ الْجَنَّةُ قَالَ يَحْيٰى هٰهُنَا كَلِمَةٌ مَّعْنَاهَا اَنْ لَّا يَسْاَلَ النَّاسَ شَيْئًا.

## سے متعلق

۲۵۹۴: حضرت ثوبان رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: جو آدمی مجھ سے لوگوں سے سوال نہ کرنے کی ذمہ داری دیتا ہے میں اس کو جنت کی خوشخبری دیتا ہوں۔

۲۵۹۵: اَخْبَرَنَا هِشَامُ بْنُ عَمَّارٍ قَالَ حَدَّثَنَا يَحْيٰى وَهُوَ ابْنُ حَمْزَةَ قَالَ حَدَّثَنِي الْاَوْزَاعِيُّ عَنْ هٰرُوْنَ بْنِ رِئَابٍ اَنَّهُ حَدَّثَهُ عَنْ اَبِيْ بَكْرٍ عَنْ قَبِيْصَةَ ابْنِ الْمُخَارِقِ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ لَا تَصْلُحُ الْمَسْاَلَةُ اِلَّا لِثَلَاثَةٍ رَجُلٍ اَصَابَتْ مَالَهُ جَائِحَةٌ فَيَسْاَلُ حَتّٰى يُصِيْبَ سِدَادًا مِّنْ عَيْشٍ ثُمَّ يُمْسِكُ وَرَجُلٍ تَحَمَّلَ حَمَالَةً فَيَسْاَلُ حَتّٰى يُؤَدِّيَ اِلَيْهِمْ حَمَالَتَهُمْ ثُمَّ يُمْسِكَ عَنِ الْمَسْاَلَةِ وَرَجُلٍ يَحْلِفُ ثَلَاثَةُ نَفَرٍ مِّنْ قَوْمِهٖ مِّنْ ذَوِي الْحِجَا بِاللّٰهِ لَقَدْ حَلَّتِ الْمَسْاَلَةُ لِفُلَانٍ فَيَسْاَلُ حَتّٰى يُصِيْبَ قِوَامًا مِّنْ مَّعِيْشَةٍ ثُمَّ يُمْسِكَ عَنِ الْمَسْاَلَةِ فَمَا سِوٰى ذٰلِكَ سُحْتٌ.

۲۵۹۵: حضرت قبیصہ بن مخارقؓ فرماتے ہیں کہ میں نے رسول کریمؐ سے سنا کہ آپؐ نے فرمایا: تین آدمیوں کے علاوہ کسی دوسرے کیلئے سوال کرنا جائز نہیں۔ ایک تو وہ کہ جس کے مال دولت پر کوئی آفت یا مصیبت پڑ گئی ہو اور وہ اس قدر سوال کرے کہ اس کا گذارہ ہو جائے اور وہ شخص پھر سوال کرنا چھوڑ دے۔ دوسرے وہ شخص کہ جس نے کسی دوسرے کے قرض کی ضمانت لے لی ہو اور اس کو ادا کرنے کیلئے وہ شخص سوال کرے اور جس وقت قرض ادا ہو جائے تو وہ شخص سوال کرنا چھوڑ دے۔ تیسرے ایسا آدمی کہ جس کے بارے میں اسکی قوم کے تین عقل مند لوگ اللہ کی قسم کھا کر اس بات کی شہادت دیں کہ اس شخص کیلئے مانگنا جائز ہے۔ یہاں تک کہ اس کا گذارہ ہو جائے پھر وہ شخص بھی مانگنا چھوڑ دے۔ انکے علاوہ کسی دوسرے کیلئے مانگنا حرام ہے۔

## ۱۳۱۸: باب حَدُّ الْغِنٰى

## باب: دولت مند کون ہے؟

۲۵۹۶: اَخْبَرَنَا اَحْمَدُ بْنُ سُلَيْمَانَ قَالَ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ اٰدَمَ قَالَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ الثَّوْرِيُّ عَنْ حَكِيْمِ ابْنِ جُبَيْرٍ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ عَبْدِالرَّحْمٰنِ بْنِ يَزِيْدَ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ مَسْعُوْدٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ مَنْ سَاَلَ وَلَهُ مَا يُغْنِيْهِ جَآءَتْ خُمُوْشًا اَوْ كُدُوْحًا فِيْ وَجْهِهٖ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ قِيْلَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ وَمَا ذَا يُغْنِيْهِ اَوْمَاذَا اَغْنَاهُ قَالَ خَمْسُوْنَ دِرْهَمًا اَوْحِسَابُهَا مِنَ الذَّهَبِ قَالَ يَحْيٰى

۲۵۹۶: حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: جو آدمی اپنے پاس بقدر ضرورت مال دولت ہونے کے باوجود لوگوں سے مانگتا ہے تو وہ شخص قیامت کے دن ایسی حالت میں حاضر ہوگا کہ اس کا چہرہ نوچ لیا گیا ہوگا (یعنی اس کے چہرہ پر گوشت نہ ہوگا) لوگوں نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! کس قدر مال دولت اس کے سوال نہ کرنے کے لئے کافی ہے؟

رَحْمَةُ اللّٰهِ تَعَالٰى عَلَيْهِ قَالَ سُفْيَانُ وَسَمِعْتُ زُبَيْدًا يُحَدِّثُ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ عَبْدِالرَّحْمٰنِ بْنِ يَزِيْدَ.

آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: پچاس درہم یا اس کے بقدر سونا۔

## ۱۳۱۹: باب الْاِلْحَافِ فِي الْمَسْئَلَةِ

## باب: لوگوں سے لپٹ کر مانگنا

۲۵۹۷: اَخْبَرَنَا الْحُسَيْنُ بْنُ حُرَيْثٍ قَالَ اَنْبَاَنَا سُفْيَانُ عَنْ عَمْرٍو عَنْ وَهْبِ بْنِ مُنَبِّهٍ عَنْ اَخِيْهِ عَنْ مُعَاوِيَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ لَا تُلْحِفُوْا فِي الْمَسْاَلَةِ وَلَا يَسْاَلُنِيْ اَحَدٌ مِّنْكُمْ شَيْئًا وَاَنَا لَهُ كَارِهٌ فَيُبَارَكُ لَهُ فِيْمَا اَعْطَيْتُهُ.

۲۵۹۷: حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: گڑگڑا کر یا لپٹ کر نہ مانگا کرو اس لئے کہ جس وقت کوئی آدمی مجھ سے مانگتا ہے تو میں اس کو پسند نہیں کرتا اور اللہ اسی میں برکت عطا فرمائے گا جو میں اس کو دیتا ہوں۔

## ۱۳۲۰: باب مَنِ الْمُلْحِفُ؟

## باب: لوگوں سے لپٹ کر سوال کرنا

۲۵۹۸: اَخْبَرَنَا اَحْمَدُ بْنُ سُلَيْمَانَ قَالَ اَنْبَاَنَا يَحْيَى بْنُ آدَمَ عَنْ سُفْيَانَ بْنِ عُيَيْنَةَ عَنْ دَاوُدَ بْنِ شَابُوْرٍ عَنْ عَمْرِو بْنِ شُعَيْبٍ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ جَدِّهٖ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ مَنْ سَاَلَ وَلَهٗ اَرْبَعُوْنَ دِرْهَمًا فَهُوَ الْمُلْحِفُ.

۲۵۹۸: حضرت عبداللہ بن عمرو بن عاص رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: جس شخص کے پاس چالیس درہم موجود ہوں اور وہ شخص سوال کرتا ہو تو یہ لپٹ کر مانگنے اور سوال کرنے والا ہے۔

۲۵۹۹: اَخْبَرَنَا قُتَيْبَةُ قَالَ حَدَّثَنَا ابْنُ اَبِي الرِّجَالِ عَنْ عُمَارَةَ بْنِ غَزِيَّةَ عَنْ عَبْدِالرَّحْمٰنِ بْنِ اَبِيْ سَعِيْدٍ الْخُدْرِيِّ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ عَنْ اَبِيْهِ قَالَ سَرَّحَتْنِيْ اُمِّيْ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَاَتَيْتُهٗ وَ قَعَدْتُ فَاسْتَقْبَلَنِيْ وَ قَالَ مَنِ اسْتَغْنٰى اَغْنَاهُ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ وَمَنِ اسْتَعَفَّ اَعَفَّهُ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ وَمَنِ اسْتَكْفٰى كَفَاهُ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ وَ مَنْ سَاَلَ وَلَهٗ قِيْمَةُ اُوْقِيَةٍ فَقَدْ اَلْحَفَ فَقُلْتُ نَاقَتِي الْيَاقُوْتَةُ خَيْرٌ مِّنْ اُوْقِيَةٍ فَرَجَعْتُ وَلَمْ اَسْاَلْهُ.

۲۵۹۹: حضرت ابوسعید رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میری والدہ محترمہ نے مجھ کو ایک دن خدمت نبویؐ میں کچھ مانگنے کیلئے بھیجا تو میں آپؐ کی خدمت اقدس میں حاضر ہوا اور آپؐ کے پاس بیٹھ گیا۔ آپؐ نے میری جانب چہرۂ انور کر کے ارشاد فرمایا: جو کوئی لوگوں سے بے پرواہ ہو جائے تو اللہ اس کو غنی (مالدار بنا دیتے ہیں) اور جو شخص لوگوں سے بھیک مانگنے سے بچ جائے تو اللہ اسکو بھیک سے محفوظ رکھتے ہیں اور جو کوئی ایک اوقیہ کے برابر مال ہونے کے باوجود مانگتا ہے تو وہ لپٹ کر مانگنے والا ہے میں نے دل میں سوچا کہ میری اونٹنی یاقوتہ ایک اوقیہ سے تو بہتر ہے اس وجہ سے میں واپس آ گیا اور میں نے بھیک نہیں مانگی۔

### اصل غناء:

مذکورہ حدیث میں لوگوں سے بے پرواہ ہونے کی وجہ سے مالدار ہونے کا مطلب یہ ہے کہ اس طرح کرنے سے انسان کو غنا حاصل ہو جائیگا اور مالداری اور غنا دراصل دِل کا مالدار اور مستغنی ہونا ہے نہ کہ ظاہری مال کا جمع ہونا اور اوقیہ عرب کا پیمانہ ہے۔

## ۱۳۲۱: باب اِذَا لَمْ يَكُنْ لَهُ دَرَاهِمُ وَكَانَ لَهُ عِدْلُهَا

## باب: جس شخص کے پاس دولت نہ ہولیکن اس قدر مالیت کی اشیا موجود ہوں

۲۶۰۰: اَخْبَرَنَا الْحَارِثُ بْنُ مِسْكِيْنٍ قِرَاءَةً عَلَيْهِ وَاَنَا اَسْمَعُ عَنِ ابْنِ الْقَاسِمِ قَالَ اَنْبَاَنَا مَالِكٌ عَنْ زَيْدِ بْنِ اَسْلَمَ عَنْ عَطَاءِ بْنِ يَسَارٍ عَنْ رَجُلٍ مِّنْ بَنِيْ اَسَدٍ قَالَ نَزَلْتُ اَنَا وَ اَهْلِيْ بِبَقِيْعِ الْغَرْقَدِ فَقَالَتْ لِيْ اَهْلِيَ اذْهَبْ اِلَى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَسَلْهُ لَنَا شَيْئًا نَاْكُلُهُ فَذَهَبْتُ اِلَى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَوَجَدْتُ عِنْدَهُ رَجُلًا يَسْاَلُهُ وَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ لَا اَجِدُ مَا اُعْطِيْكَ فَوَلَّى الرَّجُلُ عَنْهُ وَهُوَ مُغْضَبٌ وَهُوَ يَقُوْلُ لَعَمْرِيْ اِنَّكَ لَتُعْطِيْ مَنْ شِئْتَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنَّهُ لَيَغْضَبُ عَلَيَّ اَنْ لَّا اَجِدَ مَا اُعْطِيْهِ مَنْ سَاَلَ مِنْكُمْ وَلَهُ اُوْقِيَّةٌ اَوْعِدْلُهَا فَقَدْ سَاَلَ اِلْحَافًا قَالَ الْاَسْدِيُّ فَقُلْتُ لَلَقْحَةٌ لَنَا خَيْرٌ مِّنْ اُوْقِيَّةٍ وَالْاُوْقِيَّةُ اَرْبَعُوْنَ دِرْهَمًا فَرَجَعْتُ وَلَمْ اَسْاَلْهُ فَقَدِمَ عَلَى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بَعْدَ ذٰلِكَ شَعِيْرٌ وَزَبِيْبٌ فَقَسَّمَ لَنَا مِنْهُ حَتّٰى اَغْنَانَا اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ.

۲۶۰۰: حضرت عطاء بن یسارؒ قبیلہ بنو اسد کے ایک آدمی سے نقل کرتے ہیں۔ انہوں نے فرمایا کہ میں اور میرے گھر والے بقیع گئے تو میری اہلیہ نے مجھ سے بیان کیا کہ تم نبیؐ کے پاس جاؤ اور کھانے کیلئے کچھ مانگ کر لاؤ چنانچہ میں خدمت نبوی میں حاضر ہوا۔ (میں نے دیکھا کہ) وہاں پر ایک دوسرے صاحب بھی موجود تھے جو کہ آپؐ سے کچھ مانگ رہے تھے۔ آپؐ نے فرمایا: میرے پاس تم کو دینے کیلئے کچھ نہیں۔ اس پر وہ آدمی رخ بدل کر جانے لگا اور یہ کہتا ہوا چل دیا کہ اس ذات کی قسم کہ جس نے مجھ کو زندگی بخشی' آپؐ اسی کو (صدقہ) دیتے ہیں جس کو چاہتے ہیں۔ آپؐ نے فرمایا: یہ شخص اس بات پر ناراض ہو رہا ہے کہ میرے پاس اس کو دینے کے لئے کچھ نہیں۔ اگر تم میں سے کوئی آدمی ایک اوقیہ یا اس مالیت کی شے کا مالک ہونے کے باوجود سوال کرتا ہے تو یہ ناجائز ہے۔ اسدی بیان کرتے ہیں کہ مجھ کو خیال ہوا کہ میرے پاس تو ایک اُونٹ موجود ہے جو کہ ایک اوقیہ سے بہتر ہے اور ایک اوقیہ چالیس درہم کا ہوتا ہے چنانچہ میں واپس ہو گیا اور میں نے آپؐ سے کچھ نہیں مانگا۔ پھر خدمت نبوی میں جو اور خشک انگور پیش کیے گئے تو آپؐ نے اس میں سے حصہ عنایت فرمایا۔ یہاں تک کہ اللہ نے ہم کو (مانگنے سے) مستغنی کر دیا۔

۲۶۰۱: اَخْبَرَنَا هَنَّادُ بْنُ السَّرِيِّ عَنْ اَبِيْ بَكْرٍ عَنْ اَبِيْ حَصِيْنٍ عَنْ سَالِمٍ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ لَا تَحِلُّ الصَّدَقَةُ لِغَنِيٍّ وَلَا لِذِيْ مِرَّةٍ سَوِيٍّ.

۲۶۰۱: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: مالدار صحت مند اور طاقتور آدمی کے لئے صدقہ لینا جائز نہیں ہے۔

## ۱۳۲۲: باب مَسْئَلَةُ الْقَوِيِّ الْمُكْتَسِبِ

## باب: کمانے کی طاقت رکھنے والے شخص کے لئے سوال کرنا

۲۶۰۲: اَخْبَرَنَا عَمْرُو بْنُ عَلِيٍّ وَمُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰى قَالَا حَدَّثَنَا يَحْيٰى عَنْ هِشَامِ بْنِ عُرْوَةَ قَالَ حَدَّثَنِيْ عُبَيْدُاللّٰهِ بْنُ عَدِيِّ بْنِ الْخِيَارِ اَنَّ رَجُلَيْنِ حَدَّثَاهُ اَنَّهُمَا اَتَيَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَسْاَلَانِهِ مِنَ الصَّدَقَةِ فَقَلَّبَ فِيْهِمَا الْبَصَرَ وَقَالَ مُحَمَّدٌ بَصَرَهُ فَرَآهُمَا جَلْدَيْنِ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اِنْ شِئْتُمَا وَلَا حَظَّ فِيْهِمَا لِغَنِيٍّ وَلَا لِقَوِيٍّ مُكْتَسِبٍ.

۲۶۰۲: حضرت عبداللہ بن عدی رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ دو آدمیوں نے ان سے نقل کیا وہ دونوں رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں صدقہ میں سے کچھ مانگنے کے لئے حاضر ہوئے آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان پر نگاہ دوڑائی اور ارشاد فرمایا: اگر تمہارا دِل چاہے تو تم لے لو۔ لیکن مال دار اور کمانے کی طاقت رکھنے والے کا صدقہ میں کوئی حصہ نہیں ہوتا۔

## ۱۳۲۳: باب مَسْاَلَةُ الرَّجُلِ ذَا سُلْطَانٍ

## باب: حاکم وقت سے سوال کرنا

۲۶۰۳: اَخْبَرَنَا اَحْمَدُ بْنُ سُلَيْمَانَ قَالَ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بِشْرٍ قَالَ اَنْبَاَنَا شُعْبَةُ عَنْ عَبْدِالْمَلِكِ عَنْ زَيْدِ بْنِ عُقْبَةَ عَنْ سَمُرَةَ بْنِ جُنْدُبٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اِنَّ الْمَسَائِلَ كُدُوْحٌ يَكْدَحُ بِهَا الرَّجُلُ وَجْهَهُ فَمَنْ شَاءَ تَرَكَ اِلَّا اَنْ يَسْاَلَ الرَّجُلُ ذَا سُلْطَانٍ اَوْ شَيْئًا لَا يَجِدُ مِنْهُ بُدًّا.

۲۶۰۳: حضرت سمرہ بن جندب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: بھیک مانگنا زخمی کرنا ہے اس وجہ سے جس شخص کا دِل چاہے وہ لوگوں سے بھیک مانگ کر اپنے چہرہ کو زخمی کرلے اور جس کا دِل چاہے نہ کرے ہاں اگر کوئی آدمی بادشاہ سے یا حاکم سے کوئی اس قسم کی چیز مانگ لے کہ جس کے بغیر گذر نہ ہو سکے تو اس میں کوئی حرج نہیں ہے۔

## ۱۳۲۴: باب مَسْاَلَةُ الرَّجُلِ فِيْ اَمْرٍ لَّا بُدَّ لَهُ مِنْهُ

## باب: ضروری شے کے لئے مانگنے کا بیان

۲۶۰۴: اَخْبَرَنَا مَحْمُوْدُ بْنُ غَيْلَانَ قَالَ حَدَّثَنَا وَكِيْعٌ قَالَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنْ عَبْدِالْمَلِكِ عَنْ زَيْدِ ابْنِ عُقْبَةَ عَنْ سَمُرَةَ بْنِ جُنْدُبٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ الْمَسْاَلَةُ كَدٌّ يَكُدُّ بِهَا الرَّجُلُ وَجْهَهُ اِلَّا اَنْ يَسْاَلَ الرَّجُلُ سُلْطَانًا اَوْ فِيْ اَمْرٍ لَا بُدَّ مِنْهُ.

۲۶۰۴: حضرت سمرہ بن جندب رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: مانگنا (اپنے چہرہ کو) نوچ ڈالنا ہے اور مانگنے والا اپنے چہرہ کو نوچ ڈالتا ہے۔ لیکن بادشاہ سے سوال کرنے والا یا کسی دوسری شے سے متعلق سوال کرنے میں کوئی حرج نہیں ہے۔

۲۶۰۵: اَخْبَرَنَا عَبْدُالْجَبَّارِ بْنُ الْعَلَاءِ بْنِ عَبْدِ الْجَبَّارِ عَنْ سُفْيَانَ عَنِ الزُّهْرِيِّ قَالَ اَخْبَرَنِيْ عُرْوَةُ عَنْ حَكِيْمِ بْنِ حِزَامٍ قَالَ سَاَلْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَاَعْطَانِيْ ثُمَّ سَاَلْتُهُ فَاَعْطَانِيْ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَا حَكِيْمُ اِنَّ هٰذَا الْمَالَ

۲۶۰۵: حکیم بن حزام رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں میں نے نبی سے ایک مرتبہ سوال کیا تو آپ نے مجھ کو کچھ عنایت فرمایا' دوسری مرتبہ مانگا تو آپ نے پھر عنایت فرمایا' تیسری مرتبہ سوال کیا تو جب بھی آپ نے عنایت کیا اور فرمایا: حکیم! یہ مال دولت سرسبز اور شیریں ہے جو کوئی اسکو خوشی سے قبول کریگا تو اس کیلئے برکت عطا فرما دی

خَضِرَةٌ حُلْوَةٌ فَمَنْ اَخَذَهُ بِطِيبِ نَفْسٍ بُوْرِكَ لَهُ فِيهِ وَكَانَ كَالَّذِي يَأْكُلُ وَلَا يَشْبَعُ وَالْيَدُ الْعُلْيَا خَيْرٌ مِّنَ الْيَدِ السُّفْلٰى.

جائیگی اور جو شخص لالچ سے کام لے گا تو اس خیر و برکت عطا نہیں کی جائیگی اور وہ آدمی اس شخص کی طرح ہوگا جو کہ کھاتا تو ہے لیکن وہ شکم سیر نہیں ہوتا نیز اوپر والا ہاتھ نیچے والے ہاتھ سے بہتر ہے۔

## ۱۳۲۵: باب الْيَدُ الْعُلْيَا خَيْرٌ مِّنَ الْيَدِ السُّفْلٰى

## باب: اوپر والا ہاتھ نیچے والے ہاتھ سے بہتر ہونے سے متعلق

۲۶۰۶: اَخْبَرَنَا اَحْمَدُ بْنُ سُلَيْمَانَ قَالَ حَدَّثَنَا مِسْكِينُ بْنُ بُكَيْرٍ قَالَ حَدَّثَنَا الْاَوْزَاعِيُّ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ سَعِيدِ بْنِ الْمُسَيَّبِ عَنْ حَكِيمِ بْنِ حِزَامٍ قَالَ سَاَلْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ فَاَعْطَانِي ثُمَّ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يَاحَكِيمُ اِنَّ هٰذَا الْمَالَ خَضِرَةٌ مَّنْ اَخَذَهُ بِسَخَاوَةِ نَفْسٍ بُوْرِكَ لَهُ فِيهِ وَمَنْ اَخَذَهُ بِاِشْرَافِ النَّفْسِ لَمْ يُبَارَكْ لَهُ فِيهِ وَكَانَ كَالَّذِي يَأْكُلُ وَلَا يَشْبَعُ وَالْيَدُ الْعُلْيَا خَيْرٌ مِّنَ الْيَدِ السُّفْلٰى.

۲۶۰۶: حکیم بن حزامؓ فرماتے ہیں میں نے نبیؐ سے ایک مرتبہ سوال کیا تو آپؐ نے مجھ کو کچھ عنایت فرمایا' دوسری مرتبہ مانگا تو آپؐ نے پھر عنایت فرمایا' تیسری مرتبہ سوال کیا تو جب بھی آپؐ نے عنایت کیا اور فرمایا: حکیم! یہ مال دولت سرسبز اور شیریں ہے جو کوئی اسکو خوشی سے قبول کریگا تو اس کیلئے برکت عطا فرما دی جائیگی اور جو شخص لالچ سے کام لے گا تو اس خیر و برکت عطا نہیں کی جائیگی اور وہ آدمی اس شخص کی طرح ہوگا جو کہ کھاتا تو ہے لیکن وہ شکم سیر نہیں ہوتا نیز اوپر والا ہاتھ نیچے والے ہاتھ سے بہتر ہے۔

۲۶۰۷: اَخْبَرَنِي الرَّبِيعُ بْنُ سُلَيْمَانَ بْنِ دَاوُدَ قَالَ حَدَّثَنَا اِسْحَاقُ بْنُ بُكَيْرٍ قَالَ حَدَّثَنِي اَبِي عَنْ عَمْرِو بْنِ الْحَارِثِ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ عَنْ عُرْوَةَ بْنِ الزُّبَيْرِ وَسَعِيدِ بْنِ الْمُسَيَّبِ اَنَّ حَكِيمَ بْنَ حِزَامٍ قَالَ سَاَلْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ فَاَعْطَانِي ثُمَّ سَاَلْتُهُ فَاَعْطَانِي ثُمَّ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يَاحَكِيمُ اِنَّ هٰذَا الْمَالَ حُلْوَةٌ فَمَنْ اَخَذَهُ بِسَخَاوَةِ نَفْسٍ بُوْرِكَ لَهُ فِيهِ وَمَنْ اَخَذَهُ بِاِشْرَافِ نَفْسٍ لَمْ يُبَارَكْ لَهُ فِيهِ وَكَانَ كَالَّذِي يَأْكُلُ وَلَا يَشْبَعُ وَالْيَدُ الْعُلْيَا خَيْرٌ مِّنَ الْيَدِ السُّفْلٰى قَالَ حَكِيمٌ فَقُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ وَالَّذِي بَعَثَكَ بِالْحَقِّ لَا اَرْزَاُ اَحَدًا بَعْدَكَ حَتّٰى اُفَارِقَ الدُّنْيَا بِشَيْءٍ.

۲۶۰۷: اس حدیث شریف کا مضمون بھی سابقہ حدیث مبارکہ کے مطابق ہے۔ البتہ اس میں یہ اضافہ ہے: ''اس پر حضرت حکیم بن حزام رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے عرض کیا: یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اس ذات کی قسم کہ جس نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو رسولِ برحق بنا کر بھیجا ہے آج کے بعد سے مرنے تک میں کسی شخص سے کوئی چیز نہ لوں گا (یعنی میں اب کبھی سوال نہیں کروں گا)۔

## ۱۳۲۶: باب مَنْ اٰتَاهُ اللّٰهُ مَالًا مِّنْ غَيْرِ مَسْاَلَةٍ

## باب: جس کسی کو اللہ عزوجل بغیر مانگے عطا فرمائے

عَلَيَّ فَاَتَيْتُ هُرَيْمَ بْنَ عَبْدِاللّٰهِ فَقُلْتُ يَا هَنَاهُ اِنِّيْ وَجَدْتُ الْحَجَّ وَالْعُمْرَةَ مَكْتُوْبَيْنِ عَلَيَّ فَقَالَ اجْمَعْهُمَا ثُمَّ اذْبَحْ مَا اسْتَيْسَرَ مِنَ الْهَدْيِ فَاَهْلَلْتُ بِهِمَا فَلَمَّا اَتَيْنَا الْعُذَيْبَ لَقِيَنِيْ سَلْمَانُ بْنُ رَبِيْعَةَ وَ زَيْدُ بْنُ صُوْحَانَ فَقَالَ اَحَدُهُمَا لِلْاٰخَرِ مَا هٰذَا بِاَفْقَهَ مِنْ بَعِيْرِهٖ فَقَالَ عُمَرُ هُدِيْتَ لِسُنَّةِ نَبِيِّكَ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ.

ہے پھر میں عمرؓ کی خدمت میں حاضر ہوا اور میں نے عرض کیا: یا امیر المؤمنین! میں نے اسلام قبول کر لیا اور میرے دل میں جہاد کی تمنا ہے چونکہ میرے ذمہ حج اور عمرہ دونوں لازم ہیں اس واسطے میں ہدیم بن عبداللہ کی خدمت میں حاضر ہوا اور ان سے دریافت کیا تو وہ فرمانے لگے کہ دونوں ایک ساتھ ہی ادا کر لو اور پھر (اگر قربانی کا جانور مل جائے تو) قربانی کرو۔ بہرحال جس وقت ہم مقامِ عذیب پہنچ گئے تو مجھ کو سلمان بن ربیعہ اور زید بن صوحان مل گئے اور وہ ایک دوسرے سے کہنے لگے یہ شخص تو اپنے اونٹ سے بھی زیادہ عقل وشعور نہیں رکھتا۔ عمرؓ فرمانے لگے: تم کو نبیؐ کی سنت بتلادی گئی۔

۲۷۲۴: اَخْبَرَنَا اِسْحٰقُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ اَنْبَاَنَا مُصْعَبُ بْنُ الْمِقْدَامِ عَنْ زَائِدَةَ عَنْ مَنْصُوْرٍ عَنْ شَقِيْقٍ قَالَ اَنْبَاَنَا الصُّبَيُّ فَذَكَرَ مِثْلَهٗ قَالَ فَاَتَيْتُ عُمَرَ فَقَصَصْتُ عَلَيْهِ الْقِصَّةَ اِلَّا قَوْلَهٗ يَا هَنَاهُ.

۲۷۲۴: اس حدیث کا مضمون سابقہ حدیث مبارکہ کے مطابق ہے۔

۲۷۲۵: اَخْبَرَنَا عِمْرَانُ بْنُ يَزِيْدَ قَالَ اَنْبَاَنَا شُعَيْبٌ يَعْنِي ابْنَ اِسْحٰقَ قَالَ اَنْبَاَنَا ابْنُ جُرَيْجٍ اَخْبَرَنِيْ حَسَنُ بْنُ مُسْلِمٍ عَنْ مُجَاهِدٍ وَغَيْرِهٖ عَنْ رَجُلٍ مِّنْ اَهْلِ الْعِرَاقِ يُقَالُ لَهٗ شَقِيْقُ بْنُ سَلَمَةَ اَبُوْ وَائِلٍ اَنَّ رَجُلًا مِّنْ بَنِيْ تَغْلِبَ يُقَالُ لَهُ الصُّبَيُّ بْنُ مَعْبَدٍ وَكَانَ نَصْرَانِيًّا فَاَسْلَمَ فَاَقْبَلَ فِيْ اَوَّلِ مَاحَجَّ فَلَبّٰى بِحَجٍّ وَّعُمْرَةٍ جَمِيْعًا فَهُوَ كَذٰلِكَ يُلَبِّيْ بِهِمَا جَمِيْعًا فَمَرَّ عَلٰى سَلْمَانَ بْنِ رَبِيْعَةَ وَزَيْدِ بْنِ صُوْحَانَ فَقَالَ اَحَدُهُمَا لَاَنْتَ اَضَلُّ مِّنْ جَمَلِكَ هٰذَا فَقَالَ الصُّبَيُّ فَلَمْ يَزَلْ فِيْ نَفْسِيْ حَتّٰى لَقِيْتُ عُمَرَ بْنَ الْخَطَّابِ فَذَكَرْتُ ذٰلِكَ لَهٗ فَقَالَ هُدِيْتَ لِسُنَّةِ نَبِيِّكَ ﷺ قَالَ شَقِيْقٌ وَكُنْتُ اَخْتَلِفُ اَنَا وَ مَسْرُوْقُ بْنُ الْاَجْدَعِ اِلَى الصُّبَيِّ بْنِ مَعْبَدٍ نَسْتَذْكِرُهٗ فَلَقَدِ اخْتَلَفْنَا اِلَيْهِ مِرَارًا اَنَا وَمَسْرُوْقُ بْنُ الْاَجْدَعِ.

۲۷۲۵: ابووائل بیان کرتے ہیں کہ بنی تغلب کا ایک آدمی جسے صبی بن معبد کہا جاتا تھا' نصرانیت چھوڑ کر مسلمان ہو گیا تو جب وہ اپنا پہلا حج کرنے آیا تو اس نے حج وعمرہ دونوں کا احرام باندھا اور دونوں کی تلبیہ کہتا رہا۔ دریں اثناء اس کا گزر سلمان بن ربیعہ اور زید بن صوحان کے پاس سے ہوا تو ان میں سے ایک نے کہا تو اپنے اس اونٹ سے بھی زیادہ بے شعور ہے۔ صبی کہتا ہے یہ بات میرے دل میں کھٹکتی رہی یہاں تک کہ میری ملاقات حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے ہوئی' میں نے اُن سے اس بات کا تذکرہ کیا' تو انہوں نے فرمایا: تیرا عمل نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت کے موافق ہے۔ (اس لئے تو اس کی بات کی فکر نہ کر اور اپنے آپ کو رنج میں مبتلا نہ کر اور عمل کئے چلا جا)۔

۲۷۲۶: اَخْبَرَنِیْ عِمْرَانُ بْنُ یَزِیْدَ قَالَ حَدَّثَنَا عِیْسٰی وَهُوَ ابْنُ یُوْنُسَ قَالَ حَدَّثَنَا الْاَشْعَثُ عَنْ مُسْلِمٍ الْبُطِیْنِ عَنْ عَلِیِّ بْنِ حُسَیْنٍ عَنْ مَرْوَانَ بْنِ الْحَکَمِ قَالَ کُنْتُ جَالِسًا عِنْدَ عُثْمَانَ فَسَمِعَ عَلِیًّا یُلَبِّیْ بِعُمْرَةٍ وَّحَجَّةٍ فَقَالَ اَلَمْ نَکُنْ نُنْهٰی عَنْ هٰذَا قَالَ بَلٰی وَلٰکِنِّیْ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ یُلَبِّیْ بِهِمَا جَمِیْعًا فَلَمْ اَدَعْ قَوْلَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ لِقَوْلِكَ.

۲۷۲۶: مروان بن حکم نقل کرتے ہیں میں ایک دن حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی خدمت میں بیٹھا ہوا تھا۔ انہوں نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کو حج اور عمرہ دونوں کے لئے لبیک کہتے ہوئے سنا تو بیان کیا کہ کیا تم کو اس کی نہیں ممانعت کی گئی ہے۔ انہوں نے فرمایا: جی ہاں منع تو کیا گیا ہے لیکن میں نے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو اس طریقہ سے کہتے ہوئے سنا ہے اس وجہ سے میں تمہارے کہنے کی وجہ سے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا فرمان مبارک نہیں چھوڑ سکتا۔

۲۷۲۷: اَخْبَرَنَا اِسْحٰقُ بْنُ اِبْرَاهِیْمَ قَالَ اَنْبَاَنَا اَبُوْعَامِرٍ قَالَ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنِ الْحَکَمِ قَالَ سَمِعْتُ عَلِیَّ ابْنَ حُسَیْنٍ یُحَدِّثُ عَنْ مَرْوَانَ اَنَّ عُثْمَانَ نَهٰی عَنِ الْمُتْعَةِ وَ اَنْ یَّجْمَعَ الرَّجُلُ بَیْنَ الْحَجِّ وَالْعُمْرَةِ فَقَالَ عَلِیٌّ لَبَّیْكَ بِحَجَّةٍ وَّعُمْرَةٍ مَعًا فَقَالَ عُثْمَانُ اَتَفْعَلُهَا وَاَنَا اَنْهٰی عَنْهَا فَقَالَ عَلِیٌّ لَمْ اَکُنْ لِاَدَعَ سُنَّةَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ لِاَحَدٍ مِّنَ النَّاسِ.

۲۷۲۷: حضرت مروان فرماتے ہیں: حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے متعہ حج اور عمرہ کو اکٹھا کرنے سے (یعنی قران) کی ممانعت بیان فرمائی اسی لئے ایک دفعہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: لَبَّیْكَ بِحَجَّةٍ وَ عُمْرَةٍ مَعًا تو یہ سن کر حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ میں نے اس طرح کہنے کو ممنوع قرار دیا ہے اور تم وہی کام کر رہے ہو۔ تو حضرت علی رضی اللہ عنہ فرمانے لگے: میں تو سنت رسول صلی اللہ علیہ وسلم کو کسی کے کہنے کی وجہ سے نہیں چھوڑ سکتا۔

۲۷۲۸: اَخْبَرَنَا اِسْحٰقُ بْنُ اِبْرَاهِیْمَ قَالَ اَنْبَاَنَا النَّضْرُ عَنْ شُعْبَةَ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ مِثْلَهٗ.

۲۷۲۸: اس حدیث شریف کا مضمون سابقہ حدیث مبارکہ جیسا ہے۔

۲۷۲۹: اَخْبَرَنِیْ مُعَاوِیَةُ بْنُ صَالِحٍ قَالَ حَدَّثَنِیْ یَحْیَی بْنُ مُعِیْنٍ قَالَ حَدَّثَنَا حَجَّاجٌ قَالَ حَدَّثَنَا یُوْنُسُ عَنْ اَبِیْ اِسْحٰقَ عَنِ الْبَرَاءِ قَالَ کُنْتُ مَعَ عَلِیِّ بْنِ اَبِیْ طَالِبٍ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُ حِیْنَ اَمَّرَهٗ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ عَلَی الْیَمَنِ فَلَمَّا قَدِمَ عَلَی النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ قَالَ عَلِیٌّ فَاَتَیْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ لِیْ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ کَیْفَ صَنَعْتَ قُلْتُ اَهْلَلْتُ بِاِهْلَالِكَ قَالَ فَاِنِّیْ سُقْتُ الْهَدْیَ وَقَرَنْتُ قَالَ وَقَالَ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ لِاَصْحَابِهٖ لَوِاسْتَقْبَلْتُ مِنْ اَمْرِیْ مَا اسْتَدْبَرْتُ لَفَعَلْتُ کَمَا

۲۷۲۹: حضرت براء رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں: جس وقت رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی کرم اللہ وجہہ کو ملک یمن کا حاکم مقرر فرمایا تو میں اس وقت علی رضی اللہ عنہ کے ہمراہ تھا۔ جس وقت علی رضی اللہ عنہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے تو فرماتے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ سے دریافت فرمایا کہ تم نے کونسی شے کی نیت کی ہے؟ اس پر میں نے عرض کیا: جس طریقہ سے آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے حج اور عمرہ کی نیت کی ہے میں نے بھی اسی طریقہ سے نیت کی ہے۔ اس پر آپ نے فرمایا: میں تو قربانی کا جانور ساتھ لے کر آیا ہوں اور قران کی نیت کی ہے پھر رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرات صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سے ارشاد فرمایا: اگر مجھ کو پہلے اس بات کا علم حاصل ہو جاتا جو کہ اس وقت حاصل ہوا ہے تو میں بھی اسی طریقہ سے کرتا۔ جس طریقہ سے کہ تم لوگوں نے کیا

فَعَلْتُمْ وَلٰكِنِّىْ سُقْتُ الْهَدْىَ وَ قَرَنْتُ.

ہے لیکن میں تو قربانی اپنے ساتھ لے کر آیا ہوں اور میں نے قران (حج وعمرہ) کی نیت کی ہے اس وجہ سے میں احرام نہیں کھول سکتا۔

۲۷۳۰: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِالْاَعْلٰى الصَّنْعَانِىُّ قَالَ حَدَّثَنَا خَالِدٌ قَالَ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ قَالَ حَدَّثَنِىْ حُمَيْدُ بْنُ هِلَالٍ قَالَ سَمِعْتُ مُطَرِّفًا يَقُوْلُ قَالَ لِىْ عِمْرَانُ بْنُ حُصَيْنٍ جَمَعَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ بَيْنَ حَجٍّ وَّ عُمْرَةٍ ثُمَّ تُوُفِّىَ قَبْلَ اَنْ يَّنْهٰى عَنْهَا وَقَبْلَ اَنْ يَّنْزِلَ الْقُرْآنُ بِتَحْرِيْمِهٖ.

۲۷۳۰: حضرت عمران بن حصین رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان فرماتے ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے حج اور عمرہ ایک ساتھ فرمایا اور اس سے منع کرنے سے قبل ہی آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات ہوگئی اور نہ ہی قرآن مجید میں اس کی حرمت سے متعلق کوئی آیت کریمہ نازل ہوئی۔

۲۷۳۱: اَخْبَرَنَا عَمْرُو بْنُ عَلِىٍّ قَالَ حَدَّثَنَا خَالِدٌ قَالَ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنْ قَتَادَةَ عَنْ مُطَرِّفٍ عَنْ عِمْرَانَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ جَمَعَ بَيْنَ حَجٍّ وَّعُمْرَةٍ ثُمَّ لَمْ يَنْزِلْ فِيْهَا كِتَابٌ وَلَمْ يَنْهَ عَنْهُمَا النَّبِىُّ قَالَ فِيْهِمَا رَجُلٌ بِرَاْيِهٖ مَا شَاءَ.

۲۷۳۱: حضرت عمران رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں: رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے حج اور عمرہ ایک ساتھ فرمایا اس کے بعد نہ تو قرآن مجید میں اس کے بارے میں کسی قسم کا کوئی حکم نازل ہوا اور نہ ہی آپ نے اس کی ممانعت ارشاد فرمائی چنانچہ ان کے بارے میں ایک آدمی نے اپنے خیال کے موافق عمل کیا۔

۲۷۳۲: اَخْبَرَنَا اَبُوْدَاوُدَ قَالَ حَدَّثَنَا مُسْلِمُ ابْنُ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ حَدَّثَنَا اِسْمٰعِيْلُ بْنُ مُسْلِمٍ قَالَ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ وَاسِعٍ عَنْ مُطَرِّفِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ قَالَ لِىْ عِمْرَانُ بْنُ حُصَيْنٍ تَمَتَّعْنَا مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اَبُوْعَبْدِالرَّحْمٰنِ اِسْمٰعِيْلُ ابْنُ مُسْلِمٍ ثَلَاثَةٌ هٰذَا اَحَدُهُمْ لَابَاْسَ بِهٖ وَ اِسْمٰعِيْلُ بْنُ مُسْلِمٍ شَيْخٌ يَّرْوِىْ عَنْ اَبِى الطُّفَيْلِ لَا بَاْسَ بِهٖ وَاِسْمٰعِيْلُ بْنُ مُسْلِمٍ يَرْوِى عَنِ الزُّهْرِىِّ وَالْحَسَنُ مَتْرُوْكُ الْحَدِيْثِ.

۲۷۳۲: حضرت عمران بن حصین رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان فرماتے ہیں: ہم نے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ (حج) تمتع کیا۔

۲۷۳۳: اَخْبَرَنَا مُجَاهِدُ بْنُ مُوْسٰى عَنْ هُشَيْمٍ عَنْ يَحْيٰى وَعَبْدُالْعَزِيْزُ بْنُ صُهَيْبٍ وَحُمَيْدُ الطَّوِيْلُ ح وَاَنْبَاَنَا يَعْقُوْبُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ اَنْبَاَنَا هُشَيْمٌ قَالَ اَنْبَاَنَا عَبْدُالْعَزِيْزِ ابْنُ صُهَيْبٍ وَحُمَيْدُ الطَّوِيْلُ وَيَحْيَى بْنُ اَبِىْ اِسْحٰقَ كُلُّهُمْ عَنْ اَنَسٍ سَمِعُوْهُ يَقُوْلُ سَمِعْتُ رَسُوْلَ

۲۷۳۳: حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان فرماتے ہیں کہ میں نے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ ارشاد فرماتے ہوئے سنا:

لَبَّيْكَ عُمْرَةً وَ حَجًّا لَبَّيْكَ عُمْرَةً وَ حَجًّا

(یعنی (نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم) حج اور عمرہ دونوں کے لئے لبیک فرماتے)۔

اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ لَبَّيْكَ عُمْرَةً وَّحَجًّا لَبَّيْكَ عُمْرَةً وَّحَجًّا.

۲۷۳۴: اَخْبَرَنَا هَنَّادُ بْنُ السَّرِيِّ عَنْ اَبِي الْاَحْوَصِ عَنْ اَبِيْ اِسْحٰقَ عَنْ اَبِيْ اَسْمَاءَ عَنْ اَنَسٍ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يُلَبِّيْ بِهِمَا.

۲۷۳۴: حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان فرماتے ہیں کہ میں نے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو دونوں کے لئے لبیک فرماتے ہوئے سنا۔

۲۷۳۵: اَخْبَرَنَا يَعْقُوْبُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ حَدَّثَنَا هُشَيْمٌ قَالَ حَدَّثَنَا حُمَيْدُ الطَّوِيْلُ قَالَ اَنْبَانَا بَكْرُ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ الْمُزَنِيُّ قَالَ سَمِعْتُ اَنَسًا يُحَدِّثُ قَالَ سَمِعْتُ النَّبِيَّ ﷺ يُلَبِّيْ بِالْعُمْرَةِ وَالْحَجِّ جَمِيْعًا فَحَدَّثْتُ بِذٰلِكَ ابْنَ عُمَرَ فَقَالَ لَبّٰى بِالْحَجِّ وَحْدَهُ فَلَقِيْتُ اَنَسًا فَحَدَّثْتُهُ بِقَوْلِ ابْنِ عُمَرَ فَقَالَ اَنَسٌ مَا تَعُدُّوْنَا اِلَّا صِبْيَانًا سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ عُمْرَةً وَّحَجًّا مَعًا.

۲۷۳۵: حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں: میں نے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو حج اور عمرہ دونوں کے لئے لبیک کہتے ہوئے سنا جس وقت میں نے یہ بات حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے بتلائی تو فرمانے لگے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے صرف حج کے لئے لبیک فرمایا تھا۔ حضرت بکر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں پھر میں نے حضرت انس رضی اللہ عنہ سے ملاقات کی اوران کو حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما کا قول بتلایا تو فرمانے لگے: کیا تم ہم کو بچے خیال کرتے ہو۔ میں نے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو اس طریقہ سے کہتے ہوئے سنا ہے: لَبَّيْكَ عُمْرَةً وَ حَجًّا مَعًا.

## یادرکھئے!

عندالاحناف قران تمتع سے افضل ہے اور مکی نیز داخل میقات رہنے والے کو اور جو شخص قبل اشہر حج مکہ میں مقیم ہو اس کے لئے قران جائز نہیں۔

## قران کا طریقہ:

اشہر حج میں احرام باندھنے اور دوگانہ کے بعد یہ: اللھم انی ارید الحج والعمرہ فیسیرھما لی وتقبلھما منی۔ پھر حج اور عمرہ کی نیت سے تلبیہ کہے اور باقی طرز احرام وہی ہے جو عقر میں ہے اور اگر قبل اشہر حج احرام باندھے تو بھی کراہت تحریمی کے ساتھ قران ہو جاتا ہے۔ جب طواف کرے تو پہلے عمرے کا طواف کرے۔ رمل اور اضطباع کے ساتھ پھر سعی عمرہ کرے اور حلق نہ کرے کہ احرام حج میں ہے۔ اگر حلق کر بھی لیا تو بھی حلال نہ ہوگا اور دو دم جنایت اور دو دم احرام کے دینے اجب ہوں گے اور بعد سعی عمرہ کے پھر اک طواف قدوم رمل اور اضطباع کے ساتھ کر کے سعی کرے اور قارن کو سعی طواف قدوم کے ساتھ کر لینا افضل ہے۔ خلاف مفرد کے اور اگر سعی بعد طواف زیارت کے منظور ہو تو طواف قدوم میں رمل اور اضطباع نہ کرے ور باقی سب مسائل کتب فقہ سے دیکھے جا سکتے ہیں۔ (جامی)

## ۱۳۸۲: بَابُ التَّمَتُّعِ

## باب: حج تمتع کے متعلق احادیث

۲۷۳۶: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ الْمُبَارَكِ

۲۷۳۶: حضرت ابن عمرؓ فرماتے ہیں نبیؐ نے حجۃ الوداع میں تمتع

الْمُخَرِّمِيُّ قَالَ حَدَّثَنَا حُجَيْنُ بْنُ الْمُثَنَّى قَالَ حَدَّثَنَا اللَّيْثُ عَنْ عُقَيْلٍ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ عَنْ سَالِمِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ اَنَّ عَبْدَاللّٰهِ بْنَ عُمَرَ قَالَ تَمَتَّعَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِيْ حَجَّةِ الْوِدَاعِ بِالْعُمْرَةِ اِلَى الْحَجِّ وَاَهْدٰى وَسَاقَ مَعَهُ الْهَدْيَ بِذِى الْحُلَيْفَةِ وَبَدَاَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَاَهَلَّ بِالْعُمْرَةِ ثُمَّ اَهَلَّ بِالْحَجِّ وَتَمَتَّعَ النَّاسُ مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِالْعُمْرَةِ اِلَى الْحَجِّ فَكَانَ مِنَ النَّاسِ مَنْ اَهْدٰى فَسَاقَ الْهَدْيَ وَمِنْهُمْ مَنْ لَمْ يُهْدِ فَلَمَّا قَدِمَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَكَّةَ قَالَ لِلنَّاسِ مَنْ كَانَ مِنْكُمْ اَهْدٰى فَاِنَّهُ لَا يَحِلُّ مِنْ شَيْءٍ حَرُمَ مِنْهُ حَتّٰى يَقْضِيَ حَجَّهُ وَمَنْ لَّمْ يَكُنْ اَهْدٰى فَلْيَطُفْ بِالْبَيْتِ وَبِالصَّفَا وَالْمَرْوَةِ وَلْيُقَصِّرْ وَلْيَحْلِلْ ثُمَّ لِيُهِلَّ بِالْحَجِّ ثُمَّ لِيُهْدِ وَمَنْ لَّمْ يَجِدْ هَدْيًا فَلْيَصُمْ ثَلَاثَةَ اَيَّامٍ فِي الْحَجِّ وَسَبْعَةً اِذَا رَجَعَ اِلٰى اَهْلِهٖ فَطَافَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حِيْنَ قَدِمَ مَكَّةَ وَاسْتَلَمَ الرُّكْنَ اَوَّلَ شَيْءٍ ثُمَّ خَبَّ ثَلَاثَةَ اَطْوَافٍ مِنَ السَّبْعِ وَمَشٰى اَرْبَعَةَ اَطْوَافٍ ثُمَّ رَكَعَ حِيْنَ قَضٰى طَوَافَهُ بِالْبَيْتِ فَصَلّٰى عِنْدَ الْمَقَامِ رَكْعَتَيْنِ ثُمَّ سَلَّمَ فَانْصَرَفَ فَاَتَى الصَّفَا فَطَافَ بِالصَّفَا وَالْمَرْوَةِ سَبْعَةَ اَطْوَافٍ ثُمَّ لَمْ يَحِلَّ مِنْ شَيْءٍ حَرُمَ مِنْهُ حَتّٰى قَضٰى حَجَّهُ وَ نَحَرَ هَدْيَهُ يَوْمَ النَّحْرِ وَاَفَاضَ فَطَافَ بِالْبَيْتِ ثُمَّ حَلَّ مِنْ كُلِّ شَيْءٍ حَرُمَ مِنْهُ وَ فَعَلَ مِثْلَ مَا فَعَلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ اَهْدٰى وَسَاقَ الْهَدْيَ مِنَ النَّاسِ.

فرمایا۔ اس وجہ سے آپ نے پہلے عمرہ اور پھر حج ادا فرمایا اور آپ حج میں قربانی کیلئے جانور اپنے ہمراہ ذوالحلیفہ لے گئے پھر آپ نے پہلے عمرہ کرنے کیلئے احرام باندھا اور اسکے بعد حج کرنے کیلئے احرام باندھا۔ اس طریقہ سے دوسرے لوگوں نے بھی آپ کے ہمراہ تمتع کیا۔ اس وجہ سے چند حضرات قربانی کے جانور ساتھ لے گئے اور بعض حضرات نے قربانی نہیں کی جس وقت رسول کریم مکہ مکرمہ پہنچے تو لوگوں سے فرمایا: تم میں سے جو لوگ قربانی کا جانور ہمراہ لائے ہیں وہ حج سے فارغ ہونے تک احرام نہ کھولیں اور ان کے لئے جو اشیاء حرام ہوگئی تھیں وہ حج سے فراغت تک حرام ہی رہیں گی لیکن جو حضرات (ہدی) قربانی کا جانور ہمراہ لے کر نہیں آئے ان کو چاہئے کہ وہ حضرات خانہ کعبہ کا طواف اور سعی صفا و مروہ اور حلق کرانے کے بعد احرام کھول دیں اور اسکے بعد حج کرنے کیلئے دوسری مرتبہ احرام باندھ لیں اور قربانی کر لیں اور جس کسی کو قربانی کرنے کا موقعہ نہ مل سکے تو اس کو چاہئے کہ وہ تین روز ایام حج میں اور سات روز مکان واپس ہونے کے بعد روزے رکھ لے۔ پھر نبی جس وقت مکہ مکرمہ تشریف لے گئے اور آپ نے خانہ کعبہ کا طواف فرمایا تو آپ نے سب سے پہلے حجر اسود کو بوسہ دیا اس کے بعد تین طواف میں تیزی کے ساتھ چلے اور چار طواف میں اپنی عادت مبارکہ کے مطابق چلے۔ پھر جس وقت آپ طواف خانہ کعبہ سے فارغ ہو گئے تو آپ نے مقام ابراہیم کے پاس دو رکعت ادا فرمائیں اور آپ سلام پھیرنے کے بعد صفا کی جانب روانہ ہو گئے اسکے بعد آپ نے کوہ صفا اور مروہ کے درمیان سعی فرمائی اور سات طواف فرمائے پھر حج ہونے تک آپ حالت احرام میں ہی رہے اس وجہ سے آپ نے (ذوالحجہ کی) دسویں تاریخ کو قربانی فرمائی پھر آپ مکہ واپس تشریف لے گئے اور خانہ کعبہ کا طواف کرنے کے بعد آپ نے احرام کھول دیا اس وجہ سے جو حضرات قربانی کے جانور ساتھ لے گئے تھے انہوں نے بھی نبی کے عمل مبارک کے مطابق ہی عمل فرمایا۔

۲۷۳۷: اَخْبَرَنَا عَمْرُو بْنُ عَلِيٍّ قَالَ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ سَعِيدٍ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُالرَّحْمٰنِ بْنُ حَرْمَلَةَ قَالَ سَمِعْتُ سَعِيدَ بْنَ الْمُسَيَّبِ يَقُولُ حَجَّ عَلِيٌّ وَعُثْمَانُ فَلَمَّا كُنَّا بِبَعْضِ الطَّرِيقِ نَهٰى عُثْمَانُ عَنِ التَّمَتُّعِ فَقَالَ عَلِيٌّ اِذَا رَاَيْتُمُوهُ قَدِ ارْتَحَلَ فَارْتَحِلُوا فَلَبّٰى عَلِيٌّ وَاَصْحَابُهُ بِالْعُمْرَةِ فَلَمْ يَنْهَهُمْ عُثْمَانُ فَقَالَ عَلِيٌّ اَلَمْ اُخْبَرْ اَنَّكَ تَنْهٰى عَنِ التَّمَتُّعِ قَالَ بَلٰى قَالَ لَهُ عَلِيٌّ اَلَمْ تَسْمَعْ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ تَمَتَّعَ قَالَ بَلٰى.

۲۷۳۷: حضرت سعید بن مسیب فرماتے ہیں کہ عثمان اور علی رضی اللہ عنہما نے حج کا فریضہ انجام دیا تو راستہ ہی میں عثمان رضی اللہ عنہ نے تمتع کرنے کی ممانعت فرمائی۔ اس پر علی رضی اللہ عنہ نے اپنے ساتھیوں سے فرمایا: جس وقت تم لوگ دیکھو کہ وہ روانہ ہو گئے ہیں تو تم اس وقت روانہ ہو جانا۔ اسی طریقہ سے علی رضی اللہ عنہ اور ان کے رفقاء نے عمرہ کرنے کی نیت فرمائی اور عثمان رضی اللہ عنہ نے ان کو منع نہ فرمایا۔ اس کے بعد علی رضی اللہ عنہ نے عثمان رضی اللہ عنہ سے فرمایا: مجھ کو معلوم ہوا ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم لوگوں کو تمتع کرنے کی ممانعت فرماتے ہیں انہوں نے جواب میں فرمایا: جی ہاں۔ پھر انہوں نے فرمایا: کیا تم نے یہ بات نہیں سنی کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے حج تمتع کرنے سے منع فرمایا تھا۔ اس پر فرمایا: جی ہاں۔

۲۷۳۸: اَخْبَرَنَا قُتَيْبَةُ عَنْ مَالِكٍ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ الْحٰرِثِ بْنِ نَوْفَلِ بْنِ الْحَارِثِ بْنِ عَبْدِالْمُطَّلِبِ اَنَّهُ حَدَّثَهُ اَنَّهُ سَمِعَ سَعْدَ بْنَ اَبِي وَقَّاصٍ وَالضَّحَّاكَ بْنَ قَيْسٍ عَامَ حَجَّ مُعَاوِيَةُ بْنُ اَبِي سُفْيَانَ وَهُمَا يَذْكُرَانِ التَّمَتُّعَ بِالْعُمْرَةِ اِلَى الْحَجِّ فَقَالَ الضَّحَّاكُ لَا يَصْنَعُ ذٰلِكَ اِلَّا مَنْ جَهِلَ اَمْرَ اللّٰهِ تَعَالٰى فَقَالَ سَعْدٌ بِئْسَمَا قُلْتَ يَا ابْنَ اَخِي قَالَ الضَّحَّاكُ فَاِنَّ عُمَرَ بْنَ الْخَطَّابِ نَهٰى عَنْ ذٰلِكَ قَالَ سَعْدٌ قَدْ صَنَعَهَا رَسُولُ اللّٰهِ وَصَنَعْنَاهَا مَعَهُ.

۲۷۳۸: حضرت محمد بن عبداللہ بن حارث رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں: میں نے حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ اور حضرت ضحاک بن قیس رضی اللہ عنہ کو جس سال حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے حج فرمایا تمتع کا تذکرہ فرماتے ہوئے سنا چنانچہ حضرت ضحاک رضی اللہ عنہ فرمانے لگے حج تمتع تو وہ ہی شخص کر سکتا ہے جو کہ حکم خداوندی سے جاہل ہو۔ اس پر حضرت سعدؓ نے فرمایا: اے میرے بھائی کے صاحبزادے! تم نے ایک غلط بات کہہ ڈالی ضحاک رضی اللہ عنہ نے کہا کہ عمر رضی اللہ عنہ بھی اس کی ممانعت فرماتے ہیں۔ اس بات پر سعد رضی اللہ عنہ نے فرمایا: رسول کریمؐ نے بھی تمتع فرمایا اور ہم لوگوں نے بھی آپؐ کے ہمراہ اسی طریقہ سے کیا ہے۔

۲۷۳۹: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰى وَمُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ وَاللَّفْظُ لَهُ قَالَا حَدَّثَنَا مُحَمَّدٌ قَالَ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنِ الْحَكَمِ عَنْ عُمَارَةَ بْنِ عُمَيْرٍ عَنْ اِبْرَاهِيمَ بْنِ اَبِي مُوسٰى عَنْ اَبِي مُوسٰى اَنَّهُ كَانَ يُفْتِي بِالْمُتْعَةِ فَقَالَ لَهُ رَجُلٌ رُوَيْدَكَ بِبَعْضِ فُتْيَاكَ فَاِنَّكَ لَا تَدْرِي مَا اَحْدَثَ اَمِيرُالْمُؤْمِنِينَ فِي النُّسُكِ بَعْدُ حَتّٰى لَقِيتُهُ فَسَاَلْتُهُ فَقَالَ عُمَرُ قَدْ عَلِمْتُ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَدْ فَعَلَهُ وَلٰكِنْ كَرِهْتُ اَنْ يَظَلُّوا

۲۷۳۹: حضرت ابوموسیٰ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ان کا تمتع کے جائز ہونے کا فتویٰ تھا ایک دن ایک آدمی نے ان سے عرض کیا: آپؐ اپنے بعض فتویٰ اس وقت تک نہ صادر کریں کہ جس وقت تک آپؐ کی امیر المومنین سے ملاقات نہ ہو جائے۔ اس لئے کہ آپؐ کو اس کا علم نہیں کہ انہوں نے آپؐ کے بعد کیا حکم فرمایا ہے۔ ابوموسیٰ فرماتے ہیں: اس بات پر میں نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے ملاقات کی اور ان سے دریافت کیا تو انہوں نے فرمایا: مجھ کو اس بات کا علم ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے اس طریقہ سے عمل فرمایا ہے لیکن مجھ کو یہ

مُعَرِّسِيْنَ بِهِنَّ فِي الْاَرَاكِ ثُمَّ يَرُوْحُوْا بِالْحَجِّ تَقْطُرُ رُؤُسُهُمْ.

بات پسندیدہ نہیں محسوس ہوئی کہ لوگ اراک کے نزدیک اپنی بیویوں کے ساتھ شب باشی کریں اور صبح صبح حج کرنے کے لئے روانہ ہوں تو ان کے سروں سے پانی کے قطرے ٹپک رہے ہوں۔

۲۷۴۰: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَلِيِّ ابْنِ الْحَسَنِ بْنِ شَقِيْقٍ قَالَ اَنْبَاَنَا اَبِيْ قَالَ اَنْبَاَنَا اَبُوْحَمْزَةَ عَنْ مُطَرِّفٍ عَنْ سَلَمَةَ بْنِ كُهَيْلٍ عَنْ طَاؤُسٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ سَمِعْتُ عُمَرَ يَقُوْلُ وَاللّٰهِ اِنِّيْ لَاَنْهَاكُمْ عَنِ الْمُتْعَةِ وَاِنَّهَا لَفِيْ كِتَابِ اللّٰهِ وَلَقَدْ فَعَلَهَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يَعْنِي الْعُمْرَةَ فِي الْحَجِّ.

۲۷۴۰: حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما بیان فرماتے ہیں: میں نے حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو یہ فرماتے ہوئے سنا کہ اللہ کی قسم میں تم کو حج تمتع کرنے سے ممانعت کرتا ہوں جبکہ اس سے متعلق حکم قرآن مجید میں بھی مذکور ہے اور رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے بھی حج تمتع فرمایا ہے۔

۲۷۴۱: اَخْبَرَنَا عَبْدُاللّٰهِ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ عَبْدِالرَّحْمٰنِ قَالَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنْ هِشَامِ بْنِ حُجَيْرٍ عَنْ طَاؤُسٍ قَالَ قَالَ مُعَاوِيَةُ لِابْنِ عَبَّاسٍ اَعَلِمْتَ اَنِّيْ قَصَّرْتُ مِنْ رَاْسِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عِنْدَ الْمَرْوَةِ قَالَ لَايَقُوْلُ ابْنُ عَبَّاسٍ هٰذَا مُعَاوِيَةُ يَنْهَى النَّاسَ عَنِ الْمُتْعَةِ وَقَدْ تَمَتَّعَ النَّبِيُّ.

۲۷۴۱: حضرت طاؤس فرماتے ہیں کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے فرمایا: کیا آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو اس بات کا علم ہے کہ میں نے (مقام) مروہ کے نزدیک رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے بال مبارک کو کترا تھا؟ (یعنی آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا حلق کیا تھا) انہوں نے فرمایا: نہیں۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما بیان فرمایا کرتے تھے کہ یہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ تمتع کی ممانعت بیان فرماتے ہیں حالانکہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے حج تمتع فرمایا تھا۔

۲۷۴۲: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰى عَنْ عَبْدِالرَّحْمٰنِ قَالَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنْ قَيْسٍ وَهُوَ ابْنُ مُسْلِمٍ عَنْ طَارِقِ بْنِ شِهَابٍ عَنْ اَبِيْ مُوْسٰى قَالَ قَدِمْتُ عَلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَهُوَ بِالْبَطْحَاءِ فَقَالَ بِمَا اَهْلَلْتَ قُلْتُ اَهْلَلْتُ بِاِهْلَالِ النَّبِيِّ قَالَ هَلْ سُقْتَ مِنْ هَدْيٍ قُلْتُ لَا قَالَ فَطُفْ بِالْبَيْتِ وَبِالصَّفَا وَالْمَرْوَةِ ثُمَّ حَلَّ فَطُفْتُ بِالْبَيْتِ وَبِالصَّفَا وَالْمَرْوَةِ ثُمَّ اَتَيْتُ امْرَاَةً مِنْ قَوْمِيْ فَمَشَطَتْنِيْ وَغَسَلَتْ رَاْسِيْ فَكُنْتُ اُفْتِي النَّاسَ بِذٰلِكَ فِيْ اِمَارَةِ اَبِيْ بَكْرٍ وَ اِمَارَةِ عُمَرَ وَاِنِّيْ لَقَائِمٌ بِالْمَوْسِمِ اِذْجَاءَ نِيْ رَجُلٌ فَقَالَ اِنَّكَ لَاتَدْرِيْ مَا اَحْدَثَ

۲۷۴۲: حضرت ابو موسیٰ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں: میں مقام بطحا میں رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت اقدس میں حاضر ہوا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے دریافت فرمایا: تم نے کس شے کا احرام باندھا ہے؟ میں نے عرض کیا: جس شے کا آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے احرام باندھا ہے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: کیا تم قربانی کا جانور ساتھ لے کر آئے ہو؟ اس پر میں نے عرض کیا: نہیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: پھر بیت اللہ شریف اور کوہ صفا اور مروہ کا طواف کرنے کے بعد احرام کھول دو۔ حضرت ابو موسیٰ فرماتے ہیں: میں نے طواف اور صفا اور مروہ کی سعی کرنے کے بعد اپنی ایک خاتون کے نزدیک آیا تو اس نے میرے سر میں کنگھا کیا اور سر کو دھویا۔ اس لیے میں ابو بکر صدیق اور عمر فاروق رضی اللہ عنہما کے خلافت کے زمانہ میں اسی بات کا فتویٰ دیتا رہا حتی کہ ایک حج

اَمِيْرَالْمُؤْمِنِيْنَ فِيْ شَاْنِ النُّسُكِ قُلْتُ يَا اَيُّهَا النَّاسُ مَنْ كُنَّا اَفْتَيْنَاهُ بِشَيْءٍ فَلْيَتَّئِدْ فَاِنَّ اَمِيْرَالْمُؤْمِنِيْنَ قَادِمٌ عَلَيْكُمْ فَائْتَمُّوْا بِهٖ فَلَمَّا قَدِمَ قُلْتُ يَا اَمِيْرَالْمُؤْمِنِيْنَ مَا هٰذَا الَّذِيْ اَحْدَثْتَ فِيْ شَاْنِ النُّسُكِ قَالَ اِنْ تَاْخُذْ بِكِتَابِ اللّٰهِ عَزَّوَجَلَّ فَاِنَّ اللّٰهَ عَزَّوَجَلَّ قَالَ وَاَتِمُّوا الْحَجَّ وَالْعُمْرَةَ لِلّٰهِ وَاِنْ تَاْخُذْ بِسُنَّةِ نَبِيِّنَا فَاِنَّ نَبِيَّنَا ﷺ لَمْ يَحِلَّ حَتّٰى نَحَرَ الْهَدْيَ.

کے وقت میں کھڑا تھا کہ ایک آدمی آیا اور وہ بیان کرنے لگا کہ آپ ﷺ کو اس کا علم نہیں حضرت امیر المومنین رضی اللہ عنہ نے آپ ﷺ کے بعد حج کے بارے میں کوئی نیا حکم صادر فرمایا ہے۔ اس پر انہوں نے فرمایا: اگر ہم لوگوں کا عمل قرآن مجید پر ہے تو حکم یہی ہے کہ حج اور عمرہ کو رضاء الٰہی کے لئے انجام دو اور اگر رسول کریم ﷺ کے طریقہ مبارکہ کے مطابق ہمارا عمل ہے تو آپ ﷺ نے قربانی کرنے تک احرام نہیں کھولا؟

## حج اور عمرہ جمع کرنا:

مذکورہ بالا حدیث شریف میں مذکور آیت کریمہ: وَاَتِمُّوا الْحَجَّ وَالْعُمْرَةَ لِلّٰهِ کی تشریح کے سلسلہ میں بعض علماء کرام نے فرمایا ہے کہ اس آیت کریمہ کا مطلب یہ ہے کہ تم لوگ حج اور عمرہ دونوں کو علیحدہ علیحدہ انجام دو اور حدیث مذکورہ کے آخری جملہ ''قربان کرنے تک'' کا مطلب یہ ہے کہ آنحضرت ﷺ نے قران کیا ہے اور احناف کے نزدیک قران ہی افضل ہے۔

۲۷۴۳: اَخْبَرَنِيْ اِبْرَاهِيْمُ بْنُ يَعْقُوْبَ قَالَ حَدَّثَنَا عُثْمَانُ بْنُ عُمَرَ قَالَ حَدَّثَنَا اِسْمٰعِيْلُ بْنُ مُسْلِمٍ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ وَاسِعٍ عَنْ مُطَرِّفٍ قَالَ قَالَ لِيْ عِمْرَانُ ابْنُ حُصَيْنٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَدْ تَمَتَّعَ وَتَمَتَّعْنَا مَعَهٗ قَالَ فِيْهَا قَائِلٌ بِرَاْيِهٖ.

۲۷۴۳: حضرت عمران بن حصین رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے حج تمتع فرمایا اور ہم لوگوں نے بھی آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے ہمراہ حج تمتع کیا ہے۔ لیکن ایک آدمی نے اس سلسلہ میں (اپنے خیال کے مطابق عمل کیا ہے) اپنی رائے کے مطابق بیان کیا۔

### ۱۳۸۳: باب تَرْكُ التَّسْمِيَةِ عِنْدَ الْاِهْلَالِ

### باب: لبیک کہنے کے وقت حج یا عمرہ کے نام نہ لینے کے بارے میں

۲۷۴۴: اَخْبَرَنَا يَعْقُوْبُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ سَعِيْدٍ قَالَ حَدَّثَنَا جَعْفَرُ بْنُ مُحَمَّدٍ قَالَ حَدَّثَنِيْ اَبِيْ قَالَ اَتَيْنَا جَابِرَ بْنَ عَبْدِاللّٰهِ فَسَاَلْنَاهُ عَنْ حَجَّةِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَ سَلَّمَ فَحَدَّثَنَا اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ مَكَثَ بِالْمَدِيْنَةِ تِسْعَ حِجَجٍ ثُمَّ اُذِّنَ فِي النَّاسِ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ فِيْ حَاجٍّ هٰذَا الْعَامِ فَنَزَلَ الْمَدِيْنَةَ بَشَرٌ كَثِيْرٌ كُلُّهُمْ يَلْتَمِسُ اَنْ يَاْتَمَّ بِرَسُوْلِ

۲۷۴۴: حضرت جعفر بن محمد اپنے والد ماجد سے نقل فرماتے ہیں کہ انہوں نے بیان کیا کہ ہم لوگ ایک دن جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ کے پاس گئے اور ہم نے حج نبوی سے متعلق معلوم کیا تو انہوں نے نقل فرمایا کہ رسول کریم ؐ نے مدینہ منورہ میں نو حج پورے فرمائے اور اس کے بعد دسویں مرتبہ یہ اعلان کیا گیا کہ رسول کریم ؐ اس سال حج بیت اللہ شریف کے لئے تشریف لے جائیں گے۔ اس بات پر مدینہ منورہ میں کافی لوگ جمع ہو گئے اور ان تمام ہی حضرات کا یہ خیال تھا

اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَيَفْعَلُ فَخَرَجَ لِخَمْسٍ بَقِيْنَ مِّنْ ذِى الْقَعْدَةِ وَخَرَجْنَا مَعَهُ قَالَ جَابِرٌ وَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بَيْنَ اَظْهُرِنَا عَلَيْهِ يَنْزِلُ الْقُرْآنُ وَهُوَ يَعْرِفُ تَاْوِيْلَهُ وَمَا عَمِلَ بِهِ مِّنْ شَيْءٍ عَمِلْنَا فَخَرَجْنَا لَا نَنْوِىْ اِلَّا الْحَجَّ.

کہ آنحضرتؐ کی تقلید میں حج کریں اور اس طریقہ سے حج کریں کہ جس طریقہ سے آپؐ حج کریں۔ اس وجہ سے جس وقت ماہ ذوالقعدہ کے مکمل ہونے میں صرف پانچ روز باقی رہ گئے۔ تو رسول کریمؐ روانہ ہوئے ہم لوگ بھی آپؐ کے ہمراہ تھے' جابرؓ فرماتے ہیں: ہم لوگوں کے درمیان رسول کریمؐ تشریف فرما تھے اور آپؐ کی ذات گرامی پر نزول قرآن ہوتا تھا اور آپؐ قرآن کی تفسیر اور اسکے مفہوم سے بخوبی واقف تھے۔ اس لیے جس طریقہ سے آپؐ عمل فرماتے تھے اسی طریقہ سے ہم لوگ بھی عمل کیا کرتے تھے۔ اسکے علاوہ جس وقت ہم لوگ روانہ ہوئے تو صرف حج کی نیت سے روانہ ہوئے تھے۔

۲۷۴۵: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ يَزِيْدَ وَالْحٰرِثُ بْنُ مِسْكِيْنٍ قِرَاءَةً عَلَيْهِ وَاَنَا اَسْمَعُ وَاللَّفْظُ لِمُحَمَّدٍ قَالَا حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنْ عَبْدِالرَّحْمٰنِ بْنِ الْقَاسِمِ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ خَرَجْنَا لَا نَنْوِىْ اِلَّا الْحَجَّ فَلَمَّا كُنَّا بِسَرِفَ حِضْتُ فَدَخَلَ عَلَىَّ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَاَنَا اَبْكِىْ فَقَالَ اَحِضْتِ قُلْتُ نَعَمْ قَالَ اِنَّ هٰذَا شَيْءٌ كَتَبَهُ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ عَلٰى بَنَاتِ اٰدَمَ فَاقْضِىْ مَا يَقْضِى الْمُحْرِمُ غَيْرَ اَنْ لَّا تَطُوْفِىْ بِالْبَيْتِ.

۲۷۴۵: حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا بیان فرماتی ہیں: ہم لوگ صرف حج کرنے کی نیت سے روانہ ہو گئے تھے کہ جس وقت ہم لوگ مقام سرف آئے تو مجھ کو (اچانک) حیض آنا شروع ہو گیا۔ اس واسطے جس وقت نبیؐ میرے پاس تشریف لائے تو میں اس وقت رو رہی تھی۔ آپؐ نے فرمایا: کیا تم کو حیض آنا شروع ہو گیا ہے؟ اس پر میں نے عرض کیا: جی ہاں۔ آپؐ نے فرمایا: یہ ایک ایسا سلسلہ ہے کہ جس کو اللہ عزوجل نے آدم کی لڑکیوں کی تقدیر میں لکھ دیا ہے اس وجہ سے تم وہ سب کام انجام دو جو کام بحالت احرام دوسرے لوگ انجام دیتے ہیں لیکن تم (ایسی حالت میں) خانہ کعبہ کا طواف نہ کرنا۔

## ۱۳۸۴: باب اَلْحَجُّ بِغَيْرِ نِيَّةٍ يَقْصِدُهُ الْمُحْرِمُ

## باب: دوسرے کسی شخص کی نیت کے موافق حج کرنے سے متعلق

۲۷۴۶: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِالْاَعْلٰى قَالَ حَدَّثَنَا خَالِدٌ قَالَ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ قَالَ اَخْبَرَنِىْ قَيْسُ بْنُ مُسْلِمٍ قَالَ سَمِعْتُ طَارِقَ بْنَ شِهَابٍ قَالَ قَالَ اَبُوْ مُوْسٰى اَقْبَلْتُ مِنَ الْيَمَنِ وَالنَّبِىُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مُنِيْخٌ بِالْبَطْحَاءِ حَيْثُ حَجَّ فَقَالَ اَحَجَجْتَ قُلْتُ نَعَمْ قَالَ كَيْفَ قُلْتَ قَالَ قُلْتُ لَبَّيْكَ بِاِهْلَالٍ

۲۷۴۶: حضرت ابوموسیٰ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں: میں ملک یمن سے واپس آیا تو (دیکھا کہ) آنحضرتؐ مقام بطحاء میں اونٹ بٹھلائے ہوئے تھے کہ جس جگہ آپؐ نے فریضہ حج انجام دیا تھا۔ آنحضرتؐ نے دریافت فرمایا کہ کیا تم نے حج کا ارادہ کیا ہے؟ میں نے عرض کیا: جی ہاں۔ آپؐ نے فرمایا: کس طریقہ سے؟ میں نے عرض کیا: میں نے اس طریقہ سے نیت کی تھی: میں بالکل اسی طرح کی نیت کرتا ہوں کہ

كَاِهْلَالِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ فَطُفْ بِالْبَيْتِ وَبِالصَّفَا وَالْمَرْوَةِ وَاَحِلَّ فَفَعَلْتُ ثُمَّ اَتَيْتُ امْرَاَةً فَفَلَتْ رَاْسِيْ فَجَعَلْتُ اُفْتِي النَّاسَ بِذٰلِكَ حَتّٰى كَانَ فِيْ خِلَافَةِ عُمَرَ فَقَالَ لَهٗ رَجُلٌ يَّا اَبَا مُوْسٰى رُوَيْدَكَ بَعْضَ فُتْيَاكَ فَاِنَّكَ لَاتَدْرِيْ مَا اَحْدَثَ اَمِيْرُ الْمُؤْمِنِيْنَ فِي النُّسُكِ بَعْدَكَ قَالَ اَبُوْمُوْسٰى يَآيُّهَا النَّاسُ مَنْ كُنَّا اَفْتَيْنَاهُ فَلْيَتَّئِدْ فَاِنَّ اَمِيْرَ الْمُؤْمِنِيْنَ قَادِمٌ عَلَيْكُمْ فَائْتَمُّوْا بِهٖ وَقَالَ عُمَرُ اِنْ نَّاْخُذْ بِكِتَابِ اللّٰهِ فَاِنَّهٗ يَاْمُرُنَا بِالتَّمَامِ وَاِنْ نَّاْخُذْ بِسُنَّةِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ فَاِنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَمْ يَحِلَّ حَتّٰى بَلَغَ الْهَدْيُ مَحِلَّهٗ.

جس طریقہ کی نیت رسول کریمؐ نے فرمائی تھی۔ یہ سن کر آپؐ نے ارشاد فرمایا: تم طواف کرو اور کوہ صفا اور مروہ کے درمیان سعی کرنے کے بعد احرام کھول دو۔ بہرحال میں نے حکم کے مطابق اس طریقہ سے عمل کیا اور پھر میں ایک خاتون کے پاس پہنچا اس نے میرے سر کی جوئیں نکال دیں پھر میں عمر فاروقؓ کے دورِ خلافت تک اسی طریقہ سے لوگوں کو فتویٰ دیتا رہا کہ ایک روز ایک آدمی نے کہا: اے ابوموسیٰ! تم اس طرح کا فتویٰ دینا ترک کر دو اس لئے کہ تم کو علم نہیں کہ تمہارے بعد میں امیر المؤمنینؓ نے حج کے بارے میں نیا حکم جاری فرمایا ہے۔ یہ سن کر میں نے لوگوں سے کہا کہ میں نے جس کو فتویٰ بتلایا ہو تو وہ شخص اس پر عمل نہ کرے اسلئے کہ امیر المؤمنینؓ خود تشریف لانے والے ہیں۔ تم ان ہی کے حکم کے مطابق عمل کرنا۔ بہرحال عمرؓ نے ارشاد فرمایا: اگر ہم لوگ قرآن پر عمل کرتے ہیں تو وہ ہم کو دونوں (حج اور عمرہ کو) پورا کرنے کا حکم فرماتا ہے اور اگر ہم لوگ سنت رسولؐ پر عمل پیرا ہوتے ہیں تو نبیؐ نے قربانی کرنے تک احرام نہیں کھولا۔

۲۷۴۷: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰى قَالَ حَدَّثَنَا يَحْيٰى بْنُ سَعِيْدٍ عَنْ جَعْفَرِ بْنِ مُحَمَّدٍ قَالَ حَدَّثَنَا اَبِيْ قَالَ اَتَيْنَا جَابِرَ بْنَ عَبْدِاللّٰهِ فَسَاَلْنَاهُ عَنْ حَجَّةِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَحَدَّثَنَا اَنَّ عَلِيًّا قَدِمَ مِنَ الْيَمَنِ بِهَدْيٍ وَسَاقَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مِنَ الْمَدِيْنَةِ هَدْيًا قَالَ لِعَلِيٍّ بِمَا اَهْلَلْتَ قَالَ قُلْتُ اللّٰهُمَّ اِنِّيْ اُهِلُّ بِمَا اَهَلَّ بِهٖ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَمَعِيَ الْهَدْيُ قَالَ فَلَا تَحِلَّ.

۲۷۴۷: حضرت جعفر بن محمد اپنے والد سے روایت کرتے ہیں ان کے والد نے بیان کیا کہ ہم لوگ جابرؓ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور ہم نے ان سے نبیؐ کے حج کے بارے میں دریافت کیا تو انہوں نے فرمایا: علیؓ ملک یمن سے اپنی قربانی کرنے کیلئے جانور (ہدی) لے کر آئے تھے اور نبیؐ مدینہ منورہ سے آپؐ نے علیؓ سے دریافت کیا کہ تم نے کیا نیت کی تھی؟ انہوں نے کہا: میں نے اس طریقہ سے کہا ہے کہ اے اللہ! میں بھی اس شے کی نیت کرتا ہوں کہ جس شے کی نبیؐ نے نیت فرمائی ہے اور میں اپنے ہمراہ قربانی کا جانور بھی لے کر آیا ہوں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: میں پھر احرام نہیں کھولتا۔

۲۷۴۸: اَخْبَرَنِيْ عِمْرَانُ بْنُ يَزِيْدَ قَالَ حَدَّثَنَا شُعَيْبٌ عَنِ ابْنِ جُرَيْجٍ قَالَ عَطَاءٌ قَالَ جَابِرٌ قَدِمَ عَلِيٌّ مِنْ سِعَايَتِهٖ فَقَالَ لَهُ النَّبِيُّ ﷺ بِمَا اَهْلَلْتَ يَا عَلِيُّ قَالَ بِمَا اَهَلَّ بِهِ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ فَاَهْدِ

۲۷۴۸: حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ ملک یمن سے اپنے کام سے فراغت کے بعد واپس ہوئے تو آپ ﷺ نے فرمایا: تم نے کس چیز کی نیت کی ہے؟ تو انہوں نے فرمایا: جس شے کی رسول کریمؐ نے نیت فرمائی۔ آپؐ نے فرمایا: پھر تم قربانی کر لو اور

وَامْكُثْ حَرَامًا كَمَا اَنْتَ قَالَ وَاَهْدٰى عَلِيٌّ لَهٗ هَدْيًا.

تم اسی طریقہ سے حالت احرام میں رہو۔ جابر رضی اللہ عنہ یہ فرماتے ہیں کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ بھی قربانی کا جانور ہمراہ لے کر آئے تھے۔

۲۷۴۹: اَخْبَرَنِیْ اَحْمَدُ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ جَعْفَرٍ قَالَ حَدَّثَنِیْ یَحْیَی بْنُ مَعِیْنٍ قَالَ حَدَّثَنَا حَجَّاجٌ قَالَ حَدَّثَنَا یُوْنُسُ بْنُ اَبِیْ اِسْحٰقَ عَنْ اَبِیْ اِسْحٰقَ عَنِ الْبَرَاءِ قَالَ کُنْتُ مَعَ عَلِیٍّ حِیْنَ اَمَّرَہُ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ عَلَی الْیَمَنِ فَاَصَبْتُ مَعَهٗ اَوَاقِیَ فَلَمَّا قَدِمَ عَلِیٌّ عَلَی النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ قَالَ عَلِیٌّ وَجَدْتُ فَاطِمَةَ قَدْ نَضَحَتِ الْبَیْتَ بِنَضُوْحٍ قَالَ فَتَخَطَّیْتُهٗ فَقَالَتْ لِیْ مَالَكَ فَاِنَّ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ قَدْ اَمَرَ اَصْحَابَهٗ فَاَحَلُّوْا قَالَ قُلْتُ اِنِّیْ اَهْلَلْتُ بِاِهْلَالِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ قَالَ فَاَتَیْتُ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ لِیْ کَیْفَ صَنَعْتَ قُلْتُ اِنِّیْ اَهْلَلْتُ بِمَا اَهْلَلْتَ قَالَ فَاِنِّیْ قَدْ سُقْتُ الْهَدْیَ وَقَرَنْتُ.

۲۷۴۹: حضرت براء بن عازب رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں: میں جس وقت علی رضی اللہ عنہ کے ہمراہ تھا جس وقت کہ رسول کریمؐ نے ان کو ملک یمن کا امیر متعین فرمایا میں نے ان کے ساتھ چند اوقیہ کی آمدن کی۔ اس کے بعد جس وقت علی رضی اللہ عنہ نبیؐ کی خدمت میں واپس تشریف لائے تو فرماتے ہیں: میں نے حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کو دیکھا کہ انہوں نے پورے مکان میں خوشبو کر رکھی ہے جس وقت میں نے ان سے کہا کہ تم نے غلط بات کی ہے تو انہوں نے جواب دیا: رسول کریمؐ نے اپنے صحابہؓ کو احرام کھولنے کا حکم فرمایا ہے تو آپؐ کو کیا ہو گیا ہے۔ میں نے عرض کیا کہ میں نے تو اسی طرح کی نیت کی ہے کہ جو نیت رسول کریمؐ نے کی ہے۔ علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: پھر میں رسول کریمؐ کی خدمت اقدس میں حاضر ہوا تو آپؐ نے دریافت فرمایا: تم نے کس طرح سے نیت کی ہے؟ میں نے عرض کیا: جس طریقہ سے آپؐ نے نیت فرمائی ہے۔ آپؐ نے فرمایا: میں تو ہدی یعنی قربانی کا جانور ساتھ لے کر آیا ہوں اور میں نے قران کی نیت کی ہے۔

## ۱۳۸۵: باب اِذَا اَهَلَّ بِعُمْرَةٍ هَلْ یَجْعَلُ مَعَهَا حَجًّا

## باب: اگر عمرہ کا احرام باندھ لیا ہو تو وہ ساتھ میں حج کر سکتا ہے؟

۲۷۵۰: اَخْبَرَنَا قُتَیْبَةُ قَالَ حَدَّثَنَا اللَّیْثُ عَنْ نَافِعٍ اَنَّ ابْنَ عُمَرَ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْهُمَا اَرَادَ الْحَجَّ عَامَ نَزَلَ الْحَجَّاجُ بِابْنِ الزُّبَیْرِ فَقِیْلَ لَهٗ اِنَّهٗ کَائِنٌ بَیْنَهُمْ قِتَالٌ وَاَنَا اَخَافُ اَنْ یَّصُدُّوْكَ قَالَ لَقَدْ کَانَ لَکُمْ فِیْ رَسُوْلِ اللّٰہِ اُسْوَةٌ حَسَنَةٌ اِذًا اَصْنَعُ کَمَا صَنَعَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ اِنِّیْ اُشْهِدُکُمْ اَنِّیْ قَدْ اَوْجَبْتُ عُمْرَةً ثُمَّ خَرَجَ حَتّٰی اِذَا کَانَ بِظَاهِرِ الْبَیْدَاءِ قَالَ مَا شَاْنُ الْحَجِّ وَالْعُمْرَةِ اِلَّا

۲۷۵۰: حضرت نافع رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں: جس سال حجاج بن یوسف عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ سے لڑائی کرنے کے لئے پہنچا تو اس سال عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما نے حج کرنے کا ارادہ فرمایا تھا۔ ان کو بتلایا گیا کہ وہاں تو لڑائی شروع ہونے والی ہے اور مجھ کو خدشہ ہے کہ وہ لوگ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو منع نہ کر دیں وہ لوگ کہنے لگے کہ رسول کریمؐ کی تقلید کرنا زیادہ بہتر ہے اس وجہ سے میں وہ ہی کام کروں گا جو کہ آپؐ کرتے تھے (یعنی میں تو پوری طرح سے آپؐ کی اتباع کروں گا) اور میں تم کو گواہ مقرر کرتا ہوں کہ میں نے اپنے ذمہ عمرہ کرنا لازم کیا ہے اور

وَاحِدٌ اُشْهِدُكُمْ اَنِّي قَدْ اَوْجَبْتُ حَجًّا مَّعَ عُمْرَتِيْ وَاَهْدٰى هَدْيًا اِشْتَرَاهُ بِقُدَيْدٍ ثُمَّ انْطَلَقَ يُهِلُّ بِهِمَا جَمِيْعًا حَتّٰى قَدِمَ مَكَّةَ فَطَافَ بِالْبَيْتِ وَبِالصَّفَا وَالْمَرْوَةِ وَلَمْ يَزِدْ عَلٰى ذٰلِكَ وَلَمْ يَنْحَرْ وَلَمْ يَحْلِقْ وَلَمْ يُقَصِّرْ وَلَمْ يَحِلَّ مِنْ شَيْءٍ حَرُمَ مِنْهُ حَتّٰى كَانَ يَوْمُ النَّحْرِ فَنَحَرَ وَحَلَقَ فَرَاٰى اَنْ قَدْ قَضٰى طَوَافَ الْحَجِّ وَالْعُمْرَةِ بِطَوَافِهِ الْاَوَّلِ وَقَالَ ابْنُ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُمَا كَذٰلِكَ فَعَلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ.

پھر وہ وہاں سے نکل گئے اور مقام بیداء پہنچ گئے تو فرمایا: حج اور عمرہ دونوں ایک ہی ہیں میں تم کو گواہ بناتا ہوں کہ میں نے تو دونوں چیزیں اپنے ذمہ لازم لازم کر لی ہیں اور میں نے ساتھ ہی ساتھ ایک قربانی کا جانور (اپنے ذمہ لازم کر لیا ہے) منتخب کر لیا ہے اور ساتھ لے کر روانہ ہو گئے جو کہ انہوں نے مقام قدید سے خریدا پھر دونوں کے لئے لبیک کہتے ہوئے مکہ مکرمہ پہنچ گئے۔ پھر خانہ کعبہ کا طواف کیا اور صفاء اور مروہ کے درمیان سعی فرمائی۔ اس سے زیادہ نہیں کیا نہ تو آپ نے قربانی فرمائی اور نہ ہی بال منڈائے۔ نہ بال کتروائے اور نہ احرام کھولا یہاں تک کہ قربانی کے دن پہلے قربانی کی اور سر کے بال منڈوائے (یعنی حلق کرایا) اور خیال ظاہر فرمایا کہ طواف اول سے حج اور عمرہ دونوں کا طواف ادا ہو گیا۔ اس کے بعد فرمایا: رسول کریمؐ نے اسی طریقہ سے عمل فرمایا تھا۔

## ۱۳۸۶: باب كَيْفَ التَّلْبِيَةُ

## باب: کیفیت تلبیہ سے متعلق احادیث

۲۷۵۱: اَخْبَرَنَا عِيْسَى بْنُ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ حَدَّثَنَا ابْنُ وَهْبٍ قَالَ اَخْبَرَنِيْ يُوْنُسُ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ قَالَ اِنَّ سَالِمًا اَخْبَرَنِيْ اَنَّ اَبَاهُ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُهِلُّ يَقُوْلُ لَبَّيْكَ اللّٰهُمَّ لَبَّيْكَ لَبَّيْكَ لَا شَرِيْكَ لَكَ لَبَّيْكَ اِنَّ الْحَمْدَ وَالنِّعْمَةَ لَكَ وَالْمُلْكَ لَا شَرِيْكَ لَكَ وَ اِنَّ عَبْدَاللّٰهِ بْنَ عُمَرَ كَانَ يَقُوْلُ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يَرْكَعُ بِذِي الْحُلَيْفَةِ رَكْعَتَيْنِ ثُمَّ اِذَا اسْتَوَتْ بِهِ النَّاقَةُ قَائِمَةً عِنْدَ مَسْجِدِ ذِي الْحُلَيْفَةِ اَهَلَّ بِهٰؤُلَاءِ الْكَلِمَاتِ.

۲۷۵۱: حضرت ابن عمرؓ فرماتے ہیں: میں نے رسول کریم ﷺ کو اس طریقہ سے تلبیہ کہتے ہوئے سنا: لَبَّيْكَ اللّٰهُمَّ لَبَّيْكَ لَا شَرِيْكَ لَكَ...... یعنی ''اے اللہ عزوجل میں حاضر ہوں اے اللہ میں حاضر ہوں اے اللہ میں حاضر ہوں۔ تمام قسم کی تعریف اور تمام قسم کی نعمتیں تیرے ہی واسطے ہیں اور شہنشاہیت بھی تیری ہی قائم ہے تیرا کوئی شریک نہیں ہے'' اور حضرت ابن عمرؓ فرماتے ہیں: رسول کریم ﷺ مقام ذوالحلیفہ میں دو رکعت ادا فرمانے کے بعد اپنے اونٹ کو کھڑا کرتے اور ذوالحلیفہ کی مسجد کے نزدیک ہی مذکورہ بالا کلمات فرماتے۔

۲۷۵۲: اَخْبَرَنَا اَحْمَدُ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ الْحَكَمِ قَالَ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ جَعْفَرٍ قَالَ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ قَالَ سَمِعْتُ زَيْدًا وَاَبَا بَكْرٍ اِبْنَيْ مُحَمَّدِ بْنِ زَيْدٍ اَنَّهُمَا سَمِعَا نَافِعًا يُحَدِّثُ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عُمَرَ عَنِ النَّبِيِّ اَنَّهُ كَانَ يَقُوْلُ

۲۷۵۲: حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما بیان فرماتے ہیں کہ میں نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو اس طریقہ سے تلبیہ پڑھتے ہوئے سنا:

لَبَّيْكَ لَبَّيْكَ لَا شَرِيْكَ لَكَ لَبَّيْكَ اِنَّ الْحَمْدَ

لَبَّيْكَ اللّٰهُمَّ لَبَّيْكَ لَبَّيْكَ لَا شَرِيْكَ لَكَ لَبَّيْكَ اِنَّ الْحَمْدَ وَالنِّعْمَةَ لَكَ وَالْمُلْكَ لَاشَرِيْكَ لَكَ۔

وَالنِّعْمَةَ لَكَ وَالْمُلْكَ لَاشَرِيْكَ لَكَ۔

۲۷۵۳: اَخْبَرَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيْدٍ عَنْ مَالِكٍ عَنْ نَافِعٍ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عُمَرَ قَالَ تَلْبِيَةُ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ لَبَّيْكَ اللّٰهُمَّ لَبَّيْكَ لَبَّيْكَ لَا شَرِيْكَ لَكَ لَبَّيْكَ اِنَّ الْحَمْدَ وَالنِّعْمَةَ لَكَ وَالْمُلْكَ لَاشَرِيْكَ لَكَ۔

۲۷۵۳: حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما فرماتے ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم اس طریقہ سے لبیک پڑھتے تھے: لَبَّيْكَ اللّٰهُمَّ لَبَّيْكَ لَبَّيْكَ لَا شَرِيْكَ لَكَ لَبَّيْكَ اِنَّ الْحَمْدَ وَالنِّعْمَةَ لَكَ وَالْمُلْكَ لَاشَرِيْكَ لَكَ۔

۲۷۵۴: اَخْبَرَنَا يَعْقُوْبُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ حَدَّثَنَا هُشَيْمٌ قَالَ اَنْبَاَنَا اَبُوْ بِشْرٍ عَنْ عُبَيْدِاللّٰهِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ ابْنِ عُمَرَ عَنْ اَبِيْهِ قَالَ كَانَتْ تَلْبِيَةُ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ لَبَّيْكَ اللّٰهُمَّ لَبَّيْكَ لَبَّيْكَ لَاشَرِيْكَ لَكَ لَبَّيْكَ اِنَّ الْحَمْدَ وَالنِّعْمَةَ لَكَ وَالْمُلْكَ لَاشَرِيْكَ لَكَ وَزَادَ فِيْهِ ابْنُ عُمَرَ لَبَّيْكَ لَبَّيْكَ وَسَعْدَيْكَ وَالْخَيْرُ فِيْ يَدَيْكَ وَالرَّغْبَآءُ اِلَيْكَ وَالْعَمَلُ۔

۲۷۵۴: حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں: رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا تلبیہ اس طریقہ سے تھا: لَبَّيْكَ اللّٰهُمَّ لَبَّيْكَ لَبَّيْكَ لَا شَرِيْكَ لَكَ لَبَّيْكَ ...... حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ اس میں ان الفاظ کا اضافہ فرماتے لَبَّيْكَ لَبَّيْكَ...... یعنی میں حاضر ہوں' اے اللہ میں حاضر ہوں۔ میری نیک بختی' تیری فرمانبرداری میں ہے اور تمام کی تمام بھلائی تیرے ہی ہاتھ میں ہے رغبت بھی تیری ہی طرف سے ہے اور عمل بھی تیرے ہی واسطے ہے۔

۲۷۵۵: اَخْبَرَنَا اَحْمَدُ بْنُ عَبْدَةَ قَالَ حَدَّثَنَا حَمَّادُ بْنُ زَيْدٍ عَنْ اَبَانَ بْنِ تَغْلِبَ عَنْ اَبِيْ اِسْحٰقَ عَنْ عَبْدِالرَّحْمٰنِ بْنِ يَزِيْدَ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ مَسْعُوْدٍ قَالَ كَانَ مِنْ تَلْبِيَةِ النَّبِيِّ ﷺ لَبَّيْكَ اللّٰهُمَّ لَبَّيْكَ لَبَّيْكَ لَاشَرِيْكَ لَكَ لَبَّيْكَ اِنَّ الْحَمْدَ وَالنِّعْمَةَ لَكَ۔

۲۷۵۵: حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم اس طریقہ سے پڑھتے تھے: لَبَّيْكَ اللّٰهُمَّ لَبَّيْكَ لَا شَرِيْكَ لَكَ'......۔

۲۷۵۶: اَخْبَرَنَا قُتَيْبَةُ قَالَ حَدَّثَنَا حُمَيْدُ بْنُ عَبْدِالرَّحْمٰنِ عَنْ عَبْدِالْعَزِيْزِ بْنِ اَبِيْ سَلَمَةَ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ الْفَضْلِ عَنِ الْاَعْرَجِ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ كَانَ مِنْ تَلْبِيَةِ النَّبِيِّ ﷺ لَبَّيْكَ اِلٰهَ الْحَقِّ قَالَ اَبُوْعَبْدِ الرَّحْمٰنِ لَا اَعْلَمُ اَحَدًا اَسْنَدَ هٰذَا عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ الْفَضْلِ اِلَّا عَبْدَالْعَزِيْزِ رَوَاهُ اِسْمٰعِيْلُ بْنُ اُمَيَّةَ عَنْهُ مُرْسَلًا۔

۲۷۵۶: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم اس طریقہ سے تلبیہ کہتے تھے: لَبَّيْكَ اِلٰهَ الْحَقِّ۔ امام نسائی رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ مجھ کو اس بات کا علم نہیں ہے کہ عبدالعزیز کے علاوہ بھی کسی دوسرے راوی نے حضرت عبداللہ بن فضل سے متصل سند کے ساتھ روایت نقل کی ہو۔ اسمٰعیل بن امیہ نے اس کو ان سے ہی مرسلاً نقل اور روایت فرمایا ہے۔

## ۱۳۸۷: باب رَفْعِ الصَّوْتِ بِالْاِهْلَالِ

## باب: تلبیہ کے وقت آواز بلند کرنا

۲۷۵۷: اَخْبَرَنَا اِسْحٰقُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ اَنْبَاَنَا

۲۷۵۷: حضرت خلاد بن سائب اپنے والد سے نقل کرتے ہیں کہ

سُفْیَانُ عَنْ عَبْدِاللّٰہِ بْنِ اَبِی بَکْرٍ عَنْ عَبْدِالْمَلِكِ ابْنِ اَبِی بَکْرٍ عَنْ خَلاَّدِ بْنِ السَّآئِبِ عَنْ اَبِیْهِ عَنْ رَسُوْلِ اللّٰہِ ﷺ قَالَ جَآءَ نِیْ جِبْرِیْلُ فَقَالَ لِیْ یَا مُحَمَّدُ مُرْ اَصْحَابَكَ اَنْ یَّرْفَعُوْا اَصْوَاتَهُمْ بِالتَّلْبِیَةِ.

رسول کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا: ایک روز حضرت جبرئیل امین علیہ السلام میرے پاس تشریف لائے اور فرمایا: اے محمد ﷺ آپ ﷺ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو حکم فرما دیں کہ وہ حضرات (تلبیہ) لبیک اُونچی آواز سے پڑھا کریں۔

## ۱۳۸۸: بَابُ الْعَمَلُ فِی الْاِهْلَالِ

## باب: وقت تلبیہ

۲۷۵۸: اَخْبَرَنَا قُتَیْبَةُ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُالسَّلَامِ عَنْ خُصَیْفٍ عَنْ سَعِیْدِ بْنِ جُبَیْرٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ اَهَلَّ فِیْ دُبُرِ الصَّلٰوةِ.

۲۷۵۸: حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما بیان فرماتے ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے نماز ادا کرنے کے بعد تلبیہ پڑھا۔

۲۷۵۹: اَخْبَرَنَا اِسْحٰقُ بْنُ اِبْرَاهِیْمَ اَنْبَاَنَا النَّضْرُ قَالَ حَدَّثَنَا اَشْعَثُ عَنِ الْحَسَنِ عَنْ اَنَسٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی الظُّهْرَ بِالْبَیْدَآءِ ثُمَّ رَکِبَ وَصَعِدَ جَبَلَ الْبَیْدَآءِ وَاَهَلَّ بِالْحَجِّ وَالْعُمْرَةِ حِیْنَ صَلَّی الظُّهْرَ.

۲۷۵۹: حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں: رسول کریم ﷺ نے مقام بیداء پر نماز ظہر ادا فرمائی اس کے بعد آپ ﷺ سوار ہوئے اور آپ ﷺ بیداء کے پہاڑ پر چڑھنے کے بعد حج اور عمرہ دونوں کے لئے تلبیہ پڑھا یعنی آپ ﷺ نماز ظہر سے فارغ ہو گئے تھے۔

۲۷۶۰: اَخْبَرَنِیْ عِمْرَانُ بْنُ یَزِیْدَ قَالَ اَنْبَاَنَا شُعَیْبٌ قَالَ اَخْبَرَنِیْ ابْنُ جُرَیْجٍ قَالَ سَمِعْتُ جَعْفَرَ ابْنَ مُحَمَّدٍ یُحَدِّثُ عَنْ اَبِیْهِ عَنْ جَابِرٍ فِیْ حَجَّةِ النَّبِیِّ ﷺ فَلَمَّا اَتٰی ذَا الْحُلَیْفَةِ صَلّٰی وَهُوَ صَامِتٌ حَتّٰی اَتَی الْبَیْدَآءَ.

۲۷۶۰: حضرت جعفر بن محمد اپنے والد سے اور وہ جابر رضی اللہ عنہ سے حج نبوی کے بارے میں روایت بیان کرتے ہوئے فرماتے ہیں: جس وقت رسول کریم ﷺ مقام ذوالحلیفہ پہنچے اور آپ ﷺ نے نماز ادا فرمائی تو آپ ﷺ خاموش رہے یہاں تک کہ آپ ﷺ جس وقت مقام بیداء پہنچ گئے تو آپ ﷺ نے لبیک کہنا شروع کیا۔

۲۷۶۱: اَخْبَرَنَا قُتَیْبَةُ عَنْ مَالِكٍ عَنْ مُوْسَی بْنِ عُقْبَةَ عَنْ سَالِمٍ اَنَّهُ سَمِعَ اَبَاهُ یَقُوْلُ بَیْدَاؤُکُمْ هٰذِهِ الَّتِیْ تَکْذِبُوْنَ فِیْهَا عَلٰی رَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ مَا اَهَلَّ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ اِلاَّ مِنْ مَّسْجِدِ ذِی الْحُلَیْفَةِ.

۲۷۶۱: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ انہوں نے بیان فرمایا: تم لوگوں کا یہی (مقام) بیداء ہے کہ جس کے بارے میں تم لوگ رسول کریم ﷺ پر جھوٹ باندھتے تھے (یعنی آپ ﷺ کی جانب غلط بات منسوب کرتے تھے) آپ ﷺ نے مقام ذوالحلیفہ سے تلبیہ پڑھنے کا آغاز فرمایا تھا۔

۲۷۶۲: اَخْبَرَنَا عِیْسَی بْنُ اِبْرَاهِیْمَ عَنْ وَهْبٍ قَالَ اَخْبَرَنِیْ یُوْنُسُ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ اَنَّ سَالِمَ بْنَ عَبْدِاللّٰہِ اَخْبَرَهُ اَنَّ عَبْدَاللّٰہِ بْنَ عُمَرَ قَالَ رَاَیْتُ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ یَرْکَبُ رَاحِلَتَهُ بِذِی

۲۷۶۲: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں: میں نے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم مقام ذوالحلیفہ ایک اونٹنی پر سوار ہونے کے بعد جس وقت وہ اونٹنی سیدھی کھڑی ہو جاتی تو لبیک پڑھتے۔

الْحُلَیْفَةِ ثُمَّ یُهِلُّ حِیْنَ تَسْتَوِیْ بِهٖ قَائِمَةً.

۲۷۶۳: اَخْبَرَنَا عِمْرَانُ بْنُ یَزِیْدَ قَالَ اَنْبَاَنَا شُعَیْبٌ قَالَ اَنْبَاَنَا ابْنُ جُرَیْجٍ قَالَ اَخْبَرَنِیْ صَالِحُ بْنُ کَیْسَانَ ح وَاَخْبَرَنِیْ مُحَمَّدُ بْنُ اِسْمٰعِیْلَ بْنِ اِبْرَاهِیْمَ قَالَ اَنْبَاَنَا ابْنُ جُرَیْجٍ قَالَ اَخْبَرَنِیْ صَالِحُ بْنُ کَیْسَانَ عَنْ نَافِعٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ اَنَّهٗ کَانَ یُخْبِرُ اَنَّ النَّبِیَّ ﷺ اَهَلَّ حِیْنَ اسْتَوَتْ بِهٖ رَاحِلَتُهٗ.

۲۷۶۳: حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما بیان فرماتے ہیں کہ دوران حج رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم اس وقت تلبیہ پڑھتے یعنی لبیک کہتے کہ جس وقت اونٹنی آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو لے کر سیدھی کھڑی ہوتی۔

۲۷۶۴: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْعَلَاءِ قَالَ اَنْبَاَنَا ابْنُ اِدْرِیْسَ عَنْ عُبَیْدِاللّٰهِ وَابْنُ جُرَیْجٍ وَابْنُ اِسْحٰقَ وَمَالِكُ بْنُ اَنَسٍ عَنِ الْمُقْبُرِیِّ عَنْ عُبَیْدِ بْنِ جُرَیْجٍ قَالَ قُلْتُ لِابْنِ عُمَرَ رَاَیْتُكَ تُهِلُّ اِذَا اسْتَوَتْ بِكَ نَاقَتُكَ قَالَ اِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ کَانَ یُهِلُّ اِذَا اسْتَوَتْ بِهٖ نَاقَتُهٗ وَانْبَعَثَتْ.

۲۷۶۴: حضرت عبید بن جریج رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے ابن عمر رضی اللہ عنہما کو دیکھا کہ آپ ﷺ اس وقت اور اس کیفیت میں تلبیہ پڑھتے کہ جس وقت آپ ﷺ کی اونٹنی آپ ﷺ کو لے کر کھڑی ہوتی۔ انہوں نے بیان کیا کہ رسول کریم ﷺ بھی اسی وقت تلبیہ پڑھتے کہ جس وقت اونٹنی آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو لے کر کھڑی ہوتی اور روانہ ہوتی۔

## ۱۳۸۹: باب اِهْلَالُ النُّفَسَاءِ

## باب: جس خاتون کو نفاس جاری ہو وہ کس طریقہ سے لبیک پڑھے؟

۲۷۶۵: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عَبْدِالْحَکَمِ عَنْ شُعَیْبٍ قَالَ اَنْبَاَنَا اللَّیْثُ عَنِ ابْنِ الْهَادِ عَنْ جَعْفَرِ بْنِ مُحَمَّدٍ عَنْ اَبِیْهِ عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ قَالَ اَقَامَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ تِسْعَ سِنِیْنَ لَمْ یَحُجَّ ثُمَّ اَذَّنَ فِی النَّاسِ بِالْحَجِّ فَلَمْ یَبْقَ اَحَدٌ یَقْدِرُ اَنْ یَّاْتِیَ رَاکِبًا اَوْ رَاجِلًا اِلَّا قَدِمَ فَتَدَارَكَ النَّاسُ لِیَخْرُجُوْا مَعَهٗ حَتّٰی جَاءَ ذَا الْحُلَیْفَةِ فَوَلَدَتْ اَسْمَاءُ بِنْتُ عُمَیْسٍ مُحَمَّدَ بْنَ اَبِیْ بَکْرٍ فَاَرْسَلَتْ اِلٰی رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ اغْتَسِلِیْ وَاسْتَثْفِرِیْ بِثَوْبٍ ثُمَّ اَهِلِّیْ فَفَعَلَتْ مُخْتَصَرٌ.

۲۷۶۵: حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں: رسول کریم ﷺ نے نو سال تک حج نہیں فرمایا پھر دسویں سال اعلان کیا گیا کہ رسول کریم ﷺ اس سال حج ادا فرمائیں گے۔ اس وجہ سے جس آدمی میں بھی سوار ہونے یا پیدل چلنے کی طاقت تھی وہ شخص لازمی طور سے حاضر ہوا اور لوگ آپ ﷺ کے ہمراہ جانے کے لئے ایک دوسرے سے آگے بڑھنے کی کوشش میں مشغول ہو گئے جس وقت رسول کریم ﷺ مقام ذوالحلیفہ پہنچ گئے تو اسماء بنت عمیس کے محمد بن ابوبکر رضی اللہ عنہما کی ولادت مبارکہ ہوئی اور رسول کریم ﷺ کی خدمت اقدس میں عرض کرایا گیا تو آپ ﷺ نے فرمایا: تم لوگ غسل کرو اور ایک کپڑا رکھ کر لبیک لبیک کہو اس کے بعد انہوں نے اسی طریقہ سے عمل فرمایا (زیر نظر حدیث دراصل طویل حدیث کا خلاصہ ہے)۔

۲۷۶۶: اَخْبَرَنَا عَلِيُّ بْنُ حُجْرٍ قَالَ اَنْبَاَنَا اِسْمٰعِيْلُ وَهُوَ ابْنُ جَعْفَرٍ قَالَ حَدَّثَنَا جَعْفَرُ بْنُ مُحَمَّدٍ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ جَابِرٍ قَالَ نَفِسَتْ اَسْمَآءُ بِنْتُ عُمَيْسٍ مُحَمَّدَ بْنَ اَبِيْ بَكْرٍ فَاَرْسَلَتْ اِلَى رَسُوْلِ اللّٰهِ تَسْاَلُهٗ كَيْفَ تَفْعَلُ فَاَمَرَهَا اَنْ تَغْتَسِلَ وَتَسْتَثْفِرَ بِثَوْبِهَا وَتُهِلَّ.

۲۷۶۶: حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ حضرت اسماء بن عمیس رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے حضرت محمد بن ابی بکر رضی اللہ تعالیٰ عنہما کو جنم دیا تو رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے دریافت کرایا کہ اب کیا کیا جائے؟ آپ ﷺ نے ان کو غسل کر کے کپڑا باندھنے اور تلبیہ پڑھنے کا حکم فرمایا۔

## ۱۳۹۰: باب فِي الْمُهِلَّةِ بِالْعُمْرَةِ تَحِيْضُ وَتَخَافُ فَوْتَ الْحَجِّ

## باب: اگر کسی خاتون نے عمرہ ادا کرنے کے لئے تلبیہ پڑھا اور اس کو حیض کا سلسلہ شروع ہو جائے جس کی وجہ سے حج فوت ہونے کا اندیشہ ہو جائے؟

۲۷۶۷: اَخْبَرَنَا قُتَيْبَةُ قَالَ حَدَّثَنَا اللَّيْثُ عَنْ اَبِي الزُّبَيْرِ عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ اَقْبَلْنَا مُهِلِّيْنَ مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِحَجٍّ مُفْرَدٍ وَاَقْبَلَتْ عَائِشَةُ مُهِلَّةً بِعُمْرَةٍ حَتّٰى اِذَا كُنَّا بِسَرِفَ عَرَكَتْ حَتّٰى اِذَا قَدِمْنَا طُفْنَا بِالْكَعْبَةِ وَبِالصَّفَا وَالْمَرْوَةِ فَاَمَرَنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَنْ يَّحِلَّ مِنَّا مَنْ لَّمْ يَكُنْ مَعَهٗ هَدْيٌ قَالَ فَقُلْنَا حِلُّ مَاذَا قَالَ الْحِلُّ كُلُّهٗ فَوَاقَعْنَا النِّسَآءَ وَتَطَيَّبْنَا بِالطِّيْبِ وَلَبِسْنَا ثِيَابَنَا وَلَيْسَ بَيْنَنَا وَبَيْنَ عَرَفَةَ اِلَّا اَرْبَعُ لَيَالٍ ثُمَّ اَهْلَلْنَا يَوْمَ التَّرْوِيَةِ ثُمَّ دَخَلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلٰى عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهَا فَوَجَدَهَا تَبْكِيْ فَقَالَ مَا شَاْنُكِ فَقَالَتْ شَاْنِيْ اَنِّيْ قَدْ حِضْتُ وَقَدْ حَلَّ النَّاسُ وَلَمْ اُحْلِلْ وَ لَمْ اَطُفْ بِالْبَيْتِ وَالنَّاسُ يَذْهَبُوْنَ اِلَى الْحَجِّ الْاٰنَ فَقَالَ اِنَّ هٰذَا اَمْرٌ كَتَبَهُ اللّٰهُ عَلٰى بَنَاتِ اٰدَمَ فَاغْتَسِلِيْ ثُمَّ اَهِلِّيْ بِالْحَجِّ فَفَعَلَتْ وَوَقَفَتِ الْمَوَاقِفَ حَتّٰى اِذَا طَهُرَتْ طَافَتْ بِالْكَعْبَةِ

۲۷۶۷: حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں: ہم لوگ نبی کریم کے ہمراہ صرف فریضہ حج ادا کرنے کیلئے تلبیہ پڑھتے ہوئے حاضر ہوئے۔ اس وقت عائشہؓ عمرہ کرنے کیلئے تلبیہ پڑھتی ہوئی پہنچ رہی تھیں جس وقت ہم لوگ مقام سرف آ گئے تو ان کو حیض کا سلسلہ شروع ہو گیا۔ چنانچہ جس وقت ہم لوگ مکہ مکرمہ پہنچ گئے تو ہم نے خانہ کعبہ کا طواف کیا اور کوہ صفا اور مروہ کے درمیان سعی کی پھر آپؐ نے ہم لوگوں کو حکم فرمایا: جو شخص اپنے ہمراہ قربانی کا جانور نہیں لایا ہو تو وہ شخص احرام کھول دے۔ اس پر ہم نے دریافت کیا کہ ہمارے واسطے کون کون سے کام حلال ہیں؟ آپؐ نے ارشاد فرمایا: ہر ایک چیز حلال اور جائز ہو جائے گی اس کے بعد ہم لوگوں نے اپنی بیویوں سے ہم بستری بھی کی اور خوشبو کا بھی استعمال کیا اور کپڑے بھی تبدیل کیے جبکہ عرفات کے روز تک صرف چار رات باقی رہی تھیں۔ اسکے بعد ہم لوگوں نے آٹھویں تاریخ کو احرام باندھ لیا۔ جس وقت رسول کریمؐ عائشہؓ کے پاس تشریف لے گئے تو اس وقت وہ رو رہی تھیں۔ آپؐ نے فرمایا: تم کو کیا ہو گیا ہے؟ انہوں نے فرمایا: مجھ کو حیض آنا شروع ہو گیا ہے اور لوگوں نے تو احرام بھی کھول ڈالا ہے اور میں نہ تو خانہ کعبہ کا طواف کر سکی ہوں اور نہ ہی میں نے

۳۰۴۹: اَخْبَرَنَا عَمْرُو بْنُ عَلِيٍّ قَالَ حَدَّثَنَا يَحْيٰى قَالَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ قَالَ حَدَّثَنِي بُكَيْرُ بْنُ عَطَاءٍ قَالَ سَمِعْتُ عَبْدَالرَّحْمٰنِ بْنَ يَعْمَرَ الدِّيْلِيَّ قَالَ شَهِدْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِعَرَفَةَ وَاَتَاهُ نَاسٌ مِّنْ نَجْدٍ فَاَمَرُوْا رَجُلاً فَسَاَلَهُ عَنِ الْحَجِّ فَقَالَ الْحَجُّ عَرَفَةُ مَنْ جَاءَ لَيْلَةَ جَمْعٍ قَبْلَ صَلَاةِ الصُّبْحِ فَقَدْ اَدْرَكَ حَجَّهُ اَيَّامُ مِنًى ثَلَاثَةُ اَيَّامٍ مَنْ تَعَجَّلَ فِيْ يَوْمَيْنِ فَلَا اِثْمَ عَلَيْهِ وَمَنْ تَاَخَّرَ فَلَا اِثْمَ عَلَيْهِ ثُمَّ اَرْدَفَ رَجُلًا فَجَعَلَ يُنَادِيْ بِهَا فِي النَّاسِ.

۳۰۴۹: حضرت عبدالرحمٰن بن یعمر الدیلی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں مقام عرفات میں رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے ہمراہ تھا کہ نجد کے کچھ لوگ حاضر ہوئے اور ایک آدمی کو حکم دیا کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے حج کی متعلق دریافت کریں۔ تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ حج عرفہ کا نام ہے جو شخص مزدلفہ والی رات فجر سے قبل مقام عرفات پہنچ گیا تو اس شخص نے حج حاصل کر لیا اور مقام منیٰ میں قیام کے تین روز میں لیکن اگر کوئی آدمی جلدی کر کے دو روز میں چلا جائے تو اس شخص پر بھی کسی قسم کا گناہ نہیں ہے اور اگر کوئی شخص تین روز ٹھہرے تو اس پر بھی کسی قسم کا کوئی گناہ نہیں پھر رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک آدمی اپنے ساتھ سوار کر لیا کہ لوگوں میں اس بات کا اعلان کر دے۔

۳۰۵۰: اَخْبَرَنَا يَعْقُوْبُ ابْنُ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ حَدَّثَنَا يَحْيَى ابْنُ سَعِيْدٍ قَالَ حَدَّثَنَا جَعْفَرُ بْنُ مُحَمَّدٍ قَالَ حَدَّثَنِيْ اَبِيْ قَالَ اَتَيْنَا جَابِرَ بْنَ عَبْدِاللّٰهِ فَحَدَّثَنَا اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ الْمُزْدَلِفَةُ كُلُّهَا مَوْقِفٌ.

۳۰۵۰: حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان فرماتے ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: مزدلفہ پورا قیام کرنے کی جگہ ہے۔

## ۱۵۴۴: باب التَّلْبِيَةُ بِالْمُزْدَلِفَةِ

## باب: مزدلفہ میں تلبیہ کہنا

۳۰۵۱: اَخْبَرَنَا هَنَّادُ بْنُ السَّرِيِّ فِيْ حَدِيْثِهٖ عَنْ اَبِي الْاَحْوَصِ عَنْ حُصَيْنٍ عَنْ كَثِيْرٍ وَهُوَ ابْنُ مُدْرِكٍ عَنْ عَبْدِالرَّحْمٰنِ بْنِ يَزِيْدَ قَالَ قَالَ ابْنُ مَسْعُوْدٍ وَ نَحْنُ بِجَمْعٍ سَمِعْتُ الَّذِيْ اُنْزِلَتْ عَلَيْهِ سُوْرَةُ الْبَقَرَةِ يَقُوْلُ فِيْ هٰذَا الْمَكَانِ لَبَّيْكَ اللّٰهُمَّ لَبَّيْكَ.

۳۰۵۱: حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہما بیان فرماتے ہیں کہ ہم لوگ مزدلفہ میں تھے کہ جس شخص (صلی اللہ علیہ وسلم) پر سورہ بقرہ نازل ہوئی تو میں نے اُس کو اس جگہ بھی لبیک کہتے ہوئے سنا۔

## ۱۵۴۵: باب وَقْتُ الْاِفَاضَةِ مِّنْ جَمْعٍ

## باب: مزدلفہ سے واپس آنے کا وقت

۳۰۵۲: اَخْبَرَنَا اِسْمٰعِيْلُ بْنُ مَسْعُوْدٍ قَالَ حَدَّثَنَا خَالِدٌ قَالَ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنْ اَبِيْ اِسْحٰقَ عَنْ عَمْرِو ابْنِ مَيْمُوْنٍ قَالَ سَمِعْتُهُ يَقُوْلُ شَهِدْتُ عُمَرَ بِجَمْعٍ فَقَالَ اِنَّ اَهْلَ الْجَاهِلِيَّةِ كَانُوْا لَا يُفِيْضُوْنَ حَتّٰى تَطْلُعَ الشَّمْسُ وَ يَقُوْلُوْنَ اَشْرِقْ ثَبِيْرُ وَاِنَّ رَسُوْلَ

۳۰۵۲: حضرت عبداللہ بن میمون رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو (مقام) مزدلفہ میں یہ فرماتے ہوئے دیکھا کہ زمانہ جاہلیت کے لوگ مزدلفہ سے سورج نکلنے سے قبل واپس نہیں ہوتے تھے اور لوگ کہتے: اے ثبیر! (پہاڑ کا نام) تم پر آفتاب نکل آئے یعنی رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کی مخالفت کی اور سورج نکلنے سے

اللّٰهِ ﷺ خَالَفَهُمْ ثُمَّ أَفَاضَ قَبْلَ اَنْ تَطْلُعَ الشَّمْسُ.

قبل اس جگہ سے چل دیئے۔

## ۱۵۴۶: باب الرُّخْصَةُ لِلضَّعَفَةِ اَنْ يُّصَلُّوْا يَوْمَ النَّحْرِ الصُّبْحَ بِمِنًى

## باب: ضعفاء کومزدلفہ کی رات فجر کی نماز منیٰ پر پہنچ کر پڑھنے کی اجازت

۳۰۵۳: اَخْبَرَنِیْ مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عَبْدِالْحَكَمِ عَنْ اَشْهَبَ اَنَّ دَاوُدَ بْنَ عَبْدِالرَّحْمٰنِ حَدَّثَهُمْ اَنَّ عَمْرَو بْنَ دِيْنَارٍ حَدَّثَهُ اَنَّ عَطَاءَ بْنَ اَبِیْ رَبَاحٍ حَدَّثَهُمْ اَنَّهُ سَمِعَ ابْنَ عَبَّاسٍ يَقُوْلُ اَرْسَلَنِیْ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فِیْ ضَعَفَةِ اَهْلِهِ فَصَلَّيْنَا الصُّبْحَ بِمِنًى وَرَمَيْنَا الْجَمْرَةَ.

۳۰۵۳: حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما بیان فرماتے ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے کمزور افراد کے ساتھ مجھ کو روانہ فرما دیا تھا۔ چنانچہ ہم نے نماز فجر منیٰ میں ادا کی اور کنکریاں ماریں۔

### ضعفاء سے مراد:

مذکورہ بالا حدیث شریف کے اصل متن میں لفظ ''ضعفاء'' استعمال فرمایا گیا ہے جو کہ لفظ ضعیف کی جمع ہے اس سے مراد ہے خواتین اور بچے جن کو رسول کریم ﷺ نے دس ذی الحجہ سے قبل ہی مزدلفہ سے بھیج دیا تھا تا کہ بھیڑ (Rush) اور مجمع کی زیادتی کی وجہ سے ان کو تکلیف نہ ہو۔

۳۰۵۴: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ آدَمَ بْنِ سُلَيْمَانَ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُالرَّحِيْمِ بْنُ سُلَيْمَانَ عَنْ عُبَيْدِاللّٰهِ عَنْ عَبْدِالرَّحْمٰنِ ابْنِ الْقَاسِمِ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ اُمِّ الْمُؤْمِنِيْنَ عَائِشَةَ قَالَتْ وَدِدْتُ اَنِّیْ اسْتَأْذَنْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ كَمَا اسْتَأْذَنَتْهُ سَوْدَةُ فَصَلَّيْتُ الْفَجْرَ بِمِنًى قَبْلَ اَنْ يَّأْتِیَ النَّاسُ وَكَانَتْ سَوْدَةُ امْرَاَةً ثَقِيْلَةً ثَبِطَةً فَاسْتَأْذَنَتْ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَاَذِنَ لَهَا فَصَلَّتِ الْفَجْرَ بِمِنًى وَرَمَتْ قَبْلَ اَنْ يَّأْتِیَ النَّاسُ.

۳۰۵۴: حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ مجھ کو اس بات کی خواہش ہوئی کہ میں بھی حضرت سودہ رضی اللہ عنہا کی طرح سے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے اجازت لے لیتی اور لوگوں کے پہنچنے سے قبل نمازِ فجر منیٰ جا کر ادا کرتی۔ چنانچہ حضرت سودہ رضی اللہ عنہا بھاری بھرکم خاتون تھیں انہوں نے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے اجازت مانگ لی تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اجازت دے دی۔ پھر انہوں نے نمازِ فجر منیٰ میں ادا کی اور لوگوں کے آنے سے قبل ہی کنکریاں ماریں۔

۳۰۵۵: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ سَلَمَةَ قَالَ اَنْبَاَنَا ابْنُ الْقَاسِمِ قَالَ حَدَّثَنِیْ مَالِكٌ عَنْ يَحْيَى بْنِ سَعِيْدٍ عَنْ عَطَاءِ بْنِ اَبِیْ رَبَاحٍ اَنَّ مَوْلًى لِاَسْمَاءَ بِنْتِ اَبِیْ بَكْرٍ اَخْبَرَهُ قَالَ جِئْتُ مَعَ اَسْمَاءَ بِنْتِ اَبِیْ بَكْرٍ مِنًى بِغَلَسٍ فَقُلْتُ لَهَا لَقَدْ جِئْنَا مِنًى بِغَلَسٍ فَقَالَتْ قَدْ كُنَّا

۳۰۵۵: حضرت اسماء بنت ابوبکر رضی اللہ عنہا کے ایک غلام کہتے ہیں کہ میں حضرت اسماء رضی اللہ عنہا کے ساتھ اندھیرے ہی میں مقام منیٰ آیا تو عرض کیا کہ ہم اندھیرے ہی میں منیٰ پہنچ گئے (حالانکہ روشنی ہونے کے بعد آنا چاہیے) وہ فرمانے لگیں ہم اس شخص کے ساتھ اس طریقہ سے کرتے تھے جو کہ تم سے بہتر تھے۔

نَصْنَعُ هٰذَا مَعَ مَنْ هُوَ خَيْرٌ مِّنْكَ.

۳۰۵۶: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ سَلَمَةَ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّحْمٰنِ بْنُ الْقَاسِمِ قَالَ حَدَّثَنِىْ مَالِكٌ عَنْ هِشَامِ بْنِ عُرْوَةَ عَنْ اَبِيْهِ قَالَ سُئِلَ اُسَامَةُ بْنُ زَيْدٍ وَاَنَا جَالِسٌ مَّعَهُ كَيْفَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَسِيْرُ فِىْ حَجَّةِ الْوَدَاعِ حِيْنَ دَفَعَ قَالَ كَانَ يَسِيْرُ نَاقَتَهُ فَاِذَا وَجَدَ فَجْوَةً نَصَّ.

۳۰۵۶: حضرت عروہؓ فرماتے ہیں کہ میں اسامہ بن زیدؓ کے ساتھ بیٹھا ہوا تھا کہ ان سے دریافت کیا گیا کہ رسول کریمؐ حج وداع کے موقع پر مقام مزدلفہ سے کس طریقہ سے واپس ہوتے؟ تو انہوں نے فرمایا کہ آپؐ اپنی اونٹنی کو آہستہ آہستہ چلایا کرتے تھے لیکن جس وقت کشادہ جگہ مل جاتی تو آپؐ اونٹنی کو تیزی سے بھی چلاتے تھے (دوڑایا کرتے جس کو عربی میں نص کہا جاتا ہے)۔

۳۰۵۷: اَخْبَرَنَا عُبَيْدُ اللّٰهِ بْنُ سَعِيْدٍ قَالَ حَدَّثَنَا يَحْيٰى عَنِ ابْنِ جُرَيْجٍ قَالَ اَخْبَرَنِىْ اَبُو الزُّبَيْرِ عَنْ اَبِىْ مَعْبَدٍ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عَبَّاسٍ عَنِ الْفَضْلِ بْنِ عَبَّاسٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ لِلنَّاسِ حِيْنَ دَفَعُوْا عَشِيَّةَ عَرَفَةَ وَغَدَاةَ جَمْعٍ عَلَيْكُمْ بِالسَّكِيْنَةِ وَهُوَ كَافٌّ نَاقَتَهُ حَتّٰى اِذَا دَخَلَ مِنًى فَهَبَطَ حِيْنَ هَبَطَ مُحَسِّرًا قَالَ عَلَيْكُمْ بِحَصَى الْخَذْفِ الَّذِىْ يُرْمٰى بِهِ الْجَمْرَةُ وَقَالَ قَالَ النَّبِىُّ ﷺ يُشِيْرُ بِيَدِهٖ كَمَا يَخْذِفُ الْاِنْسَانُ.

۳۰۵۷: حضرت فضل بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما بیان فرماتے ہیں کہ عرفہ کی شام اور مزدلفہ کی صبح روانہ ہوتے وقت رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی اونٹنی کر روک کر فرمایا: تم لوگ سکون اور وقار کے ساتھ چلو پھر جس وقت (مقام) منیٰ میں داخل ہوئے اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم وادیٔ محسر میں پہنچے تو اونٹنی سے اتر کر فرمایا: جمرات کو مارنے کے بعد کنکریاں جمع کرلو پھر اپنے ہاتھ سے اشارہ کر کے بتلایا جس طریقہ سے انسان کنکریاں مارتا ہے۔

## ۱۵۴۷: باب الْاِيْضَاعُ فِىْ وَادِىْ مُحَسِّرٍ

## باب: وادیٔ محسر سے تیزی سے گزرنے کا بیان

۳۰۵۸: اَخْبَرَنَا اِبْرَاهِيْمُ بْنُ مُحَمَّدٍ قَالَ حَدَّثَنَا يَحْيٰى عَنْ سُفْيَانَ عَنْ اَبِى الزُّبَيْرِ عَنْ جَابِرٍ اَنَّ النَّبِىَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَوْضَعَ فِىْ وَادِىْ مُحَسِّرٍ.

۳۰۵۸: حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم وادیٔ محسر سے تیزی سے گذرتے تھے (محسر منیٰ کے نزدیک ایک جگہ کا نام ہے)۔

۳۰۵۹: اَخْبَرَنِىْ اِبْرَاهِيْمُ بْنُ هٰرُوْنَ قَالَ حَدَّثَنَا حَاتِمُ ابْنُ اِسْمَاعِيْلَ قَالَ حَدَّثَنَا جَعْفَرُ بْنُ مُحَمَّدٍ عَنْ اَبِيْهِ قَالَ دَخَلْنَا عَلٰى جَابِرِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ فَقُلْتُ اَخْبِرْنِىْ عَنْ حَجَّةِ النَّبِىِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ اِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ دَفَعَ مِنَ الْمُزْدَلِفَةِ قَبْلَ اَنْ تَطْلُعَ

۳۰۵۹: حضرت جعفر بن محمد رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ ہم لوگ حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور ان سے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے حج کے بارے میں دریافت کیا انہوں نے فرمایا کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم مزدلفہ سے سورج نکلنے سے قبل روانہ ہوئے اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے ساتھ حضرت فضل بن عباس رضی اللہ عنہما کو لے لیا (یعنی

الشَّمْسُ وَاَرْدَفَ الْفَضْلَ بْنَ الْعَبَّاسِ حَتّٰی اَتٰی مُحَسِّرًا حَرَّكَ قَلِيْلًا ثُمَّ سَلَكَ الطَّرِيْقَ الْوُسْطٰی الَّتِیْ تُخْرِجُكَ عَلَی الْجَمْرَةِ الْكُبْرٰی حَتّٰی اَتَی الْجَمْرَةَ الَّتِیْ عِنْدَ الشَّجَرَةِ فَرَمٰی بِسَبْعِ حَصَيَاتٍ يُكَبِّرُ مَعَ كُلِّ حَصَاةٍ مِّنْهَا حَصَی الْخَذْفِ رَمٰی مِنْ بَطْنِ الْوَادِیْ.

سوار کرلیا) جب آپ ﷺ وادی محسر میں پہنچ گئے تو آپ ﷺ نے ایک اونٹ کو تیز کرلیا اور آپ ﷺ اس راستہ پر چلے جو کہ درخت کے نزدیک ہے اور آپ ﷺ نے سات کنکریاں ماریں اور ہر ایک کنکری مارنے کے بعد آپ ﷺ تکبیر پڑھتے تھے یعنی اللہ اکبر فرماتے یعنی آپ ﷺ نے وادی کے اندر کی طرف سے چھوٹی چھوٹی کنکریاں ماریں۔

## ۱۵۴۸: باب اَلتَّلْبِيَةُ فِی السَّيْرِ

## باب: چلتے ہوئے لبیک کہنا

۳۰۶۰: اَخْبَرَنَا حُمَيْدُ بْنُ مَسْعَدَةَ عَنْ سُفْيَانَ وَهُوَ ابْنُ حَبِيْبٍ عَنْ عَبْدِ الْمَلِكِ بْنِ جُرَيْجٍ وَعَبْدِالْمَلِكِ ابْنِ اَبِیْ سُلَيْمَانَ عَنْ عَطَاءٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ عَنِ الْفَضْلِ ابْنِ عَبَّاسٍ اَنَّهٗ كَانَ رَدِيْفَ النَّبِیِّ فَلَمْ يَزَلْ يُلَبِّیْ حَتّٰی رَمَی الْجَمْرَةَ.

۳۰۶۰: حضرت فضل بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما فرماتے ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ میں سوار تھا آپ صلی اللہ علیہ وسلم کنکری مارنے تک لبیک فرماتے رہے۔

۳۰۶۱: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ عَنْ عَبْدِالرَّحْمٰنِ قَالَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ بْنُ حَبِيْبٍ عَنْ سَعِيْدِ بْنِ جُبَيْرٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ لَبّٰی حَتّٰی رَمَی الْجَمْرَةَ.

۳۰۶۱: حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے مروی ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کنکری مارنے تک لبیک پکارتے رہتے۔

## ۱۵۴۹: باب اِلْتِقَاطُ الْحَصٰی

## باب: کنکری جمع کرنے اور ان کے اُٹھانے کا بیان

۳۰۶۲: اَخْبَرَنَا يَعْقُوْبُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ الدَّوْرَقِیُّ قَالَ حَدَّثَنَا ابْنُ عُلَيَّةَ قَالَ حَدَّثَنَا عَوْفٌ قَالَ حَدَّثَنَا زِيَادُ ابْنُ حُصَيْنٍ عَنْ اَبِی الْعَالِيَةِ قَالَ قَالَ ابْنُ عَبَّاسٍ قَالَ لِیْ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ غَدَاةَ الْعَقَبَةِ وَ هُوَ عَلٰی رَاحِلَتِهٖ هَاتِ الْقُطْ لِیْ فَلَقَطْتُّ لَهٗ حَصَيَاتٍ هُنَّ حَصَی الْخَذْفِ فَلَمَّا وَضَعْتُهُنَّ فِیْ يَدِهٖ قَالَ بِاَمْثَالِ هٰٓؤُلَآءِ وَاِيَّاكُمْ وَالْغُلُوَّ فِی الدِّيْنِ فَاِنَّمَا اَهْلَكَ مَنْ كَانَ قَبْلَكُمُ الْغُلُوُّ فِی الدِّيْنِ.

۳۰۶۲: حضرت ابوعالیہ سے روایت ہے کہ دس ذی الحجہ کی صبح کو رسول کریم ﷺ نے مجھ سے ارشاد فرمایا: تم یہاں آ جاؤ اور تم میرے واسطے کنکریاں چن لو آپ ﷺ اس وقت اپنی اونٹنی پر سوار تھے۔ چنانچہ میں نے آپ ﷺ کے لئے چھوٹی چھوٹی کنکریاں چن لیں جو کہ دو انگلیوں سے پھینکی جاتی رہی جب میں نے دو کنکریاں آپ کے مبارک ہاتھ میں رکھ دیں تو آپ ﷺ نے فرمایا تم اس طریقہ کی کنکریاں مارنا اور تم دین میں سختی سے بچنا کیونکہ تم سے قبل کی اُمتیں دین میں غلو (شدت) اختیار کرنے کی وجہ سے ہلاک ہوگئیں۔

## ۱۵۵۰: باب مِنْ اَيْنَ يَلْتَقِطُ الْحَصٰی

## باب: کنکریاں کونسی جگہ سے جمع کی جائیں؟

۳۰۶۳: اَخْبَرَنَا عُبَيْدُ اللّٰهِ بْنُ سَعِيْدٍ قَالَ حَدَّثَنَا يَحْيٰى عَنِ ابْنِ جُرَيْجٍ قَالَ اَخْبَرَنِىْ اَبُوا الزُّبَيْرِ عَنْ اَبِىْ مَعْبَدٍ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عَبَّاسٍ عَنِ الْفَضْلِ بْنِ عَبَّاسٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ لِلنَّاسِ حِيْنَ دَفَعُوْا عَشِيَّةَ عَرَفَةَ وَغَدَاةَ جَمْعٍ عَلَيْكُمْ بِالسَّكِيْنَةِ وَهُوَ كَافٌّ نَاقَتَهُ حَتّٰى اِذَا دَخَلَ مِنًى فَهَبَطَ حِيْنَ هَبَطَ مُحَسِّرًا قَالَ عَلَيْكُمْ بِحَصَى الْخَذْفِ الَّذِىْ تُرْمٰى بِهِ الْجَمْرَةُ قَالَ وَالنَّبِىُّ ﷺ يُشِيْرُ بِيَدِهٖ كَمَا يَخْذِفُ الْاِنْسَانُ.

۳۰۶۳: حضرت فضل بن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں عرفہ کی شام اور مزدلفہ کی صبح روانہ ہونے کے وقت رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تم لوگ سکون اور وقار کے ساتھ چلو۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم اس وقت اپنی اونٹنی کو روکے ہوئے تھے پھر جس وقت آپ صلی اللہ علیہ وسلم مقام منیٰ پہنچ کر وادیٔ محسر میں پہنچے تو ارشاد فرمایا: چھوٹی چھوٹی کنکریاں لے لو جن سے کہ جمرات کو مارتے ہیں اس درمیان آپ صلی اللہ علیہ وسلم ہاتھ سے اشارہ فرما کر بتلاتے جس طریقہ سے کہ کوئی شخص کنکری کو مارتا ہے۔

## ۱۵۵۱: بَابُ قَدْرُ حَصَى الرَّمْيِ

## باب: کس قدر بڑی کنکریاں ماری جائیں؟

۳۰۶۴: اَخْبَرَنَا عُبَيْدُاللّٰهِ بْنُ سَعِيْدٍ قَالَ حَدَّثَنَا يَحْيٰى قَالَ حَدَّثَنَا عَوْفٌ قَالَ حَدَّثَنَا زِيَادُ بْنُ حُصَيْنٍ عَنْ اَبِى الْعَالِيَةِ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ غَدَاةَ الْعَقَبَةِ وَهُوَ وَاقِفٌ عَلٰى رَاحِلَتِهٖ هَاتِ الْقُطْ لِىْ فَلَقَطْتُ لَهٗ حَصَيَاتٍ هُنَّ حَصَى الْخَذْفِ فَوَضَعْتُهُنَّ فِىْ يَدِهٖ وَجَعَلَ يَقُوْلُ بِهِنَّ فِىْ يَدِهٖ وَوَصَفَ يَحْيٰى تَحْرِيْكَهُنَّ فِىْ يَدِهٖ بِاَمْثَالِ هٰؤُلَاءِ.

۳۰۶۴: حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ جس دن جمرۂ عقبہ کے کنکریاں ماری تھیں اس دن صبح کے وقت آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی اونٹنی پر بیٹھے بیٹھے مجھ سے ارشاد فرمایا: میرے واسطے کنکریاں چن لو۔ میں نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے لئے چھوٹی چھوٹی کنکریاں چن لیں جو کہ انگلیوں سے ماری جاسکتی ہیں اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے ہاتھ میں رکھ دیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم ان کو ہاتھ میں ہلاتے ہوئے فرمانے لگے اس طریقہ کی کنکریاں مارو اس حدیث کے راوی یحییٰ نے ہاتھ ہلا کر بتلایا کہ اس طریقہ سے ہلا رہے تھے۔

## ۱۵۵۲: بَابُ الرُّكُوْبُ اِلَى الْجِمَارِ وَاسْتِظْلَالُ الْمُحْرِمِ

## باب: جمرات پر سوار ہو کر جانا اور محرم پر سایہ کرنا

۳۰۶۵: اَخْبَرَنِىْ عَمْرُو بْنُ هِشَامٍ قَالَ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ سَلَمَةَ عَنْ اَبِىْ عَبْدِالرَّحِيْمِ عَنْ زَيْدِ بْنِ اَبِىْ اُنَيْسَةَ عَنْ يَحْيَى بْنِ الْحُصَيْنِ عَنْ جَدَّتِهٖ اُمِّ حُصَيْنٍ قَالَتْ حَجَجْتُ فِىْ حَجَّةِ النَّبِىِّ ﷺ فَرَاَيْتُ بِلَالًا يَقُوْدُ بِخِطَامِ رَاحِلَتِهٖ وَاُسَامَةُ بْنُ زَيْدٍ رَافِعٌ عَلَيْهِ ثَوْبَهٗ يُظِلُّهٗ مِنَ الْحَرِّ وَهُوَ مُحْرِمٌ حَتّٰى رَمٰى جَمْرَةَ الْعَقَبَةِ ثُمَّ خَطَبَ

۳۰۶۵: حضرت ام حصین رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ میں نے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ حج کیا تو دیکھا کہ حضرت بلال رضی اللہ عنہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی اونٹنی کی نکیل پکڑے ہوئے تھے۔ میں اور حضرت اسامہ بن زید رضی اللہ عنہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم پر ایک کپڑے سے سایہ کیے ہوئے تھے جس وقت کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم احرام کی حالت میں تھے یہاں تک کہ جمرۂ عقبہ تک تشریف لائے اور لوگوں سے خطاب فرمایا پہلے اللہ عزوجل کی

النَّاسَ فَحَمِدَ اللّٰهَ وَاَثْنٰى عَلَيْهِ وَ ذَكَرَ قَوْلًا كَثِيْرًا.

تعریف بیان فرمائی اور پھر بہت سی باتیں ارشاد فرمائیں۔

۳۰۶۶: اَخْبَرَنَا اِسْحٰقُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ اَنْبَانَا وَكِيْعٌ قَالَ حَدَّثَنَا اَيْمَنُ بْنُ نَابِلٍ عَنْ قُدَامَةَ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ قَالَ رَاَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَرْمِيْ جَمْرَةَ الْعَقَبَةِ يَوْمَ النَّحْرِ عَلٰى نَاقَةٍ لَّهُ صَهْبَاءَ لَاضَرْبَ وَلَا طَرْدَ وَلَا اِلَيْكَ اِلَيْكَ.

۳۰۶۶: حضرت قدامہ بن عبداللہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو قربانی والے دن جمرۂ عقبہ پر اپنی اونٹنی صہباء پر سوار ہو کر کنکریاں مارتے ہوئے دیکھا کہ اس جگہ نہ تو کسی قسم کی مار تھی اور نہ دھتکار تھی اور نہ ہی لوگوں کو ہٹو بچو کہا جا رہا تھا۔

۳۰۶۷: اَخْبَرَنَا عَمْرُو بْنُ عَلِيٍّ قَالَ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ سَعِيْدٍ قَالَ اَنْبَانَا ابْنُ جُرَيْجٍ قَالَ اَخْبَرَنِيْ اَبُو الزُّبَيْرِ اَنَّهُ سَمِعَ جَابِرَ بْنَ عَبْدِاللّٰهِ يَقُوْلُ رَاَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَرْمِي الْجَمْرَةَ وَهُوَ عَلٰى بَعِيْرِهٖ وَهُوَ يَقُوْلُ يٰاَيُّهَا النَّاسُ خُذُوْا مَنَاسِكَكُمْ فَاِنِّيْ لَا اَدْرِيْ لَعَلِّيْ لَا اَحُجُّ بَعْدَ عَامِيْ هٰذَا.

۳۰۶۷: حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان فرماتے ہیں کہ میں نے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو اپنی اونٹنی پر سوار ہو کر جمرے کو (کنکریاں) مارتے ہوئے دیکھا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم فرما رہے تھے کہ اے لوگو تم حج کے مناسک مجھ سے سیکھ لو مجھ کو علم نہیں کہ شاید اس سال کے بعد تم لوگوں کے ساتھ حج بھی نہ ادا کر سکوں۔

## ۱۵۵۳: باب وَقْتُ رَمْيِ جَمْرَةِ الْعَقَبَةِ يَوْمَ النَّحْرِ

## باب: دسویں تاریخ کو جمرۂ عقبہ پر کنکریاں مارنے کا وقت

۳۰۶۸: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ ابْنُ يَحْيَى بْنِ اَيُّوْبَ بْنِ اِبْرَاهِيْمَ الثَّقَفِيُّ الْمَرْوَزِيُّ قَالَ اَنْبَانَا عَبْدُاللّٰهِ بْنُ اِدْرِيْسَ عَنِ ابْنِ جُرَيْجٍ عَنْ اَبِي الزُّبَيْرِ عَنْ جَابِرٍ قَالَ رَمٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ الْجَمْرَةَ يَوْمَ النَّحْرِ ضُحًى وَرَمٰى بَعْدَ يَوْمِ النَّحْرِ اِذَا زَالَتِ الشَّمْسُ.

۳۰۶۸: حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے دسویں تاریخ کو جمرۂ عقبہ پر سورج نکلنے کے بعد جس وقت کہ بعد کے دو دن میں سورج کے زوال اور اس کے ڈھل جانے کے بعد۔

## ۱۵۵۴: باب النَّهْيُ عَنْ رَمْيِ جَمْرَةِ الْعَقَبَةِ قَبْلَ طُلُوْعِ الشَّمْسِ

## باب: طلوعِ آفتاب سے پہلے جمرہ عقبہ کو کنکریاں مارنے کی ممانعت

۳۰۶۹: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ يَزِيْدَ الْمُقْرِئُ قَالَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنْ سُفْيَانَ الثَّوْرِيِّ عَنْ سَلَمَةَ ابْنِ كُهَيْلٍ عَنِ الْحَسَنِ الْعُرَنِيِّ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ بَعَثَنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اُغَيْلِمَةَ بَنِيْ عَبْدِ الْمُطَّلِبِ عَلٰى

۳۰۶۹: حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما فرماتے ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ہم لڑکوں کو بنو عبدالمطلب کے گدھوں پر سوار کر کے روانہ کیا آپ صلی اللہ علیہ وسلم ہماری رانوں پر ہاتھ مارتے ہوئے فرماتے کہ بیٹو! جمرۂ عقبہ کو سورج نکلنے سے قبل کنکریاں

حُمُرَاتٍ يَلْطَحُ اَفْخَاذَنَا وَيَقُوْلُ اُبَيْنِيَّ لَا تَرْمُوْا جَمْرَةَ الْعَقَبَةِ حَتّٰى تَطْلُعَ الشَّمْسُ.

نہ مارنا۔

۳۰۷۰: اَخْبَرَنَا مَحْمُوْدُ بْنُ غَيْلَانَ قَالَ حَدَّثَنَا بِشْرُ بْنُ السَّرِيِّ قَالَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنْ حَبِيْبٍ عَنْ عَطَاءٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ قَدَّمَ اَهْلَهُ وَ اَمَرَهُمْ اَنْ لَّا يَرْمُوا الْجَمْرَةَ حَتّٰى تَطْلُعَ الشَّمْسُ.

۳۰۷۰: حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما بیان فرماتے ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے گھر کے لوگوں کو پہلے ہی روانہ فرما دیا تھا اور حکم فرمایا تھا کہ سورج نکلنے سے قبل کنکریاں نہ ماریں۔

## ۱۵۵۵: باب اَلرُّخْصَةُ فِيْ ذٰلِكَ لِلنِّسَآءِ

## باب: خواتین کے لئے اس کی اجازت سے متعلق

۳۰۷۱: اَخْبَرَنَا عَمْرُو بْنُ عَلِيٍّ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُالْاَعْلٰى ابْنُ عَبْدِالْاَعْلٰى قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُاللّٰهِ بْنُ عَبْدِالرَّحْمٰنِ الطَّآئِفِيُّ عَنْ عَطَآءِ بْنِ اَبِيْ رَبَاحٍ قَالَ حَدَّثَتْنِيْ عَآئِشَةُ بِنْتُ طَلْحَةَ عَنْ خَالَتِهَا عَآئِشَةَ اُمِّ الْمُؤْمِنِيْنَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ اَمَرَ اِحْدٰى نِسَائِهٖ اَنْ تَنْفِرَ مِنْ جَمْعٍ لَيْلَةَ جَمْعٍ فَتَأْتِيَ جَمْرَةَ الْعَقَبَةِ فَتَرْمِيَهَا وَتُصْبِحَ فِيْ مَنْزِلِهَا وَكَانَ عَطَآءٌ يَفْعَلُهُ حَتّٰى مَاتَ.

۳۰۷۱: حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا بیان فرماتی ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ازواج مطہرات رضی اللہ تعالیٰ عنہن میں سے کسی کو مزدلفہ سے رات ہی کو نکل جانے کا حکم دیا تھا نیز فرمایا کہ جمرۂ عقبہ کو کنکریاں مار کر اپنی جگہ پہنچ جائیں۔ حضرت عطاء بھی اپنے انتقال کے وقت تک اس طرح سے کرتے رہے۔

## ۱۵۵۶: باب اَلرَّمْيُ بَعْدَ الْمَسَآءِ

## باب: شام ہونے کے بعد کنکریاں مارنے سے متعلق

۳۰۷۲: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ بَزِيْعٍ قَالَ حَدَّثَنَا يَزِيْدُ وَهُوَ ابْنُ زُرَيْعٍ قَالَ حَدَّثَنَا خَالِدٌ عَنْ عِكْرِمَةَ ؓ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُسْئَلُ اَيَّامَ مِنًى فَيَقُوْلُ لَاحَرَجَ فَسَاَلَهُ رَجُلٌ فَقَالَ حَلَقْتُ قَبْلَ اَنْ اَذْبَحَ قَالَ لَاحَرَجَ فَقَالَ رَجُلٌ رَمَيْتُ بَعْدَ مَا اَمْسَيْتُ قَالَ لَاحَرَجَ.

۳۰۷۲: حضرت ابن عباس ؓ فرماتے ہیں لوگ منیٰ میں رسول کریم ﷺ کے (مسائل واحکام حج) دریافت کرتے تو آپ ﷺ فرماتے کہ اس میں کسی قسم کا کوئی حرج نہیں ہے چنانچہ ایک آدمی نے عرض کیا: میں نے قربانی سے قبل سر منڈا لیا ہے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: اس میں کوئی حرج نہیں ہے ایک آدمی نے عرض کیا: میں نے شام ہونے کے بعد کنکریاں ماریں۔ اس پر آپ ﷺ نے فرمایا: کوئی حرج نہیں ہے۔

## ۱۵۵۷: باب رَمْيُ الرُّعَاةِ

## باب: چرواہوں کا کنکری مارنا

۳۰۷۳: اَخْبَرَنَا الْحُسَيْنُ بْنُ حُرَيْثٍ وَمُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰى عَنْ سُفْيَانَ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ اَبِيْ بَكْرٍ عَنْ اَبِيْهِ

۳۰۷۳: حضرت ابو بداح بن عدی اپنے والد ماجد سے روایت نقل فرماتے ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے چرواہوں کو ایک

عَنْ اَبِی الْبَدَّاحِ بْنِ عَاصِمِ بْنِ عَدِيٍّ عَنْ اَبِيْهِ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ رَخَّصَ لِلرُّعَاةِ اَنْ يَّرْمُوْا يَوْمًا وَيَدَعُوْا يَوْمًا.

روز کنکری مارنے اور ایک روز کنکری نہ مارنے کی اجازت عطا فرمائی۔

۳۰۷۴: اَخْبَرَنَا عَمْرُو بْنُ عَلِيٍّ قَالَ حَدَّثَنَا يَحْيٰى قَالَ حَدَّثَنَا مَالِكٌ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُاللّٰهِ بْنُ اَبِیْ بَكْرٍ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ اَبِی الْبَدَّاحِ بْنِ عَاصِمِ بْنِ عَدِيٍّ عَنْ اَبِيْهِ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ رَخَّصَ لِلرُّعَاةِ فِی الْبَيْتُوْتَةِ يَرْمُوْنَ يَوْمَ النَّحْرِ وَالْيَوْمَيْنِ الَّذَيْنِ بَعْدَهٗ يَجْمَعُوْنَهُمَا فِیْ اَحَدِهِمَا.

۳۰۷۴: حضرت عاصم بن عدی فرماتے ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے چرواہوں کو منیٰ میں رات نہ گذارنے کی اجازت عطا فرمائی نیز یہ کہ وہ ۱۰ تاریخ کو رمی کرنے کے بعد دو روز کی رمی ایک ہی دن میں کرلیں۔

## رمی کے وقت سے متعلق:

بعض روایات احادیث سے معلوم ہوتا ہے کہ آنحضرت ﷺ نے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو روانہ فرما دیا تھا اور ارشاد فرمایا کہ رمی سورج نکلنے کے بعد ہی کرنا۔ حضرت امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ نے اس حدیث سے دلیل پیش فرماتے ہوئے فرمایا ہے کہ جمرۂ عقبہ پر کنکری مارنے کا وقت دس ذی الحجہ کو طلوعِ آفتاب کے بعد سے ہی ہو جاتا ہے۔

## ۱۵۵۸: باب الْمَكَانُ الَّذِیْ تُرْمٰی مِنْهُ جَمْرَةُ الْعَقَبَةِ

## باب: جمرۂ عقبیٰ کی رمی کس جگہ سے کرنا چاہیے؟

۳۰۷۵: اَخْبَرَنَا هَنَّادُ بْنُ السَّرِيِّ عَنْ اَبِیْ مُحَيَّاةٍ عَنْ سَلَمَةَ بْنِ كُهَيْلٍ عَنْ عَبْدِالرَّحْمٰنِ يَعْنِی ابْنَ يَزِيْدَ قَالَ قِيْلَ لِعَبْدِ اللّٰهِ بْنِ مَسْعُوْدٍ اِنَّ نَاسًا يَرْمُوْنَ الْجَمْرَةَ مِنْ فَوْقِ الْعُقَبَةِ قَالَ فَرَمٰی عَبْدُاللّٰهِ مِنْ بَطْنِ الْوَادِیْ ثُمَّ قَالَ مِنْ هٰهُنَا وَالَّذِیْ لَا اِلٰهَ غَيْرُهٗ رَمَی الَّذِیْ اُنْزِلَتْ عَلَيْهِ سُوْرَةُ الْبَقَرَةِ.

۳۰۷۵: حضرت عبدالرحمٰن بن یزید فرماتے ہیں کہ حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے عرض کیا گیا کہ لوگ جمرۂ عقبہ پر کنکری مارنے کا عمل گھاٹی کے اوپر سے کرتے ہیں اس پر انہوں نے وادی کے درمیان سے رمی کی اور فرمایا کہ اس ذات کی قسم کہ جس کے علاوہ کوئی پروردگار نہیں ہے جس پر سورۂ بقرہ نازل ہوئی اس نے بھی یہاں سے ہی کنکری مارنا شروع کی۔

۳۰۷۶: اَخْبَرَنَا الْحَسَنُ بْنُ مُحَمَّدٍ الزَّعْفَرَانِیُّ وَمَالِكُ ابْنُ الْخَلِيْلِ قَالَا حَدَّثَنَا ابْنُ اَبِیْ عَدِيٍّ عَنْ شُعْبَةَ عَنِ الْحَكَمِ وَالْمَنْصُوْرُ عَنْ اِبْرَاهِيْمَ عَنْ عَبْدِالرَّحْمٰنِ بْنِ يَزِيْدَ قَالَ رَمٰی عَبْدُاللّٰهِ الْجَمْرَةَ بِسَبْعِ حَصَيَاتٍ جَعَلَ الْبَيْتَ عَنْ يَسَارِهٖ وَعَرَفَةَ عَنْ يَمِيْنِهٖ وَقَالَ هٰهُنَا مَقَامُ الَّذِیْ اُنْزِلَتْ عَلَيْهِ سُوْرَةُ الْبَقَرَةِ قَالَ اَبُوْ

۳۰۷۶: حضرت عبدالرحمٰن بن یزید فرماتے ہیں کہ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اس طریقہ سے سات کنکریاں ماریں کہ خانہ کعبہ بائیں طرف اور عرفات ان کے دائیں جانب تھا پھر فرمایا کہ جن پر سورۂ بقرہ نازل ہوئی انہوں نے بھی یہاں سے ہی کنکریاں ماریں۔

عَبْدُالرَّحْمٰنِ مَا اَعْلَمُ اَحَدًا قَالَ فِيْ هٰذَا الْحَدِيْثِ مَنْصُوْرٌ غَيْرَ ابْنِ اَبِيْ عَدِيٍّ وَاللّٰهُ تَعَالٰى اَعْلَمُ.

۳۰۷۷: اَخْبَرَنَا مُجَاهِدُ بْنُ مُوْسٰى عَنْ هُشَيْمٍ عَنْ مُغِيْرَةَ عَنْ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُالرَّحْمٰنِ بْنُ يَزِيْدَ قَالَ رَاَيْتُ ابْنَ مَسْعُوْدٍ رَمٰى جَمْرَةَ الْعَقَبَةِ مِنْ بَطْنِ الْوَادِيْ ثُمَّ قَالَ هٰهُنَا وَالَّذِيْ لَا اِلٰهَ غَيْرُهُ مَقَامُ الَّذِيْ اُنْزِلَتْ عَلَيْهِ سُوْرَةُ الْبَقَرَةِ.

۳۰۷۷: حضرت عبدالرحمٰن بن یزید سے روایت ہے کہ عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نے سات کنکریاں ماریں اور خانہ کعبہ ان کے بائیں طرف تھا اور عرفات دائیں طرف اور بیان کیا کہ یہ مقام ہے ان (صلی اللہ علیہ وسلم) کا جن پر سورۂ بقرہ کا نزول ہوا۔

۳۰۷۸: اَخْبَرَنَا يَعْقُوْبُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ اَنْبَاَنَا ابْنُ اَبِيْ زَائِدَةَ قَالَ حَدَّثَنَا الْاَعْمَشُ سَمِعْتُ الْحَجَّاجَ يَقُوْلُ لَا تَقُوْلُوْا سُوْرَةُ الْبَقَرَةِ قُوْلُوْا السُّوْرَةُ الَّتِيْ يُذْكَرُ فِيْهَا الْبَقَرَةُ فَذَكَرْتُ ذٰلِكَ لِاِبْرَاهِيْمَ فَقَالَ اَخْبَرَنِيْ عَبْدُ الرَّحْمٰنِ ابْنُ يَزِيْدَ اَنَّهُ كَانَ مَعَ عَبْدِاللّٰهِ حِيْنَ رَمٰى جَمْرَةَ الْعَقَبَةِ فَاسْتَبْطَنَ الْوَادِيَ وَاسْتَعْرَضَهَا يَعْنِي الْجَمْرَةَ فَرَمَاهَا بِسَبْعِ حَصَيَاتٍ وَكَبَّرَ مَعَ كُلِّ حَصَاةٍ فَقُلْتُ اِنَّ اُنَاسًا يَصْعَدُوْنَ الْجَبَلَ فَقَالَ هٰهُنَا وَالَّذِيْ لَا اِلٰهَ غَيْرُهُ رَاَيْتُ الَّذِيْ اُنْزِلَتْ عَلَيْهِ سُوْرَةُ الْبَقَرَةِ رَمٰى.

۳۰۷۸: حضرت اعمش، حجاج سے نقل کرتے ہیں کہ انہوں نے بیان فرمایا کہ سورۂ بقرہ نہ کہا کرو بلکہ تم اس طریقہ سے کہا کرو کہ وہ سورت کہ جس میں بقرہ (گائے) کا تذکرہ ہے۔ اعمش کہتے ہیں میں نے یہ بات ابراہیم سے نقل کی تو فرمایا کہ عبدالرحمٰن بن یزید فرماتے ہیں کہ میں عبداللہ بن مسعودؓ کے ساتھ تھا کہ انہوں نے جمرۂ عقبہ کی رمی کی تو وادی کے درمیان کرتے اور جمرے کے سامنے کھڑے ہو کر سات کنکری ماری۔ ہر ایک مرتبہ کنکری مارتے وقت اللہ اکبر فرماتے۔ میں نے عرض کیا: پہاڑ پر چڑھ کر رمی کرتے ہیں۔ فرمایا: اس ذات کی قسم کہ جس کے علاوہ کوئی لائق عبادت نہیں ہے۔ میں نے اُس شخص کو اس جگہ سے کنکری مارتے ہوئے دیکھا ہے جس پر سورۂ بقرہ نازل ہوئی۔

۳۰۷۹: اَخْبَرَنِيْ مُحَمَّدُ بْنُ آدَمَ عَنْ عَبْدِالرَّحِيْمِ عَنْ عُبَيْدِ اللّٰهِ بْنِ عُمَرَ وَذَكَرَ آخَرَ عَنْ اَبِي الزُّبَيْرِ عَنْ جَابِرٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ رَمَى الْجَمْرَةَ بِمِثْلِ حَصَى الْخَذْفِ.

۳۰۷۹: حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان فرماتے ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم جمرات پر چھوٹی چھوٹی کنکریاں مارا کرتے تھے۔

۳۰۸۰: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ قَالَ حَدَّثَنَا يَحْيٰى عَنِ ابْنِ جُرَيْجٍ عَنْ اَبِي الزُّبَيْرِ عَنْ جَابِرٍ قَالَ رَاَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَرْمِي الْجِمَارَ بِمِثْلِ حَصَى الْخَذْفِ.

۳۰۸۰: حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو جمرات پر چھوٹی چھوٹی کنکری مارتے ہوئے دیکھا ہے۔

## ۱۵۵۹: باب عَدَدُ الْحَصَى الَّتِيْ يُرْمٰى بِهَا الْجِمَارُ

## باب: کتنی کنکری سے رمی کرنا چاہیے؟

۳۰۸۱: اَخْبَرَنِيْ اِبْرَاهِيْمُ بْنُ هٰرُوْنَ قَالَ حَدَّثَنَا حَاتِمٌ

۳۰۸۱: حضرت علی بن حسین رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے جابر رضی اللہ عنہ

ابْنُ اِسْمٰعِيْلَ قَالَ حَدَّثَنَا جَعْفَرُ بْنُ مُحَمَّدِ ابْنِ عَلِيِّ بْنِ حُسَيْنٍ عَنْ اَبِيْهِ قَالَ دَخَلْنَا عَلٰى جَابِرِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ فَقُلْتُ اَخْبِرْنِيْ عَنْ حَجَّةِ النَّبِيِّ ﷺ فَقَالَ اِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رَمَى الْجَمْرَةَ الَّتِيْ عِنْدَ الشَّجَرَةِ بِسَبْعِ حَصَيَاتٍ يُكَبِّرُ مَعَ كُلِّ حَصَاةٍ مِنْهَا حَصَى الْخَذْفِ رَمٰى مِنْ بَطْنِ الْوَادِيْ ثُمَّ انْصَرَفَ اِلَى الْمَنْحَرِ فَنَحَرَ.

سے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے حج کے بارے میں دریافت کیا تو انہوں نے فرمایا: رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے درخت کے پاس والے جمرہ کو وادی کے درمیان سے سات چھوٹی چھوٹی کنکریاں ماریں اور ہر ایک کنکری مارتے وقت تکبیر پڑھی پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم قربانی کی جگہ تشریف لے گئے اور قربانی کی۔

۳۰۸۲: اَخْبَرَنِيْ يَحْيَى بْنُ مُوْسَى الْبَلْخِيُّ قَالَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ ابْنُ عُيَيْنَةَ عَنِ ابْنِ اَبِيْ نَجِيْحٍ قَالَ قَالَ مُجَاهِدٌ قَالَ سَعْدٌ رَجَعْنَا فِي الْحَجَّةِ مَعَ النَّبِيِّ ﷺ وَ بَعْضُنَا يَقُوْلُ رَمَيْتُ بِسِتٍّ فَلَمْ يَعِبْ بَعْضُهُمْ عَلٰى بَعْضٍ.

۳۰۸۲: حضرت مجاہد حضرت سعد رضی اللہ عنہ سے نقل فرماتے ہیں کہ رسول کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا: جس وقت ہم لوگ رسول کریم ﷺ کے ہمراہ حج سے واپس ہوئے تو کوئی شخص کہتا کہ میں نے سات کنکریاں ماریں اور کوئی شخص کہتا کہ میں نے چھ کنکری ماریں اور کوئی کسی شخص کی عیب تراشی نہ کرتا اور نہ کوئی ایک دوسرے پر الزام لگاتا۔

۳۰۸۳: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِالْاَعْلٰى قَالَ حَدَّثَنَا خَالِدٌ قَالَ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنْ قَتَادَةَ قَالَ سَمِعْتُ اَبَا مِجْلَزٍ يَقُوْلُ سَاَلْتُ ابْنَ عَبَّاسٍ عَنْ شَيْءٍ مِّنْ اَمْرِ الْجِمَارِ فَقَالَ مَا اَدْرِيْ رَمَاهَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ بِسِتٍّ اَوْ بِسَبْعٍ.

۳۰۸۳: حضرت ابومجلز فرماتے ہیں کہ میں نے حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے کنکری کے بارے میں کچھ دریافت کیا تو انہوں نے: فرمایا مجھ کو علم نہیں کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے چھ کنکریاں ماریں یا سات کنکریاں ماریں۔

## ۱۵۶۰: باب اَلتَّكْبِيْرُ مَعَ كُلِّ حَصَاةٍ

## باب: ہر کنکری مارتے وقت تکبیر کہنا

۳۰۸۴: اَخْبَرَنِيْ هٰرُوْنُ بْنُ اِسْحٰقَ الْهَمْدَانِيُّ الْكُوْفِيُّ قَالَ حَدَّثَنَا حَفْصٌ عَنْ جَعْفَرِ بْنِ مُحَمَّدٍ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ عَلِيِّ بْنِ الْحُسَيْنِ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ عَنْ اَخِيْهِ الْفَضْلُ بْنُ عَبَّاسٍ قَالَ كُنْتُ رِدْفَ النَّبِيِّ ﷺ فَلَمْ يَزَلْ يُلَبِّيْ حَتّٰى رَمٰى جَمْرَةَ الْعَقَبَةِ فَرَمَاهَا بِسَبْعِ حَصَيَاتٍ يُكَبِّرُ مَعَ كُلِّ حَصَاةٍ.

۳۰۸۴: حضرت فضل بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما فرماتے ہیں کہ میں رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے ہمراہ سوار تھا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے جمرہ عقبہ کو کنکری مارنے تک لبیک فرمانا نہیں چھوڑا پھر اس کو سات کنکریاں ماریں اور ہر ایک کنکری مارنے کے وقت تکبیر فرمائی۔

## ۱۵۶۱: باب قَطْعُ الْمُحْرِمِ التَّلْبِيَةَ اِذَا رَمٰى جَمْرَةَ الْعَقَبَةِ

## باب: جمرۂ عقبہ کی رمی کے بعد لبیک نہ کہنے کے متعلق

۳۰۸۵: اَخْبَرَنَا هَنَّادُ بْنُ السَّرِيِّ عَنْ اَبِي الْاَحْوَصِ عَنْ خُصَيْفٍ عَنْ مُجَاهِدٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ قَالَ الْفَضْلُ ابْنُ عَبَّاسٍ كُنْتُ رِدْفَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَمَا زِلْتُ اَسْمَعُهُ يُلَبِّيْ حَتّٰى رَمٰى جَمْرَةَ الْعَقَبَةِ فَلَمَّا رَمٰى قَطَعَ التَّلْبِيَةَ.

۳۰۸۵: حضرت فضل بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما بیان فرماتے ہیں کہ میں رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے ہمراہ سوار تھا۔ چنانچہ میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو جمرۂ عقبہ کی رمی تک لبیک نہ کہتے ہوئے سنتا رہا پھر کنکری کے بعد آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے لبیک کہنا موقوف کر دیا۔

۳۰۸۶: اَخْبَرَنَا هِلَالُ بْنُ الْعَلَاءِ بْنِ هِلَالٍ قَالَ حَدَّثَنَا حُسَيْنٌ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْ خَيْثَمَةَ قَالَ حَدَّثَنَا خُصَيْفٌ عَنْ مُجَاهِدٍ وَعَامِرٌ عَنْ سَعِيْدِ ابْنِ جُبَيْرٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ اَنَّ الْفَضْلَ اَخْبَرَهُ اَنَّهُ كَانَ رَدِيْفَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ وَاَنَّهُ لَمْ يَزَلْ يُلَبِّيْ حَتّٰى رَمَى الْجَمْرَةَ.

۳۰۸۶: حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے مروی ہے کہ فضل بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے کہا' میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ سوار تھا۔ میں سنتا رہا آپ صلی اللہ علیہ وسلم لبیک کہے جاتے تھے یہاں تک کہ کنکریاں ماریں جمرہ عقبہ پر' اس وقت لبیک کہنا موقوف رکھا۔

۳۰۸۷: اَخْبَرَنَا اَبُوْ عَاصِمٍ خُشَيْشُ ابْنُ اَصْرَمَ عَنْ عَلِيِّ ابْنِ مَعْبَدٍ قَالَ حَدَّثَنَا مُوْسَى بْنُ اَعْيَنَ عَنْ عَبْدِالْكَرِيْمِ الْجَزَرِيِّ عَنْ سَعِيْدِ بْنِ جُبَيْرٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ عَنِ الْفَضْلِ ابْنِ الْعَبَّاسِ اَنَّهُ كَانَ رَدِيْفَ النَّبِيِّ ﷺ فَلَمْ يَزَلْ يُلَبِّيْ حَتّٰى رَمٰى جَمْرَةَ الْعَقَبَةِ.

۳۰۸۷: حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے مروی ہے کہ فضل بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے کہا' میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ سوار تھا۔ میں سنتا رہا آپ صلی اللہ علیہ وسلم لبیک کہے جاتے تھے یہاں تک کہ کنکریاں ماریں جمرہ عقبہ پر' اس وقت لبیک کہنا موقوف رکھا۔

## ۱۵۶۲: باب الدُّعَاءُ بَعْدَ رَمْيِ الْجِمَارِ

## باب: جمرات کی طرف کنکری پھینکنے کے بعد دعا کرنے کے بارے میں

۳۰۸۸: اَخْبَرَنَا الْعَبَّاسُ بْنُ عَبْدِالْعَظِيْمِ الْعَنْبَرِيُّ قَالَ حَدَّثَنَا عُثْمَانُ بْنُ عُمَرَ قَالَ اَنْبَاَنَا يُوْنُسُ عَنِ الزُّهْرِيِّ قَالَ بَلَغَنَا اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ اِذَا رَمَى الْجَمْرَةَ الَّتِيْ تَلِي الْمَنْحَرَ مَنْحَرَ مِنًى رَمَاهَا بِسَبْعِ حَصَيَاتٍ يُكَبِّرُ كُلَّمَا رَمٰى بِحَصَاةٍ ثُمَّ تَقَدَّمَ اَمَامَهَا فَوَقَفَ مُسْتَقْبِلَ الْقِبْلَةِ رَافِعًا يَدَيْهِ يَدْعُوْ يُطِيْلُ الْوُقُوْفَ ثُمَّ يَاْتِي الْجَمْرَةَ الثَّانِيَةَ فَيَرْمِيْهَا بِسَبْعِ حَصَيَاتٍ يُكَبِّرُ كُلَّمَا رَمٰى بِحَصَاةٍ ثُمَّ يَنْحَدِرُ ذَاتَ الشِّمَالِ فَيَقِفُ مُسْتَقْبِلَ

۳۰۸۸: حضرت زہری فرماتے ہیں کہ ہم کو یہ اطلاع ملی ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم جس وقت اس جمرہ پر کنکری مارتے تھے جو کہ منیٰ کی قربانی کرنے کی جگہ کے نزدیک ہے تو اس کو سات کنکری مارتے اور ہر ایک مرتبہ کنکری مارتے وقت تکبیر کہتے پھر تھوڑا سا آگے بڑھتے اور قبلہ رخ ہو کر ہاتھ اٹھاتے اور کافی دیر تک کھڑے ہو کر دعا کرتے رہتے پھر دوسرے جمرے پر تشریف لاتے اور اس کو بھی سات کنکریاں مارتے اور ہر ایک کنکری کے مارتے وقت تکبیر کہتے پھر بائیں طرف رخ کر کے قبلہ رخ فرماتے اور دونوں ہاتھ اُٹھا کر دعا کرتے پھر اس جمرے کے نزدیک تشریف لاتے جو کہ عقبہ کے

الْبَيْتِ رَافِعًا يَدَيْهِ يَدْعُوْ ثُمَّ يَأْتِي الْجَمْرَةَ الَّتِيْ عِنْدَ الْعَقَبَةِ فَيَرْمِيْهَا بِسَبْعِ حَصَيَاتٍ وَلَا يَقِفُ عِنْدَهَا قَالَ الزُّهْرِيُّ سَمِعْتُ سَالِمًا يُحَدِّثُ بِهٰذَا عَنْ اَبِيْهِ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ وَكَانَ ابْنُ عُمَرَ يَفْعَلُهُ.

نزدیک ہے اور اس کو سات کنکریاں مارتے لیکن یہاں پر کھڑے نہیں ہوتے۔ زہری فرماتے ہیں کہ سالم یہ حدیث اپنے والد ماجد سے اور وہ رسول کریم ﷺ سے نقل فرماتے ہیں نیز حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ بھی اس پر عمل فرماتے تھے۔

## ۱۵۶۳: باب مَا يَحِلُّ لِلْمُحْرِمِ بَعْدَ رَمْيِ الْجِمَارِ

## باب: کنکریاں مارنے کے بعد کون کونسی اشیاء حلال ہوتی ہیں؟

۳۰۸۹: اَخْبَرَنَا عَمْرُو بْنُ عَلِيٍّ قَالَ حَدَّثَنَا يَحْيٰى قَالَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنْ سَلَمَةَ بْنِ كُهَيْلٍ عَنِ الْحَسَنِ الْعُرَنِيِّ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ اِذَا رَمَى الْجَمْرَةَ فَقَدْ حَلَّ لَهٗ كُلُّ شَيْءٍ اِلَّا النِّسَآءَ قِيْلَ وَالطِّيْبُ قَالَ اَمَّا اَنَا فَقَدْ رَاَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَتَضَمَّخُ بِالْمِسْكِ اَفَطِيْبٌ هُوَ.

۳۰۸۹: حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ نے نقل کیا ہے کہ انہوں نے فرمایا کہ کنکری مارنے کے بعد خواتین کے علاوہ ہر ایک چیز حلال اور درست ہو جاتی ہے۔ کسی نے کہا: اور خوشبو؟ انہوں نے فرمایا: میں نے تو رسول کریم ﷺ کو مشک لگاتے ہوئے دیکھا ہے' کیا یہ خوشبو نہیں ہے۔

۲۵

# کِتَابُ الْجِهَادِ

## جہاد سے متعلقہ احادیث

### ۱۵۶۴: باب وُجُوْبُ الْجِهَادِ

### باب: جہاد کی فرضیت

۳۰۹۰: اَخْبَرَنَا عَبْدُالرَّحْمٰنِ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ سَلَّامٍ قَالَ حَدَّثَنَا اِسْحٰقُ الْاَزْرَقُ قَالَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنِ الْاَعْمَشِ عَنْ مُسْلِمٍ عَنْ سَعِيْدِ بْنِ جُبَيْرٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُمَا قَالَ لَمَّا اُخْرِجَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مِنْ مَكَّةَ قَالَ اَبُوْ بَكْرٍ اَخْرَجُوْا نَبِيَّهُمْ اِنَّا لِلّٰهِ وَاِنَّا اِلَيْهِ رَاجِعُوْنَ لَيَهْلِكُنَّ فَنَزَلَتْ: ﴿اُذِنَ لِلَّذِيْنَ يُقَاتَلُوْنَ بِاَنَّهُمْ ظُلِمُوْا وَاِنَّ اللّٰهَ عَلٰى نَصْرِهِمْ لَقَدِيْرٌ﴾ [الحج : ۳۹] فَعَرَفْتُ اَنَّهُ سَيَكُوْنُ قِتَالٌ قَالَ ابْنُ عَبَّاسٍ فَهِيَ اَوَّلُ آيَةٍ نَزَلَتْ فِي الْقِتَالِ.

۳۰۹۰: حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ جس وقت رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو مکّہ مکرمہ سے باہر نکالا گیا تو حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ارشاد فرمایا: ان لوگوں نے اپنے نبی کو نکال دیا اب یہ لوگ ضرور تباہ و برباد ہوں گے۔ اناللہ وانا الیہ راجعون۔ اس کے بعد یہ آیت کریمہ: اُذِنَ لِلَّذِيْنَ يُقَاتَلُوْنَ نازل ہوئی۔ یعنی: جن لوگوں سے مشرکین جنگ کرتے ہیں ان کو بھی ان سے جنگ کرنے کی اجازت دے دی گئی۔ اس لیے کہ ان پر ظلم کیا گیا اور اللہ عزوجل ان کی مدد کرنے پر قدرت رکھتا ہے تو مجھ کو اس بات کا علم ہو گیا کہ اب لڑائی ہو گی۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ جہاد کے بارے میں سب سے پہلے یہی آیت نازل ہوئی۔

۳۰۹۱: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَلِيِّ بْنِ الْحَسَنِ بْنِ شَقِيْقٍ قَالَ اَنْبَاَنَا اَبِيْ قَالَ اَنْبَاَنَا الْحُسَيْنُ بْنُ وَاقِدٍ عَنْ عَمْرِو بْنِ دِيْنَارٍ عَنْ عِكْرِمَةَ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ اَنَّ عَبْدَالرَّحْمٰنِ بْنَ عَوْفٍ وَاَصْحَابًا لَهُ اَتَوُا النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِمَكَّةَ فَقَالُوْا يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنَّا كُنَّا فِيْ عِزٍّ وَّ نَحْنُ مُشْرِكُوْنَ فَلَمَّا آمَنَّا صِرْنَا اَذِلَّةً فَقَالَ اِنِّيْ اُمِرْتُ

۳۰۹۱: حضرت ابن عباسؓ فرماتے ہیں کہ عبدالرحمٰن بن عوفؓ اور ان کے کچھ دوست احباب مکّہ مکرمہ میں ایک دن خدمت نبویؐ میں حاضر ہوئے اور عرض کیا: یا رسول اللہؐ! جس زمانہ میں ہم لوگ مشرک تھے تو عزت سے رہتے تھے لیکن جب سے ہم مسلمان ہوئے تو ہم لوگ ذلیل ہو گئے۔ آپؐ نے فرمایا: مجھ کو تو درگزر کرنے کا ہی حکم فرمایا گیا ہے اس وجہ سے تم لوگ جنگ نہ کرو۔ چنانچہ جس وقت اللہ عزوجل ہم کو مدینہ منورہ لے گیا تو ہم کو جہاد کرنے کا حکم فرمایا گیا۔ اس پر کچھ لوگ

بِالْعَفْوِ فَلَا تُقَاتِلُوْا فَلَمَّا حَوَّلَنَا اللّٰهُ اِلَى الْمَدِيْنَةِ اَمَرَنَا بِالْقِتَالِ فَكَفُّوْا فَاَنْزَلَ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ : ﴿اَلَمْ تَرَاِلَى الَّذِيْنَ قِيْلَ لَهُمْ كُفُّوْا اَيْدِيَكُمْ وَاَقِيْمُوا الصَّلٰوةَ﴾ [النساء: ۷۷].

کشمکش میں مبتلا ہو گئے تو اللہ عزوجل نے یہ آیت نازل فرمائی: اَلَمْ تَرَ اِلَى الَّذِيْنَ قِيْلَ لَهُمْ ......یعنی کیا آپ نے ان کو نہیں دیکھا کہ جس وقت ان کو کہا گیا کہ ہاتھوں کو روکے رہو نمازوں کی پابندی کرو اور زکوٰۃ ادا کرتے رہا کرو لیکن جس وقت ان پر جہاد فرض و لازم کر دیا گیا تو یہ ہوا کہ ان میں سے کچھ لوگ تو لوگوں سے اس طریقہ سے خوفزدہ رہنے لگے کہ جس طریقہ سے کوئی شخص اللہ سے خوف کرتا ہو بلکہ اس سے بھی زیادہ اور کہنے لگے: اے ہمارے پروردگار ہم پر کس وجہ سے تو نے جہاد لازم کر دیا؟ ہم کو کچھ اور وقت دے دیا جاتا آپ فرمائیں دنیا کی مال و متاع صرف کچھ روز کی ہے جبکہ آخرت اس شخص کیلئے ہر طریقہ سے بہتر ہے جو اللہ کی مخالفت سے محفوظ رہے اور تم لوگوں پر معمولی سا بھی ظلم نہیں ہوگا۔

۳۰۹۲: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِالْاَعْلٰى قَالَ حَدَّثَنَا مُعْتَمِرٌ قَالَ سَمِعْتُ مَعْمَرًا عَنِ الزُّهْرِيِّ قَالَ قُلْتُ عَنْ سَعِيْدٍ قَالَ نَعَمْ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ ح وَاَنْبَاَنَا اَحْمَدُ بْنُ عَمْرِو ابْنِ السَّرْحِ وَالْحَارِثُ بْنُ مِسْكِيْنٍ قِرَاءَةً عَلَيْهِ وَاَنَا اَسْمَعُ وَاللَّفْظُ لِاَحْمَدَ قَالَا حَدَّثَنَا ابْنُ وَهْبٍ عَنْ يُوْنُسَ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ عَنِ ابْنِ الْمُسَيَّبِ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ بُعِثْتُ بِجَوَامِعِ الْكَلِمِ وَنُصِرْتُ بِالرُّعْبِ وَبَيْنَا اَنَا نَائِمٌ اُتِيْتُ بِمَفَاتِيْحِ خَزَآئِنِ الْاَرْضِ فَوُضِعَتْ فِيْ يَدِيْ قَالَ اَبُوْهُرَيْرَةَ فَذَهَبَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ وَاَنْتُمْ تَنْتَثِلُوْنَهَا.

۳۰۹۲: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا مجھے جوامع الکلم عطا فرمائے گئے اور میری امداد رعب سے کی گئی اور میں سو رہا تھا کہ زمین کے خزانوں کی چابیاں میرے ہاتھ میں دے دی گئیں۔ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم تو تشریف لے گئے لیکن تم لوگ ان خزانوں کو نکال رہے ہو۔

۳۰۹۳: اَخْبَرَنَا هَارُوْنُ بْنُ سَعِيْدٍ عَنْ خَالِدِ بْنِ نِزَارٍ قَالَ اَخْبَرَنِى الْقَاسِمُ بْنُ مَبْرُوْرٍ عَنْ يُوْنُسَ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ عَنْ اَبِيْ سَلَمَةَ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ نَحْوَهُ. اَخْبَرَنَا كَثِيْرُ بْنُ عُبَيْدٍ قَالَ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ حَرْبٍ عَنِ الزُّبَيْدِيِّ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ سَعِيْدِ بْنِ الْمُسَيَّبِ وَاَبِيْ سَلَمَةَ بْنِ عَبْدِالرَّحْمٰنِ اَنَّ اَبَاهُرَيْرَةَ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ بُعِثْتُ بِجَوَامِعِ الْكَلِمِ وَنُصِرْتُ بِالرُّعْبِ وَبَيْنَا اَنَانَائِمٌ اُتِيْتُ بِمَفَاتِيْحِ خَزَآئِنِ

۳۰۹۳: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو جوامع الکلم عطا فرمائے گئے اور ان کی امداد رعب سے کی گئی اور (نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا) میں سو رہا تھا کہ زمین کے خزانوں کی چابیاں میرے ہاتھ میں دے دی گئیں۔ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم تو تشریف لے گئے لیکن تم لوگ ان خزانوں کو نکال رہے ہو۔

الْاَرْضِ فَوُضِعَتْ فِیْ یَدِیْ فَقَالَ اَبُوْھُرَیْرَةَ فَقَدْ ذَھَبَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ وَاَنْتُمْ تَنْتَثِلُوْنَھَا۔

۳۰۹۴: اَخْبَرَنَا یُوْنُسُ بْنُ عَبْدِالْاَعْلٰی وَالْحٰرِثُ بْنُ مِسْکِیْنٍ قِرَآءَةً عَلَیْهِ وَاَنَا اَسْمَعُ عَنِ ابْنِ وَھْبٍ قَالَ اَخْبَرَنِیْ یُوْنُسُ عَنِ ابْنِ شِھَابٍ قَالَ حَدَّثَنِیْ سَعِیْدُ ابْنُ الْمُسَیَّبِ اَنَّ اَبَاھُرَیْرَةَ اَخْبَرَهٗ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ اُمِرْتُ اَنْ اُقَاتِلَ النَّاسَ حَتّٰی یَقُوْلُوْا لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ فَمَنْ قَالَ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ عَصَمَ مِنِّیْ مَالَهٗ وَنَفْسَهٗ اِلَّا بِحَقِّهٖ وَحِسَابُهٗ عَلَی اللّٰهِ۔

۳۰۹۴: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: مجھ کو اس بات کا حکم فرمایا گیا ہے میں لوگوں سے اس وقت تک جہاد کرتا رہوں جس وقت تک وہ لا اِلٰہ اِلّا اللہ (کلمہ توحید) نہ کہہ لیں اور جس کسی نے لا اِلٰہ اِلّا اللہ کہہ لیا تو اس نے مجھ سے اپنا مال و جان محفوظ کر لیا مگر یہ کہ وہ شخص کسی دوسرے کی حق تلفی کرے اور اس کا حق چھین لے اور اس کے عوض اس سے اس کا مال و جان لیا جائے اور اس شخص کا حساب اللہ کے ذمہ ہے۔

## کلمہ توحید کی فضیلت:

مذکورہ بالا حدیث شریف کا مطلب یہ ہے کہ چاہے وہ شخص زبان سے ہی کلمہ توحید کا اظہار کرے اس کے دل میں کیا ہے اور کیا نہیں ہم اس کے مکلّف نہیں ہیں اس شخص کے ظاہر پر حکم لگایا جائے گا اور اس کو مؤمن قرار دیا جائے گا اس کا قتل جائز اور حلال نہ ہوگا۔

۳۰۹۵: اَخْبَرَنَا کَثِیْرُ بْنُ عُبَیْدٍ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ حَرْبٍ عَنِ الزُّبَیْدِیِّ عَنِ الزُّھْرِیِّ عَنْ عُبَیْدِاللّٰهِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ عَنْ اَبِیْ ھُرَیْرَةَ قَالَ لَمَّا تُوُفِّیَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ وَاسْتُخْلِفَ اَبُوْبَکْرٍ وَکَفَرَ مَنْ کَفَرَ مِنَ الْعَرَبِ قَالَ عُمَرُ یَا اَبَا بَکْرٍ کَیْفَ تُقَاتِلُ النَّاسَ وَقَدْ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ اُمِرْتُ اَنْ اُقَاتِلَ النَّاسَ حَتّٰی یَقُوْلُوْا لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ فَمَنْ قَالَ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ عَصَمَ مِنِّیْ نَفْسَهٗ وَمَا لَهٗ اِلَّا بِحَقِّهٖ وَحِسَابُهٗ عَلَی اللّٰهِ قَالَ اَبُوْبَکْرٍ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ وَاللّٰهِ لَاُقَاتِلَنَّ مَنْ فَرَّقَ بَیْنَ الصَّلٰوةِ وَالزَّکٰوةِ فَاِنَّ الزَّکَاةَ حَقُّ الْمَالِ وَاللّٰهِ لَوْمَنَعُوْنِیْ عَنَاقًا کَانُوْا یُؤَدُّوْنَھَا اِلٰی رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ لَقَاتَلْتُھُمْ عَلٰی

۳۰۹۵: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات کے بعد حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے خلافت کا منصب سنبھالا اور اہل عرب میں بعض لوگ مرتد اور دین سے منحرف ہو گئے تو حضرت عمرؓ نے فرمایا: اے ابوبکر! آپ کس طریقہ سے لڑائی کریں گے؟ حالانکہ رسول کریمؐ نے ارشاد فرمایا کہ مجھ کو حکم فرمایا گیا ہے کہ میں لوگوں سے اس وقت تک لڑائی کروں کہ جس وقت تک وہ لا اِلٰہ اِلّا اللہ نہ کہہ دیں اور اگر وہ اس کلمہ کا اقرار کر لیں گے تو مجھ سے اپنی جان و مال محفوظ کر لیں گے لیکن اگر کسی شخص کو کوئی ناحق قتل کرے گا یا اس کی (کسی قسم کی) حق تلفی کرے گا تو اس کے عوض اس کی جان و مال لی جا سکتی ہے اور اس کا حساب اللہ عزوجل کے ذمہ ہے۔ ابوبکرؓ نے فرمایا کہ جو شخص نماز اور زکوٰۃ کے درمیان فرق کرے گا میں اس سے ضرور جنگ کروں گا اس لیے کہ زکوٰۃ مال کا حق ہے۔ اللہ کی قسم! اگر یہ لوگ مجھ کو ایک بکری کا بچہ دینے سے انکار کریں گے جو رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو دیا کرتے تھے تو میں

مَنْعِهَا فَوَاللّٰهِ مَا هُوَ اِلاَّ اَنْ رَاَيْتُ اللّٰهَ عَزَّوَجَلَّ قَدْ شَرَحَ صَدْرَ اَبِيْ بَكْرٍ لِلْقِتَالِ وَعَرَفْتُ اَنَّهُ الْحَقُّ.

اس کی عدم ادائیگی پر بھی ان سے لڑائی کروں گا۔ عمرؓ فرماتے ہیں کہ اللہ کی قسم میں نے دیکھا کہ اللہ عزوجل نے حضرت ابوبکرؓ کے سینے کو جہاد کیلئے کھول دیا اور میں اس بات سے واقف ہوگیا کہ حق یہی ہے۔

۳۰۹۶: اَخْبَرَنَا اَحْمَدُ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ مُغِيْرَةَ قَالَ حَدَّثَنَا عُثْمَانُ بْنُ سَعِيْدٍ عَنْ شُعَيْبٍ عَنِ الزُّهْرِيِّ قَالَ حَدَّثَنَا عُبَيْدُاللّٰهِ ح وَاَنْبَاَنَا كَثِيْرُ بْنُ عُبَيْدٍ قَالَ حَدَّثَنَا بَقِيَّةُ عَنْ شُعَيْبٍ قَالَ حَدَّثَنِي الزُّهْرِيُّ عَنْ عُبَيْدِاللّٰهِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عُتْبَةَ بْنِ مَسْعُوْدٍ اَنَّ اَبَاهُرَيْرَةَ قَالَ لَمَّا تُوُفِّيَ رَسُوْلُ اللّٰهِ وَكَانَ اَبُوْبَكْرٍ بَعْدَهُ وَكَفَرَ مَنْ كَفَرَ مِنَ الْعَرَبِ قَالَ عُمَرُ يَا اَبَابَكْرٍ كَيْفَ تُقَاتِلُ النَّاسَ حَتّٰى يَقُوْلُوْا لَا اِلٰهَ اِلاَّ اللّٰهُ فَمَنْ قَالَ لَا اِلٰهَ اِلاَّ اللّٰهُ فَقَدْ عَصَمَ مِنِّيْ مَالَهُ وَنَفْسَهُ اِلاَّ بِحَقِّهِ وَحِسَابُهُ عَلَى اللّٰهِ قَالَ اَبُوْبَكْرٍ وَاللّٰهِ لَاُقَاتِلَنَّ مَنْ فَرَّقَ بَيْنَ الصَّلَاةِ وَالزَّكَاةِ فَاِنَّ الزَّكَاةَ حَقُّ الْمَالِ وَاللّٰهِ لَوْمَنَعُوْنِيْ عَنَاقًا كَانُوْا يُؤَدُّوْنَهَا اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَقَاتَلْتُهُمْ عَلٰى مَنْعِهَا قَالَ عُمَرُ فَوَ اللّٰهِ مَا هُوَ اِلاَّ اَنْ رَاَيْتُ اَنَّ اللّٰهَ عَزَّوَجَلَّ شَرَحَ صَدْرَ اَبِيْ بَكْرٍ لِلْقِتَالِ فَعَرَفْتُ اَنَّهُ الْحَقُّ وَاللَّفْظُ لِاَحْمَدَ.

۳۰۹۶: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں جس وقت حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ان سے جنگ کرنے کا پختہ عزم کرلیا تو حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اُن سے عرض کیا: اے ابوبکر! آپ کس طریقہ سے لوگوں سے لڑائی کریں گے حالانکہ رسول کریمؐ نے ارشاد فرمایا کہ مجھ کو حکم فرمایا گیا ہے کہ میں لوگوں سے اس وقت تک لڑائی کروں کہ جس وقت تک وہ لا الٰہ الاّ اللہ نہ کہہ دیں اور اگر وہ اس کلمہ کا اقرار کرلیں گے تو مجھ سے اپنی جان و مال محفوظ کرلیں گے لیکن اگر کسی شخص کو کوئی ناحق قتل کرے گا یا اس کی (کسی قسم کی) حق تلفی کرے گا تو اس کے عوض اس کی جان و مال لی جاسکتی ہے اور اس کا حساب اللہ عزوجل کے ذمہ ہے۔ ابوبکرؓ نے فرمایا کہ جو شخص نماز اور زکوٰۃ کے درمیان فرق کرے گا میں اس سے ضرور جنگ کروں گا اس لیے کہ زکوٰۃ مال کا حق ہے۔ اللہ کی قسم! اگر یہ لوگ مجھ کو ایک بکری کا بچہ دینے سے انکار کریں گے جو رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو دیا کرتے تھے تو میں اس کی عدم ادائیگی پر بھی ان سے لڑائی کروں گا۔ عمرؓ فرماتے ہیں کہ اللہ کی قسم میں نے دیکھا کہ اللہ عزوجل نے حضرت ابوبکرؓ کے سینے کو جہاد کیلئے کھول دیا اور میں اس بات سے واقف ہوگیا کہ حق یونہی ہے۔

۳۰۹۷: اَخْبَرَنَا اَحْمَدُ بْنُ سُلَيْمَانَ قَالَ حَدَّثَنَا مُؤَمَّلُ ابْنُ الْفَضْلِ قَالَ حَدَّثَنَا الْوَلِيْدُ قَالَ حَدَّثَنِيْ شُعَيْبُ ابْنُ اَبِيْ حَمْزَةَ وَسُفْيَانُ بْنُ عُيَيْنَةَ وَذَكَرَ آخَرَ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ سَعِيْدِ بْنِ الْمُسَيَّبِ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ لَمَّا جَمَعَ اَبُوْبَكْرٍ لِقِتَالِهِمْ فَقَالَ عُمَرُ يَا اَبَابَكْرٍ كَيْفَ تُقَاتِلُ النَّاسَ وَقَدْ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اُمِرْتُ اَنْ اُقَاتِلَ النَّاسَ حَتّٰى يَقُوْلُوْا لَا اِلٰهَ اِلاَّ اللّٰهُ فَاِذَا قَالُوْهَا عَصَمُوْا

۳۰۹۷: حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں جس وقت نبیؐ کی وفات ہوئی اور عرب کے لوگ دین سے منحرف ہو گئے تو عمرؓ فرمانے لگے: اے ابوبکر! آپ عرب سے کس طریقہ سے لڑائی کریں گے اور کہنے لگے رسول کریمؐ نے ارشاد فرمایا کہ مجھ کو حکم فرمایا گیا ہے کہ میں لوگوں سے اس وقت تک لڑائی جاری رکھوں جس وقت تک کہ وہ اس بات کی شہادت نہ دیں کہ اللہ کے علاوہ کوئی لائق عبادت نہیں ہے اور یہ کہ میں اللہ کا رسول ہوں پھر نماز قائم کریں اور زکوٰۃ ادا کریں اللہ عزوجل کی قسم اگر ان لوگوں نے مجھ کو ایک بکری کا بچہ بھی دینے سے انکار کر دیا جو یہ

مِنِّیْ دِمَاءَ هُمْ وَاَمْوَالَهُمْ اِلاَّ بِحَقِّهَا قَالَ اَبُوْبَكْرٍ لَاُقَاتِلَنَّ مَنْ فَرَّقَ بَيْنَ الصَّلَاةِ وَالزَّكٰوةِ فَاِنَّ الزَّكَاةَ حَقُّ الْمَالِ وَاللّٰهِ لَوْمَنَعُوْنِىْ عَنَاقًا كَانُوْا يُؤَدُّوْنَهَا اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَقَاتَلْتُهُمْ عَلٰى مَنْعِهَا قَالَ عُمَرُ فَوَاللّٰهِ مَا هُوَ اِلاَّ اَنْ رَاَيْتُ اَنَّ اللّٰهَ عَزَّوَجَلَّ شَرَحَ صَدْرَ اَبِىْ بَكْرٍ لِلْقِتَالِ فَعَرَفْتُ اَنَّهُ الْحَقُّ.

رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو دیا کرتے تھے تو میں اس پر بھی ان سے لڑائی کروں گا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ جس وقت میں نے دیکھا کہ ابوبکر رضی اللہ عنہ کی رائے گرامی اللہ عزوجل کی جانب سے ہے تو مجھ کو بھی اس بات کا علم ہوگیا کہ یہی حق ہے حضرت امام نسائی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ راوی عمران القطان قوی راوی نہیں ہیں اور یہ حدیث شریف خطاء ہے جبکہ پہلی والی حدیث (۳۰۹۵) صحیح حدیث ہے اور جس کو زہری نے عبیداللہ بن عبداللہ سے اور انہوں نے ابوہریرہؓ سے نقل کیا ہے۔

۳۰۹۸: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ قَالَ حَدَّثَنَا عَمْرُو بْنُ عَاصِمٍ قَالَ حَدَّثَنَا عِمْرَانُ اَبُو الْعَوَّامِ الْقَطَّانُ قَالَ حَدَّثَنَا مَعْمَرٌ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ قَالَ لَمَّا تُوُفِّىَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ارْتَدَّتِ الْعَرَبُ قَالَ عُمَرُ يَا اَبَابَكْرٍ كَيْفَ تُقَاتِلُ الْعَرَبَ فَقَالَ اَبُوْبَكْرٍ رَضِىَ اللّٰهُ عَنْهُ..... اِنَّمَا قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اُمِرْتُ اَنْ اُقَاتِلَ النَّاسَ حَتّٰى يَشْهَدُوْا اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلاَّ اللّٰهُ وَاَنِّىْ رَسُوْلُ اللّٰهِ وَيُقِيْمُوا الصَّلَاةَ وَيُؤْتُوا الزَّكَاةَ وَاللّٰهِ لَوْ مَنَعُوْنِىْ عَنَاقًا مِمَّا كَانُوْا يُعْطُوْنَ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَقَاتَلْتُهُمْ عَلَيْهِ قَالَ عُمَرُ رضی اللہ عنہ فَلَمَّا رَاَيْتُ رَاْىَ اَبِىْ بَكْرٍ قَدْ شُرِحَ عَلِمْتُ اَنَّهُ الْحَقُّ قَالَ اَبُوْ عَبْدِالرَّحْمٰنِ عِمْرَانُ الْقَطَّانُ لَيْسَ بِالْقَوِىِّ فِى الْحَدِيْثِ وَهٰذَا الْحَدِيْثُ خَطَاءٌ وَالَّذِىْ قَبْلَهُ الصَّوَابُ حَدِيْثُ الزُّهْرِىِّ عَنْ عُبَيْدِاللّٰهِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عُتْبَةَ عَنْ اَبِىْ هُرَيْرَةَ.

۳۰۹۸: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات کے بعد حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے خلافت کا منصب سنبھالا اور اہل عرب میں بعض لوگ مرتد اور دین سے منحرف ہوگئے تو حضرت عمرؓ نے فرمایا: اے ابوبکر! آپ کس طریقہ سے لڑائی کریں گے؟ حالانکہ رسول کریمؐ نے ارشاد فرمایا کہ مجھ کو حکم فرمایا گیا ہے کہ میں لوگوں سے اس وقت تک لڑائی کروں کہ جس وقت تک وہ لا اِلہٰ اِلاّ اللہ نہ کہہ دیں اور اگر وہ اس کلمہ کا اقرار کرلیں گے تو مجھ سے اپنی جان و مال محفوظ کرلیں گے لیکن اگر کسی شخص کو کوئی ناحق قتل کرے گا یا اس کی (کسی قسم کی) حق تلفی کرے گا تو اس کے عوض اس کی جان و مال لی جاسکتی ہے اور اس کا حساب اللہ عزوجل کے ذمہ ہے۔ ابوبکرؓ نے فرمایا کہ جو شخص نماز اور زکوٰۃ کے درمیان فرق کرے گا میں اس سے ضرور جنگ کروں گا اس لیے کہ زکوٰۃ مال کا حق ہے۔ اللہ کی قسم! اگر یہ لوگ مجھ کو ایک بکری کا بچہ دینے سے انکار کریں گے جو رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو دیا کرتے تھے تو میں اس کی عدم ادائیگی پر بھی ان سے لڑائی کروں گا۔ عمرؓ فرماتے ہیں کہ اللہ کی قسم میں نے دیکھا کہ اللہ عزوجل نے حضرت ابوبکرؓ کے سینے کو جہاد کیلئے کھول دیا اور میں اس بات سے واقف ہوگیا کہ حق یہی ہے۔

۳۰۹۹: اَخْبَرَنَا هَارُوْنُ بْنُ سَعِيْدٍ عَنْ خَالِدِ بْنِ نِزَارٍ قَالَ اَخْبَرَنِى الْقَاسِمُ بْنُ مَبْرُوْرٍ عَنْ يُوْنُسَ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ عَنْ اَبِىْ سَلَمَةَ عَنْ اَبِىْ هُرَيْرَةَ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ نَحْوَهُ.

۳۰۹۹: ترجمہ اس حدیث مبارکہ کا بھی گزشتہ حدیث مبارکہ کے مطابق ہی ہے۔

۳۱۰۰: اَخْبَرَنَا اَحْمَدُ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ الْمُغِيْرَةِ قَالَ

۳۱۰۰: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول

سَلَّامٍ عَنْ عِكْرِمَةَ بْنِ عَمَّارٍ عَنْ شَدَّادٍ اَبِیْ عَمَّارٍ عَنْ اَبِیْ اُمَامَةَ الْبَاهِلِیِّ قَالَ جَاءَ رَجُلٌ اِلَی النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ اَرَاَيْتَ رَجُلًا غَزَا يَلْتَمِسُ الْاَجْرَ وَالذِّكْرَ مَالَهٗ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا شَیْءَ لَهٗ فَاَعَادَهَا ثَلَاثَ مَرَّاتٍ يَقُوْلُ لَهٗ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا شَیْءَ لَهٗ ثُمَّ قَالَ اِنَّ اللّٰهَ لَا يَقْبَلُ مِنَ الْعَمَلِ اِلَّا مَا كَانَ لَهٗ خَالِصًا وَابْتُغِیَ بِهٖ وَجْهُهٗ۔

کے لالچ میں (کہ دولت حاصل ہوگی) اور نام آوری کے لئے جہاد کرے؟ رسول کریمؐ نے ارشاد فرمایا: اس کو کسی قسم کا ثواب نہ ملے گا۔ پھر اس آدمی نے دریافت کیا اور یہی سوال پوچھا تو اس کو آپؐ نے یہی جواب دیا کہ ایسے شخص کیلئے کوئی اَجر وثواب نہیں ہے۔ آپؐ نے پھر ارشاد فرمایا کہ اللہ عزوجل قبول نہیں فرماتا مگر وہ عمل جو کہ خالص اسی کے لئے ہو اور اس کے کرنے سے خالص رضا خداوندی مقصود ہو اور مال دولت اور نام اور شہرت حاصل کرنا مقصود نہ ہو ورنہ اللہ عزوجل کے نزدیک اس شخص کی نیکی بیکار بلکہ باعث عذاب ہوگی۔

## ۱۵۸۸: باب ثَوَابُ مَنْ قَاتَلَ فِیْ سَبِيْلِ اللّٰهِ فُوَاقَ نَاقَةٍ

## باب: جو شخص راہ خدا میں اونٹنی کے دوبارہ دودھ اُتارنے تک جہاد کرے اس کا اَجر وثواب

۳۱۴۶: اَخْبَرَنَا يُوْسُفُ بْنُ سَعِيْدٍ قَالَ سَمِعْتُ حَجَّاجًا اَنْبَاَنَا ابْنُ جُرَيْجٍ قَالَ حَدَّثَنَا سُلَيْمَانُ بْنُ مُوْسٰی قَالَ حَدَّثَنَا مَالِكُ بْنُ يُخَامِرَ اَنَّ مُعَاذَ ابْنَ جَبَلٍ حَدَّثَهُمْ اَنَّهٗ سَمِعَ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ مَنْ قَاتَلَ فِیْ سَبِيْلِ اللّٰهِ عَزَّوَجَلَّ مِنْ رَجُلٍ مُسْلِمٍ فُوَاقَ نَاقَةٍ وَجَبَتْ لَهُ الْجَنَّةُ وَمَنْ سَاَلَ اللّٰهَ الْقَتْلَ مِنْ عِنْدِ نَفْسِهٖ صَادِقًا ثُمَّ مَاتَ اَوْ قُتِلَ فَلَهٗ اَجْرُ شَهِيْدٍ وَمَنْ جُرِحَ جُرْحًا فِیْ سَبِيْلِ اللّٰهِ اَوْ نُكِبَ نَكْبَةً فَاِنَّهَا تَجِیْءُ يَوْمَ الْقِيَامَةِ كَاَغْزَرِ مَا كَانَتْ لَوْنُهَا كَالزَّعْفَرَانِ وَرِيْحُهَا كَالْمِسْكِ وَمَنْ جُرِحَ جُرْحًا فِیْ سَبِيْلِ اللّٰهِ فَعَلَيْهِ طَابَعُ الشُّهَدَاءِ۔

۳۱۴۶: حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ مسلمان اللہ جل جلالہ کے راستہ میں اونٹنی کے دوبارہ دودھ اتارنے تک جہاد کرے تو ایسے شخص کے لئے جنت لازم ہوگئی اور جس کسی نے سچے دِل سے دُعا مانگی بارگاہ خداوندی میں اپنے قتل کیے جانے کے لئے پھر وہ شخص مرگیا یا قتل کیا گیا تو اس کو شہید کے برابر اَجر ہے اور جس شخص کو کسی قسم کا کوئی زخم لگ جائے راہ خدا میں یا اس پر کسی قسم کی کوئی آفت یا مصیبت آ جائے تو وہ شخص قیامت کے دن ایسا ہوگا کہ جیسے کہ وہ ابھی ابھی زخمی ہوا ہے اور اس کا رنگ زعفرانی ہوگا اور اس کے جسم سے خوشبو مہک رہی ہوگی یعنی وہ شخص بدبودار اور خراب رنگ و روپ میں نہ ہوگا اور جس شخص کے جسم میں زخم ہو۔ اللہ عزوجل اُس پر شہداء کی مُہر لگا دے گا۔

## ۱۵۸۹: باب مَنْ رَمٰی بِسَهْمٍ فِیْ سَبِيْلِ اللّٰهِ عَزَّوَجَلَّ

## باب: راہ خداوندی میں تیر پھینکنے والوں سے متعلق

۳۱۴۷: اَخْبَرَنَا عَمْرُو بْنُ عُثْمَانَ بْنِ سَعِيْدِ بْنِ كَثِيْرٍ قَالَ حَدَّثَنَا بَقِيَّةُ عَنْ صَفْوَانَ قَالَ حَدَّثَنِیْ سُلَيْمُ بْنُ

۳۱۴۷: حضرت عمرو بن عبسہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: جو شخص راہ خداوندی

عَامِرٍ عَنْ شُرَحْبِيْلِ بْنِ السِّمْطِ اَنَّهُ قَالَ لِعَمْرِو بْنِ عَبَسَةَ يَا عَمْرُو حَدِّثْنَا حَدِيْثًا سَمِعْتَهُ مِنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ مَنْ شَابَ شَيْبَةً فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ تَعَالٰى كَانَتْ لَهُ نُوْرًا يَوْمَ الْقِيَامَةِ وَمَنْ رَمٰى بِسَهْمٍ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ تَعَالٰى بَلَغَ الْعَدُوَّ اَوْلَمْ يَبْلُغْ كَانَ لَهُ كَعِتْقِ رَقَبَةٍ وَمَنْ اَعْتَقَ رَقَبَةً مُّؤْمِنَةً كَانَتْ لَهُ فِدَاءَهُ مِّنَ النَّارِ عُضْوًا بِعُضْوٍ۔

میں بوڑھا ہوگا تو اس کے لئے قیامت کے روز نور ہوگا اور جس کسی نے راہ خداوندی میں تیر مارا دشمن تک وہ تیر گیا اور یا درمیان میں وہ تیر رہ گیا تو گویا اس نے آزاد کیا ایک غلام اور جس نے آزاد کیا ایک غلام ایماندار تو گویا کہ وہ شخص (دوزخ کی) آگ سے آزاد ہوگیا اور اس کے عوض آزاد کرنے والے شخص کا جسم ہر ایک عضو اور جسم کا ہر ایک حصہ (دوزخ سے آزاد ہوگیا)۔

۳۱۴۸: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِالْاَعْلٰى قَالَ حَدَّثَنَا خَالِدٌ قَالَ حَدَّثَنَا هِشَامٌ قَالَا حَدَّثَنَا قَتَادَةُ عَنْ سَالِمِ بْنِ اَبِى الْجَعْدِ عَنْ مَعْدَانَ بْنِ اَبِىْ طَلْحَةَ عَنْ اَبِىْ نُجَيْحٍ السُّلَمِيِّ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ مَنْ بَلَغَ بِسَهْمٍ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ فَهُوَ لَهُ دَرَجَةٌ فِي الْجَنَّةِ فَبَلَغْتُ يَوْمَئِذٍ سِتَّةَ عَشَرَ سَهْمًا قَالَ وَسَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ مَنْ رَمٰى بِسَهْمٍ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ فَهُوَ عِدْلُ مُحَرَّرٍ۔

۳۱۴۸: حضرت ابونجیح سلمی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ ارشاد فرمایا رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ جس نے راہ خدا میں تیر پھینکا تو اس کو جنت میں درجہ حاصل ہوگیا تیر مارنے کے عوض۔ حضرت ابونجیح رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا کہ میں نے اس دن راہ خداوندی میں سو تیر چلائے اور جس شخص نے راہ خدا میں تیر چلایا تو یہ تیر چلانا اس کے لئے غلام آزاد کرنے کے برابر ہے۔

۳۱۴۹: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْعَلَاءِ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْمُعَاوِيَةَ قَالَ حَدَّثَنَا الْاَعْمَشُ عَنْ عَمْرِو بْنِ مُرَّةَ عَنْ سَالِمِ بْنِ اَبِى الْجَعْدِ عَنْ شُرَحْبِيْلِ بْنِ السِّمْطِ قَالَ لِكَعْبِ بْنِ مُرَّةَ يَا كَعْبُ حَدِّثْنَا عَنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَاحْذَرْ قَالَ سَمِعْتُهُ يَقُوْلُ مَنْ شَابَ شَيْبَةً فِي الْاِسْلَامِ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ كَانَتْ لَهُ نُوْرًا يَوْمَ الْقِيَامَةِ قَالَ لَهُ حَدِّثْنَا عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَاحْذَرْ قَالَ سَمِعْتُهُ يَقُوْلُ ارْمُوْا مَنْ بَلَغَ الْعَدُوَّ بِسَهْمٍ رَفَعَهُ اللّٰهُ بِهٖ دَرَجَةً قَالَ ابْنُ النَّحَّامِ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَمَا الدَّرَجَةُ قَالَ اَمَا اِنَّهَا لَيْسَتْ بِعَتَبَةِ اُمِّكَ وَلٰكِنْ مَابَيْنَ الدَّرَجَتَيْنِ

۳۱۴۹: حضرت کعب بن مرہؓ سے روایت ہے کہ ان سے شرحبیل بن سمط نے بیان کیا کہ اے کعب! ہمیں حدیث بیان کرو اور تم اسکے بیان کرنے میں کسی قسم کی کمی بیشی سے ڈرو۔ کعب رضی اللہ عنہ نے کہا کہ میں نے نبیؐ سے سنا آپؐ فرماتے تھے کہ جو شخص اسلام کی حالت میں راہ خداوندی میں جہاد کر کے بوڑھا ہوا تو اس کا بڑھاپا قیامت کے دن اس کیلئے نور ہوگا۔ شرحبیل نے بیان کیا کہ ہم کو رسول کریمؐ کی حدیث بیان فرمائیں اور خوف الٰہی پیش نظر رکھنا۔ انہوں نے جواب دیا کہ میں نے سنا آپؐ فرماتے تھے تم تیر مارو۔ جس شخص کا تیر دشمن تک پہنچ جائے گا تو اس شخص کیلئے اللہ عزوجل ایک درجہ اونچا فرما دے گا یہ بات سن کر ابن نحام نے عرض کیا: یارسول اللہؐ! وہ درجہ کیا ہے؟ آپؐ نے فرمایا کہ وہ درجہ تمہاری والدہ کی چوکھٹ نہیں ہے (یعنی اس قدر تھوڑا اونچا) بلکہ دو درجات کے درمیان میں اس قدر فاصلہ ہے کہ جس قدر فاصلہ انسان

مِائَةُ عَامٍ.

ایک سو سال میں طے کرتا ہے۔

۳۱۵۰: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِالْاَعْلٰى قَالَ حَدَّثَنَا الْمُعْتَمِرُ قَالَ سَمِعْتُ خَالِدًا يَعْنِي ابْنَ زَيْدٍ اَبَا عَبْدِالرَّحْمٰنِ الشَّامِيَّ يُحَدِّثُ عَنْ شُرَحْبِيلِ بْنِ السِّمْطِ عَنْ عَمْرِو بْنِ عَبَسَةَ قَالَ قُلْتُ يَا عَمْرَو بْنَ عَبَسَةَ حَدِّثْنَا حَدِيثًا سَمِعْتَهُ مِنْ رَسُولِ اللّٰهِ ﷺ لَيْسَ فِيهِ نِسْيَانٌ وَلَا تَنَقُّصٌ قَالَ سَمِعْتُ رَسُولَ اللّٰهِ ﷺ يَقُولُ مَنْ رَمٰى بِسَهْمٍ فِي سَبِيلِ اللّٰهِ فَبَلَغَ الْعَدُوَّ اَخْطَاَ اَوْ اَصَابَ كَانَ لَهُ كَعِدْلِ رَقَبَةٍ وَمَنْ اَعْتَقَ رَقَبَةً مُسْلِمَةً كَانَ فِدَاءُ كُلِّ عُضْوٍ مِنْهُ عُضْوًا مِنْهُ مِنْ نَارِ جَهَنَّمَ وَمَنْ شَابَ شَيْبَةً فِي سَبِيلِ اللّٰهِ كَانَتْ لَهُ نُورًا يَوْمَ الْقِيٰمَةِ.

۳۱۵۰: حضرت عمرو بن عبسہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: جس شخص نے راہ خداوندی میں تیر کا نشانہ لگایا یعنی تیر مارا تو چاہے وہ تیر دشمن کے لگ گیا ہو یا نشانہ غلطی سے گر گیا ہو تو اس شخص کو ایک غلام آزاد کرنے کا ثواب ملے گا اور جس شخص نے ایک غلام مسلمان آزاد کیا تو اس غلام آزاد کرنے والے شخص کا جسم کا ہر ایک عضو دوزخ کی آگ سے آزاد ہو گیا اور جس شخص کے بال راہِ الٰہی میں سفید پڑ گئے تو اس کے لئے (قیامت کے دن) نور ہو گا۔

۳۱۵۱: اَخْبَرَنَا عَمْرُو بْنُ عُثْمَانَ بْنِ سَعِيدٍ عَنِ الْوَلِيدِ عَنِ ابْنِ جَابِرٍ عَنْ اَبِي سَلَّامٍ الْاَسْوَدِ عَنْ خَالِدِ بْنِ يَزِيدَ عَنْ عُقْبَةَ بْنِ عَامِرٍ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ اِنَّ اللّٰهَ عَزَّوَجَلَّ يُدْخِلُ ثَلَاثَةَ نَفَرٍ الْجَنَّةَ بِالسَّهْمِ الْوَاحِدِ صَانِعَهُ يَحْتَسِبُ فِي صُنْعِهِ الْخَيْرَ وَالرَّامِيَ بِهِ وَمُنَبِّلَهُ.

۳۱۵۱: حضرت عقبہ بن عامر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: اللہ عزوجل عزت اور بزرگی والا' تین آدمیوں کو جنتی بنا دے گا ایک تیر کی وجہ سے۔ ایک تیر نیک نیتی سے بنانے والا' دوسرے تیر چلانے والا اور تیسرے تیر پھینکنے والا۔

## ۱۵۹۰: باب مَنْ كُلِمَ فِي سَبِيلِ اللّٰهِ عَزَّوَجَلَّ

## باب: اللہ تعالیٰ کے راستہ میں زخمی ہونے سے متعلق

۳۱۵۲: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ مَنْصُورٍ قَالَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنْ اَبِي الزِّنَادِ عَنِ الْاَعْرَجِ عَنْ اَبِي هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ لَا يُكْلَمُ اَحَدٌ فِي سَبِيلِ اللّٰهِ وَاللّٰهُ اَعْلَمُ بِمَنْ يُكْلَمُ فِي سَبِيلِهِ اِلَّا جَاءَ يَوْمَ الْقِيَامَةِ وَجُرْحُهُ يَثْعَبُ دَمًا اللَّوْنُ لَوْنُ دَمٍ وَالرِّيحُ رِيحُ الْمِسْكِ.

۳۱۵۲: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: جو شخص راہ خداوندی میں زخمی ہوتا ہے اور اللہ عزوجل کو اچھی طرح سے علم ہے کہ راہ خدا میں کون زخمی ہوتا ہے تو وہ شخص قیامت کے دن حاضر ہو گا اور اس کے زخم سے خون ٹپک رہا ہو گا کہ جس کا رنگ بظاہر خون جیسا ہو گا لیکن اس کی خوشبو مشک جیسی ہو گی۔

۳۱۵۳: اَخْبَرَنَا هَنَّادُ بْنُ السَّرِيِّ عَنِ ابْنِ الْمُبَارَكِ عَنْ

۳۱۵۳: حضرت عبداللہ بن ثعلبہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم

مَعْمَرٍ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ ثَعْلَبَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ زَمِّلُوْهُمْ بِدِمَائِهِمْ فَإِنَّهٗ لَيْسَ كَلْمٌ يُكْلَمُ فِي اللّٰهِ اِلَّآ اَتٰى يَوْمَ الْقِيَامَةِ جُرْحُهٗ يَدْمٰى لَوْنُهٗ لَوْنُ دَمٍ وَرِيْحُهٗ رِيْحُ الْمِسْكِ۔

صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: (شہداء کرام کو) ڈھانپ دو خون لگا ہوا کیونکہ جس شخص کو راہ خدا میں زخم لگا ہوگا تو وہ شخص بارگاہِ خداوندی میں پیش ہو گا اور اس کے زخم سے خون جاری ہوگا اس کا رنگ خون جیسا ہوگا اور اس کی خوشبو مشک جیسی ہوگی۔

تشریح ☆ یہ ایک عجیب معاملہ ہے کہ اللہ کی راہ میں زخمی شخص کا زخم جس قدر بھی گہرا ہو وہ اس پر پریشان نہیں ہوتا کہ کیا بنے گا بلکہ اللہ تعالیٰ اُس کے دل کو اپنی طرف متوجہ کر دیتے ہیں کہ جس اللہ کی محبت میں چوٹ کھائی یا دشمن نے زخم لگا دیا وہ میرا محافظ ہے اور اب بھی یہ مشاہدہ ہوا کہ زخموں سے چور شخص کے جسم میں ایک عجیب پر لطف خوشبو آتی ہے اور دِلوں کو بھاتی ہے۔ اس سے بھی بعض لوگوں دین الٰہی کیلئے اپنے کو قربان کرنے پر تیار ہو جاتے ہیں۔ یہ تو ہے دنیا میں ایسا عجیب سلسلہ اور پھر اللہ کے ہاں جب حاضری ہوگی تو بظاہر وہ سرخ نشان زدہ زخم ہوگا لیکن مشک جیسی خوشبو آئے گی اور خون بھی جاری ہوگا' کسی قسم کی تکلیف نہ ہوگی اور ہر مسلمان اس بات کا خواہاں ہوگا کہ میں بھی اللہ کے لئے اس کے راستہ یعنی دین کے لئے کوئی زخم لگواتا اور مشک جیسی خوشبو مجھ سے بھی آتی اور میں بھی یونہی اللہ تعالیٰ کے مقربین میں سے ہوتا۔ (جاؔمی)

## ۱۵۹۱: باب مَا يَقُوْلُ مَنْ يَطْعَنُهُ الْعَدُوُّ

## باب: جس وقت دشمن زخم لگائے تو کیا کہنا چاہیے؟

۳۱۵۴: اَخْبَرَنَا عَمْرُو بْنُ سَوَّادٍ قَالَ اَنْبَاَنَا ابْنُ وَهْبٍ قَالَ اَخْبَرَنِيْ يَحْيَى بْنُ اَيُّوْبَ وَذَكَرَ آخَرَ قَبْلَهٗ عَنْ عُمَارَةَ ابْنِ غَزِيَّةَ عَنْ اَبِي الزُّبَيْرِ عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ قَالَ لَمَّا كَانَ يَوْمُ اُحُدٍ وَ وَلَّى النَّاسُ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِيْ نَاحِيَةٍ فِي اثْنَيْ عَشَرَ رَجُلًا مِّنَ الْاَنْصَارِ وَفِيْهِمْ طَلْحَةُ بْنُ عُبَيْدِاللّٰهِ فَاَدْرَكَهُمُ الْمُشْرِكُوْنَ فَالْتَفَتَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَقَالَ مَنْ لِّلْقَوْمِ فَقَالَ طَلْحَةُ اَنَا قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَمَا اَنْتَ فَقَالَ رَجُلٌ مِّنَ الْاَنْصَارِ اَنَا يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ فَقَالَ اَنْتَ فَقَاتَلَ حَتّٰى قُتِلَ ثُمَّ الْتَفَتَ فَإِذَا الْمُشْرِكُوْنَ فَقَالَ مَنْ لِّلْقَوْمِ فَقَالَ طَلْحَةُ اَنَا قَالَ كَمَا اَنْتَ فَقَالَ رَجُلٌ مِّنَ الْاَنْصَارِ اَنَا فَقَالَ اَنْتَ

۳۱۵۴: حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ غزوۂ احد کے دن جس وقت مسلمانوں کو شکست ہوگئی اور وہ بھاگ گئے تو رسول کریمؐ ایک کونے میں تھے بارہ انصاری حضرات میں اور ان میں طلحہ بن عبداللہ بھی تھے مشرکین نے ان کو گھیر لیا اس خیال سے کہ یہ کچھ ہی لوگ ہیں (ان کو حملہ کر کے ختم کر ڈالو) رسول کریم! نے ان کی جانب دیکھ کر ارشاد فرمایا اب ہم لوگوں کی جانب سے کون جنگ کرے گا؟ اور ہم کو کون بچائے گا؟ حضرت طلحہ رضی اللہ عنہ نے عرض کیا میں یا رسول اللہؐ! آپؐ نے فرمایا: تم اپنے حال پر رہو یعنی تم ٹھہرے رہو۔ ایک انصاری شخص نے عرض کیا: یا رسول اللہؐ! میں۔ آپؐ نے فرمایا: تو۔ پھر تو وہ شخص جنگ کرتا رہا یہاں تک کہ وہ شخص شہید ہوگیا پھر آپؐ نے لوگوں کی جانب دیکھا اور فرمایا: قوم کی کون شخص حفاظت کرے گا یعنی ان کی جانب سے لڑائی کرے گا؟ طلحہؓ نے عرض کیا کہ میں یا رسول اللہؐ! اس پر آپؐ نے فرمایا: تم اپنی حالت پر رہو۔ ایک انصاری شخص نے کہا: میں یا رسول

فَقَاتَلَ حَتّٰی قُتِلَ ثُمَّ لَمْ یَزَلْ یَقُوْلُ ذٰلِكَ وَ یَخْرُجُ اِلَیْهِمْ رَجُلٌ مِّنَ الْاَنْصَارِ فَیُقَاتِلُ قِتَالَ مَنْ قَبْلَهٗ حَتّٰی یُقْتَلَ حَتّٰی بَقِیَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ وَطَلْحَةُ بْنُ عُبَیْدِاللّٰهِ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ مَنْ لِّلْقَوْمِ فَقَالَ طَلْحَةُ اَنَا فَقَاتَلَ طَلْحَةُ قِتَالَ الْاَحَدَ عَشَرَ حَتّٰی ضُرِبَتْ یَدُهٗ فَقُطِعَتْ اَصَابِعُهٗ فَقَالَ حَسِّ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ لَوْ قُلْتَ بِسْمِ اللّٰهِ لَرَفَعَتْكَ الْمَلَائِكَةُ وَالنَّاسُ یَنْظُرُوْنَ ثُمَّ رَدَّ اللّٰهُ الْمُشْرِكِیْنَ.

اللہ! آپؐ نے فرمایا: پھر اس نے جنگ کی یہاں تک کہ وہ شخص شہید ہو گیا پھر برابر اسی طریقہ سے فرماتے رہے اور ایک ایک انصاری شخص لڑائی کرنے کے لئے نکلتا گیا اور شہید ہوتا رہا یہاں تک کہ فقط رسول کریمؐ اور طلحہؓ رہ گئے اس وقت آپؐ نے فرمایا کہ اب کون شخص لڑائی کرے گا؟ طلحہؓ نے فرمایا کہ میں۔ پھر طلحہؓ نے بھی لڑائی کی پہلے گیارہ لوگوں کی طرح۔ یہاں تک کہ ان کے ہاتھ پر ایک زبردست زخم لگا اور ان کی انگلیاں کٹ گئیں۔ انہوں نے کہا حس (یہ جملہ درد اور تکلیف کے وقت بولا جاتا ہے) نبیؐ نے فرمایا اگر تم بسم اللہ کہتے (جب تم کو زخم لگا تھا) تو تم کو فرشتے اٹھاتے اور تم کو لوگ دیکھتے رہتے۔ پھر اللہ نے مشرکین کا رخ موڑ دیا۔

## ۱۵۹۲: باب مَنْ قَاتَلَ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰهِ فَارْتَدَّ عَلَیْهِ سَیْفُهٗ فَقَتَلَهٗ

## باب: جس کسی کو اُس کی (اپنی) تلوار پلٹ کر لگ جائے اور وہ شہید ہو جائے؟

۳۱۵۵: اَخْبَرَنَا عَمْرُو بْنُ سَوَّادٍ قَالَ اَنْبَاَنَا ابْنُ وَهْبٍ قَالَ اَخْبَرَنِیْ یُوْنُسُ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ قَالَ اَخْبَرَنِیْ عَبْدُالرَّحْمٰنِ وَعَبْدُاللّٰهِ ابْنَا كَعْبِ بْنِ مَالِكٍ اَنَّ سَلَمَةَ بْنَ الْاَكْوَعِ قَالَ لَمَّا كَانَ یَوْمُ خَیْبَرَ قَاتَلَ اَخِیْ قِتَالًا شَدِیْدًا مَّعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ فَارْتَدَّ عَلَیْهِ سَیْفُهٗ فَقَتَلَهٗ فَقَالَ اَصْحَابُ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ فِیْ وَ شَكُّوْا فِیْهِ رَجُلٌ مَاتَ بِسِلَاحِهٖ قَالَ سَلَمَةُ فَقَفَلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ مِنْ خَیْبَرَ فَقُلْتُ یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اَتَاْذَنُ لِیْ اَنْ اَرْتَجِزَبِكَ فَاَذِنَ لَهٗ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ اَعْلَمُ مَا تَقُوْلُ فَقُلْتُ:

وَاللّٰهِ لَوْلَا اللّٰهُ مَااهْتَدَیْنَا
وَلَا تَصَدَّقْنَا وَلَا صَلَّیْنَا

۳۱۵۵: حضرت سلمہ بن اکوع رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ غزوۂ خیبر میں میرے بھائی نے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ شریک رہ کر بہت جنگ کی پھر (اتفاق سے) اس کی تلوار پلٹ کر اس کے ہی لگ گئی پھر وہ اسی تلوار سے مر گیا اور حضرات صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے اس کا بہت تذکرہ فرمایا اور اس کی وفات سے متعلق شک ہو گیا اس لیے کہ وہ مر گیا تھا خود اپنے ہی ہتھیار سے۔ جس وقت رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم غزوۂ خیبر سے واپس ہوئے تو میں نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ! مجھ کو اگر اجازت عطا فرمائیں تو میں رجز پڑھوں (یہ کلمات اہل عرب جنگ کے وقت پڑھتے ہیں تا کہ خوب دل کھول کر جنگ کی جا سکے) پھر رسول کریمؐ نے اس کو حکم فرمایا اور عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ اے اکوع رضی اللہ عنہ! تم سوچ سمجھ کر گفتگو کرو۔ اکوع رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ خدا کی قسم اگر عنایت خداوندی شامل حال نہ ہوتی تو ہم کو راہ ہدایت نصیب نہ ہوتی اور نہ یقین لاتے ہم کسی بات پر اور نہ نماز پڑھتے اس پر رسول کریمؐ نے جواب دیا کہ تم سچ کہہ رہے ہو۔ اکوعؓ نے نقل کیا پھر یا اللہ جل وشانہٗ ہم کو اطمینان عطا

فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ صَدَقْتَ.

فَاَنْزِلَنْ سَكِيْنَةً عَلَيْنَا
وَثَبِّتِ الْاَقْدَامَ اِنْ لَّاقَيْنَا
وَالْمُشْرِكُوْنَ قَدْ بَغَوْا عَلَيْنَا

فَلَمَّا قَضَيْتُ رَجَزِي قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ قَالَ هٰذَا قُلْتُ اَخِيْ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَرْحَمُهُ اللّٰهُ فَقُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ وَاللّٰهِ اِنَّ نَاسًا لَيَهَابُوْنَ الصَّلَاةَ عَلَيْهِ يَقُوْلُوْنَ رَجُلٌ مَّاتَ بِسِلَاحِهِ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَاتَ جَاهِدًا مُجَاهِدًا قَالَ ابْنُ شِهَابٍ ثُمَّ سَاَلْتُ ابْنًا لِسَلَمَةَ بْنِ الْاَكْوَعِ فَحَدَّثَنِيْ عَنْ اَبِيْهِ مِثْلَ ذٰلِكَ غَيْرَ اَنَّهُ قَالَ حِيْنَ قُلْتُ اِنَّ نَاسًا لَيَهَابُوْنَ الصَّلَاةَ عَلَيْهِ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَذَبُوْا مَاتَ جَاهِدًا مُجَاهِدًا فَلَهُ اَجْرُهُ مَرَّتَيْنِ وَاَشَارَ بِاُصْبُعَيْهِ.

فرمادے اور دشمن کے مقابلہ میں ہمارے پاؤں قائم رکھے (یعنی ثابت قدمی عطا فرما) اور مشرکین بدل گئے پھر حضرت سلمہ بن اکوع رضی اللہ عنہ فرمانے لگے کہ جس وقت میں اپنا رجز مکمل کر چکا تو اس وقت رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: کس نے اس طریقہ سے کیا؟ یعنی مذکورہ بالا رجز کس کی ایجاد ہے؟ تو انہوں نے عرض کیا: یارسول اللہ! میرے بھائی کی' اللہ رحم فرمائے اس پر پھر عرض کیا کہ میں نے یارسول اللہ! خدا کی قسم لوگ خوف کرتے تھے اس پر نماز پڑھنے سے اور کہتے تھے یہ آدمی اپنے ہی ہتھیار سے قتل ہوا ہے۔ آپ نے فرمایا: وہ سعی میں قتل ہوا ہے اور درحقیقت وہ شخص مجاہد ہوا۔ ابن شہاب نے کہا کہ میں نے دریافت کیا کہ سلمہ بن اکوعؓ کی حدیث میں کہ میں نے دریافت کیا سلمہ بن اکوعؓ کے لڑکے سے اس نے اپنے والد سے اسی طریقہ سے حدیث بیان فرمائی لیکن یہ بات زیادہ کہی کہ جس وقت ابن اکوعؓ نے کہا کہ لوگ اندیشہ کرتے تھے اس کی نماز (بربناء اندیشہ خودکشی) پڑھنے سے اسکے جواب میں فرمایا نبیؐ نے کہ وہ لوگ جھوٹے ہیں اور وہ شخص تو جہاد کی کوشش میں قتل ہوا ہے اور وہ شخص مجاہد ہوا اور اس کے دو اجر ہیں یہ جملہ آپؐ نے انگلیوں سے اشارہ کر کے فرمایا۔

تشریح ☆ اپنی ہی تلوار کا پلٹ کر لگنا اور اس سے موت کا واقع ہو جانا کسی بھی طرح سے خودکشی کے زمرے میں نہیں آتا کیونکہ سب جانتے ہیں کہ وہ جہاد کی غرض سے میدانِ کارزار میں اترا اور دشمن پر حملہ آور بھی تھا۔ اس پر شہادت کا متمنی بھی تھا۔ دورانِ حملہ غیر اختیاری طور پر تلوار لگنے سے شہید ہو گیا تو اس کی شہادت کے درجہ میں کچھ بھی کمی واقع نہیں ہوتی۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اس شبہ کا کلی طور پر ازالہ کر دیا۔ انگلیوں سے اشارہ اور دوگنا ثواب کے ملنے کی خوشخبری سے تصدیق فرما کر۔ (جامی)

## ۱۵۹۳: باب تَمَنِّي الْقَتْلِ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ تَعَالٰی

## باب: راہِ الٰہی میں شہید ہونے کی تمنا کرنے سے متعلق

۳۱۵۲: اَخْبَرَنَا عُبَيْدُ اللّٰهِ بْنُ سَعِيْدٍ قَالَ حَدَّثَنَا يَحْيٰى يَعْنِي ابْنَ سَعِيْدٍ الْقَطَّانَ عَنْ يَحْيٰى يَعْنِي ابْنَ سَعِيْدٍ الْاَنْصَارِيَّ قَالَ حَدَّثَنِيْ ذَكْوَانُ اَبُوْ صَالِحٍ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ لَوْلَا اَنْ اَشُقَّ عَلٰی اُمَّتِيْ

۳۱۵۲: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: اگر میری امت پر گراں نہ گذرتا تو کسی ادنیٰ لشکر سے بھی پیچھے نہ رہتا لیکن لوگوں کو بار برداری میسر نہیں اور میں وہ چیز نہیں پاتا ہوں جس پر ان سب کو سوار کروں اور لوگوں پر یہ بات

لَمْ اَتَخَلَّفْ عَنْ سَرِيَّةٍ وَلٰكِنْ لَّا يَجِدُوْنَ حَمُوْلَةً وَلَا اَجِدُ مَا اَحْمِلُهُمْ عَلَيْهِ وَيَشُقُّ عَلَيْهِمْ اَنْ يَّتَخَلَّفُوْا عَنِّيْ وَلَوَدِدْتُ اَنِّيْ قُتِلْتُ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ثُمَّ اُحْيِيْتُ ثُمَّ قُتِلْتُ ثُمَّ اُحْيِيْتُ ثُمَّ قُتِلْتُ ثَلَاثًا.

گراں ہے کہ میرا ان سے ساتھ چھوٹ جائے اور میں اس بات کی بہت خواہش کرتا ہوں کہ میں راہ خدا میں شہید ہو جاؤں اور میں پھر زندہ کیا جاؤں پھر زندہ کیا جاؤں اور پھر شہید کیا جاؤں۔ یہ جملے تین مرتبہ فرمائے۔

۳۱۵۷: اَخْبَرَنَا عَمْرُو بْنُ عُثْمَانَ بْنِ سَعِيْدٍ قَالَ حَدَّثَنَا اَبِيْ عَنْ شُعَيْبٍ عَنِ الزُّهْرِيِّ قَالَ حَدَّثَنِيْ سَعِيْدُ ابْنُ الْمُسَيَّبِ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ وَالَّذِيْ نَفْسِيْ بِيَدِهٖ لَوْلَا اَنَّ رِجَالًا مِّنَ الْمُؤْمِنِيْنَ لَا تَطِيْبُ اَنْفُسُهُمْ بِاَنْ يَّتَخَلَّفُوْا عَنِّيْ وَلَا اَجِدُ مَا اَحْمِلُهُمْ عَلَيْهِ مَا تَخَلَّفْتُ عَنْ سَرِيَّةٍ تَغْزُوْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وَالَّذِيْ نَفْسِيْ بِيَدِهٖ لَوَدِدْتُ اَنِّيْ اُقْتَلُ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ثُمَّ اُحْيَا ثُمَّ اُقْتَلُ ثُمَّ اُحْيَا ثُمَّ اُقْتَلُ.

۳۱۵۷: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: اس ذات کی قسم کہ جس کے قبضہ میں میری جان ہے اگر ایماندار لوگوں کو میرا ساتھ چھوڑنے سے ناگواری نہ ہوتی اور یہ دشواری بھی نہ ہوتی کہ میں وہ چیز نہیں پاتا ہوں کہ جس پر ان کو سوار کروں تو میں کسی معمولی سے معمولی لشکر کا ساتھ نہ چھوڑتا۔ جب وہ لشکر راہ خدا میں جہاد کرے۔ مجھ کو اپنی جان کے مالک کی قسم کہ میری عین تمنا ہے کہ میں راہ خدا میں شہید ہو جاؤں اور پھر زندہ کیا جاؤں اور پھر شہید کیا جاؤں۔

۳۱۵۸: اَخْبَرَنَا عَمْرُو بْنُ عُثْمَانَ قَالَ حَدَّثَنَا بَقِيَّةُ عَنْ بُحَيْرِ بْنِ سَعْدٍ عَنْ خَالِدِ بْنِ مَعْدَانَ عَنْ جُبَيْرِ بْنِ نُفَيْرٍ عَنِ ابْنِ اَبِيْ عُمَيْرَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ مَا مِّنَ النَّاسِ مِّنْ نَّفْسٍ مُّسْلِمَةٍ يَقْبِضُهَا رَبُّهَا تُحِبُّ اَنْ تَرْجِعَ اِلَيْكُمْ وَ اَنَّ لَهَا الدُّنْيَا وَمَا فِيْهَا غَيْرُ الشَّهِيْدِ قَالَ ابْنُ اَبِيْ عُمَيْرَةَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ وَلَاَنْ اُقْتَلَ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ اَحَبُّ اِلَيَّ مِنْ اَنْ يَكُوْنَ لِيْ اَهْلُ الْوَبَرِ وَالْمَدَرِ.

۳۱۵۸: حضرت ابن عمیرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ کسی آدمی کا دل نہ چاہے گا کہ وہ مرنے کے بعد دنیا میں پھر واپس آئے اگر چہ اس کو پوری دنیا دے دی جائے مگر شہید آدمی تمنا کرے گا کہ میں پھر دنیا میں واپس جاؤں اور دوبارہ راہ خداوندی میں شہید ہو جاؤں۔ ابن ابی عمیرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا: میرے لیے راہ خدا میں شہید ہونا اس سے زیادہ بہتر ہے کہ مجھ کو دنیا اور سب کچھ دے دیا جائے۔

## ۱۵۹۴: باب ثَوَابُ مَنْ قُتِلَ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ عَزَّوَجَلَّ

## باب: راہِ خداوندی میں شہید ہونے سے متعلق

۳۱۵۹: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ مَنْصُوْرٍ قَالَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنْ عَمْرٍو قَالَ سَمِعْتُ جَابِرًا يَقُوْلُ قَالَ رَجُلٌ يَوْمَ اُحُدٍ اَرَاَيْتَ اِنْ قُتِلْتُ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ

۳۱۵۹: حضرت جابرؓ سے روایت ہے کہ ایک شخص نے غزوہ احد کے دن کہا: یارسول اللہ! ارشاد فرمائیں اگر میں شہید کیا جاؤں راہ الٰہی میں تو میرا ٹھکانہ کس جگہ ہوگا؟ آپؐ نے فرمایا: جنت میں۔ پھر اس شخص

فَاَيْنَ اَنَا قَالَ فِي الْجَنَّةِ فَاَلْقٰى تَمَرَاتٍ فِي يَدِهٖ ثُمَّ قَاتَلَ حَتّٰى قُتِلَ۔

نے ہاتھ میں لی ہوئی کھجوریں (دوسری طرف) ڈال دیں (وہ شخص اس وقت کھجوریں کھا رہا تھا لیکن جنت حاصل کرنے کے شوق میں اس نے کھجوریں ایک طرف ڈال دیں اور وہ) جنگ لڑا اور شہید ہو گیا۔

## ۱۵۹۵: باب مَنْ قَاتَلَ فِي سَبِيْلِ اللّٰهِ تَعَالٰى وَ عَلَيْهِ دَيْنٌ

## باب: اُس شخص کا بیان جو کہ راہ خدا میں جہاد کرے اور اس پر قرض ہو

۳۱۶۰: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ رَحْمَةُ اللّٰهِ تَعَالٰى عَلَيْهِ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْ عَاصِمٍ قَالَ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَجْلَانَ عَنْ سَعِيْدِ الْمُقْبُرِيِّ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ جَاءَ رَجُلٌ اِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ وَهُوَ يَخْطُبُ عَلَى الْمِنْبَرِ فَقَالَ اَرَاَيْتَ اِنْ قَاتَلْتُ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ صَابِرًا مُحْتَسِبًا مُقْبِلًا غَيْرَ مُدْبِرٍ اَيُكَفِّرُ اللّٰهُ عَنِّيْ سَيِّئَاتِيْ قَالَ نَعَمْ ثُمَّ سَكَتَ سَاعَةً قَالَ اَيْنَ السَّائِلُ آنِفًا فَقَالَ الرَّجُلُ هَا اَنَاذَا قَالَ مَاقُلْتَ قَالَ اَرَاَيْتَ اِنْ قُتِلْتُ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ صَابِرًا مُحْتَسِبًا مُقْبِلًا غَيْرَ مُدْبِرٍ اَيُكَفِّرُ اللّٰهُ عَنِّيْ سَيِّئَاتِيْ قَالَ نَعَمْ اِلَّا الدَّيْنَ سَارَّنِيْ بِهٖ جِبْرِيْلُ آنِفًا۔

۳۱۶۰: حضرت ابوہریرہؓ سے روایت ہے کہ ایک شخص خدمت نبویؐ میں حاضر ہوا اور آپؐ منبر پر خطبہ دے رہے تھے اس نے عرض کیا کہ ارشاد فرمائیں اگر میں راہ خدا میں جہاد کروں ثابت قدمی کے ساتھ اور ثواب کی نیت سے جہاد کروں اور جہاد سے منہ نہ پھیروں تو کیا میرے گناہ معاف ہو جائیں گے؟ آپؐ نے فرمایا: ہاں! پھر آپؐ خاموش رہے ایک گھڑی تک پھر آپؐ نے فرمایا کہ وہ سائل کہاں ہے؟ اس شخص نے عرض کیا کہ یارسول اللہ! میں حاضر خدمت ہوں۔ آپؐ نے فرمایا کہ تم نے ابھی کیا کہا تھا؟ اس نے عرض کیا کہ اگر میں قتل کیا جاؤں راہ خدا میں ثابت قدم رہ کر اجر و ثواب کیلئے جہاد کروں اور اس سے نہ ہٹ جاؤں دشمن کے مقابلہ سے تو کیا خدا تعالیٰ میری مغفرت فرما دے گا؟ آپؐ نے فرمایا: جی ہاں مگر مقروض کی مغفرت نہیں کی جائے گی (کیونکہ قرض بندہ کا حق ہے) آپؐ نے فرمایا کہ یہ جبرئیل نے ابھی ابھی مجھ سے خاموشی سے فرمایا ہے (ابن حجرؒ نے فرمایا دوسرے ظلم بھی جو کہ انسان دوسرے بندوں پر کرتا ہے وہ معاف نہ ہونگے اگرچہ شہید ہو جس وقت تک بندہ سے معاف نہ کرائے وہ حقوق معاف نہ ہونگے)

۳۱۶۱: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ سَلَمَةَ وَالْحٰرِثُ بْنُ مِسْكِيْنٍ قِرَاءَةً عَلَيْهِ وَاَنَا اَسْمَعُ عَنِ ابْنِ الْقَاسِمِ قَالَ حَدَّثَنِيْ مَالِكٌ عَنْ يَحْيَى بْنِ سَعِيْدٍ عَنْ سَعِيْدِ بْنِ اَبِيْ سَعِيْدٍ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ اَبِيْ قَتَادَةَ عَنْ اَبِيْهِ قَالَ جَاءَ رَجُلٌ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ

۳۱۶۱: حضرت عبداللہ بن ابوقتادہؓ سے روایت ہے وہ اپنے والد سے روایت کرتے ہیں کہ ایک شخص نبیؐ کی خدمت اقدس میں حاضر ہوا اور اس نے عرض کیا: یارسول اللہ! اگر میں راہ خدا میں جہاد کروں ثابت قدمی کے ساتھ اور ثواب کی نیت سے جہاد کروں اور جہاد سے منہ نہ پھیروں تو کیا میرے گناہ معاف ہو جائیں گے؟ آپؐ نے فرمایا: ہاں! پھر آپؐ خاموش رہے ایک گھڑی تک پھر آپؐ نے فرمایا کہ وہ سائل

عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَرَاَيْتَ اِنْ قُتِلْتُ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ صَابِرًا مُّحْتَسِبًا مُّقْبِلًا غَيْرَ مُدْبِرٍ اَيُكَفِّرُ اللّٰهُ عَنِّيْ خَطَايَايَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نَعَمْ فَلَمَّا وَلَّى الرَّجُلُ نَادَاهُ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَوْ اَمَرَ بِهٖ فَنُوْدِيَ لَهٗ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَيْفَ قُلْتَ فَاَعَادَ عَلَيْهِ قَوْلَهٗ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نَعَمْ اِلَّا الدَّيْنَ كَذٰلِكَ قَالَ لِيْ جِبْرِيْلُ۔

کہاں ہے؟ اس شخص نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ! میں حاضر خدمت ہوں۔ آپؐ نے فرمایا کہ تم نے ابھی کیا کہا تھا؟ اس نے عرض کیا کہ اگر میں قتل کیا جاؤں راہ خدا میں ثابت قدم رہ کر اجر و ثواب کیلئے جہاد کروں اور اس سے نہ ہٹ جاؤں دشمن کے مقابلہ سے تو کیا خدا تعالیٰ میری مغفرت فرما دے گا؟ آپؐ نے فرمایا: جی ہاں مگر مقروض کی مغفرت نہیں کی جائے گی (کیونکہ قرض بندہ کا حق ہے) آپؐ نے فرمایا کہ یہ جبرئیل نے ابھی ابھی مجھ سے خاموشی سے فرمایا ہے (ابن حجرؒ نے فرمایا دوسرے ظلم بھی جو کہ انسان دوسرے بندوں پر کرتا ہے وہ معاف نہ ہونگے اگر چہ شہید ہو جس وقت تک بندہ سے معاف نہ کرائے وہ حقوق معاف نہ ہونگے)۔

۳۱۶۲: اَخْبَرَنَا قُتَيْبَةُ قَالَ حَدَّثَنَا اللَّيْثُ عَنْ سَعِيْدِ ابْنِ اَبِيْ سَعِيْدٍ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ اَبِيْ قَتَادَةَ عَنْ اَبِيْ قَتَادَةَ اَنَّهٗ سَمِعَهٗ يُحَدِّثُ عَنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ اَنَّهٗ قَامَ فِيْهِمْ فَذَكَرَ لَهُمْ اَنَّ الْجِهَادَ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وَالْاِيْمَانَ بِاللّٰهِ اَفْضَلُ الْاَعْمَالِ فَقَامَ رَجُلٌ فَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اَرَاَيْتَ اِنْ قُتِلْتُ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ اَيُكَفِّرُ اللّٰهُ عَنِّيْ خَطَايَايَ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ نَعَمْ اِنْ قُتِلْتَ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وَاَنْتَ صَابِرٌ مُّحْتَسِبٌ مُّقْبِلٌ غَيْرَ مُدْبِرٍ اِلَّا الدَّيْنَ فَاِنَّ جِبْرِيْلَ عَلَيْهِ السَّلَامُ قَالَ لِيْ ذٰلِكَ۔

۳۱۶۲: حضرت ابوقتادہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک دن رسول کریم ﷺ کھڑے ہوئے اور ان کے سامنے جہاد کا تذکرہ ہوا کہ جہاد کرنا خدا کے راستہ میں اور ایمان لانا اللہ عزوجل پر تمام کاموں سے زیادہ ہے کہ اس دوران ایک شخص کھڑا ہوا اور اس نے کہا کہ فرمائیں یا رسول اللہ! اگر میں جہاد کروں راہ خدا میں تو کیا اللہ عزوجل میری غلطیاں معاف فرما دے گا؟ آپ ﷺ نے فرمایا: جی ہاں۔ اگر وہ ثابت قدم رہے اور اس کی نیت ثواب کی رہے اور دشمن کو پشت نہ دکھلائے لیکن قرض معاف نہیں ہوسکتا کیونکہ جبرئیل علیہ السلام نے اسی طریقہ سے بیان فرمایا۔

۳۱۶۳: اَخْبَرَنَا عَبْدُالْجَبَّارِ بْنُ الْعَلَاءِ قَالَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنْ عَمْرٍو سَمِعَ مُحَمَّدَ بْنَ قَيْسٍ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ ابْنِ اَبِيْ قَتَادَةَ عَنْ اَبِيْهِ قَالَ جَاءَ رَجُلٌ اِلَى النَّبِيِّ وَهُوَ عَلَى الْمِنْبَرِ فَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اَرَاَيْتَ اِنْ ضَرَبْتُ بِسَيْفِيْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ صَابِرًا مُّحْتَسِبًا مُّقْبِلًا غَيْرَ مُدْبِرٍ حَتّٰى اُقْتَلَ اَيُكَفِّرُ اللّٰهُ عَنِّيْ خَطَايَايَ قَالَ نَعَمْ فَلَمَّا اَدْبَرَ دَعَاهُ فَقَالَ هٰذَا جِبْرِيْلُ يَقُوْلُ اِلَّا اَنْ يَّكُوْنَ عَلَيْكَ دَيْنٌ۔

۳۱۶۳: حضرت ابوقتادہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک شخص ایک روز خدمت نبوی میں حاضر ہوا اور آپ ﷺ اس وقت منبر پر تشریف فرما تھے آپ ﷺ سے عرض کیا ارشاد فرمائیں یا رسول اللہ! اگر میں یہ تلوار راہ خدا میں ماروں اَجر و ثواب کیلئے اور ثابت قدم رہوں اور چہرہ نہ پھیروں دشمن کے مقابلہ سے تو کیا اللہ تعالیٰ میرے گناہ کو مجھ سے دور فرما دے گا؟ آپ ﷺ نے فرمایا: ہاں! پس جس وقت وہ شخص رخصت ہوگیا آپ ﷺ نے پھر اس کو آواز دی اور فرمایا: یہ دیکھ لو! جبرئیل علیہ السلام فرماتے ہیں کہ تیرا قرضہ معاف نہیں ہوگا۔

## ۱۵۹۶: باب مَا يَتَمَنَّى فِي سَبِيْلِ اللّٰهِ عَزَّوَجَلَّ

۳۱۶۴: اَخْبَرَنَا هَارُوْنُ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ بَكَّارٍ قَالَ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عِيْسٰى وَهُوَ ابْنُ الْقَاسِمِ بْنِ سُمَيْعٍ قَالَ حَدَّثَنَا زَيْدُ بْنُ وَاقِدٍ عَنْ كَثِيْرِ بْنِ مُرَّةَ اَنَّ عُبَادَةَ ابْنَ الصَّامِتِ حَدَّثَهُمْ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَا عَلَى الْاَرْضِ مِنْ نَفْسٍ تَمُوْتُ وَلَهَا عِنْدَ اللّٰهِ خَيْرٌ تُحِبُّ اَنْ تَرْجِعَ اِلَيْكُمْ وَلَهَا الدُّنْيَا اِلَّا الْقَتِيْلُ فَاِنَّهٗ يُحِبُّ اَنْ يَرْجِعَ فَيُقْتَلَ مَرَّةً اُخْرٰى.

## باب: راہِ الٰہی میں جہاد کرنے والا کس چیز کی تمنا کرے گا؟

۳۱۶۴: حضرت عبادہ بن صامت رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: کوئی جان قتل نہیں ہوتی جس کے لیے اللہ عزوجل کے نزدیک بہتری ہو کہ اس کو اچھا معلوم ہو یہ بات کہ وہ دنیا کی طرف واپس آئے ایسی حالت پر کہ اس کو تمام دنیا حاصل ہو جائے (مراد یہ ہے کہ جس شخص کی بخشش ہو گئی تو اس کو تمنا نہیں کہ وہ پھر دنیا میں آئے اگرچہ اس کو سب کچھ مل جائے) لیکن شہید چاہتا اور تمنا کرتا ہے کہ وہ پھر دنیا میں واپس آ جائے اور دوبارہ راہ خدا میں قتل ہو جائے۔

## ۱۵۹۷: باب مَا يَتَمَنّٰى اَهْلُ الْجَنَّةِ

۳۱۶۵: اَخْبَرَنَا اَبُوْبَكْرِ بْنُ نَافِعٍ قَالَ حَدَّثَنَا بَهْزٌ قَالَ حَدَّثَنَا حَمَّادٌ عَنْ ثَابِتٍ عَنْ اَنَسٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُؤْتٰى بِالرَّجُلِ مِنْ اَهْلِ الْجَنَّةِ فَيَقُوْلُ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ يَا ابْنَ آدَمَ كَيْفَ وَجَدْتَ مَنْزِلَكَ فَيَقُوْلُ اَىْ رَبِّ خَيْرَ مَنْزِلٍ فَيَقُوْلُ سَلْ وَ تَمَنَّ فَيَقُوْلُ اَسْاَلُكَ اَنْ تَرُدَّنِىْ اِلَى الدُّنْيَا فَاُقْتَلَ فِيْ سَبِيْلِكَ عَشْرَ مَرَّاتٍ لِمَا يَرٰى مِنْ فَضْلِ الشَّهَادَةِ.

## باب: جنت میں کس چیز کی تمنا ہوگی؟

۳۱۶۵: حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: ایک شخص جنت والوں میں سے پیش کیا جائے گا پھر اس سے اللہ عزوجل ارشاد فرمائے گا: اے اولادِ آدم! تجھ کو کس قسم کا ٹھکانہ ملا تو وہ عرض کرے گا کہ اے میرے پروردگار! مجھ کو عمدہ جگہ نصیب ہوئی پھر اس سے اللہ عزوجل ارشاد فرمائے گا کہ تجھ کو کس قسم کا ٹھکانہ ملا؟ وہ عرض کرے گا کہ اے میرے پروردگار! مجھ کو عمدہ جگہ نصیب ہوئی پھر فرمائے گا ان سے اللہ عزوجل کہ مانگ اور تمنا کر کسی چیز کی تو وہ عرض کرے گا کہ میں مانگتا ہوں لیکن مجھ کو دنیا کی جانب بھیجنا کہ میں تیرے راستہ میں شہید ہو جاؤں اور دس مرتبہ وہ اس تمنا کا اظہار کرے گا۔

## ۱۵۹۸: باب مَا يَجِدُ الشَّهِيْدُ مِنَ الْاَلَمِ

۳۱۶۶: اَخْبَرَنَا عِمْرَانُ بْنُ يَزِيْدَ قَالَ حَدَّثَنَا حَاتِمُ بْنُ اِسْمَاعِيْلَ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ عَجْلَانَ عَنِ الْقَعْقَاعِ بْنِ حَكِيْمٍ عَنْ اَبِىْ صَالِحٍ عَنْ اَبِىْ هُرَيْرَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ الشَّهِيْدُ لَا يَجِدُ مَسَّ

## باب: اس بات کا بیان کہ شہید کو کس قدر تکلیف ہوتی ہے؟

۳۱۶۶: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: شہید کو اس قدر تکلیف شہادت میں ہوتی ہے جیسے تم میں سے کسی شخص کو چٹکی لینے میں ہوتی ہے (یا چیونٹی یا کھٹمل کے کاٹنے میں ہوتی ہے) پھر اس کے بعد آرام ہی آرام ہے۔

الْقَتْلِ اِلاَّ كَمَا يَجِدُ اَحَدُكُمُ الْقَرْصَةَ يُقْرَصُهَا.

## ۱۵۹۹: باب مَسْأَلَةُ الشَّهَادَةِ

## باب: شہادت کی تمنا کرنا

۳۱۶۷: اَخْبَرَنَا يُوْنُسُ بْنُ عَبْدِالْاَعْلٰى قَالَ حَدَّثَنَا ابْنُ وَهْبٍ قَالَ حَدَّثَنِىْ عَبْدُالرَّحْمٰنِ بْنُ شُرَيْحٍ اَنَّ سَهْلَ ابْنَ اَبِىْ اُمَامَةَ بِنِ سَهْلِ بْنِ حُنَيْفٍ حَدَّثَهُ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ جَدِّهٖ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ قَالَ مَنْ سَاَلَ اللّٰهَ عَزَّوَجَلَّ الشَّهَادَةَ بِصِدْقٍ بَلَّغَهُ اللّٰهُ مَنَازِلَ الشُّهَدَاءِ وَاِنْ مَّاتَ عَلٰى فِرَاشِهٖ.

۳۱۶۷: حضرت سہل بن حنیف رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: جو آدمی سچے دِل کے ساتھ اللہ عزوجل سے شہادت کی تمنا کرتا ہے اللہ عزوجل اُسے مقامِ شہداء تک پہنچا ہی دیتا ہے' اگر چہ اُس کو بستر پر ہی موت آئے۔

۳۱۶۸: اَخْبَرَنَا يُوْنُسُ بْنُ عَبْدِالْاَعْلٰى قَالَ حَدَّثَنَا ابْنُ وَهْبٍ قَالَ حَدَّثَنِىْ عَبْدُالرَّحْمٰنِ بْنُ شُرَيْحٍ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ ثَعْلَبَةَ الْحَضْرَمِيِّ اَنَّهٗ سَمِعَ ابْنَ حُجَيْرَةَ يُخْبِرُ عَنْ عُقْبَةَ بْنِ عَامِرٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ خَمْسٌ مَّنْ قُبِضَ فِىْ شَىْءٍ مِّنْهُنَّ فَهُوَ شَهِيْدٌ الْمَقْتُوْلُ فِىْ سَبِيْلِ اللّٰهِ شَهِيْدٌ وَالْغَرِقُ فِىْ سَبِيْلِ اللّٰهِ شَهِيْدٌ وَالْمَطْعُوْنُ فِىْ سَبِيْلِ اللّٰهِ شَهِيْدٌ وَالنُّفَسَآءُ فِىْ سَبِيْلِ اللّٰهِ شَهِيْدٌ.

۳۱۶۸: حضرت عقبہ بن عامر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: جس شخص کی وفات ان پانچ حالتوں میں ہو تو وہ شخص اللہ عزوجل کے نزدیک شہید ہے: (۱) راہ خدا میں شامل ہو کر وہ قتل ہو جائے (۲) یا غرق ہو جائے (۳) یا دست کے مرض میں وفات پا جائے (۴) یا طاعون کے مرض میں اس کی موت واقع ہو جائے یا (۵) کوئی خاتون حالت نفاس میں فوت ہو جائے ان سب کا درجہ شہادت ہے۔

۳۱۶۹: اَخْبَرَنِىْ عَمْرُو بْنُ عُثْمَانَ قَالَ حَدَّثَنَا بَقِيَّةُ قَالَ حَدَّثَنَا بُحَيْرٌ عَنْ خَالِدٍ عَنِ ابْنِ اَبِىْ بِلَالٍ عَنِ الْعِرْبَاضِ ابْنِ سَارِيَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ يَخْتَصِمُ الشُّهَدَاءُ وَالْمُتَوَفَّوْنَ عَلٰى فُرُشِهِمْ اِلٰى رَبِّنَا فِى الَّذِيْنَ يُتَوَفَّوْنَ مِنَ الطَّاعُوْنِ فَيَقُوْلُ الشُّهَدَاءُ اِخْوَانُنَا قُتِلُوْا كَمَا قُتِلْنَا وَيَقُوْلُ الْمُتَوَفَّوْنَ عَلٰى فُرُشِهِمْ اِخْوَانُنَا مَاتُوْا عَلٰى فُرُشِهِمْ كَمَا مُتْنَا فَيَقُوْلُ رَبُّنَا انْظُرُوْا اِلٰى جِرَاحِهِمْ فَاِنْ اَشْبَهَ جِرَاحُهُمْ جِرَاحَ الْمَقْتُوْلِيْنَ فَاِنَّهُمْ مِّنْهُمْ وَمَعَهُمْ فَاِذَا جِرَاحُهُمْ قَدْ اَشْبَهَتْ

۳۱۶۹: حضرت عرباض بن ساریہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: (قیامت کے دن) جھگڑا (یعنی اختلاف) ہوگا شہدا اور ان لوگوں کے درمیان (جو کہ اپنے بستر پر) ہمارے پروردگار کے سامنے ان آدمیوں کے لئے جو کہ وبا سے مر گئے ہیں تو شہدا کہیں گے کہ یہ ہمارے بھائی ہیں کیونکہ یہ لوگ اس طریقہ سے قتل کیے گئے ہیں کہ جس طریقہ سے ہم لوگ قتل کیے گئے تھے اور بستروں پر مرنے والے یہ لوگ ہمارے بھائی ہیں اس لیے کہ یہ لوگ ہم لوگوں کی طرح سے بستروں پر مرے ہیں اس پر ہمارے پروردگار کی جانب سے حکم ہو گا کہ ان لوگوں کے زخموں کو دیکھو اگر شہداء سے ملاقات کرتے ہیں تو بلاشبہ شہداء میں سے ہیں اور جس وقت زخموں کو دیکھیں گے تو یہ زخم ان

جِرَاحِهِمْ.

کے شہدا کے مانند ہوں گے۔

## ۱۶۰۰: باب اِجْتِمَاعُ الْقَاتِلِ وَالْمَقْتُوْلِ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ فِي الْجَنَّةِ

## باب: شہید اور اُس آدمی کے متعلق جو کہ قاتل تھا ان دونوں کے متعلق احادیث

۳۱۷۰: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ مَنْصُوْرٍ قَالَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنْ اَبِي الزِّنَادِ عَنِ الْاَعْرَجِ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اِنَّ اللّٰهَ عَزَّوَجَلَّ يَعْجَبُ مِنْ رَّجُلَيْنِ يَقْتُلُ اَحَدُهُمَا صَاحِبَهُ وَقَالَ مَرَّةً اُخْرٰى لَيَضْحَكُ مِنْ رَّجُلَيْنِ يَقْتُلُ اَحَدُهُمَا صَاحِبَهُ ثُمَّ يَدْخُلَانِ الْجَنَّةَ.

۳۱۷۰: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اللہ عزوجل بزرگی اور عظمت والا اس بات سے حیرت اور تعجب کرتا ہے ان دو شخصوں سے کہ وہ دونوں لڑائی کریں اور ایک دوسرے کو قتل کر دے اور دوسری مرتبہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس طریقہ سے فرمایا: اللہ عزوجل ہنستا ہے ان دو آدمیوں کے معاملہ کی جانب کہ ایک نے دوسرے کو قتل کر ڈالا اور دونوں جنت میں داخل ہو گئے۔

## ۱۶۰۱: باب تَفْسِيْرُ ذٰلِكَ

## باب: مذکورہ بالا حدیث کی تفسیر

۳۱۷۱: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ سَلَمَةَ وَالْحٰرِثُ ابْنُ مِسْكِيْنٍ قِرَاءَةً عَلَيْهِ وَ اَنَا اَسْمَعُ عَنِ ابْنِ الْقَاسِمِ قَالَ حَدَّثَنِيْ مَالِكٌ عَنْ اَبِي الزِّنَادِ عَنِ الْاَعْرَجِ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ يَضْحَكُ اللّٰهُ اِلٰى رَجُلَيْنِ يَقْتُلُ اَحَدُهُمَا الْاٰخَرَ كِلَاهُمَا يَدْخُلُ الْجَنَّةَ يُقَاتِلُ هٰذَا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ فَيُقْتَلُ ثُمَّ يَتُوْبُ اللّٰهُ عَلَى الْقَاتِلِ فَيُقَاتِلُ فَيُسْتَشْهَدُ.

۳۱۷۱: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ اللہ عزوجل ان دو آدمیوں کو دیکھ کر ہنستا ہے کہ جو آپس میں ایک دوسرے سے لڑائی کریں اور ایک نے دوسرے کو قتل کر دیا اور دونوں جنت میں داخل ہو گئے اور اس کا بیان اس طریقہ سے ہے کہ ان میں سے ایک آدمی راہ خدا میں لڑائی کرتا تھا اور وہ شخص راہ خدا میں شہید ہو گیا اور قتل کرنے والے شخص نے توبہ کی یعنی اللہ عزوجل نے اس کو اسلام کی دولت سے نوازا اس کے بعد وہ شخص بھی راہ خدا میں لڑائی کر کے شہید ہو گیا اور شہادت کا درجہ حاصل کر گیا۔

## ۱۶۰۲: باب فَضْلُ الرِّبَاطِ

## باب: پہرا دینے کی فضیلت

۳۱۷۲: قَالَ الْحٰرِثُ بْنُ مِسْكِيْنٍ قِرَاءَةً عَلَيْهِ وَاَنَا اَسْمَعُ عَنِ ابْنِ وَهْبٍ اَخْبَرَنِيْ عَبْدُالرَّحْمٰنِ ابْنُ شُرَيْحٍ عَنْ عَبْدِالْكَرِيْمِ ابْنِ الْحٰرِثِ عَنْ اَبِيْ عُبَيْدَةَ بْنِ عُقْبَةَ عَنْ شُرَحْبِيْلَ ابْنِ السِّمْطِ عَنْ سَلْمَانَ الْخَيْرِ عَنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ قَالَ مَنْ رَابَطَ يَوْمًا وَّلَيْلَةً فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ كَانَ لَهٗ كَاَجْرِ صِيَامِ شَهْرٍ

۳۱۷۲: حضرت سلمان خیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جس شخص نے راہ الٰہی میں ایک دن اور ایک رات کا پہرہ دیا تو اس شخص کو ایک مہینہ روزہ کا ثواب ملا اور جو شخص پہرہ دینے کی حالت میں مر گیا تو اس کے لئے جاری رہے گا اس قدر اَجر و ثواب اور اس کا رزق جاری رہے گا اور وہ شخص فتنہ ڈالنے والے کے فساد سے

وَقِيَامِهِ وَمَنْ مَّاتَ مُرَابِطًا اُجْرِیَ لَهٗ مِثْلُ ذٰلِكَ مِنَ الْاَجْرِ وَاُجْرِیَ عَلَيْهِ الرِّزْقُ وَاَمِنَ مِنَ الْفَتَّانِ.

بچ گیا۔

۳۱۷۳: اَخْبَرَنَا عَمْرُو بْنُ مَنْصُوْرٍ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُاللّٰهِ ابْنُ يُوْسُفَ قَالَ حَدَّثَنَا اللَّيْثُ قَالَ حَدَّثَنِیْ اَيُّوْبُ بْنُ مُوْسٰی عَنْ مَكْحُوْلٍ عَنْ شُرَحْبِيْلَ بْنِ السِّمْطِ عَنْ سَلْمَانَ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ مَنْ رَّابَطَ فِیْ سَبِيْلِ اللّٰهِ يَوْمًا وَّلَيْلَةً كَانَتْ لَهٗ كَصِيَامِ شَهْرٍ وَّقِيَامِهٖ فَاِنْ مَاتَ جَرٰی عَلَيْهِ عَمَلُهُ الَّذِیْ كَانَ يَعْمَلُ وَاَمِنَ الْفَتَّانَ وَاُجْرِیَ عَلَيْهِ رِزْقُهٗ.

۳۱۷۳: حضرت سلمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جس شخص نے راہ خدا میں ایک دن اور رات کا پہرہ دیا تو اس کو ایک مہینہ کے روزے نماز کا ثواب ملے گا اور اس کا کام جاری رہے گا جو وہ انجام دے رہا تھا اور وہ شخص قبر اور حشر کے فتنوں سے محفوظ رہا اور اس کا رزق موقوف نہ ہوگا۔

۳۱۷۴: اَخْبَرَنَا عَمْرُو بْنُ مَنْصُوْرٍ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُاللّٰهِ بْنُ يُوْسُفَ قَالَ حَدَّثَنَا اللَّيْثُ عَنْ زُهْرَةَ ابْنِ مَعْبَدٍ قَالَ حَدَّثَنِیْ اَبُوْ صَالِحٍ مَوْلٰی عُثْمَانَ قَالَ سَمِعْتُ عُثْمَانَ بْنَ عَفَّانَ يَقُوْلُ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ رِبَاطُ يَوْمٍ فِیْ سَبِيْلِ اللّٰهِ خَيْرٌ مِّنْ اَلْفِ يَوْمٍ فِيْمَا سِوَاهُ مِنَ الْمَنَازِلِ.

۳۱۷۴: حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: ایک دن کا راہ خدا میں پہرہ دینا ہزار دنوں سے بہتر ہے اور ہزار درجات سے افضل ہے۔

۳۱۷۵: اَخْبَرَنَا عَمْرُو بْنُ عَلِیٍّ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُالرَّحْمٰنِ ابْنُ مَهْدِیٍّ قَالَ حَدَّثَنَا ابْنُ الْمُبَارَكِ

۳۱۷۵: حضرت عثمان رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: راہِ خدا میں ایک دن ہزار دنوں سے بہتر ہے۔

قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْ مَعْنٍ قَالَ حَدَّثَنَا زُهْرَةُ بْنُ مَعْبَدٍ عَنْ اَبِیْ صَالِحٍ مَوْلٰی عُثْمَانَ قَالَ قَالَ عُثْمَانُ بْنُ عَفَّانَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ يَوْمٌ فِیْ سَبِيْلِ اللّٰهِ خَيْرٌ مِّنْ اَلْفِ يَوْمٍ فِيْمَا سِوَاهُ.

تشریح ☆ دین الٰہی کی بقاء کے لئے جہاد میں نکلنے والوں پر اللہ تعالیٰ کی طرف سے ان کر ہر چھوٹے بڑے عمل پر اَجر و ثواب ملتا ہے۔ جب سب مجاہدین سونے لگیں تو ظاہر ہے کہ دشمن تو حملے کرنے میں کوئی دقیقہ فروگذاشت نہ کرے گا اور مجاہدین کو ختم کرنے کے ارادے سے وہ بڑے سے بڑا حملہ کر کے بہت زیادہ نقصان کر سکتا ہے تو اس حالت میں جو بھی مجاہد پہرہ دیتا ہے تو ایک رات اور دن کا پہرہ دینے پر ہزار دنوں کے برابر کا ثواب ملتا ہے۔ اس وجہ سے کہ سب خطرات کی بابت جانتے بوجھتے اس نے پہرہ دینے والا عمل پسند کیا' کہ اپنی جان کو خطرہ میں ڈالا اور دیگر کی محفوظ کروائی۔ (جاجی)

## ۱۶۰۳: باب فَضْلُ الْجِهَادِ فِی الْبَحْرِ

## باب: سمندر میں جہاد کی فضیلت

۳۱۷۶: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ سَلَمَةَ وَالْحٰرِثُ بْنُ

۳۱۷۶: حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جس وقت رسول

مِسْكِيْنٍ قِرَاءَةً عَلَيْهِ وَاَنَا اَسْمَعُ عَنِ ابْنِ الْقَاسِمِ قَالَ حَدَّثَنِيْ مَالِكٌ عَنْ اِسْحٰقَ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ اَبِيْ طَلْحَةَ عَنْ اَنَسِ ابْنِ مَالِكٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا قَالَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا ذَهَبَ اِلٰى قُبَاءٍ يَدْخُلُ عَلٰى اُمِّ حَرَامٍ بِنْتِ مِلْحَانَ فَتُطْعِمُهُ وَكَانَتْ اُمُّ حَرَامٍ بِنْتِ مِلْحَانَ تَحْتَ عُبَادَةَ بْنِ الصَّامِتِ فَدَخَلَ عَلَيْهَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَوْمًا فَاَطْعَمَتْهُ وَ جَلَسَتْ تَفْلِيْ رَاْسَهٗ فَنَامَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ثُمَّ اسْتَيْقَظَ وَهُوَ يَضْحَكُ قَالَتْ فَقُلْتُ مَا يُضْحِكُكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ قَالَ نَاسٌ مِّنْ اُمَّتِيْ عُرِضُوْا عَلَيَّ غُزَاةً فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ يَرْكَبُوْنَ ثَبَجَ هٰذَا الْبَحْرِ مُلُوْكٌ عَلَى الْاَسِرَّةِ اَوْ مِثْلُ الْمُلُوْكِ عَلَى الْاَسِرَّةِ شَكَّ اِسْحٰقُ فَقُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ادْعُ اللّٰهَ اَنْ يَّجْعَلَنِيْ مِنْهُمْ فَدَعَا لَهَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ثُمَّ نَامَ وَقَالَ الْحٰرِثُ فَنَامَ ثُمَّ اسْتَيْقَظَ فَضَحِكَ فَقُلْتُ لَهٗ مَا يُضْحِكُكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ قَالَ نَاسٌ مِّنْ اُمَّتِيْ عُرِضُوْا عَلَيَّ غُزَاةً فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ مُلُوْكٌ عَلَى الْاَسِرَّةِ اَوْمِثْلُ الْمُلُوْكِ عَلَى الْاَسِرَّةِ كَمَا قَالَ فِي الْاَوَّلِ فَقُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ادْعُ اللّٰهَ اَنْ يَّجْعَلَنِيْ مِنْهُمْ قَالَ اَنْتِ مِنَ الْاَوَّلِيْنَ فَرَكِبَتِ الْبَحْرَ فِيْ زَمَانِ مُعَاوِيَةَ فَصُرِعَتْ عَنْ دَابَّتِهَا حِيْنَ خَرَجَتْ مِنَ الْبَحْرِ فَهَلَكَتْ۔

کریمؐ (مقام) قباء کی جانب تشریف لے جاتے تو ایک روز آپ اُمّ حرام کے یہاں تشریف لائے وہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو کھانا کھلا رہی تھی اور حضرت اُمّ حرام ملحان کی لڑکی تھی جو حضرت عبادہ بن صامت رضی اللہ عنہ کی بیوی تھیں۔ اتفاق سے ایک دن ان کے گھر رسول کریمؐ تشریف لائے تو حضرت اُمّ حرام رضی اللہ عنہا نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو کھانا کھلایا اور وہ بیٹھ کر آپؐ کے سر مبارک میں (مالش) کرنے لگ گئیں پھر رسول کریمؐ سو گئے۔ پھر آپؐ ہنستے ہوئے اٹھے۔ وہ خاتون یہ فرماتی ہیں کہ میں نے عرض کیا کہ یارسول اللہ! آپ صلی اللہ علیہ وسلم کیا چیز دیکھ کر ہنس رہے تھے؟ آپؐ نے فرمایا مجھ کو اللہ عزوجل نے میری امت کے لوگ جہاد کرتے ہوئے دکھلائے گئے اور وہ لوگ اس دریا کی بلندی پر چڑھتے ہیں یا آپؐ نے اس طریقہ سے ارشاد فرمایا کہ وہ لوگ بادشاہوں کی طرح سے تختوں پر بیٹھے ہوئے ہیں۔ راوی کو اس میں شک ہو گیا یعنی آپؐ نے لفظ ''مثل'' فرمایا تھا۔ یا اس کے بغیر فرمایا تھا۔ ملحان کی لڑکی نقل کرتی ہیں کہ میں نے عرض کیا یارسول اللہ! آپؐ اللہ عزوجل سے دُعا مانگیں کہ اللہ عزوجل مجھ کو بھی ان میں سے بنا دے (یعنی ان خوش نصیب لوگوں میں شامل کر دے) آپؐ نے اس کے لئے دعا فرمائی پھر سو گئے اور حارث کی روایت میں ہے کہ پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم سو گئے۔ پھر آپؐ نیند سے بیدار ہوئے آپؐ ہنس پڑے میں نے عرض کیا کہ یارسول اللہ! آپ کس بات پر ہنس رہے ہیں آپؐ نے پھر وہی جواب ارشاد فرمایا میں نے پھر عرض کیا کہ یارسول اللہ! میرے لیے دعا فرمائیں۔ اس پر آپؐ نے فرمایا کہ تم پہلے لوگوں میں سے ہو چنانچہ معاویہ رضی اللہ عنہ کے زمانہ میں سمندر میں سوار ہوئیں اور سمندر سے نکلتے وقت سواری سے گر کر وفات پا گئیں۔

۳۱۷۷: اَخْبَرَنَا يَحْيَى بْنُ حَبِيْبِ بْنِ عَرَبِيٍّ قَالَ حَدَّثَنَا حَمَّادٌ عَنْ يَحْيَى بْنِ سَعِيْدٍ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ يَحْيَى بْنِ حِبَّانَ عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ عَنْ اُمِّ حَرَامٍ بِنْتِ مِلْحَانَ رَضِيَ اللّٰهُ

۳۱۷۷: حضرت اُمِ حرام بنت ملحان رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں ایک مرتبہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم ہمارے مکان پر تشریف لائے اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے قیلولہ فرمایا۔ پھر آپؐ ہنستے ہوئے اٹھے تو میں نے آپؐ سے اس کی وجہ دریافت کیا اور عرض کیا یارسول اللہ! میرے والدین آپؐ پر قربان

تَعَالٰی عَنْهَا قَالَتْ اَتَانَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَقَالَ عِنْدَنَا فَاسْتَيْقَظَ وَهُوَ يَضْحَكُ فَقُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِاَبِيْ وَاُمِّيْ مَا اَضْحَكَكَ قَالَ رَاَيْتُ قَوْمًا مِّنْ اُمَّتِيْ يَرْكَبُوْنَ هٰذَا الْبَحْرَ كَالْمُلُوْكِ عَلَی الْاَسِرَّةِ قُلْتُ ادْعُ اللّٰهَ اَنْ يَّجْعَلَنِيْ مِنْهُمْ قَالَ فَاِنَّكِ مِنْهُمْ ثُمَّ نَامَ ثُمَّ اسْتَيْقَظَ وَهُوَ يَضْحَكُ فَسَاَلْتُهُ فَقَالَ يَعْنِيْ مِثْلَ مَقَالَتِهِ قُلْتُ ادْعُ اللّٰهَ اَنْ يَّجْعَلَنِيْ مِنْهُمْ قَالَ اَنْتِ مِنَ الْاَوَّلِيْنَ فَتَزَوَّجَهَا عُبَادَةُ بْنُ الصَّامِتِ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ فَرَكِبَ الْبَحْرَ وَ رَكِبَتْ مَعَهُ فَلَمَّا خَرَجَتْ قُدِّمَتْ لَهَا بَغْلَةٌ فَرَكِبَتْهَا فَصَرَعَتْهَا فَانْدَقَّتْ عُنُقُهَا.

ہوں آپ کس وجہ سے ہنس رہے ہیں؟ فرمایا: میری امت کے چند لوگ اس سمندر میں اس طرح سوار ہوئے جس طریقہ سے کہ بادشاہ تخت پر۔ میں نے عرض کیا آپ اللہ عزوجل سے دعا فرمائیں کہ مجھ کو بھی ان میں سے کر دے۔ آپ نے فرمایا تم ان ہی میں سے ہو۔ پھر آپ دوسری مرتبہ سو گئے اور اس طریقہ سے ہنستے ہوئے بیدار ہوئے میں نے اس مرتبہ دریافت کیا تو آپ نے وہ ہی جواب دیا جو کہ پہلے جواب دیا تھا۔ چنانچہ میں نے عرض کیا دعا فرمائیں کہ اللہ عزوجل مجھ کو بھی ان لوگوں میں سے کر دے۔ آپ نے ارشاد فرمایا: تم ان میں سے اولین میں سے ہو۔ راوی نقل فرماتے ہیں کہ پھر حضرت عبادہ بن صامت رضی اللہ عنہ نے ان سے نکاح فرمایا اور وہ سمندر میں سوار ہو گئے تو وہ ان کے ساتھ سوار ہو گئیں جس وقت سمندر سے نکلیں تو ایک خچر لایا گیا وہ اس پر سوار ہو گئیں اور گر گئیں جس سے کہ ان کی گردن ٹوٹ گئی۔

## ۱۶۰۴: باب غَزْوَةُ الْهِنْدِ

## باب: ہند میں جہاد کرنا

۳۱۷۸: اَخْبَرَنَا اَحْمَدُ بْنُ عُثْمَانَ بْنِ حَكِيْمٍ قَالَ حَدَّثَنَا زَكَرِيَّا بْنُ عَدِيٍّ قَالَ حَدَّثَنَا عُبَيْدُ اللّٰهِ بْنُ عَمْرٍو عَنْ زَيْدِ بْنِ اَبِيْ اُنَيْسَةَ عَنْ سَيَّارٍ ح قَالَ وَاَنْبَاَنَا هُشَيْمٌ عَنْ سَيَّارٍ عَنْ جَبْرِ بْنِ عُبَيْدَةَ وَقَالَ عُبَيْدُاللّٰهِ عَنْ جُبَيْرٍ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ وَعَدَنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ غَزْوَةَ الْهِنْدِ فَاِنْ اَدْرَكْتُهَا اُنْفِقْ فِيْهَا نَفْسِيْ وَمَا لِيْ فَاِنْ اُقْتَلْ كُنْتُ مِّنْ اَفْضَلِ الشُّهَدَاءِ وَاِنْ اَرْجِعْ فَاَنَا اَبُوْهُرَيْرَةَ الْمُحَرَّرُ.

۳۱۷۸: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ہم سے وعدہ فرمایا تھا کہ ہند میں مسلمان جہاد کریں گے اگر وہ میری حیات میں ہوا تو میں اس کے لئے اپنا جان و مال صرف کر دوں گا۔ چنانچہ اگر میں قتل کر دیا گیا تو میں سب سے زیادہ افضل شہداء میں سے ہوں گا اور اگر میں زندہ بچ گیا تو میں ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ (جیسا) ہوں گا جو کہ عذابِ دوزخ سے آزاد اور بری کر دیا گیا ہے۔

۳۱۷۹: حَدَّثَنِيْ مُحَمَّدُ بْنُ اِسْمَاعِيْلَ بْنِ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ حَدَّثَنَا يَزِيْدُ قَالَ اَنْبَاَنَا هُشَيْمٌ قَالَ حَدَّثَنَا سَيَّارٌ اَبُو الْحَكَمِ عَنْ جَبْرِ بْنِ عُبَيْدَةَ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ وَعَدَنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ غَزْوَةَ الْهِنْدِ فَاِنْ اَدْرَكْتُهَا اُنْفِقْ فِيْهَا نَفْسِيْ وَمَا لِيْ وَاِنْ

۳۱۷۹: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ہم سے وعدہ فرمایا تھا کہ ہند میں مسلمان جہاد کریں گے اگر وہ میری حیات میں ہوا تو میں اس کے لئے اپنا جان و مال صرف کر دوں گا۔ چنانچہ اگر میں قتل کر دیا گیا تو میں سب سے زیادہ افضل شہداء میں سے ہوں گا اور اگر میں زندہ بچ گیا تو میں ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ

قُتِلْتُ كُنْتُ اَفْضَلَ الشُّهَدَاءِ وَ اِنْ رَجَعْتُ فَاَنَا اَبُوْ هُرَيْرَةَ الْمُحَرَّرُ.

عنہ (جیسا) ہوں گا جو کہ عذابِ دوزخ سے آزاد اور بری کر دیا گیا ہے۔

۳۱۸۰: اَخْبَرَنِیْ مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عَبْدِالرَّحِيْمِ قَالَ حَدَّثَنَا اَسَدُ بْنُ مُوْسٰى قَالَ حَدَّثَنَا بَقِيَّةُ قَالَ حَدَّثَنِیْ اَبُوْبَكْرٍ الزُّبَيْدِیُّ عَنْ اَخِيْهِ مُحَمَّدِ ابْنِ الْوَلِيْدِ عَنْ لُقْمَانَ بْنِ عَامِرٍ عَنْ عَبْدِالْاَعْلٰى بْنِ عَدِیٍّ الْبَهْرَانِیِّ عَنْ ثَوْبَانَ مَوْلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ عِصَابَتَانِ مِنْ اُمَّتِیْ اَحْرَزَهُمَا اللّٰهُ مِنَ النَّارِ عِصَابَةٌ تَغْزُو الْهِنْدَ وَ عِصَابَةٌ تَكُوْنُ مَعَ عِيْسَى بْنِ مَرْيَمَ.

۳۱۸۰: رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے غلام' حضرت ثوبان رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: میری اُمت میں سے دو طبقے ایسے ہیں جن کو اللہ عزوجل دوزخ سے آزاد فرما دیں گے ان میں سے ایک طبقہ تو وہ ہے جو کہ ہند میں جہاد کرے گا جبکہ دوسرا طبقہ وہ ہے جو کہ حضرت عیسیٰ بن مریم علیہما السلام کے ساتھ ہوگا۔

## ۱۲۰۵: باب غَزْوَةُ التُّرْكِ وَالْحَبَشَةِ

## باب: ترکی اور حبشی لوگوں کے ساتھ جہاد سے متعلق

۳۱۸۱: اَخْبَرَنَا عِيْسَى بْنُ يُوْنُسَ قَالَ حَدَّثَنَا ضَمْرَةُ عَنْ اَبِیْ زُرْعَةَ السَّيْبَانِیِّ عَنْ اَبِیْ سُكَيْنَةَ رَجُلٌ مِّنَ الْمُحَرَّرِيْنَ عَنْ رَجُلٍ مِّنْ اَصْحَابِ النَّبِیِّ قَالَ لَمَّا اَمَرَ النَّبِیُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِحَفْرِ الْخَنْدَقِ عَرَضَتْ لَهُمْ صَخْرَةٌ حَالَتْ بَيْنَهُمْ وَبَيْنَ الْحَفْرِ فَقَامَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَاَخَذَ الْمِعْوَلَ وَوَضَعَ رِدَاءَهُ نَاحِيَةَ الْخَنْدَقِ وَقَالَ: ﴿وَتَمَّتْ كَلِمَةُ رَبِّكَ صِدْقًا وَّعَدْلًا لَا مُبَدِّلَ لِكَلِمَاتِهِ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ﴾ [الأنعام : ١١٥] فَنَدَرَ ثُلُثُ الْحَجَرِ وَسَلْمَانُ الْفَارِسِیُّ قَائِمٌ يَنْظُرُ فَبَرَقَ مَعَ ضَرْبَةِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بَرْقَةٌ ثُمَّ ضَرَبَ الثَّانِيَةَ وَقَالَ : ﴿وَتَمَّتْ كَلِمَةُ رَبِّكَ صِدْقًا وَّعَدْلًا لَا مُبَدِّلَ لِكَلِمَاتِهِ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ﴾ فَنَدَرَ الثُّلُثُ الْاٰخَرُ فَبَرَقَتْ بَرْقَةٌ فَرَآهَا سَلْمَانُ ثُمَّ ضَرَبَ الثَّالِثَةَ وَقَالَ : ﴿وَتَمَّتْ كَلِمَةُ رَبِّكَ صِدْقًا وَّعَدْلًا لَا مُبَدِّلَ لِكَلِمَاتِهِ وَهُوَ السَّمِيْعُ

۳۱۸۱: رسول کریمؐ کے ایک صحابیؓ سے روایت ہے کہ آپؐ نے خندق کی کھدائی کا حکم فرمایا تو اس وقت (یعنی خندق کھودنے کے وقت) ایک بڑا پتھر نکل آیا تو اس کی وجہ سے خندق کے کھودنے میں مشکل پیش آ گئی اور لوگوں کو اس کا توڑنا مشکل ہو گیا۔ رسول کریمؐ وہ ہتھیار لے کر کھڑے ہو گئے کہ جس سے پتھر توڑا جاتا ہے اور آپؐ نے اپنی چادر مبارک خندق کے کنارہ پر رکھی اور یعنی آپؐ نے آیت کریمہ: تَمَّتْ كَلِمَةُ رَبِّكَ صِدْقًا تلاوت فرمائی اور آپؐ نے ہتھیار اٹھا کر مارا اور پتھر ٹوٹ کر گر پڑا اور مذکورہ بالا آیت کریمہ کا ترجمہ یہ ہے ''تیرے پروردگار کا کلام سچائی اور انصاف میں پورا ہوا اور کوئی اس کی باتوں کو تبدیل کرنے والا نہیں' اس وقت حضرت سلمان فارسیؓ وہاں کھڑے تھے اور رسول کریمؐ دیکھ رہے تھے آپؐ کے مارنے کے وقت ایک بجلی جیسی چمک ہوئی۔ پھر دوسری مرتبہ وہ ہی آیت تلاوت فرما کر آپؐ نے اس ہتھیار سے مارا۔ پھر ایسی ہی بجلی جیسی چمک ظاہر ہوئی اور دوسری تہائی پتھر سے الگ ہو گئی تیسری مرتبہ آیت کریمہ تلاوت فرما کر جب مارا تو تیسرا ٹکڑا بھی گر گیا اور آپؐ وہاں سے ہٹ گئے آپؐ وہاں سے پھر اپنی چادر مبارک لے کر تشریف فرما ہو گئے۔ سلمان فارسیؓ نے عرض

الْعَلِيْمُ﴾ فَنَدَرَ الثُّلُثُ الْبَاقِيْ وَخَرَجَ رَسُوْلُ اللّٰهِ فَاَخَذَ رِدَاءَهُ وَ جَلَسَ قَالَ سَلْمَانُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ رَاَيْتُكَ حِيْنَ ضَرَبْتَ مَا تَضْرِبُ ضَرْبَةً اِلَّا كَانَتْ مَعَهَا بَرْقَةٌ قَالَ لَهُ رَسُوْلُ اللّٰهِ يَا سَلْمَانُ رَاَيْتَ ذٰلِكَ فَقَالَ اِيْ وَالَّذِيْ بَعَثَكَ بِالْحَقِّ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ قَالَ فَاِنِّيْ حِيْنَ ضَرَبْتُ الضَّرْبَةَ الْاُوْلٰى رُفِعَتْ لِيْ مَدَائِنُ كِسْرٰى وَمَا حَوْلَهَا وَمَدَائِنُ كَثِيْرَةٌ حَتّٰى رَاَيْتُهَا بِعَيْنَيَّ قَالَ لَهُ مَنْ حَضَرَهُ مِنْ اَصْحَابِهِ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ادْعُ اللّٰهَ اَنْ يَّفْتَحَهَا عَلَيْنَا وَيُغَنِّمَنَا دِيَارَهُمْ وَيُخَرِّبَ بِاَيْدِيْنَا بِلَادَهُمْ فَدَعَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِذٰلِكَ ثُمَّ ضَرَبْتُ الضَّرْبَةَ الثَّانِيَةَ فَرُفِعَتْ لِيْ مَدَائِنُ قَيْصَرَ وَمَا حَوْلَهَا حَتّٰى رَاَيْتُهَا بِعَيْنَيَّ قَالُوْا يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ادْعُ اللّٰهَ اَنْ يَّفْتَحَهَا عَلَيْنَا وَيُغَنِّمَنَا دِيَارَهُمْ وَيُخَرِّبَ بِاَيْدِيْنَا بِلَادَهُمْ فَدَعَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِذٰلِكَ ثُمَّ ضَرَبْتُ الثَّالِثَةَ فَرُفِعَتْ لِيْ مَدَائِنُ الْحَبَشَةِ وَمَا حَوْلَهَا مِنَ الْقُرٰى حَتّٰى رَاَيْتُهَا بِعَيْنَيَّ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عِنْدَ ذٰلِكَ دَعُوا الْحَبَشَةَ مَا وَدَعُوْكُمْ وَاتْرُكُوا التُّرْكَ مَا تَرَكُوْكُمْ.

کیا کہ یارسول اللہ! میں دیکھ رہا تھا کہ جس وقت آپؐ چوٹ مار رہے تھے اس کے ساتھ ایک بجلی چمک رہی تھی آپؐ نے فرمایا تم یہ بات دیکھ رہے تھے سلمان! اس پر سلمانؓ نے عرض کیا اس ذات کی قسم کہ جس نے آپؐ کو دین حق دے کر بھیجا ہے میں نے دیکھا ہے پھر رسول کریمؐ نے ارشاد فرمایا: جس وقت میں نے پہلی چوٹ ماری تو میرے سامنے سے پردے ہٹا دیئے گئے یہاں تک کہ میں نے اپنی آنکھوں سے شہر فارس کے اور جو اس کے نزدیک کی بستیاں ہیں اور بہت سے شہر دیکھے ہیں جو لوگ اس جگہ موجود تھے انہوں نے عرض کیا یا رسول اللہ! آپؐ اللہ عزوجل سے دعا فرمائیں کہ وہ ان شہروں کو ہم لوگوں کے ہاتھوں فتح فرما دیں اور ہم لوگوں کو وہاں کا مال و دولت عطا فرما دے اور فرمایا کہ جس وقت میں نے دوسری چوٹ ماری تو قیصر کے شہر روم اور اس کے نزدیک کے علاقے سب کے سب میرے سامنے کر دیئے گئے۔ کہ جن کو میں نے اپنی آنکھوں سے دیکھا صحابہؓ نے عرض کیا یا رسول اللہ! دعا فرمائیں کہ اللہ عزوجل ہم لوگوں کے ہاتھوں سے ان شہروں کو تباہ و برباد کر دے ہم لوگ وہاں کا مال غنیمت لوٹ لیں اور ہم کو ان پر فتح حاصل ہو۔ آپؐ نے یہ دعا بھی فرمائی پھر ارشاد فرمایا: جس وقت میں نے تیسری مرتبہ چوٹ ماری تو میرے سامنے حبشہ کے شہر اور اسکے آس پاس کی بستیاں کر دی گئیں جن کو میں نے اپنی آنکھوں سے دیکھا پھر آپؐ نے یہ بھی فرمایا کہ تم لوگ ترک اور حبشہ کے لوگوں کو اس وقت تک نہ چھیڑنا جس وقت تک وہ تم کو نہ چھیڑیں (یعنی جب تک وہ لوگ تم پر حملہ نہ کریں تو تم بھی ان پر حملہ نہ کرنا)۔

تشریح ☆ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کا خندق کھودنا کوئی عام یا غیر اہم بات نہیں۔ یہ عمل ویسے تو باقی بھی وہاں موجود صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کر رہے تھے اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے فرمان کے مطابق خندق کھود رہے تھے۔ یکا یک تین مرتبہ ضربات پر بجلی کی چمک کی طرح روشنی نکلنے پر پہلی ضرب سے شہر فارس اور نزدیک کی بستیاں' دوسری ضرب پر قیصر کا شہر روم اور نزدیک کی بستیاں' تیسری ضرب پر حبشہ اور نزدیک کی بستیوں کا فتح ہونا کی خوشخبری دینا ایک تو یہ بتاتا ہے کہ یہاں اسلام پھیلے گا' دوسرا یہ کہ جہاد ہر صورت جاری رکھنا اور مال غنیمت کے حصول پر اس کو جہادی سامان تیار کرنے پر لگانا جس عمل سے تمہارے دین اسلام کی اور تمہاری اپنی بھی بقاء ہے۔ (جامی)

۳۱۸۲: اَخْبَرَنَا قُتَيْبَةُ قَالَ حَدَّثَنَا يَعْقُوْبُ عَنْ سُهَيْلٍ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَا تَقُوْمُ السَّاعَةُ حَتّٰى يُقَاتِلَ الْمُسْلِمُوْنَ التُّرْكَ قَوْمًا وُّجُوْهُهُمْ كَالْمَجَانِّ الْمُطْرَقَةِ يَلْبَسُوْنَ الشَّعْرَ وَ يَمْشُوْنَ فِي الشَّعْرِ.

۳۱۸۲: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: اُس وقت تک قیامت قائم نہیں ہوگی جب تک کہ مسلمان ترکی لوگوں سے جنگ نہیں کریں گے اور ان لوگوں کے منہ ڈھالوں کی طرح چپٹے ہوں گے اور وہ لوگ بال ہی پہنیں گے اور بالوں ہی میں وہ لوگ چلیں گے (یعنی ان لوگوں کے بال جوتوں تک ہوں گے)۔

## ۱۶۰۶: باب الْاِسْتِنْصَارِ بِالضَّعِيْفِ

## باب: کمزور شخص سے امداد لینا

۳۱۸۳: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ اِدْرِيْسَ قَالَ حَدَّثَنَا عُمَرُ ابْنُ غِيَاثٍ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ مِسْعَرٍ عَنْ طَلْحَةَ بْنِ مُصَرِّفٍ عَنْ مُصْعَبِ بْنِ سَعْدٍ عَنْ اَبِيْهِ اَنَّهُ ظَنَّ اَنَّ لَهُ فَضْلًا عَلٰى مَنْ دُوْنَهُ مِّنْ اَصْحَابِ النَّبِيِّ فَقَالَ نَبِيُّ اللّٰهِ ﷺ اِنَّمَا يَنْصُرُ اللّٰهُ هٰذِهِ الْاُمَّةَ بِضَعِيْفِهَا بِدَعْوَتِهِمْ وَصَلَاتِهِمْ وَاِخْلَاصِهِمْ.

۳۱۸۳: حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ وہ سمجھتے تھے کہ ان کا مقام رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے دوسرے صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین سے زیادہ ہے اس پر رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: اللہ عزوجل اس امت کی امداد کمزور افراد کی دعا اور ان کے خلوص سے فرمائیں گے۔

تشریح ☆ ایسے ضعفاء جو کہ مالی بدنی لحاظ سے جہاد سے بظاہر قاصر ہیں لیکن ایمان قوی رکھتے ہیں وہ مجاہدین میدانِ کارزار کے لئے دعاؤں کی خاطر ہاتھ اٹھائیں رکھیں اور مجاہدین کی فتح کے لئے عجز و انکساری اور درد دل سے دعا کرتے رہیں ان کی دعاؤں میں بڑا اثر ہوتا ہے اور یہ بھی اسلحہ ہی کی طرح مجاہدین کے لئے ایک تحفہ کی حیثیت رکھتی ہیں۔ (جامی)

۳۱۸۴: اَخْبَرَنَا يَحْيَى بْنُ عُثْمَانَ قَالَ حَدَّثَنَا عُمَرُ ابْنُ عَبْدِ الْوَاحِدِ قَالَ حَدَّثَنَا ابْنُ جَابِرٍ قَالَ حَدَّثَنِيْ زَيْدُ بْنُ اَرْطَاةَ الْفَزَارِيُّ عَنْ جُبَيْرِ بْنِ نُفَيْرٍ الْحَضْرَمِيِّ اَنَّهُ سَمِعَ اَبَا الدَّرْدَاءِ يَقُوْلُ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ ابْغُوْنِي الضَّعِيْفَ فَاِنَّكُمْ اِنَّمَا تُرْزَقُوْنَ وَتُنْصَرُوْنَ بِضُعَفَائِكُمْ.

۳۱۸۴: حضرت ابو درداء رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم ارشاد فرماتے تھے میرے واسطے تم لوگ کمزور لوگوں کو تلاش کیا کرو کیونکہ ان ہی کی وجہ سے تم کو روزی پہنچائی جاتی ہے اور تم لوگوں کی امداد کی جاتی ہے۔

## ۱۶۰۷: باب فَضْلُ مَنْ جَهَّزَ غَازِيًا

## باب: مجاہد کو جہاد کے لیے تیار کرنے کی فضیلت

۳۱۸۵: اَخْبَرَنَا سُلَيْمَانُ بْنُ دَاوُدَ الْحٰرِثُ بْنُ مِسْكِيْنٍ قِرَاءَةً عَلَيْهِ وَاَنَا اَسْمَعُ عَنِ ابْنِ وَهْبٍ قَالَ اَخْبَرَنِيْ عَمْرُو بْنُ الْحٰرِثِ عَنْ بُكَيْرِ بْنِ الْاَشَجِّ عَنْ بُسْرِ بْنِ

۳۱۸۵: حضرت زید بن خالد رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ وہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے نقل فرماتے ہیں کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: جس شخص نے کسی جہاد کرنے والے کو آمادہ کیا گویا کہ اس

سَعِیْدٍ عَنْ زَیْدِ بْنِ خَالِدٍ عَنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ قَالَ مَنْ جَهَّزَ غَازِیًا فِیْ سَبِیْلِ اللّٰهِ فَقَدْ غَزَا وَمَنْ خَلَفَهٗ فِیْ اَهْلِهٖ بِخَیْرٍ فَقَدْ غَزَا.

نے خود جہاد کیا اس طریقہ سے جس شخص نے مجاہد کے گھر کے لوگوں کی بھلائی کے ساتھ دیکھ بھال اور نگرانی کی تو گویا کہ اس نے بھی جہاد کیا۔

۳۱۸۶: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰی عَنْ عَبْدِالرَّحْمٰنِ ابْنِ مَهْدِیٍّ قَالَ حَدَّثَنَا حَرْبُ بْنُ شَدَّادٍ عَنْ یَحْیٰی عَنْ اَبِیْ سَلَمَةَ بْنِ عَبْدِالرَّحْمٰنِ عَنْ بُسْرِ بْنِ سَعِیْدٍ عَنْ زَیْدِ بْنِ خَالِدٍ الْجُهَنِیِّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ مَنْ جَهَّزَ غَازِیًا فَقَدْ غَزَا وَمَنْ خَلَفَ غَازِیًا فِیْ اَهْلِهٖ بِخَیْرٍ فَقَدْ غَزَا.

۳۱۸۶: حضرت زید بن خالد رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ وہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے نقل فرماتے ہیں کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: جس شخص نے کسی جہاد کرنے والے کو آمادہ کیا گویا کہ اس نے خود جہاد کیا اس طریقہ سے جس شخص نے مجاہد کے گھر کے لوگوں کی بھلائی کے ساتھ دیکھ بھال اور نگرانی کی تو گویا کہ اس نے بھی جہاد کیا۔

۳۱۸۷: اَخْبَرَنَا اِسْحٰقُ بْنُ اِبْرَاهِیْمَ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُاللّٰهِ بْنُ اِدْرِیْسَ قَالَ سَمِعْتُ حُصَیْنَ بْنَ عَبْدِالرَّحْمٰنِ یُحَدِّثُ عَنْ عَمْرِو بْنِ جَاوَانَ عَنِ الْاَحْنَفِ بْنِ قَیْسٍ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُ قَالَ خَرَجْنَا حُجَّاجًا فَقَدِمْنَا الْمَدِیْنَةَ وَنَحْنُ نُرِیْدُ الْحَجَّ فَبَیْنَا نَحْنُ فِیْ مَنَازِلِنَا نَضَعُ رِحَالَنَا اِذْ اَتَانَا آتٍ فَقَالَ اِنَّ النَّاسَ قَدِ اجْتَمَعُوْا فِی الْمَسْجِدِ وَفَزِعُوْا فَانْطَلَقْنَا فَاِذَا النَّاسُ مُجْتَمِعُوْنَ عَلٰی نَفَرٍ فِیْ وَسْطِ الْمَسْجِدِ وَفِیْهِمْ عَلِیٌّ وَالزُّبَیْرُ وَطَلْحَةُ وَسَعْدُ بْنُ اَبِیْ وَقَّاصٍ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُمْ فَاِنَّا لَكَذٰلِكَ اِذْ جَاءَ عُثْمَانُ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُ عَلَیْهِ مُلَاءَةٌ صَفْرَاءُ قَدْ قَنَّعَ بِهَا رَاْسَهٗ فَقَالَ اَهٰهُنَا طَلْحَةُ اَهٰهُنَا الزُّبَیْرُ اَهٰهُنَا سَعْدٌ قَالُوْا نَعَمْ قَالَ فَاِنِّیْ اَنْشُدُكُمْ بِاللّٰهِ الَّذِیْ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ اَتَعْلَمُوْنَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَنْ یَّبْتَاعُ مِرْبَدَ بَنِیْ فُلَانٍ غَفَرَ اللّٰهُ لَهٗ فَابْتَعْتُهٗ بِعِشْرِیْنَ اَلْفًا اَوْ بِخَمْسَةٍ وَّعِشْرِیْنَ اَلْفًا فَاَتَیْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ فَاَخْبَرْتُهٗ فَقَالَ اجْعَلْهُ فِیْ

۳۱۸۷: حضرت احنف بن قیس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ہم لوگ حج کرنے کیلئے نکلے تو مدینہ منورہ گئے چنانچہ ہم لوگ ابھی اپنے اپنے ٹھکانوں پر اپنی سواریاں تیار کر رہے تھے کہ ایک آدمی آیا اور کہنے لگا کہ لوگ مسجد میں اکٹھا ہیں اور کافی خوفزدہ ہیں۔ ہم لوگ گئے تو ہم نے دیکھا کہ لوگ مسجد کے درمیان چاروں طرف اکٹھا ہیں ان میں حضرت علیؓ طلحہؓ زبیرؓ سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہم بھی شامل ہیں اس دوران عثمان رضی اللہ عنہ تشریف لائے انہوں نے ایک زرد رنگ کی چادر لپیٹ رکھی تھی جس سے کہ سر بھی ڈھکا ہوا تھا وہ فرمانے لگے کہ کیا طلحہؓ زبیر اور سعد رضی اللہ عنہم بھی موجود ہیں؟ انہوں نے عرض کیا: جی ہاں۔ وہ فرمانے لگے کہ میں تم کو اس اللہ کی قسم دے کر سوال کرتا ہوں کہ جس کے علاوہ کوئی لائق عبادت نہیں کہ کیا تم کو معلوم نہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: جو شخص لوگوں کا مربد (یعنی اونٹ یا بکریاں باندھنے کی جگہ یا کھجوروں کے خشک کرنے کی جگہ) خریدے گا تو اللہ عزوجل اس کی مغفرت فرما دے گا چنانچہ میں نے وہ مربد ۲۰' ۲۵ ہزار میں خریدا اور خدمت نبوی صلی اللہ علیہ وسلم میں حاضر ہو کر عرض کیا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اس کو ہم لوگوں کی مسجد میں شامل کر دو تم کو اس کا اجر ملے گا۔ انہوں نے کہا کہ جی ہاں' اللہ عزوجل گواہ ہے۔ پھر حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے فرمایا میں تم کو اس ذات کی قسم دے کر سوال کرتا ہوں کہ جس کے علاوہ کوئی لائق عبادت نہیں ہے کہ کیا

مَسْجِدِنَا وَاَجْرُهُ لَكَ قَالُوْا اَللّٰهُمَّ نَعَمْ قَالَ اَنْشُدُكُمْ بِاللّٰهِ الَّذِىْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ اَتَعْلَمُوْنَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَنِ ابْتَاعَ بِئْرَ رُوْمَةَ غَفَرَ اللّٰهُ لَهُ فَابْتَعْتُهَا بِكَذَا وَكَذَا فَاَتَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقُلْتُ قَدِ ابْتَعْتُهَا بِكَذَا وَكَذَا قَالَ اجْعَلْهَا سِقَايَةً لِّلْمُسْلِمِيْنَ وَاَجْرُهَا لَكَ قَالُوْا اَللّٰهُمَّ نَعَمْ قَالَ اَنْشُدُكُمْ بِاللّٰهِ الَّذِىْ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ اَتَعْلَمُوْنَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نَظَرَ فِىْ وُجُوْهِ الْقَوْمِ فَقَالَ مَنْ يُّجَهِّزْ هٰؤُلَآءِ غَفَرَاللّٰهُ لَهُ يَعْنِىْ جَيْشَ الْعُسْرَةِ فَجَهَّزْتُهُمْ حَتّٰى لَمْ يَفْقِدُوْا عِقَالًا وَّلَا خِطَامًا فَقَالُوْا اَللّٰهُمَّ نَعَمْ قَالَ اَللّٰهُمَّ اشْهَدْ اَللّٰهُمَّ اشْهَدْ اَللّٰهُمَّ اشْهَدْ.

تم کو علم ہے کہ رسول کریمؐ نے فرمایا: جو شخص رومہ کے کنوئیں خریدے گا تو اللہ عزوجل اس کی مغفرت فرما دے گا چنانچہ میں نے اس کو اتنی اتنی مقدار اور رقم دے کر خریدا اور خدمت نبویؐ میں حاضر ہو کر عرض کیا تو آپؐ نے فرمایا اس کو مسلمانوں کے پانی پینے کے لئے وقف کر دو اللہ عزوجل تم کو اس کا اجر عطا فرمائے گا انہوں نے کہا کہ جی ہاں اے خدا تو گواہ ہے پھر حضرت عثمانؓ نے فرمایا: پھر میں تم کو اس ذات کی قسم دے کر سوال کرتا ہوں کہ جس کے علاوہ کوئی عبادت کے لائق نہیں ہے کہ کیا تم کو علم ہے کہ جس وقت رسول کریمؐ نے لوگوں کے چہروں کی جانب دیکھ کر فرمایا تھا کہ جو شخص ان کو جنگ کرنے کے لئے تیار کرے گا تو اللہ عزوجل اس کو معاف کر دے گا یعنی غزوہ تبوک کیلئے جاتے وقت تو میں نے ان کو اس طریقہ سے آمادہ کیا کہ کسی کو اونٹ وغیرہ باندھنے یا اس کی لگام کیلئے رسّی کی بھی ضرورت باقی نہیں رہی انہوں نے کہا جی ہاں۔ چنانچہ عثمانؓ فرمانے لگے اے خدا تو گواہ ہے۔

تشریح ☆ جہاد کرنا خود ایک عظیم عمل ہے اور اس کے لئے دعوت دینا کہ لوگ جہاد کے لئے نکل کھڑے ہوں یہ اس سے بھی بڑھ کر ہے کہ ایک مجاہد کی دعوت سے کئی مجاہد جہاد کے عمل کو لے کر میدان میں اتریں کہ ان کی مقدار سے ہی دشمن مرعوب ہو جائیں اور موجودہ زمانہ میں تو یقین جانئے کہ جہاد ہی ایک ایسی چیز ہے جس سے آج بھی مغرب خائف ہے۔ (جامی)

## ۱۶۰۸: باب فَضْلِ النَّفَقَةِ فِىْ سَبِيْلِ اللّٰهِ تَعَالٰى

## باب: راہ خدا میں خرچ کرنے کی فضیلت سے متعلق

۳۱۸۸: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ سَلَمَةَ وَالْحٰرِثُ ابْنُ مِسْكِيْنٍ قِرَاءَةً عَلَيْهِ وَاَنَا اَسْمَعُ عَنِ ابْنِ الْقَاسِمِ قَالَ حَدَّثَنِىْ مَالِكٌ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ عَنْ حُمَيْدِ بْنِ عَبْدِالرَّحْمٰنِ عَنْ اَبِىْ هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِىِّ ﷺ قَالَ مَنْ اَنْفَقَ زَوْجَيْنِ فِىْ سَبِيْلِ اللّٰهِ عَزَّوَجَلَّ نُوْدِىَ فِى الْجَنَّةِ يَا عَبْدَاللّٰهِ هٰذَا خَيْرٌ فَمَنْ كَانَ مِنْ اَهْلِ الصَّلٰوةِ دُعِىَ مِنْ بَابِ الصَّلٰوةِ وَمَنْ كَانَ مِنْ اَهْلِ الْجِهَادِ دُعِىَ مِنْ

۳۱۸۸: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص راہ خدا میں ایک جوڑا خرچ کرے گا تو اس کو جنت میں اس طریقہ سے آواز دی جائے گی کہ اے اللہ کے بندے یہ (خیر) تیرے واسطے ہے چنانچہ جو نمازی ہوگا تو اس کو نماز کے دروازہ سے پکارا جائے گا اور جو مجاہد ہوگا تو اس کو باب جہاد سے اور جو خیرات کرنے والا ہوگا تو اس کو خیرات کے دروازہ سے اور جو روزہ دار شخص ہوگا تو اس کو باب ریان سے آواز دی جائے گی۔ یہ بات سن کر حضرت ابوبکر

بَابِ الْجِهَادِ وَمَنْ كَانَ مِنْ اَهْلِ الصَّدَقَةِ دُعِيَ مِنْ بَابِ الصَّدَقَةِ وَمَنْ كَانَ مِنْ اَهْلِ الصِّيَامِ دُعِيَ مِنْ بَابِ الرَّيَّانِ فَقَالَ اَبُوْبَكْرٍ هَلْ عَلٰى مَنْ دُعِيَ مِنْ هٰذِهِ الْاَبْوَابِ مِنْ ضُرُوْرَةٍ فَهَلْ يُدْعٰى اَحَدٌ مِنْ هٰذِهِ الْاَبْوَابِ كُلِّهَا قَالَ نَعَمْ وَاَرْجُوْا اَنْ تَكُوْنَ مِنْهُمْ.

رضی اللہ عنہ نے عرض کیا یا رسول اللہ جس کو ان میں سے ایک دروازہ سے آواز دی جائے گی اس کو کسی دوسرے دروازہ سے پکارے جانے کی ضرورت تو نہیں؟ لیکن کیا کوئی ایسا شخص بھی ہوگا کہ جو کہ ان تمام کے تمام دروازوں سے پکارا جائے گا؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جی ہاں! اور مجھ کو توقع ہے کہ تم اُن ہی میں سے ہوں گے۔

۳۱۸۹: اَخْبَرَنَا عَمْرُو بْنُ عُثْمَانَ قَالَ حَدَّثَنَا بَقِيَّةُ عَنِ الْاَوْزَاعِيِّ قَالَ حَدَّثَنِيْ يَحْيٰى عَنْ مُحَمَّدِ ابْنِ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ اَنْبَاَنَا اَبُوْسَلَمَةَ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ مَنْ اَنْفَقَ زَوْجَيْنِ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ دَعَتْهُ خَزَنَةُ الْجَنَّةِ مِنْ اَبْوَابِ الْجَنَّةِ يَا فُلَانُ هَلُمَّ فَادْخُلْ فَقَالَ اَبُوْبَكْرٍ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ ذَاكَ الَّذِيْ لَا تَوٰى عَلَيْهِ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اِنِّيْ لَاَرْجُوْا اَنْ تَكُوْنَ مِنْهُمْ.

۳۱۸۹: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: جو کوئی راہ خدا میں کسی چیز کا ایک جوڑا دے گا تو اس کو جنت کے نگران' جنت کے دروازوں سے پکاریں گے: اے فلاں! تم اس طرف آجاؤ اور تم لوگ اس طرف سے داخل ہو جاؤ۔ اس پر ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا: یا رسول اللہ! وہ آدمی تو بالکل ہی نقصان میں نہیں رہا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: مجھے اُمید ہے تم ان ہی میں سے ہو۔

۳۱۹۰: اَخْبَرَنَا اِسْمٰعِيْلُ بْنُ مَسْعُوْدٍ قَالَ حَدَّثَنَا بِشْرُ ابْنُ الْمُفَضَّلِ عَنْ يُوْنُسَ عَنِ الْحَسَنِ عَنْ صَعْصَعَةَ ابْنِ مُعَاوِيَةَ قَالَ لَقِيْتُ اَبَا ذَرٍّ قُلْتُ حَدِّثْنِيْ قَالَ نَعَمْ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ مَا مِنْ عَبْدٍ مُسْلِمٍ يُنْفِقُ مِنْ كُلِّ مَالٍ لَهُ زَوْجَيْنِ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ اِلَّا اسْتَقْبَلَتْهُ حَجَبَةُ الْجَنَّةِ كُلُّهُمْ يَدْعُوْهُ اِلٰى مَا عِنْدَهُ قُلْتُ وَكَيْفَ ذٰلِكَ قَالَ اِنْ كَانَتْ اِبِلًا فَبَعِيْرَيْنِ وَاِنْ كَانَتْ بَقَرًا فَبَقَرَتَيْنِ.

۳۱۹۰: حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: جس مسلمان نے ہر ایک قسم کے مال میں سے ایک جوڑا' راہ خدا میں خرچ کیا ہوگا تو جنت کے تمام محافظ اس شخص کے استقبال کے لئے آئیں گے اور اپنی اپنی چیزوں کی جانب بلائیں گے راوی نقل کرتے ہیں کہ میں نے ان سے دریافت کیا کہ کس طریقہ سے؟ تو انہوں نے فرمایا کہ مثلاً اگر اس شخص کے پاس اونٹ ہیں تو دو اونٹ دے دو اور یہ گائے ہیں تو دو گائے دے دو۔

۳۱۹۱: اَخْبَرَنَا اَبُوْبَكْرِ بْنُ اَبِي النَّضْرِ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُو النَّضْرِ قَالَ حَدَّثَنَا عُبَيْدُ اللّٰهِ الْاَشْجَعِيُّ عَنْ سُفْيَانَ الثَّوْرِيِّ عَنِ الرُّكَيْنِ الْفَزَارِيِّ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ يُسَيْرِ بْنِ عَمْرٍو عَنْ خُرَيْمِ بْنِ فَاتِكٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ مَنْ اَنْفَقَ نَفَقَةً فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ كُتِبَتْ لَهُ بِسَبْعِ مِائَةِ ضِعْفٍ.

۳۱۹۱: حضرت خریم بن فاتک رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جو شخص راہ خدا میں ایک چیز خرچ کرتا ہے تو اللہ عزوجل اس کے لئے سات سو گنا اجر لکھ دیتے ہیں۔

**تشریح** ☆ اپنے حلال مال سے مجاہدین کی خوب معاونت کرنا ایسا ہے جیسے وہ مجاہدین کے ساتھ میدانِ کارزار میں مصروفِ جہاد ہو۔ مجاہدین کی مالی امداد کرنا' اس مجاہد کی شہادت کی صورت میں اس کے اہل و عیال کی مالی مدد کرنا اور ان کا ہر طرح سے خیال رکھنا چاہیے۔ گویا کہ یوں جانئے کہ وہ محسنِ اسلام ہیں اور ہمیں مشرکین کی ایذاء رسانیوں سے بچانے والے۔ (جامی)

## ۱۶۰۹: باب فَضْلُ الصَّدَقَةِ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ عَزَّوَجَلَّ

## باب: اللہ کی راہ میں صدقہ دینے کی فضیلت

۳۱۹۲: اَخْبَرَنَا بِشْرُ بْنُ خَالِدٍ قَالَ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ ابْنُ جَعْفَرٍ قَالَ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنْ سُلَيْمَانَ قَالَ سَمِعْتُ اَبَا عَمْرٍو الشَّيْبَانِيَّ عَنْ اَبِيْ مَسْعُوْدٍ اَنَّ رَجُلًا تَصَدَّقَ بِنَاقَةٍ مَخْطُوْمَةٍ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ لَيَأْتِيَنَّ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ بِسَبْعِ مِائَةِ نَاقَةٍ مَخْطُوْمَةٍ.

۳۱۹۲: حضرت ابومسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان فرماتے ہیں کہ ایک آدمی نے ایک مہار والی اونٹنی راہ خدا میں صدقہ کے طور سے دی تو رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: قیامت کے روز اس کے عوض سات سو مہار والی اونٹنیاں عطا ہوں گی۔

۳۱۹۳: اَخْبَرَنَا عَمْرُو بْنُ عُثْمَانَ قَالَ حَدَّثَنَا بَقِيَّةُ عَنْ بُحَيْرٍ عَنْ خَالِدٍ عَنْ اَبِيْ بَحْرِيَّةَ عَنْ مُعَاذِ بْنِ جَبَلٍ عَنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَنَّهُ قَالَ الْغَزْوُ غَزْوَانِ فَاَمَّا مَنِ ابْتَغٰى وَجْهَ اللّٰهِ وَاَطَاعَ الْاِمَامَ وَاَنْفَقَ الْكَرِيْمَةَ وَيَاسَرَ الشَّرِيْكَ وَاجْتَنَبَ الْفَسَادَ كَانَ نَوْمُهُ وَنُبْهُهُ اَجْرًا كُلُّهُ وَاَمَّا مَنْ غَزَا رِيَاءً وَّسُمْعَةً وَعَصَى الْاِمَامَ وَاَفْسَدَ فِي الْاَرْضِ فَاِنَّهُ لَا يَرْجِعُ بِالْكَفَافِ.

۳۱۹۳: حضرت معاذ بن جبلؓ سے روایت ہے کہ رسول کریمؐ نے فرمایا: جہاد دو قسم کا ہے ایک تو یہ کہ کوئی آدمی اللہ عزوجل کی رضامندی کیلئے جہاد کرے اور وہ امام کی فرمانبرداری کرے اور اپنی اعلیٰ سے اعلیٰ چیز (راہ خدا میں) خرچ کرے اور اپنے ساتھی کے ساتھ نرمی کا معاملہ کرے اور فساد سے محفوظ رہے تو اس آدمی کا سونا' جاگنا تمام کا تمام ثواب ہے لیکن جو کوئی ریاکاری یا دوسروں کو سنانے کیلئے جہاد کرے اور امام کی نافرمانی کرے اور زمین پر فتنہ مچائے تو ایسے انسان کا اس حالت میں واپس آنا دشوار ہے (وہ شخص عذاب میں ضرور مبتلا ہوگا)۔

## ۱۶۱۰: باب حُرْمَةُ نِسَآءِ الْمُجَاهِدِيْنَ

## باب: مجاہدین کی عورتوں کی حرمت

۳۱۹۴: اَخْبَرَنَا حُسَيْنُ بْنُ حُرَيْثٍ وَمَحْمُوْدُ بْنُ غَيْلَانَ وَاللَّفْظُ لِحُسَيْنٍ قَالَا حَدَّثَنَا وَكِيْعٌ عَنْ سُفْيَانَ عَنْ عَلْقَمَةَ بْنِ مَرْثَدٍ عَنْ سُلَيْمَانَ بْنِ بُرَيْدَةَ عَنْ اَبِيْهِ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حُرْمَةُ نِسَآءِ الْمُجَاهِدِيْنَ عَلَى الْقَاعِدِيْنَ كَحُرْمَةِ اُمَّهَاتِهِمْ وَمَا مِنْ رَّجُلٍ يَّخْلُفُ فِيْ امْرَاَةِ رَجُلٍ مِّنَ الْمُجَاهِدِيْنَ فَيَخُوْنُهُ فِيْهَا اِلَّا وُقِفَ لَهُ يَوْمَ الْقِيَامَةِ فَاَخَذَ مِنْ عَمَلِهِ مَاشَآءَ فَمَا ظَنُّكُمْ.

۳۱۹۴: حضرت سلیمان بن بریدہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ اپنے والد ماجد سے نقل فرماتے ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: خواتین مجاہدین' غیر مجاہدین پر اس طریقہ سے حرام ہیں جس طریقہ سے ان کی مائیں اور اگر کوئی شخص مجاہدین کی خواتین کی نگرانی کرتے ہوئے خیانت (یعنی گناہ) کا ارتکاب کرے گا تو قیامت کے دن اس کو کھڑا کر دیا جائے گا اور مجاہد اس شخص کے اعمال میں سے جو دل چاہے وہ لے لے گا اب تمہاری کیا رائے ہے؟ (خوب غور کر لو)۔

## ۱۶۱۱: باب مَنْ خَانَ غَازِيًا فِيْ اَهْلِهِ

## باب: جو شخص مجاہد کے گھر والوں کے ساتھ خیانت کرے

۳۱۹۵: اَخْبَرَنَا هَارُوْنُ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ قَالَ حَدَّثَنَا حَرَمِيُّ ابْنُ عُمَارَةَ قَالَ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنْ عَلْقَمَةَ ابْنِ مَرْثَدٍ عَنْ سُلَيْمَانَ ابْنِ بُرَيْدَةَ عَنْ اَبِيْهِ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ حُرْمَةُ نِسَآءِ الْمُجَاهِدِيْنَ عَلَى الْقَاعِدِيْنَ كَحُرْمَةِ اُمَّهَاتِهِمْ وَاِذَا خَلَفَهُ فِيْ اَهْلِهِ فَخَانَهُ قِيْلَ لَهُ يَوْمَ الْقِيَامَةِ هٰذَا خَانَكَ فِيْ اَهْلِكَ فَخُذْ مِنْ حَسَنَاتِهِ مَا شِئْتَ فَمَا ظَنُّكُمْ.

۳۱۹۵: حضرت سلیمان بن بریدہ رضی اللہ عنہ اپنے والد ماجد سے نقل کرتے ہیں کہ رسول کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا: گھر بیٹھنے والے پر خواتین مجاہدین اس طریقہ سے حرام ہیں جس طریقہ سے کہ ان پر ان کی مائیں۔ اس وجہ سے اگر کسی مجاہد نے کسی کو اپنے اہل خانہ کی حفاظت کے لئے مقرر کیا اور اس نے اس میں خیانت کی تو قیامت کے روز مجاہد سے کہا جائے گا کہ اس شخص نے تیرے گھر والوں کے متعلق تجھ سے خیانت کی تھی اس وجہ سے تم اس شخص کے نیک اعمال میں سے جس قدر دل چاہے لے سکتے ہو اب تم لوگوں کی کیا رائے ہے؟

۳۱۹۶: اَخْبَرَنَا عَبْدُاللّٰهِ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ عَبْدِالرَّحْمٰنِ قَالَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ قَالَ حَدَّثَنَا قَعْنَبٌ كُوْفِيٌّ عَنْ عَلْقَمَةَ بْنِ مَرْثَدٍ عَنِ ابْنِ بُرَيْدَةَ عَنْ اَبِيْهِ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ حُرْمَةُ نِسَاءِ الْمُجَاهِدِيْنَ عَلَى الْقَاعِدِيْنَ فِي الْحُرْمَةِ كَاُمَّهَاتِهِمْ وَمَا مِنْ رَجُلٍ مِنَ الْقَاعِدِيْنَ يَخْلُفُ رَجُلًا مِنَ الْمُجَاهِدِيْنَ فِيْ اَهْلِهِ اِلَّا نُصِبَ لَهُ يَوْمَ الْقِيَامَةِ فَيُقَالُ يَا فُلَانُ هٰذَا فُلَانٌ فَخُذْ مِنْ حَسَنَاتِهِ مَاشِئْتَ ثُمَّ الْتَفَتَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِلٰى اَصْحَابِهِ فَقَالَ مَا ظَنُّكُمْ تُرَوْنَ يَدَعُ لَهُ مِنْ حَسَنَاتِهِ شَيْئًا.

۳۱۹۶: حضرت سلیمان بن بریدہ رضی اللہ عنہ اپنے والد سے نقل فرماتے ہیں رسول کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا: گھر بیٹھے رہنے والے لوگوں پر مجاہدین کی خواتین ان کی ماؤں کی طرح سے حرام ہیں اگر گھر بیٹھے رہنے والوں میں سے کوئی شخص کسی مجاہد کے مکان کی حفاظت کرنے کے درمیان (خیانت اور گناہ) کا مرتکب ہوگا تو اس کو قیامت کے دن کھڑا کر دیا جائے گا اور مجاہد شخص سے کہا جائے گا کہ اے فلاں شخص! یہ فلاں شخص ہے تم اس کے نیک اعمال میں سے جس قدر دل چاہے لے لو۔ پھر رسول کریم ﷺ اپنے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی جانب متوجہ ہوئے اور ارشاد فرمایا: تمہاری کیا رائے ہے؟ کیا وہ اس کے نیک اعمال میں سے کچھ باقی چھوڑ دے گا؟ (یعنی یقیناً تمام نیک اعمال لے لے گا)۔

تشریح ☆ اللہ جل شانہ کے راستہ میں جہاد کرنے والا مجاہد اللہ کی نظروں میں سب سے پیارا ہے۔ جس نے جان ہتھیلی پر رکھ کر میدانِ عمل میں اپنے آپ کو اتارا' اس کے اہل و عیال کا ہر طرح سے خیال کرنا' پیچھے رہنے والے مسلمانوں پر ضروری ہے اور اگر کوئی بدبخت مجاہدین کی غیر موجودگی میں ان کی بدخوئی وغیرہ جیسے قبیح کاموں میں مصروف ہوگا تو بقول نبی کریم ﷺ ایسا خائن خالی ہاتھ اللہ عزوجل کے پاس پہنچے گا اور اپنے تمام اعمال ضائع کروا بیٹھے گا اور اس کی کیا حالت ہوگی' یہ سب تو جان ہی سکتے ہیں۔ (جامی)

۳۱۹۷: اَخْبَرَنَا عَمْرُو بْنُ عَلِيٍّ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُالرَّحْمٰنِ قَالَ حَدَّثَنَا حَمَّادُ بْنُ سَلَمَةَ عَنْ حُمَيْدٍ عَنْ اَنَسٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ جَاهِدُوْا بِاَيْدِيْكُمْ وَاَلْسِنَتِكُمْ وَاَمْوَالِكُمْ.

۳۱۹۷: حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: تم لوگ اپنے ہاتھوں سے اپنی زبانوں سے اور اپنے مال دولت سے جہاد کرو۔

۳۱۹۸: اَخْبَرَنَا اَبُوْمُحَمَّدٍ مُوْسَى بْنُ مُحَمَّدٍ هُوَ الشَّامِيُّ قَالَ حَدَّثَنَا مَيْمُوْنُ بْنُ الْاَصْبَغِ قَالَ حَدَّثَنَا يَزِيْدُ بْنُ هَارُوْنَ قَالَ اَنْبَاَنَا شَرِيْكٌ عَنْ اَبِي اِسْحٰقَ عَنِ الْقَاسِمِ بْنِ عَبْدِالرَّحْمٰنِ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ عَنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَنَّهُ اَمَرَ بِقَتْلِ الْحَيَّاتِ وَ قَالَ مَنْ خَافَ ثَارَهُنَّ فَلَيْسَ مِنَّا.

۳۱۹۸: حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے سانپوں کو ہلاک کر ڈالنے کا حکم کیا اور فرمایا: جو کوئی ان کے بدلہ سے خوف کرے گا اس کا ہم سے کسی قسم کا کوئی تعلق نہیں ہے۔

۳۱۹۹: اَخْبَرَنَا اَحْمَدُ بْنُ سُلَيْمَانَ رَحْمَةُ اللّٰهِ عَلَيْهِ قَالَ حَدَّثَنَا جَعْفَرُ بْنُ عَوْنٍ عَنْ اَبِي عُمَيْسٍ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ جَبْرٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ عَنْ اَبِيْهِ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَادَ جَبْرًا فَلَمَّا دَخَلَ سَمِعَ النِّسَاءَ يَبْكِيْنَ وَيَقُلْنَ كُنَّا نَحْسَبُ وَفَاتَكَ قَتْلًا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ فَقَالَ وَمَا تَعُدُّوْنَ الشَّهَادَةَ اِلَّا مَنْ قُتِلَ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ اِنَّ شُهَدَاءَ كُمْ اِذًا لَقَلِيْلٌ الْقَتْلُ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ شَهَادَةٌ وَالْبَطْنُ شَهَادَةٌ وَالْحَرَقُ شَهَادَةٌ وَالْغَرَقُ شَهَادَةٌ وَالْمَغْمُوْمُ يَعْنِي الْهَدَمَ شَهَادَةٌ وَالْمَجْنُوْبُ شَهَادَةٌ وَالْمَرْاَةُ تَمُوْتُ بِجُمْعٍ شَهِيْدَةٌ قَالَ رَجُلٌ اَتَبْكِيْنَ وَرَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَاعِدٌ قَالَ دَعْهُنَّ فَاِذَا وَجَبَ فَلَا تَبْكِيَنَّ عَلَيْهِ بَاكِيَةٌ.

۳۱۹۹: حضرت عبداللہ بن جبیر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم حضرت جبیر رضی اللہ عنہ کی مزاج پرسی کے لئے تشریف لائے تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے خواتین کو روتے ہوئے سنا وہ کہہ رہی تھیں کہ ہماری آرزو تھی کہ تم لوگ جہاد میں شہید ہوتے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: کیا تم لوگ اس شخص کو شہید خیال کرتے ہو جو کہ جہاد میں شہید ہو؟ اگر ایسا ہوتا تو لوگوں میں بہت کم شہدا ہوتے لیکن جہاد میں مارا جانے والا شخص شہید ہے اور پیٹ کے مرض میں مرنے والا شخص شہید ہے اور جل کر مرنے والا شخص شہید ہے اور ڈوب کر مرنے والا شخص شہید ہے اور مرض ذات الجنب میں مرنے والا شخص شہید ہے پھر ایک آدمی نے عرض کیا کہ کیا تم رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی موجودگی میں رو رہی ہو؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ان کو تم رونے دو اس لیے کہ مرنے سے قبل رونا ممنوع نہیں ہے لیکن اگر کوئی شخص مر جائے تو کوئی رونے والا نہ روئے۔

۳۲۰۰: اَخْبَرَنَا اَحْمَدُ بْنُ يَحْيٰى قَالَ حَدَّثَنَا اِسْحٰقُ بْنُ مَنْصُوْرٍ قَالَ حَدَّثَنَا دَاوُدُ يَعْنِي الطَّائِيَّ عَنْ عَبْدِالْمَلِكِ ابْنِ عُمَيْرٍ عَنْ جَبْرٍ اَنَّهُ دَخَلَ مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلٰى مَيِّتٍ فَبَكَى النِّسَاءُ فَقَالَ جَبْرٌ اَتَبْكِيْنَ مَادَامَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ جَالِسًا قَالَ دَعْهُنَّ يَبْكِيْنَ مَادَامَ بَيْنَهُنَّ فَاِذَا وَجَبَ فَلَا تَبْكِيَنَّ بَاكِيَةٌ.

۳۲۰۰: حضرت جبر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ وہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے ہمراہ ایک جنازہ میں تشریف لے گئے تو خواتین رو رہی تھیں۔ اس پر جبر رضی اللہ عنہ نے ان سے فرمایا: تم لوگوں میں تو ابھی رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم تشریف فرما ہیں اور تم رو رہی ہو؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ان کو چھوڑ دو جس وقت تک وہ ان میں (زندہ) موجود ہیں رونے دو لیکن جس وقت مر جائے تو کوئی رونے والی خاتون نہ روئے (یعنی نہ کوئی مرد روئے اور نہ ہی عورت)۔

(۲۶)

# کِتَابُ النِّكَاحِ

## نکاح سے متعلقہ احادیث

۱۶۱۲: باب ذِكْرُ أَمْرِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فِي النِّكَاحِ وَأَزْوَاجِهِ وَمَا أَبَاحَ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ لِنَبِيِّهِ ﷺ وَحَظَرَهُ عَلَى خَلْقِهِ زِيَادَةً فِيْ كَرَامَتِهِ وَ تَنْبِيْهًا لِفَضِيْلَتِهِ

باب: نبی ﷺ کا نکاح سے متعلق فرمان اور ازواجِ رضی اللہ عنہن اور ان کے بارے میں جو کہ اللہ نے اپنے نبی ﷺ پر حلال فرمائی لیکن لوگوں کے لئے حلال نہیں اور اس کا سبب اعزازِ نبوی اور آپ ﷺ پر فضیلت مطلع فرمانا ہے

۳۲۰۱: أَخْبَرَنَا أَبُوْدَاوُدَ سُلَيْمَانُ بْنُ سَيْفٍ قَالَ حَدَّثَنَا جَعْفَرُ بْنُ عَوْنٍ قَالَ أَنْبَأَنَا ابْنُ جُرَيْجٍ عَنْ عَطَاءٍ قَالَ حَضَرْنَا مَعَ ابْنِ عَبَّاسٍ جَنَازَةَ مَيْمُوْنَةَ زَوْجِ النَّبِيِّ ﷺ بِسَرِفَ فَقَالَ ابْنُ عَبَّاسٍ هٰذِهِ مَيْمُوْنَةُ إِذَا رَفَعْتُمْ جَنَازَتَهَا فَلَا تُزَعْزِعُوْهَا وَلَا تُزَلْزِلُوْهَا فَإِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ كَانَ مَعَهُ تِسْعُ نِسْوَةٍ فَكَانَ يَقْسِمُ لِثَمَانٍ وَّوَاحِدَةٌ لَّمْ يَكُنْ يَقْسِمُ لَهَا.

۳۲۰۱: حضرت عطاء فرماتے ہیں کہ ہم نے ابن عباس رضی اللہ عنہما کے ہمراہ رسول کریم ﷺ کی اہلیہ محترمہ میمونہ رضی اللہ عنہا کے جنازہ میں شرکت کی جو کہ (مقام) سرف پر ہوا چنانچہ ابن عباس رضی اللہ عنہما نے فرمایا: یہ میمونہ رضی اللہ عنہا ہیں جس وقت تم لوگ ان کا جنازہ اٹھاؤ تو اس کو حرکت نہ دینا بلکہ سکون و اطمینان سے اس کو اٹھانا۔ رسول کریم ﷺ کی نو بیویاں تھیں جن میں سے آٹھ کا نمبر آپ ﷺ مقرر فرمایا کرتے تھے اور ایک اہلیہ محترمہ کا نمبر مقرر نہیں فرماتے تھے۔

۳۲۰۲: أَخْبَرَنِيْ إِبْرَاهِيْمُ بْنُ يَعْقُوْبَ قَالَ حَدَّثَنَا ابْنُ أَبِيْ مَرْيَمَ قَالَ أَنْبَأَنَا سُفْيَانُ قَالَ حَدَّثَنِيْ عَمْرُو بْنُ دِيْنَارٍ عَنْ عَطَاءٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ تُوُفِّيَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَعِنْدَهُ تِسْعُ نِسْوَةٍ يُصِيْبُهُنَّ إِلَّا سَوْدَةَ فَإِنَّهَا وَهَبَتْ يَوْمَهَا وَلَيْلَتَهَا لِعَائِشَةَ.

۳۲۰۲: حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ جس وقت وفات نبوی ﷺ ہوئی تو آپ ﷺ کے نکاح مبارک میں نو بیویاں تھیں جن میں سے حضرت سودہ رضی اللہ عنہا کے علاوہ آپ ﷺ تمام کے پاس تشریف لے جایا کرتے تھے۔ اس لیے کہ انہوں نے اپنا نمبر حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کو دے دیا تھا۔

۳۲۰۳: أَخْبَرَنَا إِسْمَاعِيْلُ بْنُ مَسْعُوْدٍ عَنْ يَزِيْدَ وَهُوَ

۳۲۰۳: حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ

ابْنُ زُرَيْعٍ قَالَ حَدَّثَنَا سَعِيْدٌ عَنْ قَتَادَةَ اَنَّ اَنَسًا حَدَّثَهُمْ اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ كَانَ يَطُوْفُ عَلٰى نِسَائِهٖ فِي اللَّيْلَةِ الْوَاحِدَةِ وَلَهٗ يَوْمَئِذٍ تِسْعُ نِسْوَةٍ.

علیہ وسلم ایک ہی رات میں اپنی تمام بیویوں کے پاس تشریف لے جایا کرتے تھے اور اس وقت آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے نکاح میں نو بیویاں تھیں۔

۳۲۰۴: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ الْمُبَارَكِ الْمُخَرَّمِيُّ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْاُسَامَةَ عَنْ هِشَامِ بْنِ عُرْوَةَ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهَا قَالَتْ كُنْتُ اَغَارُ عَلَى اللَّاتِيْ وَهَبْنَ اَنْفُسَهُنَّ لِلنَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَاَقُوْلُ اَوَتَهَبُ الْحُرَّةُ نَفْسَهَا فَاَنْزَلَ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ: ﴿تُرْجِيْ مَنْ تَشَآءُ مِنْهُنَّ وَتُؤْوِيْ اِلَيْكَ مَنْ تَشَآءُ﴾ [الأحزاب : ۵۱]

قُلْتُ وَاللّٰهِ مَا اَرٰى رَبَّكَ اِلَّا يُسَارِعُ لَكَ فِيْ هَوَاكَ.

۳۲۰۴: حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ میں ان خواتین کے بارے میں شرم وحیا محسوس کرتی تھی جو خود کو رسول کریمؐ کے سپرد فرمایا کرتی تھیں اور میں کہا کرتی تھی کہ کیا کوئی آزاد خاتون خود کو ہبہ کر سکتی ہے؟ اس پر اللہ عزوجل نے یہ آیت کریمہ نازل فرمائی: تُرْجِیْ مَنْ تَشَآءُ...... یعنی ان میں سے جس کو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا دل چاہے دور رکھیں اور جس کو دل چاہے نزدیک رکھیں۔ پھر جن کو دور رکھا تھا اگر ان میں سے پھر کسی کو طلب کریں جب بھی آپؐ پر کسی قسم کا کوئی گناہ نہیں ہے۔ تو میں نے عرض کیا: خدا کی قسم! آپؐ کا پروردگار جس بھی شے کی آپ صلی اللہ علیہ وسلم خواہش فرماتے ہیں' فوراً عطا فرما دیتا ہے۔

۳۲۰۵: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ يَزِيْدَ الْمُقْرِئُ قَالَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْحَازِمٍ عَنْ سَهْلِ بْنِ سَعْدٍ قَالَ اَنَا فِي الْقَوْمِ اِذْ قَالَتِ امْرَاَةٌ اِنِّيْ قَدْ وَهَبْتُ نَفْسِيْ لَكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَرَاْيِيْ رَاْيَكَ فَقَامَ رَجُلٌ فَقَالَ زَوِّجْنِيْهَا فَقَالَ اذْهَبْ فَاطْلُبْ وَلَوْخَاتَمًا مِّنْ حَدِيْدٍ فَذَهَبَ فَلَمْ يَجِدْ شَيْئًا وَلَا خَاتَمًا مِّنْ حَدِيْدٍ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَمَعَكَ مِنْ سُوَرِ الْقُرْاٰنِ شَيْءٌ قَالَ نَعَمْ قَالَ فَزَوَّجَهٗ بِمَا مَعَهٗ مِنْ سُوَرِ الْقُرْاٰنِ.

۳۲۰۵: حضرت سہل بن سعد رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک دن دوسرے لوگوں کے ساتھ میں بھی مجلس میں شریک تھا کہ ایک خاتون نے خدمت نبوی میں عرض کیا: یارسول اللہ! میں خود کو آپؐ کے سپرد کرتی ہوں' میرے بارے میں جو مناسب خیال فرمائیں وہ فیصلہ فرما دیں۔ یہ سن کر ایک آدمی کھڑا ہوا اور عرض کیا: یارسول اللہ! میرا اس خاتون سے نکاح فرما دیں۔ آپؐ نے فرمایا: جاؤ اور تم کچھ لے آؤ' چاہے وہ لوہے کی انگوٹھی ہی ہو۔ وہ شخص روانہ ہو گیا تو اس کو کچھ نہیں مل سکا' یہاں تک کہ لوہے کی انگوٹھی تک (بطور مہر) نصیب نہ ہو سکی چنانچہ آپؐ نے فرمایا: کیا تم کو قرآن کریم کی کچھ سورتیں یاد ہیں؟ اس شخص نے عرض کیا: جی ہاں۔ اس پر آپؐ نے قرآن کریم کی بعض سورتوں کے عوض اُس کا نکاح اس خاتون سے فرما دیا۔

تشریح ☆ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے کس قدر آسانی فرمادی' یہی نہیں کہ صرف امیر لوگ شادی کر سکتے ہیں اور جو غریب اور نادار ہیں وہ شادی نہیں کر سکتے۔ یہ شخص کہ جس کے پاس لوہے کی انگوٹھی تک مہر دینے کے لئے نہ تھی' ہر کوئی جان سکتا ہے کہ وہ کتنا غریب ہوگا۔ لیکن قربان جایئے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی ذاتِ مبارکہ پر کہ چند سورتیں جو اسے یاد تھیں ان کے عوض اس کا نکاح کر دیا۔ آگے بندہ محنتی اور اللہ پہ توکل کرنے والا ہونا چاہیے' اللہ تعالیٰ سو راستے پیدا کر دیتا ہے۔ (جامی)

## ۱۶۱۳: باب مَا افْتَرَضَ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ عَلٰی رَسُوْلِهٖ عَلَيْهِ السَّلَامُ وَحَرَّمَهٗ عَلٰی خَلْقِهٖ لِيَزِيْدَهٗ اِنْ شَآءَ اللّٰهُ قُرْبَةً اِلَيْهِ

## باب: جو کام اللہ عزوجل نے اپنے رسول ﷺ کا مقام بلند فرمانے کے لئے آپ ﷺ پر فرض فرمائے اور عام لوگوں کے لئے حرام فرمائے؟

۳۲۰۶: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ يَحْيَى بْنِ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ خَالِدِ النَّيْسَابُوْرِيُّ قَالَ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ مُوْسَى ابْنِ اَعْيَنَ قَالَ حَدَّثَنَا اَبِیْ عَنْ مَعْمَرٍ عَنِ الزُّهْرِيِّ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْسَلَمَةَ بْنُ عَبْدِالرَّحْمٰنِ عَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهَا زَوْجِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَنَّهَا اَخْبَرَتْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ جَاءَهَا حِيْنَ اَمَرَهُ اللّٰهُ اَنْ يُخَيِّرَ اَزْوَاجَهٗ قَالَتْ عَائِشَةُ فَبَدَاَ بِیْ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ اِنِّیْ ذَاكِرٌ لَكِ اَمْرًا فَلَا عَلَيْكِ اَنْ لَا تُعَجِّلِیْ حَتّٰی تَسْتَاْمِرِیْ اَبَوَيْكِ قَالَتْ وَقَدْ عَلِمَ اَنَّ اَبَوَیَّ لَا يَاْمُرَانِّیْ بِفِرَاقِهٖ ثُمَّ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: ﴿يَاَيُّهَا النَّبِیُّ قُلْ لِاَزْوَاجِكَ اِنْ كُنْتُنَّ تُرِدْنَ الْحَيَاةَ الدُّنْيَا وَزِيْنَتَهَا فَتَعَالَيْنَ اُمَتِّعْكُنَّ﴾ [الأحزاب : ۲۸] فَقُلْتُ فِیْ هٰذَا اَسْتَاْمِرُ اَبَوَیَّ فَاِنِّیْ اُرِيْدُ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ وَالدَّارَ الْاٰخِرَةَ.

۳۲۰۶: ام المؤمنین عائشہؓ فرماتی ہیں کہ جس وقت نبیؐ کو حکم فرمایا گیا کہ آپؐ اپنی بیویوں کو اختیار عطا فرمادیں آپؐ اس دن میرے پاس تشریف لائے اور مجھ سے آغاز فرمایا اور فرمایا میں تم سے ایک بات بتلانے والا ہوں لیکن تم (اس مسئلہ میں) والدین کی رائے مشورہ کے بغیر فیصلہ کرنے میں جلدی نہ کرنا۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ رسول کریم ﷺ کو اس بات کا علم تھا کہ میرے والدین کبھی مجھ کو آپؐ سے (یعنی اس ذاتِ مبارک سے) الگ کرنے کا حکم نہیں فرمائیں گے پھر رسول کریمؐ نے یہ آیت تلاوت فرمائی: يَاَيُّهَا النَّبِیُّ قُلْ لِاَزْوَاجِكَ...... یعنی اے نبی! آپؐ اپنی بیویوں سے فرمادیں اگر تم کو دنیا کی زندگی اور اس کی رونق کی خواہش ہو تو آؤ میں تم کو کچھ مال و دولت دے کر حسن و خوبی سے رخصت کروں اور اگر تم خدا اور اس کے رسولؐ اور آخرت کی خواہش رکھتی ہو تو تم میں سے نیک (اور اعلیٰ کردار کی) خواتین کیلئے اللہ نے اَجرِ عظیم مقرر فرما رکھا ہے (جب آپؐ اس آیت کی تلاوت سے فارغ ہوگئے) تو میں نے عرض کیا کیا اسی مسئلہ میں آپؐ مجھ کو اپنے والدین سے مشورہ کرنے کا حکم فرما رہے ہیں میں تو خدا اور اس کے رسولؐ اور آخرت کی خواہش رکھتی ہوں۔

۳۲۰۷: اَخْبَرَنَا بِشْرُ بْنُ خَالِدٍ الْعَسْكَرِيُّ قَالَ حَدَّثَنَا غُنْدَرٌ قَالَ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنْ سُلَيْمَانَ قَالَ سَمِعْتُ اَبَا الضُّحٰی عَنْ مَسْرُوْقٍ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ قَدْ خَيَّرَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ نِسَاءَهٗ اَوَكَانَ طَلَاقًا.

۳۲۰۷: حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا فرماتی ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ازواجِ مطہرات رضی اللہ عنہن کو اختیار عطا فرما دیا تھا تو کیا اس سے طلاق واقع ہوگئی۔

۳۲۰۸: اَخْبَرَنَا عَمْرُو بْنُ عَلِيٍّ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُالرَّحْمٰنِ

۳۲۰۸: حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا فرماتی ہیں کہ رسول

عَنْ سُفْيَانَ عَنْ اِسْمَاعِيْلَ عَنِ الشَّعْبِيِّ عَنْ مَسْرُوْقٍ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ خَيَّرَنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ فَاخْتَرْنَاهُ فَلَمْ يَكُنْ طَلَاقًا.

کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ہم کو اختیار عطا فرمایا تھا کہ یہ طلاق نہیں تھی۔

۳۲۰۹: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ مَنْصُوْرٍ عَنْ سُفْيَانَ قَالَ حَفِظْنَاهُ مِنْ عَمْرٍو عَنْ عَطَاءٍ قَالَ قَالَتْ عَائِشَةُ مَامَاتَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ حَتّٰى اُحِلَّ لَهُ النِّسَاءُ.

۳۲۰۹: حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ جس وقت آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات ہوئی تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی تمام بیویاں آپ صلی اللہ علیہ وسلم پر حلال تھیں۔

۳۲۱۰: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ الْمُبَارَكِ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْهِشَامٍ وَهُوَ الْمُغِيْرَةُ بْنُ سَلَمَةَ الْمَخْزُوْمِيُّ قَالَ حَدَّثَنَا وُهَيْبٌ قَالَ حَدَّثَنَا ابْنُ جُرَيْجٍ عَنْ عَطَاءٍ عَنْ عُبَيْدِ ابْنِ عُمَيْرٍ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ مَا تُوُفِّيَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ حَتّٰى اَحَلَّ اللّٰهُ لَهُ اَنْ يَّتَزَوَّجَ مِنَ النِّسَاءِ مَاشَاءَ.

۳۲۱۰: حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا فرماتی ہیں کہ اللہ عزوجل نے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو وفات سے قبل اس بات کا اختیار عطا فرما دیا تھا کہ خواتین میں سے جس سے دل چاہے نکاح فرما سکتے ہیں۔

## ۱۶۱۴: باب اَلْحَثُّ عَلَى النِّكَاحِ

## باب: نکاح کی ترغیب سے متعلق

۳۲۱۱: اَخْبَرَنَا عَمْرُو بْنُ زُرَارَةَ قَالَ حَدَّثَنَا اِسْمَاعِيْلُ قَالَ حَدَّثَنَا يُوْنُسُ عَنْ اَبِيْ مَعْشَرٍ عَنْ اِبْرَاهِيْمَ عَنْ عَلْقَمَةَ قَالَ كُنْتُ مَعَ ابْنِ مَسْعُوْدٍ وَهُوَ عِنْدَ عُثْمَانَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ فَقَالَ عُثْمَانُ خَرَجَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلٰى فِتْيَةٍ قَالَ اَبُوْ عَبْدِالرَّحْمٰنِ فَلَمْ اَفْهَمْ فِتْيَةً كَمَا اَرَدْتُ فَقَالَ مَنْ كَانَ مِنْكُمْ ذَا طَوْلٍ فَلْيَتَزَوَّجْ فَاِنَّهُ اَغَضُّ لِلْبَصَرِ وَاَحْصَنُ لِلْفَرْجِ وَمَنْ لَّا فَالصَّوْمُ لَهُ وِجَاءٌ.

۳۲۱۱: حضرت علقمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ میں حضرت ابن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے ساتھ حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے پاس تھا کہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ ایک دن رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم چند نوجوانوں کے پاس تشریف لائے اور فرمایا: اگر تم میں سے کوئی نان نفقہ کی قوت رکھتا ہو تو اس کو چاہیے کہ نکاح کرے اس لیے کہ اس سے نگاہ نیچی رہتی ہے اور شرم گاہ کی حفاظت رہتی ہے لیکن اگر کسی شخص میں اس قدر طاقت نہ ہو تو روزہ اس کی شہوت میں کمی کر دے گا۔

۳۲۱۲: اَخْبَرَنَا بِشْرُ بْنُ خَالِدٍ قَالَ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ جَعْفَرٍ عَنْ شُعْبَةَ عَنْ سُلَيْمَانَ عَنْ اِبْرَاهِيْمَ عَنْ عَلْقَمَةَ اَنَّ عُثْمَانَ قَالَ لِابْنِ مَسْعُوْدٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ هَلْ لَّكَ فِيْ فَتَاةٍ اُزَوِّجُكَهَا فَدَعَا عَبْدُاللّٰهِ عَلْقَمَةَ فَحَدَّثَ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَ آلِهٖ وَسَلَّمَ قَالَ مَنِ اسْتَطَاعَ الْبَاءَةَ فَلْيَتَزَوَّجْ فَاِنَّهُ اَغَضُّ لِلْبَصَرِ وَاَحْصَنُ لِلْفَرْجِ وَمَنْ لَّمْ يَسْتَطِعْ فَلْيَصُمْ فَاِنَّهُ لَهُ

۳۲۱۲: حضرت علقمہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے ابن مسعودؓ سے فرمایا کہ اگر تمہارا دل چاہے تو میں تمہارا نکاح ایک جوان خاتون سے کر دوں۔ پھر ابن مسعود نے علقمہ رضی اللہ عنہ کو بلایا اور کہا کہ رسول کریمؐ نے ارشاد فرمایا تم میں سے جو کوئی بیوی کا نان و نفقہ برداشت کرنے کی قوت رکھتا ہو تو اس کو نکاح کر لینا چاہیے اسلئے کہ اس سے نگاہ نیچی (حفاظت میں) رہتی ہے اور شرمگاہ کی حفاظت رہتی ہے لیکن اگر کسی شخص میں قوت نہ ہو تو وہ شخص روزے

وِجَاءٌ.

رکھ لے اس طریقہ سے اس کی شہوت میں کمی واقع ہو جائے گی۔

۳۲۱۳: اَخْبَرَنِیْ هٰرُوْنُ بْنُ اِسْحٰقَ الْهَمْدَانِیُّ الْكُوْفِیُّ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُالرَّحْمٰنِ بْنُ مُحَمَّدٍ الْمُحَارِبِیُّ عَنِ الْاَعْمَشِ عَنْ اِبْرَاهِیْمَ عَنْ عَلْقَمَةَ وَالْاَسْوَدُ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ قَالَ قَالَ لَنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ مَنِ اسْتَطَاعَ مِنْكُمُ الْبَاءَةَ فَلْيَتَزَوَّجْ وَمَنْ لَّمْ يَسْتَطِعْ فَعَلَيْهِ بِالصَّوْمِ فَاِنَّهُ لَهُ وِجَاءٌ قَالَ اَبُوْ عَبْدِالرَّحْمٰنِ الْاَسْوَدُ فِیْ هٰذَا الْحَدِيْثِ لَيْسَ بِمَحْفُوْظٍ.

۳۲۱۳: حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے اس مضمون کی حدیث نقل ہے۔ امام نسائی رحمہ اللہ فرماتے ہیں اس سند میں مذکور حضرت اسود محفوظ راوی نہیں ہیں۔

۳۲۱۴: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ مَنْصُوْرٍ قَالَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنِ الْاَعْمَشِ عَنْ عُمَارَةَ بْنِ عُمَيْرٍ عَنْ عَبْدِالرَّحْمٰنِ بْنِ يَزِيْدَ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ قَالَ قَالَ لَنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يَا مَعْشَرَ الشَّبَابِ مَنِ اسْتَطَاعَ مِنْكُمُ الْبَاءَةَ فَلْيَنْكِحْ فَاِنَّهُ اَغَضُّ لِلْبَصَرِ وَاَحْصَنُ لِلْفَرْجِ وَمَنْ لَّا فَلْيَصُمْ فَاِنَّ الصَّوْمَ لَهُ وِجَاءٌ.

۳۲۱۴: حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ہم سے خطاب فرما کر ارشاد فرمایا: اے جوانو تم میں سے جس شخص میں قوت ہو تو وہ شخص نکاح کرے اس لئے کہ نکاح محفوظ رکھتا ہے آنکھوں کو بدنظری سے اور مرد اور عورت کے مکانِ خاص کو بدکاری سے اور جس کو طاقت نہیں تو اُس کو چاہیے کہ روزہ رکھے کیونکہ اس کے واسطے روزہ شہوت کو توڑنے کا باعث ہوگا۔

۳۲۱۵: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْعَلَاءِ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْمُعَاوِيَةَ عَنِ الْاَعْمَشِ عَنْ عُمَارَةَ عَنْ عَبْدِالرَّحْمٰنِ ابْنِ يَزِيْدَ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ قَالَ قَالَ لَنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ يَا مَعْشَرَ الشَّبَابِ مَنِ اسْتَطَاعَ مِنْكُمُ الْبَاءَةَ فَلْيَتَزَوَّجْ وَسَاقَ الْحَدِيْثَ.

۳۲۱۵: حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ہم سے خطاب فرما کر ارشاد فرمایا: اے جوانو تم میں سے جس شخص میں قوت ہو تو وہ شخص نکاح کرے......

۳۲۱۶: اَخْبَرَنَا اَحْمَدُ بْنُ حَرْبٍ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْ مُعَاوِيَةَ عَنِ الْاَعْمَشِ عَنْ اِبْرَاهِيْمَ عَنْ عَلْقَمَةَ قَالَ كُنْتُ اَمْشِیْ مَعَ عَبْدِاللّٰهِ بِمِنًى فَلَقِيَهُ عُثْمَانُ فَقَامَ مَعَهُ يُحَدِّثُهُ فَقَالَ يَا اَبَاعَبْدِالرَّحْمٰنِ اَلَا اُزَوِّجُكَ جَارِيَةً شَابَّةً فَلَعَلَّهَا اَنْ تُذَكِّرَكَ بَعْضَ مَا مَضٰى مِنْكَ فَقَالَ عَبْدُاللّٰهِ اَمَا لَئِنْ قُلْتَ ذَاكَ لَقَدْ قَالَ لَنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَا مَعْشَرَ الشَّبَابِ مَنِ اسْتَطَاعَ مِنْكُمُ الْبَاءَةَ فَلْيَتَزَوَّجْ.

۳۲۱۶: حضرت علقمہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں میں حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ کے ساتھ (مقام) منیٰ میں جا رہا تھا کہ میری ملاقات حضرت عثمان رضی اللہ عنہ سے ہوگئی انہوں نے فرمایا اے ابوعبدالرحمن کیا میں آپ کا نکاح ایک جوان لڑکی سے نہ کرا دوں جو کہ آپ کو گذرے ہوئے دن یاد کرا دے (یعنی دل خوش کر دے) حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ فرمانے لگے کہ آپ یہ بات آج بیان کر رہے ہو اور رسول کریم نے ہم سے یہ بات بہت پہلے ارشاد فرمائی تھی کہ اے جوانو! تم لوگوں میں سے جس میں قوت ہو اس کو نکاح کرنا چاہیے۔

## ۱۶۱۵: باب النَّهْيِ عَنِ التَّبَتُّلِ

## باب: ترکِ نکاح کی ممانعت

۳۲۱۷: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عُبَيْدٍ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُاللّٰهِ ابْنُ الْمُبَارَكِ عَنْ مَعْمَرٍ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ سَعِيْدِ ابْنِ الْمُسَيَّبِ عَنْ سَعْدِ بْنِ اَبِيْ وَقَّاصٍ قَالَ لَقَدْ رَدَّ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ عَلٰى عُثْمَانَ التَّبَتُّلَ وَلَوْ اَذِنَ لَهٗ لَاخْتَصَيْنَا.

۳۲۱۷: حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے عثمان بن مظعون کو نکاح نہ کرنے سے منع فرمایا اگر رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو اجازت عطا فرمائی ہوتی تو ہم لوگ خصی ہو جاتے۔

### مجرد رہنے کی ممانعت:

مذکورہ بالا اصل حدیث شریف میں لفظ تبتُّل فرمایا گیا ہے جس کا مطلب ہی نکاح وغیرہ تمام چیزیں چھوڑ کر دنیا سے بے زار ہو جانا۔ اسلام نے اس کی سختی سے ممانعت فرمائی اور ایک دوسری حدیث میں فرمایا گیا: ((لا رھبانیة فی الاسلام)) اور مذکورہ حدیث شریف کے آخر میں لفظ خصی فرمایا گیا ہے اس کا مطلب ہے کسی علاج یا دوا وغیرہ سے شہوت ختم کرڈالنا واضح رہے کہ خصی ہو جانا اور آج کل کے اعتبار سے نس بندی وغیرہ کرنا حرام ہے اور اس حدیث شریف میں مفہوم یہی مراد ہے کہ ہم لوگ نکاح کرتے اور عبادتِ الٰہی میں مشغول رہتے۔

۳۲۱۸: اَخْبَرَنَا اِسْمَاعِيْلُ بْنُ مَسْعُوْدٍ قَالَ حَدَّثَنَا خَالِدٌ عَنْ اَشْعَثَ عَنِ الْحَسَنِ عَنْ سَعْدِ بْنِ هِشَامٍ عَنْ عَائِشَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ نَهٰى عَنِ التَّبَتُّلِ.

۳۲۱۸: حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے نکاح چھوڑنے (مجرد رہنے) کی ممانعت فرمائی۔ (یعنی اگر عورت کا نان و نفقہ ادا کرنے کی طاقت ہے تو ضرور نکاح کرنا چاہیے)۔

۳۲۱۹: اَخْبَرَنَا اِسْحٰقُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ اَنْبَاَنَا مُعَاذُ بْنُ هِشَامٍ قَالَ حَدَّثَنِيْ اَبِيْ عَنْ قَتَادَةَ عَنِ الْحَسَنِ عَنْ سَمُرَةَ بْنِ جُنْدُبٍ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ اَنَّهٗ نَهٰى عَنِ التَّبَتُّلِ قَالَ اَبُوْ عَبْدِالرَّحْمٰنِ قَتَادَةُ اَثْبَتُ وَاَحْفَظُ مِنْ اَشْعَثَ وَحَدِيْثُ اَشْعَثَ اَشْبَهُ بِالصَّوَابِ وَاللّٰهُ تَعَالٰى اَعْلَمُ.

۳۲۱۹: اسی مضمون کی حدیث حضرت سمرہ بن جندب رضی اللہ عنہ سے بھی نقل ہے۔

۳۲۲۰: اَخْبَرَنَا يَحْيَى بْنُ مُوْسٰى قَالَ حَدَّثَنَا اَنَسُ بْنُ عِيَاضٍ قَالَ حَدَّثَنَا الْاَوْزَاعِيُّ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ عَنْ اَبِيْ سَلَمَةَ اَنَّ اَبَاهُرَيْرَةَ قَالَ قُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنِّيْ رَجُلٌ شَابٌّ قَدْ خَشِيْتُ عَلٰى نَفْسِي الْعَنَتَ وَلَا اَجِدُ طَوْلًا اَتَزَوَّجُ النِّسَاءَ اَفَاَخْتَصِيْ فَاَعْرَضَ عَنْهُ النَّبِيُّ ﷺ حَتّٰى قَالَ ثَلَاثًا فَقَالَ النَّبِيُّ يَا اَبَا هُرَيْرَةَ جَفَّ الْقَلَمُ بِمَا

۳۲۲۰: حضرت ابوسلمہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نے ایک دن خدمت نبوی صلی اللہ علیہ وسلم میں عرض کیا کہ یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم چونکہ میں ایک جوان شخص ہوں اس وجہ سے مجھ کو اندیشہ ہے کہ ایسا نہ ہو کہ میں کسی گناہ میں مبتلا نہ ہو جاؤں لیکن مجھ میں اس قدر طاقت بھی نہیں کہ میں نکاح کر سکوں تو کیا میں خصی نہ ہو جاؤں؟ یہ سن کر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے چہرۂ انور کا رخ دوسری طرف فرما لیا۔ یہاں تک

اَنْتَ لَاقٍ فَاخْتَصِ عَلٰى ذٰلِكَ اَوْدَعْ قَالَ اَبُوْعَبْدِالرَّحْمٰنِ الْاَوْزَاعِيُّ لَمْ يَسْمَعْ هٰذَا الْحَدِيْثَ مِنَ الزُّهْرِيِّ وَهٰذَا حَدِيْثٌ صَحِيْحٌ قَدْ رَوَاهُ يُوْنُسُ عَنِ الزُّهْرِيِّ.

انہوں نے تین مرتبہ یہی عرض کیا تو آپ ﷺ نے فرمایا: اے ابو ہریرہ! قلم خشک ہو گیا ہے اور جو کچھ (مقدر میں) لکھا جا چکا ہے۔ وہ ہر صورت پیش آ کر رہے گا چاہے تم خصی ہو یا نہ ہو۔

۳۲۲۱: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ الْخَلَنْجِيُّ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْسَعِيْدٍ مَوْلٰى بَنِيْ هَاشِمٍ قَالَ حَدَّثَنَا حُصَيْنُ بْنُ نَافِعٍ الْمَازِنِيُّ قَالَ حَدَّثَنِي الْحَسَنُ عَنْ سَعْدِ بْنِ هِشَامٍ اَنَّهُ دَخَلَ عَلٰى اُمِّ الْمُؤْمِنِيْنَ عَائِشَةَ قَالَ قُلْتُ اِنِّيْ اُرِيْدُ اَنْ اَسْاَلَكِ عَنِ التَّبَتُّلِ فَمَا تَرَيْنَ فِيْهِ قَالَتْ فَلَا تَفْعَلْ اَمَا سَمِعْتَ اللّٰهَ عَزَّوَجَلَّ يَقُوْلُ: ﴿وَلَقَدْ اَرْسَلْنَا رُسُلًا مِّنْ قَبْلِكَ وَجَعَلْنَا لَهُمْ اَزْوَاجًا وَّذُرِّيَّةً﴾ [الرعد: ۳۸] فَلَا تَتَبَتَّلْ.

۳۲۲۱: حضرت سعد بن ہشام رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں میں اُمّ المؤمنین عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کے یہاں داخل ہوا اور عرض کیا کہ میں آپ ﷺ سے نکاح نہ کرنے سے متعلق دریافت کرنا چاہتا ہوں۔ آپؓ کا اس سلسلہ میں کیا مشورہ ہے کہ یہ جائز ہے یا نہیں؟ عائشہ صدیقہؓ نے فرمایا کہ تم ایسا نہ کرنا کیا تم نے ارشاد خداوندی نہیں سنا: وَلَقَدْ اَرْسَلْنَا رُسُلًا مِّنْ قَبْلِكَ وَجَعَلْنَا...... (یعنی ہم نے آپؐ سے قبل بھی رسول بھیجے تھے جن کو بیویاں بھی دی تھیں اور اولاد بھی دی تھی) پھر حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا اس وجہ سے تم ترک نکاح نہ اپنانا۔

۳۲۲۲: اَخْبَرَنَا اِسْحٰقُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ اَنْبَاَنَا عَفَّانُ قَالَ حَدَّثَنَا حَمَّادُ بْنُ سَلَمَةَ عَنْ ثَابِتٍ عَنْ اَنَسٍ اَنَّ نَفَرًا مِّنْ اَصْحَابِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ بَعْضُهُمْ لَا اَتَزَوَّجُ النِّسَاءَ وَقَالَ بَعْضُهُمْ لَا آكُلُ اللَّحْمَ وَقَالَ بَعْضُهُمْ لَا اَنَامُ عَلٰى فِرَاشٍ وَقَالَ بَعْضُهُمْ اَصُوْمُ فَلَا اُفْطِرُ فَبَلَغَ ذٰلِكَ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَحَمِدَ اللّٰهَ وَاَثْنٰى عَلَيْهِ ثُمَّ قَالَ مَا بَالُ اَقْوَامٍ يَقُوْلُوْنَ كَذَا وَكَذَا لٰكِنِّيْ اُصَلِّيْ وَاَنَامُ وَاَصُوْمُ وَاُفْطِرُ وَاَتَزَوَّجُ النِّسَاءَ فَمَنْ رَغِبَ عَنْ سُنَّتِيْ فَلَيْسَ مِنِّيْ.

۳۲۲۲: حضرت انسؓ فرماتے ہیں صحابہؓ میں سے بعض حضرات فرمانے لگے کہ میں کبھی نکاح نہیں کروں گا دوسرے صحابی نے کہا کہ میں گوشت کبھی نہیں کھاؤں گا۔ ایک صحابی کہنے لگ گئے کہ میں کبھی بستر پر نہیں سوؤں گا (وغیرہ وغیرہ) اور ایک صحابی کہنے لگے کہ میں روزے نہیں چھوڑوں گا (یعنی جائز چیز کو اپنے واسطے ناجائز کرنے لگے اور اسی کا نام تبتُّل ہے) چنانچہ جس وقت نبیؐ کو اس کی اطلاع ہوئی تو آپؐ نے اللہ عزوجل کی تعریف بیان فرمائی اور فرمایا کیا معاملہ ہے کہ لوگ اس اس طرح سے کہہ رہے ہیں حالانکہ میں نماز بھی ادا کرتا ہوں' سوتا بھی ہوں' روزے بھی رکھتا ہوں اور روزے چھوڑتا بھی ہوں اور نکاح بھی کرتا ہوں پس جو کوئی میری سنت سے کنارہ کشی کرے گا اس کا مجھ سے کوئی تعلق نہیں ہے۔

## ۱۶۱۶: باب مَعُوْنَةِ اللّٰهِ النَّاكِحَ الَّذِيْ يُرِيْدُ الْعَفَافَ

## باب: جو کوئی گناہ سے محفوظ رہنے کے لیے نکاح کرتا ہے تو اللہ عزوجل اس کی مدد فرماتے ہیں

۳۲۲۳: اَخْبَرَنَا قُتَيْبَةُ قَالَ حَدَّثَنَا اللَّيْثُ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ عَجْلَانَ عَنْ سَعِيْدٍ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ

۳۲۲۳: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا: تین آدمیوں کی امداد کرنا اللہ عزوجل نے اپنے ذمہ

ﷺ قَالَ ثَلَاثَةٌ حَقٌّ عَلَى اللّٰهِ عَزَّوَجَلَّ عَوْنُهُمْ الْمُكَاتَبُ الَّذِیْ يُرِيْدُ الْاَدَاءَ وَالنَّاكِحُ الَّذِیْ يُرِيْدُ الْعَفَافَ وَالْمُجَاهِدُ فِیْ سَبِيْلِ اللّٰهِ.

واجب کر لیا ہے: ① وہ مکاتب جو بدلِ کتابت ادا کرنا چاہتا ہو' ② وہ نکاح کرنے والا شخص جو کہ اس مقصد سے نکاح کرے کہ میں گناہ سے بچوں گا' ③ اور راہ خدا میں جہاد کرنے والا شخص۔

## ۱۶۱۷: باب نِكَاحُ الْاَبْكَارِ

## باب: کنواری لڑکیوں سے نکاح سے متعلق احادیث رسول ﷺ

۳۲۲۴: اَخْبَرَنَا قُتَيْبَةُ قَالَ حَدَّثَنَا حَمَّادٌ عَنْ عَمْرٍو عَنْ جَابِرٍ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ تَزَوَّجْتُ فَاَتَيْتُ النَّبِیَّ ﷺ فَقَالَ اَتَزَوَّجْتَ يَا جَابِرُ قُلْتُ نَعَمْ قَالَ بِكْرًا اَمْ ثَيِّبًا فَقُلْتُ ثَيِّبًا قَالَ فَهَلَّا بِكْرًا تُلَاعِبُهَا وَتُلَاعِبُكَ.

۳۲۲۴: حضرت جابرؓ سے روایت ہے کہ میں نے نکاح کیا اور خدمت نبوی میں حاضر ہوا تو آپؐ نے دریافت فرمایا کہ کیا تم نے نکاح کر لیا ہے اے جابر! میں نے عرض کیا: جی ہاں۔ آپؐ نے فرمایا: بیوہ خاتون سے (نکاح کیا ہے) یا کنواری لڑکی سے؟ میں نے عرض کیا کہ بیوہ خاتون سے۔ آپؐ نے فرمایا: تم نے کنواری لڑکی سے کس وجہ سے شادی نہیں کی کہ وہ تم سے کھیلتی اور تم اس سے کھیلتے۔

۳۲۲۵: اَخْبَرَنَا الْحَسَنُ بْنُ قَزَعَةَ قَالَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ وَهُوَ ابْنُ حَبِيْبٍ عَنِ ابْنِ جُرَيْجٍ عَنْ عَطَاءٍ عَنْ جَابِرٍ قَالَ لَقِيَنِیْ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فَقَالَ يَا جَابِرُ هَلْ اَصَبْتَ امْرَاَةً بَعْدِیْ قُلْتُ نَعَمْ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ اَبِكْرًا اَمْ اَيِّمًا قُلْتُ اَيِّمًا قَالَ فَهَلَّا بِكْرًا تُلَاعِبُهَا.

۳۲۲۵: حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول کریم ﷺ کی مجھ سے ملاقات ہوئی تو فرمایا: اے جابر رضی اللہ عنہ! کیا تم ہمارے بعد بیوی والے ہو گئے ہو؟ میں نے عرض کیا: جی ہاں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: کنواری سے شادی کی یا بیوہ عورت سے؟ میں نے عرض کیا بیوہ سے۔ آپؐ نے فرمایا: کنواری سے کیوں نہیں کی جو تم سے کھیلتی۔

## ۱۶۱۸: باب تَزَوُّجُ الْمَرْاَةِ مِثْلَهَا فِی السِّنِّ

## باب: عورت کا اُس کے ہم عمر سے نکاح کرنا

۳۲۲۶: اَخْبَرَنَا الْحُسَيْنُ بْنُ حُرَيْثٍ قَالَ حَدَّثَنَا الْفَضْلُ بْنُ مُوْسٰی عَنِ الْحُسَيْنِ بْنِ وَاقِدٍ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ بُرَيْدَةَ عَنْ اَبِيْهِ قَالَ خَطَبَ اَبُوْبَكْرٍ وَعُمَرُ فَاطِمَةَ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اِنَّهَا صَغِيْرَةٌ فَخَطَبَهَا عَلِیٌّ فَزَوَّجَهَا مِنْهُ.

۳۲۲۶: حضرت عبداللہ بن بریدہ رضی اللہ عنہ اپنے والد سے نقل کرتے ہیں کہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا سے نکاح کرنے کے لئے پیغام (یعنی رشتہ بھیجا) تو رسول کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا: ابھی وہ چھوٹی ہیں پھر حضرت علی رضی اللہ عنہ نے پیغام بھیجا تو آپ ﷺ نے ان سے نکاح کر دیا۔

## ۱۶۱۹: باب تَزَوَّجَ الْمَوْلٰی الْعَرَبِيَّةَ

## باب: غلام کا آزاد عورت سے نکاح

۳۲۲۷: اَخْبَرَنَا كَثِيْرُ بْنُ عُبَيْدٍ قَالَ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ ابْنُ

۳۲۲۷: حضرت عبید اللہ بن عبداللہ بن عتبہ فرماتے ہیں کہ عبداللہ بن

حَرْبٍ عَنِ الزُّبَیْدِیِّ عَنِ الزُّهْرِیِّ عَنْ عُبَیْدِاللّٰهِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عُتْبَةَ اَنَّ عَبْدَاللّٰهِ بْنَ عَمْرِو بْنِ عُثْمَانَ طَلَّقَ وَهُوَ غُلَامٌ شَابٌّ فِیْ اِمَارَةِ مَرْوَانَ ابْنَةَ سَعِیْدِ بْنِ زَیْدٍ وَاُمُّهَا بِنْتُ قَیْسٍ الْبَتَّةَ فَاَرْسَلَتْ اِلَیْهَا خَالَتُهَا فَاطِمَةُ بِنْتُ قَیْسٍ تَاْمُرُهَا بِالْاِنْتِقَالِ مِنْ بَیْتِ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عَمْرٍو وَسَمِعَ بِذٰلِكَ مَرْوَانُ فَاَرْسَلَ اِلَی ابْنَةِ سَعِیْدٍ فَاَمَرَهَا اَنْ تَرْجِعَ اِلٰی مَسْكَنِهَا وَسَاَلَهَا مَا حَمَلَهَا عَلَی الْاِنْتِقَالِ مِنْ قَبْلِ اَنْ تَعْتَدَّ فِیْ مَسْكَنِهَا حَتّٰی تَنْقَضِیَ عِدَّتُهَا فَاَرْسَلَتْ اِلَیْهِ تُخْبِرُهٗ اَنَّ خَالَتَهَا اَمَرَتْهَا بِذٰلِكَ فَزَعَمَتْ فَاطِمَةُ بِنْتُ قَیْسٍ اَنَّهَا كَانَتْ تَحْتَ اَبِیْ عَمْرِو بْنِ حَفْصٍ فَلَمَّا اَمَّرَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ عَلِیَّ بْنَ اَبِیْ طَالِبٍ عَلَی الْیَمَنِ خَرَجَ مَعَهٗ وَاَرْسَلَ اِلَیْهَا بِتَطْلِیْقَةٍ هِیَ بَقِیَّةُ طَلَاقِهَا وَاَمَرَ لَهَا الْحٰرِثَ بْنَ هِشَامٍ وَعَیَّاشَ بْنَ اَبِیْ رَبِیْعَةَ بِنَفَقَتِهَا فَاَرْسَلَتْ زَعَمَتْ اِلَی الْحٰرِثِ وَعَیَّاشٍ تَسْاَلُهُمَا الَّذِیْ اَمَرَ لَهَا بِهٖ زَوْجُهَا فَقَالَا وَاللّٰهِ مَالَهَا عِنْدَنَا نَفَقَةٌ اِلَّا اَنْ تَكُوْنَ حَامِلًا وَمَا لَهَا اَنْ تَكُوْنَ فِیْ مَسْكَنِنَا اِلَّا بِاِذْنِنَا فَزَعَمَتْ اَنَّهَا اَتَتْ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ فَذَكَرَتْ ذٰلِكَ لَهٗ فَصَدَّقَهُمَا قَالَتْ فَاطِمَةُ فَاَیْنَ اَنْتَقِلُ یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ قَالَ انْتَقِلِیْ عِنْدَ ابْنِ اُمِّ مَكْتُوْمٍ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُ الْاَعْمَی الَّذِیْ سَمَّاهُ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ فِیْ كِتَابِهٖ قَالَتْ فَاطِمَةُ فَاعْتَدَدْتُ عِنْدَهٗ وَكَانَ رَجُلًا قَدْ ذَهَبَ بَصَرُهٗ فَكُنْتُ اَضَعُ ثِیَابِیْ عِنْدَهٗ حَتّٰی اَنْكَحَهَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ اُسَامَةَ بْنَ زَیْدٍ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُمَا فَاَنْكَرَ ذٰلِكَ عَلَیْهَا مَرْوَانُ وَقَالَ لَمْ اَسْمَعْ هٰذَا الْحَدِیْثَ مِنْ اَحَدٍ قَبْلَكِ وَسَاٰخُذُ بِالْقَضِیَّةِ

عمرو بن عثمانؓ نے جوانی ہی میں سعید بن زید کی لڑکی جن کی والدہ قیس کی لڑکی ہیں کو تین طلاقیں دے دیں یہ مروان کے امیر ہونے کے زمانہ کی بات ہے اس پر ان کی خالہ فاطمہ بنت قیس نے ان کو حضرت عبداللہ بن عمروؓ کے گھر سے منتقل ہو جانے کا حکم دیا۔ جب مروان کو اس بات کا علم ہوا تو اس نے ان کو حکم فرمایا کہ اپنے مکان واپس چلے جائیں اور اس جگہ رہیں اور دریافت کیا کہ ان کی عدت پوری ہونے سے قبل وہ گھر چھوڑ جانے کی کیا وجہ تھی؟ انہوں نے کہلوایا کہ میری خالہ حضرت فاطمہ بنت قیس رضی اللہ عنہا نے مجھے اس بات کا حکم دیا تھا تو حضرت فاطمہ بنت قیس رضی اللہ عنہا نے بیان فرمایا کہ میں حضرت ابوعمرو بن حفص کے نکاح میں تھی چنانچہ جس وقت رسول کریمؐ نے علیؓ کو یمن کا امیر مقرر کیا تو ابوعمرو بھی انکے ساتھ چلے گئے اور جاتے ہوئے مجھے دوطلاق بھی بھیج دی جو تین میں سے بچ گئی تھی پھر حارث بن ہشام اور عباس بن ابی ربیعہ کو مجھ کو نفقہ دینے کا کہلا بھیجا میں نے ان دونوں سے دریافت کرایا۔ ابوعمرو نے میرے بارے میں کیا کہا ہے؟ تو کہنے لگے خدا کی قسم اس کو خرچ تو ایسی صورت میں ملے گا کہ وہ خاتون حمل سے ہو اور وہ ہمارے مکان میں ہماری بغیر اجازت نہیں رہ سکتی۔ پھر میں رسول کریمؐ کی خدمت اقدس میں حاضر ہوئی اور واقعہ عرض کیا تو آپؐ نے بھی ان دونوں کی بات کی تصدیق کی اس پر میں نے عرض کیا: یا رسول اللہ! میں کہاں منتقل ہوں؟ آپؐ نے فرمایا: ابن مکتومؓ کے ہاں منتقل ہو جاؤ‘ جو نابینا ہیں اور جن کا تذکرہ اللہ عزوجل نے قرآن مجید میں کیا ہے۔ فاطمہؓ فرماتی ہیں کہ میں نے انکے یہاں عدت مکمل کی اور میں اپنے کپڑے اتار دیا کرتی تھی اسلئے کہ وہ دیکھ نہیں سکتے تھے (اُتارنے سے مراد اوپر کے کپڑے چادر وغیرہ ہیں نہ کہ بالکل برہنہ ہونا) یہاں تک کہ رسول کریمؐ نے انکا نکاح اُسامہ بن زیدؓ سے فرما دیا لیکن مروان نے انکی اس حدیث شریف پر نکیر نہیں فرمائی اس وجہ سے میں تو اس پر عمل کروں گا جس پر کہ لوگوں کو میں نے عمل کرتے

الَّتِيْ وَجَدْنَا النَّاسَ عَلَيْهَا مُخْتَصَرٌ۔

ہوئے دیکھا ہے یہ روایت اختصار اور خلاصہ کے ساتھ نقل ہے۔

**خلاصۃ الباب** ☆ مذکورہ بالا حدیث شریف میں حضرت فاطمہ بنت قیس رضی اللہ عنہا کے نکاح سے متعلق مذکور ہے واضح رہے کہ حضرت فاطمہ بنت قیس رضی اللہ عنہا عربی نسل کی خاتون تھیں اور حضرت اسامہ بن زید رضی اللہ عنہ ایک غلام کے لڑکے تھے چنانچہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان دونوں کا نکاح فرمادیا اور ان دونوں کو رشتہ ازواج میں منسلک فرمادیا۔

۳۲۲۸: اَخْبَرَنَا عِمْرَانُ بْنُ بَكَّارِ بْنِ رَاشِدٍ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوالْيَمَانِ قَالَ اَنْبَانَا شُعَيْبٌ عَنِ الزُّهْرِيِّ قَالَ اَخْبَرَنِيْ عُرْوَةُ بْنُ الزُّبَيْرِ عَنْ عَائِشَةَ اَنَّ اَبَا حُذَيْفَةَ بْنِ عُتْبَةَ بْنِ رَبِيْعَةَ ابْنِ عَبْدِ شَمْسٍ وَكَانَ مِمَّنْ شَهِدَ بَدْرًا مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ تَبَنّٰى سَالِمًا وَاَنْكَحَهُ ابْنَةَ اَخِيْهِ هِنْدًا بِنْتَ الْوَلِيْدِ ابْنِ عُتْبَةَ بْنِ رَبِيْعَةَ بْنِ عَبْدِ شَمْسٍ وَهُوَ مَوْلًى لِامْرَاَةٍ مِّنَ الْاَنْصَارِ كَمَا تَبَنّٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ زَيْدًا وَكَانَ مَنْ تَبَنّٰى رَجُلًا فِي الْجَاهِلِيَّةِ دَعَاهُ النَّاسُ ابْنَهُ فَوَرِثَ مِنْ مِيْرَاثِهِ حَتّٰى اَنْزَلَ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ فِيْ : ﴿ذٰلِكَ اُدْعُوْهُمْ لِاٰبَائِهِمْ هُوَ اَقْسَطُ عِنْدَ اللّٰهِ فَاِنْ لَّمْ تَعْلَمُوْا آبَاءَ هُمْ فَاِخْوَانُكُمْ فِي الدِّيْنِ وَمَوَالِيْكُمْ﴾ فَمَنْ لَّمْ يُعْلَمْ لَهٗ اَبٌ كَانَ مَوْلًى وَاَخًا فِي الدِّيْنِ مُخْتَصَرٌ۔

۳۲۲۸: حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا بیان فرماتی ہیں کہ ابوحذیفہ بن عتبہ بن ربیعہ (بدری صحابی) نے سالم کو اپنا بیٹا بنایا اور اُن کا نکاح اپنی بھتیجی ہند بنت ولید بن عتبہ سے کیا حالانکہ سالم ایک انصاری عورت کے آزاد کردہ غلام تھے۔ اسی طرح نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے بھی زید کو اپنا بیٹا بنایا تھا۔ زمانہ جاہلیت میں دستور تھا کہ متبنیٰ کو لوگ اُسی کا بیٹا کہہ کر پکارتے اور اُسے اُس کی میراث میں سے حصہ دیتے۔ یہاں تک کہ اللہ عزوجل نے آیت نازل فرمائی: اُدْعُوْهُمْ لِاٰبَائِهِمْ یعنی: ''تم انہیں ان کے باپوں کی طرف منسوب کیا کرو یہی اللہ کے نزدیک انصاف کی بات ہے اور اگر تم ان کے باپوں کو نہ جانتے ہو تو وہ تمہارے دینی بھائی اور دوست ہیں'' الغرض جس کے باپ کے متعلق علم نہ ہو تو وہ دینی بھائی اور دوست ہے۔ یہ حدیث یہاں مختصراً نقل کی گئی ہے۔

۳۲۲۹: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ نَصْرٍ قَالَ حَدَّثَنَا اَيُّوْبُ بْنُ سُلَيْمَانَ بْنِ بِلَالٍ قَالَ حَدَّثَنِيْ اَبُوْبَكْرِ بْنُ اَبِيْ اُوَيْسٍ عَنْ سُلَيْمَانَ بْنِ بِلَالٍ قَالَ قَالَ يَحْيٰى يَعْنِي ابْنَ سَعِيْدٍ وَاَخْبَرَنِي ابْنُ شِهَابٍ قَالَ حَدَّثَنِيْ عُرْوَةُ بْنُ الزُّبَيْرِ وَابْنُ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ رَبِيْعَةَ عَنْ عَائِشَةَ زَوْجِ النَّبِيِّ وَاُمِّ سَلَمَةَ زَوْجِ النَّبِيِّ اَنَّ اَبَا حُذَيْفَةَ بْنَ عُتْبَةَ بْنِ رَبِيْعَةَ بْنِ عَبْدِ شَمْسٍ وَكَانَ مِمَّنْ شَهِدَ بَدْرًا مَّعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ تَبَنّٰى سَالِمًا وَهُوَ مَوْلًى لِامْرَاَةٍ مِّنَ الْاَنْصَارِ كَمَا تَبَنّٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ زَيْدَ بْنَ حَارِثَةَ وَاَنْكَحَ اَبُوْحُذَيْفَةَ بْنُ

۳۲۲۹: حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا اور حضرت اُمّ سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا فرماتی ہیں کہ حضرت ابوحذیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ بن عتبہ بن ربیعہ ان حضرات میں سے تھے کہ جن حضرات نے غزوہ بدر میں رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے ہمراہ شرکت فرمائی انہوں نے بھی ایک انصاری خاتون کے غلام' سالم کو اپنا بیٹا بنالیا تھا جس طریقہ سے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت زید رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو اپنا بیٹا بنالیا تھا۔ پھر حضرت ابوحذیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے حضرت سالم کا نکاح اپنی بھتیجی ہند بنت ولید کے ہمراہ فرما دیا جو کہ پہلے ہجرت کرنے والی خواتین میں سے تھیں اور اس

عُتْبَةَ سَالِمًا اِبْنَةَ اَخِيْهِ هِنْدَ ابْنَةَ الْوَلِيْدِ بْنِ عُتْبَةَ بْنِ رَبِيْعَةَ وَكَانَتْ هِنْدٌ بِنْتُ الْوَلِيْدِ بْنِ عُتْبَةَ مِنَ الْمُهَاجِرَاتِ الْاَوَّلِ وَهِيَ يَوْمَئِذٍ مِنْ اَفْضَلِ اَيَامٰى قُرَيْشٍ فَلَمَّا اَنْزَلَ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ فِيْ زَيْدِ بْنِ حَارِثَةَ : ﴿اُدْعُوْهُمْ لِاٰبَآئِهِمْ هُوَ اَقْسَطُ عِنْدَاللّٰهِ﴾ رُدَّ كُلُّ اَحَدٍ يَنْتَمِي مِنْ اُولٰٓئِكَ اِلٰى اَبِيْهِ فَاِنْ لَّمْ يَكُنْ يُعْلَمُ اَبُوْهُ رُدَّ اِلٰى مَوَالِيْهِ.

وقت قریش کی تمام بیوہ خواتین سے افضل تھیں چنانچہ جس وقت اللہ عزوجل نے حضرت زید بن حارثہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے بارے میں یہ آیت نازل فرمائی: اُدْعُوْهُمْ لِاٰبَآئِهِمْ تو ہر ایک مُنہ بولے بیٹے کو اس کے والد کی طرف منسوب کیا جانے لگا اور اگر کسی کے والد کا علم نہ ہوتا تو اس کے مولاؤں کی جانب اس کا نسب منسوب کیا جاتا۔

## ۱۶۲۰: باب اَلْحَسَبُ

## باب: حسب سے متعلق فرمانِ نبوی صلی اللہ علیہ وسلم

۳۲۳۰: اَخْبَرَنَا يَعْقُوْبُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْ تُمَيْلَةَ عَنْ حُسَيْنِ بْنِ وَاقِدٍ عَنِ ابْنِ بُرَيْدَةَ عَنْ اَبِيْهِ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنَّ اَحْسَابَ اَهْلِ الدُّنْيَا الَّذِيْ يَذْهَبُوْنَ اِلَيْهِ الْمَالُ.

۳۲۳۰: حضرت ابن بریدہ رضی اللہ عنہ اپنے والد ماجد سے نقل فرماتے ہیں کہ دنیا داروں کا حسب جس کے پیچھے وہ لوگ دوڑتے ہیں مال دولت ہے۔

## ۱۶۲۱: باب عَلٰى مَا تُنْكَحُ الْمَرْاَةُ

## باب: عورت سے کس وجہ سے نکاح کیا جاتا ہے اس کے متعلق حدیث

۳۲۳۱: اَخْبَرَنَا اِسْمٰعِيْلُ بْنُ مَسْعُوْدٍ قَالَ حَدَّثَنَا خَالِدٌ عَنْ عَبْدِالْمَلِكِ عَنْ عَطَاءٍ رَحْمَةُ اللّٰهِ عَلَيْهِ عَنْ جَابِرٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ اَنَّهُ تَزَوَّجَ امْرَاَةً عَلٰى عَهْدِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَلَقِيَهُ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ اَتَزَوَّجْتَ يَا جَابِرُ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ قُلْتُ نَعَمْ قَالَ بِكْرًا اَمْ ثَيِّبًا قَالَ قُلْتُ بَلْ ثَيِّبًا قَالَ فَهَلَّا بِكْرًا تُلَاعِبُكَ قَالَ قُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كُنَّ لِيْ اَخَوَاتٌ فَخَشِيْتُ اَنْ تَدْخُلَ بَيْنِيْ وَبَيْنَهُنَّ قَالَ فَذَاكَ اِذًا اَنَّ الْمَرْاَةَ تُنْكَحُ عَلٰى دِيْنِهَا وَمَا لِهَا وَجَمَالِهَا فَعَلَيْكَ بِذَاتِ الدِّيْنِ تَرِبَتْ يَدَاكَ.

۳۲۳۱: حضرت جابرؓ سے روایت ہے کہ انہوں نے دورِ نبویؐ میں ایک خاتون سے نکاح کیا پھر آپؐ سے ملاقات ہوئی تو آپؐ نے دریافت فرمایا کہ اے جابر! کیا تم نکاح کر چکے ہو؟ میں نے کہا جی ہاں آپؐ نے فرمایا: کسی کنواری سے شادی کی ہے یا بیوہ سے؟ میں نے کہا بیوہ سے۔ آپؐ نے فرمایا کہ تم نے کس وجہ سے کنواری لڑکی سے شادی نہیں کی وہ تم سے کھیلتی۔ میں نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ! میری بہنیں ہیں میں نے خیال کیا کہ ایسا نہ ہو کہ وہ میرے اور میری بہنوں کے درمیان حائل ہو جائے۔ آپؐ نے فرمایا: اگر یہ معاملہ ہے تو تم نے اچھا کیا پھر فرمایا: عورت سے اسکے دین اُسکی دولت اور اسکے حسن و جمال کی وجہ سے شادی کی جاتی ہے تم کو چاہیے کہ تم کسی دین دار خاتون کو اختیار کرو تمہارے ہاتھ خاک آلود ہو جائیں۔

## نکاح کیسی خاتون سے کیا جائے؟

مذکورہ بالا حدیث شریف میں نکاح سے متعلق بنیادی ہدایات مذکور ہیں۔ حاصل حدیث یہ ہے کہ نکاح' عقل مند' ذہین' دیندار خاتون سے کرنا چاہیے اگر تم اس طرح کرو گے تو تم حسد کرنے والے لوگ تمہارے بارے میں کہیں گے کہ تمہارے ہاتھ خاک آلود ہو جائیں یعنی مٹی میں تمہارے ہاتھ مل جائیں اس حدیث شریف کا مفہوم یہ ہے کہ تم اگر اس پر عمل نہیں کرو گے تو تمہارے ہاتھ مٹی میں مل جائیں یعنی تم کو بھلائی اور خیر نصیب نہ ہو اور اس طرح کے جملے اردو میں بھی محاورہ میں دعا اور بددعا کے طور سے استعمال ہوتے ہیں۔

### ۱۶۲۲: باب کَرَاهِيَةُ تَزْوِيجِ الْعَقِيمِ

### باب: بانجھ خاتون سے شادی کے مکروہ ہونے سے متعلق

۳۲۳۲: اَخْبَرَنَا عَبْدُالرَّحْمٰنِ بْنُ خَالِدٍ قَالَ حَدَّثَنَا يَزِيْدُ بْنُ هٰرُوْنَ قَالَ اَنْبَاَنَا الْمُسْتَلِمُ بْنُ سَعِيْدٍ عَنْ مَنْصُوْرِ بْنِ زَاذَانَ عَنْ مُعَاوِيَةَ بْنِ قُرَّةَ عَنْ مَعْقِلِ بْنِ يَسَارٍ قَالَ جَاءَ رَجُلٌ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ اِنِّىْ اَصَبْتُ امْرَاَةً ذَاتَ حَسَبٍ وَّمَنْصِبٍ اِلَّا اَنَّهَا لَا تَلِدُ اَفَاَتَزَوَّجُهَا فَنَهَاهُ ثُمَّ اَتَاهُ الثَّانِيَةَ فَنَهَاهُ ثُمَّ اَتَاهُ الثَّالِثَةَ فَنَهَاهُ فَقَالَ تَزَوَّجُوا الْوَلُوْدَ الْوَدُوْدَ فَاِنِّىْ مُكَاثِرٌ بِكُمْ۔

۳۲۳۲: حضرت معقل بن یسارؓ فرماتے ہیں کہ ایک آدمی نے خدمت نبوی میں حاضر ہو کر عرض کیا: یا رسول اللہ! مجھ کو ایک حسب و نسب والی خاتون ملی ہے لیکن وہ عورت بانجھ ہے کیا میں اس سے نکاح کر سکتا ہوں؟ آپ نے اس سے شادی کرنے کو منع فرما دیا پھر دوسرا شخص حاضر ہوا تو اس کو بھی منع فرما دیا پھر تیسرا آدمی حاضر ہوا تو اس کو بھی منع فرما دیا اور فرمایا کہ تم ایسی خواتین سے نکاح کرو کہ جو اولاد پیدا کرنے کی صلاحیت رکھتی ہوں اور مرد (یعنی شوہر سے) محبت کرنے والی ہوں اسلئے کہ میں تم سے امت کو بڑھاؤں گا۔

**خلاصۃ الباب** ☆ سبحان اللہ......! دورِ حاضر میں تو اغیار نے زیادہ اور اپنوں نے کم کم' اس بیماری کو عام کرنے کیلئے تمام کوششیں بروئے کار لا چھوڑی ہیں کہ بچے کم ہوں' زیادہ نہ ہوں اور نبی کریم ﷺ نے بانجھ خاتون سے کئی صحابہ کو نکاح کی ممانعت فرمائی اور کہا کہ ایسی خاتون سے شادی ہو کہ اس سے بچے زیادہ پیدا ہوتے ہیں' میں قیامت کے دن اپنی امت کے زیادہ ہونے پر فخر کروں گا۔ اس سے وہ بدنصیب لوگ جو کہ یہود و نصاریٰ کی اس سازش کہ ''کم بچے خوشحال گھرانہ'' کے سلوگن کو عملی جامہ پہنانے کی غرض سے اپنی صلاحیتیں لگا کر خدا و رسول (ﷺ) کی ناراضگی مول لے کر اپنا ہر طرح کا نقصان کر رہے ہیں' اس پر سب کو توبہ کرنی چاہیے اور فوری طور پر ایسی لغو دوائیوں (احتیاطیوں) وغیرہ کو ترک کر دینا چاہیے (جبکہ خاتون کو کوئی جسمانی بیماری بھی لاحق نہ ہو)۔

(جامی)

## ۱۶۲۳: باب تَزْوِيجُ الزَّانِيَةِ

۳۲۳۳: اَخْبَرَنَا اِبْرَاهِيمُ بْنُ مُحَمَّدٍ التَّيْمِيُّ قَالَ حَدَّثَنَا يَحْيٰى هُوَ ابْنُ سَعِيْدٍ عَنْ عُبَيْدِاللّٰهِ بْنِ الْاَخْنَسِ عَنْ عَمْرِو بْنِ شُعَيْبٍ عَنْ اَبِيهِ عَنْ جَدِّهٖ اَنَّ مَرْثَدَ بْنَ اَبِيْ مَرْثَدٍ الْغَنَوِيَّ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ وَكَانَ رَجُلًا شَدِيْدًا وَكَانَ يَحْمِلُ الْاُسَارٰى مِنْ مَّكَّةَ اِلَى الْمَدِيْنَةِ قَالَ فَدَعَوْتُ رَجُلًا لِاَحْمِلَهٗ وَ كَانَ بِمَكَّةَ بَغِيٌّ يُقَالُ لَهَا عَنَاقُ وَكَانَتْ صَدِيْقَتَهٗ خَرَجَتْ فَرَاَتْ سَوَادِيْ فِيْ ظِلِّ الْحَائِطِ فَقَالَتْ مَنْ هٰذَا مَرْثَدٌ مَرْحَبًا وَّاَهْلًا يَا مَرْثَدُ انْطَلِقِ اللَّيْلَةَ فَبِتْ عِنْدَنَا فِي الرَّحْلِ قُلْتُ يَا عَنَاقُ اِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حَرَّمَ الزِّنَا قَالَتْ يَا اَهْلَ الْخِيَامِ هٰذَا الدُّلْدُلُ هٰذَا الَّذِيْ يَحْمِلُ اُسَرَاءَ كُمْ مِنْ مَّكَّةَ اِلَى الْمَدِيْنَةِ فَسَلَكْتُ الْخَنْدَمَةَ فَطَلَبَنِيْ ثَمَانِيَةٌ فَجَاؤُا حَتّٰى قَامُوْا عَلٰى رَاْسِيْ فَبَالُوْا فَطَارَ بَوْلُهُمْ عَلَيَّ وَاَعْمَاهُمُ اللّٰهُ عَنِّيْ فَجِئْتُ اِلٰى صَاحِبِيْ فَحَمَلْتُهٗ فَلَمَّا انْتَهَيْتُ بِهٖ اِلَى الْاَرَاكِ فَكَكْتُ عَنْهُ كَبْلَهٗ فَجِئْتُ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَنْكِحُ عَنَاقَ فَسَكَتَ عَنِّيْ فَنَزَلَتْ:

﴿ وَالزَّانِيَةُ لَا يَنْكِحُهَآ اِلَّا زَانٍ اَوْ مُشْرِكٌ ﴾ [ النور : ۳ ]

فَدَعَانِيْ فَقَرَاَهَا عَلَيَّ وَقَالَ لَا تَنْكِحْهَا۔

## باب: زانیہ سے نکاح

۳۲۳۳: حضرت عمرو بن شعیب اپنے والد سے اور وہ ان کے دادا سے نقل فرماتے ہیں مرثد بن ابی مرثد ایک قوت والے شخص تھے جو کہ قیدیوں کو مکہ معظمہ سے مدینہ منورہ لایا کرتے تھے وہ بیان فرماتے ہیں کہ میں نے ایک آدمی کو لے جانے کیلئے بلایا وہاں پر مکہ مکرمہ میں عناق نام کی ایک زنا کار عورت تھی جو انکی دوست تھی جس وقت وہ عورت نکلی تو اس نے دیوار پر میرا سایہ دیکھا اور کہنے لگی کہ کون شخص ہے؟ مرثد! اے مرثد! خوش آمدید آ جاؤ۔ تم آج کی رات ہمارے پاس قیام کرو۔ میں نے عرض کیا: اے عناق! رسول کریمؐ نے زنا حرام قرار دیا ہے۔ اس بات پر وہ (خفا ہو کر اُونچا) کہنے لگی: اے خیمہ والو! یہ وہ دُلدل ہے جو تم لوگوں کے قیدیوں کو مکہ سے مدینہ لے جاتا ہے چنانچہ میں عندمہ (پہاڑ) کی جانب دوڑا اور میرے پیچھے آٹھ آدمی دوڑے وہ لوگ آئے اور یہاں تک کہ انہوں نے میرے سر پر کھڑے ہو کر پیشاب کیا جس کے قطرات اڑ کر میرے اوپر پڑے۔ لیکن اللہ نے ان کو مجھ کو دیکھنے سے اندھا کر دیا پھر میں اپنے ساتھی کے پاس پہنچا اور اس کو اٹھا کر روانہ کر دیا۔ جس وقت ہم لوگ مقام اراک پہنچے تو میں نے اس کی قید کھول ڈالی۔ پھر میں رسول کریمؐ کی خدمت اقدس میں حاضر ہوا اور عرض کیا: یا رسول اللہ! میں عناق نام کی خاتون سے شادی کرنا چاہتا ہوں لیکن نبیؐ نے خاموشی اختیار فرمائی یہاں تک کہ آیت: الزَّانِيَةُ لَا يَنْكِحُهَا...... نازل ہوئی یعنی زنا کار عورت سے وہی شخص شادی کر سکتا ہے جو کہ خود زنا کرنے والا ہو یا پھر مشرک ہو۔ اسکے بعد آپؐ نے مجھ کو بلا کر یہ آیت تلاوت فرمائی اور فرمایا: تم اس عورت سے شادی نہ کرو۔

### زنا کار عورت سے شادی:

مذکورہ بالا حدیث شریف میں کسی مصلحت کی وجہ سے زنا کار عورت سے شادی کرنے کی ممانعت فرمائی گئی ہے مسئلہ یہ ہے کہ زنا کار عورت سے شادی درست ہے لیکن اس میں تفصیل یہ ہے کہ زنا کار عورت اگر حاملہ ہے اور حمل اس شخص کا ہے جو کہ

اس عورت سے شادی کرنا چاہتا ہے تو اس صورت میں اس نکاح کرنے والے شخص کا اس عورت سے نکاح کر کے صحبت وغیرہ کرنا درست ہے اور اگر حمل نکاح کرنے والے شخص کا نہیں ہے تو اس صورت میں اس نکاح کرنے والے کا نکاح تو درست ہو جائے گا لیکن اس غیر زانی کا اس عورت سے صحبت کرنا درست نہ ہوگا تا کہ نسب بچہ کا محفوظ رہ سکے۔ فتاوی عالمگیری میں اس مسئلہ کی فقہی تفصیل مذکور ہے۔

۳۲۲۴: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ اِسْمَاعِيْلَ بْنِ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ حَدَّثَنَا يَزِيْدُ قَالَ حَدَّثَنَا حَمَّادُ بْنُ سَلَمَةَ وَغَيْرُهُ عَنْ هٰرُوْنَ بْنِ رِئَابٍ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عُبَيْدِ بْنِ عُمَيْرٍ وَعَبْدِالْكَرِيْمِ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عُبَيْدِ بْنِ عُمَيْرٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ عَبْدُ الْكَرِيْمِ يَرْفَعُهُ اِلَى ابْنِ عَبَّاسٍ وَهٰرُوْنُ لَمْ يَرْفَعْهُ قَالَا جَاءَ رَجُلٌ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَقَالَ اِنَّ عِنْدِىْ امْرَاَةً هِىَ مِنْ اَحَبِّ النَّاسِ اِلَىَّ وَهِىَ لَا تَمْنَعُ يَدَ لَامِسٍ قَالَ طَلِّقْهَا قَالَ لَا اَصْبِرُ عَنْهَا قَالَ اسْتَمْتِعْ بِهَا قَالَ اَبُوْ عَبْدِالرَّحْمٰنِ هٰذَا الْحَدِيْثُ لَيْسَ بِثَابِتٍ وَعَبْدُ الْكَرِيْمِ لَيْسَ بِالْقَوِيِّ وَهٰرُوْنُ بْنُ رِئَابٍ اَثْبَتُ مِنْهُ وَقَدْ اَرْسَلَ الْحَدِيْثَ وَهٰرُوْنُ ثِقَةٌ وَ حَدِيْثُهُ اَوْلٰى بِالصَّوَابِ مِنْ حَدِيْثِ عَبْدِالْكَرِيْمِ.

۳۲۲۴: حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما فرماتے ہیں کہ ایک آدمی خدمت نبوی میں حاضر ہوا اور اس نے عرض کیا: یا رسول اللہ! میرے پاس ایک خاتون ہے جو کہ مجھ کو میرے نزدیکی تمام لوگوں سے زیادہ محبوب اور عزیز ہے لیکن اس میں یہ عیب ہے کہ وہ کسی چھونے والے کے ہاتھ (یعنی کسی کو اس سے زنا کرنے) کو منع نہیں کرتی۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تم اس کو طلاق دے دو اس شخص نے عرض کیا: میں اس کے بغیر نہیں رہ سکتا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: پھر تم اس سے نفع حاصل کرتے رہو۔

## زنا کار بیوی کو طلاق:

مطلب یہ ہے کہ اچھا یہ ہے کہ تم ایسی زنا کار عورت کو نکاح میں نہ رکھو لیکن اگر کوئی مجبوری ہے تو نکاح میں رکھ سکتے ہو البتہ اس کی اصلاح کی کوشش کرتے رہو مسئلہ یہ ہے کہ اگر خدانخواستہ بیوی سے زنا کی حرکت صادر ہو جائے تو اس کو طلاق دینا واجب ہے اور لازم نہیں ہے لیکن اگر طلاق دے دے تو گناہ گار نہ ہوگا۔ فتاویٰ شامی میں ہے: ''لا يجب على الرجل تطليق الفاجرہ'' لیکن اس کی اصلاح کی کوشش ضروری ہے لیکن اگر اس کی اصلاح کی اُمید نہ ہو تو طلاق دے دینا چاہیے۔

### ۱۶۲۴: باب كَرَاهِيَةُ تَزْوِيْجِ الزُّنَاةِ

### باب: زنا کار عورتوں سے شادی کرنا مکروہ ہے

۳۲۲۵: اَخْبَرَنَا عُبَيْدُاللّٰهِ بْنُ سَعِيْدٍ قَالَ حَدَّثَنَا يَحْيٰى عَنْ عُبَيْدِاللّٰهِ عَنْ سَعِيْدِ بْنِ اَبِىْ سَعِيْدٍ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ اَبِىْ هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ تُنْكَحُ النِّسَاءُ لِاَرْبَعَةٍ لِمَالِهَا وَلِحَسَبِهَا وَلِجَمَالِهَا وَلِدِيْنِهَا فَاظْفَرْ بِذَاتِ الدِّيْنِ تَرِبَتْ يَدَاكَ.

۳۲۲۵: حضرت ابو ہریرہؓ سے روایت ہے وہ نبیؐ سے نقل فرماتے ہیں کہ آپ ﷺ نے فرمایا: عورت سے چار چیزوں کی وجہ سے نکاح کیا جاتا ہے اس کے مال دولت کی وجہ سے اس کے حسن کی وجہ سے اور اس کے دین کی وجہ سے اور تم لوگ دین دار خاتون سے نکاح کرنا اختیار کرو (اور محاورۃً فرمایا) تمہارے ہاتھ خاک آلود ہوں۔

## ۱۶۲۵: باب اَیُّ النِّسَآءِ خَیْرٌ

## (نکاح کے واسطے) بہترین خواتین کونسی ہیں؟

۳۲۳۶: اَخْبَرَنَا قُتَیْبَةُ قَالَ حَدَّثَنَا اللَّیْثُ عَنِ ابْنِ عَجْلَانَ عَنْ سَعِیْدٍ الْمَقْبُرِیِّ عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ قَالَ قِیْلَ لِرَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ اَیُّ النِّسَاءِ خَیْرٌ قَالَ الَّتِیْ تَسُرُّهُ اِذَا نَظَرَ وَتُطِیْعُهُ اِذَا اَمَرَ وَلَا تُخَالِفُهُ فِیْ نَفْسِهَا وَمَا لِهَا بِمَا یَكْرَهُ۔

۳۲۳۶: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا گیا کہ بہترین عورت کونسی ہے؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: وہ خاتون کہ اس کا خاوند جب اس کو دیکھے تو وہ اس کو خوش کر دے اور جس وقت وہ حکم دے تو وہ اس کی فرمانبرداری کرے اور اپنے نفس اور دولت میں اُسکی رائے کے خلاف نہ کرے۔

## ۱۶۲۶: باب اَلْمَرْاَةُ الصَّالِحَةُ

## باب: نیک خاتون سے متعلق

۳۲۳۷: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ یَزِیْدَ قَالَ حَدَّثَنَا اَبِیْ قَالَ حَدَّثَنَا حَیْوَةُ وَذَكَرَ آخَرَ اَنْبَاَنَا شُرَحْبِیْلُ بْنُ شَرِیْكٍ اَنَّهُ سَمِعَ اَبَا عَبْدِالرَّحْمٰنِ الْحُبُلِیَّ یُحَدِّثُ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عَمْرِو ابْنِ الْعَاصِ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ قَالَ اِنَّ الدُّنْیَا كُلَّهَا مَتَاعٌ وَخَیْرُ مَتَاعِ الدُّنْیَا الْمَرْاَةُ الصَّالِحَةُ۔

۳۲۳۷: حضرت عبداللہ بن عمرو بن عاص رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: دنیا پوری کی پوری مال و متاع ہے اور دنیا کی بہترین اور زیادہ نفع بخش شے نیک عورت ہے۔

## ۱۶۲۷: باب اَلْمَرْاَةُ الْغَیْرٰی

## باب: زیادہ غیرت مند عورت

۳۲۳۸: اَخْبَرَنَا اِسْحٰقُ بْنُ اِبْرَاهِیْمَ اَنْبَاَنَا النَّضْرُ قَالَ حَدَّثَنَا حَمَّادُ ابْنُ سَلَمَةَ عَنْ اِسْحٰقَ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ عَنْ اَنَسٍ قَالُوْا یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اَلَا تَتَزَوَّجُ مِنْ نِّسَاءِ الْاَنْصَارِ قَالَ اِنَّ فِیْهِمْ لَغَیْرَةً شَدِیْدَةً۔

۳۲۳۸: حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ لوگوں نے عرض کیا یا رسول اللہ! آپ صلی اللہ علیہ وسلم انصاری خواتین سے کس وجہ سے نکاح نہیں فرماتے آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ان میں بہت زیادہ شرم و غیرت ہوتی ہے۔

## ۱۶۲۸: باب اِبَاحَةُ النَّظَرِ قَبْلَ التَّزْوِیْجِ

## باب: شادی سے قبل عورت کو دیکھنا کیسا ہے؟

۳۲۳۹: اَخْبَرَنَا عَبْدُالرَّحْمٰنِ بْنُ اِبْرَاهِیْمَ قَالَ حَدَّثَنَا مَرْوَانُ قَالَ حَدَّثَنَا یَزِیْدُ وَهُوَ ابْنُ كَیْسَانَ عَنْ اَبِیْ حَازِمٍ عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ قَالَ خَطَبَ رَجُلٌ اِمْرَاَةً مِّنَ الْاَنْصَارِ فَقَالَ لَهُ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ هَلْ نَظَرْتَ اِلَیْهَا قَالَ لَا فَاَمَرَهُ اَنْ یَّنْظُرَ اِلَیْهَا۔

۳۲۳۹: حضرت ابوہریرہؓ فرماتے ہیں ایک آدمی نے ایک انصاری خاتون سے رشتہ کیا تو رسول کریمؐ نے دریافت فرمایا کیا تم نے اس کو دیکھا ہے؟ اُس نے کہا نہیں۔ آپؐ نے فرمایا: تم اس کو دیکھ لو یہ (چیز) تمہاری محبت و اُلفت کو زیادہ مضبوط کر دے گی یعنی تم سے زیادہ محبت کرے گی۔

۳۲۴۰: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِالْعَزِیْزِ بْنِ اَبِیْ رِزْمَةَ قَالَ حَدَّثَنَا حَفْصُ بْنُ غِیَاثٍ قَالَ حَدَّثَنَا عَاصِمٌ عَنْ

۳۲۴۰: حضرت مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ مبارک میں مَیں نے ایک خاتون کو پیغامِ نکاح بھجوایا۔

بَكْرِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ الْمُزَنِيّ عَنِ الْمُغِيْرَةِ ابْنِ شُعْبَةَ قَالَ خَطَبْتُ امْرَأَةً عَلٰى عَهْدِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَقَالَ النَّبِيُّ اَنَظَرْتَ اِلَيْهَا قُلْتُ لَا قَالَ فَانْظُرْ اِلَيْهَا فَاِنَّهُ اَجْدَرُ اَنْ يُّؤْدَمَ بَيْنَكُمَا.

آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ سے پوچھا کہ کیا تم نے اُس کو دیکھا ہے؟ میں نے نفی میں جواب دیا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: (شادی سے قبل) اُسے دیکھ لو۔ اس سے تمہاری محبت زیادہ بڑھ جائے گی۔

## ۱۶۲۹: باب اَلتَّزْوِيْجُ فِيْ شَوَّالٍ

## باب: شوال میں نکاح کرنا

۳۲۴۱: اَخْبَرَنَا عُبَيْدُاللّٰهِ بْنُ سَعِيْدٍ قَالَ حَدَّثَنَا يَحْيٰى عَنْ سُفْيَانَ قَالَ حَدَّثَنِيْ اِسْمَاعِيْلُ بْنُ اُمَيَّةَ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عُرْوَةَ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ تَزَوَّجَنِيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فِيْ شَوَّالٍ وَ اُدْخِلْتُ عَلَيْهِ فِيْ شَوَّالٍ وَكَانَتْ عَائِشَةُ تُحِبُّ اَنْ تُدْخِلَ نِسَاءَ هَا فِيْ شَوَّالٍ فَاَيُّ نِسَائِهٖ كَانَتْ اَحْظٰى عِنْدَهٗ مِنِّيْ.

۳۲۴۱: حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے میرے ساتھ ماہ شوال میں نکاح فرمایا اور وہ ماہ شوال ہی میں رخصت ہوکر رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت اقدس میں حاضر ہوئیں۔ چنانچہ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کو یہ محبوب تھا کہ لوگ ماہ شوال میں اپنی بیویوں کے پاس جائیں اس لیے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے نزدیک مجھ سے زیادہ صاحب قسمت کون خاتون ہوسکتی ہے۔

## ۱۶۳۰: باب اَلْخِطْبَةُ فِي النِّكَاحِ

## باب: نکاح کے لیے پیغام بھیجنا

۳۲۴۲: اَخْبَرَنِيْ عَبْدُالرَّحْمٰنِ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ سَلَّامٍ قَالَ حَدَّثَنِيْ عَبْدُالصَّمَدِ بْنُ عَبْدِالْوَارِثِ قَالَ سَمِعْتُ اَبِيْ قَالَ حَدَّثَنَا حُسَيْنُ الْمُعَلِّمُ قَالَ حَدَّثَنِيْ عَبْدُاللّٰهِ بْنُ بُرَيْدَةَ قَالَ حَدَّثَنِيْ عَامِرُ ابْنُ شَرَاحِيْلَ الشَّعْبِيُّ اَنَّهُ سَمِعَ فَاطِمَةَ بِنْتَ قَيْسٍ وَكَانَتْ مِنَ الْمُهَاجِرَاتِ الْاُوَلِ قَالَتْ خَطَبَنِيْ عَبْدُالرَّحْمٰنِ بْنُ عَوْفٍ فِيْ نَفَرٍ مِنْ اَصْحَابِ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَخَطَبَنِيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلٰى مَوْلَاهُ اُسَامَةَ بْنِ زَيْدٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا وَقَدْ كُنْتُ حُدِّثْتُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَنْ اَحَبَّنِيْ فَلْيُحِبَّ اُسَامَةَ فَلَمَّا كَلَّمَنِيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قُلْتُ اَمْرِيْ بِيَدِكَ فَاَنْكِحْنِيْ مَنْ شِئْتَ فَقَالَ انْطَلِقِيْ اِلٰى اُمِّ شَرِيْكٍ وَ اُمُّ شَرِيْكٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا امْرَاَةٌ غَنِيَّةٌ مِّنَ الْاَنْصَارِ عَظِيْمَةُ النَّفَقَةِ فِيْ

۳۲۴۲: حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا بنت قیس جو کہ پہلی ہجرت کرنے والی خواتین میں سے ہیں وہ فرماتی ہیں کہ رسول کریمؐ کے صحابہؓ میں سے عبدالرحمٰن بن عوفؓ نے مجھ کو پیغام نکاح بھیجا۔ اسی طریقہ سے رسول کریمؐ نے اپنے غلام حضرت اُسامہ بن زیدؓ کیلئے مجھ کو پیغام بھیجا۔ میں نے سنا تھا کہ آپؐ فرماتے ہیں جوکوئی مجھ سے محبت کرتا ہے وہ اُسامہؓ سے بھی محبت کرے چنانچہ جس وقت رسول کریمؐ نے مجھ سے گفتگو فرمائی تو میں نے عرض کیا کہ میرا معاملہ آپؐ کے ہاتھ میں ہے آپؐ جس سے دل چاہے میرا نکاح فرما دیں۔ پھر فرمایا تم (حضرت) اُمّ شریک کے پاس جاؤ وہ ایک انصاری دولت مند خاتون ہیں یعنی اہل مدینہ میں سے وہ بہت زیادہ راہ خدا میں مال دار اور خرچ کرنے والی خاتون ہیں اور ان کے یہاں بہت زیادہ مہمانوں کی آمدورفت ہے۔ اس پر قیس کی لڑکی فاطمہ نے کہا کہ میں اسی طرح سے کرتی ہوں یعنی میں اُمّ شریک کے گھر جا کر رہتی ہوں آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: تم ایسا نہ کرو اس لیے کہ اُمّ شریک کے

سَبِيْلِ اللّٰهِ عَزَّوَجَلَّ يَنْزِلُ عَلَيْهَا الضَّيْفَانُ فَقُلْتُ سَاَفْعَلُ قَالَ لَا تَفْعَلِىْ فَاِنَّ اُمَّ شَرِيْكٍ رَضِىَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهَا كَثِيْرَةُ الضَّيْفَانِ فَاِنِّىْ اَكْرَهُ اَنْ يَسْقُطَ عَنْكِ خِمَارُكِ اَوْ يَنْكَشِفَ الثَّوْبُ عَنْ سَاقَيْكِ فَيَرَى الْقَوْمُ مِنْكِ بَعْضَ مَا تَكْرَهِيْنَ وَلٰكِنِ انْتَقِلِىْ اِلَى ابْنِ عَمِّكِ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عَمْرِو بْنِ اُمِّ مَكْتُوْمٍ رَضِىَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ وَهُوَ رَجُلٌ مِّنْ بَنِىْ فِهْرٍ فَانْتَقَلْتُ اِلَيْهِ مُخْتَصَرٌ.

گھر میں بہت زیادہ مہمان آتے ہیں۔ ہوسکتا ہے کہ تمہارا دوپٹہ ہٹ جائے یا پنڈلیوں پر سے کپڑا ہٹ جائے۔ پھر لوگ تم کو ننگی حالت میں دیکھ لیں گے تو تم کو برا معلوم ہوگا اپنے چچازاد بھائی عبداللہ بن عمرو بن اُمّ مکتوم کے پاس جانا مناسب ہے اور وہ شخص قبیلہ بنوفہر کا شخص ہے۔ فاطمہ نقل کرتی ہیں کہ میں ان کے پاس جا رہی ہوں اور اس حدیث شریف کو مختصر کر کے نقل کیا گیا ہے یعنی فاطمہ نے اپنے رہنے کی حالت کو اس حدیث شریف میں نقل نہیں کیا اور دوسری حدیث شریف میں بیان کیا ہے۔

## ۱۶۳۱: باب اَلنَّهْىُ اَنْ يَّخْطُبَ الرَّجُلُ عَلٰى خِطْبَةِ اَخِيْهِ

## باب: پیغام پر پیغام بھیجنے کی ممانعت کا بیان

۳۲۴۳: اَخْبَرَنَا قُتَيْبَةُ قَالَ حَدَّثَنَا اللَّيْثُ عَنْ نَافِعٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ عَنِ النَّبِىِّ قَالَ لَا يَخْطُبُ اَحَدُكُمْ عَلٰى خِطْبَةِ بَعْضٍ.

۳۲۴۳: حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا تم لوگ کسی دوسرے کے رشتہ پر رشتہ نہ بھیجا کرو۔

۳۲۴۴: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ مَنْصُوْرٍ وَّسَعِيْدُ ابْنُ عَبْدِالرَّحْمٰنِ قَالَا حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنِ الزُّهْرِىِّ عَنْ سَعِيْدٍ عَنْ اَبِىْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَقَالَ مُحَمَّدٌ عَنِ النَّبِىِّ ﷺ لَا تَنَاجَشُوْا وَلَا يَبِعْ حَاضِرٌ لِّبَادٍ وَلَا يَبِعِ الرَّجُلُ عَلٰى بَيْعِ اَخِيْهِ وَلَا يَخْطُبُ عَلٰى خِطْبَةِ اَخِيْهِ وَلَا تَسْاَلِ الْمَرْاَةُ طَلَاقَ اُخْتِهَا لِتَكْتَفِئَ مَا فِىْ اِنَائِهَا.

۳۲۴۴: حضرت ابوہریرہؓ سے روایت ہے کہ رسول کریمؐ نے ارشاد فرمایا: تم خریدار کو دھوکہ دینے کے لئے کسی چیز کی قیمت نہ بڑھایا کرو اور کوئی مقیم شخص کسی مسافر شخص کا مال فروخت نہ کرے اور کوئی مسلمان شخص اپنے مسلمان بھائی کی بکری نہ فروخت کرے اور رشتہ نہ بھیجے کوئی شخص اپنے مسلمان بھائی کے رشتہ بھیجنے کے بعد (منگنی پر منگنی نہ کرے) اور نہ اپنی مسلمان بہن (سوکن) کیلئے طلاق کی خواہش کرے تا کہ اُلٹ دووہ شے جو کہ اسکے برتن میں ہے۔

۳۲۴۵: اَخْبَرَنِىْ هٰرُوْنُ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ قَالَ حَدَّثَنَا مَعْنٌ قَالَ حَدَّثَنَا مَالِكٌ ح وَالْحَارِثُ ابْنُ مِسْكِيْنٍ قِرَاءَةً عَلَيْهِ وَاَنَا اَسْمَعُ عَنِ ابْنِ الْقَاسِمِ قَالَ حَدَّثَنِىْ مَالِكٌ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ يَحْيَى بْنِ حَبَّانَ عَنِ الْاَعْرَجِ عَنْ اَبِىْ هُرَيْرَةَ اَنَّ النَّبِىَّ ﷺ قَالَ لَا يَخْطُبُ اَحَدُكُمْ عَلٰى خِطْبَةِ اَخِيْهِ.

۳۲۴۵: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: نکاح کا پیغام نہ بھیجے کوئی شخص اپنے مسلمان بھائی کے پیغام پر یہاں تک کہ نکاح کرے وہ یا چھوڑ دے۔

**خلاصۃ الباب** ☆ مذکورہ بالا حدیث شریف ۳۲۴۴ میں جو فرمایا گیا ہے جو چیز اس کے برتن میں ہے اس سے مراد یہ ہے کہ کوئی مسلمان خاتون مسلمان ہو کر دوسری مسلمان خاتون کے لئے یہ خیال نہ کرے کہ اگر اس کو طلاق مل جائے گی تو میں اس کے

شوہر کے ساتھ سکون سے زندگی گذار لوں گی اور میری سوکن کا جوحق ہے وہ بھی مجھ کو مل جائے گا اس لیے کہ ہر ایک انسان کا حق اور حصہ اس کے ساتھ ہے وہ کسی دوسرے انسان کو حاصل نہیں ہوسکتا۔ پھر بلاوجہ دوسری عورت کے لئے طلاق کی آرزو کرنا لاحاصل اور گناہ ہے۔

۳۲۴۶: اَخْبَرَنِیْ یُوْنُسُ بْنُ عَبْدِالْاَعْلٰی قَالَ حَدَّثَنَا ابْنُ وَهْبٍ قَالَ اَخْبَرَنِیْ یُوْنُسُ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ قَالَ اَخْبَرَنِیْ سَعِیْدُ بْنُ الْمُسَیَّبِ عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ قَالَ لَا یَخْطُبُ اَحَدُکُمْ عَلٰی خِطْبَةِ اَخِیْهِ حَتّٰی یَنْکِحَ اَوْ یَتْرُكَ.

۳۲۴۶: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے نکاح کا پیغام نہ بھیجے کوئی اپنے دوسرے مسلمان بھائی کے پیغام پر یہاں تک کہ نکاح کر لے یا وہ چھوڑ دے۔

۳۲۴۷: اَخْبَرَنَا قُتَیْبَةُ قَالَ حَدَّثَنَا غُنْدَرٌ عَنْ هِشَامٍ عَنْ مُحَمَّدٍ عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَا یَخْطُبُ اَحَدُکُمْ عَلٰی خِطْبَةِ اَخِیْهِ.

۳۲۴۷: حضرت ابو ہریرہؓ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: نکاح کا پیغام نہ بھیجے کوئی شخص اپنے مسلمان بھائی کے پیغام پر یہاں تک کہ نکاح کرے وہ یا چھوڑ دے۔

## ۱۶۳۲: باب خِطْبَةُ الرَّجُلِ اِذَا تَرَكَ الْخَاطِبُ اَوْ اَذِنَ لَهٗ

## باب: رشتہ بھیجنے والے کی اجازت سے یا اس کے چھوڑنے کے بعد رشتہ بھیجنا

۳۲۴۸: اَخْبَرَنِیْ اِبْرَاهِیْمُ بْنُ الْحَسَنِ قَالَ حَدَّثَنَا الْحَجَّاجُ بْنُ مُحَمَّدٍ قَالَ قَالَ ابْنُ جُرَیْجٍ سَمِعْتُ نَافِعًا یُّحَدِّثُ اَنَّ عَبْدَاللّٰهِ بْنَ عُمَرَ کَانَ یَقُوْلُ نَهٰی رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اَنْ یَّبِیْعَ بَعْضُکُمْ عَلٰی بَیْعِ بَعْضٍ وَلَا یَخْطُبُ الرَّجُلُ عَلٰی خِطْبَةِ الرَّجُلِ حَتّٰی یَتْرُكَ الْخَاطِبُ قَبْلَهٗ اَوْ یَاْذَنَ لَهُ الْخَاطِبُ.

۳۲۴۸: حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ رسول کریمؐ نے اس سے منع فرمایا کہ کوئی تاجر آدمی کسی دوسرے تاجر کو کوئی چیز فروخت کرنے کے وقت خریدار کو اپنی چیز کی طرف بلائے' نیز آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے کسی دوسرے کے پیغام نکاح کے بعد پیغام بھیجنے کی ممانعت فرما دی لیکن اگر وہ شخص چھوڑ دے یا وہ اس کو نکاح کا رشتہ بھیجنے کی اجازت دیدے تو کسی قسم کا حرج نہیں۔

۳۲۴۹: اَخْبَرَنِیْ حَاجِبُ بْنُ سُلَیْمَانَ قَالَ حَدَّثَنَا حَجَّاجٌ قَالَ حَدَّثَنَا ابْنُ اَبِیْ ذِئْبٍ عَنِ الزُّهْرِیِّ وَیَزِیْدُ ابْنُ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ قُسَیْطٍ عَنْ اَبِیْ سَلَمَةَ بْنِ عَبْدِالرَّحْمٰنِ وَعَنِ الْحَارِثِ بْنِ عَبْدِالرَّحْمٰنِ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ عَبْدِالرَّحْمٰنِ بْنِ ثَوْبَانَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّهُمَا سَاَلَا فَاطِمَةَ بِنْتَ قَیْسٍ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهَا عَنْ اَمْرِهَا فَقَالَتْ طَلَّقَنِیْ زَوْجِیْ ثَلَاثًا فَکَانَ یَرْزُقُنِیْ طَعَامًا فِیْهِ شَیْءٌ فَقُلْتُ وَاللّٰهِ لَئِنْ کَانَتْ لِیَ النَّفَقَةُ

۳۲۴۹: حضرت فاطمہ بنت قیسؓ اپنے بارے میں بیان فرماتی ہیں کہ میرے شوہر نے مجھ کو تین طلاقیں دے دیں تو نفقہ وغیرہ کے طور سے صحیح غلّہ نہیں دیا میں کہنے لگ گئی کہ خدا کی قسم اگر میری رہائش اور نان ونفقہ ان پر لازم ہے تو میں یقینی طور سے ان سے وصول کروں گی اور یہ ردی کا اناج اور غلّہ نہیں لوں گی اس پر میرے شوہر کے وکیل کہنے لگے کہ ان کے ذمہ نہ تو تمہاری رہائش لازم ہے اور نہ خرچہ۔ چنانچہ میں رسول کریمؐ کی خدمت اقدس میں حاضر ہوئی اور عرض کیا تو آپؐ نے بھی ارشاد فرمایا کہ تمہارا خرچہ اور رہائش کا نظم اس کے

وَالسُّكْنٰى لَاَطْلُبَنَّهَا وَلَا اَقْبَلُ هٰذَا فَقَالَ الْوَكِيْلُ لَيْسَ لَكِ سُكْنٰى وَلَا نَفَقَةٌ قَالَتْ فَاَتَيْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَذَكَرْتُ ذٰلِكَ لَهُ فَقَالَ لَيْسَ لَكِ سُكْنٰى وَلَا نَفَقَةٌ فَاعْتَدِّيْ عِنْدَ فُلَانَةَ قَالَتْ وَكَانَ يَاْتِيْهَا اَصْحَابُهُ ثُمَّ قَالَ اعْتَدِّيْ عِنْدَ ابْنِ اُمِّ مَكْتُوْمٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ فَاِنَّهُ اَعْمٰى فَاِذَا حَلَلْتِ فَاٰذِنِيْنِيْ قَالَتْ فَلَمَّا حَلَلْتُ اٰذَنْتُهُ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَمَنْ خَطَبَكِ فَقُلْتُ مُعَاوِيَةُ وَرَجُلٌ اٰخَرُ مِنْ قُرَيْشٍ فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَمَّا مُعَاوِيَةُ فَاِنَّهُ غُلَامٌ مِّنْ غِلْمَانِ قُرَيْشٍ لَا شَيْءَ لَهُ وَاَمَّا الْاٰخَرُ فَاِنَّهُ صَاحِبُ شَرٍّ لَا خَيْرَ فِيْهِ وَلٰكِنِ انْكِحِيْ اُسَامَةَ بْنَ زَيْدٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُمَا قَالَتْ فَكَرِهْتُهُ فَقَالَ لَهَا ذٰلِكَ ثَلَاثَ مَرَّاتٍ فَنَكَحَتْهُ۔

لئے لازم نہیں۔ اس وجہ سے تم فلاں خاتون کے پاس اپنی عدت گذار لو۔ فاطمہؓ بیان کرتی ہیں کہ انکے پاس صحابہؓ کی کافی آمدورفت تھی اسلئے پھر آپؐ نے مجھے ابن مکتوم نابینا صحابیؓ کے پاس عدت گذارنے کا حکم فرمایا اور فرمایا کہ جس وقت عدت گذر جائے تو اطلاع دینا۔ فاطمہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ جس وقت میں اپنی عدت مکمل کر چکی تو میں نے آپؐ کو اس کی اطلاع دی آپؐ نے دریافت فرمایا: تم کو کس نے نکاح کا پیغام بھیجا ہے؟ میں نے عرض کیا: معاویہؓ اور ایک دوسرے قریشی شخص نے۔ آپؐ نے فرمایا: جہاں تک کہ معاویہ کا تعلق ہے وہ تو قریش کے بچوں میں سے ایک بچہ ہے اس کے پاس کچھ بھی نہیں ہے جبکہ دوسرا شخص یہ ہے اس سے خیر کی کوئی توقع نہیں ہے اس وجہ سے تم اس طریقہ سے کرو کہ تم اُسامہ بن زیدؓ سے شادی کر لو وہ ان کو ناپسند تھے۔ لیکن جس وقت رسول کریمؐ نے تین مرتبہ ارشاد فرمایا: تو انہوں نے ان سے ہی شادی کر لی۔

## ۱۶۳۳: باب اِذَا اسْتَشَارَتِ الْمَرْاَةُ رَجُلًا فِيْمَنْ يَّخْطُبُهَا هَلْ يُخْبِرُهَا بِمَا يَعْلَمُ

## باب: اگر کوئی خاتون کسی مرد سے نکاح کا رشتہ بھیجنے والے کے بارے میں دریافت کرے تو اس کو بتلا دیا جائے

۳۲۵۰: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ سَلَمَةَ وَالْحَارِثُ بْنُ مِسْكِيْنٍ قِرَاءَةً عَلَيْهِ وَاَنَا اَسْمَعُ وَاللَّفْظُ لِمُحَمَّدٍ عَنِ ابْنِ الْقَاسِمِ عَنْ مَالِكٍ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ ابْنِ يَزِيْدَ عَنْ اَبِيْ سَلَمَةَ بْنِ عَبْدِالرَّحْمٰنِ عَنْ فَاطِمَةَ بِنْتِ قَيْسٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهَا اَنَّ اَبَاعَمْرِو بْنَ حَفْصٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ طَلَّقَهَا الْبَتَّةَ وَهُوَ غَائِبٌ فَاَرْسَلَ اِلَيْهَا وَكِيْلُهُ بِشَعِيْرٍ فَسَخِطَتْهُ فَقَالَ وَاللّٰهِ مَالَكِ عَلَيْنَا مِنْ شَيْءٍ فَجَاءَتْ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَذَكَرَتْ ذٰلِكَ لَهُ فَقَالَ لَيْسَ لَكِ نَفَقَةٌ فَاَمَرَهَا اَنْ

۳۲۵۰: حضرت فاطمہ بنت قیس فرماتی ہیں کہ ابوعمرو بن حفص نے انہیں طلاق بتہ دے دی تو وہ اس وقت حالت سفر میں تھے چنانچہ انہوں نے اپنے وکیل کو جو دے کر فاطمہ کو دینے کیلئے روانہ کیا جس وقت وہ لے کر پہنچا تو فاطمہؓ خفا ہو گئیں۔ وکیل نے عرض کیا کہ خدا کی قسم ہمارے ذمہ تمہارا کسی قسم کا کوئی حق نہیں ہے اس پر وہ رسول کریمؐ کی خدمت میں حاضر ہو گئیں اور آپؐ سے اس کا تذکرہ کیا آپؐ نے فرمایا کہ تمہارا خرچہ اس کے ذمہ نہیں ہے پھر حکم فرمایا کہ اُم شریکؓ کے گھر اپنی عدت مکمل کر لے لیکن پھر فرمایا اُم شریک کو تو ہمارے صحابہ کرامؓ (چاروں طرف سے) گھیرے رہتے ہیں۔ تم

نَعْتَدَ فِي بَيْتِ أُمِّ شَرِيكٍ ثُمَّ قَالَ تِلْكَ امْرَأَةٌ يَغْشَاهَا أَصْحَابِي فَاعْتَدِّي عِنْدَ ابْنِ أُمِّ مَكْتُومٍ فَإِنَّهُ رَجُلٌ أَعْمَى تَضَعِينَ ثِيَابَكِ فَإِذَا حَلَلْتِ فَآذِنِينِي قَالَتْ فَلَمَّا حَلَلْتُ ذَكَرْتُ لَهُ أَنَّ مُعَاوِيَةَ بْنَ أَبِي سُفْيَانَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ وَأَبَاجَهْمٍ خَطَبَانِي فَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَ آلِهِ وَسَلَّمَ أَمَّا أَبُوجَهْمٍ فَلَا يَضَعُ عَصَاهُ عَنْ عَاتِقِهِ وَأَمَّا مُعَاوِيَةُ فَصُعْلُوكٌ لَا مَالَ لَهُ وَلٰكِنِ انْكِحِي أُسَامَةَ بْنَ زَيْدٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُمَا فَكَرِهْتُهُ ثُمَّ قَالَ انْكِحِي أُسَامَةَ بْنَ زَيْدٍ فَنَكَحْتُهُ فَجَعَلَ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ فِيهِ خَيْرًا وَاغْتَبَطْتُ بِهِ.

ابن مکتومؓ کے یہاں عدت مکمل کرلو ہاں اگر اپنے کپڑے (اوپری چادر وغیرہ) بھی اتار دوگی تو جب بھی کسی قسم کا کوئی حرج نہیں ہے۔ اس لیے کہ وہ ایک نابینا شخص ہے پھر جس وقت تمہاری عدت پوری ہو جائے تو تم مجھے اطلاع دینا۔ فرماتی ہیں کہ جس وقت میری عدت مکمل ہوئی تو میں نے رسول کریم ﷺ سے اس کا تذکرہ کیا اور بتلایا کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ اور ابوجہم نے مجھ کو نکاح کے پیغامات روانہ کیے ہیں آپ ﷺ نے فرمایا کہ جہاں تک ابوجہم کا تعلق ہے تو وہ تو اس قسم کے شخص ہیں جو کہ اپنے کندھے سے لاٹھی نہیں اتارتے اور معاویہ رضی اللہ عنہ کے پاس تو کچھ بھی موجود نہیں ہے۔ البتہ تم حضرت اُسامہ بن زید رضی اللہ عنہ سے شادی کرلو۔ چنانچہ میں نے ان سے نکاح کرلیا اور اس قدر بھلائی مجھ کو ملی کہ مجھ سے لوگ رشک کرنے لگے۔

## ۱۲۳۴: باب إِذَا اسْتَشَارَ رَجُلٌ رَجُلًا فِي الْمَرْأَةِ هَلْ يُخْبِرُهُ بِمَا يَعْلَمُ

## باب: اگر کوئی آدمی کسی دوسرے سے عورت کے متعلق مشورہ کرے؟

۳۲۵۱: أَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ آدَمَ قَالَ حَدَّثَنَا عَلِيُّ ابْنُ هَاشِمِ بْنِ الْبَرِيدِ عَنْ يَزِيدَ بْنِ كَيْسَانَ عَنْ أَبِي حَازِمٍ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ جَاءَ رَجُلٌ مِّنَ الْأَنْصَارِ إِلَى رَسُولِ اللّٰهِ ﷺ فَقَالَ إِنِّي تَزَوَّجْتُ امْرَأَةً فَقَالَ النَّبِيُّ أَلَا نَظَرْتَ إِلَيْهَا فَإِنَّ فِي أَعْيُنِ الْأَنْصَارِ شَيْئًا قَالَ أَبُو عَبْدِالرَّحْمٰنِ وَجَدْتُ هٰذَا الْحَدِيثَ فِي مَوْضِعٍ آخَرَ عَنْ يَزِيدَ بْنِ كَيْسَانَ أَنَّ جَابِرَ بْنَ عَبْدِاللّٰهِ حَدَّثَ وَالصَّوَابُ أَبُوهُرَيْرَةَ.

۳۲۵۱: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک انصاری شخص ایک دن خدمت نبوی صلی اللہ علیہ وسلم میں حاضر ہوئے اور عرض کیا: میں ایک خاتون سے نکاح کرنا چاہتا ہوں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: کیا تم نے اس کو دیکھ لیا ہے کیونکہ انصار قبیلہ کے لوگوں کی آنکھوں میں کچھ ہوتا ہے۔

**خلاصۃ الباب** ☆ مذکورہ حدیث شریف میں آنکھوں میں کچھ ہونے سے متعلق جو فرمایا گیا ہے اس سے مراد یہ ہے کہ ان کی آنکھوں میں زردی یا نیلا پن ہوتا ہے۔

۳۲۵۰: أَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ يَزِيدَ قَالَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنْ يَزِيدَ بْنِ كَيْسَانَ عَنْ أَبِي حَازِمٍ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ أَنَّ رَجُلًا أَرَادَ أَنْ يَتَزَوَّجَ امْرَأَةً فَقَالَ النَّبِيُّ ﷺ انْظُرْ إِلَيْهَا فَإِنَّ فِي أَعْيُنِ الْأَنْصَارِ شَيْئًا.

۳۲۵۲: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک آدمی نے ایک خاتون سے شادی کرنے کا ارادہ کیا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ تم اس کو دیکھ لو کیونکہ قبیلہ انصار کی خواتین میں کچھ ہوتا ہے۔

## ١٦٣٥: باب عَرْضِ الرَّجُلِ ابْنَتَهٗ عَلٰى مَنْ يَرْضٰى

## باب: اپنے پسندیدہ آدمی کے لئے اپنی لڑکی کو نکاح کے لئے پیش کرنا

٣٢٥٣: اَخْبَرَنَا اِسْحٰقُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ اَنْبَاَنَا عَبْدُالرَّزَّاقِ قَالَ اَنْبَاَنَا مَعْمَرٌ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ سَالِمٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ عَنْ عُمَرَ قَالَ تَاَيَّمَتْ حَفْصَةُ بِنْتُ عُمَرَ مِنْ خُنَيْسٍ يَعْنِي ابْنَ حُذَافَةَ وَكَانَ مِنْ اَصْحَابِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مِمَّنْ شَهِدَ بَدْرًا فَتُوُفِّيَ بِالْمَدِيْنَةِ فَلَقِيْتُ عُثْمَانَ بْنَ عَفَّانَ فَعَرَضْتُ عَلَيْهِ حَفْصَةَ فَقُلْتُ اِنْ شِئْتَ اَنْكَحْتُكَ حَفْصَةَ فَقَالَ سَاَنْظُرُ فِيْ ذٰلِكَ فَلَبِثْتُ لَيَالِيَ فَلَقِيْتُهٗ فَقَالَ مَا اُرِيْدُ اَنْ اَتَزَوَّجَ يَوْمِيْ هٰذَا قَالَ عُمَرُ فَلَقِيْتُ اَبَابَكْرٍ الصِّدِّيْقَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ فَقُلْتُ اِنْ شِئْتَ اَنْكَحْتُكَ حَفْصَةَ فَلَمْ يَرْجِعْ اِلَيَّ شَيْئًا فَكُنْتُ عَلَيْهِ اَوْجَدَ مِنِّيْ عَلٰى عُثْمَانَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ فَلَبِثْتُ لَيَالِيَ فَخَطَبَهَا اِلَيَّ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَاَنْكَحْتُهَا اِيَّاهُ فَلَقِيَنِيْ اَبُوْبَكْرٍ فَقَالَ لَعَلَّكَ وَجَدْتَّ عَلَيَّ حِيْنَ عَرَضْتَ عَلَيَّ حَفْصَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهَا فَلَمْ اَرْجِعْ اِلَيْكَ شَيْئًا قُلْتُ نَعَمْ قَالَ فَاِنَّهٗ لَمْ يَمْنَعْنِيْ حِيْنَ عَرَضْتَ عَلَيَّ اَنْ اَرْجِعَ اِلَيْكَ شَيْئًا اِلَّا اَنِّيْ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَذْكُرُهَا وَلَمْ اَكُنْ لِاُفْشِيَ سِرَّ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَلَوْتَرَكَهَا نَكَحْتُهَا۔

٣٢٥٣: حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ نے اپنے والد سے روایت نقل کی ہے کہ حفصہ رضی اللہ عنہا صاحبزادی عمر رضی اللہ عنہ اپنے شوہر خنیس بن حذافہ رضی اللہ عنہ کی وفات کی وجہ سے بیوہ ہوگئیں۔ یہ صحابی غزوۂ بدر میں رسول کریمؐ کے ہمراہ شریک تھے۔ ان کی وفات مدینہ منورہ میں ہوئی۔ عمر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ پھر میری ملاقات عثمان بن عفانؓ سے ہوگئی تو میں نے حفصہ رضی اللہ عنہا کو نکاح کے لئے پیش کیا اور کہا کہ اگر آپ کا دل چاہے تو میں حفصہ رضی اللہ عنہا کو آپ کے نکاح میں پیش کر سکتا ہوں۔ اس پر انہوں نے فرمایا کہ میں اس مسئلہ پر غور کروں گا پھر کچھ دن کے بعد میں نے دوسری مرتبہ ان سے ملاقات کی تو وہ فرمانے لگے کہ میں ان دونوں کا نکاح نہیں کرنا چاہتا۔ اس کے بعد میں نے حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ سے ملاقات کی اور ان سے کہا کہ اگر آپ کا دل چاہے تو میں حفصہ کو آپ کے نکاح میں پیش کر دوں لیکن انہوں نے کسی قسم کا جواب نہیں دیا۔ جس کی وجہ سے مجھ کو عثمانؓ کی گفتگو سے بھی زیادہ تکلیف ہوئی پھر چند دن کے بعد رسول کریمؐ نے حفصہؓ کیلئے نکاح کا رشتہ بھیجا تو میں نے ان کو آپؐ کے نکاح میں دے دیا پھر ابوبکرؓ نے مجھ سے ملاقات کی اور فرمایا: ہوسکتا ہے کہ جس وقت میں نے آپؐ کو کسی قسم کا کوئی جواب نہیں دیا تو آپؐ کو تکلیف پہنچی ہو گی۔ میں نے عرض کیا کہ جی ہاں۔ انہوں نے فرمایا: اس کے علاوہ دوسری وجہ نہیں ہے کہ میں نے رسول کریمؐ کو ان کا تذکرہ فرماتے ہوئے سنا تھا اور میں رسول کریمؐ کا راز نہیں ظاہر کر سکتا چنانچہ اگر رسول کریمؐ ان سے نکاح نہ فرماتے تو میں ان سے نکاح کر لیتا۔

## ١٦٣٦: باب عَرْضِ الْمَرْاَةِ نَفْسَهَا عَلٰى مَنْ تَرْضٰى

## باب: کوئی خاتون جس سے شادی کرنا چاہے تو وہ خود اس سے (ہونے والے شوہر سے) کہہ سکتی ہے

۳۲۵۴: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰی قَالَ حَدَّثَنِیْ مَرْحُوْمُ بْنُ عَبْدِالْعَزِیْزِ الْعَطَّارُ اَبُوْعَبْدِ الصَّمَدِ قَالَ سَمِعْتُ ثَابِتًا الْبُنَانِیَّ یَقُوْلُ کُنْتُ عِنْدَ اَنَسِ ابْنِ مَالِكٍ وَعِنْدَهٗ ابْنَةٌ لَهٗ فَقَالَ جَاءَ تِ امْرَاَةٌ اِلٰی رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ فَعَرَضَتْ عَلَیْهِ نَفْسَهَا فَقَالَتْ یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اَلَكَ فِیَّ حَاجَةٌ۔

۳۲۵۴: حضرت ثابت بنانی فرماتے ہیں کہ میں حضرت انس رضی اللہ عنہ کے پاس بیٹھا ہوا تھا کہ ان کی لڑکی بھی ان کے پاس موجود تھی۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ ایک مرتبہ ایک خاتون' خدمت نبوی صلی اللہ علیہ وسلم میں حاضر ہوئی اور اس نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو میری ضرورت ہے؟ یعنی اگر آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو میری ضرورت ہے تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم مجھ سے نکاح فرمائیں۔

۳۲۵۵: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ قَالَ حَدَّثَنَا مَرْحُوْمٌ قَالَ حَدَّثَنَا ثَابِتٌ عَنْ اَنَسٍ اَنَّ امْرَاَةً عَرَضَتْ نَفْسَهَا عَلَی النَّبِیِّ ﷺ فَضَحِکَتِ ابْنَةُ اَنَسٍ فَقَالَتْ مَا کَانَ اَقَلَّ حَیَاءَ هَا فَقَالَ اَنَسٌ هِیَ خَیْرٌ مِّنْكِ عَرَضَتْ نَفْسَهَا عَلَی النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ۔

۳۲۵۵: حضرت ثابت رضی اللہ عنہ حضرت انس رضی اللہ عنہ سے نقل فرماتے ہیں انہوں نے بیان فرمایا کہ ایک خاتون نے خود کو رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے پیش کیا اس پر حضرت انس رضی اللہ عنہ کی صاحبزادی نے فرمایا کہ وہ تمہارے سے بہتر تھی اس نے خود کو رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں پیش کیا تھا۔

## ۱۶۳۷: باب صَلٰوةُ الْمَرْاَةِ اِذَا خُطِبَتْ وَاسْتِخَارَتُهَا رَبَّهَا

## باب: اگر کسی خاتون کو پیغامِ نکاح دیا جائے تو وہ نماز پڑھے اور استخارہ کرے

۳۲۵۶: اَخْبَرَنَا سُوَیْدُ بْنُ نَصْرٍ قَالَ اَنْبَاَنَا عَبْدُاللّٰهِ قَالَ حَدَّثَنَا سُلَیْمَانُ بْنُ الْمُغِیْرَةِ عَنْ ثَابِتٍ عَنْ اَنَسٍ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُ قَالَ لَمَّا انْقَضَتْ عِدَّةُ زَیْنَبَ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهَا قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ لِزَیْدٍ اذْکُرْهَا عَلَیَّ قَالَ زَیْدٌ فَانْطَلَقْتُ فَقُلْتُ یَا زَیْنَبُ اَبْشِرِیْ اَرْسَلَنِیْ اِلَیْكِ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ یَذْکُرُكِ فَقَالَتْ مَا اَنَا بِصَانِعَةٍ شَیْئًا حَتّٰی اُسْتَامِرَ رَبِّیْ فَقَامَتْ اِلٰی مَسْجِدِهَا وَنَزَلَ الْقُرْاٰنُ وَجَاءَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ فَدَخَلَ بِغَیْرِ اَمْرٍ۔

۳۲۵۶: حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ جس وقت حضرت زینب بنت جحش رضی اللہ عنہا کی عدت مکمل ہوگئی تو رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت زید رضی اللہ عنہ کو حکم فرمایا کہ ان کو میری جانب سے پیغام نکاح دو۔ حضرت زید رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں میں گیا اور میں نے عرض کیا کہ اے زینب رضی اللہ عنہا تمہارے واسطے ایک خوشخبری ہے وہ یہ کہ مجھ کو رسول کریم نے تمہارے پاس اپنی جانب سے پیغام نکاح دے کر بھیجا ہے۔ وہ فرمانے لگ گئیں کہ میں ابھی کچھ نہیں کرونگی یہاں تک کہ میں اپنے پروردگار سے مشورہ (استخارہ) کرلوں پھر اپنی نماز ادا کرنے کھڑی ہوگئیں اور اسی وقت قرآن نازل ہوا چنانچہ رسول کریم تشریف لائے اور آپ اجازت حاصل کیے بغیر اندر تشریف لے گئے۔

۳۲۵۷: اَخْبَرَنِیْ اَحْمَدُ بْنُ یَحْیَی الصُّوْفِیُّ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْنُعَیْمٍ قَالَ حَدَّثَنَا عِیْسَی بْنُ طَهْمَانَ اَبُوْبَکْرٍ سَمِعْتُ اَنَسَ بْنَ مَالِكٍ یَقُوْلُ کَانَتْ زَیْنَبُ بِنْتُ

۳۲۵۷: حضرت انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت زینب رضی اللہ تعالیٰ عنہا بنت جحش تمام ازواج مطہرات رضی اللہ عنہن پر فخر فرمایا کرتی تھیں۔ وہ فرماتی تھیں کہ اللہ عزوجل نے

جَحْشٍ تَفْخَرُ عَلٰی نِسَاءِ النَّبِیِّ تَقُوْلُ اِنَّ اللّٰهَ عَزَّوَجَلَّ اَنْکَحَنِیْ مِنَ السَّمَاءِ وَفِیْهَا نَزَلَتْ آیَةُ الْحِجَابِ.

آسمان کے اوپر سے میرا نکاح کیا ہے نیز پردہ کی آیت کریمہ بھی ان ہی سے متعلق نازل ہوئی۔

## ۱۶۳۸: باب کَیْفَ الْاِسْتِخَارَةُ

## باب: استخارہ کا مسنون طریقہ

۳۲۵۸: اَخْبَرَنَا قُتَیْبَةُ قَالَ حَدَّثَنَا ابْنُ اَبِی الْمَوَالِ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ الْمُنْکَدِرِ عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُ قَالَ کَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ یُعَلِّمُنَا الْاِسْتِخَارَةَ فِی الْاُمُوْرِ کُلِّهَا کَمَا یُعَلِّمُنَا السُّوْرَةَ مِنَ الْقُرْآنِ یَقُوْلُ اِذَا هَمَّ اَحَدُکُمْ بِالْاَمْرِ فَلْیَرْکَعْ رَکْعَتَیْنِ مِنْ غَیْرِ الْفَرِیْضَةِ ثُمَّ یَقُوْلُ اَللّٰهُمَّ اِنِّی اَسْتَخِیْرُكَ بِعِلْمِكَ وَاَسْتَعِیْنُكَ بِقُدْرَتِكَ وَاَسْاَلُكَ مِنْ فَضْلِكَ الْعَظِیْمِ فَاِنَّكَ تَقْدِرُ وَلَا اَقْدِرُ وَتَعْلَمُ وَلَا اَعْلَمُ وَاَنْتَ عَلَّامُ الْغُیُوْبِ اَللّٰهُمَّ اِنْ کُنْتَ تَعْلَمُ اَنَّ هٰذَا الْاَمْرَ خَیْرٌ لِّیْ فِیْ دِیْنِیْ وَمَعَاشِیْ وَعَاقِبَةِ اَمْرِیْ اَوْقَالَ فِیْ عَاجِلِ اَمْرِیْ وَآجِلِهٖ فَاقْدُرْهُ لِیْ وَیَسِّرْهُ لِیْ ثُمَّ بَارِكْ لِیْ فِیْهِ وَاِنْ کُنْتَ تَعْلَمُ اَنَّ هٰذَا الْاَمْرَ شَرٌّ لِیْ فِیْ دِیْنِیْ وَمَعَاشِیْ وَعَاقِبَةِ اَمْرِیْ اَوْقَالَ فِیْ عَاجِلِ اَمْرِیْ وَآجِلِهٖ فَاصْرِفْهُ عَنِّیْ وَاصْرِفْنِیْ عَنْهُ وَاقْدُرْ لِیَ الْخَیْرَ حَیْثُ کَانَ ثُمَّ اَرْضِنِیْ بِهٖ قَالَ وَ یُسَمِّیْ حَاجَتَهٗ.

۳۲۵۸: حضرت جابر بن عبداللہؓ فرماتے ہیں کہ رسول کریمؐ ہم کو ہر ایک کام میں استخارہ کرنے کی تعلیم فرماتے تھے (یعنی اہم امور میں) اور آپؐ استخارہ کرنے کی اس طریقہ سے تعلیم فرماتے تھے جس طریقہ سے قرآن مجید کی کوئی سورت مبارکہ کی تعلیم دیتے تھے اور آپؐ یہ فرماتے تھے کہ اگر تم میں سے کوئی شخص کچھ کرنے کا ارادہ کرے تو وہ دو رکعت نماز نفل ادا کرنے کے بعد یہ دعا پڑھے۔ دُعا یہ ہے: ''اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْتَخِیْرُكَ'' یعنی اے اللہ! میں تجھ سے تیرے علم کی برکت سے خیر اور بھلائی چاہتا ہوں اور تیری قدرت کی مدد مانگتا ہوں نیز میں تیرے فضل عظیم کے لئے سے سوال کرتا ہوں اس لیے کہ تو قدرت رکھتا ہے اور میں نہیں رکھتا تو واقف ہے اور میں واقف نہیں ہوں اس لیے کہ تم تمام غیب کی چیزوں کا علم رکھتا ہے۔ اے خدا اگر تو سمجھتا ہے کہ یہ کام میرے واسطے اور میرے دین اور معاش کیلئے بہتر ہے اور اس کا انجام بہتر ہے راوی کو شک ہے کہ آپؐ نے فِیْ دِیْنِیْ وَ مَعَاشِیْ ارشاد فرمایا یا فِیْ عَاجِلِ اَمْرِیْ وَ اٰجِلِهٖ ارشاد فرمایا (مطلب دونوں جملوں کا قریب قریب ہے) یعنی اے اللہ! تو مجھ کو اس کام پر قدرت عطا فرما دے اور تو میرے واسطے اس کو آسان فرما دے اور اس میں برکت عطا فرما دے اور اگر میرے واسطے میرے دین کیلئے اور میرے روزگار کیلئے بہتر نہیں ہے اور اسکا انجام بھی بہتر فرما اور تو اسکو مجھ سے اور مجھ کو اس سے دور فرما دے پھر میرے واسطے کہیں سے بھی بھلائی کو مقدر فرمایا۔ مجھے اس پر صبر عطا فرما اور اپنی حاجت اور ضرورت بیان کرے۔

## ۱۶۳۹: باب اِنْکَاحُ الْاِبْنِ اُمَّهٗ

## باب: بیٹے کا والدہ کو کسی کے نکاح میں دینا

۳۲۵۹: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ اِسْمٰعِیْلَ بْنِ اِبْرَاهِیْمَ قَالَ

۳۲۵۹: حضرت اُمّ سلمہؓ فرماتی ہیں کہ جس وقت میری عدت مکمل ہو

حَدَّثَنَا يَزِيْدُ عَنْ حَمَّادِ بْنِ سَلَمَةَ عَنْ ثَابِتِ الْبُنَانِيِّ حَدَّثَنِي ابْنُ عُمَرَ بْنِ اَبِيْ سَلَمَةَ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ اُمِّ سَلَمَةَ لَمَّا انْقَضَتْ عِدَّتُهَا بَعَثَ اِلَيْهَا اَبُوْبَكْرٍ يَخْطُبُهَا عَلَيْهِ فَلَمْ تَزَوَّجْهُ فَبَعَثَ اِلَيْهَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عُمَرَ بْنَ الْخَطَّابِ يَخْطُبُهَا عَلَيْهِ فَقَالَتْ اَخْبِرْ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَنِّي امْرَاَةٌ غَيْرٰى وَاَنِّيْ امْرَاَةٌ مُّصْبِيَةٌ وَلَيْسَ اَحَدٌ مِنْ اَوْلِيَائِيْ شَاهِدٌ فَاَتٰى رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَذَكَرَ ذٰلِكَ لَهٗ فَقَالَ ارْجِعْ اِلَيْهَا فَقُلْ لَهَا اَمَّا قَوْلُكِ اِنِّي امْرَاَةٌ غَيْرٰى فَسَاَدْعُو اللّٰهَ لَكِ فَيُذْهِبُ غَيْرَتَكِ وَاَمَّا قَوْلُكِ اِنِّي امْرَاَةٌ مُّصْبِيَةٌ فَسَتُكْفَيْنَ صِبْيَانَكِ وَاَمَّا قَوْلُكِ اَنْ لَيْسَ اَحَدٌ مِنْ اَوْلِيَائِيْ شَاهِدٌ فَلَيْسَ اَحَدٌ مِنْ اَوْلِيَائِكِ شَاهِدٌ وَلَا غَائِبٌ يَكْرَهُ ذٰلِكَ فَقَالَتْ لِابْنِهَا يَا عُمَرُ قُمْ فَزَوِّجْ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَزَوَّجَهٗ مُخْتَصَرٌ۔

گئی تو ابوبکر رضی اللہ عنہ کی جانب سے نکاح کا پیغام آیا جس کو میں نے قبول نہیں کیا پھر رسول کریمؐ نے حضرت عمرؓ کو نکاح کا پیغام دیکر روانہ فرمایا تو انہوں نے عرض کیا کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں عرض کرلو کہ میں ایک غیرت مند خاتون ہوں میرے بچے بھی ہیں اور پھر اس وقت میرے اولیاء میں سے بھی یہاں پر کوئی شخص موجود نہیں ہے چنانچہ عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ خدمت اقدس میں حاضر ہوئے اور آپؐ کے سامنے بیان کردیا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ان سے کہہ دو کہ جہاں تک تمہاری اس بات کا تعلق ہے کہ میں غیرت دار ہوں تو میں اللہ عزوجل سے دعا مانگوں گا کہ وہ تمہاری اس غیرت (یعنی آفت) کو ختم فرمادیں جہاں تک کہ تمہاری اس بات کا تعلق ہے کہ میں بچوں والی خاتون ہوں تو (اللہ عزوجل) تمہاری اور تمہارے بچوں کی کفالت کے لئے کافی ہیں پھر جہاں تک تمہاری اس بات کا تعلق ہے کہ میرے اولیاء میں سے کوئی موجود نہیں تو حقیقت یہ ہے کہ ان میں سے موجود اور غیر موجود لوگوں میں سے کوئی بھی اس قسم کا نہیں ہے کہ اس بات کو پسند نہیں کرتا ہے اس بات پر انہوں نے اپنے لڑکے عمرؓ سے کہا کہ اے عمر! اٹھو اور مجھ کو رسول کریمؐ کے نکاح میں دے دو اس طریقہ سے انہوں نے اپنی والدہ صاحبہ کا نکاح نبیؐ سے فرمادیا۔ یہ حدیث مختصر طریقہ سے بیان کی گئی ہے۔

## ۱۶۴۰: باب اِنْكَاحُ الرَّجُلِ ابْنَتَهُ الصَّغِيْرَةَ

## باب: لڑکی کا چھوٹی عمر میں نکاح سے متعلق

۳۲۶۰: اَخْبَرَنَا اِسْحٰقُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ اَنْبَاَنَا اَبُوْمُعَاوِيَةَ قَالَ حَدَّثَنَا هِشَامُ بْنُ عُرْوَةَ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ عَائِشَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ تَزَوَّجَهَا وَهِيَ بِنْتُ سِتٍّ وَبَنٰى بِهَا وَهِيَ بِنْتُ تِسْعٍ۔

۳۲۶۰: حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا فرماتی ہیں کہ جس وقت رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ان سے نکاح فرمایا تو ان کی عمر تقریباً چھ سال تھی جبکہ رخصتی کے وقت ان کی عمر نو سال تھی۔

۳۲۶۱: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ النَّضْرِ بْنِ مُسَاوِرٍ قَالَ حَدَّثَنَا جَعْفَرُ بْنُ سُلَيْمَانَ عَنْ هِشَامِ بْنِ عُرْوَةَ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ

۳۲۶۱: حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے جس وقت مجھ سے نکاح فرمایا تو میری عمر سات سال تھی پھر جس

عَائِشَةَ قَالَتْ تَزَوَّجَنِی رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ لِسَبْعِ سِنِیْنَ وَدَخَلَ عَلَیَّ لِتِسْعِ سِنِیْنَ.

وقت میری عمر نو سال کی ہوئی تو رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم میرے پاس تشریف لائے (یعنی نو سال کی عمر میں رخصتی عمل میں آئی)۔

۳۲۶۲: اَخْبَرَنَا قُتَیْبَةُ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْثَرٌ عَنْ مُطَرِّفٍ عَنْ اَبِیْ اِسْحٰقَ عَنْ اَبِیْ عُبَیْدَةَ قَالَ قَالَتْ عَائِشَةُ تَزَوَّجَنِیْ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ لِتِسْعِ سِنِیْنَ وَصَحِبْتُهٗ تِسْعًا.

۳۲۶۲: حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے جب مجھ سے نکاح کیا تو میں نو سال کی تھی اور میں نو ہی سال آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ رہی۔

۳۲۶۳: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْعَلَاءِ وَاَحْمَدُ بْنُ حَرْبٍ قَالَا حَدَّثَنَا اَبُوْ مُعَاوِیَةَ عَنِ الْاَعْمَشِ عَنْ اِبْرَاهِیْمَ عَنِ الْاَسْوَدِ عَنْ عَائِشَةَ تَزَوَّجَهَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ وَهِیَ بِنْتُ تِسْعٍ وَّمَاتَ عَنْهَا وَهِیَ بِنْتُ ثَمَانِیَ عَشْرَةَ.

۳۲۶۳: حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ان سے نو سال کی عمر میں نکاح کیا جبکہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات کے وقت وہ (یعنی میں) اٹھارہ سال کی تھی۔

## ۱۶۴۱: باب اِنْکَاحُ الرَّجُلِ ابْنَتَهُ الْکَبِیْرَةَ

## باب: بالغ لڑکی کے نکاح سے متعلق

۳۲۶۴: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ الْمُبَارَكِ قَالَ حَدَّثَنَا یَعْقُوْبُ بْنُ اِبْرَاهِیْمَ بْنِ سَعْدٍ قَالَ حَدَّثَنَا اَبِیْ عَنْ صَالِحٍ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ قَالَ اَخْبَرَنِیْ سَالِمُ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ اَنَّهٗ سَمِعَ عَبْدَاللّٰهِ بْنَ عُمَرَ یُحَدِّثُ اَنَّ عُمَرَ بْنَ الْخَطَّابِ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُ حَدَّثَنَا قَالَ یَعْنِیْ تَاَیَّمَتْ حَفْصَةُ بِنْتُ عُمَرَ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُمَا مِنْ خُنَیْسِ بْنِ حُذَافَةَ السَّهْمِیِّ وَکَانَ مِنْ اَصْحَابِ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُمْ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ فَتُوُفِّیَ بِالْمَدِیْنَةِ قَالَ عُمَرُ فَاَتَیْتُ عُثْمَانَ بْنَ عَفَّانَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ فَعَرَضْتُ عَلَیْهِ حَفْصَةَ بِنْتَ عُمَرَ قَالَ قُلْتُ اِنْ شِئْتَ اَنْکَحْتُكَ حَفْصَةَ قَالَ سَاَنْظُرُ فِیْ اَمْرِیْ فَلَبِثْتُ لَیَالِیَ ثُمَّ لَقِیَنِیْ فَقَالَ قَدْ بَدَا لِیْ اَنْ لَا اَتَزَوَّجَ یَوْمِیْ هٰذَا قَالَ عُمَرُ فَلَقِیْتُ اَبَابَکْرٍ الصِّدِّیْقَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ فَقُلْتُ اِنْ شِئْتَ زَوَّجْتُكَ حَفْصَةَ بِنْتَ عُمَرَ فَصَمَتَ اَبُوْبَکْرٍ فَلَمْ یَرْجِعْ اِلَیَّ

۳۲۶۴: حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ انہوں نے بیان کیا کہ جس وقت حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا اپنے شوہر حضرت خنیس بن حذافہ رضی اللہ عنہ کی وفات ہونے کی وجہ سے بیوہ ہوگئیں اور ان کی وفات مدینہ منورہ میں ہوئی تھی تو حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے پاس پہنچا اور اپنی لڑکی حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا کے بارے میں بیان کرتے ہوئے بیان کیا کہ اگر تم رضامند ہو تو میں اس کا نکاح تمہارے سے کردوں گا وہ بیان کرنے لگے کہ میں اس مسئلہ میں غور کروں گا پھر کچھ روز کے بعد میری ان سے ملاقات ہوئی تو فرمانے لگے کہ میں نے غور کیا ہے ان دنوں میں نکاح نہیں کروں گا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ پھر میں نے حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ سے ملاقات کی اور ان سے کہا کہ اگر آپ کا ارادہ ہو تو میں حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا کو آپ کے نکاح میں دے دوں۔ یہ سن کر وہ خاموش رہے اور کسی قسم کا کوئی جواب نہیں دیا۔ اس بات پر مجھ کو حضرت عثمان رضی اللہ عنہ سے زیادہ غصہ آیا پھر کچھ روز کے بعد رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو نکاح کا پیغام بھیجا اور میں نے ان کو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے نکاح میں دے دیا۔ اس کے بعد

شَيْئًا فَكُنْتُ عَلَيْهِ اَوْجَدَ مِنِّيْ عَلٰى عُثْمَانَ فَلَبِثْتُ لَيَالِيَ ثُمَّ خَطَبَهَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فَاَنْكَحْتُهَا اِيَّاهُ فَلَقِيَنِيْ اَبُوْبَكْرٍ فَقَالَ لَعَلَّكَ وَجَدْتَ عَلَيَّ حِيْنَ عَرَضْتَ عَلَيَّ حَفْصَةَ فَلَمْ اَرْجِعْ اِلَيْكَ شَيْئًا قَالَ عُمَرُ قُلْتُ نَعَمْ قَالَ فَاِنَّهُ لَمْ يَمْنَعْنِيْ اَنْ اَرْجِعَ اِلَيْكَ شَيْئًا فِيْمَا عَرَضْتَ عَلَيَّ اِلَّا اَنِّيْ قَدْ كُنْتُ عَلِمْتُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَدْ ذَكَرَهَا وَلَمْ اَكُنْ لِاُفْشِيَ سِرَّ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ وَلَوْ تَرَكَهَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ قَبِلْتُهَا.

میری ملاقات حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ سے ہوئی تو فرمانے لگے جس وقت آپ رضی اللہ عنہ نے حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا کو نکاح کرنے کے لئے پیش کیا اور میں نے کسی قسم کا کوئی جواب نہیں دیا تو ہوسکتا ہے کہ آپ کو غصہ آ گیا ہو۔ میں نے عرض کیا: جی ہاں۔ فرمانے لگے کہ میری خاموشی کی صرف یہ وجہ تھی کہ مجھ کو علم تھا کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کا تذکرہ فرمایا ہے اور میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا راز ظاہر نہیں کر سکتا تھا۔ چنانچہ اگر آپ صلی اللہ علیہ وسلم ان کو چھوڑ دیتے تو میں قبول اور منظور کر لیتا۔

## ۱۶۴۴: باب اِسْتِيْذَانُ الْبِكْرِ فِيْ نَفْسِهَا

## باب: کنواری سے اس کے نکاح کی اجازت لینا

۳۲۶۵: اَخْبَرَنَا قُتَيْبَةُ قَالَ حَدَّثَنَا مَالِكٌ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ ابْنِ الْفَضْلِ عَنْ نَافِعِ بْنِ جُبَيْرِ بْنِ مُطْعِمٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ الْاَيِّمُ اَحَقُّ بِنَفْسِهَا مِنْ وَلِيِّهَا وَالْبِكْرُ تُسْتَاْذَنُ فِيْ نَفْسِهَا وَاِذْنُهَا صُمَاتُهَا.

۳۲۶۵: ابن عباس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشادِ گرامی ہے کہ بیوہ خاتون اپنے نفس کی اپنے ولی سے زیادہ حقدار ہے اور کنواری لڑکی سے اجازت حاصل کرنے کے بعد اس کا نکاح کیا جائے اور اسکی خاموشی اسکی اجازت پر دلالت کرتی ہے۔

۳۲۶۶: اَخْبَرَنَا مَحْمُوْدُ بْنُ غَيْلَانَ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْدَاوُدَ قَالَ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنْ مَالِكِ بْنِ اَنَسٍ قَالَ سَمِعْتُهُ مِنْهُ بَعْدَ مَوْتِ نَافِعٍ بِسَنَةٍ وَلَهُ يَوْمَئِذٍ حَلْقَةٌ قَالَ اَخْبَرَنِيْ عَبْدُاللّٰهِ بْنُ الْفَضْلِ عَنْ نَافِعِ ابْنِ جُبَيْرٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ قَالَ الْاَيِّمُ اَحَقُّ بِنَفْسِهَا مِنْ وَلِيِّهَا وَالْيَتِيْمَةُ يُسْتَاْمَرُ وَاِذْنُهَا صُمَاتُهَا.

۳۲۶۶: حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: بیوہ خاتون اپنے نفس کی اپنے ولی کے اعتبار سے زیادہ حق دار ہے اور کنواری لڑکی سے اجازت حاصل کر کے اس کا نکاح کیا جائے نیز اس کی خاموشی اس کی اجازت پر دلالت کرتی ہے۔

۳۲۶۷: اَخْبَرَنِيْ اَحْمَدُ بْنُ سَعِيْدٍ الرِّبَاطِيُّ قَالَ حَدَّثَنَا يَعْقُوْبُ قَالَ حَدَّثَنِيْ اَبِيْ عَنِ ابْنِ اِسْحٰقَ قَالَ حَدَّثَنِيْ صَالِحُ بْنُ كَيْسَانَ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ الْفَضْلِ بْنِ عَبَّاسِ بْنِ رَبِيْعَةَ عَنْ نَافِعِ بْنِ جُبَيْرِ بْنِ مُطْعِمٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ الْاَيِّمُ اَوْلٰى بِاَمْرِهَا وَالْيَتِيْمَةُ تُسْتَاْمَرُ فِيْ نَفْسِهَا وَاِذْنُهَا صُمَاتُهَا.

۳۲۶۷: حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما فرماتے ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: بیوہ خاتون اپنے نفس کی اپنے ولی کے اعتبار سے زیادہ حق دار ہے اور کنواری لڑکی سے اجازت حاصل کر کے اس کا نکاح کیا جائے نیز اس کی خاموشی اس کی اجازت پر دلالت کرتی ہے۔

۳۲۶۸: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ رَافِعٍ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُالرَّزَّاقِ

۳۲۶۸: حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول کریم نے

قَالَ اَنْبَانَا مَعْمَرٌ عَنْ صَالِحِ ابْنِ كَيْسَانَ عَنْ نَافِعِ بْنِ جُبَيْرٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ لَيْسَ لِلْوَلِيِّ مَعَ الثَّيِّبِ اَمْرٌ وَالْيَتِيْمَةُ تُسْتَاْمَرُ فَصَمْتُهَا اِقْرَارُهَا.

ارشاد فرمایا: جو خاتون کنواری نہ ہو تو ولی کا اس پر (زبردستی کرنے کا) کسی قسم کا کوئی حق نہیں ہے اور کنواری لڑکی سے اجازت حاصل کر کے اس کا نکاح کرنا چاہیے نیز اس کی خاموشی اس کا اقرار ہے۔

## ۱۶۴۳: باب اِسْتِيْمَارُ الْاَبِ الْبِكْرَ فِيْ نَفْسِهَا

## باب: والد کا لڑکی سے اس کے نکاح سے متعلق رائے لینا

۳۲۶۹: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ مَنْصُوْرٍ قَالَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنْ زِيَادِ بْنِ سَعْدٍ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ الْفَضْلِ عَنْ نَافِعِ ابْنِ جُبَيْرٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ الثَّيِّبُ اَحَقُّ بِنَفْسِهَا وَالْبِكْرُ يَسْتَاْمِرُهَا اَبُوْهَا وَاِذْنُهَا صُمَاتُهَا.

۳۲۶۹: حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: جو خاتون کنواری نہ ہو وہ اپنے نفس کی ولی سے زیادہ حق دار (یعنی مستحق) ہے جبکہ کنواری سے اس کا والد اجازت نکاح حاصل کرے اور اس کی اجازت اور منظوری اس کا (اجازت لیتے وقت) خاموش رہنا ہے۔

## ۱۶۴۴: باب اِسْتِيْمَارُ الثَّيِّبِ فِيْ نَفْسِهَا

## باب: غیر کنواری عورت سے اس کے نکاح سے متعلق اجازت حاصل کرنا

۳۲۷۰: اَخْبَرَنَا يَحْيَى بْنُ دُرُسْتَ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْاِسْمٰعِيْلَ قَالَ حَدَّثَنَا يَحْيٰى اَنَّ اَبَاسَلَمَةَ حَدَّثَهُ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَا تُنْكَحُ الثَّيِّبُ حَتّٰى تُسْتَاْذَنَ وَلَا تُنْكَحُ الْبِكْرُ حَتّٰى تُسْتَاْمَرَ قَالُوْا يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ كَيْفَ اِذْنُهَا قَالَ اِذْنُهَا اَنْ تَسْكُتَ.

۳۲۷۰: حضرت ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ نبیؐ نے ارشاد فرمایا: ثیبہ (یعنی جس کا پہلا نکاح ہو کر شوہر سے خلوت ہوگئی ہو) اسکی منظوری اور اجازت کے بغیر نہیں کرنا چاہیے اور نہ ہی کسی کنواری لڑکی سے اجازت کے بغیر نکاح کیا جائے۔ صحابہؓ نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ! کنواری لڑکی سے کس طریقہ سے اجازت حاصل کرنا چاہیے؟ آپؐ نے فرمایا: اسکی اجازت اور منظوری اسکا خاموش رہنا ہے۔

## ۱۶۴۵: باب اِذْنُ الْبِكْرِ

## باب: کنواری لڑکی سے منظوری لینا

۳۲۷۱: اَخْبَرَنَا اِسْحٰقُ بْنُ مَنْصُوْرٍ قَالَ حَدَّثَنَا يَحْيٰى بْنُ سَعِيْدٍ عَنِ ابْنِ جُرَيْجٍ قَالَ سَمِعْتُ ابْنَ اَبِيْ مُلَيْكَةَ يُحَدِّثُ عَنْ ذَكْوَانَ اَبِيْ عَمْرٍو عَنْ عَائِشَةَ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ اسْتَاْمِرُوا النِّسَاءَ فِيْ اَبْضَاعِهِنَّ قِيْلَ فَاِنَّ الْبِكْرَ تَسْتَحْيِيْ وَتَسْكُتُ قَالَ هُوَ اِذْنُهَا.

۳۲۷۱: حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: کنواری لڑکیوں سے ان کے متعلق فیصلہ کرنے کے وقت ان کی اجازت حاصل کرنا چاہیے۔

۳۲۷۲: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِالْاَعْلٰى قَالَ حَدَّثَنَا

۳۲۷۲: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم

خَالِدٌ وَهُوَ ابْنُ الْحٰرِثِ قَالَ حَدَّثَنَا هِشَامٌ عَنْ يَحْيَى ابْنِ اَبِيْ كَثِيْرٍ قَالَ حَدَّثَنِيْ اَبُوْسَلَمَةَ بْنُ عَبْدِالرَّحْمٰنِ قَالَ حَدَّثَنِيْ اَبُوْهُرَيْرَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ لَا تُنْكَحُ الْاَيِّمُ حَتّٰى تُسْتَاْمَرَ وَلَا تُنْكَحُ الْبِكْرُ حَتّٰى تُسْتَاْذَنَ قَالُوْا يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ كَيْفَ اِذْنُهَا قَالَ اَنْ تَسْكُتَ.

نے ارشاد فرمایا: ثیبہ (غیر کنواری) سے اس کی منظوری اور رضامندی کے بغیر نکاح نہ کیا جائے حضرات صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اس کی اجازت کس طریقہ سے حاصل ہو گی؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا یہ کہ وہ عورت (اجازت لینے کے وقت) خاموش رہے۔

## ١٦۴٦: باب اَلثَّيِّبُ يُزَوِّجُهَا اَبُوْهَا وَهِيَ كَارِهَةٌ

## باب: اگر والد اپنی ثیبہ لڑکی کا اس کی اجازت کے بغیر نکاح کر دے تو کیا حکم ہے؟

٣٢٧٣: اَخْبَرَنِيْ هٰرُوْنُ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ قَالَ حَدَّثَنَا مَعْنٌ قَالَ حَدَّثَنَا مَالِكٌ عَنْ عَبْدِالرَّحْمٰنِ بْنِ الْقَاسِمِ وَاَنْبَاَنَا مُحَمَّدُ بْنُ سَلَمَةَ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُالرَّحْمٰنِ بْنُ الْقَاسِمِ عَنْ مَالِكٍ قَالَ حَدَّثَنِيْ عَبْدُالرَّحْمٰنِ بْنُ الْقَاسِمِ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ عَبْدِالرَّحْمٰنِ وَمُجَمِّعٍ ابْنَيْ يَزِيْدَ بْنِ جَارِيَةَ الْاَنْصَارِيِّ عَنْ خَنْسَاءَ بِنْتِ خِذَامٍ اَنَّ اَبَاهَا زَوَّجَهَا وَهِيَ ثَيِّبٌ فَكَرِهَتْ ذٰلِكَ فَاَتَتْ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ فَرَدَّ نِكَاحَهٗ.

٣٢٧٣: حضرت خنساء بنت خدام رضی اللہ تعالیٰ عنہما بیان فرماتی ہیں ان کے والد نے ان کا نکاح کر دیا جبکہ وہ ثیبہ تھیں اور اس پر راضی نہیں تھیں چنانچہ وہ خدمت نبوی صلی اللہ علیہ وسلم میں حاضر ہوئیں تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کا (بیان سن کر یا دلائل سن کر) نکاح ختم (رد) کر دیا۔

## ١٦۴٧: باب اَلْبِكْرُ يُزَوِّجُهَا اَبُوْهَا وَهِيَ كَارِهَةٌ

## باب: اگر والد اپنی کنواری لڑکی کا نکاح اس کی منظوری کے بغیر کر دے

٣٢٧۴: اَخْبَرَنَا زِيَادُ بْنُ اَيُّوْبَ قَالَ حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ غُرَابٍ قَالَ حَدَّثَنَا كَهْمَسُ بْنُ الْحَسَنِ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ ابْنِ بُرَيْدَةَ عَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهَا اَنَّ فَتَاةً دَخَلَتْ عَلَيْهَا فَقَالَتْ اِنَّ اَبِيْ زَوَّجَنِيْ ابْنَ اَخِيْهِ لِيَرْفَعَ بِيْ خَسِيْسَتَهٗ وَاَنَا كَارِهَةٌ قَالَتِ اجْلِسِيْ حَتّٰى يَاْتِيَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَجَاءَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَاَخْبَرَتْهُ فَاَرْسَلَ اِلٰى اَبِيْهَا فَدَعَاهُ فَجَعَلَ الْاَمْرَ اِلَيْهَا فَقَالَتْ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَدْ اَجَزْتُ مَاصَنَعَ

٣٢٧۴: حضرت عائشہؓ سے روایت ہے کہ ایک دن ایک جوان لڑکی میرے پاس آئی اور کہنے لگی کہ میرے والد نے میرا نکاح اپنے بھائی کے لڑکے سے اس وجہ سے کر دیا ہے کہ میری وجہ سے (یعنی مجھ سے شادی کرنے کی وجہ سے) اسکی رزالت ختم ہو جائے اور وہ لوگوں کی نظر میں باعزت شخص بن جائے جبکہ میں اس کو ناپسند کرتی ہوں۔ میں نے اس سے کہا کہ تم بیٹھ جاؤ اور رسول کریم کا انتظار کرو۔ چنانچہ رسول کریم تشریف لائے تو اس نے رسول کریمؐ کے سامنے عرض کیا۔ آپؐ نے اس کے والد کو طلب فرمایا اور اس لڑکی کو اختیار عطا فرما دیا اس پر لڑکی نے عرض کیا یا رسول اللہ! میرے والد صاحب نے جو

اَبِیْ وَلٰكِنْ اَرَدْتُّ اَنْ اَعْلَمَ اَلِلنِّسَاءِ مِنَ الْاَمْرِ شَيْءٌ.

کچھ کیا مجھ کو وہ منظور ہے لیکن میں اس سے واقف ہونا چاہتی ہوں کیا خواتین کو بھی اس معاملہ میں کسی قسم کا کوئی حق ہے یا نہیں؟

## نکاح کیلئے ولی کی حیثیت:

واضح رہے کہ اسلام نے بالغ مرد اور عورت کو یہ اختیار عطا فرمایا ہے کہ وہ جس مسلمان لڑکا لڑکی سے چاہیں شادی کر سکتے ہیں اور نکاح درست ہونے کیلئے ولی کی اجازت حاصل کرنا لازم نہیں ہے لیکن اگر کسی لڑکی نے غیر کفو میں نکاح کر لیا تو ولی کو بچہ پیدا ہونے تک حق اعتراض حاصل ہے اس کے بعد نہیں۔ کفو اور کفاءت کا مسئلہ تفصیل طلب ہے کفو کی بحث کا خلاصہ یہ ہے کہ مرد اور عورت دونوں کے دونوں اپنی معاش اور سماجی زندگی کے اعتبار سے برابر ہوں حضرت امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ کفاءت میں پانچ چیزوں کا لحاظ لازم ہے اسلام' دیانت اور تقویٰ' نسب' مال' پیشہ۔ اگر ان اشیاء میں سے کسی شے میں دونوں کے درمیان برابری نہیں تو وہ مرد وعورت ایک دوسرے کے برابر نہیں اور اگر کسی ولی نے مرد یا عورت کا نکاح' نکاح کرنے والے افراد کی رضامندی کے بغیر کر دیا تو یہ نکاح مرد وعورت کی رائے پر موقوف رہے گا۔ یہ دونوں رضامندی ظاہر کریں گے تو نکاح نافذ ہوگا ورنہ رَدّ اور کالعدم ہو جائے گا اور ولایت نکاح کے بارے میں یہ بات بھی پیش نظر رہے اگر ولی بعید نے ولی قریب کے ہوتے ہوئے نابالغ لڑکی کا نکاح کر دیا تو وہ نکاح ولی قریب کی رائے پر موقوف رہے گا اگر ولی قریب رَدّ کر دے گا تو رد ہو جائے گا اگر نافذ کر دے یعنی رضامندی ظاہر کر دے تو نافذ اور جاری ہو جائے گا۔ اس جگہ یہ بات بھی پیش رہنا ضروری ہے کہ کنواری لڑکی کا خاموش رہنا اس کی اجازت ہے حدیث میں فرمایا گیا ہے: ((و اذنها صماتها)) اور شریعت میں لڑکے' بیوہ مطلقہ کا زبان سے رضامندی کا اظہار لازم ہے اور اگر کوئی شخص یعنی ولی' بالغ لڑکے یا لڑکی کا نکاح ان کی بغیر اجازت کر دے اور پھر ان کو اطلاع دی جائے تو اس صورت میں اگر لڑکی کنواری ہے تو اس کی خاموشی اجازت تصور کی جائے گی اور اگر لڑکا' بیوہ مطلقہ ہے تو ان کا زبان سے اجازت دینا لازم ہوگا۔

۳۲۷۵: اَخْبَرَنَا عَمْرُو بْنُ عَلِيٍّ قَالَ حَدَّثَنَا يَحْيٰى قَالَ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَمْرٍو قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْسَلَمَةَ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ تُسْتَاْمَرُ الْيَتِيْمَةُ فِيْ نَفْسِهَا فَاِنْ سَكَتَتْ فَهُوَ اِذْنُهَا وَاِنْ اَبَتْ فَلَا جَوَازَ عَلَيْهَا.

۳۲۷۵: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: کنواری لڑکی سے اس کے نفس کے بارے میں اجازت اور رضامندی حاصل کرنا چاہیے اگر وہ خاموش رہے تو یہ اس کی اجازت ہے اور اگر انکار کر دے تو اس پر کسی قسم کی زبردستی نہیں ہے۔

### ۱۶۲۸: باب الرُّخْصَةُ فِيْ نِكَاحِ الْمُحْرِمِ

### باب: احرام کی حالت میں نکاح کی اجازت

۳۲۷۶: اَخْبَرَنَا عَمْرُو بْنُ عَلِيٍّ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ سَوَاءٍ

۳۲۷۶: حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ

قَالَ حَدَّثَنَا سَعِيْدٌ عَنْ قَتَادَةَ وَيَعْلَى بْنُ حَكِيْمٍ عَنْ عِكْرِمَةَ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ تَزَوَّجَ رَسُوْلُ اللّٰهِ مَيْمُوْنَةَ بِنْتَ الْحٰرِثِ وَهُوَ مُحْرِمٌ وَفِيْ حَدِيْثِ يَعْلٰى بِسَرِفَ.

علیہ وسلم نے حضرت میمونہ بنت حارث رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے بحالت احرام نکاح کیا دوسری روایت میں یہ بھی ہے کہ یہ نکاح سرف (نامی جگہ) ہوا۔

۳۲۷۷: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ مَنْصُوْرٍ قَالَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنْ عَمْرٍو عَنْ اَبِي الشَّعْثَاءِ اَنَّ ابْنَ عَبَّاسٍ اَخْبَرَهٗ اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ تَزَوَّجَ مَيْمُوْنَةَ وَهُوَ مُحْرِمٌ.

۳۲۷۷: حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ رسول کریم ﷺ نے حضرت میمونہ رضی اللہ عنہا سے نکاح فرمایا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم اس وقت حالت احرام میں تھے۔

۳۲۷۸: اَخْبَرَنَا عُثْمَانُ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ قَالَ حَدَّثَنِيْ اِبْرَاهِيْمُ ابْنُ الْحَجَّاجِ قَالَ حَدَّثَنَا وُهَيْبٌ عَنِ ابْنِ جُرَيْجٍ عَنْ عَطَاءٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ نَكَحَ مَيْمُوْنَةَ وَهُوَ مُحْرِمٌ جَعَلَتْ اَمْرَهَا اِلَى الْعَبَّاسِ فَاَنْكَحَهَا اِيَّاهُ.

۳۲۷۸: حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت میمونہ رضی اللہ عنہا سے حالت احرام میں نکاح فرمایا انہوں نے اپنے بارے میں حضرت عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو اختیار عنایت کیا تھا۔

۳۲۷۹: اَخْبَرَنَا اَحْمَدُ بْنُ نَصْرٍ قَالَ حَدَّثَنَا عُبَيْدُاللّٰهِ وَهُوَ ابْنُ مُوْسٰى عَنِ ابْنِ جُرَيْجٍ عَنْ عَطَاءٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ تَزَوَّجَ مَيْمُوْنَةَ وَهُوَ مُحْرِمٌ.

۳۲۷۹: حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ رسول کریم ﷺ نے میمونہ رضی اللہ عنہا سے نکاح فرمایا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم احرام کی حالت میں تھے۔

## ۱۶۴۹: باب النَّهْيُ عَنْ نِكَاحِ الْمُحْرِمِ

## باب: احرام کی حالت میں نکاح کرنے کی ممانعت

۳۲۸۰: اَخْبَرَنَا هٰرُوْنُ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ قَالَ حَدَّثَنَا مَعْنٌ قَالَ حَدَّثَنَا مَالِكٌ وَالْحٰرِثُ بْنُ مِسْكِيْنٍ قِرَاءَةً عَلَيْهِ وَاَنَا اَسْمَعُ عَنِ ابْنِ الْقَاسِمِ قَالَ حَدَّثَنِيْ مَالِكٌ عَنْ نَافِعٍ عَنْ نُبَيْهِ بْنِ وَهْبٍ اَنَّ اَبَانَ بْنَ عُثْمَانَ قَالَ سَمِعْتُ عُثْمَانَ بْنَ عَفَّانَ يَقُوْلُ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ لَا يَنْكِحُ الْمُحْرِمُ وَلَا يُنْكِحُ وَلَا يَخْطُبُ.

۳۲۸۰: حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: محرم نہ تو خود نکاح کرے نہ دوسرے کا نکاح کرائے اور نہ نکاح کا پیغام بھیجے۔

۳۲۸۱: حَدَّثَنَا اَبُو الْاَشْعَثِ قَالَ حَدَّثَنَا يَزِيْدُ وَهُوَ ابْنُ زُرَيْعٍ قَالَ حَدَّثَنَا سَعِيْدٌ عَنْ مَطَرٍ وَيَعْلَى بْنُ حَكِيْمٍ عَنْ نُبَيْهِ بْنِ وَهْبٍ عَنْ اَبَانَ بْنِ عُثْمَانَ اَنَّ عُثْمَانَ بْنَ عَفَّانَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ حَدَّثَ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ اَنَّهٗ قَالَ لَا يَنْكِحُ الْمُحْرِمُ وَلَا يُنْكِحُ وَلَا يَخْطُبُ.

۳۲۸۱: حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: محرم نہ تو خود نکاح کرے نہ دوسرے کا نکاح کرائے اور نہ نکاح کا پیغام بھیجے۔

## ۱۶۵۰: باب مَا يُسْتَحَبُّ مِنَ الْكَلَامِ عِنْدَ

## باب: بوقت نکاح کونسی دُعا پڑھنا

النِّکَاحِ

مستحب ہے

۳۲۸۲: اَخْبَرَنَا قُتَیْبَةُ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْثَرٌ عَنِ الْاَعْمَشِ عَنْ اَبِیْ اِسْحٰقَ عَنْ اَبِی الْاَحْوَصِ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ قَالَ عَلَّمَنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ التَّشَهُّدَ فِی الصَّلَاةِ وَالتَّشَهُّدَ فِی الْحَاجَةِ قَالَ التَّشَهُّدُ فِی الْحَاجَةِ اَنِ الْحَمْدُلِلّٰهِ نَسْتَعِیْنُهٗ وَنَسْتَغْفِرُهٗ وَنَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنْ شُرُوْرِ اَنْفُسِنَا مَنْ یَّهْدِهِ اللّٰهُ فَلَا مُضِلَّ لَهٗ وَ مَنْ یُّضْلِلِ اللّٰهُ فَلَا هَادِیَ لَهٗ وَاَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ وَیَقْرَاُ ثَلَاثَ آیَاتٍ.

۳۲۸۲: حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ہم کو ضرورت کے موقعہ پر تشہد پڑھنے کی تعلیم دی۔ (ترجمہ) ''تمام قسم کی تعریفیں اللہ عزوجل کے لئے ہیں ہم اپنے نفسوں کے شر سے اس کی مدد پناہ طلب کرتے ہیں جس کو اللہ عزوجل ہدایت عطا فرمادے اس کو کوئی گمراہ نہیں کرسکتا اور وہ جس کو گمراہ کردے کوئی اس کو ہدایت نہیں دے سکتا اور میں شہادت دیتا ہوں کہ اللہ عزوجل کے علاوہ کوئی عبادت کے لائق نہیں ہے اور محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) خدا کے بندے اور رسول ہیں۔''

۳۲۸۳: اَخْبَرَنَا عَمْرُو بْنُ مَنْصُوْرٍ قَالَ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ ابْنُ عِیْسٰی قَالَ حَدَّثَنَا یَحْیَی بْنُ زَکَرِیَّا بْنِ اَبِیْ زَائِدَةَ عَنْ دَاوُدَ عَنْ عَمْرِو بْنِ سَعِیْدٍ عَنْ سَعِیْدِ بْنِ جُبَیْرٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ اَنَّ رَجُلًا کَلَّمَ النَّبِیَّ فِیْ شَیْءٍ فَقَالَ النَّبِیُّ اِنَّ الْحَمْدَ لِلّٰهِ نَحْمَدُهٗ وَنَسْتَعِیْنُهٗ مَنْ یَّهْدِهِ اللّٰهُ فَلَا مُضِلَّ لَهٗ وَمَنْ یُّضْلِلِ اللّٰهُ فَلَا هَادِیَ لَهٗ وَاَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِیْكَ لَهٗ وَاَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ رَسُوْلُهٗ اَمَّابَعْدُ.

۳۲۸۳: حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ ایک آدمی نے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے کوئی بات دریافت کی تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اِنَّ الْحَمْدَ لِلّٰهِ نَحْمَدُهٗ وَنَسْتَعِیْنُهٗ مَنْ یَّهْدِهِ اللّٰهُ فَلَا مُضِلَّ لَهٗ وَمَنْ یُّضْلِلِ اللّٰهُ فَلَا هَادِیَ لَهٗ وَاَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِیْكَ لَهٗ وَاَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ رَسُوْلُهٗ اَمَّابَعْدُ.

## ۱۶۵۱: باب مَا یُکْرَهُ مِنَ الْخُطْبَةِ

## باب: خطبہ میں کیا پڑھنا مکروہ ہے

۳۲۸۴: اَخْبَرَنَا اِسْحٰقُ بْنُ مَنْصُوْرٍ قَالَ اَنْبَاَنَا عَبْدُالرَّحْمٰنِ قَالَ حَدَّثَنَا سُفْیَانُ عَنْ عَبْدِالْعَزِیْزِ عَنْ تَمِیْمِ بْنِ طَرَفَةَ عَنْ عَدِیِّ بْنِ حَاتِمٍ قَالَ تَشَهَّدَ رَجُلَانِ عِنْدَ النَّبِیِّ ﷺ فَقَالَ اَحَدُهُمَا مَنْ یُّطِعِ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ فَقَدْ رَشَدَ وَمَنْ یَّعْصِهِمَا فَقَدْ غَوٰی فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ بِئْسَ الْخَطِیْبُ اَنْتَ.

۳۲۸۴: حضرت عدی رضی اللہ عنہ بن حاتم فرماتے ہیں کہ دو اشخاص نے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے خطبہ پڑھا۔ ایک شخص نے مَنْ یُّطِعِ اللّٰهَ وَ رَسُوْلَهٗ سے لے کر فَقَدْ غَوٰی تک کہا۔ یعنی: جس نے اللہ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی فرمانبرداری کی وہ شخص ہدایت یافتہ ہو گیا اور جس نے ان کی نافرمانی کی وہ گمراہ ہوگیا۔ اس پر رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تم کتنے برے خطیب ہو۔

## ۱۶۵۲: باب الْکَلَامِ الَّذِیْ یَنْعَقِدُ بِهِ النِّکَاحُ

## باب: وہ کلام جس سے کہ نکاح درست ہو جاتا ہے

۳۲۸۵: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ مَنْصُوْرٍ عَنْ سُفْيَانَ قَالَ سَمِعْتُ اَبَاحَازِمٍ يَقُوْلُ سَمِعْتُ سَهْلَ بْنَ سَعْدٍ يَقُوْلُ اِنِّىْ لَفِى الْقَوْمِ عِنْدَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَامَتِ امْرَاَةٌ فَقَالَتْ يَارَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنَّهَا قَدْ وَهَبَتْ نَفْسَهَا لَكَ فَرَاْ فِيْهَا رَاْيَكَ فَسَكَتَ فَلَمْ يُجِبْهَا النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِشَيْءٍ ثُمَّ قَامَتْ فَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنَّهَا قَدْ وَهَبَتْ نَفْسَهَا لَكَ فَرَاْفِيْهَا رَاْيَكَ فَقَامَ رَجُلٌ فَقَالَ زَوِّجْنِيْهَا يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ هَلْ مَعَكَ شَيْءٌ قَالَ لَا قَالَ اذْهَبْ فَاطْلُبْ وَلَوْخَاتَمًا مِّنْ حَدِيْدٍ فَذَهَبَ فَطَلَبَ ثُمَّ جَاءَ فَقَالَ لَمْ اَجِدْ شَيْئًا وَلَا خَاتَمًا مِنْ حَدِيْدٍ قَالَ هَلْ مَعَكَ مِنَ الْقُرْآنِ شَيْءٌ قَالَ نَعَمْ مَعِيَ سُوْرَةٌ كَذَا وَ سُوْرَةُ كَذَا قَالَ قَدْ اَنْكَحْتُكَهَا عَلٰى مَا مَعَكَ مِنَ الْقُرْآنِ۔

۳۲۸۵: حضرت سہل بن سعد رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں لوگوں کے ساتھ رسول کریمؐ کے پاس بیٹھا ہوا تھا کہ ایک خاتون کھڑی ہوئی اور اس نے عرض کیا کہ یارسول اللہ! میں نے خود کو آپؐ کے سپرد کر دیا ہے آپؐ میرے بارے میں جو مناسب حال فرمائیں وہ کر لیں۔ یہ سن کر آپؐ خاموش رہے اور آپؐ نے کسی قسم کا کوئی جواب نہیں دیا۔ وہ خاتون دوبارہ کھڑی ہوگئی اور اس نے وہی بات عرض کی یہ سن کر ایک آدمی کھڑا ہوا اور اس نے عرض کیا: یارسول اللہ! میرا اس آدمی سے نکاح کرا دیں۔ آپؐ نے فرمایا: کیا تمہارے پاس کچھ ہے؟ اس نے عرض کیا: نہیں۔ آپؐ نے ارشاد فرمایا: پھر تم جاؤ اور جستجو کرو چاہے وہ لوہے کی انگوٹھی ہی ہو (یعنی مہر کیلئے کچھ نہ کچھ ہونا چاہیے) چنانچہ وہ شخص رخصت ہو گیا اور اس نے تلاش کیا پھر وہ شخص آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں آیا اور اس نے عرض کیا کہ مجھ کو کوئی چیز نہیں مل سکی یہاں تک کہ مجھ کو کوئی چیز (یعنی معمولی سے معمولی چیز بھی) حاصل نہ ہو سکی اور یہاں تک کہ لوہے کی انگوٹھی تک میسر نہیں آ سکی۔ آپؐ نے فرمایا کیا تم کو قرآن میں سے کچھ یاد ہے؟ اس شخص نے عرض کیا کہ جی ہاں۔ مجھ کو قرآن کریم کی فلاں‘ فلاں سورت یاد ہے۔ آپؐ نے فرمایا میں نے اسی قرآن کریم کی تعلیم کے بدلہ (وہ خاتون) تمہارے نکاح میں دیدی۔ جو تم کو یاد ہے۔

## ۱۶۵۳: باب اَلشُّرُوْطُ فِى النِّكَاحِ

## باب: نکاح درست ہونے کیلئے شرط

۳۲۸۶: اَخْبَرَنَا عِيْسَى بْنُ حَمَّادٍ قَالَ اَنْبَانَا اللَّيْثُ عَنْ يَزِيْدَ بْنِ اَبِىْ حَبِيْبٍ عَنْ اَبِى الْخَيْرِ عَنْ عُقْبَةَ بْنِ عَامِرٍ عَنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ قَالَ اِنَّ اَحَقَّ الشُّرُوْطِ اَنْ يُّوَفّٰى بِهٖ مَا اسْتَحْلَلْتُمْ بِهِ الْفُرُوْجَ۔

۳۲۸۶: حضرت عقبہ بن عامر رضی اللہ عنہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے نقل فرماتے ہیں کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: شرائط میں سے سب سے زیادہ پورا کرنے کے لائق وہ شرائط ہیں جن کے ذریعہ تم لوگ شرمگاہوں کو حلال کرتے ہو۔

۳۲۸۷: اَخْبَرَنَا عَبْدُاللّٰهِ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ تَمِيْمٍ قَالَ سَمِعْتُ حَجَّاجًا يَقُوْلُ قَالَ ابْنُ جُرَيْجٍ اَخْبَرَنِىْ سَعِيْدُ بْنُ اَبِىْ اَيُّوْبَ عَنْ يَزِيْدَ بْنِ اَبِىْ حَبِيْبٍ اَنَّ اَبَا

۳۲۸۷: حضرت عقبہ بن عامر رضی اللہ تعالیٰ عنہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے نقل فرماتے ہیں کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: شرائط میں سے سب سے زیادہ پورا کرنے کے لائق

الْخَیْرِ حَدَّثَهُ عَنْ عُقْبَةَ بْنِ عَامِرٍ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ اِنَّ اَحَقَّ الشُّرُوْطِ اَنْ يُوَفَّى بِهٖ مَا اسْتَحْلَلْتُمْ بِهِ الْفُرُوْجَ.

دو شرائط ہیں جن کے ذریعہ تم لوگ شرمگاہوں کو حلال کرتے ہو۔

## ۱۶۵۴: باب اَلنِّكَاحُ الَّذِيْ تَحِلُّ بِهِ الْمُطَلَّقَةُ ثَلَاثًا لِمُطَلِّقِهَا

## باب: اس نکاح سے متعلق کہ جس سے تین طلاق دی ہوئی عورت طلاق دینے والے شخص کے لئے حلال ہو جاتی ہے

۳۲۸۸: اَخْبَرَنَا اِسْحٰقُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ اَنْبَاَنَا سُفْيَانُ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ عُرْوَةَ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ جَاءَ تِ امْرَاَةُ رِفَاعَةَ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَ آلِهٖ وَسَلَّمَ فَقَالَتْ اِنَّ رِفَاعَةَ طَلَّقَنِيْ فَاَبَتَّ طَلَاقِيْ وَاِنِّيْ تَزَوَّجْتُ بَعْدَهٗ عَبْدَالرَّحْمٰنِ بْنَ الزُّبَيْرِ وَمَا مَعَهٗ اِلَّا مِثْلُ هُدْبَةِ الثَّوْبِ فَضَحِكَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَ آلِهٖ وَسَلَّمَ وَقَالَ لَعَلَّكِ تُرِيْدِيْنَ اَنْ تَرْجِعِيْ اِلٰى رِفَاعَةَ لَا حَتّٰى يَذُوْقَ عُسَيْلَتَكِ وَتَذُوْقِيْ عُسَيْلَتَهٗ.

۳۲۸۸: حضرت عائشہ صدیقہؓ سے روایت ہے کہ رفاعہ قرظی کی اہلیہ ایک دن خدمت نبوی میں حاضر ہوئی اور عرض کیا کہ (میرے شوہر) رفاعہؓ نے مجھ کو تین طلاقیں دے دی تھیں جس کے بعد میں نے عبدالرحمٰن بن زبیرؓ سے شادی کر لی۔ لیکن انکے پاس صرف کپڑے کے پھندہ کی طرح ہے (مطلب یہ ہے کہ ان میں عورت کا حق ادا کرنے کی طاقت نہیں ہے اور وہ عورت کے قابل نہیں ہیں) یہ سن کر رسول کریم ﷺ کو ہنسی آ گئی اور آپ ﷺ نے فرمایا: میرا خیال ہے کہ تم یہ چاہتی ہو کہ تم رفاعہ ؓ کے پاس پھر چلی جاؤ لیکن نہیں! اس کیلئے لازم ہے کہ تم اُس کا اور وہ تمہارا مزہ چکھ لے۔

### طلاقِ مغلظہ کا حکم:

مراد یہ ہے کہ جس وقت تک تمہارا شوہر تمہارے ساتھ ہم بستری نہ کرے اور اس کے طلاق دینے کے بعد تمہاری عدت نہ گذر جائے تم پہلے شوہر کے لئے حلال نہیں ہوسکتیں اور تم پہلے شوہر سے نکاح نہیں کر سکتیں واضح رہے کہ اگر کوئی شخص اپنی عورت کو تین طلاق دے دے چاہے ایک ہی مجلس میں دے یا کئی مجالس میں تو اس کی بیوی پر تین طلاق واقع ہو کر وہ عورت شوہر کے لئے حرام ہو جاتی ہے اور حلالہ کے بغیر سابقہ شوہر کے لئے وہ عورت حلال نہیں ہو سکتی۔ حلالہ یہ ہے کہ پہلے عورت کی عدت مکمل ہو یعنی اگر عورت کو حیض آ رہا ہے تو تین ماہواری پورا ہونے پر عورت کی عدت مکمل ہوگی اور اگر حیض نہیں آ رہا ہے تو تین ماہ عدت ہوگی اور اگر عورت حاملہ ہے تو بچہ پیدا ہونے پر عدت مکمل ہوگی پھر اس کے بعد عورت کا دوسرے شخص سے نکاح ہو اور دوسرا شوہر عورت سے ہم بستری کے بعد اگر طلاق دے دے تو پھر عورت کی مذکورہ تفصیل کے مطابق عدت ہوگی۔ پھر وہ عورت پہلے شوہر کے لئے حلال ہوگی۔ ارشادِ باری تعالیٰ ہے: فَاِنْ طَلَّقَهَا فَلَا تَحِلُّ لَهٗ مِنْ بَعْدُ حَتّٰى تَنْكِحَ زَوْجًا غَيْرَهٗ۔ اور اس جگہ تَنْكِحَ میں نکاح سے مراد شوہر ثانی کا عورت سے ہم بستری کرنا ہے جیسا کہ تفسیر مظہری میں حضرت قاضی ثناء اللہ پانی پتی رحمہ اللہ اور دیگر مفسرین نے تحریر فرمایا ہے۔ شروحات حدیث اور کتب فقہ میں اس مسئلہ کی مکمل تفصیل ہے مزید تفصیل کیلئے کتاب

''عمدة الاثاث فی تطلیقات الثلاث'' ازمولانا حضرت شاہ صفدر حسین صاحب نیز ''اسلام کا نظامِ طلاق'' از حضرت مفتی محمد شفیع رحمہ اللہ ملاحظہ فرمائیں۔ تفسیر معارف القرآن میں اس کی تفصیل ہے۔

## ۱۶۵۵: باب تَحْرِيْمُ الرَّبِيْبَةِ الَّتِيْ فِيْ حِجْرِهٖ

## باب: جس کسی نے دوسرے کے پاس پرورش حاصل کی تو وہ اس پر حرام ہے

۳۲۸۹: اَخْبَرَنَا عِمْرَانُ بْنُ بَكَّارٍ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوالْيَمَانِ قَالَ اَنْبَاَنَا شُعَيْبٌ قَالَ اَخْبَرَنِي الزُّهْرِيُّ قَالَ اَخْبَرَنِيْ عُرْوَةُ اَنَّ زَيْنَبَ بِنْتَ اَبِيْ سَلَمَةَ وَ اُمُّهَا اُمُّ سَلَمَةَ زَوْجُ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَخْبَرَتْهُ اَنَّ اُمَّ حَبِيْبَةَ بِنْتَ اَبِيْ سُفْيَانَ اَخْبَرَتْهَا اَنَّهَا قَالَتْ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اَنْكِحْ اُخْتِيْ بِنْتَ اَبِيْ سُفْيَانَ قَالَتْ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَوَتُحِبِّيْنَ ذٰلِكَ فَقُلْتُ نَعَمْ لَسْتُ لَكَ بِمُخْلِيَةٍ وَاَحَبُّ مَنْ يُّشَارِكُنِيْ فِيْ خَيْرٍ اُخْتِيْ فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنَّ اُخْتَكِ لَا تَحِلُّ لِيْ فَقُلْتُ وَاللّٰهِ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنَّا لَنَتَحَدَّثُ اَنَّكَ تُرِيْدُ اَنْ تَنْكِحَ دُرَّةَ بِنْتَ اَبِيْ سَلَمَةَ فَقَالَ بِنْتُ اُمِّ سَلَمَةَ فَقُلْتُ نَعَمْ فَقَالَ وَاللّٰهِ لَوْ لَا اَنَّهَا رَبِيْبَتِيْ فِيْ حِجْرِيْ مَا حَلَّتْ لِيْ اِنَّهَا لَابْنَةُ اَخِيْ مِنَ الرَّضَاعَةِ اَرْضَعَتْنِيْ وَاَبَاسَلَمَةَ ثُوَيْبَةُ فَلَا تَعْرِضْنَ عَلَيَّ بَنَاتِكُنَّ وَلَا اَخَوَاتِكُنَّ۔

۳۲۸۹: حضرت زینب رضی اللہ عنہا بنت ابی سلمہ اور حضرت اُمّ سلمہ رضی اللہ عنہا حضرت اُمّ حبیبہ رضی اللہ عنہا بنت ابی سفیان رضی اللہ عنہ سے نقل فرماتی ہیں کہ انہوں نے عرض کیا: یارسول اللہ! آپ صلی اللہ علیہ وسلم میری بہن سے نکاح کرلیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: کیا تم اسی طرح سے چاہتی ہو؟ میں نے عرض کیا: جی ہاں! کیونکہ میں تنہا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی اہلیہ نہیں ہوں جو اس طرح کی خواہش نہ کروں اور پھر اگر میری بہن میرے ساتھ کسی بھلائی میں شرکت کرلے تو یہ کسی دوسرے کی شرکت سے زیادہ بہتر ہے۔ یہ سن کر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تمہاری بہن میرے واسطے حلال نہیں ہے اس پر میں نے عرض کیا: یارسول اللہ! خدا کی قسم ہم نے سنا ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم درہ بنت ابی سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے شادی کرنا چاہتے ہیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اگر انہوں نے میرے پاس پرورش نہ پائی ہوتی تو جب بھی وہ میرے واسطے حلال اور جائز نہیں تھیں کیونکہ وہ میری دودھ شریک بھتیجی ہے۔ یعنی میں نے اور ابوسلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے ثویبہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا دودھ پیا ہے اس وجہ سے تم لوگ آئندہ اپنی بہن' بیٹیاں میرے نکاح کے لیے پیش نہ کرنا۔

**خلاصة الباب** ☆ شریعت اسلام میں جس طریقہ سے حقیقی' بہن بیٹی وغیرہ محرمات سے نکاح حرام ہے اسی طریقہ سے دودھ شریک یعنی رضائی رشتے بھی حرام ہیں۔ حدیث شریف میں فرمایا گیا ہے: ((یحرم من الرضاع ما یحرم من النسب)) یعنی نسب کی وجہ سے جو حرمت آتی ہے وہ ہی حرمت دودھ کے رشتہ کی وجہ سے آجاتی ہے اس وجہ سے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے دودھ شریک بھتیجی سے نکاح نہیں فرمایا اور اس کو حرام فرمایا اور آئندہ کے لیے حرمت ارشاد فرمادی تفصیل کیلئے شروحات حدیث فتح الملہم' بذل المجہود وغیرہ ملاحظہ فرمائیں۔

## ۱۶۵۶: باب تَحْرِيمُ الْجَمْعِ بَيْنَ الْأُمِّ وَالْبِنْتِ

## باب: ماں اور بیٹی کو ایک شخص کے نکاح میں جمع کرنا حرام ہے

۳۲۹۰: اَخْبَرَنَا وَهْبُ بْنُ بَيَانٍ قَالَ حَدَّثَنَا ابْنُ وَهْبٍ قَالَ اَخْبَرَنِيْ يُوْنُسُ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ اَنَّ عُرْوَةَ بْنَ الزُّبَيْرِ حَدَّثَهُ عَنْ زَيْنَبَ بِنْتِ اَبِيْ سَلَمَةَ اَنَّ اُمَّ حَبِيْبَةَ زَوْجَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَتْ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اَنْكِحْ بِنْتَ اَبِيْ تَعْنِيْ اُخْتَهَا فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَتُحِبِّيْنَ ذٰلِكَ قَالَتْ نَعَمْ لَسْتُ لَكَ بِمُخْلِيَةٍ وَاَحَبُّ مَنْ شَرِكَنِيْ فِيْ خَيْرٍ اُخْتِيْ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنَّ ذٰلِكَ لَايَحِلُّ قَالَتْ اُمُّ حَبِيْبَةَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ لَقَدْ تَحَدَّثْنَا اَنَّكَ تَنْكِحُ دُرَّةَ بِنْتَ اَبِيْ سَلَمَةَ فَقَالَ بِنْتُ اُمِّ سَلَمَةَ قَالَتْ اُمُّ حَبِيْبَةَ نَعَمْ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَوَاللّٰهِ لَوْاَنَّهَا لَمْ تَكُنْ رَبِيْبَتِيْ فِيْ حَجْرِيْ مَاحَلَّتْ اَنَّهَا لَابْنَةُ اَخِيْ مِنَ الرَّضَاعَةِ اَرْضَعَتْنِيْ وَاَبَا سَلَمَةَ ثُوَيْبَةُ فَلَا تَعْرِضْنَ عَلَيَّ بَنَاتِكُنَّ وَلَا اَخَوَاتِكُنَّ.

۳۲۹۰: حضرت زینب بنت ابی سلمہ اُمّ حبیبہؓ سے نقل فرماتی ہیں کہ انہوں نے عرض کیا یا رسول اللہ! میرے والد کی لڑکی کو آپ اپنے نکاح میں کر لیں (یعنی ان کی بہن کو)۔ آپؐ نے فرمایا: کیا تم اس کو پسند کرتی ہو (کہ میں اس سے نکاح کروں؟) انہوں نے عرض کیا کہ جی ہاں۔ اس لیے کہ میں تنہا تو آپؐ کی بیوی نہیں ہوں (آپؐ کی دوسری بھی بیویاں ہیں) چنانچہ میری خواہش ہے کہ میرے ساتھ خیر میں کسی دوسرے کے بجائے میری بہن شریک ہو۔ آپؐ نے ارشاد فرمایا کہ میرے واسطے اس طرح کرنا حلال نہیں ہے۔ اُمّ حبیبہؓ نے عرض کیا یا رسول اللہ! جی ہاں خدا کی قسم ہم نے تو یہ سنا ہے کہ آپؐ درہ بنت ابی سلمہؓ سے نکاح کا ارادہ رکھتے ہیں۔ آپؐ نے فرمایا کیا اُمّ سلمہؓ کی لڑکی؟ اُمّ حبیبہؓ نے عرض کیا کہ جی ہاں۔ آپؐ نے فرمایا: اوّل تو اس نے میرے پاس پرورش پائی ہے اور خدا کی قسم اگر وہ میری پرورش کی ہوئی نہ ہوتی تو جب بھی میرے واسطے حلال نہیں تھی۔ اسلئے کہ انکے والد ابوسلمہؓ اور میں نے ثوبیہؓ کا دودھ پیا ہے یعنی کہ ہم دونوں دودھ شریک بھائی ہیں۔ تم لوگ اپنی لڑکیوں اور بہنوں کو میرے نکاح کیلئے پیش نہ کرو (آئندہ اس کا خیال رکھنا)۔

۳۲۹۱: اَخْبَرَنَا قُتَيْبَةُ قَالَ حَدَّثَنَا اللَّيْثُ عَنْ يَزِيْدَ ابْنِ اَبِيْ حَبِيْبٍ عَنْ عِرَاكِ بْنِ مَالِكٍ اَنَّ زَيْنَبَ بِنْتَ اَبِيْ سَلَمَةَ اَخْبَرَتْهُ اَنَّ اُمَّ حَبِيْبَةَ قَالَتْ لِرَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ اَنَّا قَدْ تَحَدَّثْنَا اَنَّكَ نَاكِحٌ دُرَّةَ بِنْتَ اَبِيْ سَلَمَةَ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اَعَلَى اُمِّ سَلَمَةَ لَوْاَنِّيْ لَمْ اَنْكِحْ اُمَّ سَلَمَةَ مَاحَلَّتْ لِيْ اِنَّ اَبَاهَا اَخِيْ مِنَ الرَّضَاعَةِ.

۳۲۹۱: حضرت اُمّ حبیبہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ انہوں نے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہم نے سنا ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم درہ بنت ابی سلمہ رضی اللہ عنہا سے نکاح کرنے والے ہیں؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کیا حضرت اُمّ سلمہ رضی اللہ عنہا کی موجودگی میں؟ اگر میں نے حضرت اُمّ سلمہ رضی اللہ عنہا سے نکاح نہ کیا ہوتا تو جب بھی وہ میرے واسطے حلال نہیں تھیں کیونکہ ان کے والد میرے رضاعی بھائی ہیں۔

## ۱۶۵۷: باب تَحْرِيمُ الْجَمْعِ

## باب: دو بہنوں کو ایک (شخص کے) نکاح میں جمع

## بَيْنَ الْاُخْتَيْنِ

## کرنے سے متعلق

۳۲۹۲: اَخْبَرَنَا هَنَّادُ بْنُ السَّرِيِّ عَنْ عَبْدَةَ عَنْ هِشَامٍ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ زَيْنَبَ بِنْتِ اَبِيْ سَلَمَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ عَنْ اُمِّ حَبِيْبَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهَا اَنَّهَا قَالَتْ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ هَلْ لَكَ فِيْ اُخْتِيْ قَالَ فَاصْنَعُ مَاذَا قَالَتْ تَزَوَّجُهَا قَالَ فَاِنَّ ذٰلِكَ اَحَبُّ اِلَيْكِ قَالَتْ نَعَمْ لَسْتُ لَكَ بِمُخْلِيَةٍ وَاَحَبُّ مَنْ يَشْرَكُنِيْ فِيْ خَيْرٍ اُخْتِيْ قَالَ اِنَّهَا لَا تَحِلُّ لِيْ قَالَتْ فَاِنَّهُ قَدْ بَلَغَنِيْ اَنَّكَ تَخْطُبُ دُرَّةَ بِنْتَ اُمِّ سَلَمَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهَا قَالَ بِنْتُ اَبِيْ سَلَمَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَتْ نَعَمْ قَالَ وَاللّٰهِ لَوْ لَمْ تَكُنْ رَبِيْبَتِيْ مَاحَلَّتْ لِيْ اِنَّهَا لَابْنَةُ اَخِيْ مِنَ الرَّضَاعَةِ فَلَا تَعْرِضْنَ عَلَيَّ بَنَاتِكُنَّ وَلَا اَخَوَاتِكُنَّ.

۳۲۹۲: حضرت اُمّ حبیبہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ انہوں نے عرض کیا یا رسول اللہ! کیا آپؐ میری بہن کی جانب رجحان فرما رہے ہیں؟ (یعنی میری بہن کی طرف کیا آپؐ کی رغبت ہے؟) آپؐ نے فرمایا تو میں کیا کروں؟ انہوں نے عرض کیا کہ ان سے نکاح کر لیں۔ یہ سن کر آپؐ نے ارشاد فرمایا: کیا تم اس بات پر خوشی سے راضی ہو؟ انہوں نے عرض کیا کہ جی ہاں۔ اسلئے کہ میں تنہا تو آپؐ کی اہلیہ نہیں ہوں چنانچہ میری خواہش ہے کہ کسی دوسرے کی بجائے میری بہن میرے ساتھ بھلائی کے کام میں حصہ دار بن جائے۔ آپؐ نے ارشاد فرمایا: وہ میرے واسطے حلال اور جائز نہیں ہے۔ انہوں نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ! مجھ کو اس کی اطلاع ملی ہے کہ آپؐ درہ بنت اُم سلمہ کو نکاح کا رشتہ بھیجنے والے ہیں۔ آپؐ نے فرمایا کہ خدا کی قسم اگر اس نے میرے یہاں پرورش نہ پائی ہوتی تو جب بھی وہ میرے واسطے حلال نہیں تھی کیونکہ وہ میرے دودھ شریک بھائی کی لڑکی ہے تم لوگ اپنی لڑکیاں اور بہنیں میرے نکاح کیلئے نہ تجویز کیا کرو۔

## ۱۶۵۸: باب اَلْجَمْعُ بَيْنَ الْمَرْاَةِ وَ عَمَّتِهَا

## باب: پھوپھی اور بھتیجی کو ایک نکاح میں جمع کرنا

۳۲۹۳: اَخْبَرَنِيْ هٰرُوْنُ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ قَالَ حَدَّثَنَا مَعْنٌ قَالَ حَدَّثَنَا مَالِكٌ عَنْ اَبِي الزِّنَادِ عَنِ الْاَعْرَجِ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ لَا يُجْمَعُ بَيْنَ الْمَرْاَةِ وَعَمَّتِهَا وَلَا بَيْنَ الْمَرْاَةِ وَخَالَتِهَا.

۳۲۹۳: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: تم لوگ بھتیجی' پھوپھی اور بھانجی' خالہ کو ایک (شخص کے) نکاح میں اکٹھا نہ کیا کرو۔

۳۲۹۴: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ يَعْقُوْبَ بْنِ عَبْدِالْوَهَّابِ ابْنِ يَحْيَى بْنِ عَبَّادِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ الزُّبَيْرِ بْنِ الْعَوَّامِ قَالَ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ فُلَيْحٍ عَنْ يُوْنُسَ قَالَ ابْنُ شِهَابٍ اَخْبَرَنِيْ قَبِيْصَةُ بْنُ ذُؤَيْبٍ اَنَّهُ سَمِعَ اَبَاهُرَيْرَةَ يَقُوْلُ نَهٰى رَسُوْلُ

۳۲۹۴: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: تم لوگ بھتیجی' پھوپھی اور بھانجی' خالہ کو ایک (شخص کے) نکاح میں اکٹھا نہ کیا کرو۔

اللّٰہِ ﷺ اَنْ یُّجْمَعَ بَیْنَ الْمَرْاَۃِ وَعَمَّتِھَا وَالْمَرْاَۃِ وَخَالَتِھَا۔

۳۲۹۵: اَخْبَرَنِیْ اِبْرَاھِیْمُ بْنُ یَعْقُوْبَ قَالَ حَدَّثَنَا ابْنُ اَبِیْ مَرْیَمَ قَالَ حَدَّثَنَا یَحْیَی بْنُ اَیُّوْبَ اَنَّ جَعْفَرَ بْنَ رَبِیْعَۃَ حَدَّثَہٗ عَنْ عِرَاکِ بْنِ مَالِکٍ وَعَبْدِالرَّحْمٰنِ الْاَعْرَجِ عَنْ اَبِیْ ھُرَیْرَۃَ عَنْ رَّسُوْلِ اللّٰہِ ﷺ اَنَّہٗ نَھٰی اَنْ تُنْکَحَ الْمَرْاَۃُ عَلٰی عَمَّتِھَا اَوْخَالَتِھَا۔

۳۲۹۵: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے ممانعت فرمائی ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے پھوپھی اور بھتیجی سے اور خالہ پر بھانجی سے نکاح کرنے کو۔

۳۲۹۶: اَخْبَرَنَا قُتَیْبَۃُ قَالَ حَدَّثَنَا اللَّیْثُ عَنْ یَزِیْدَ ابْنِ اَبِیْ حَبِیْبٍ عَنْ عِرَاکِ بْنِ مَالِکٍ عَنْ اَبِیْ ھُرَیْرَۃَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰہِ ﷺ نَھٰی عَنْ اَرْبَعِ نِسْوَۃٍ یُجْمَعُ بَیْنَھُنَّ الْمَرْاَۃِ وَعَمَّتِھَا وَالْمَرْاَۃِ وَخَالَتِھَا۔

۳۲۹۶: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے پھوپھی کے نکاح میں رہتے ہوئے بھتیجی سے نکاح کو منع فرمایا اور خالہ کے نکاح میں رہتے ہوئے بھانجی سے نکاح کو منع فرمایا۔

۳۲۹۷: اَخْبَرَنَا عَمْرُو بْنُ مَنْصُوْرٍ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُاللّٰہِ ابْنُ یُوْسُفَ قَالَ حَدَّثَنَا اللَّیْثُ قَالَ اَخْبَرَنِیْ اَیُّوْبُ بْنُ مُوْسٰی عَنْ بُکَیْرِ بْنِ عَبْدِاللّٰہِ بْنِ الْاَشَجِّ عَنْ سُلَیْمَانَ بْنِ یَسَارٍ عَنْ اَبِیْ ھُرَیْرَۃَ عَنْ رَسُوْلِ اللّٰہِ اَنَّہٗ قَالَ لَاتُنْکَحُ الْمَرْاَۃُ عَلٰی عَمَّتِھَا وَلَا عَلٰی خَالَتِھَا۔

۳۲۹۷: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے منع فرمایا چار عورتوں کے نکاح میں جمع کرنے کو (ایک تو) بھتیجی کو پھوپھی کے ساتھ اور (دوسرے) بھانجی کو خالہ کے ساتھ اور اس کا عکس (یعنی پھوپھی' خالہ' بھتیجی' بھانجی کے ساتھ جمع کرنے کو)۔

۳۲۹۸: اَخْبَرَنَا مُجَاھِدُ بْنُ مُوْسٰی قَالَ حَدَّثَنَا ابْنُ عُیَیْنَۃَ عَنْ عَمْرِو بْنِ دِیْنَارٍ عَنْ اَبِیْ سَلَمَۃَ عَنْ اَبِیْ ھُرَیْرَۃَ قَالَ نَھٰی رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اَنْ تُنْکَحَ الْمَرْاَۃُ عَلٰی عَمَّتِھَا اَوْ عَلٰی خَالَتِھَا۔

۳۲۹۸: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے منع فرمایا چار عورتوں کے نکاح میں جمع کرنے کو بھتیجی کو پھوپھی کے ساتھ اور بھانجی کو خالہ کے ساتھ اور اس کا عکس (یعنی پھوپھی' خالہ' بھتیجی' بھانجی کے ساتھ جمع کرنے کو)۔

۳۲۹۹: اَخْبَرَنَا یَحْیَی بْنُ دُرُسْتَ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْ اِسْمَاعِیْلَ قَالَ حَدَّثَنَا یَحْیَی بْنُ اَبِیْ کَثِیْرٍ اَنَّ اَبَا سَلَمَۃَ حَدَّثَہٗ عَنْ اَبِیْ ھُرَیْرَۃَ عَنْ رَّسُوْلِ اللّٰہِ ﷺ اَنَّہٗ قَالَ لَا تُنْکَحُ الْمَرْاَۃُ عَلٰی عَمَّتِھَا وَلَا عَلٰی خَالَتِھَا۔

۳۲۹۹: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے منع فرمایا چار عورتوں کے نکاح میں جمع کرنے کو (ایک تو) بھتیجی کو پھوپھی کے ساتھ اور (دوسرے) بھانجی کو خالہ کے ساتھ اور اس کا عکس (یعنی پھوپھی' خالہ' بھتیجی' بھانجی کے ساتھ جمع کرنے کو)۔

**خلاصۃ الباب** ☆ ہمارے مذہب اسلام نے تمام رشتوں کا ایک اپنا اپنا درجہ رکھا ہے جس طرح کہ خالہ اور بھانجی کا ایک آدمی کے ساتھ نکاح کی ممانعت فرمائی اسی طرح سے پھوپھی اور بھتیجی کا ایک شخص سے نکاح کرنا بھی قبیح ہے اور مقصد فقط یہ ہے کہ تمام رشتوں کا جو احترام ہے اس کو اپنی اپنی جگہ پر قائم و دائم رکھا جائے۔ (جامی)

## ۱۶۵۹: باب تَحْرِيْمُ الْجَمْعِ بَيْنَ الْمَرْاَةِ وَخَالَتِهَا

## باب: بھانجی اور خالہ کو ایک وقت میں نکاح میں رکھنا حرام ہے

۳۳۰۰: اَخْبَرَنَا عُبَيْدُاللّٰهِ بْنُ سَعِيْدٍ قَالَ حَدَّثَنَا يَحْيٰى قَالَ حَدَّثَنَا هِشَامٌ قَالَ حَدَّثَنَا مُحَمَّدٌ عَنْ اَبِىْ هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ قَالَ لَاتُنْكَحُ الْمَرْاَةُ عَلٰى عَمَّتِهَا وَلَا عَلٰى خَالَتِهَا.

۳۳۰۰: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے منع فرمایا نہ تو بھتیجی سے پھوپھی کا نکاح کیا جائے اور نہ ہی بھانجی سے خالو پر نکاح کیا جائے۔

۳۳۰۱: اَخْبَرَنَا اِسْحٰقُ ابْنُ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ اَنْبَانَا الْمُعْتَمِرُ عَنْ دَاوُدَ بْنِ اَبِىْ هِنْدٍ عَنِ الشَّعْبِيِّ عَنْ اَبِىْ هُرَيْرَةَ قَالَ نَهٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَنْ تُنْكَحَ الْمَرْاَةُ عَلٰى عَمَّتِهَا وَالْعَمَّةُ عَلٰى بِنْتِ اَخِيْهَا.

۳۳۰۱: ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: پھوپھی کی موجودگی میں نہ تو عورت (بیوی) کی بھتیجی سے نکاح کیا جائے اور نہ ہی خالہ کی موجودگی میں اس کی بھانجی سے نکاح کیا جائے۔

۳۳۰۲: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِالْاَعْلٰى قَالَ حَدَّثَنَا خَالِدٌ شُعْبَةُ قَالَ اَخْبَرَنِىْ عَاصِمٌ قَالَ قَرَاْتُ عَلَى الشَّعْبِيِّ كِتَابًا فِيْهِ عَنْ جَابِرٍ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ لَا تُنْكَحُ الْمَرْاَةُ عَلٰى عَمَّتِهَا وَعَلٰى خَالَتِهَا قَالَ سَمِعْتُ هٰذَا مِنْ جَابِرٍ.

۳۳۰۲: حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے نہ نکاح کیا جائے عورت کی بھتیجی سے اس کی پھوپھی کے ہوتے ہوئے اور نہ خالہ کے ہوتے ہوئے بھانجی سے۔

۳۳۰۳: اَخْبَرَنِىْ مُحَمَّدُ بْنُ آدَمَ عَنِ ابْنِ الْمُبَارَكِ عَنْ عَاصِمٍ عَنِ الشَّعْبِيِّ قَالَ سَمِعْتُ جَابِرَ بْنَ عَبْدِاللّٰهِ يَقُوْلُ نَهٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَنْ تُنْكَحَ الْمَرْاَةُ عَلٰى عَمَّتِهَا وَخَالَتِهَا.

۳۳۰۳: حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے نہ نکاح کیا جائے عورت کی بھتیجی سے اس کی پھوپھی کے ہوتے ہوئے اور نہ خالہ کے ہوتے ہوئے بھانجی سے۔

۳۳۰۴: اَخْبَرَنِىْ اِبْرَاهِيْمُ بْنُ الْحَسَنِ قَالَ حَدَّثَنَا حَجَّاجٌ عَنِ ابْنِ جُرَيْجٍ عَنْ اَبِى الزُّبَيْرِ عَنْ جَابِرٍ قَالَ قَالَ نَهٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ اَنْ تُنْكَحَ الْمَرْاَةُ عَلٰى عَمَّتِهَا اَوْعَلٰى خَالَتِهَا.

۳۳۰۴: حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ منع فرمایا نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے بھتیجی کو پھوپھی پر اور بھانجی کو خالہ پر نکاح کرنے سے۔

## ۱۶۶۰: باب مَا يَحْرُمُ مِنَ الرَّضَاعِ

## باب: دودھ کی وجہ سے کون کون سے رشتے حرام ہو جاتے ہیں

۳۳۰۵: اَخْبَرَنَا عُبَيْدُاللّٰهِ بْنُ سَعِيْدٍ قَالَ حَدَّثَنَا يَحْيٰى قَالَ اَنْبَانَا مَالِكٌ قَالَ حَدَّثَنِىْ عَبْدُاللّٰهِ بْنُ دِيْنَارٍ عَنْ سُلَيْمَانَ بْنِ يَسَارٍ عَنْ عُرْوَةَ عَنْ عَائِشَةَ عَنِ النَّبِيِّ

۳۳۰۵: حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ ولادت کی وجہ سے جو رشتے حرام ہوتے ہیں اس قدر رشتے دودھ پینے کی وجہ سے حرام ہوتے ہیں یعنی رضاعت کا اور دودھ کا حکم ایک ہی ہے

ﷺ قَالَ مَاحَرَّمَتْهُ الْوِلَادَةُ حَرَّمَهُ الرَّضَاعُ.

نکاح کے سلسلہ میں۔

۳۳۰۶: اَخْبَرَنَا قُتَيْبَةُ قَالَ حَدَّثَنَا اللَّيْثُ عَنْ يَزِيْدَ ابْنِ اَبِيْ حَبِيْبٍ عَنْ عِرَاكٍ عَنْ عُرْوَةَ عَنْ عَائِشَةَ اَنَّهَا اَخْبَرَتْهُ اَنَّ عَمَّهَا مِنَ الرَّضَاعَةِ يُسَمّٰى اَفْلَحَ اسْتَأْذَنَ عَلَيْهَا فَحَجَبَتْهُ فَأُخْبِرَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ لَا تَحْتَجِبِيْ مِنْهُ فَاِنَّهُ يَحْرُمُ مِنَ الرَّضَاعِ مَا يَحْرُمُ مِنَ النَّسَبِ.

۳۳۰۶: حضرت عائشہؓ سے روایت ہے کہ ان کو اطلاع ملی کہ انکے چچا جس کا نام افلح ہے انکے پاس آنے کی اجازت چاہتے ہیں اور وہ دودھ کے رشتہ سے انکے چچا تھے۔ عائشہ صدیقہؓ نے ان سے پردہ کر لیا رسول کریم کو اس بات کی اطلاع ملی آپؐ نے فرمایا کہ تم ان سے پردہ نہ کرو کیونکہ دودھ پینے کی وجہ سے بھی اس قدر لوگ محرم بن جاتے ہیں جتنے کہ نسب کی وجہ سے محرم بن جاتے ہیں۔

۳۳۰۷: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ قَالَ حَدَّثَنَا يَحْيٰى عَنْ مَالِكٍ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ اَبِيْ بَكْرٍ عَنْ عَمْرَةَ عَنْ عَائِشَةَ عَنِ النَّبِيِّ قَالَ يَحْرُمُ مِنَ الرَّضَاعِ مَا يَحْرُمُ مِنَ النَّسَبِ.

۳۳۰۷: حضرت عائشہ صدیقہ ؓ سے روایت ہے کہ رسول کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا: دودھ پلانے سے اتنے ہی رشتے حرام ہوتے ہیں کہ جتنے رشتے نسب کی وجہ سے حرام ہوتے ہیں۔

۳۳۰۸: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عُبَيْدٍ قَالَ حَدَّثَنَا عَلِيُّ ابْنُ هَاشِمٍ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ اَبِيْ بَكْرٍ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ عَمْرَةَ قَالَتْ سَمِعْتُ عَائِشَةَ تَقُوْلُ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يَحْرُمُ مِنَ الرَّضَاعِ مَا يَحْرُمُ مِنَ الْوِلَادَةِ.

۳۳۰۸: حضرت عائشہ صدیقہ ؓ سے روایت ہے کہ رسول کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا: دودھ پینے یا پلانے کی وجہ سے اس قدر رشتے حرام ہوتے ہیں کہ جس قدر رشتے ولادت کی وجہ سے حرام ہوتے ہیں۔

## ۱۶۶۱: باب تَحْرِيْمُ بِنْتِ الْاَخِ مِنَ الرَّضَاعَةِ

## باب: رضاعی بھائی کی بیٹی کی حرمت کا بیان

۳۳۰۹: اَخْبَرَنَا هَنَّادُ بْنُ السَّرِيِّ عَنْ اَبِيْ مُعَاوِيَةَ عَنِ الْاَعْمَشِ عَنْ سَعْدِ بْنِ عُبَيْدَةَ عَنْ اَبِيْ عَبْدِالرَّحْمٰنِ السُّلَمِيِّ عَنْ عَلِيٍّ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ قُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ مَالَكَ تَنَوَّقُ فِيْ قُرَيْشٍ وَتَدَعُنَا قَالَ وَعِنْدَكَ اَحَدٌ قُلْتُ نَعَمْ بِنْتُ حَمْزَةَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَنَّهَا لَا تَحِلُّ لِيْ اِنَّهَا ابْنَةُ اَخِيْ مِنَ الرَّضَاعَةِ.

۳۳۰۹: حضرت علی ؓ فرماتے ہیں کہ میں نے عرض کیا: یا رسول اللہ! کیا سبب ہے کہ آپ ﷺ (قبیلہ بنو ہاشم کو چھوڑ کر) قریش کی ہی لڑکیوں سے شادی کرتے ہیں؟ آپ ﷺ نے فرمایا: کیا تمہاری نگاہ میں کوئی ہے؟ میں نے عرض کیا: جی ہاں! حضرت حمزہ ؓ کی لڑکی۔ آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا: وہ میرے واسطے حلال نہیں ہے اس لیے کہ وہ میرے دودھ شریک بھائی کی لڑکی ہے وہ میرے لیے حلال نہیں ہے۔

۳۳۱۰: اَخْبَرَنِيْ اِبْرَاهِيْمُ بْنُ مُحَمَّدٍ قَالَ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ سَعِيْدٍ عَنْ شُعْبَةَ عَنْ قَتَادَةَ عَنْ جَابِرِ بْنِ زَيْدٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ ذُكِرَ لِرَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ بِنْتُ

۳۳۱۰: حضرت ابن عباس ؓ فرماتے ہیں کہ رسول کریم ﷺ کے سامنے حضرت حمزہ ؓ کی لڑکی کا تذکرہ ہوا تو فرمایا: وہ تو میرے رضاعی بھائی کی لڑکی ہے۔

حَمْزَةَ فَقَالَ اِنَّهَا ابْنَةُ اَخِیْ مِنَ الرَّضَاعَةِ قَالَ شُعْبَةُ هٰذَا سَمِعَهُ قَتَادَةُ مِنْ جَابِرِ بْنِ زَیْدٍ.

۳۳۱۱: اَخْبَرَنَا عَبْدُاللّٰهِ بْنُ الصَّبَّاحِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ قَالَ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ سَوَاءٍ قَالَ حَدَّثَنَا سَعِیْدٌ عَنْ قَتَادَةَ عَنْ جَابِرِ بْنِ زَیْدٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ اُرِیْدَ عَلٰی بِنْتِ حَمْزَةَ فَقَالَ اِنَّهَا ابْنَةُ اَخِیْ مِنَ الرَّضَاعَةِ وَاِنَّهُ یَحْرُمُ مِنَ الرَّضَاعِ مَا یَحْرُمُ مِنَ النَّسَبِ.

۳۳۱۱: حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ کی لڑکی سے نکاح کرنے کیلئے کہا گیا تو فرمایا وہ میرے دودھ شریک بھائی کی لڑکی ہے اور یہ کہ رضاعت سے بھی وہ رشتے حرام ہوتے ہیں جونسب کی وجہ سے حرام ہوتے ہیں۔

## ۱۶۶۲: باب اَلْقَدْرُ الَّذِیْ یُحَرِّمُ مِنَ الرَّضَاعَةِ

## باب: کتنا دودھ پی لینے سے حرمت ہوتی ہے؟

۳۳۱۲: اَخْبَرَنِیْ هٰرُوْنُ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ قَالَ حَدَّثَنَا مَعْنٌ قَالَ حَدَّثَنَا مَالِكٌ وَالْحٰرِثُ بْنُ مِسْكِیْنٍ قِرَاءَةً عَلَیْهِ وَاَنَا اَسْمَعُ عَنِ ابْنِ الْقَاسِمِ قَالَ حَدَّثَنِیْ مَالِكٌ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ اَبِیْ بَكْرٍ عَنْ عَمْرَةَ عَنْ عَائِشَةَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهَا قَالَتْ كَانَ فِیْمَا اَنْزَلَ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ وَقَالَ الْحٰرِثُ فِیْمَا اُنْزِلَ مِنَ الْقُرْاٰنِ عَشْرُ رَضَعَاتٍ مَعْلُوْمَاتٍ یُحَرِّمْنَ ثُمَّ نُسِخْنَ بِخَمْسٍ مَعْلُوْمَاتٍ فَتُوُفِّیَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ وَهِیَ مِمَّا یُقْرَاُ مِنَ الْقُرْاٰنِ.

۳۳۱۲: حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ اللہ عزوجل کی جانب سے یہ آیت کریمہ نازل فرمائی گئی تھی: عَشْرُ رَضَعَاتٍ مَعْلُوْمَاتٍ اور حارث نامی ایک شخص کی روایت میں ہے "عَشْرُ رَضَعَاتٍ مَعْلُوْمَاتٍ" اس طرح سے آیت کریمہ نازل کی گئی یعنی دس قطرات معلوم اوران کا حکم یہ ہے کہ حرام کرتے ہیں نکاح کو پھر پہلی آیت کریمہ اس آیت کریمہ سے منسوخ ہوگئی یعنی خَمْسٍ مَعْلُوْمَاتٍ۔ اس کے معنی ہیں پانچ قطرات معلوم۔ پھر رسول کریم کی وفات ہوگئی اور وہ آیت قرآن کریم میں تلاوت کی جاتی رہی۔

۳۳۱۳: اَخْبَرَنَا عَبْدُاللّٰهِ بْنُ الصَّبَّاحِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ قَالَ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ سَوَاءٍ قَالَ حَدَّثَنَا سَعِیْدٌ عَنْ قَتَادَةَ وَاَیُّوْبُ عَنْ صَالِحٍ اَبِی الْخَلِیْلِ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ الْحٰرِثِ بْنِ نَوْفَلٍ عَنْ اُمِّ الْفَضْلِ اَنَّ نَبِیَّ اللّٰهِ ﷺ سُئِلَ عَنِ الرَّضَاعِ فَقَالَ لَا تُحَرِّمُ الْاِمْلَاجَةُ وَلَا الْاِمْلَاجَتَانِ وَقَالَ قَتَادَةُ الْمَصَّةُ وَالْمَصَّتَانِ.

۳۳۱۳: رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے دودھ کے رشتوں کے بارے میں دریافت کیا گیا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ایک یا دو مرتبہ پستان (منہ میں) لے لینے سے حرمت ثابت نہیں ہوتی۔ حضرت قتادہ کی نقل کردہ حدیث میں لفظ املجه کے بجائے لفظ مصه منقول ہے۔

۳۳۱۴: اَخْبَرَنَا شُعَیْبُ بْنُ یُوْسُفَ عَنْ یَحْیٰی عَنْ هِشَامٍ قَالَ حَدَّثَنِیْ اَبِیْ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ الزُّبَیْرِ عَنِ

۳۳۱۴: حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: ایک یا دو مرتبہ پستان (منہ میں) لے

النَّضْرُ بْنُ شُمَيْلٍ قَالَ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُالْعَزِيزِ ابْنِ صُهَيْبٍ قَالَ سَمِعْتُ اَنَسًا يَقُوْلُ قَالَ عَبْدُالرَّحْمٰنِ بْنُ عَوْفٍ رَآنِيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَعَلَيَّ بَشَاشَةُ الْعُرْسِ فَقُلْتُ تَزَوَّجْتُ امْرَاَةً مِّنَ الْاَنْصَارِ قَالَ كَمْ اَصْدَقْتَهَا قَالَ زِنَةَ نَوَاةٍ مِنْ ذَهَبٍ.

بن عوف رضی اللہ عنہ بیان فرماتے تھے کہ مجھ کو رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے دیکھا کہ شادی کی مسرت کا نشان ہے۔ میں نے اس وقت رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا کہ میں نے شادی کر لی ہے' ایک انصاری خاتون سے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے دریافت فرمایا کہ تم نے مہر کس قدر مقرر کیا ہے؟ حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ نے عرض کیا کہ ایک (نواۃ) سونے کے بقدر۔

۳۳۵۸: اَخْبَرَنَا هِلَالُ بْنُ الْعَلَاءِ قَالَ حَدَّثَنَا حَجَّاجٌ قَالَ ابْنُ جُرَيْجٍ حَدَّثَنِيْ عَمْرُو بْنُ شُعَيْبٍ ح وَاَخْبَرَنِيْ عَبْدُاللّٰهِ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ تَمِيْمٍ قَالَ سَمِعْتُ حَجَّاجًا يَقُوْلُ قَالَ ابْنُ جُرَيْجٍ عَنْ عَمْرِو ابْنِ شُعَيْبٍ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عَمْرٍو اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ قَالَ اَيُّمَا امْرَاَةٍ نُكِحَتْ عَلٰى صَدَاقٍ اَوْحِبَاءٍ اَوْعِدَةٍ قَبْلَ عِصْمَةِ النِّكَاحِ فَهُوَ لَهَا وَمَا كَانَ بَعْدَ عِصْمَةِ النِّكَاحِ فَهُوَ لِمَنْ اَعْطَاهُ وَاَحَقُّ مَا اُكْرِمَ عَلَيْهِ الرَّجُلُ ابْنَتُهُ اَوْاُخْتُهُ اللَّفْظُ لِعَبْدِ اللّٰهِ.

۳۳۵۸: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: جس خاتون نے مہر پر نکاح کیا یا جس خاتون نے بخشش پر نکاح کیا یعنی بخشش کے وعدہ پر نکاح کیا تو یہ تمام چیزیں عورت کی ہیں اور جو کچھ نکاح کے بعد ہوگا وہ دینے والے شخص کا حق ہے اور انسان کی عظمت اور عزت' بیٹی اور بہن کی وجہ سے ہے یعنی اگر لڑکی اور بہن کو دوسرے کے نکاح میں دینے یا اپنے نکاح میں ان کو لانے سے خوش رکھے گا تو ایسا شخص (معاشرہ میں) قابل تعریف سمجھا جائے گا۔

## ۱۶۷۹: باب اِبَاحَةُ التَّزْوِيْجِ بِغَيْرِ صِدَاقٍ

## باب: مہر کے بغیر نکاح کا جائز ہونا

۳۳۵۹: اَخْبَرَنَا عَبْدُ الرَّحْمٰنِ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْسَعِيْدٍ عَبْدُ الرَّحْمٰنِ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ عَنْ زَائِدَةَ بْنِ قُدَامَةَ عَنْ مَنْصُوْرٍ عَنْ اِبْرَاهِيْمَ عَنْ عَلْقَمَةَ وَالْاَسْوَدِ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَا اُتِيَ عَبْدُاللّٰهِ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ فِيْ رَجُلٍ تَزَوَّجَ امْرَاَةً وَلَمْ يَفْرِضْ لَهَا فَتُوُفِّيَ قَبْلَ اَنْ يَّدْخُلَ بِهَا فَقَالَ عَبْدُاللّٰهِ سَلُوْا هَلْ تَجِدُوْنَ فِيْهَا اَثَرًا قَالُوْا يَا اَبَاعَبْدِالرَّحْمٰنِ مَا نَجِدُ فِيْهَا يَعْنِيْ اَثَرًا قَالَ اَقُوْلُ بِرَاْيِيْ فَاِنْ كَانَ صَوَابًا فَمِنَ اللّٰهِ لَهَا كَمَهْرِ نِسَائِهَا لَا وَكْسَ وَلَا شَطَطَ وَلَهَا الْمِيْرَاثُ وَعَلَيْهَا الْعِدَّةُ فَقَامَ

۳۳۵۹: حضرت علقمہ اور اسود سے روایت ہے کہ ایک دن عبداللہ بن مسعودؓ کی خدمت میں ایک مقدمہ پیش ہوا کہ ایک شخص نے کسی خاتون سے نکاح کیا اور نکاح میں کسی قسم کا مہر ذکر نہیں کیا گیا یعنی مہر کچھ مقرر نہیں ہوا اور وہ شخص عورت سے ہمبستری کئے بغیر فوت ہو گیا۔ یہ بات سن کر عبداللہ بن مسعودؓ نے فرمایا کہ لوگوں سے دریافت کرو کہ اس مسئلہ میں کوئی حدیث ہے یا نہیں؟ لوگوں نے عرض کیا کہ ہم کو اس بارے میں علم نہیں۔ عبداللہ بن مسعودؓ نے فرمایا کہ میں اپنی عقل سے اس مسئلہ میں بیان کروں گا۔ اگر ٹھیک ہوا تو اللہ عزوجل کی جانب سے ہے یہ کہہ کر انہوں نے ارشاد فرمایا کہ اس عورت کو مہر مثل ادا کیا جانا چاہیے یعنی جس طریقہ سے مہر اس خاتون کے خاندان اور

رَجُلٌ مِّنْ اَشْجَعَ فَقَالَ فِیْ مِثْلِ ھٰذَا قَضٰی رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِيْنَا فِی امْرَاَةٍ يُقَالُ لَهَا بِرْوَعُ بِنْتُ وَاشِقٍ تَزَوَّجَتْ رَجُلًا فَمَاتَ قَبْلَ اَنْ يَّدْخُلَ بِهَا فَقَضٰی لَهَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِمِثْلِ صَدَاقِ نِسَائِهَا وَلَهَا الْمِيْرَاثُ وَعَلَيْهَا الْعِدَّةُ فَرَفَعَ عَبْدُاللّٰهِ يَدَيْهِ وَكَبَّرَ قَالَ اَبُوْ عَبْدِالرَّحْمٰنِ لَا اَعْلَمُ اَحَدًا قَالَ فِیْ ھٰذَا الْحَدِيْثِ الْاَسْوَدُ غَيْرَ زَائِدَةَ.

قبیلہ میں دوسری خواتین کا ہے جو کہ اس خاتون کی ہم عمر ہیں اس خاتون کا بھی اس طرح کا مہر ہے بغیر کسی زیادتی اور کمی کے اور اس خاتون کا حصہ اس کے ترکہ میں بھی ہے اور اس کو حد سے بھی گذرنا چاہیے۔ یہ بات سن کر ایک شخص کھڑا ہوا اور عرض کرنے لگا کہ اسی طریقہ سے ہماری بیوی کا ایک مقدمہ کا رسول کریمؐ نے فیصلہ فرمایا تھا اس خاتون کو بردع بنت واشق کہتے تھے اس نے ایک شخص سے نکاح کیا پھر وہ شخص مر گیا اور اس کو عورت سے صحبت کرنا بھی نصیب نہیں ہوا۔ پھر اس شخص سے متعلق نبیؐ نے ایک اس قسم کے مہر کا حکم فرمایا جو کہ اس خاتون کے یہاں (رواجاً) مہر تھا اور اس خاتون کو وراثت میں شامل فرمایا اور اس خاتون کیلئے عدت کا حکم فرمایا یہ بات سن کر عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نے ہاتھ اُٹھا لیے اور اللہ اکبر فرمایا۔ یعنی اس فیصلہ سے ان کو مسرّت ہوئی امام نسائی رحمہ اللہ نے فرمایا کہ اس حدیث میں اسود کا تذکرہ علاوہ زائدہ کے کسی سے منقول نہیں۔

۳۳۶۰: اَخْبَرَنَا اَحْمَدُ بْنُ سُلَيْمَانَ قَالَ حَدَّثَنَا يَزِيْدُ قَالَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنْ مَنْصُوْرٍ عَنْ اِبْرَاهِيْمَ عَنْ عَلْقَمَةَ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ اَنَّهٗ اُتِیَ فِی امْرَاَةٍ تَزَوَّجَهَا رَجُلٌ فَمَاتَ عَنْهَا وَلَمْ يَفْرِضْ لَهَا صَدَاقًا وَلَمْ يَدْخُلْ بِهَا فَاخْتَلَفُوْا اِلَيْهِ قَرِيْبًا مِنْ شَهْرٍ لَا يُفْتِيْهِمْ ثُمَّ قَالَ اُرٰی لَهَا صَدَاقَ نِسَائِهَا لَا وَكْسَ وَلَا شَطَطَ وَلَهَا الْمِيْرَاثُ وَعَلَيْهَا الْعِدَّةُ فَشَهِدَ مَعْقِلُ بْنُ سِنَانَ الْاَشْجَعِیُّ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَضٰی فِیْ بِرْوَعَ بِنْتِ وَاشِقٍ بِمِثْلِ مَا قَضَيْتَ.

۳۳۶۰: حضرت علقمہ سے مروی ہے کہ عبداللہ بن مسعودؓ کی خدمت میں ایک خاتون کا مقدمہ پیش ہوا اور اس خاتون کا مہر مقرر نہیں تھا اور اسکے شوہر نے اس سے ہم بستری بھی نہیں کی تھی اور اسکا شوہر بغیر صحبت کیے فوت ہو گیا۔ لوگ عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کی خدمت میں اس مسئلہ کے دریافت کرنے کیلئے تقریباً ایک ماہ تک پھرتے رہے عبداللہ بن مسعودؓ نے ان کو حکم شرعی نہیں بتلایا آخر ایک دن فرمانے لگے کہ میری رائے ہے کہ اس خاتون کا مہر اسکے خاندان کی خواتین جیسا ہے نہ تو کم اور نہ ہی زیادہ اور اسکے لئے وراثت بھی ہے اور اسکو عدت کرنا ضروری ہے۔ عبداللہ بن مسعودؓ کی بات اور انکے فیصلہ پر معقل بن سنان نے شہادت دی اور کہا کہ نبیؐ نے بردع واشق کی لڑکی کا مقدمہ اسی طریقہ سے فرمایا تھا جیسا کہ تم نے فیصلہ کیا۔

۳۳۶۱: اَخْبَرَنَا اِسْحٰقُ بْنُ مَنْصُوْرٍ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُالرَّحْمٰنِ قَالَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنْ فِرَاسٍ عَنِ الشَّعْبِیِّ عَنْ مَسْرُوْقٍ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ فِیْ رَجُلٍ تَزَوَّجَ امْرَاَةً فَمَاتَ وَلَمْ يَدْخُلْ بِهَا وَلَمْ يَفْرِضْ لَهَا قَالَ لَهَا

۳۳۶۱: حضرت عبداللہ سے روایت ہے کہ عبداللہ بن مسعودؓ نے اس شخص کے مقدمہ میں فیصلہ فرمایا کہ جس نے کہ ایک خاتون سے نکاح کیا تھا اور نہ تو اس نے مہر مقرر کیا تھا اور نہ اس سے ہم بستری کی تھی اور عبداللہ رضی اللہ عنہ نے اس طرح کا حکم فرمایا کہ ایسی خاتون کو مہر

الصَّدَاقُ وَعَلَيْهَا الْعِدَّةُ وَلَهَا الْمِيْرَاثُ فَقَالَ مَعْقِلُ بْنُ سِنَانَ فَقَدْ سَمِعْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَضٰى بِهٖ فِيْ بِرْوَعَ بِنْتِ وَاشِقٍ.

دلایا جائے اور اس کو ترکہ بھی دلایا جائے اور اس پر عدت کرنا لازم ہے۔ یہ بات سن کر معقل بن سنانؓ نے فرمایا کہ رسول کریمؐ نے واثق کی لڑکی بروع کے جھگڑے میں اسی طریقہ کا فیصلہ فرمایا تھا۔

۳۳۶۲: اَخْبَرَنَا اِسْحٰقُ بْنُ مَنْصُوْرٍ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُالرَّحْمٰنِ عَنْ سُفْيَانَ عَنْ مَنْصُوْرٍ عَنْ اِبْرَاهِيْمَ عَنْ عَلْقَمَةَ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ مِثْلَهٗ.

۳۳۶۲: حضرت علقمہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے بھی اس مضمون کی روایت منقول ہے ترجمہ کی ضرورت نہیں ہے۔

۳۳۶۳: اَخْبَرَنَا عَلِيُّ بْنُ حُجْرٍ قَالَ حَدَّثَنَا عَلِيُّ ابْنُ مُسْهِرٍ عَنْ دَاوُدَ بْنِ اَبِيْ هِنْدٍ عَنِ الشَّعْبِيِّ عَنْ عَلْقَمَةَ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ اَنَّهٗ اَتَاهُ قَوْمٌ فَقَالُوْا اِنَّ رَجُلًا مِّنَّا تَزَوَّجَ امْرَاَةً وَّلَمْ يَفْرِضْ لَهَا صَدَاقًا وَّلَمْ يَجْمَعْهَا اِلَيْهِ حَتّٰى مَاتَ فَقَالَ عَبْدُاللّٰهِ مَا سُئِلْتُ مُنْذُ فَارَقْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَشَدَّ عَلَيَّ مِنْ هٰذِهٖ فَاْتُوْا غَيْرِيْ فَاخْتَلَفُوْا اِلَيْهِ فِيْهَا شَهْرًا ثُمَّ قَالُوْا لَهٗ فِيْ آخِرِ ذٰلِكَ مَنْ نَسْاَلُ اِنْ لَّمْ نَسْاَلْكَ وَاَنْتَ مِنْ جِلَّةِ اَصْحَابِ مُحَمَّدٍ بِهٰذَا الْبَلَدِ وَلَا نَجِدُ غَيْرَكَ قَالَ سَاَقُوْلُ فِيْهَا بِجَهْدِ رَاْيِيْ فَاِنْ كَانَ صَوَابًا فَمِنَ اللّٰهِ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ وَاِنْ كَانَ خَطَاً فَمِنِّيْ وَمِنَ الشَّيْطَانِ وَاللّٰهُ وَرَسُوْلُهٗ مِنْهُ بُرَآءٌ اُرٰى اَنْ اَجْعَلَ لَهَا صَدَاقَ نِسَائِهَا لَا وَكْسَ وَلَا شَطَطَ وَلَهَا الْمِيْرَاثُ وَعَلَيْهَا الْعِدَّةُ اَرْبَعَةَ اَشْهُرٍ وَعَشْرًا قَالَ وَذٰلِكَ بِسَمْعِ اُنَاسٍ مِّنْ اَشْجَعَ فَقَامُوْا فَقَالُوْا نَشْهَدُ اَنَّكَ قَضَيْتَ بِمَا قَضٰى بِهٖ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي امْرَاَةٍ مِّنَّا يُقَالُ لَهَا بِرْوَعُ بِنْتُ وَاشِقٍ قَالَ فَمَا رُؤِيَ عَبْدُاللّٰهِ فَرِحَ فَرْحَةً يَّوْمَئِذٍ اِلَّا بِاِسْلَامِهٖ.

۳۳۶۳: حضرت علقمہ بن عبداللہ بن مسعودؓ سے روایت ہے کہ ایک دن عبداللہ بن مسعودؓ کی خدمت میں کسی قوم کے کچھ لوگ آئے اور عرض کرنے لگے کہ کسی شخص نے کسی خاتون سے نکاح کیا تھا اور نہ تو اس کا مہر مقرر کیا تھا اور نہ اس سے ہم بستری کی تھی اور اس شخص کا اس طریقہ سے انتقال ہو گیا۔ یہ بات سن کر عبداللہ بن مسعودؓ فرمانے لگے۔ اس طرح کی مشکل بات اور مشکل سوال رسول کریمؐ کی وفات کے بعد سے کسی نے مجھ سے نہیں دریافت کیا تھا اس وجہ سے تم کسی دوسرے شخص کے پاس چلے جاؤ غرض ان لوگوں نے ان کا ایک ماہ تک پیچھا کیا اور آخر کار عرض کرنے لگے کہ ہم لوگ اب کس کے پاس جائیں اور مسئلہ کا حکم کس سے دریافت کریں اور (ہماری نظر میں تو) صحابہؓ میں سے آپ جیسا صاحب علم اور بزرگ اس شہر میں کوئی نہیں ہے۔ یہ بات سن کر عبداللہ بن مسعودؓ نے ارشاد فرمایا: اب میں اپنی رائے کے زور سے حکم کرتا ہوں اگر حکم درست ہوا تو اللہ عزوجل کی جانب سے ہے جو کہ وحدہٗ لاشریک لہٗ ہے اور اگر غلط ہو تو یہ میری غلطی ہے اور شیطان کا بھکاوا۔ اللہ اور اسکے رسولؐ دونوں غلطی سے بالکل بری ہیں۔ میری رائے میں ایسی خاتون کو اس قدر مہر دینا چاہیے کہ جس قدر اسکے خاندان کی خواتین کا مہر ہے نہ تو اس سے کم اور نہ ہی اس سے زیادہ اور اس خاتون کیلئے وراثت بھی ہے اور اسکو عدت گذارنا چاہیے چار ماہ اور دس دن اور کہا کہ یہ مسئلہ چند لوگوں نے اشجع سے مناسب لوگ پھر اُٹھ گئے اور کہنے لگے کہ ہم لوگ گواہی دیتے ہیں کہ آپ نے اس قسم کا فیصلہ فرما دیا ہے جیسا کہ رسول کریمؐ نے ہماری برادری کی ایک عورت

کا فیصلہ فرمایا تھا۔ راوی حدیث بیان کرتے ہیں کہ میں نے عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کو اس قدر کبھی خوش و خرم نہیں دیکھا مگر اسلام قبول کرنے کے وقت میں۔ اس لیے کہ ان کی رائے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی رائے کے مطابق ہوگئی۔

## ۱۶۸۰: باب هِبَةُ الْمَرْاَةِ نَفْسَهَا لِرَجُلٍ بِغَيْرِ صِدَاقٍ

## باب: ایسی خاتون کا بیان کہ جس نے کسی مرد کو بغیر مہر کے خود پر ہبہ اور بخشش کیا

۳۳۶۴: اَخْبَرَنَا هٰرُوْنُ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ قَالَ حَدَّثَنَا مَعْنٌ قَالَ حَدَّثَنَا مَالِكٌ عَنْ اَبِیْ حَازِمٍ عَنْ سَهْلِ ابْنِ سَعْدٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ جَاءَ تْهُ امْرَاَةٌ فَقَالَتْ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنِّیْ قَدْ وَهَبْتُ نَفْسِیْ لَكَ فَقَامَتْ قِيَامًا طَوِيْلًا فَقَامَ رَجُلٌ فَقَالَ زَوِّجْنِيْهَا اِنْ لَّمْ يَكُنْ لَكَ بِهَا حَاجَةٌ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ هَلْ عِنْدَكَ شَیْءٌ قَالَ مَا اَجِدُ شَيْئًا قَالَ الْتَمِسْ وَلَوْ خَاتَمًا مِنْ حَدِيْدٍ فَالْتَمَسَ فَلَمْ يَجِدْ شَيْئًا فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ هَلْ مَعَكَ مِنَ الْقُرْآنِ شَیْءٌ قَالَ نَعَمْ سُوْرَةٌ كَذَا وَسُوْرَةٌ كَذَا لِسُوَرٍ سَمَّاهَا قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَدْ زَوَّجْتُكَهَا عَلٰی مَا مَعَكَ مِنَ الْقُرْآنِ.

۳۳۶۴: حضرت سہل بن سعد رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک خاتون رسول کریم کی خدمت میں حاضر ہوئی اور عرض کرنے لگی کہ یا رسول اللہ! میں اپنی جان آپ کو بخش دے رہی ہوں وہ عورت یہ جملے کہہ کر کھڑی ہوگئی اور دیر تک کھڑی رہی اس دوران ایک شخص اُٹھا اور عرض کرنے لگا کہ اگر آپ کو اس خاتون کی خواہش نہ ہو تو آپ اس خاتون کا مجھ سے نکاح فرما دیں آپ نے فرمایا کیا تمہارے پاس کچھ ہے؟ اس شخص نے عرض کیا کہ کچھ نہیں اور مجھے کچھ بھی میسر نہیں ہے۔ آپ نے اس شخص سے فرمایا کہ جاؤ تم تلاش کر لاؤ اگرچہ کوئی لوہے کی انگوٹھی ہی کیوں نہ ہو۔ آپ نے فرمایا کہ تم کو قرآن آتا ہے؟ اس نے کہا: جی ہاں۔ مجھ کو یہ سورتیں یاد ہیں اور اس شخص نے ان سورتوں کا نام لیا۔ اس پر آپ نے فرمایا کہ میں نے تمہارا نکاح اس خاتون سے کر دیا اس قرآن (مہر) پر جو کہ تم کو یاد ہے۔

## ۱۶۸۱ باب: اِحْلَالِ الْفَرْجِ

## باب: کسی کے لئے شرمگاہ حلال کرنا

۳۳۶۵: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ قَالَ حَدَّثَنَا مُحَمَّدٌ قَالَ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنْ اَبِیْ بِشْرٍ عَنْ خَالِدِ ابْنِ عُرْفُطَةَ عَنْ حَبِيْبِ بْنِ سَالِمٍ عَنِ النُّعْمَانِ بْنِ بَشِيْرٍ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِی الرَّجُلِ يَاْتِیْ جَارِيَةَ امْرَاَتِهٖ قَالَ اِنْ كَانَتْ اَحَلَّتْهَا لَهٗ جَلَدْتُّهٗ مِائَةً وَاِنْ لَّمْ تَكُنْ اَحَلَّتْهَا لَهٗ رَجَمْتُهٗ.

۳۳۶۵: حضرت نعمان بن بشیر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم نے ایک شخص کیلئے کہ جس نے اپنی بیوی کی باندی سے زنا کا ارتکاب کیا تھا فرمایا کہ اگر حلال کر دی تھی اس عورت نے وہ باندی اس شخص کیلئے تو میں اس صورت میں اس زانی کے سو کوڑے ماروں گا اور اگر اس عورت نے (یعنی زانی کی بیوی نے) وہ باندی زانی کیلئے حلال نہیں کی تھی تو میں اس کو سنگسار کروں گا۔

**خلاصۃ الباب** ☆ مذکورہ بالا حدیث میں جو حکم فرمایا گیا ہے اس کی وجہ یہ ہے کہ جب باندی کے مالک یا مالکہ نے باندی کی شرمگاہ کسی دوسرے شخص کو حلال کر دی (اور اس طرح سے اس کو زنا کا موقعہ دیا) تو وہ باندی اس کے لئے حلال نہیں ہوئی لیکن

شبہ کی وجہ سے اس پر حدِ زنا جاری نہیں ہوگی لیکن مذکورہ صورت میں شبہ کی وجہ سے حد کرنا جاری نہ ہوگی اور ایک سو کوڑے تعزیر کے طور پر مارے جائیں گے اور تعزیر کی اصل حد کی مقدار حاکم وقت متعین کرے گا۔

۳۳۶۶: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ مَعْمَرٍ قَالَ حَدَّثَنَا حَبَّانُ قَالَ حَدَّثَنَا اَبَانُ عَنْ قَتَادَةَ عَنْ خَالِدِ بْنِ عُرْفُطَةَ عَنْ حَبِيْبِ ابْنِ سَالِمٍ عَنِ النُّعْمَانِ بْنِ بَشِيْرٍ اَنَّ رَجُلًا يُقَالُ لَهُ عَبْدُالرَّحْمٰنِ بْنُ حُنَيْنٍ وَيُنْبَزُ قُرْقُوْرًا اَنَّهُ وَقَعَ بِجَارِيَةِ امْرَاَتِهٖ فَرُفِعَ اِلَى النُّعْمَانِ بْنِ بَشِيْرٍ فَقَالَ لَاَقْضِيَنَّ فِيْهَا بِقَضِيَّةِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنْ كَانَتْ اَحَلَّتْهَا لَكَ جَلَدْتُكَ وَاِنْ لَّمْ تَكُنْ اَحَلَّتْهَا لَكَ رَجَمْتُكَ بِالْحِجَارَةِ فَكَانَتْ اَحَلَّتْهَا لَهُ فَجُلِدَ مِائَةً قَالَ قَتَادَةُ فَكَتَبْتُ اِلٰى حَبِيْبِ بْنِ سَالِمٍ فَكَتَبَ اِلَيَّ بِهٰذَا۔

۳۳۶۶: حضرت حبیب بن سالمؒ سے روایت ہے کہ نعمان بن بشیرؓ کی خدمت میں ایک مقدمہ پیش ہوا اور اُس شخص کا نام عبدالرحمٰن تھا اور لوگوں نے اسکا نام قرقور بھی رکھ لیا تھا وہ جھگڑا یہ تھا کہ وہ شخص اپنی بیوی کی باندی سے ہم بستری کر بیٹھا۔ نعمان بن بشیرؓ فرمانے لگے کہ میں اس مقدمہ کا فیصلہ اس طرح سے کرونگا کہ جس طریقہ سے نبیؐ نے فیصلہ فرمایا تھا اور نعمان بن بشیر نے فرمایا کہ اگر تیرے واسطے وہ باندی حلال کر دی تھی تو میں تیرے کوڑے ماروں گا ورنہ پھر میں سنگسار کرونگا آخر کار اسکے سو کوڑے مارے کیونکہ اس شخص کی بیوی نے اسکو وہ باندی حلال کر دی تھی۔ قتادہ نقل کرتے ہیں کہ میں نے حبیب بن سالم کو تحریر کیا تھا کہ اس نے مجھ کو یہی لکھا تھا۔

۳۳۶۷: اَخْبَرَنَا اَبُوْدَاوٗدَ قَالَ حَدَّثَنَا عَارِمٌ قَالَ حَدَّثَنَا حَمَّادُ بْنُ سَلَمَةَ عَنْ سَعِيْدِ بْنِ اَبِيْ عَرُوْبَةَ عَنْ قَتَادَةَ عَنْ حَبِيْبِ بْنِ سَالِمٍ عَنِ النُّعْمَانِ بْنِ بَشِيْرٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ فِيْ رَجُلٍ وَّقَعَ بِجَارِيَةِ امْرَاَتِهٖ اِنْ كَانَتْ اَحَلَّتْهَا لَهُ فَاَجْلِدْهُ مِائَةً وَاِنْ لَّمْ تَكُنْ اَحَلَّتْهَا لَهُ فَارْجُمْهُ۔

۳۳۶۷: حضرت نعمان بن بشیر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس شخص کے بارے میں جس نے اپنی بیوی کی باندی سے ہمبستری کر لی تھی' فرمایا اگر اس کی بیوی نے اپنی باندی اس کے لئے حلال کر دی تھی تو اس کو سو کوڑے مارو اور اگر اس نے اس کے لئے باندی کو حلال نہیں کیا تھا تو اسے سنگسار کر دو۔

۳۳۶۸: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ رَافِعٍ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُالرَّزَّاقِ قَالَ حَدَّثَنَا مَعْمَرٌ عَنْ قَتَادَةَ عَنِ الْحَسَنِ عَنْ قَبِيْصَةَ ابْنِ حُرَيْثٍ عَنْ سَلَمَةَ بْنِ الْمُحَبِّقِ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ قَضَى النَّبِيُّ ﷺ فِيْ رَجُلٍ وَّطِئَ جَارِيَةَ امْرَاَتِهٖ اِنْ كَانَ اسْتَكْرَهَهَا فَهِيَ حُرَّةٌ وَّعَلَيْهِ لِسَيِّدَتِهَا مِثْلُهَا وَاِنْ كَانَتْ طَاوَعَتْهُ فَهِيَ لَهُ وَعَلَيْهِ لِسَيِّدَتِهَا مِثْلُهَا۔

۳۳۶۸: حضرت سلمہ بن محبق رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ وہ فرماتے ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک اس قسم کے بارے میں جس نے کہ اپنی بیوی کی باندی سے زنا کیا تھا فیصلہ فرمایا کہ اگر اس شخص نے زبردستی زنا کا ارتکاب کیا ہے تو وہ باندی آزاد ہوگی اور اس شخص کو اس باندی کے عوض ایک باندی خرید کر اپنی بیوی کو دینا ہوگی اور اگر وہ اس پر راضی تھی تو وہ باندی اسی کی ہوگئی ہے اور وہ شخص اپنی بیوی کو اس کے عوض ایک باندی دے گا۔

۳۳۶۹: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ بَزِيْعٍ

۳۳۶۹: حضرت سلمہ بن محبق رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریمؐ

قَالَ حَدَّثَنَا يَزِيْدُ قَالَ حَدَّثَنَا سَعِيْدٌ عَنْ قَتَادَةَ عَنِ الْحَسَنِ عَنْ سَلَمَةَ بْنِ الْمُحَبَّقِ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ اَنَّ رَجُلًا غَشِيَ جَارِيَةً لِامْرَاَتِهٖ فَرُفِعَ ذٰلِكَ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ اِنْ كَانَ اسْتَكْرَهَهَا فَهِيَ حُرَّةٌ مِّنْ مَالِهٖ وَعَلَيْهِ الشَّرْوٰى لِسَيِّدَتِهَا وَاِنْ كَانَتْ طَاوَعَتْهُ فَهِيَ لِسَيِّدَتِهَا وَمِثْلُهَا مِنْ مَالِهٖ.

نے ایک شخص کا فیصلہ فرمایا کہ جس شخص نے کہ اپنی اہلیہ کی باندی سے زنا کا ارتکاب کیا تھا تو اس عورت کی وہ باندی آزاد ہوگی اور اس مرد کو (ضمانت میں) اس جیسی ایک باندی دینا پڑے گی۔ اس لیے کہ یہ باندی زبردستی کی وجہ سے آزاد ہوگی اور اس شخص کے مال سے اس باندی کی مالکہ (یعنی بیوی) کو یہ شخص دوسری باندی دے دے اور اگر زبردستی نہیں کی بلکہ خوشی اور رضامندی سے یہ کام ہوا تو یہ باندی اسکی رہی کہ جس کی وہ باندی تھی اور دوسری باندی اس جیسی اس شخص کے ذمہ (بطور جرمانہ) لازم اور واجب ہوگی۔

## ۱۶۸۲: باب تَحْرِيْمُ الْمُتْعَةِ

## باب: نکاح متعہ حرام ہونے سے متعلق

۳۳۷۰: اَخْبَرَنَا عَمْرُو بْنُ عَلِيٍّ قَالَ حَدَّثَنَا يَحْيٰى عَنْ عُبَيْدِاللّٰهِ بْنِ عُمَرَ قَالَ حَدَّثَنِي الزُّهْرِيُّ عَنِ الْحَسَنِ وَعَبْدِاللّٰهِ ابْنَيْ مُحَمَّدٍ عَنْ اَبِيْهِمَا اَنَّ عَلِيًّا بَلَغَهُ اَنَّ رَجُلًا لَا يَرٰى بِالْمُتْعَةِ بَاْسًا فَقَالَ اِنَّكَ تَائِهٌ اِنَّهُ نَهٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنْهَا وَعَنْ لُحُوْمِ الْحُمُرِ الْاَهْلِيَّةِ يَوْمَ خَيْبَرَ.

۳۳۷۰: حضرت حسنؓ اور عبداللہؓ جو کہ دونوں اپنے والد سے روایت کرتے ہیں کہ ایک دن علی کرم اللہ وجہہ کو یہ اطلاع ملی کہ ایک شخص ایسا ہے کہ جو متعہ کی کچھ حرمت نہیں سمجھتا۔ اس پر علی کرم اللہ وجہہ نے فرمایا کہ یہ گمراہ شخص ہے کیونکہ مجھ کو نبیؐ نے خیبر کے دن نکاح متعہ سے اور گدھے کے گوشت سے منع فرمایا (واضح رہے کہ مذکورہ بالا روایت میں ہم نے حدیث بالا میں مذکورہ لفظ عنھا کا ترجمہ اس کے بجائے متعہ سے کیا ہے کیونکہ اس جگہ اس سے مراد متعہ ہے۔

۳۳۷۱: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ سَلَمَةَ وَالْحٰرِثُ بْنُ مِسْكِيْنٍ قِرَاءَةً عَلَيْهِ وَاَنَا اَسْمَعُ وَاللَّفْظُ لَهٗ قَالَ اَنْبَاَنَا ابْنُ الْقَاسِمِ عَنْ مَالِكٍ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ وَالْحَسَنِ ابْنَيْ مُحَمَّدِ بْنِ عَلِيٍّ عَنْ اَبِيْهِمَا عَنْ عَلِيِّ ابْنِ اَبِيْ طَالِبٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ نَهٰى عَنْ مُتْعَةِ النِّسَاءِ يَوْمَ خَيْبَرَ وَعَنْ لُحُوْمِ الْحُمُرِ الْاِنْسِيَّةِ.

۳۳۷۱: حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ بن ابی طالب سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے خیبر کے دن خواتین کے ساتھ متعہ کرنے اور شہری گدھے کے گوشت سے منع فرمایا۔

۳۳۷۲: اَخْبَرَنَا عَمْرُو بْنُ عَلِيٍّ وَمُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ وَمُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰى قَالُوْا اَنْبَاَنَا عَبْدُالْوَهَّابِ قَالَ سَمِعْتُ يَحْيَى بْنَ سَعِيْدٍ يَقُوْلُ اَخْبَرَنِيْ مَالِكُ بْنُ اَنَسٍ اَنَّ ابْنَ شِهَابٍ اَخْبَرَهٗ اَنَّ عَبْدَاللّٰهِ وَالْحَسَنَ ابْنَيْ

۳۳۷۲: حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے خیبر والے روز خواتین کے ساتھ متعہ کرنے کی ممانعت ارشاد فرمائی اور حضرت ابن مثنیٰ سے روایت ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے غزوۂ حنین سے والے

مُحَمَّدِ بْنِ عَلِیٍّ اَخْبَرَاهُ اَنَّ اَبَاهُمَا مُحَمَّدَ ابْنَ عَلِیٍّ اَخْبَرَهُمَا اَنَّ عَلِیَّ بْنَ اَبِیْ طَالِبٍ قَالَ نَهٰی رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ یَوْمَ خَیْبَرَ عَنْ مُتْعَةِ النِّسَاءِ قَالَ ابْنُ الْمُثَنّٰی یَوْمَ حُنَیْنٍ وَقَالَ هٰكَذَا حَدَّثَنَا عَبْدُالْوَهَّابِ مِنْ كِتَابِهٖ.

دن (نکاح متعہ) سے منع فرمایا اور ابن مثنیٰ نقل فرماتے ہیں کہ مجھ کو عبدالوہاب نے اپنی کتاب میں اس طریقہ سے حدیث بیان فرمائی ہے۔

۳۳۷۳: اَخْبَرَنَا قُتَیْبَةُ قَالَ حَدَّثَنَا اللَّیْثُ عَنِ الرَّبِیْعِ ابْنِ سَبْرَةَ الْجُهَنِیِّ عَنْ اَبِیْهِ قَالَ اَذِنَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ بِالْمُتْعَةِ فَانْطَلَقْتُ اَنَا وَرَجُلٌ اِلَی امْرَاَةٍ مِنْ بَنِیْ عَامِرٍ فَعَرَضْنَا عَلَیْهَا اَنْفُسَنَا فَقَالَتْ مَا تُعْطِیْنِیْ فَقُلْتُ رِدَائِیْ وَقَالَ صَاحِبِیْ رِدَائِیْ وَكَانَ رِدَاءُ صَاحِبِیْ اَجْوَدَ مِنْ رِدَائِیْ وَكُنْتُ اَشَبَّ مِنْهُ فَاِذَا نَظَرَتْ اِلٰی رِدَاءِ صَاحِبِیْ اَعْجَبَهَا وَاِذَا نَظَرَتْ اِلَیَّ اَعْجَبْتُهَا ثُمَّ قَالَتْ اَنْتَ وَرِدَاؤُكَ یَكْفِیْنِیْ فَمَكَثْتُ مَعَهَا ثَلَاثًا ثُمَّ اِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَنْ كَانَ عِنْدَهٗ مِنْ هٰذِهِ النِّسَاءِ اللَّاتِیْ یَتَمَتَّعُ فَلْیُخَلِّ سَبِیْلَهَا.

۳۳۷۳: حضرت سبرہ جہنیؓ سے نقل ہے کہ نبیؐ نے جس وقت (نکاح) متعہ کی اجازت عطا فرمائی تو میں اور ایک دوسرا شخص قبیلہ بنی عامر کی ایک خاتون کے پاس پہنچے اور ہم نے اس سے اپنا ارادہ ظاہر کیا وہ کہنے لگی کہ تم مجھ کو کیا بخشو گے؟ میں نے جواب دیا کہ میں چادر دیتا ہوں اور میرے ساتھی نے بھی یہی کہا۔ لیکن میرے ساتھی کے پاس جس قسم کی چادر تھی وہ میری چادر سے عمدہ اور اعلیٰ تھی لیکن میں اس شخص (یعنی ساتھی) سے زیادہ جوان (اور خوبصورت) تھا۔ جب وہ خاتون میرے ساتھی کی چادر دیکھتی تو وہ اس کی طرف مائل ہوتی۔ لیکن جب وہ مجھ پر نگاہ ڈالتی تو میں اس کو زیادہ پرکشش لگتا' بہرحال وہ خاتون مجھ سے کہنے لگی کہ "تم میرے پاس آ جاؤ" مجھ کو تم اور تمہاری چادر کافی ہے (اشارہ ہے نکاح متعہ کی رضامندی کی طرف) پھر اس کو میں نے تین دن اپنے پاس رکھا۔ پھر نبیؐ نے ارشاد فرمایا "جس کسی کے پاس متعہ والی خواتین ہیں وہ لوگ' ان خواتین کو گھر سے نکال دیں۔ (اس لیے کہ اب متعہ حرام ہو گیا)۔

**خلاصۃ الباب** ☆ متعہ کی کسی صورت بھی اجازت نہیں' جو لوگ اس کے اثبات کے لئے لایعنی قسم کی دلیلیں پیش کرتے ہیں اور دیگر لوگوں کو اس واہیات فعل پر لگا کر حرام کاری کی دعوت دے کر غضب الٰہی کو دعوت دیتے ہیں۔ ویسے بھی اس میں جتنی خرافات ہیں اگر ان کا اندازہ کیا جائے تو یقین جانئے ایک معمولی سی سوجھ بوجھ والا شخص بھی اس فعل قبیح کی لعنتوں سے واقف ہو جاتا ہے۔ (جامی)

## ۱۶۸۳: باب اِعْلَانُ النِّكَاحِ بِالصَّوْتِ وَ ضَرْبِ الدَّفِّ

## باب: نکاح کی شہرت آواز اور ڈھول بجانے سے متعلق

۳۳۷۴: اَخْبَرَنَا مُجَاهِدُ بْنُ مُوْسٰی قَالَ حَدَّثَنَا هُشَیْمٌ عَنْ اَبِیْ بَلْجٍ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ حَاطِبٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ

۳۳۷۴: حضرت محمد بن حاطب رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: "حلال نکاح اور

فَصْلُ مَا بَيْنَ الْحَلَالِ وَالْحَرَامِ الدَّفُّ وَالصَّوْتُ فِي النِّكَاحِ.

حرام کی تمیز آواز اور ڈھول سے ہوتی ہے۔"

۳۳۷۵: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِالْاَعْلٰى قَالَ حَدَّثَنَا خَالِدٌ عَنْ شُعْبَةَ عَنْ اَبِىْ بَلْجٍ قَالَ سَمِعْتُ مُحَمَّدَ بْنَ حَاطِبٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اِنَّ فَصْلَ مَابَيْنَ الْحَلَالِ وَالْحَرَامِ الصَّوْتُ.

۳۳۷۵: حضرت محمد بن حاطب رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا: (نکاح) حلال اور حرام کے درمیان فرق اعلان کرنے کا ہے۔

## ۱۶۸۴: باب كَيْفَ يُدْعٰى لِلرَّجُلِ اِذَا تَزَوَّجَ

## باب: دولہا کو (نکاح کے موقع پر) کیا دُعا دی جائے؟

۳۳۷۶: حَدَّثَنَا عَمْرُو بْنُ عَلِيٍّ وَمُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِالْاَعْلٰى قَالَا حَدَّثَنَا خَالِدٌ عَنْ اَشْعَثَ عَنِ الْحَسَنِ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ تَزَوَّجَ عَقِيْلُ بْنُ اَبِىْ طَالِبٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ امْرَاَةً مِّنْ بَنِىْ جُشَمٍ فَقِيْلَ لَهٗ بِالرِّفَاءِ وَالْبَنِيْنِ قَالَ قُوْلُوْا كَمَا قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَ آلِهٖ وَسَلَّمَ بَارَكَ اللّٰهُ فِيْكُمْ وَبَارَكَ لَكُمْ.

۳۳۷۶: حضرت حسینؓ سے روایت ہے کہ عقیل بن ابی طالب نے قبیلہ بنوجُشم کی کسی خاتون سے نکاح کیا پس لوگوں نے ان کو دُعا دی اور یہ جملہ بالرفاء والبنین کہہ کر دُعا دی (اس کا مطلب ہے کہ تم اور تمہاری اولاد میں اللہ عزوجل اتحاد و اتفاق قائم فرمائے اور تم کو صاحب اولاد کرے) اور وہ خاتون قبیلہ بنی جُشم کی تھی۔ یہ سن کر عقیل کہنے لگے کہ جس طریقہ سے رسول کریمؐ نے فرمایا تھا تم اس طریقہ سے کہو اور رسول کریمؐ نے اس طریقہ سے ارشاد فرمایا تھا: بَارَكَ اللّٰهُ فِيْكُمْ وَ بَارَكَ لَكُمْ یعنی اللہ عزوجل تمہاری ہر شے میں برکت اور خیر عطا فرمائے اور تم کو صاحب برکت بنا دے۔

## ۱۶۸۵: باب دُعَاءُ مَنْ لَّمْ يَشْهَدِ التَّزْوِيْجَ

## باب: جو شخص نکاح کے وقت موجود نہ ہو تو اس کو اس کی دُعا دینے سے متعلق

۳۳۷۷: اَخْبَرَنَا قُتَيْبَةُ قَالَ حَدَّثَنَا حَمَّادُ بْنُ زَيْدٍ عَنْ ثَابِتٍ عَنْ اَنَسٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رَاٰى عَلٰى عَبْدِالرَّحْمٰنِ اَثَرَ صُفْرَةٍ فَقَالَ مَا هٰذَا قَالَ تَزَوَّجْتُ امْرَاَةً عَلٰى وَزْنِ نَوَاةٍ مِّنْ ذَهَبٍ فَقَالَ بَارَكَ اللّٰهُ لَكَ اَوْلِمْ وَلَوْ بِشَاةٍ.

۳۳۷۷: حضرت انسؓ سے روایت ہے کہ رسول کریمؐ نے عبدالرحمٰنؓ کے کپڑے پر ایک نشان دیکھا۔ آپؐ نے فرمایا کہ یہ کیا ہے؟ عبدالرحمٰنؓ نے عرض کیا کہ میں نے ایک خاتون سے نکاح کر لیا ہے اور اس کا مہر ایک سونے کی گٹھلی کے وزن کے برابر مقرر کیا ہے۔ آپ ﷺ نے دُعا دی اور فرمایا کہ اس نکاح میں اللہ عزوجل تم کو برکت عطا فرمائے اور تم ولیمہ کرو چاہے ایک بکری ہی کیوں نہ ہو۔

## ۱۶۸۶: باب الرُّخْصَةُ فِي الصُّفْرَةِ عِنْدَ

## باب: شادی میں زرد رنگ لگانے کی اجازت سے

التَّزْوِيجِ

متعلق

۳۳۷۸: اَخْبَرَنَا اَبُوْبَكْرِ بْنُ نَافِعٍ قَالَ حَدَّثَنَا بَهْزُ بْنُ اَسَدٍ قَالَ حَدَّثَنَا حَمَّادٌ قَالَ حَدَّثَنَا ثَابِتٌ عَنْ اَنَسٍ اَنَّ عَبْدَالرَّحْمٰنِ بْنَ عَوْفٍ جَاءَ وَعَلَيْهِ رَدْعٌ مِّنْ زَعْفَرَانَ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَهْيَمْ قَالَ تَزَوَّجْتُ امْرَاَةً قَالَ وَمَا اَصْدَقْتَ قَالَ وَزْنَ نَوَاةٍ مِّنْ ذَهَبٍ قَالَ اَوْلِمْ وَلَوْبِشَاةٍ۔

۳۳۷۸: حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک دن حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ تشریف لائے اور ان کے اوپر زعفران کے رنگ کا اثر تھا۔ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: یہ کیا ہے؟ حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ نے عرض کیا کہ یہ شادی کا نشان ہے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تم نے مہر کتنا مقرر کیا ہے؟ حضرت عبدالرحمٰن رضی اللہ عنہ نے عرض کیا: ایک گٹھلی کے برابر سونا مہر مقرر کیا ہے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تم ولیمہ کرو چاہے ایک بکری ہو۔

۳۳۷۹: اَخْبَرَنِیْ اَحْمَدُ بْنُ يَحْيَى بْنِ الْوَزِيْرِ بْنِ سُلَيْمَانَ قَالَ حَدَّثَنَا سَعِيْدُ بْنُ كَثِيْرِ بْنِ عُفَيْرٍ قَالَ اَنْبَاَنَا سُلَيْمَانُ بْنُ بِلَالٍ عَنْ يَحْيَى بْنِ سَعِيْدٍ عَنْ حُمَيْدٍ الطَّوِيْلِ عَنْ اَنَسٍ قَالَ رَاٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ عَلٰى كَاَنَّهُ يَعْنِيْ عَبْدَ الرَّحْمٰنِ بْنَ عَوْفٍ اَثَرَ صُفْرَةٍ فَقَالَ مَهْيَمْ قَالَ تَزَوَّجْتُ امْرَاَةً مِنَ الْاَنْصَارِ فَقَالَ اَوْلِمْ وَلَوْبِشَاةٍ۔

۳۳۷۹: حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ پر زردی کا اثر دیکھا۔ یعنی یہ قول حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ کا ہے۔ پھر فرمایا: اے عبدالرحمٰن! یہ کیا ہے؟ عبدالرحمٰن رضی اللہ عنہ نے عرض کیا: یہ شادی کرنے کا نشان ہے۔ میں نے قبیلہ انصار کی ایک خاتون سے نکاح کیا ہے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تم ولیمہ کرو چاہے ایک بکری کا ہو۔

## ۱۶۸۷: باب تَحِلَّةُ الْخَلْوَةِ

## باب: سہاگ رات میں اہلیہ کو تحفہ دینا

۳۳۸۰: اَخْبَرَنَا عَمْرُو بْنُ مَنْصُوْرٍ قَالَ حَدَّثَنَا هِشَامُ بْنُ عَبْدِالْمَلِكِ قَالَ حَدَّثَنَا حَمَّادٌ عَنْ اَيُّوْبَ عَنْ عِكْرِمَةَ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا اَنَّ عَلِيًّا قَالَ تَزَوَّجْتُ فَاطِمَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا فَقُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ابْنِ بِيْ قَالَ اَعْطِهَا شَيْئًا قُلْتُ مَاعِنْدِيْ مِنْ شَيْءٍ قَالَ فَاَيْنَ دِرْعُكَ الْحُطَمِيَّةُ قُلْتُ هِيَ عِنْدِيْ قَالَ فَاَعْطِهَا اِيَّاهُ۔

۳۳۸۰: حضرت ابن عباسؓ سے روایت ہے کہ حضرت علیؓ فرماتے ہیں کہ میں نے فاطمہ رضی اللہ عنہا سے نکاح کیا اور میں نے رسول کریمؐ سے عرض کیا: میری دلہن کو میرے پاس بھیج دیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ تم اس کو کچھ ہدیہ دے دو۔ میں نے عرض کیا کہ میرے پاس کچھ نہیں ہے۔ آپؐ نے فرمایا: وہ حطمی زرہ کہاں ہے؟ (حطمیہ بن حارث نامی شخص کی جانب لفظ حطمیہ منسوب ہے اور وہ عرب میں زرہ بنایا کرتا تھا) بہرحال میں نے عرض کیا کہ وہ تو میرے پاس موجود ہے۔ اس پر آپؐ نے فرمایا: تم وہ دلہن کو دے دو۔

۳۳۸۱: اَخْبَرَنَا هٰرُوْنُ بْنُ اِسْحٰقَ عَنْ عَبْدَةَ عَنْ سَعِيْدٍ عَنْ اَيُّوْبَ عَنْ عِكْرِمَةَ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ لَمَّا تَزَوَّجَ عَلِيٌّ فَاطِمَةَ قَالَ لَهُ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ

۳۳۸۱: حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ جس وقت حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے فاطمہ رضی اللہ عنہا سے نکاح کیا تو رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے علی رضی اللہ عنہ سے فرمایا: تم فاطمہ رضی اللہ عنہا کو کچھ دے دو۔ علی رضی اللہ عنہ

عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَعْطِهَا شَيْئًا قَالَ مَاعِنْدِیْ قَالَ فَاَيْنَ دِرْعُكَ الْحُطَمِيَّةُ.

نے عرض کیا: میرے پاس کچھ نہیں ہے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: تمہاری زرہ حطمیہ کس جگہ چلی گئی؟

## ۱۶۸۸: باب الْبِنَاءُ فِیْ شَوَّالٍ

## باب: ماہِ شوال میں (دلہن کو سہاگ رات کے لیے) دولہا کے پاس بھیجنا

۳۳۸۲: اَخْبَرَنَا اِسْحٰقُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ اَنْبَاَنَا وَكِيْعٌ قَالَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنْ اِسْمَاعِيْلَ بْنِ اُمَيَّةَ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عُرْوَةَ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ تَزَوَّجَنِیْ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فِیْ شَوَّالٍ وَ اُدْخِلْتُ عَلَيْهِ فِیْ شَوَّالٍ فَاَیُّ نِسَائِهٖ كَانَ اَحْظٰی عِنْدَهٗ مِنِّیْ.

۳۳۸۲: حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ مجھ سے رسول کریم ﷺ نے شوال کے مہینہ میں نکاح فرمایا اور میں ان کے پاس اسی ماہ شوال میں آئی پھر ازواجِ مطہرات رضی اللہ عنہن میں سے کون سی اہلیہ محترمہ مجھ سے زیادہ رسول کریم ﷺ سے تم میں سے خوش اور محفوظ تھی۔

## ۱۶۸۹: باب الْبِنَاءُ بِابْنَةِ تِسْعٍ

## باب: نو سالہ لڑکی کو شوہر کے مکان پر رخصت کرنے سے متعلق

۳۳۸۳: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ آدَمَ عَنْ عَبْدَةَ عَنْ هِشَامٍ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ تَزَوَّجَنِیْ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَاَنَا بِنْتُ سِتٍّ وَدَخَلَ عَلَیَّ وَاَنَا بِنْتُ تِسْعِ سِنِيْنَ وَكُنْتُ اَلْعَبُ بِالْبَنَاتِ.

۳۳۸۳: حضرت عائشہ صدیقہؓ سے روایت ہے کہ مجھ سے رسول کریمؐ نے نکاح کیا جبکہ میری عمر چھ سال کی تھی اور آپؐ میرے نزدیک اس وقت آئے جبکہ میں نو سال کی تھی اور میں لڑکیوں میں کھیلا کرتی تھی (یعنی نو سال کی عمر میں میری رخصتی ہوئی)۔

۳۳۸۴: اَخْبَرَنَا اَحْمَدُ بْنُ سَعْدِ بْنِ الْحَكَمِ بْنِ اَبِیْ مَرْيَمَ قَالَ حَدَّثَنَا عَمِّیْ قَالَ حَدَّثَنَا يَحْيَی بْنُ اَيُّوْبَ قَالَ اَخْبَرَنِیْ عُمَارَةُ بْنُ غَزِيَّةَ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ اِبْرَاهِيْمَ عَنْ اَبِیْ سَلَمَةَ بْنِ عَبْدِالرَّحْمٰنِ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ تَزَوَّجَنِیْ رَسُوْلُ اللّٰهِ وَهِیَ بِنْتُ سِتٍّ سِنِيْنَ وَبَنٰی بِهَا وَهِیَ بِنْتُ تِسْعٍ.

۳۳۸۴: حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے کہ مجھ سے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے نکاح کیا جبکہ میری عمر چھ سال کی تھی اور جب میری رخصتی ہوئی تو میری عمر نو سال کی تھی۔

## ۱۶۹۰: باب الْبِنَاءُ فِی السَّفَرِ

## باب: حالت سفر میں دلہن کے پاس (سہاگ رات کیلئے) جانے سے متعلق

۳۳۸۵: اَخْبَرَنَا زِيَادُ بْنُ اَيُّوْبَ قَالَ حَدَّثَنَا اِسْمٰعِيْلُ ابْنُ عُلَيَّةَ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُالْعَزِيْزِ بْنُ صُهَيْبٍ عَنْ اَنَسٍ

۳۳۸۵: حضرت انسؓ سے روایت ہے کہ رسول کریمؐ نے جہاد کے لیے خیبر روانہ ہونے کا ارادہ فرمایا تو ہم لوگوں نے اندھیرے ہی

رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ غَزَا خَیْبَرَ فَصَلَّیْنَا عِنْدَ هَا الْغَدَاةَ بِغَلَسٍ فَرَكِبَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ وَرَكِبَ اَبُوْطَلْحَةَ وَاَنَا رَدِیْفُ اَبِیْ طَلْحَةَ فَاَخَذَ نَبِیُّ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ فِیْ زُقَاقِ خَیْبَرَ وَاِنَّ رُكْبَتِیْ لَتَمَسُّ فَخِذَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ وَاِنِّیْ لَاَرٰی بَیَاضَ فَخِذِ نَبِیِّ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ فَلَمَّا دَخَلَ الْقَرْیَةَ قَالَ اللّٰهُ اَكْبَرُ خَرِبَتْ خَیْبَرُ اِنَّا اِذَا نَزَلْنَا بِسَاحَةِ قَوْمٍ فَسَاءَ صَبَاحُ الْمُنْذَرِیْنَ قَالَهَا ثَلَاثَ مَرَّاتٍ قَالَ وَخَرَجَ الْقَوْمُ اِلٰی اَعْمَالِهِمْ قَالَ عَبْدُ الْعَزِیْزِ فَقَالُوْا مُحَمَّدٌ قَالَ عَبْدُالْعَزِیْزِ وَقَالَ بَعْضُ اَصْحَابِنَا وَالْخَمِیْسُ وَاَصَبْنَاهَا عَنْوَةً فَجَمَعَ السَّبْیَ فَجَاءَ دِحْیَةُ فَقَالَ یَا نَبِیَّ اللّٰهِ اَعْطِنِیْ جَارِیَةً مِنَ السَّبْیِ قَالَ اذْهَبْ فَخُذْ جَارِیَةً فَاَخَذَ صَفِیَّةَ بِنْتَ حُیَیٍّ فَجَاءَ رَجُلٌ اِلَی النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ یَا نَبِیَّ اللّٰهِ اَعْطَیْتَ دِحْیَةَ صَفِیَّةَ بِنْتَ حُیَیٍّ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهَا سَیِّدَةَ قُرَیْظَةَ وَالنَّضِیْرِ مَا تَصْلُحُ اِلَّا لَكَ قَالَ ادْعُوْهُ بِهَا فَجَاءَ بِهَا فَلَمَّا نَظَرَ اِلَیْهَا النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ خُذْ جَارِیَةً مِّنَ السَّبْیِ غَیْرَهَا قَالَ وَاِنَّ نَبِیَّ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ اَعْتَقَهَا وَتَزَوَّجَهَا فَقَالَ لَهُ ثَابِتٌ یَااَبَاحَمْزَةَ مَا اَصْدَقَهَا قَالَ نَفْسَهَا اَعْتَقَهَا وَتَزَوَّجَهَا قَالَ حَتّٰی اِذَا كَانَ بِالطَّرِیْقِ جَهَّزَتْهَا لَهُ اُمُّ سُلَیْمٍ فَاَهْدَتْهَا اِلَیْهِ مِنَ اللَّیْلِ فَاَصْبَحَ عَرُوْسًا قَالَ مَنْ كَانَ عِنْدَهُ شَیْءٌ فَلْیَجِیْءْ بِهٖ قَالَ وَ بَسَطَ نِطَعًا فَجَعَلَ الرَّجُلُ یَجِیْءُ بِالْاَقِطِ وَجَعَلَ الرَّجُلُ یَجِیْءُ بِالتَّمْرِ وَجَعَلَ الرَّجُلُ یَجِیْءُ بِالسَّمْنِ فَحَاسُوْا حَیْسَةً فَكَانَتْ وَلِیْمَةَ رَسُوْلِ

میں خیبر کے نزدیک نماز فجر ادا کی پھر سوار ہوئے۔ رسول کریمؐ اور ابوطلحہ بھی سوار ہوئے اور میں ان لوگوں کے ساتھ سوار ہوا اور ان کی سواری پر بیٹھا جس وقت رسول کریمؐ خیبر کی گلیوں میں پہنچے تو آپؐ نے پہلے اللہ اکبر کہا اور پھر فرمایا: خیبر برباد ہو گیا۔ جن لوگوں کے مکانات اور صفوں کے درمیان ہم لوگ اتریں (حملہ آور) ہوں گے اور ان لوگوں پر برا دن چڑھے گا۔ آپؐ نے تین مرتبہ اس طریقہ سے ارشاد فرمایا۔ انسؓ سے روایت ہے کہ جس وقت ہم لوگ اپنے اپنے کام کیلئے نکل رہے تھے (حدیث کے راوی عبدالعزیز فرماتے ہیں کہ جس وقت انہوں نے آپؐ کو دیکھا تو) کہنے لگے کہ یہ تو محمدؐ ہیں۔ (جبکہ ہم لوگوں کے بعض ساتھی کہتے ہیں کہ وہ اس طریقہ سے کہنے لگے کہ محمدؐ اور انکا لشکر پہنچ گیا) انسؓ فرماتے ہیں کہ پھر ہم لوگوں نے زبردستی خیبر فتح کیا اس کے بعد قیدیوں کو جمع کیا گیا تو اس دوران خیبر زبردستی حاصل کیا گیا پھر قیدی لوگ ایک جگہ جمع کیے گئے تو اس دوران دحیہ کلبیؓ حاضر ہوئے اور عرض کیا کہ یا رسول اللہ! ان میں سے ایک باندی مجھ کو عنایت فرمادیں۔ آپؐ نے ارشاد فرمایا کہ جاؤ اور تم اس کو لے لو۔ انہوں نے صفیہؓ بنت حی کو لے لیا۔ اس بات پر ایک شخص خدمت نبویؐ میں حاضر ہوا اور عرض کیا: یا رسول اللہ! آپؐ نے دحیہ کو قبیلہ بنوقریظہ اور قبیلہ بنونضیر کی سردار صفیہ کو دے دیا ہے وہ تو آپؐ کی ذات گرامی کے علاوہ کسی کیلئے درست نہیں۔ آپؐ نے فرمایا کہ تم اس سے اس خاتون کو بلا لو۔ چنانچہ وہ ان کو لے کر حاضر ہوئے اور نبیؐ نے انکی جانب دیکھا تو فرمایا کہ تم کوئی دوسری باندی لے لو۔ انسؓ فرماتے ہیں کہ پھر نبیؐ نے ان کو آزاد فرما کر انکے ساتھ نکاح فرمالیا۔ ثابتؓ نے انسؓ سے دریافت فرمایا کہ اے ابو حمزہ! نبیؐ نے ان کو بطور مہر کیا چیز عنایت فرمائی؟ انہوں نے فرمایا ان کی آزادی کو ان کا مہر مقرر فرما کر ان سے نکاح فرمالیا پھر راستہ ہی میں ام سلیمؓ نے ان کو نبیؐ کیلئے تیار کیا اور رات کو نبیؐ کے پاس لے گئیں پھر نبیؐ صبح تک انکے پاس رہے اور فرمایا کہ جس کسی کے پاس

اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ.

کچھ ہو وہ لے کر آ جائے۔ پھر دستر خوان بچھایا گیا اور کوئی شخص پنیر لے کر حاضر ہوا تو کوئی شخص کھجور لے کر حاضر ہوا اور کوئی شخص گھی لے کر حاضر ہوا پھر ان سب کو ملا دیا گیا اور یہی نبی کا ولیمہ تھا۔

۳۳۸۶: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ نَصْرٍ قَالَ حَدَّثَنَا اَيُّوْبُ ابْنُ سُلَيْمَانَ قَالَ حَدَّثَنِيْ اَبُوْبَكْرِ بْنُ اَبِيْ اُوَيْسٍ عَنْ سُلَيْمَانَ بْنِ بِلَالٍ عَنْ يَحْيٰى عَنْ حُمَيْدٍ اَنَّهُ سَمِعَ اَنَسًا يَقُوْلُ اِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ اَقَامَ عَلٰى صَفِيَّةَ بِنْتَ حُيَيِّ ابْنِ اَخْطَبَ بِطَرِيْقِ خَيْبَرَ ثَلَاثَةَ اَيَّامٍ حِيْنَ عَرَّسَ بِهَا ثُمَّ كَانَتْ فِيْمَنْ ضُرِبَ عَلَيْهَا الْحِجَابُ.

۳۳۸۶: حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ جس وقت رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت صفیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا بنت حی سے نکاح فرمایا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم سفر خیبر کے دوران راستہ میں تین روز ٹھہرے اور حضرت صفیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے نکاح کے بعد وہ پردہ نشین خواتین میں شامل کی گئیں۔

۳۳۸۷: اَخْبَرَنَا عَلِيُّ بْنُ حُجْرٍ قَالَ حَدَّثَنَا اِسْمَاعِيْلُ قَالَ حَدَّثَنَا حُمَيْدٌ عَنْ اَنَسٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ اَقَامَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بَيْنَ خَيْبَرَ وَالْمَدِيْنَةِ ثَلَاثًا يَبْنِيْ بِصَفِيَّةَ بِنْتِ حُيَيٍّ فَدَعَوْتُ الْمُسْلِمِيْنَ اِلٰى وَلِيْمَتِهٖ فَمَا كَانَ فِيْهَا مِنْ خُبْزٍ وَلَا لَحْمٍ اَمَرَ بِالْاَنْطَاعِ وَاُلْقِيَ عَلَيْهَا مِنَ التَّمْرِ وَالْاَقِطِ وَالسَّمْنِ فَكَانَتْ وَلِيْمَتَهٗ فَقَالَ الْمُسْلِمُوْنَ اِحْدٰى اُمَّهَاتِ الْمُؤْمِنِيْنَ اَوْمِمَّا مَلَكَتْ يَمِيْنُهٗ فَقَالُوْا اِنْ حَجَبَهَا فَهِيَ مِنْ اُمَّهَاتِ الْمُؤْمِنِيْنَ وَاِنْ لَّمْ يَحْجُبْهَا فَهِيَ مِمَّا مَلَكَتْ يَمِيْنُهٗ فَلَمَّا ارْتَحَلَ وَطَّاَلَهَا خَلْفَهٗ وَمَدَّ الْحِجَابَ بَيْنَهَا وَبَيْنَ النَّاسِ.

۳۳۸۷: حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریمؐ نے خیبر اور مدینہ منورہ کے درمیان تین روز قیام فرمایا اور آپؐ رات میں صفیہ رضی اللہ عنہا بنت حی کے پاس رہے اور میں نے مسلمانوں کو نبیؐ کی دعوت ولیمہ کے لئے بلایا تھا پھر آپؐ نے دستر خوان بچھانے کا حکم فرمایا اس وقت وہاں پر روٹی اور گوشت موجود نہ تھا پھر اس چمڑے کے دستر خوان پر کھجوریں اور پنیر اور گھی وغیرہ آنے لگ گئے۔ پس اس طرح آپؐ کا ولیمہ ہو گیا۔ مطلب یہ ہے کہ کسی شخص نے کھجوریں لا کر ڈال دیں اور کسی شخص نے پنیر اور کسی نے گھی اور کسی شخص نے مالیدہ بنا کر پیش کیا۔ سب نے مل کر وہ کھانا کھا لیا پھر لوگوں نے یہ بات کہنا شروع کر دیا کہ صفیہ بھی ایک شادی شدہ خاتون ہو گئیں اور ازواج مطہراتؓ اور جیسی اور دوسری شادی شدہ خواتین ہیں اس طریقہ سے صفیہ رضی اللہ عنہا بھی ہیں اور وہ سب لوگوں کی ماں بن گئیں یا ابھی وہ باندی ہی ہیں۔ پھر کہنے لگے کہ اگر وہ باپردہ ہو گئیں تو یہ سمجھو کہ وہ مؤمنین کی ماں ہیں یعنی دوسری ازواج رضی اللہ عنہن کی طرح وہ بھی آپؐ کی زوجہ مطہرہ بن گئیں۔ جس وقت وہاں سے کوچ ہوا یعنی اس جگہ سے روانگی ہوئی تو کجاوے پر بستر ہ بچھایا گیا‘ پیچھے کی جانب اور آنحضرتؐ پر پردہ لگایا گیا یعنی آپؐ اور دوسرے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے درمیان پردہ حائل کر دیا گیا۔

## ۱۶۹۱: باب اَللَّهْوُ وَالْغِنَاءُ عِنْدَ الْعُرْسِ

## باب: شادی میں کھیلنا اور گانا کیسا ہے؟

۳۳۸۸: اَخْبَرَنَا عَلِيُّ بْنُ حُجْرٍ قَالَ حَدَّثَنَا شَرِيْكٌ

۳۳۸۸: حضرت عامر بن سعدؓ سے روایت ہے کہ میں ایک شادی

عَنْ اَبِیْ اِسْحٰقَ عَنْ عَامِرِ بْنِ سَعْدٍ قَالَ دَخَلْتُ عَلٰی قُرْظَةَ بْنِ كَعْبٍ وَاَبِیْ مَسْعُوْدٍ الْاَنْصَارِیِّ فِیْ عُرْسٍ وَاِذَا جَوَارٍ یُغَنِّیْنَ فَقُلْتُ اَنْتُمَا صَاحِبَا رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ وَمِنْ اَهْلِ بَدْرٍ یُفْعَلُ هٰذَا عِنْدَكُمْ فَقَالَ اجْلِسْ اِنْ شِئْتَ فَاسْمَعْ مَعَنَا وَاِنْ شِئْتَ اذْهَبْ قَدْ رُخِّصَ لَنَا فِی اللَّهْوِ عِنْدَ الْعُرْسِ.

میں کہ جس جگہ قرظہ بن کعبؓ اور ابو مسعود انصاریؓ بھی موجود تھے اتفاق سے اس جگہ لڑکیاں گانا گا رہی تھیں۔ میں نے عرض کیا کہ تم دونوں رسول کریمؐ کے صحابی ہو اور تم دونوں بدری بھی ہو اور تمہارے سامنے یہ کام ہو رہا ہے۔ وہ دونوں حضرات فرمانے لگے تمہارا دل چاہے تو تم ہمارے ساتھ سن لو ورنہ تم یہاں سے چلے جاؤ کیونکہ ہمارے واسطے شادی کے موقعہ پر کھیلنے کی گنجائش دی گئی ہے کیونکہ شادی ایک خوشی ہے اس میں جائز کھیل وتفریح کی اجازت ہے۔

## ۱۶۹۲: باب جِهَازِ الرَّجُلِ ابْنَتَهٗ

## باب: اپنی لڑکی کو جہیز دینے سے متعلق

۳۳۸۹: اَخْبَرَنَا نَصِیْرُ بْنُ الْفَرَجِ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْ اُسَامَةَ عَنْ زَائِدَةَ قَالَ حَدَّثَنَا عَطَاءُ بْنُ السَّائِبِ عَنْ اَبِیْهِ عَنْ عَلِیٍّ قَالَ جَهَّزَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فَاطِمَةَ فِیْ خَمِیْلٍ وَقِرْبَةٍ وَوِسَادَةٍ حَشْوُهَا اِذْخِرٌ.

۳۳۸۹: حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کو جہیز میں ایک کالے رنگ کی چادر اور ایک مشک اور ایک تکیہ دیا۔ اس تکیہ میں اذخر (عرب میں پیدا ہونے والی) ایک قسم کی گھاس کا بھراؤ تھا۔

## ۱۶۹۳: باب الْفُرُشُ

## باب: بستروں کے بارے میں

۳۳۹۰: اَخْبَرَنَا یُوْنُسُ بْنُ عَبْدِالْاَعْلٰی قَالَ اَنْبَاَنَا ابْنُ وَهْبٍ قَالَ اَخْبَرَنِیْ اَبُوْهَانِیٍٔ الْخَوْلَانِیُّ اَنَّهٗ سَمِعَ اَبَا عَبْدِالرَّحْمٰنِ الْحُبُلِیَّ یَقُوْلُ عَنْ جَابِرِ ابْنِ عَبْدِاللّٰهِ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ قَالَ فِرَاشٌ لِلرَّجُلِ وَفِرَاشٌ لِاَهْلِهٖ وَالثَّالِثُ لِلضَّیْفِ وَالرَّابِعُ لِلشَّیْطَانِ.

۳۳۹۰: حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: ایک بستر مرد کے لئے اور دوسرا بستر اُس کی اہلیہ کے لئے اور تیسرا بستر مہمان کے لئے اور چوتھا شیطان کے لئے ہوتا ہے۔

## ۱۶۹۴: باب الْاَنْمَاطُ

## باب: حاشیہ اور چادر رکھنے سے متعلق

۳۳۹۱: اَخْبَرَنَا قُتَیْبَةُ قَالَ حَدَّثَنَا سُفْیَانُ عَنِ ابْنِ الْمُنْكَدِرِ عَنْ جَابِرٍ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُ قَالَ قَالَ لِیْ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَ اٰلِهٖ وَسَلَّمَ هَلْ تَزَوَّجْتَ قُلْتُ نَعَمْ قَالَ هَلِ اتَّخَذْتُمْ اَنْمَاطًا قُلْتُ وَاَنّٰی لَنَا اَنْمَاطٌ قَالَ اِنَّهَا سَتَكُوْنُ.

۳۳۹۱: حضرت جابرؓ سے روایت ہے کہ نبیؐ نے دریافت فرمایا: کیا تم نے نکاح کیا ہے؟ میں نے عرض کیا: ہاں! آپؐ نے فرمایا: کیا تم نے نانہال بھی بنالی ہے۔ میں نے عرض کیا: میرے پاس نانہال کہاں ہیں؟ آپؐ نے فرمایا: اب ہونگی یعنی وہ زمانہ نزدیک ہے کہ جب مسلمان دولت مند ہونگے اور تمام آرام کی چیزیں ان کو حاصل ہونگی۔

## ۱۶۹۵: باب الْهَدِيَّةَ لِمَنْ عَرَّسَ

## باب: دولہا کو ہدیہ اور تحفہ دینا

۳۳۹۲: اَخْبَرَنَا قُتَيْبَةُ قَالَ حَدَّثَنَا جَعْفَرٌ وَهُوَ ابْنُ سُلَيْمَانَ عَنِ الْجَعْدِ اَبِيْ عُثْمَانَ عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ تَزَوَّجَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَدَخَلَ بِاَهْلِهٖ قَالَ وَصَنَعَتْ اُمِّيْ اُمُّ سُلَيْمٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهَا حَيْسًا قَالَ فَذَهَبْتُ بِهٖ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقُلْتُ اِنَّ اُمِّيْ تُقْرِئُكَ السَّلَامَ وَتَقُوْلُ لَكَ اِنَّ هٰذَا لَكَ مِنَّا قَلِيْلٌ قَالَ ضَعْهُ ثُمَّ قَالَ اذْهَبْ فَادْعُ فُلَانًا وَفُلَانًا وَمَنْ لَقِيْتَ وَسَمّٰى رِجَالًا فَدَعَوْتُ مَنْ سَمّٰى وَمَنْ لَقِيْتُهٗ قُلْتُ لِاَنَسٍ عِدَّةُ كَمْ كَانُوْا قَالَ يَعْنِيْ زُهَاءَ ثَلَاثِمِائَةٍ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لِيَتَحَلَّقْ عَشَرَةٌ عَشَرَةٌ فَلْيَاْكُلْ كُلُّ اِنْسَانٍ مِّمَّا يَلِيْهِ فَاَكَلُوْا حَتّٰى شَبِعُوْا فَخَرَجَتْ طَائِفَةٌ وَدَخَلَتْ طَائِفَةٌ قَالَ لِيْ يَا اَنَسُ ارْفَعْ فَرَفَعْتُ فَمَا اَدْرِيْ حِيْنَ رَفَعْتُ كَانَ اَكْثَرَ اَمْ حِيْنَ وَضَعْتُ۔

۳۳۹۲: حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریمؐ نے نکاح فرمایا اور آپؐ اپنی اہلیہ محترمہ کے پاس تشریف لے گئے اور میری والدہ صاحبہ اُمّ سلیمؓ نے حیس تیار کیا پھر اس کو میں نبیؐ کی خدمت اقدس میں لے گیا اور میں نے عرض کیا کہ میری والدہ محترمہ نے آپؐ کو سلام فرمایا ہے اور کہا ہے کہ یہ تھوڑی سی چیز آپؐ کیلئے ہے۔ آپؐ نے فرمایا: تم اس کو رکھ دو اور تم فلاں فلاں شخص کو بلا کر لے آؤ۔ انسؓ فرماتے ہیں کہ انہوں نے کچھ حضرات کا نام لیا۔ پھر میں بلا کر لایا کہ جس کا نام لیا تھا اور جو شخص مجھے ملا تو انسؓ کے شاگرد نے دریافت کیا کہ کس قدر آدمی ہو گئے تھے؟ انہوں نے فرمایا کہ تین سو آدمی۔ پھر نبیؐ نے ارشاد فرمایا کہ تم لوگ دس دس آدمی گھیرا بنا کر بیٹھ جاؤ اور ہر شخص صرف اپنے سامنے سے کھائے۔ انسؓ فرماتے ہیں کہ تمام کے تمام لوگ پیٹ بھر کر کھا گئے پھر انسؓ فرماتے ہیں کہ پھر لوگ دوبارہ آئے اور وہ لوگ بھی کھا گئے۔ اسی طریقہ سے ایک گروہ آتا تھا اور ایک چلا جاتا تھا۔ جب تمام کے تمام لوگ کھا چکے تو آپؐ نے فرمایا: اے انس! تم اٹھاؤ یعنی وہ کھانا جو کہ لا کر رکھا گیا تھا۔ وہ کھانا اٹھا لیا۔ انسؓ فرماتے ہیں کہ مجھ کو یہ علم نہ ہو سکا کہ وہ کھانا اٹھاتے وقت بہت تھا یا رکھنے کے وقت۔

۳۳۹۳: اَخْبَرَنَا اَحْمَدُ بْنُ يَحْيَى بْنِ الْوَزِيْرِ قَالَ حَدَّثَنَا سَعِيْدُ بْنُ كَثِيْرِ بْنِ عُفَيْرٍ قَالَ اَخْبَرَنِيْ سُلَيْمَانُ بْنُ بِلَالٍ عَنْ يَحْيَى بْنِ سَعِيْدٍ عَنْ حُمَيْدٍ الطَّوِيْلِ عَنْ اَنَسٍ اَنَّهٗ سَمِعَهٗ يَقُوْلُ اٰخٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بَيْنَ قُرَيْشٍ وَّالْاَنْصَارِ فَاٰخٰى بَيْنَ سَعْدِ بْنِ الرَّبِيْعِ وَعَبْدِالرَّحْمٰنِ بْنِ عَوْفٍ فَقَالَ لَهٗ سَعْدٌ اِنَّ لِيْ مَالًا فَهُوَ بَيْنِيْ وَبَيْنَكَ شَطْرَانِ وَلِيَ امْرَاَتَانِ فَانْظُرْ اَيُّهُمَا اَحَبُّ اِلَيْكَ فَاَنَا اُطَلِّقُهَا فَاِذَا حَلَّتْ

۳۳۹۳: حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے قریش اور انصار کے درمیان باہمی محبت قائم فرما دی تو حضرت سعد بن ربیع کا بھائی' عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ کو بنا لیا اور سعد رضی اللہ عنہ نے ان سے کہا کہ میرے پاس مال موجود ہے میں اس کے دو حصے کرتا ہوں ایک حصہ تو تم لے لو اور ایک حصہ میں رکھوں گا اور میرے پاس دو عورتیں ہیں تو میں اس کو پسند کرتا ہوں اور اُس کو طلاق دیتا ہوں جس وقت عدت پوری ہو جائے تو تم اس سے نکاح کر لینا۔ عبدالرحمٰنؓ نے بیان کیا کہ اللہ تمہاری بیویوں اور مال دولت میں

فَتَزَوَّجْهَا قَالَ بَارَكَ اللّٰهُ لَكَ فِيْ اَهْلِكَ وَمَالِكَ دُلُّوْنِيْ اَيْ عَلَى السُّوْقِ فَلَمْ يَرْجِعْ حَتّٰى رَجَعَ بِسَمْنٍ وَاَقِطٍ قَدْ اَفْضَلَهٗ قَالَ وَرَاٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلَيَّ اَثَرَ صُفْرَةٍ فَقَالَ مَهْيَمْ فَقُلْتُ تَزَوَّجْتُ امْرَاَةً مِّنَ الْاَنْصَارِ فَقَالَ اَوْلِمْ وَلَوْبِشَاةٍ۔

برکت عطا فرمائے تم مجھ کو بازار دکھلاؤ۔ پھر وہ بازار چلے گئے اور وہ واپس نہیں آئے یہاں تک کہ وہ گھی اور نفع حاصل کر کے لائے۔ عبدالرحمنؓ نے کہا کہ نبیؐ نے مجھ پر زردی کا نشان دیکھا تو فرمایا کہ یہ زردی کا نشان کس قسم کا ہے؟ میں نے عرض کیا کہ میں نے شادی کی ہے۔ آپؐ نے فرمایا کہ تم ولیمہ کرو چاہے ایک بکری ہی ہو۔

## باہمی محبت کا مطلب:

مذکورہ بالا حدیث شریف میں صحابہ کرام ؓ کے درمیان بھائی چارہ قائم کرنے کے بارے میں ارشاد فرمایا گیا ہے اس کا مطلب یہ ہے کہ قریش کے لوگ جو کہ مکہ مکرمہ سے سامان اور مکان وغیرہ چھوڑ کر آئے تھے ان میں سے ایک ایک آدمی ایک ایک انصاری کا بھائی بنا دیا گیا اور سب کے دل جوڑ دیئے گئے۔

### ۱۶۹۲: باب حُبِّ النِّسَاءِ

### باب: عورتوں سے محبت کرنا

۳۳۹۴: حَدَّثَنِي الشَّيْخُ الْاِمَامُ اَبُوْعَبْدِالرَّحْمٰنِ النَّسَائِيُّ قَالَ اَخْبَرَنَا الْحُسَيْنُ بْنُ عِيْسَى الْقُوْمَسِيُّ قَالَ حَدَّثَنَا عَفَّانُ بْنُ مُسْلِمٍ قَالَ حَدَّثَنَا سَلَّامٌ اَبُوالْمُنْذِرِ عَنْ ثَابِتٍ عَنْ اَنَسٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ حُبِّبَ اِلَيَّ مِنَ الدُّنْيَا النِّسَاءُ وَالطِّيْبُ وَجُعِلَ قُرَّةُ عَيْنِيْ فِي الصَّلَاةِ۔

۳۳۹۴: حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: مجھ کو دنیا کی تمام چیزوں میں خواتین اور خوشبوئیں محبوب اور پسندیدہ ہیں اور میری آنکھوں کی ٹھنڈک نماز میں ہے۔

۳۳۹۵: اَخْبَرَنَا عَلِيُّ بْنُ مُسْلِمٍ الطُّوْسِيُّ قَالَ حَدَّثَنَا سَيَّارٌ قَالَ حَدَّثَنَا جَعْفَرٌ قَالَ حَدَّثَنَا ثَابِتٌ عَنْ اَنَسٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ حُبِّبَ اِلَيَّ النِّسَاءُ وَالطِّيْبُ وَجُعِلَتْ قُرَّةُ عَيْنِيْ فِي الصَّلَاةِ۔

۳۳۹۵: حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: مجھ کو دنیا کی تمام چیزوں میں خواتین اور خوشبوئیں محبوب اور پسندیدہ ہیں اور میری آنکھوں کی ٹھنڈک نماز میں ہے۔

۳۳۹۶: اَخْبَرَنَا اَحْمَدُ بْنُ حَفْصِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ قَالَ حَدَّثَنِيْ اَبِيْ قَالَ حَدَّثَنِيْ اِبْرَاهِيْمُ بْنُ طَهْمَانَ عَنْ سَعِيْدِ بْنِ اَبِيْ عَرُوْبَةَ عَنْ قَتَادَةَ عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ قَالَ لَمْ يَكُنْ شَيْءٌ اَحَبَّ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ بَعْدَ النِّسَاءِ مِنَ الْخَيْلِ۔

۳۳۹۶: حضرت انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو خواتین کے بعد کوئی شے زیادہ پسندیدہ نہیں تھی گھوڑوں سے۔

**خلاصة الباب** ☆ مطلب یہ ہے کہ آپؐ نے فرمایا: مجھ کو خواتین اور خوشبو سے محبت ہے لیکن میری یہ محبت میری کسی عبادت میں رخنہ نہیں ڈالتی ہے اور میری آنکھوں کی ٹھنڈک نماز میں ہے اور اصلی محبت تو صرف اور صرف خدا تعالیٰ کیلئے ہے۔

## ۱۶۹۷: باب مَيْلُ الرَّجُلِ اِلَى بَعْضِ نِسَائِهٖ دُوْنَ بَعْضٍ

## باب: مرد کا اپنی ازواج میں سے کسی ایک زوجہ کی طرف قدرے مائل ہونا

۳۳۹۷: اَخْبَرَنَا عَمْرُو بْنُ عَلِيٍّ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُالرَّحْمٰنِ قَالَ حَدَّثَنَا هَمَّامٌ عَنْ قَتَادَةَ عَنِ النَّضْرِ ابْنِ اَنَسٍ عَنْ بَشِيْرِ بْنِ نَهِيْكٍ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ مَنْ كَانَ لَهٗ امْرَاَتَانِ يَمِيْلُ لِاِحْدَاهُمَا عَلَى الْاُخْرٰى جَاءَ يَوْمَ الْقِيَامَةِ اَحَدُ شِقَّيْهِ مَائِلٌ۔

۳۳۹۷: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے نقل کرتے ہوئے فرمایا: جس شخص کی دو بیویاں ہوں اور وہ کسی ایک کی طرف زیادہ مائل ہے تو وہ قیامت کے دن اس حال میں آئے گا کہ اُس کے بدن کا ایک حصہ ایک طرف کو جھکا ہوا ہوگا۔

۳۳۹۸: اَخْبَرَنِيْ مُحَمَّدُ بْنُ اِسْمَاعِيْلَ بْنِ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ حَدَّثَنَا يَزِيْدُ قَالَ اَنْبَاَنَا حَمَّادُ بْنُ سَلَمَةَ عَنْ اَيُّوْبَ عَنْ اَبِيْ قِلَابَةَ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ يَزِيْدَ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يَقْسِمُ بَيْنَ نِسَائِهٖ ثُمَّ يَعْدِلُ ثُمَّ يَقُوْلُ اَللّٰهُمَّ هٰذَا فِعْلِيْ فِيْمَا اَمْلِكُ فَلَا تَلُمْنِيْ فِيْمَا تَمْلِكُ وَلَا اَمْلِكُ اَرْسَلَهٗ حَمَّادُ بْنُ زَيْدٍ۔

۳۳۹۸: حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم اپنی تمام ازواج مطہرات رضی اللہ عنہن میں کوئی بھی چیز تقسیم کرتے ہوئے برابری کا خیال رکھتے اور پھر فرماتے: ''اے اللہ! میرا کام تو اتنا ہی ہے جتنا مجھے اختیار ہے۔ اے اللہ! تو بھی مجھ سے اُس چیز پر باز پرس مت کرنا جس کی مجھ میں قدرت نہیں۔'' حماد بن زید نے یہ حدیث مرسلاً روایت کی ہے۔

۳۳۹۹: اَخْبَرَنِيْ عُبَيْدُاللّٰهِ بْنُ سَعْدِ بْنِ اِبْرَاهِيْمَ بْنِ سَعْدٍ قَالَ حَدَّثَنَا عَمِّيْ قَالَ حَدَّثَنَا اَبِيْ عَنْ صَالِحٍ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ قَالَ اَخْبَرَنِيْ مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِالرَّحْمٰنِ بْنِ الْحٰرِثِ بْنِ هِشَامٍ اَنَّ عَائِشَةَ قَالَتْ اَرْسَلَ اَزْوَاجُ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَاطِمَةَ بِنْتَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَاسْتَاْذَنَتْ عَلَيْهِ وَهُوَ مُضْطَجِعٌ مَّعِيْ فِيْ مِرْطِيْ فَاَذِنَ لَهَا فَقَالَتْ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنَّ اَزْوَاجَكَ اَرْسَلْنَنِيْ اِلَيْكَ يَسْاَلْنَكَ الْعَدْلَ فِي ابْنَةِ اَبِيْ قُحَافَةَ وَاَنَا سَاكِتَةٌ فَقَالَ لَهَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَيْ بُنَيَّةُ اَلَسْتِ تُحِبِّيْنَ مَنْ اُحِبُّ قَالَتْ بَلٰى قَالَ فَاَحِبِّيْ هٰذِهٖ فَقَامَتْ فَاطِمَةُ حِيْنَ سَمِعَتْ ذٰلِكَ مِنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَرَجَعَتْ اِلٰى

۳۳۹۹: حضرت عائشہ صدیقہؓ سے روایت ہے کہ نبیؐ کی ازواجؓ نے فاطمہ رضی اللہ عنہا کو جو کہ آپؐ کی صاحبزادی تھیں۔ عائشہ رضی اللہ عنہا کی خدمت میں بھیجا۔ فاطمہؓ نے عائشہؓ سے اندر آنے کی اجازت مانگی اس وقت آپؐ میرے ساتھ ایک چادر میں لیٹے ہوئے تھے تو انہوں نے فاطمہ رضی اللہ عنہا کو اندر آنے کی اجازت عطا فرما دی تو فاطمہؓ نے عرض کیا یا رسول اللہ! آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی ازواج مطہرات نے مجھ کو (آج) آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت اقدس میں بھیجا ہے۔ ان کی خواہش ہے کہ آپ ابو قحافہؓ (ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی صاحبزادی) عائشہؓ کے سلسلے میں انصاف فرمائیں۔ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا کہ میں خاموش تھی۔ رسول کریمؐ نے فرمایا کہ کیا تم چاہتی ہو کہ جس کو میں چاہتا ہوں؟ انہوں نے فرمایا کیوں نہیں۔ اس پر آپؐ نے فرمایا: تو پھر تم اس سے محبت کیا کرو۔ یہ بات سن کر رسول کریمؐ نے ارشاد فرمایا کہ تو تم پھر اس سے محبت کیا کرو۔ یہ بات سن کر فاطمہؓ کھڑی ہو

اَزْوَاجِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَاَخْبَرَتْهُنَّ بِالَّذِيْ قَالَتْ وَالَّذِيْ قَالَ لَهَا فَقُلْنَا لَهَا مَا نَرَاكِ اَغْنَيْتِ عَنَّا مِنْ شَيْءٍ فَارْجِعِيْ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقُوْلِيْ لَهُ اِنَّ اَزْوَاجَكَ يَنْشُدْنَكَ الْعَدْلَ فِيْ ابْنَةِ اَبِيْ قُحَافَةَ قَالَتْ فَاطِمَةُ لَا وَاللّٰهِ لَا اُكَلِّمُهُ فِيْهَا اَبَدًا قَالَتْ عَائِشَةُ فَاَرْسَلَ اَزْوَاجُ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ زَيْنَبَ بِنْتَ جَحْشٍ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَهِيَ الَّتِيْ كَانَتْ تُسَامِيْنِيْ مِنْ اَزْوَاجِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي الْمَنْزِلَةِ عِنْدَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَلَمْ اَرَامْرَاَةً قَطُّ خَيْرًا فِي الدِّيْنِ مِنْ زَيْنَبَ وَاَتْقٰى لِلّٰهِ عَزَّوَجَلَّ وَاَصْدَقَ حَدِيْثًا وَاَوْصَلَ لِلرَّحِمِ وَاَعْظَمَ صَدَقَةً وَاَشَدَّ ابْتِذَالًا لِنَفْسِهَا فِي الْعَمَلِ الَّذِيْ تَصَدَّقُ بِهِ وَتَقَرَّبُ بِهِ مَا عَدَا سَوْرَةً مِّنْ حِدَّةٍ كَانَتْ فِيْهَا تُسْرِعُ مِنْهَا الْفَيْئَةَ فَاسْتَاْذَنَتْ عَلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَرَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَعَ عَائِشَةَ فِيْ مِرْطِهَا عَلَى الْحَالِ الَّتِيْ كَانَتْ دَخَلَتْ فَاطِمَةُ عَلَيْهَا فَاَذِنَ لَهَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَتْ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنَّ اَزْوَاجَكَ اَرْسَلْنَنِيْ يَسْاَلْنَكَ الْعَدْلَ فِي ابْنَةِ اَبِيْ قُحَافَةَ وَوَقَعَتْ بِيْ فَاسْتَطَالَتْ وَاَنَا اَرْقُبُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَاَرْقُبُ طَرْفَهُ هَلْ اَذِنَ لِيْ فِيْهَا فَلَمْ تَبْرَحْ زَيْنَبُ حَتّٰى عَرَفْتُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا يَكْرَهُ اَنْ اَنْتَصِرَ فَلَمَّا وَقَعْتُ بِهَا لَمْ اَنْشَبْهَا بِشَيْءٍ حَتّٰى اَثْخَنْتُ عَلَيْهَا فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنَّهَا ابْنَةُ اَبِيْ بَكْرٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ.

گئیں اور دوسری ازواج کے پاس جا کر ان کو بتلایا کہ انہوں نے کیا کہا اور رسول کریمؐ نے کیا جواب ارشاد فرمایا۔ اس پر ازواجِ مطہراتؓ کہنے لگیں کہ تم سے کام نہیں ہو سکا پھر جاؤ اور تم رسول کریمؐ سے عرض کرو کہ آپ ﷺ کی بیویاں ابوقحافہ کی لڑکی کے بارے میں انصاف چاہتی ہیں۔ فاطمہؓ فرمانے لگیں کہ نہیں' خدا کی قسم میں کبھی ان کے بارے میں رسول کریمؐ سے گفتگو نہیں کروں گی۔ عائشہؓ فرماتی ہیں کہ پھر ازواجِ مطہراتؓ نے زینب بنت جحش رضی اللہ عنہا کو بھیجا جو کہ ازواجِ مطہراتؓ میں سے رسول کریمؐ کے نزدیک درجہ اور مقام میں مجھ سے مقابلہ کرتی تھیں۔ میں نے زینب رضی اللہ عنہا سے زیادہ دین کے راستہ پر چلنے والی' خدا رسیدہ' صلہ رحمی کرنے والی' سچی بات کہنے والی' زیادہ صدقہ دینے والی اور اپنے نفس کو کام میں ذلیل کرنے والی خاتون کبھی نہیں دیکھی اور اس کام کی بھی ضرورت ان کو صدقہ و خیرات کے لئے پڑتی تھی صرف ان میں ایک ہی چیز تھی اور وہ یہ کہ وہ زیادہ غصہ والی اور تیز مزاج خاتون تھیں۔ لیکن ان کا غصہ جلد ہی ختم ہو جاتا تھا بہرحال وہ حاضر ہوئیں اور رسول کریمؐ سے انہوں نے اجازت مانگی اس وقت بھی رسول کریمؐ عائشہؓ کی چادر میں ان کے ساتھ اس حالت میں تھے کہ جس حالت میں حضرت فاطمہؓ حاضر ہوئیں تھیں اور رسول کریمؐ نے اجازت عطا فرمائی تو انہوں نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ! آپؐ کی ازواج نے مجھ کو آپؐ کے پاس بھیجا ہے ان کی قلبی تمنا ہے کہ ابوقحافہ کی لڑکی کے بارے میں آپؐ ان کے ساتھ انصاف فرمائیں پھر انہوں نے مجھ کو برا بھلا کہنا شروع کر دیا اور کافی برا بھلا کہا۔ میں رسول کریمؐ کی جانب دیکھ رہی تھی کہ آپؐ کو جواب دینے کی اجازت دیتے ہیں یا نہیں؟ اس وقت زینبؓ اس حال میں تھیں کہ میں سمجھ گئی کہ نبیؐ کو میرا جواب دینا ناگوار نہیں گذرے گا۔ چنانچہ جس وقت میں بولنا شروع ہوئی تو ان کو گفتگو کرنے کا موقع ہی نہیں عطا فرمایا۔ یہاں تک کہ ان پر غالب ہو گئی۔ اس پر نبیؐ نے ارشاد فرمایا: آخر یہ بھی ابوبکرؓ کی صاحبزادی ہیں۔

## حضرت زینب رضی اللہ عنہا کی خاص فضیلت:

مذکورہ بالا حدیث شریف میں حضرت زینب بنت جحش رضی اللہ عنہا کے اوصاف حمیدہ سے متعلق جو یہ فرمایا گیا ہے کہ وہ کام میں نفس کو ذلیل کرنے والی تھیں کہ اس کا مطلب یہ ہے کہ وہ کھال کو دباغت دینے کے بعد اس سے جوتے تیار کر کے فروخت کر کے آمدن کرتی تھیں اور اس آمدنی کو صدقہ فرما دیتی تھیں۔ یعنی دین کے جذبہ کی وجہ سے وہ معمولی سے معمولی کام کرتی تھیں۔

### ۱۶۹۱۸: باب حُبِّ الرَّجُلِ بَعْضَ نِسَائِهِ اَكْثَرَ مِنْ بَعْضٍ

### باب: ایک بیوی کو دوسری بیویوں سے زیادہ چاہنا

۳۴۰۰: اَخْبَرَنِیْ عِمْرَانُ بْنُ بَكَّارٍ الْحِمْصِيُّ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوالْيَمَانِ قَالَ اَنْبَاَنَا شُعَيْبٌ عَنِ الزُّهْرِيِّ قَالَ اَخْبَرَنِیْ مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِالرَّحْمٰنِ بْنِ الْحٰرِثِ بْنِ هِشَامٍ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ فَذَكَرَتْ نَحْوَهُ وَقَالَتْ اَرْسَلَ اَزْوَاجُ النَّبِيِّ ﷺ زَيْنَبَ فَاسْتَاْذَنَتْ فَاَذِنَ لَهَا فَدَخَلَتْ فَقَالَتْ نَحْوَهُ خَالَفَهُمَا مَعْمَرٌ رَوَاهُ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ عُرْوَةَ عَنْ عَائِشَةَ۔

۳۴۰۰: حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے ہی سابقہ حدیث کی مانند منقول ہے۔

۳۴۰۱: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ رَافِعٍ النَّيْسَابُوْرِيُّ الثِّقَةُ الْمَاْمُوْنُ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُالرَّزَّاقِ عَنْ مَعْمَرٍ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ عُرْوَةَ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ اجْتَمَعْنَ اَزْوَاجُ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَاَرْسَلْنَ فَاطِمَةَ اِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقُلْنَ لَهَا اِنَّ نِسَاءَ كَ وَذَكَرَ كَلِمَةً مَعْنَاهَا يَنْشُدْنَكَ الْعَدْلَ فِي ابْنَةِ اَبِيْ قُحَافَةَ قَالَتْ فَدَخَلَتْ عَلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَهُوَ مَعَ عَائِشَةَ فِيْ مِرْطِهَا فَقَالَتْ لَهُ اِنَّ نِسَاءَ كَ اَرْسَلْنَنِيْ وَهُنَّ يَنْشُدْنَكَ الْعَدْلَ فِي ابْنَةِ اَبِيْ قُحَافَةَ فَقَالَ لَهَا النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَتُحِبِّيْنِيْ قَالَتْ نَعَمْ قَالَ فَاَحِبِّيْهَا قَالَتْ فَرَجَعَتْ اِلَيْهِنَّ فَاَخْبَرَتْهُنَّ مَاقَالَ فَقُلْنَ لَهَا اِنَّكِ لَمْ تَصْنَعِيْ شَيْئًا فَارْجِعِيْ اِلَيْهِ فَقَالَتْ وَاللّٰهِ لَا اَرْجِعُ اِلَيْهِ فِيْهَا اَبَدًا وَكَانَتِ ابْنَةَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حَقًّا فَاَرْسَلْنَ زَيْنَبَ بِنْتَ جَحْشٍ قَالَتْ عَائِشَةُ وَهِيَ الَّتِيْ كَانَتْ

۳۴۰۱: حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی ازواج مطہرات رضی اللہ عنہن ایک دن ایک جگہ جمع ہوئیں اور انہوں نے حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کو رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت اقدس میں بھیجا اور یہ کہلوایا کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی ازواج مطہرات رضی اللہ عنہن انصاف چاہتی ہیں حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کی صاحبزادی (یعنی حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا میں) چنانچہ حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا خدمت نبوی میں حاضر ہوئیں اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم اس وقت حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے ساتھ ایک چادر میں تھے۔ حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا نے عرض کیا کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی ازواج مطہرات رضی اللہ عنہن نے مجھ کو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت اقدس میں بھیجا ہے اور وہ حضرت ابوقحافہ رضی اللہ عنہ (یعنی حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ) کی صاحبزادی (حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا) کے درمیان انصاف چاہتی ہیں رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ان سے فرمایا کہ کیا تم مجھ سے محبت رکھتی ہو؟ انہوں نے عرض کیا جی ہاں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تو پھر تم حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے محبت کرو۔ یہ بات سن کر حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا واپس تشریف لے آئیں اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی ازواج

تُسَامِيْنِیْ مِنْ اَزْوَاجِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَتْ اَزْوَاجُكَ اَرْسَلْنَنِیْ وَهُنَّ يَنْشُدْنَكَ الْعَدْلَ فِی ابْنَةِ اَبِیْ قُحَافَةَ ثُمَّ اَقْبَلَتْ عَلَیَّ تَشْتِمُنِیْ فَجَعَلْتُ اُرَاقِبُ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَاَنْظُرُ طَرْفَهُ هَلْ يَاْذَنُ لِیْ مِنْ اَنْ اَنْتَصِرَ مِنْهَا قَالَتْ فَشَتَمَتْنِیْ حَتّٰی ظَنَنْتُ اَنَّهُ لَايَكْرَهُ اَنْ اَنْتَصِرَ مِنْهَا فَاسْتَقْبَلْتُهَا فَلَمْ اَلْبَثْ اَنْ اَفْحَمْتُهَا فَقَالَ لَهَا النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنَّهَا ابْنَةُ اَبِیْ بَكْرٍ قَالَتْ عَائِشَةُ فَلَمْ اَرَ امْرَاَةً خَيْرًا وَّلَا اَكْثَرَ صَدَقَةً وَّلَا اَوْصَلَ لِلرَّحِمِ وَاَبْذَلَ لِنَفْسِهَا فِیْ كُلِّ شَیْءٍ يَتَقَرَّبُ بِهٖ اِلَی اللّٰهِ تَعَالٰی مِنْ زَيْنَبَ مَاعَدَا سَوْرَةً مِنْ حِدَّةٍ كَانَتْ فِيْهَا تُوْشِكُ مِنْهَا الْفَيْاَةَ قَالَ اَبُوْعَبْدِالرَّحْمٰنِ هٰذَا خَطَاٌ وَالصَّوَابُ الَّذِیْ قَبْلَهٗ.

مطہرات رضی اللہ عنہن سے عرض کیا جو کچھ کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا تھا اور وہ عرض کرنے لگ گئیں کہ تم نے تو کوئی کام انجام نہیں دیا۔ تم اب پھر خدمت نبوی میں حاضر ہو جاؤ۔ حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا نے عرض کیا کہ اس سلسلہ میں خدا کی قسم' میں اب نہیں جاؤں گی اور آخر حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا جو رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی صاحبزادی تھیں (وہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشاد گرامی کے خلاف کس طرح کر سکتی تھیں) اس کے بعد تمام کی تمام ازواجِ مطہرات رضی اللہ عنہن نے حضرت زینب بنت جحش رضی اللہ عنہا کو بھیجا۔ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا کہ حضرت زینب رضی اللہ عنہا وہ بیوی تھیں جو کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی ازواجِ مطہرات رضی اللہ عنہن میں میرے برابر کی خاتون تھیں (یعنی عزت احترام' خاندان وجاہت اور حسن جمال میں) پھر حضرت زینب رضی اللہ عنہا نے فرمایا کہ مجھ کو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی ازواجِ مطہرات رضی اللہ عنہن نے بھیجا ہے اور وہ انصاف کا مطالبہ کر رہی ہیں (یعنی ازواجِ مطہرات رضی اللہ عنہن کے درمیان وہ انصاف چاہ رہی ہیں) حضرت ابوقحافہ رضی اللہ عنہ کی صاحبزادی یعنی حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کے درمیان پھر میری جانب چہرہ متوجہ فرمایا اور مجھ کو برا بھلا کہنے لگ گئیں اور میں اس وقت رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی جانب اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی نگاہوں کی جانب دیکھتی تھی کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم مجھ کو اجازت عنایت فرماتے ہیں ان کے جواب دینے کی اور وہ مجھ کو برا کہتی رہیں یہاں تک کہ میں نے سمجھا کہ اب رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو میرا جواب دینا' برا محسوس نہیں ہوگا۔ اس وقت میں بھی سامنے ہوئی اور میں نے کچھ دیر میں ان کو خاموش کروا دیا پھر رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: یہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کی صاحبزادی ہے۔ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا کہ میں نے (آج تک) کوئی خاتون نیکی' صدقہ وخیرات اور اپنے نفس پر محنت ومشقت اٹھانے میں اجر وثواب کے لئے حضرت زینب رضی اللہ عنہا سے زیادہ (باصلاحیت خاتون) نہیں دیکھی اور ان کے مزاج میں صرف معمولی قسم کی تیزی تھی لیکن وہ تیزی جلدی ہی ختم اور زائل ہو جاتی تھی۔ حضرت امام نسائی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ یہ روایت خطاء ہے اور دراصل صحیح روایت وہی ہے جو کہ سابق میں گذر چکی ہے۔

۳۴۰۲: اَخْبَرَنَا اِسْمٰعِيْلُ بْنُ مَسْعُوْدٍ قَالَ حَدَّثَنَا بِشْرٌ يَعْنِی ابْنَ الْمُفَضَّلِ قَالَ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنْ عَمْرِو بْنِ مُرَّةَ عَنْ اَبِیْ مُوْسٰی عَنِ النَّبِیِّ ﷺ قَالَ فَضْلُ عَائِشَةَ عَلَی النِّسَآءِ كَفَضْلِ الثَّرِيْدِ عَلٰی سَائِرِ الطَّعَامِ.

۳۴۰۲: حضرت ابوموسیٰ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی عظمت اور بزرگی تمام خواتین پر ایسی ہے کہ جیسی کہ ثرید کی فضیلت (یعنی شوربے کی فضیلت) دوسرے کھانوں پر ہے۔

## ثرید کیا ہے؟

یہ ایک قسم کا کھانا ہے جو کہ روٹی اور گوشت سے تیار ہوتا ہے اور عرب ممالک میں اس کھانے کا آج بھی دستور ہے اور یہ مرغوب غذا ہے۔

۳۴۰۳: اَخْبَرَنَا عَلِيُّ بْنُ خَشْرَمٍ قَالَ اَنْبَاَنَا عِيْسَى بْنُ يُوْنُسَ عَنِ ابْنِ اَبِيْ ذِئْبٍ عَنِ الْحٰرِثِ بْنِ عَبْدِالرَّحْمٰنِ عَنْ اَبِيْ سَلَمَةَ عَنْ عَائِشَةَ اَنَّ النَّبِيَّ قَالَ فَضْلُ عَائِشَةَ عَلَى النِّسَاءِ كَفَضْلِ الثَّرِيْدِ عَلٰى سَائِرِ الطَّعَامِ.

۳۴۰۳: سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی عظمت اور بزرگی تمام خواتین پر ایسی ہے کہ جیسی کہ ثرید کی فضیلت (یعنی شوربے کی فضیلت) دوسرے کھانوں پر ہے۔

۳۴۰۴: اَخْبَرَنَا اَبُوْبَكْرِ بْنُ اِسْحٰقَ الصَّنْعَانِيُّ قَالَ حَدَّثَنَا شَاذَانُ قَالَ حَدَّثَنَا حَمَّادُ بْنُ زَيْدٍ عَنْ هِشَامِ ابْنِ عُرْوَةَ عَنْ اَبِيْهِ: عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يَا اُمَّ سَلَمَةَ لَا تُؤْذِيْنِيْ فِيْ عَائِشَةَ فَاِنَّهٗ وَاللّٰهِ مَا اَتَانِي الْوَحْيُ فِيْ لِحَافِ امْرَاَةٍ مِنْكُنَّ اِلَّا هِيَ.

۳۴۰۴: حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: اے ام سلیم رضی اللہ عنہا تم مجھ کو حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کے سلسلہ میں تکلیف نہ دو خدا کی قسم مجھ پر کبھی وحی نازل نہیں ہوتی مگر یہ کہ میں حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی چادر یا لحاف میں ہوتا ہوں۔

## فضیلت حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا:

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کے فضائل میں سے سب سے بڑی ایک فضیلت یہ بھی ہے کہ دیگر ازواجِ مطہرات رضی اللہ عنہن کی بہ نسبت سب سے زیادہ وحی آپ صلی اللہ علیہ وسلم پر حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کے ساتھ ہونے کی حالت میں نازل ہوئی۔ حدیث مذکورہ میں اسی طرف اشارہ ہے۔

۳۴۰۵: اَخْبَرَنِيْ مُحَمَّدُ بْنُ اٰدَمَ عَنْ عَبْدَةَ عَنْ هِشَامٍ عَنْ عَوْفِ بْنِ الْحٰرِثِ عَنْ رُمَيْثَةَ عَنْ اُمِّ سَلَمَةَ اَنَّ نِسَاءَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَلَّمْنَهَا اَنْ تُكَلِّمَ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَنَّ النَّاسَ كَانُوْا يَتَحَرَّوْنَ بِهَدَايَاهُمْ يَوْمَ عَائِشَةَ وَتَقُوْلُ لَهٗ اِنَّا نُحِبُّ الْخَيْرَ كَمَا تُحِبُّ عَائِشَةَ فَكَلَّمَتْهُ فَلَمْ يُجِبْهَا فَلَمَّا دَارَ عَلَيْهَا كَلَّمَتْهُ اَيْضًا فَلَمْ يُجِبْهَا وَقُلْنَ مَارَدَّ عَلَيْكِ قَالَتْ لَمْ يُجِبْنِيْ قُلْنَ لَا تَدَعِيْهِ حَتّٰى يَرُدَّ عَلَيْكِ اَوْ تَنْظُرِيْنَ مَا يَقُوْلُ فَلَمَّا دَارَ عَلَيْهَا كَلَّمَتْهُ فَقَالَ لَا تُؤْذِيْنِيْ فِيْ عَائِشَةَ فَاِنَّهٗ لَمْ يَنْزِلْ عَلَيَّ الْوَحْيُ وَاَنَا فِيْ

۳۴۰۵: حضرت اُمّ سلمہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی ازواجِ مطہرات رضی اللہ عنہن نے ان سے عرض کیا کہ تم حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کے سلسلہ میں رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے گفتگو کرو اور حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کے سلسلہ میں لوگوں کی یہ حالت تھی کہ لوگ خدمت نبوی میں حصے اور ہدایا بھیجا کرتے تھے اور جس دن حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کے ساتھ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی باری ہوتی (تو لوگ اور زیادہ ہدایہ بھیجتے تھے) اور لوگ کہتے تھے کہ ہم لوگ بھلائی کے طلبگار ہیں جس طریقہ سے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے محبت فرماتے (ویسی ہی ہم آپ سے بھلائی چاہتے ہیں)۔ ایک روز حضرت اُمّ سلمہ رضی اللہ عنہا نے خدمت نبوی میں حضرت عائشہ

لِحَافِ امْرَاَةٍ مِنْكُنَّ اِلاَّ فِيْ لِحَافِ عَائِشَةَ قَالَ اَبُوْعَبْدِالرَّحْمٰنِ هٰذَانِ الْحَدِيْثَانِ صَحِيْحَانِ عَنْ عَبْدَةَ.

صدیقہ رضی اللہ عنہا سے متعلق عرض کیا (کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے محبت کرنے میں غور کریں) لیکن آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کا کوئی جواب نہیں دیا۔ جس وقت حضرت اُمّ سلمہ رضی اللہ عنہا نے پھر عرض کیا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے کوئی جواب نہیں دیا۔ لیکن جس وقت ان کی باری آئی (یعنی حضرت اُمّ سلمہ رضی اللہ عنہا کی) تو انہوں نے دوسری مرتبہ اس سلسلہ میں گفتگو فرمائی۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس دفعہ بھی کوئی جواب عطا نہیں فرمایا۔ ازواج مطہرات رضی اللہ عنہن ان سے دریافت کرنے لگیں کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے (ہمارے مسئلہ کا) کیا جواب ارشاد فرمایا؟ تو حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا نے جواب دیا کہ مجھ سے تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے کوئی جواب نہیں دیا۔ چنانچہ حضرات ازواج مطہرات رضی اللہ عنہن (ہی خود) پھر حضرت اُمّ سلمہ رضی اللہ عنہا سے فرمانے لگیں کہ تم اس کا آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے جواب لینا چنانچہ جب ان کا نمبر آیا تو پھر حضرت اُمّ سلمہ رضی اللہ عنہا نے عرض کیا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے ام سلمہ رضی اللہ عنہا تم مجھ کو (حضرت) عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کے سلسلہ میں تکلیف نہ پہنچاؤ (یعنی تمہارے بار بار سوال کرنے سے مجھ کو تکلیف پہنچ رہی ہے) میرے اوپر وحی نہیں نازل ہوتی مگر یہ کہ میں حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کے لحاف میں ہوتا ہوں۔ حضرت امام نسائی رحمہ اللہ نے فرمایا کہ یہ دونوں روایات‘ راوی عبدہ کی روایت سے صحیح ہیں۔

۳۴۰۶: اَخْبَرَنَا اِسْحٰقُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ اَنْبَانَا عَبْدَةُ ابْنُ سُلَيْمَانَ قَالَ حَدَّثَنَا هَاشِمُ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ كَانَ النَّاسُ يَتَحَرَّوْنَ بِهَدَايَاهُمْ يَوْمَ عَائِشَةَ يَبْتَغُوْنَ بِذٰلِكَ مَرْضَاةَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ.

۳۴۰۶: حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی روایت ہے کہ لوگ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کا نمبر دیکھ کر آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو حصے بھیجا کرتے تھے اور اس سے مقصد یہ ہوتا تھا کہ آپ خوش ہو جائیں کیونکہ آپ عائشہ سے زیادہ محبت فرماتے تھے اسی وجہ سے لوگ نبی کے پاس عائشہ کی باری والے دن‘ ان کو حصہ اور ہدیہ زیادہ بھیجا کرتے تھے۔

۳۴۰۷: حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ آدَمَ عَنْ عَبْدَةَ عَنْ حَاتِمٍ عَنْ صَالِحِ بْنِ رَبِيْعَةَ بْنِ هُدَيْرٍ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ اَوْحَى اللّٰهُ اِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَاَنَا مَعَهُ فَقُمْتُ فَاَجَفْتُ الْبَابَ بَيْنِيْ وَبَيْنَهُ فَلَمَّا رُفِّهَ عَنْهُ قَالَ لِيْ يَا عَائِشَةُ اِنَّ جِبْرِيْلَ يُقْرِئُكِ السَّلَامَ.

۳۴۰۷: حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ میں ایک مرتبہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ تھی کہ اللہ عزوجل نے اپنے نبی پر وحی نازل فرمائی۔ چنانچہ میں اٹھی اور دروازہ کی آڑ میں ہوگئی۔ جس وقت وحی آنا بند ہوگئی تو مجھ سے فرمایا: اے عائشہ! جبرئیل علیہ السلام تم کو سلام فرما رہے ہیں۔

۳۴۰۸: اَخْبَرَنَا نُوْحُ بْنُ حَبِيْبٍ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُالرَّزَّاقِ قَالَ حَدَّثَنَا مَعْمَرٌ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ عُرْوَةَ عَنْ عَائِشَةَ اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ قَالَ لَهَا اِنَّ جِبْرِيْلَ يَقْرَاُ عَلَيْكِ السَّلَامَ قَالَتْ وَ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَكَاتُهُ تَرٰى مَالَا نَرٰى.

۳۴۰۸: حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ حضرت جبرئیل امین علیہ السلام تم کو سلام فرما رہے ہیں انہوں نے عرض کیا کہ وعلیکم السلام ورحمۃ اللہ وبرکاتہ‘ اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم وہ سب کچھ دیکھ لیتے ہیں جو کہ ہم نہیں دیکھتے۔

۳۴۰۹: اَخْبَرَنَا عَمْرُو بْنُ مَنْصُوْرٍ قَالَ حَدَّثَنَا الْحَكَمُ بْنُ

۳۴۰۹: حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ رسول کریم

نَافِعٍ قَالَ اَنْبَانَا شُعَيْبٌ عَنِ الزُّهْرِيِّ قَالَ اَخْبَرَنِي اَبُوْ سَلَمَةَ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يَا عَائِشَةُ هٰذَا جِبْرِيْلُ وَهُوَ يَقْرَأُ عَلَيْكِ السَّلَامَ مِثْلَهُ سَوَاءٌ قَالَ اَبُوْعَبْدِالرَّحْمٰنِ هٰذَا الصَّوَابُ وَالَّذِيْ قَبْلَهُ خَطَأٌ.

ﷺ نے ان سے بیان فرمایا کہ اے عائشہ ؓ! یہ حضرت جبرئیل ہیں جو کہ تم کو سلام فرما رہے ہیں۔ اس کی ہی طرح اوپر بھی روایت گذر چکی ہے۔ امام نسائی ؒ نے فرمایا یہ روایت درست ہے اور پہلی روایت خطا ہے۔

## ١٦٩٩: بَابُ الْغَيْرَةِ

## باب: رشک اور حسد

٣٤١٠: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰى قَالَ حَدَّثَنَا خَالِدٌ قَالَ حَدَّثَنَا حُمَيْدٌ قَالَ حَدَّثَنَا اَنَسٌ قَالَ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عِنْدَ اِحْدٰى اُمَّهَاتِ الْمُؤْمِنِيْنَ فَاَرْسَلَتْ اُخْرٰى بِقَصْعَةٍ فِيْهَا طَعَامٌ فَضَرَبَتْ يَدَ الرَّسُوْلِ فَسَقَطَتِ الْقَصْعَةُ فَانْكَسَرَتْ فَاَخَذَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْكِسْرَتَيْنِ فَضَمَّ اِحْدَاهُمَا اِلَى الْاُخْرٰى فَجَعَلَ يَجْمَعُ فِيْهَا الطَّعَامَ وَيَقُوْلُ غَارَتْ اُمُّكُمْ كُلُوْا فَاَكَلُوْا فَاَمْسَكَ حَتّٰى جَاءَتْ بِقَصْعَتِهَا الَّتِيْ فِيْ بَيْتِهَا فَدَفَعَ الْقَصْعَةَ الصَّحِيْحَةَ اِلَى الرَّسُوْلِ وَتَرَكَ الْمَكْسُوْرَةَ فِيْ بَيْتِ الَّتِيْ كَسَرَتْهَا.

٣٤١٠: حضرت انس ؓ سے روایت ہے کہ رسول کریم ؐ اپنی ایک اہلیہ محترمہ کے پاس تھے تو دوسری اہلیہ محترمہ نے آپ ؐ کی خدمت میں کھانے کا پیالہ بھیجا۔ ان اہلیہ نے (حسد کی وجہ سے) آپ ؐ کے مبارک ہاتھ پر ہاتھ مارا اور آخر کار وہ پیالہ گر کر ٹوٹ گیا۔ رسول کریم ؐ نے پیالہ کے دونوں ٹکڑے لے کر ملائے اور اس میں آپ ؐ کھانا جمع فرمانے لگے اور فرمایا کہ تمہاری ماں کو جلن پیدا ہوگئی یعنی وہ حسد میں مبتلا ہوگئیں۔ مطلب یہ ہے کہ ان کے دل میں سوکن کے کھانا بھیجنے کی وجہ سے حسد پیدا ہوگیا۔ تو تم کھانا کھاؤ پھر سب کے سب لوگوں نے کھانا کھالیا اور آپ ﷺ ٹھہرے رہے یہاں تک کہ آپ ﷺ کی کوئی سی اہلیہ محترمہ پیالہ لے کر حاضر ہوئیں۔ آپ ؐ نے وہ پیالہ کھانا لانے والے شخص کو لا کر دے دیا اور وہ ٹوٹا ہوا پیالہ اس بیوی کے گھر میں ہی چھوڑ دیا کہ جنہوں نے پیالہ توڑ دیا تھا۔

٣٤١١: اَخْبَرَنَا الرَّبِيْعُ بْنُ سُلَيْمٰنَ قَالَ حَدَّثَنَا اَسَدُ بْنُ مُوْسٰى قَالَ حَدَّثَنَا حَمَّادُ بْنُ سَلَمَةَ عَنْ ثَابِتٍ عَنْ اَبِي الْمُتَوَكِّلِ عَنْ اُمِّ سَلَمَةَ اَنَّهَا يَعْنِيْ اَتَتْ بِطَعَامٍ فِيْ صَحْفَةٍ لَّهَا اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَاَصْحَابِهِ فَجَاءَتْ عَائِشَةُ مُتَّزِرَةً بِكِسَاءٍ وَمَعَهَا فِهْرٌ فَفَلَقَتْ بِهِ الصَّحْفَةَ فَجَمَعَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بَيْنَ فِلْقَتَيِ الصَّحْفَةِ وَيَقُوْلُ كُلُوْا غَارَتْ اُمُّكُمْ مَرَّتَيْنِ ثُمَّ اَخَذَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ صَحْفَةَ عَائِشَةَ فَبَعَثَ بِهَا اِلٰى اُمِّ سَلَمَةَ

٣٤١١: حضرت ام سلمہ ؓ سے روایت ہے کہ وہ ایک روز ایک پیالہ لے کر خدمت نبوی میں حاضر ہوئیں تو عائشہ صدیقہ ؓ اپنی مبارک چادر لے کر حاضر ہوئیں۔ ایک پتھر لیے ہوئے اور انہوں نے وہ پیالہ لے کر توڑ ڈالا اور انہوں نے اسی پتھر سے پیالہ توڑا۔ رسول کریم ﷺ نے وہ دونوں ٹکڑے لے کر ملا دیئے اور فرمانے لگے کہ تم کھانا کھاؤ تمہاری والدہ صاحبہ کے دل میں جلن پیدا ہوگئی۔ آپ ﷺ نے دو مرتبہ یہی جملے ارشاد فرمائے پھر رسول کریم ﷺ نے عائشہ صدیقہ ؓ کا صحیح وسالم پیالہ لے کر حضرت ام سلمہ ؓ کے گھر بھیج دیا اور حضرت ام سلمہ ؓ کا ٹوٹا ہوا پیالہ ام المؤمنین

وَاَعْطٰی صَحْفَةَ اُمِّ سَلَمَةَ عَائِشَةَ.

عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کو دے دیا۔

۳۴۱۲: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰی عَنْ عَبْدِالرَّحْمٰنِ عَنْ سُفْیَانَ عَنْ فُلَیْتٍ عَنْ جَسْرَةَ بِنْتِ دُجَاجَةَ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ مَارَاَیْتُ صَانِعَةَ طَعَامٍ مِثْلَ صَفِیَّةَ اَهْدَتْ اِلَی النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ اِنَاءً فِیْهِ طَعَامٌ فَمَا مَلَکْتُ نَفْسِیْ اَنْ کَسَرْتُهٗ فَسَاَلْتُ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ عَنْ کَفَّارَتِهٖ فَقَالَ اِنَاءٌ کَاِنَاءٍ وَطَعَامٌ کَطَعَامٍ.

۳۴۱۲: حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ میں نے کوئی خاتون صفیہؓ جیسی نہیں دیکھی۔ ایک مرتبہ انہوں نے نبیؐ کو برتن میں کھانا بھر کر بھیجا۔ مجھ سے یہ منظر نہ دیکھا جا سکا۔ میں نے (غصہ میں آ کر) وہ برتن توڑ ڈالا۔ پھر میں نے نبیؐ سے دریافت کیا کہ اس کا بدلہ کیا ہے؟ آپؐ نے فرمایا کہ کسی برتن کا بدلہ دوسرا برتن ہے (مطلب یہ ہے کہ تم نے جس طرح کا برتن توڑا ہے اسی طرح کا برتن تم کو دینا ہو گا اور کھانے کا برتن اس قسم کا کھانا دینا ہے)۔

۳۴۱۳: اَخْبَرَنَا الْحَسَنُ بْنُ مُحَمَّدِ الزَّعْفَرَانِیُّ قَالَ حَدَّثَنَا حَجَّاجٌ عَنِ ابْنِ جُرَیْجٍ عَنْ عَطَاءٍ اَنَّهٗ سَمِعَ عُبَیْدَ بْنَ عُمَیْرٍ یَقُوْلُ سَمِعْتُ عَائِشَةَ تَزْعُمُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ کَانَ یَمْکُثُ عِنْدَ زَیْنَبَ بِنْتِ جَحْشٍ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهَا فَیَشْرَبُ عِنْدَهَا عَسَلًا فَتَوَاصَیْتُ اَنَا وَحَفْصَةُ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهَا اَنَّ اَیَّتَنَا دَخَلَ عَلَیْهَا النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ فَلْتَقُلْ اِنِّیْ اَجِدُ مِنْكَ رِیْحَ مَغَافِیْرَ اَکَلْتَ مَغَافِیْرَ فَدَخَلَ عَلٰی اِحْدَاهُمَا فَقَالَتْ ذٰلِكَ لَهٗ فَقَالَ لَا بَلْ شَرِبْتُ عَسَلًا عِنْدَ زَیْنَبَ بِنْتِ جَحْشٍ وَلَنْ اَعُوْدَ لَهٗ فَنَزَلَتْ: ﴿یٰاَیُّهَا النَّبِیُّ لِمَ تُحَرِّمُ مَا اَحَلَّ اللّٰهُ لَكَ﴾ [التحریم: ۱] ﴿اِنْ تَتُوْبَا اِلَی اللّٰهِ﴾ [التحریم: ۴] لِعَائِشَةَ وَحَفْصَةَ ﴿وَاِذْ اَسَرَّ النَّبِیُّ اِلٰی بَعْضِ اَزْوَاجِهٖ حَدِیْثًا﴾ [التحریم: ۳] لِقَوْلِهٖ بَلْ شَرِبْتُ عَسَلًا.

۳۴۱۳: حضرت عائشہ صدیقہؓ سے روایت ہے کہ رسول کریمؐ زینب بنت جحشؓ کے پاس رہتے اور شہد نوش فرماتے۔ میں نے ایک مرتبہ صفیہؓ سے مشورہ کیا کہ ہمارے میں سے جس کسی کے پاس رسول کریمؐ تشریف لائیں تو اس طرح سے کہے یا رسول اللہ! آپؐ کے منہ مبارک سے مغافیر کی بدبو محسوس ہو رہی ہے (یہ عرب میں پیدا ہونے والا لہسن کی طرح کا ایک پھل ہے جس سے کہ بو محسوس ہوتی ہے) ہم کو ایسا لگ رہا ہے کہ آپؐ نے (مذکورہ پھل) مغافیر کھا رکھا ہے۔ پھر آپ تشریف لے گئے۔ دونوں میں سے کسی کے پاس۔ اس نے یہی کہا۔ آپؐ نے فرمایا: میں نے شہد پی لیا ہے زینب بنت جحشؓ کے پاس اور کبھی نہیں پیوں گا۔ اس لیے کہ آپؐ کو بو سے بڑی نفرت ہے۔ اسی وقت آیت: یٰاَیُّهَا النَّبِیُّ لِمَ تُحَرِّمُ مَا اَحَلَّ اللّٰهُ لَكَ نازل ہوئی یعنی اے نبی تم ان چیزوں کو کس وجہ سے حرام کر رہے ہو جن کو اللہ عزوجل نے حلال کیا ہے تمہارے واسطے (یعنی شہد کو) اور آیت کریمہ: اِنْ تَتُوْبَا اِلَی اللّٰهِ (یعنی اگر تم دونوں توبہ کرتی ہو یعنی عائشہؓ و حفصہؓ) اور آیت کریمہ: وَاِذَا اَسَرَّ النَّبِیُّ اِلٰی بَعْضِ اَزْوَاجِهٖ جب پوشیدہ طریقہ سے نبیؐ نے اپنی کسی اہلیہ محترمہ سے ایک بات فرمائی (یعنی یہ بات کہ میں نے آج شہد پی لیا ہے)۔

## خواتین کی فطرت:

واضح رہے کہ حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا اور حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے حضرت زینب رضی اللہ عنہا سے جل کر یہ تدبیر اختیار فرمائی

کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم پر ایک اہلیہ محترمہ نے یہ فرمانا شروع کر دیا کہ یا رسول اللہ! آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے منہ سے تو کسی بدبودار شے کی بدبو محسوس ہو رہی ہے حالانکہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے تو شہد نوش فرمایا تھا اس جگہ یہ بات بھی پیش نظر رکھنا ضروری ہے کہ یہ عورت کی فطرت ہوتی ہے کہ وہ اپنی سوکن سے کچھ نہ کچھ دل میں فرق رکھتی ہے اس فطرت انسانی کی وجہ سے ازواج مطہرات رضی اللہ عنہن میں بھی اس طرح کا رجحان ہوتا تھا کہ ان کی خواہش تھی کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم صرف میرے ہی ساتھ رات میں قیام فرمائیں۔

۳۴۱۴: اَخْبَرَنِیْ اِبْرَاهِیْمُ بْنُ یُوْنُسَ بْنِ مُحَمَّدٍ حَرَمِیٌّ هُوَ لَقَبُهُ قَالَ حَدَّثَنَا اَبِیْ قَالَ حَدَّثَنَا حَمَّادُ بْنُ سَلَمَةَ عَنْ ثَابِتٍ عَنْ اَنَسٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ كَانَتْ لَهُ اَمَةٌ يَطَؤُهَا فَلَمْ تَزَلْ بِهٖ عَائِشَةُ وَحَفْصَةُ حَتّٰى حَرَّمَهَا عَلٰى نَفْسِهٖ فَاَنْزَلَ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ : يٰۤاَيُّهَا النَّبِيُّ لِمَ تُحَرِّمُ مَا اَحَلَّ اللّٰهُ لَكَ اِلٰى اٰخِرِ الْاٰيَةِ.

۳۴۱۴: حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس ایک باندی تھی کہ جس سے آپ صلی اللہ علیہ وسلم ہم بستری فرماتے تھے تو عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا اور حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا دونوں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے پیچھے لگی رہتی تھیں۔ یہاں تک کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس باندی کو اپنے اوپر حرام فرما لیا۔ اس پر اللہ عزوجل نے یہ آیت نازل فرمائی: يٰۤاَيُّهَا النَّبِيُّ لِمَ تُحَرِّمُ مَا اَحَلَّ اللّٰهُ لَكَ ......۔

۳۴۱۵: اَخْبَرَنَا قُتَيْبَةُ قَالَ حَدَّثَنَا اللَّيْثُ عَنْ يَحْيٰى هُوَ ابْنُ سَعِيْدٍ الْاَنْصَارِيِّ عَنْ عُبَادَةَ بْنِ الْوَلِيْدِ بْنِ عُبَادَةَ ابْنِ الصَّامِتِ: عَنْ عَائِشَةَ قَالَتِ الْتَمَسْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَاَدْخَلْتُ يَدِيْ فِيْ شَعْرِهٖ فَقَالَ قَدْ جَاءَ كِ شَيْطَانُكِ فَقُلْتُ اَمَا لَكَ شَيْطَانٌ فَقَالَ بَلٰى وَلٰكِنَّ اللّٰهَ اَعَانَنِيْ عَلَيْهِ فَاَسْلَمَ.

۳۴۱۵: حضرت عائشہ صدیقہؓ سے روایت ہے کہ میں نے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو تلاش کیا تو (اتفاق سے) میرا ہاتھ آپؐ کے بالوں میں پڑ گیا۔ آپؐ نے فرمایا: تمہارے پاس تمہارا شیطان آ گیا ہے۔ اس پر میں نے عرض کیا: کیا آپؐ کے لئے شیطان نہیں ہے؟ فرمایا کس وجہ سے نہیں۔ میرے واسطے بھی شیطان ہے لیکن اللہ عزوجل نے اس پر میری مدد فرما دی ہے اس وجہ سے وہ میرا فرمانبردار بن گیا ہے۔

۳۴۱۶: اَخْبَرَنِیْ اِبْرَاهِیْمُ بْنُ الْحَسَنِ الْمِقْسَمِيُّ عَنْ حَجَّاجٍ عَنِ ابْنِ جُرَيْجٍ عَنْ عَطَاءٍ اَخْبَرَنِي ابْنُ اَبِيْ مُلَيْكَةَ عَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهَا قَالَتْ فَقَدْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ذَاتَ لَيْلَةٍ فَظَنَنْتُ اَنَّهُ ذَهَبَ اِلٰى بَعْضِ نِسَائِهٖ فَتَجَسَّسْتُهُ فَاِذَا هُوَ رَاكِعٌ وَّ سَاجِدٌ يَقُوْلُ سُبْحٰنَكَ وَبِحَمْدِكَ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ فَقُلْتُ بِاَبِيْ وَاُمِّيْ اِنَّكَ لَفِيْ شَاْنٍ وَ اِنِّيْ لَفِيْ شَاْنٍ اٰخَرَ.

۳۴۱۶: حضرت عائشہ صدیقہؓ سے روایت ہے کہ ایک رات میں نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو نہیں دیکھا تو مجھ کو یہ خیال ہوا کہ آج کی رات آپؐ کسی دوسری اہلیہ محترمہ کے پاس تشریف لے گئے ہیں۔ چنانچہ میں نے آپؐ کو کافی تلاش کیا تو آپؐ حالت رکوع میں تھے یا سجدہ میں اور فرما رہے تھے: ''تو پاک ہے میں تیری تعریف کرتا ہوں تیرے علاوہ کوئی عبادت کے لائق نہیں'' میں نے عرض کیا: میرے والدین آپؐ پر قربان ہو جائیں آپؐ دوسرے کام میں مشغول ہیں اور میں دوسرے خیال میں ہوں۔ (مطلب یہ ہے کہ مجھ کو تو رشک ہوا کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کسی وجہ سے دوسری اہلیہ محترمہ کے پاس تشریف

لے گئے ہیں اور آپ اللہ عزوجل کی عبادت میں مشغول ہیں۔)

۳۴۱۷: اَخْبَرَنَا اِسْحٰقُ بْنُ مَنْصُوْرٍ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُالرَّزَّاقِ قَالَ اَنْبَاَنَا ابْنُ جُرَیْجٍ قَالَ اَخْبَرَنِی ابْنُ اَبِیْ مُلَیْکَۃَ عَنْ عَائِشَۃَ قَالَتْ افْتَقَدْتُ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ ذَاتَ لَیْلَۃٍ فَظَنَنْتُ اَنَّہٗ ذَھَبَ اِلٰی بَعْضِ نِسَائِہٖ فَتَحَسَّسْتُ ثُمَّ رَجَعْتُ فَاِذَا ھُوَ رَاکِعٌ اَوْسَاجِدٌ یَقُوْلُ سُبْحَانَکَ وَبِحَمْدِکَ لَا اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ فَقُلْتُ بِاَبِیْ وَاُمِّیْ اِنَّکَ لَفِیْ شَاْنٍ وَاِنِّیْ لَفِیْ اٰخَرَ۔

۳۴۱۷: حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ میں نے ایک رات آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو نہیں پایا۔ مجھ کو خیال ہوا کہ (آج کی رات) آپ صلی اللہ علیہ وسلم کسی اہلیہ محترمہ کے پاس تشریف لے گئے ہیں۔ میں نے تلاش کیا پھر میں واپس ہوئی۔ تو میں نے دیکھا کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم رکوع یا سجدہ کی حالت میں ہیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں کہ اے میرے پروردگار تو پاک ہے۔ تیرے علاوہ کوئی معبود برحق نہیں ہے۔ میں نے عرض کیا میرے والدین آپ صلی اللہ علیہ وسلم پر قربان ہوں آپ صلی اللہ علیہ وسلم ایک کام میں مشغول ہیں اور میں دوسرے کام میں مشغول ہوں۔

۳۴۱۸: اَخْبَرَنَا سُلَیْمَانُ بْنُ دَاوٗدَ قَالَ اَنْبَاَنَا ابْنُ وَھْبٍ قَالَ اَخْبَرَنِی ابْنُ جُرَیْجٍ عَنْ عَبْدِاللّٰہِ بْنِ کَثِیْرٍ اَنَّہٗ سَمِعَ مُحَمَّدَ بْنَ قَیْسٍ یَقُوْلُ سَمِعْتُ عَائِشَۃَ تَقُوْلُ اِلَّا اُحَدِّثُکُمْ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ وَعَنِّیْ قُلْنَا بَلٰی قَالَتْ لَمَّا کَانَتْ لَیْلَتِی انْقَلَبَ فَوَضَعَ نَعْلَیْہِ عِنْدَ رِجْلَیْہِ وَوَضَعَ رِدَاءَہٗ وَبَسَطَ اِزَارَہٗ عَلٰی فِرَاشِہٖ وَلَمْ یَلْبَثْ اِلَّا رَیْثَمَا ظَنَّ اَنِّیْ قَدْ رَقَدْتُ ثُمَّ انْتَعَلَ رُوَیْدًا وَاَخَذَ رِدَاءَہٗ رُوَیْدًا ثُمَّ فَتَحَ الْبَابَ رُوَیْدًا وَخَرَجَ وَ اَجَافَہٗ رُوَیْدًا وَجَعَلْتُ دِرْعِیْ فِیْ رَاْسِیْ فَاخْتَمَرْتُ وَتَقَنَّعْتُ اِزَارِیْ وَانْطَلَقْتُ فِیْ اِثْرِہٖ حَتّٰی جَاءَ الْبَقِیْعَ فَرَفَعَ یَدَیْہِ ثَلَاثَ مَرَّاتٍ وَاَطَالَ الْقِیَامَ ثُمَّ انْحَرَفَ وَانْحَرَفْتُ فَاَسْرَعَ فَاَسْرَعْتُ فَھَرْوَلَ فَھَرْوَلْتُ فَاَحْضَرَ فَاَحْضَرْتُ وَسَبَقْتُہٗ فَدَخَلْتُ وَلَیْسَ اِلَّا اَنِ اضْطَجَعْتُ فَدَخَلَ فَقَالَ مَالَکِ یَا عَائِشُ رَابِیَۃً قَالَ سُلَیْمَانُ حَسِبْتُہٗ قَالَ حَشْیَا قَالَ لَتُخْبِرِنِّیْ اَوْلَیُخْبِرَنِّی اللَّطِیْفُ الْخَبِیْرُ قُلْتُ یَارَسُوْلَ اللّٰہِ بِاَبِیْ اَنْتَ وَاُمِّیْ فَاَخْبَرْتُہُ الْخَبَرَ قَالَ اَنْتِ السَّوَادُ الَّذِیْ رَاَیْتُ اَمَامِیْ قُلْتُ نَعَمْ قَالَتْ

۳۴۱۸: حضرت محمد بن قیس سے روایت ہے کہ میں نے حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے سنا۔ انہوں نے فرمایا کیا میں آپ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا حال بیان نہ کروں اور میں اپنا کیا حال عرض کروں۔ ہم نے عرض کیا کس وجہ سے نہیں بیان فرمائیں۔ انہوں نے کہا کہ میری ایک رات آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے کروٹ لی اور اپنے پاؤں مبارک کے نزدیک جوتے رکھے اور چادر اٹھائی اپنا سر مبارک سرہانے پر پھیلایا پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم اس قدر دیر ٹھہرے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے خیال فرمایا کہ مجھ کو نیند آ گئی اس کے بعد خاموشی سے جوتے پہن لیے اور جلدی سے چادر لی اور دروازہ کھولا آہستہ سے اور پھر باہر نکل آئے پھر آہستہ سے دروازہ بند کر دیا۔ میں نے بھی جلدی سے چادر اوڑھی اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے پیچھے پیچھے چل دی۔ یہاں تک کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم جنت البقیع (نامی قبرستان) میں تشریف لائے اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے تین مرتبہ ہاتھ اٹھائے اور میں دیر تک کھڑی رہی۔ پھر میں واپس آئی۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم تیز چلے۔ میں بھی تیز چلی آپ صلی اللہ علیہ وسلم جلدی چلے میں بھی جلدی چلی۔ میں آگے کی جانب نکل کر مکان کے اندر داخل ہوئی اور میں لیٹی ہوئی تھی کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم پہنچے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے عائشہ! تم کو کیا ہو گیا۔ تمہارا پیٹ پھولا پھولا ہے یا تمہارا سانس چڑھ گیا ہے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ تم بتلاؤ ورنہ اللہ عزوجل مطلع فرما

فَلَهَدَنِیْ لَهْدَةً فِیْ صَدْرِیْ اَوْجَعَتْنِیْ قَالَ اَظَنَنْتِ اَنْ یَحِیْفَ اللّٰهُ عَلَیْكِ وَرَسُوْلُهُ قَالَتْ مَهْمَایَكْتُمُ النَّاسُ فَقَدْ عَلِمَهُ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ قَالَ نَعَمْ قَالَ فَاِنَّ جِبْرِیْلَ عَلَیْهِ السَّلَامُ اَتَانِیْ حِیْنَ رَاَیْتِ وَلَمْ یَكُنْ یَدْخُلُ عَلَیْكِ وَقَدْ وَضَعْتِ ثِیَابَكِ فَنَادَانِیْ فَاَخْفٰی مِنْكِ فَاَجَبْتُهُ وَاَخْفَیْتُهُ مِنْكِ وَظَنَنْتُ اَنَّكِ قَدْ رَقَدْتِ فَكَرِهْتُ اَنْ اُوْقِظَكِ وَخَشِیْتُ اَنْ تَسْتَوْحِشِیْ فَاَمَرَنِیْ اَنْ اٰتِیَ اَهْلَ الْبَقِیْعِ فَاَسْتَغْفِرَلَهُمْ خَالَفَهُ حَجَّاجُ بْنُ مُحَمَّدٍ فَقَالَ عَنِ ابْنِ جُرَیْجٍ عَنِ ابْنِ اَبِیْ مُلَیْكَةَ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ قَیْسٍ.

دے گا جو کہ لطیف اور خبردار ہے۔ میں نے عرض کیا یا رسول اللہ! آپ صلی اللہ علیہ وسلم پر میرے والدین قربان ہو جائیں۔ پھر میں نے تمام حالت بیان کی آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ تم ہی تھی میں کہتا تھا کہ یہ میرے سامنے کون آدمی جا رہا ہے۔ میں نے عرض کیا جی ہاں میں تھی۔ یہ بات سن کر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے میرے سینے میں ایک مکا رسید کیا جس کی وجہ سے میرے سینے میں درد ہو گیا اور فرمایا: تم نے یہ خیال کیا کہ اللہ اور رسول صلی اللہ علیہ وسلم تم پر ظلم کریں گے کہ تمہارے نمبر پر میں اپنی دوسری اہلیہ کے پاس جاؤں گا۔ میں نے کہا لوگ کس جگہ تک چھپائیں گے اللہ عزوجل نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو مطلع فرما دیا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہاں! حضرت جبرئیل علیہ السلام میرے پاس تشریف لائے اور وہ تمہارے پاس نہ تشریف لا سکے کیونکہ تم اس وقت برہنہ تھیں پھر آہستہ سے انہوں نے مجھ کو آواز دی چنانچہ میں پھر گیا اور میں تم سے پوشیدہ طریقہ سے گیا اس لیے کہ مجھ کو اس بات کا خیال ہوا کہ تم کو نیند آ گئی ہے اور مجھ کو تم کو بیدار کرنا ناگوار اور برا محسوس ہوا۔ مجھ کو خوف ہوا کہ تم کو وحشت نہ ہو (تنہا رہنے سے) پھر حضرت جبرئیل علیہ السلام نے مجھ کو حکم فرمایا کہ میں بقیع (قبرستان) پہنچ جاؤں اور جو لوگ وہاں پر مدفون ہیں ان کے لئے میں دعا مانگوں۔

۳۴۱۹: حَدَّثَنَا یُوْسُفُ بْنُ سَعِیْدِ بْنِ مُسْلِمٍ الْمِصِّیْصِیُّ قَالَ حَدَّثَنَا حَجَّاجٌ عَنِ ابْنِ جُرَیْجٍ اَخْبَرَنِیْ عَبْدُاللّٰهِ بْنُ اَبِیْ مُلَیْكَةَ اَنَّهُ سَمِعَ مُحَمَّدَ بْنَ قَیْسِ بْنِ مَخْرَمَةَ یَقُوْلُ سَمِعْتُ عَائِشَةَ تُحَدِّثُ قَالَتْ اَلَا اُحَدِّثُكُمْ عَنِّیْ وَعَنِ النَّبِیِّ ﷺ قُلْنَا بَلٰی قَالَتْ لَمَّا كَانَتْ لَیْلَتِی الَّتِیْ هُوَ عِنْدِیْ تَعْنِی النَّبِیَّ ﷺ انْقَلَبَ فَوَضَعَ نَعْلَیْهِ عِنْدَ رِجْلَیْهِ وَوَضَعَ رِدَاءَهُ وَبَسَطَ طَرَفَ اِزَارِهِ عَلٰی فِرَاشِهِ فَلَمْ یَلْبَثْ اِلَّا رَیْثَمَا ظَنَّ اَنِّیْ قَدْ رَقَدْتُ ثُمَّ انْتَعَلَ رُوَیْدًا وَاَخَذَ رِدَاءَهُ رُوَیْدًا فَتَحَ الْبَابَ رُوَیْدًا وَخَرَجَ وَاَجَافَهُ رُوَیْدًا وَجَعَلْتُ دِرْعِیْ فِیْ رَاْسِیْ وَاخْتَمَرْتُ وَتَقَنَّعْتُ اِزَارِیْ فَانْطَلَقْتُ فِیْ اِثْرِهِ حَتّٰی جَاءَ الْبَقِیْعَ فَرَفَعَ یَدَیْهِ ثَلَاثَ مَرَّاتٍ وَاَطَالَ الْقِیَامَ ثُمَّ

۳۴۱۹: حضرت محمد بن قیس سے روایت ہے کہ میں نے حضرت عائشہ صدیقہؓ سے سنا۔ انہوں نے فرمایا کیا میں رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا حال بیان نہ کروں اور میں اپنا کیا حال عرض کروں۔ ہم نے عرض کیا کس وجہ سے نہیں بیان فرمائیں۔ انہوں نے کہا کہ میری ایک رات آپؐ نے کروٹ لی اور اپنے پاؤں مبارک کے نزدیک جوتے رکھے اور چادر اٹھائی اپنا سر مبارک سرہانے پر پھیلایا پھر آپؐ اس قدر دیر ٹھہرے کہ آپؐ نے خیال فرمایا کہ مجھ کو نیند آ گئی اس کے بعد خاموشی سے جوتے پہن لیے اور جلدی سے چادر لی اور دروازہ کھولا آہستہ سے اور پھر باہر نکل آئے پھر آہستہ سے دروازہ بند کر دیا۔ میں نے بھی جلدی سے چادر اوڑھی اور آپؐ کے پیچھے پیچھے چل دی۔ یہاں تک کہ آپؐ جنت البقیع (نامی قبرستان) میں تشریف لائے اور آپؐ نے تین مرتبہ ہاتھ اٹھائے اور میں دیر تک کھڑی

انْحَرَفَ فَانْحَرَفْتُ فَاَسْرَعَ فَاَسْرَعْتُ فَهَرْوَلَ فَهَرْوَلْتُ فَاَحْضَرَ فَاَحْضَرْتُ وَسَبَقْتُهُ فَدَخَلْتُ فَلَيْسَ اِلاَّ اَنِ اضْطَجَعْتُ فَدَخَلَ فَقَالَ مَالَكِ يَا عَائِشَةُ حَشْيًا رَابِيَةً قَالَتْ لَا قَالَ لَتُخْبِرِنِّيْ اَوْلَيُخْبِرَنِّي اللّٰهُ اللَّطِيْفُ الْخَبِيْرُ قُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ بِاَبِيْ اَنْتَ وَاُمِّيْ فَاَخْبَرْتُهُ الْخَبَرَ قَالَ فَاَنْتِ السَّوَادُ الَّذِيْ رَاَيْتُهُ اَمَامِيْ قَالَتْ نَعَمْ قَالَتْ فَلَهَدَنِيْ فِيْ صَدْرِيْ لَهْدَةً اَوْجَعَتْنِيْ ثُمَّ قَالَ ظَنَنْتِ اَنْ يَحِيْفَ اللّٰهُ عَلَيْكِ وَرَسُوْلُهُ قَالَتْ مَهْمَا يَكْتُمِ النَّاسُ فَقَدْ عَلِمَهُ اللّٰهُ قَالَ نَعَمْ قَالَ فَاِنَّ جِبْرِيْلَ اَتَانِيْ حِيْنَ رَاَيْتِ وَلَمْ يَكُنْ يَدْخُلُ عَلَيْكِ وَقَدْ وَضَعْتِ ثِيَابَكِ فَنَادَانِيْ فَاَخْفٰى مِنْكِ فَاَجَبْتُهُ فَاَخْفَيْتُ مِنْكِ فَظَنَنْتُ اَنْ قَدْ رَقَدْتِ وَخَشِيْتُ اَنْ تَسْتَوْحِشِيْ فَاَمَرَنِيْ اَنْ اٰتِيَ اَهْلَ الْبَقِيْعِ فَاَسْتَغْفِرَ لَهُمْ رَوَاهُ عَاصِمٌ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عَامِرٍ عَنْ عَائِشَةَ عَلٰى غَيْرِ هٰذَا اللَّفْظِ.

رہی۔ پھر میں واپس آئی۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم تیز چلے۔ میں بھی تیز چلی' آپ جلدی چلے میں بھی جلدی چلی۔ میں آگے کی جانب نکل کر مکان کے اندر داخل ہوئی اور میں لیٹی ہوئی تھی کہ آپ پہنچے۔ آپ نے فرمایا: اے عائشہ! تم کو کیا ہو گیا۔ تمہارا پیٹ پھولا پھولا ہے یا تمہارا سانس چڑھ گیا ہے۔ آپ نے فرمایا کہ تم بتلاؤ ورنہ اللہ عزوجل مطلع فرما دے گا جو کہ لطیف اور خبردار ہے۔ میں نے عرض کیا یارسول اللہ! آپ پر میرے والدین قربان ہو جائیں۔ پھر میں نے تمام حالت بیان کی آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ تم ہی تھی میں کہتا تھا کہ یہ میرے سامنے کون آدمی جا رہا ہے۔ میں نے عرض کیا جی ہاں میں تھی۔ یہ بات سن کر آپ نے میرے سینے میں ایک مکا رسید کیا جس کی وجہ سے میرے سینے میں درد ہو گیا اور فرمایا: تم نے یہ خیال کیا کہ اللہ اور رسول (صلی اللہ علیہ وسلم) تم پر ظلم کریں گے کہ تمہارے نمبر (باری) پر میں اپنی دوسری اہلیہ کے پاس جاؤں گا۔ میں نے کہا لوگ کس جگہ تک چھپائیں گے اللہ عزوجل نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو مطلع فرما دیا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جی ہاں۔

۳۳۲۰: اَخْبَرَنَا عَلِيُّ بْنُ حُجْرٍ قَالَ اَنْبَاَنَا شَرِيْكٌ عَنْ عَاصِمٍ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عَامِرِ بْنِ رَبِيْعَةَ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ فَقَدْتُهُ مِنَ اللَّيْلِ وَسَاقَ الْحَدِيْثَ.

۳۳۲۰: ترجمہ حسب سابق ہے۔

(۲۷)

# کِتَابُ الطَّلاَقِ

## طلاق سے متعلقہ احادیث

### ۱۷۰۰: باب وَقْتِ الطَّلَاقِ لِلْعِدَّةِ الَّتِي أَمَرَ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ أَنْ تُطَلَّقَ لَهَا النِّسَاءُ

### باب: جووقت اللہ تعالیٰ نے طلاق دینے کے لیے مقرر کیا ہے

۳۴۲۱: اَخْبَرَنَا عُبَيْدُاللّٰهِ بْنُ سَعِيْدٍ اِلسَّرْخَسِيُّ قَالَ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ سَعِيْدٍ الْقَطَّانُ عَنْ عُبَيْدِاللّٰهِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ اَخْبَرَنِي نَافِعٌ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ اَنَّهُ طَلَّقَ امْرَاَتَهُ وَهِيَ حَائِضٌ فَاسْتَفْتَى عُمَرُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ اِنَّ عَبْدَاللّٰهِ طَلَّقَ امْرَاَتَهُ وَهِيَ حَائِضٌ فَقَالَ مُرْ عَبْدَ اللّٰهِ فَلْيُرَاجِعْهَا ثُمَّ يَدَعْهَا حَتّٰى تَطْهُرَ مِنْ حَيْضَتِهَا هٰذِهٖ ثُمَّ تَحِيْضَ حَيْضَةً اُخْرٰى فَاِذَا طَهُرَتْ فَاِنْ شَاءَ فَلْيُفَارِقْهَا قَبْلَ اَنْ يُجَامِعَهَا وَاِنْ شَاءَ فَلْيُمْسِكْهَا فَاِنَّهَا الْعِدَّةُ الَّتِي اَمَرَ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ اَنْ تُطَلَّقَ لَهَا النِّسَاءُ۔

۳۴۲۱: حضرت عبداللہؓ سے روایت ہے کہ انہوں نے اپنی بیوی کو طلاق دی اور وہ اس وقت حالت حیض میں تھیں۔ عمرؓ نے نبیؐ کی خدمت میں اس بات کا تذکرہ فرمایا یعنی یہ بات دریافت کی کہ عبداللہ کا یہ طلاق دینا درست ہے یا نہیں؟ آپؐ نے عمرؓ سے فرمایا کہ تم عبداللہؓ سے یہ بات بیان کرو کہ وہ اپنے قول سے رجوع کر لیں یعنی اس طلاق کو توڑ دیں اور وہ اس عورت کو اپنی بیوی بنالیں پھر اس کو پاک ہونے تک چھوڑ دیں جس وقت وہ اپنے حیض سے پاک ہو جائے اور پھر دوسری مرتبہ حائضہ ہو کر پاک ہو جائے تب اگر اس کا دل چاہے تو ان سے وہ علیحدگی اختیار کر لیں۔ صحبت کرنے سے پہلے پہلے اور اگر چھوڑنے کو دل نہ چاہے تو رکھ لے اسلئے کہ اللہ عزوجل بزرگی اور عزت والے نے خواتین کو ان کی عدت کے مطابق طلاق دے دینے کا حکم فرمایا ہے۔

۳۴۲۲: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ سَلَمَةَ قَالَ اَنْبَاَنَا ابْنُ الْقَاسِمِ عَنْ مَالِكٍ عَنْ نَافِعٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا اَنَّهُ طَلَّقَ امْرَاَتَهُ وَهِيَ حَائِضٌ فِيْ عَهْدِ

۳۴۲۲: حضرت ابن عمرؓ سے روایت ہے کہ انہوں نے دور نبوی میں اپنی اہلیہ کو طلاق دی اور وہ حالت حیض میں تھیں۔ عمر فاروقؓ نے رسول کریمؐ سے یہ مسئلہ دریافت فرمایا۔ یعنی عبداللہؓ نے حالت

رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَسَاَلَ عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ رَضِىَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنْ ذٰلِكَ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مُرْهُ فَلْيُرَاجِعْهَا ثُمَّ لِيُمْسِكْهَا حَتّٰى تَطْهُرَ ثُمَّ تَحِيْضَ ثُمَّ تَطْهُرَ ثُمَّ اِنْ شَاءَ اَمْسَكَ بَعْدُ وَ اِنْ شَاءَ طَلَّقَ قَبْلَ اَنْ يَمَسَّ فَتِلْكَ الْعِدَّةُ الَّتِىْ اَمَرَ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ اَنْ تُطَلَّقَ لَهَا النِّسَاءُ.

حیض میں اپنی اہلیہ کو طلاق دے دی ہے یہ طلاق دینا کیسا ہے؟ آپ نے فرمایا کہ تم حضرت عبداللہ سے کہو کہ وہ اپنی بیوی کی جانب رجوع کر لیں۔ پھر وہ ان کو روکے رکھیں۔ یہاں تک کہ وہ اپنے حیض سے پاک ہو جائیں۔ پھر جس وقت اس کو دوسرا حیض آ جائے اور وہ اس سے پاک ہو جائیں تو جب اگر عبداللہ کا دل چاہے تو اس کو رکھ لیں یا طلاق دے دیں۔ لیکن شرط یہ ہے کہ اس دوسرے حیض کے بعد بھی ان کے پاس نہ جائیں۔ پھر آپ نے فرمایا کہ یہی عدت ہے اور خدا تعالیٰ نے اسی کے مطابق طلاق دینے کا حکم فرمایا ہے۔

۳۴۲۳: اَخْبَرَنِىْ كَثِيْرُ بْنُ عُبَيْدٍ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ حَرْبٍ قَالَ حَدَّثَنَا الزُّبَيْدِىُّ قَالَ سُئِلَ الزُّهْرِىُّ كَيْفَ الطَّلَاقُ لِلْعِدَّةِ فَقَالَ اَخْبَرَنِىْ سَالِمُ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عُمَرَ رَضِىَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُمَا اَنَّ عَبْدَاللّٰهِ بْنَ عُمَرَ رَضِىَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُمَا قَالَ طَلَّقْتُ امْرَاَتِىْ فِىْ حَيَاةِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَهِىَ حَائِضٌ فَذَكَرَ ذٰلِكَ عُمَرُ رَضِىَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ لِرَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَتَغَيَّظَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِىْ ذٰلِكَ فَقَالَ لِيُرَاجِعْهَا ثُمَّ يُمْسِكُهَا حَتّٰى تَحِيْضَ حَيْضَةً وَتَطْهُرَ فَاِنْ بَدَا لَهٗ اَنْ يُطَلِّقَهَا طَاهِرًا قَبْلَ اَنْ يَمَسَّهَا فَذَاكَ الطَّلَاقُ لِلْعِدَّةِ كَمَا اَنْزَلَ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ قَالَ عَبْدُاللّٰهِ بْنُ عُمَرَ رَضِىَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُمَا فَرَاجَعْتُهَا وَحَسِبْتُ لَهَا التَّطْلِيْقَةَ الَّتِىْ طَلَّقْتُهَا.

۳۴۲۳: حضرت زہری سے روایت ہے کہ ان سے کسی نے یہ دریافت کیا کہ عدت پر طلاق کس طرح سے واقع ہوتی ہے؟ یعنی اللہ عزوجل نے قرآن کریم میں ارشاد فرمایا ہے: فَطَلِّقُوْهُنَّ لِعِدَّتِهِنَّ تو اس کے معنی کیا ہونے اور عدت کے دوران طلاق دینا کس طریقہ سے ہوتا ہے؟ حضرت زہری نے جواب دیا کہ میں نے حضرت سالم بن عبداللہ رضی اللہ عنہ سے سنا ہے کہ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما فرماتے تھے کہ میں نے اپنی بیوی کو دور نبوی صلی اللہ علیہ وسلم میں طلاق دی اور وہ خاتون اس وقت حالت حیض میں تھیں۔ پھر میرے والد حضرت عمرؓ نے اس واقعہ کا تذکرہ رسول کریمؐ سے فرمایا۔ آپؐ نے جس وقت یہ بات سنی تو ان کو غصہ آ گیا اور وہ فرمانے لگے عبداللہ رضی اللہ عنہ کو اس واسطے رجوع کرنا مناسب ہے اور ان کو چاہیے کہ وہ طلاق سے رجوع کریں اور عورت کو پاک ہونے دینا چاہیے پھر اگر اس کو طلاق دینا بہتر معلوم ہوا تو عورت کو طلاق دینا چاہیے۔ وہ اس عورت کو پاکی کی حالت میں ہم بستری کرے بغیر طلاق دے دیں۔ اس کے بعد آپؐ نے ارشاد فرمایا کہ یہی معنی ہیں آیت کریمہ میں: لِلْعِدَّةِ کے۔ عبداللہ بن عمر فرماتے ہیں میں نے رجوع کیا اور اس طلاق کو حساب میں لگایا یعنی میں نے جو طلاق دی تھی اس کا میں نے حساب لگایا۔ اس لیے کہ وہ طلاق اگرچہ سنتوں کے خلاف تھی اور حرام تھی لیکن طلاق واقع ہو چکی تھی۔

۳۴۲۴: اَخْبَرَنِىْ مُحَمَّدُ بْنُ اِسْمَاعِيْلَ بْنِ اِبْرَاهِيْمَ

۳۴۲۴: حضرت عبدالرحمٰنؒ سے روایت ہے کہ میں نے ابن عمرؓ سے

وَعَبْدُاللّٰهِ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ تَمِيْمٍ عَنْ حَجَّاجٍ قَالَ قَالَ ابْنُ جُرَيْجٍ اَخْبَرَنِيْ اَبُوالزُّبَيْرِ اَنَّهٗ سَمِعَ عَبْدَالرَّحْمٰنِ ابْنَ اَيْمَنَ يَسْاَلُ ابْنَ عُمَرَوَ اَبُوالزُّبَيْرِ يَسْمَعُ كَيْفَ تَرٰى فِيْ رَجُلٍ طَلَّقَ امْرَاَتَهٗ حَائِضًا فَقَالَ لَهٗ طَلَّقَ عَبْدُاللّٰهِ بْنُ عُمَرَ امْرَاَتَهٗ وَهِيَ حَائِضٌ عَلٰى عَهْدِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَسَاَلَ عُمَرُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ اِنَّ عَبْدَاللّٰهِ بْنَ عُمَرَ طَلَّقَ امْرَاَتَهٗ وَهِيَ حَائِضٌ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لِيُرَاجِعْهَا فَرَدَّهَا عَلَيَّ قَالَ اِذَا طَهُرَتْ فَلْيُطَلِّقْ اَوْلِيُمْسِكْ قَالَ ابْنُ عُمَرَ فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: يٰاَيُّهَا النَّبِيُّ اِذَا طَلَّقْتُمُ النِّسَآءَ فَطَلِّقُوْهُنَّ فِيْ قُبُلِ عِدَّتِهِنَّ.

دریافت کیا ایسے شخص سے متعلق آپ کی کیا رائے ہے کہ جس نے اپنی بیوی کو حالت حیض میں طلاق دی ہو۔ اس پر عبداللہ بن عمرؓ فرمانے لگے میں نے دورِ نبوی میں بیوی کو ایسی حالت میں طلاق دی کہ جس وقت کہ اس کو حیض آ رہا تھا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے یہ مسئلہ رسول کریمؐ سے دریافت کیا اور بیان کیا کہ عبداللہ بن عمرؓ نے اپنی بیوی کو ایسی حالت میں طلاق دے دی ہے کہ جبکہ وہ حائضہ ہے۔ آپؐ نے ارشاد فرمایا کہ رجوع کرنا مناسب ہے (یعنی عبداللہ بن عمرؓ طلاق سے رجوع کر لیں) اور انہوں نے اس طلاق کو میری جانب لوٹا دیا اور بیان کیا کہ رسول کریمؐ نے فرمایا جس وقت عورت پاک ہو (یعنی حیض نہ آ رہا ہو) تو اس کو اس وقت طلاق دینا یا نہ دینا یہ تمہارا اختیار ہے اور عبداللہ بن عمرؓ فرماتے ہیں کہ اسکے بعد آپؐ نے آیت: يٰاَيُّهَا النَّبِيُّ اِذَا طَلَّقْتُمُ النِّسَآءَ تلاوت فرمائی۔ یعنی اے نبی! جب تم طلاق دو اپنی عورتوں کو تو تم ان کو طلاق دو ان کی عدت سے پہلے پہلے۔

۳۴۲۵: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ قَالَ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ ابْنُ جَعْفَرٍ قَالَ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنِ الْحَكَمِ قَالَ سَمِعْتُ مُجَاهِدًا يُحَدِّثُهٗ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ فِيْ قَوْلِهٖ عَزَّوَجَلَّ يٰاَيُّهَا النَّبِيُّ اِذَا طَلَّقْتُمُ النِّسَآءَ فَطَلِّقُوْهُنَّ عِدَّتِهِنَّ قَالَ ابْنُ عَبَّاسٍ قُبُلِ عِدَّتِهِنَّ.

۳۴۲۵: حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ آیت کریمہ: يٰاَيُّهَا النَّبِيُّ اِذَا طَلَّقْتُمُ النِّسَآءَ کی تفسیر کے سلسلہ میں انہوں نے فرمایا: قُبُلِ عِدَّتِهِنَّ یعنی عدت سے پہلے۔

## ۱۰۷۱: باب طَلاَقِ السُّنَّةِ

## باب: طلاق سنت

۳۴۲۶: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ يَحْيَى بْنِ اَيُّوْبَ قَالَ حَدَّثَنَا حَفْصُ بْنُ غِيَاثٍ قَالَ حَدَّثَنَا الْاَعْمَشُ عَنْ اَبِيْ اِسْحَاقَ عَنْ اَبِي الْاَحْوَصِ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ اَنَّهٗ قَالَ طَلاَقُ السُّنَّةِ تَطْلِيْقَةٌ وَهِيَ طَاهِرٌ فِيْ غَيْرِ جِمَاعٍ فَاِذَا حَاضَتْ وَطَهُرَتْ طَلَّقَهَا اُخْرٰى ثُمَّ تَعْتَدُّ بَعْدَ ذٰلِكَ بِحَيْضَةٍ قَالَ الْاَعْمَشُ سَاَلْتُ اِبْرَاهِيْمَ فَقَالَ مِثْلَ ذٰلِكَ.

۳۴۲۶: حضرت عبداللہؓ سے روایت ہے کہ طلاق سنت اس طریقہ سے ہے کہ انسان بغیر جماع کیے عورت کو پاکی کی حالت میں طلاق دے دے پھر جس وقت اس کو حیض آ جائے اور وہ عورت پاک ہو جائے تو اس وقت اس کو ایک دوسری طلاق دے دے پھر جس وقت اسکو حیض آ جائے اور وہ پاک ہو جائے جب اسکو اور ایک طلاق دے پھر اسکے بعد عورت ایک حیض عدت گذارے۔ اعمشؒ فرماتے ہیں میں نے ابراہیم سے دریافت کیا تو انہوں نے بھی اسی طریقہ سے بیان فرمایا۔

۳۴۲۷: اَخْبَرَنَا عَمْرُو بْنُ عَلِیٍّ قَالَ حَدَّثَنَا یَحْیٰی عَنْ سُفْیَانَ عَنْ اَبِیْ اِسْحَاقَ عَنْ اَبِی الْاَحْوَصِ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ قَالَ طَلَاقُ السُّنَّةِ اَنْ یُّطَلِّقَهَا طَاهِرًا فِیْ غَیْرِ جِمَاعٍ۔

۳۴۲۷: حضرت عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ طلاق سنت یہ ہے کہ عورت کو پاکی کی حالت میں بغیر ہم بستری کے طلاق دی جائے۔

## طلاقِ سنت:

مذکورہ بالا احادیث شریفہ میں طلاق سنت کو بیان فرمایا گیا ہے۔ جس کا حاصل یہ ہے کہ عورت کو پاکی کی حالت میں ایک طلاق دی جائے یہ طریقہ سنت کے موافق ہے اور عورت کو تینوں طلاق یعنی طلاق مغلظہ دینا منع ہے اگرچہ تین طلاق دینے سے تینوں طلاقیں واقع ہو کر حرمت مغلظہ ہو جاتی ہیں اور حلالہ کے بغیر عورت شوہر کے لیے حلال نہیں ہوتی۔ واضح رہے کہ طلاق کی تین قسم ہیں' طلاق سنت' طلاق حسن' طلاق بدعی۔ کتب فقہ میں ان کی تعریفات تفصیل سے مذکور ہیں۔

## ۱۷۰۲: باب مَا یَفْعَلُ اِذَا طَلَّقَ تَطْلِیْقَةً وَهِیَ حَائِضٌ

## باب: اگر کسی شخص نے حیض کے وقت عورت کو ایک طلاق دے دی؟

۳۴۲۸: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِالْاَعْلٰی قَالَ حَدَّثَنَا الْمُعْتَمِرُ قَالَ سَمِعْتُ عُبَیْدَاللّٰهِ بْنَ عُمَرَ عَنْ نَافِعٍ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ اَنَّهُ طَلَّقَ امْرَاَتَهُ وَهِیَ حَائِضٌ تَطْلِیْقَةً فَانْطَلَقَ عُمَرُ فَاَخْبَرَ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَ آلِهٖ وَسَلَّمَ بِذٰلِكَ فَقَالَ لَهُ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ مُرْ عَبْدَاللّٰهِ فَلْیُرَاجِعْهَا فَاِذَا اغْتَسَلَتْ فَلْیَتْرُكْهَا حَتّٰی تَحِیْضَ فَاِذَا اغْتَسَلَتْ مِنْ حَیْضَتِهَا الْاُخْرٰی فَلَا یَمَسَّهَا حَتّٰی یُطَلِّقَهَا فَاِنْ شَاءَ اَنْ یُّمْسِکَهَا فَلْیُمْسِکْهَا فَاِنَّهَا الْعِدَّةُ الَّتِیْ اَمَرَ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ اَنْ تُطَلَّقَ لَهَا النِّسَاءُ۔

۳۴۲۸: حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ انہوں نے طلاق دی یعنی حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما نے اپنی اہلیہ محترمہ کو طلاق حالت حیض میں دے دی تو حضرت عمرؓ، رسول کریمؐ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو اس واقعہ سے مطلع فرمایا۔ آپؐ نے فرمایا کہ تم حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ سے کہو کہ وہ اس کی جانب رجوع کریں پھر جس وقت وہ عورت حیض سے پاک ہو جائے اور وہ غسل کر لے تو اس کو ٹھہرے رہنے دے یہاں تک کہ وہ عورت دوسرے حیض سے فراغت حاصل کر لے اور اسے نہ ہمبستری کرے اس کو پھر طلاق دے پھر اگر چاہے اس سے صحبت کرے تو رکھ لے اس کو اور طلاق نہ دے اسلئے کہ اللہ نے جس عدت کے مطابق طلاق دینے کا حکم فرمایا ہے یہ وہ ہی عدت ہے یعنی اس طریقہ سے طلاق دینے کا نام عدت پر طلاق دینا فرمایا ہے۔

۳۴۲۹: اَخْبَرَنَا مَحْمُوْدُ ابْنُ غَیْلَانَ قَالَ حَدَّثَنَا وَکِیْعٌ قَالَ حَدَّثَنَا سُفْیَانُ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ عَبْدِالرَّحْمٰنِ مَوْلٰی طَلْحَةَ عَنْ سَالِمِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ عَنِ ابْنِ عُمَرَ اَنَّهُ طَلَّقَ امْرَاَتَهُ وَهِیَ حَائِضٌ فَذَکَرَ

۳۴۲۹: حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ انہوں نے اپنی اہلیہ محترمہ کو حالت حیض میں طلاق دے دی چنانچہ اس واقعہ کا تذکرہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں ہوا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ تم اس سے کہو کہ وہ اس سے رجوع کر لیں پھر جس وقت

ذٰلِكَ لِلنَّبِيِّ ﷺ فَقَالَ مُرْهُ فَلْيُرَاجِعْهَا ثُمَّ لِيُطَلِّقْهَا وَهِيَ طَاهِرٌ أَوْ حَامِلٌ.

وہ عورت پاک ہو جائے گی یا حاملہ ہو جائے گی تو تم اس کو اس وقت طلاق دینا۔

## ۱۷۰۳: باب الطَّلَاقِ لِغَيْرِ الْعِدَّةِ

## باب: غیر عدت میں طلاق دینا

۳۴۳۰: أَخْبَرَنِي زِيَادُ بْنُ أَيُّوبَ قَالَ حَدَّثَنَا هُشَيْمٌ قَالَ أَخْبَرَنَا أَبُو بِشْرٍ عَنْ سَعِيدِ بْنِ جُبَيْرٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ أَنَّهُ طَلَّقَ امْرَأَتَهُ وَهِيَ حَائِضٌ فَرَدَّهَا عَلَيْهِ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حَتَّى طَلَّقَهَا وَهِيَ طَاهِرٌ.

۳۴۳۰: حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ نے اپنی اہلیہ محترمہ کو حالت حیض میں طلاق دے دی۔ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ کی جانب اس خاتون کو واپس فرما دیا۔ یہاں تک کہ جب وہ خاتون پاک ہوگئی (حیض سے) تو جب ان کو طلاق دی۔

## ۱۷۰۴: باب الطَّلَاقُ لِغَيْرِ الْعِدَّةِ وَمَا يُحْتَسَبُ مِنْهُ عَلَى الْمُطَلِّقِ

## باب: اگر کوئی شخص عدت کے خلاف طلاق دے (یعنی حالت حیض میں طلاق دے) تو کیا حکم ہے؟

۳۴۳۱: أَخْبَرَنَا قُتَيْبَةُ قَالَ حَدَّثَنَا حَمَّادٌ عَنْ أَيُّوبَ عَنْ مُحَمَّدٍ عَنْ يُونُسَ بْنِ جُبَيْرٍ قَالَ سَأَلْتُ ابْنَ عُمَرَ رَضِيَ اللَّهُ عَنْهُ عَنْ رَجُلٍ طَلَّقَ امْرَأَتَهُ وَهِيَ حَائِضٌ فَقَالَ هَلْ تَعْرِفُ عَبْدَاللَّهِ بْنَ عُمَرَ فَإِنَّهُ طَلَّقَ امْرَأَتَهُ وَهِيَ حَائِضٌ فَسَأَلَ عُمَرُ النَّبِيَّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَأَمَرَهُ أَنْ يُرَاجِعَهَا ثُمَّ يَسْتَقْبِلَ عِدَّتَهَا فَقُلْتُ لَهُ فَيَعْتَدُّ بِتِلْكَ التَّطْلِيقَةِ فَقَالَ مَهْ أَرَأَيْتَ إِنْ عَجَزَ وَاسْتَحْمَقَ.

۳۴۳۱: حضرت یونس بن جبیر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے ابن عمرؓ سے دریافت کیا کہ جس کسی نے اپنی بیوی کو حالت حیض میں طلاق دے دی۔ ابن عمرؓ فرمانے لگے کہ تم جانتے ہو عبداللہ بن عمرؓ کو انہوں نے اپنی اہلیہ محترمہ کو طلاق دے دی تھی حالت حیض میں' پھر نبیؐ سے عمرؓ نے یہ مسئلہ دریافت کیا۔ آپؐ نے ارشاد فرمایا: تم اس کو حکم دو کہ وہ اپنی بیوی (کی طلاق سے) رجوع کرلے۔ پھر وہ اسکی عدت کا انتظار کرے میں نے عرض کیا کہ تم جو طلاق دے چکے ہو وہ تو واقع ہو چکی ہے اور وہ شمار ہوگی' انہوں نے کہا کہ کس وجہ سے نہیں اور اگر طلاق سے رجوع نہ کرتے اور حماقت کرتے رہتے تو کیا وہ طلاق شمار نہ ہوتی۔

۳۴۳۲: أَخْبَرَنَا يَعْقُوبُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ قَالَ حَدَّثَنَا ابْنُ عُلَيَّةَ عَنْ يُونُسَ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ سِيرِينَ عَنْ يُونُسَ ابْنِ جُبَيْرٍ قَالَ قُلْتُ لِابْنِ عُمَرَ رَجُلٌ طَلَّقَ امْرَأَتَهُ وَهِيَ حَائِضٌ فَقَالَ أَتَعْرِفُ عَبْدَاللَّهِ بْنَ عُمَرَ فَإِنَّهُ طَلَّقَ امْرَأَتَهُ وَهِيَ حَائِضٌ فَأَتَى عُمَرُ النَّبِيَّ ﷺ يَسْأَلُهُ فَأَمَرَهُ أَنْ يُرَاجِعَهَا ثُمَّ يَسْتَقْبِلَ

۳۴۳۲: حضرت یونس بن جبیر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے ابن عمرؓ سے دریافت کیا کہ جس کسی نے اپنی بیوی کو حالت حیض میں طلاق دے دی۔ ابن عمرؓ فرمانے لگے کہ تم جانتے ہو عبداللہ بن عمرؓ کو انہوں نے اپنی اہلیہ محترمہ کو طلاق دے دی تھی حالت حیض میں' پھر نبیؐ سے عمرؓ نے یہ مسئلہ دریافت کیا۔ آپؐ نے ارشاد فرمایا: تم اس کو حکم دو کہ وہ اپنی بیوی (کی طلاق سے) رجوع کرلے۔ پھر وہ اسکی عدت کا انتظار

عِدَّتَهَا قُلْتُ لَهُ إِذَا طَلَّقَ الرَّجُلُ امْرَأَتَهُ وَهِيَ حَائِضٌ أَيَعْتَدُّ بِتِلْكَ التَّطْلِيقَةِ فَقَالَ مَهْ وَإِنْ عَجَزَ وَاسْتَحْمَقَ.

کرے میں نے عرض کیا کہ تم جو طلاق دے چکے ہو وہ تو واقع ہو چکی ہے اور وہ شمار ہوگی انہوں نے کہا کہ کس وجہ سے نہیں اور اگر طلاق سے رجوع نہ کرتے اور حماقت کرتے رہتے تو کیا وہ طلاق شمار نہ ہوتی۔

## ۱۷۰۵: باب الثَّلَاثُ الْمَجْمُوعَةُ وَمَا فِيهِ مِنَ التَّغْلِيظِ

## باب: ایک ہی وقت میں تین طلاق پر وعید سے متعلق

۳۴۳۳: أَخْبَرَنَا سُلَيْمَانُ بْنُ دَاوُدَ عَنِ ابْنِ وَهْبٍ قَالَ أَخْبَرَنِي مَخْرَمَةُ عَنْ أَبِيهِ قَالَ سَمِعْتُ مَحْمُودَ ابْنَ لَبِيدٍ قَالَ أُخْبِرَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنْ رَجُلٍ طَلَّقَ امْرَأَتَهُ ثَلَاثَ تَطْلِيقَاتٍ جَمِيعًا فَقَامَ غَضْبَانًا ثُمَّ قَالَ أَيُلْعَبُ بِكِتَابِ اللّٰهِ وَأَنَا بَيْنَ أَظْهُرِكُمْ حَتَّى قَامَ رَجُلٌ وَقَالَ يَا رَسُولَ اللّٰهِ ﷺ أَلَا أَقْتُلُهُ.

۳۴۳۳: حضرت محمود بن لبید رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو کسی آدمی سے متعلق یہ خبر دی گئی کہ اس شخص نے اپنی بیوی کو تین طلاقیں ایک ہی وقت میں دے ڈالی ہیں۔ یہ بات سن کر رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کھڑے ہو گئے اور غصہ میں فرمانے لگے کہ کیا کتاب اللہ سے کھیل ہو رہا ہے حالانکہ میں ابھی تم لوگوں کے درمیان موجود ہوں۔ یہ بات سن کر ایک شخص کھڑا ہوا اور عرض کرنے لگا کہ یا رسول اللہ! میں اس کو قتل کر ڈالوں؟

## ۱۷۰۶: باب الرُّخْصَةُ فِي ذٰلِكَ

## باب: ایک ہی وقت میں تین طلاق دینے کی اجازت

۳۴۳۴: أَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ سَلَمَةَ قَالَ حَدَّثَنَا ابْنُ الْقَاسِمِ عَنْ مَالِكٍ قَالَ حَدَّثَنِي ابْنُ شِهَابٍ أَنَّ سَهْلَ ابْنَ سَعْدٍ السَّاعِدِيَّ أَخْبَرَهُ أَنَّ عُوَيْمِرًا الْعَجْلَانِيَّ جَاءَ إِلَى عَاصِمِ بْنِ عَدِيٍّ فَقَالَ أَرَأَيْتَ يَا عَاصِمُ لَوْ أَنَّ رَجُلًا وَجَدَ مَعَ امْرَأَتِهِ رَجُلًا أَيَقْتُلُهُ فَيَقْتُلُونَهُ أَمْ كَيْفَ يَفْعَلُ سَلْ لِي يَا عَاصِمُ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنْ ذٰلِكَ فَسَأَلَ عَاصِمٌ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَكَرِهَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْمَسَائِلَ وَعَابَهَا حَتَّى كَبُرَ عَلَى عَاصِمٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُ مَا سَمِعَ مِنْ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَلَمَّا رَجَعَ عَاصِمٌ إِلَى أَهْلِهِ جَاءَهُ عُوَيْمِرٌ

۳۴۳۴: حضرت سہل بن سعد ساعدی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے ان سے حضرت عویمر عجلان نے بیان کیا کہ میں حضرت عاصم بن عدی رضی اللہ عنہ کی خدمت میں حاضر ہوا اور ان سے عرض کیا کہ اگر کوئی شخص اپنی اہلیہ کے پاس کسی اجنبی آدمی کو دیکھے اور وہ شخص اس اجنبی شخص کو قتل کر دے تو اس قتل کرنے کے عوض کیا اس شخص کو بھی قتل کر دیں گے اگر وہ شخص ایسا نہ کرے تو پھر کیا کرے؟ یعنی اس عورت کے شوہر کے لئے کیا شرعی حکم ہے؟ تم یہ مسئلہ اے عاصم! میری جانب سے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے دریافت کرو۔ چنانچہ پھر حضرت عاصم رضی اللہ عنہ نے یہ مسئلہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے دریافت کیا اگر چہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو مذکورہ سوال ناگوار محسوس ہوا اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس سوال کو برا خیال فرمایا (سائل کے اس سوال کو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے معیوب خیال فرمایا) اور حضرت عاصم رضی اللہ عنہ کو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی ناگواری محسوس کر کے گراں محسوس ہوا اس وجہ سے حضرت

فَقَالَ يَا عَاصِمُ مَاذَا قَالَ لَكَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ عَاصِمٌ لِعُوَيْمِرٍ لَمْ تَأْتِنِيْ بِخَيْرٍ قَدْ كَرِهَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْمَسْاَلَةَ الَّتِيْ سَاَلْتَ عَنْهَا فَقَالَ عُوَيْمِرٌ وَاللّٰهِ لَا اَنْتَهِيْ حَتّٰى اَسْاَلَ عَنْهَا رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَاَقْبَلَ عُوَيْمِرٌ حَتّٰى اَتٰى رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَسَطَ النَّاسِ فَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَرَاَيْتَ رَجُلًا وَجَدَ مَعَ امْرَاَتِهٖ رَجُلًا اَيَقْتُلُهٗ فَتَقْتُلُوْنَهٗ اَمْ كَيْفَ يَفْعَلُ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَدْ نَزَلَ فِيْكَ وَفِيْ صَاحِبَتِكَ فَاذْهَبْ فَأْتِ بِهَا قَالَ سَهْلٌ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ فَتَلَاعَنَا وَاَنَا مَعَ النَّاسِ عِنْدَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَلَمَّا فَرَغَ عُوَيْمِرٌ قَالَ كَذَبْتُ عَلَيْهَا يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنْ اَمْسَكْتُهَا فَطَلَّقَهَا ثَلَاثًا قَبْلَ اَنْ يَّاْمُرَهٗ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ.

عاصمؓ کو اس سوال سے افسوس ہوا اور ان کو اس سوال سے شرمندگی محسوس ہوئی اور خیال کیا کہ میں نے خواہ مخواہ یہ مسئلہ آپ ﷺ سے دریافت کیا بہرحال اس وقت عاصمؓ آنحضرتؐ کے پاس سے واپس گھر تشریف لائے تب حضرت عویمرؓ کہنے لگے کہ تم سے آنحضرتؐ نے کیا ارشاد فرمایا ہے؟ حضرت عویمر سے حضرت عاصمؓ نے کہا کہ تم نے مجھ کو اس طرح کے سوال کرنے کا خواہ مخواہ مشورہ دیا (یعنی مجھے آپ سے یہ مسئلہ نہیں دریافت کرنا چاہیے تھا) اس پر حضرت عویمرؓ نے جواب دیا کہ خدا کی قسم میں اس مسئلہ کو بغیر دریافت کیے نہیں رہوں گا۔ یہ کہہ کر حضرت عویمرؓ رسول کریم ﷺ کی طرف چل دیے۔ اس وقت آپ لوگوں کے درمیان تشریف فرما تھے انہوں عرض کیا کہ یا رسول اللہ! اگر کوئی شخص اپنی بیوی کے ساتھ کسی دوسرے کو دیکھے اور اگر یہ شخص اس کو قتل کر دے تو کیا اس کو بھی قتل کر دیا جائے گا؟ آیا اس کے ساتھ (یعنی قاتل کے ساتھ) کس قسم کا معاملہ ہو گا؟ اس وقت آنحضرتؐ نے ارشاد فرمایا تمہارے واسطے حکم الٰہی نازل ہو چکا' تم جاؤ اور اس عورت کو لے کر آؤ۔ سہل رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ان دونوں نے لعان کیا یعنی عویمرؓ اور ان کی اہلیہ محترمہ نے اور ہم لوگ بھی آنحضرتؐ کے نزدیک اس وقت موجود تھے۔ جس وقت عویمر لعان سے فارغ ہو گئے تو فرمانے لگے کہ اگر اب میں اس خاتون کو مکان میں رکھوں تو میں جھوٹا اور غلط گو قرار پایا۔ چنانچہ انہوں نے اس کو اسی وقت تین طلاقیں دے ڈالیں اور انہوں نے آنحضرتؐ کے حکم کا انتظار بھی نہ فرمایا۔

۳۴۳۵: اَخْبَرَنَا اَحْمَدُ بْنُ يَحْيٰى قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْنُعَيْمٍ قَالَ حَدَّثَنَا سَعِيْدُ بْنُ يَزِيْدَ الْاَحْمَسِيُّ قَالَ حَدَّثَنَا الشَّعْبِيُّ قَالَ حَدَّثَتْنِيْ فَاطِمَةُ بِنْتُ قَيْسٍ قَالَتْ اَتَيْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقُلْتُ اَنَا بِنْتُ اٰلِ خَالِدٍ وَاِنَّ زَوْجِيْ فُلَانًا اَرْسَلَ اِلَيَّ بِطَلَاقِيْ وَاِنِّيْ سَاَلْتُ اَهْلَهُ النَّفَقَةَ وَالسُّكْنٰى فَاَبَوْا عَلَيَّ قَالُوْا يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنَّهٗ قَدْ اَرْسَلَ اِلَيْهَا

۳۴۳۵: حضرت فاطمہ بنت قیس رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ میں آنحضرت ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئی اور میں نے عرض کیا کہ میں خالد رضی اللہ عنہ کی لڑکی ہوں اور فلاں کی اہلیہ ہوں اور اس نے مجھ کو طلاق کہلوائی ہے اور میں اس کے لوگوں سے خرچہ اور رہائش کے لئے مکان مانگ رہی ہوں' وہ انکار کرتے ہیں۔ شوہر کی جانب کے لوگوں نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ! اس عورت کے شوہر نے اس کو تین طلاقیں دے کر بھیجا ہے اس پر آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا اس کا نان و نفقہ اور

بِثَلَاثِ تَطْلِيقَاتٍ قَالَتْ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنَّمَا النَّفَقَةُ وَالسُّكْنٰى لِلْمَرْاَةِ اِذَا كَانَ لِزَوْجِهَا عَلَيْهَا الرَّجْعَةُ.

رہائش کے لئے جگہ اس خاتون کو ملتی ہے کہ جس خاتون سے مرد طلاق سے رجوع کرے اور تین طلاق دینے کے بعد طلاق سے رجوع نہیں ہوسکتا۔ اس وجہ سے ایسی عورت کا نان ونفقہ بھی نہ ملے گا۔

۳۴۳۶: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُالرَّحْمٰنِ قَالَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنْ سَلَمَةَ عَنِ الشَّعْبِيِّ عَنْ فَاطِمَةَ بِنْتِ قَيْسٍ عَنِ النَّبِيِّ الْمُطَلَّقَةُ ثَلَاثًا لَيْسَ لَهَا سُكْنٰى وَلَا نَفَقَةٌ.

۳۴۳۶: حضرت فاطمہ بنت قیس رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جس خاتون کو تین طلاقیں دی گئی ہوں اس کو مرد کی جانب سے نہ تو مکان دیا جائے نہ نفقہ۔

۳۴۳۷: اَخْبَرَنَا عَمْرُو بْنُ عُثْمَانَ قَالَ حَدَّثَنَا بَقِيَّةُ عَنْ اَبِیْ عَمْرٍو وَهُوَ الْاَوْزَاعِيُّ قَالَ حَدَّثَنَا يَحْيٰى قَالَ حَدَّثَنِیْ اَبُوْسَلَمَةَ قَالَ حَدَّثَتْنِیْ فَاطِمَةُ بِنْتُ قَيْسٍ اَنَّ اَبَا عَمْرِو ابْنِ حَفْصٍ الْمَخْزُوْمِيَّ طَلَّقَهَا ثَلَاثًا فَانْطَلَقَ خَالِدُ بْنُ الْوَلِيْدِ فِیْ نَفَرٍ مِنْ بَنِیْ مَخْزُوْمٍ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ اِنَّ اَبَا عَمْرِو بْنَ حَفْصٍ طَلَّقَ فَاطِمَةَ ثَلَاثًا فَهَلْ لَهَا نَفَقَةٌ فَقَالَ لَيْسَ لَهَا نَفَقَةٌ وَّلَا سُكْنٰى.

۳۴۳۷: حضرت فاطمہ بنت قیس رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ حضرت ابوعمرو مخزومی نے حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کو تین طلاقیں دی ہیں۔ حضرت خالد بن ولید رضی اللہ عنہ قبیلہ مخزوم کے لوگوں میں مل کر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے اور عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم حضرت ابوعمرو بن حفص نے حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کو تین طلاقیں دی ہیں۔ پھر کیا حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کے لئے نان ونفقہ دلایا جائے گا؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا نہ تو اس کے لئے نفقہ ہے اور نہ رہائش کے لئے مکان ہے۔

## ۱۷۰۷: باب طَلَاقِ الثَّلَاثِ الْمُتَفَرِّقَةِ قَبْلَ الدُّخُوْلِ بِالزَّوْجَةِ

## باب: تین طلاق مختلف کر کے دینے کا بیان

۳۴۳۸: اَخْبَرَنَا اَبُوْدَاوٗدَ سُلَيْمَانُ بْنُ سَيْفٍ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْعَاصِمٍ عَنِ ابْنِ جُرَيْجٍ عَنِ ابْنِ طَاوٗسٍ عَنْ اَبِيْهِ اَنَّ اَبَا الصَّهْبَاءِ جَاءَ اِلَى ابْنِ عَبَّاسٍ فَقَالَ يَا ابْنَ عَبَّاسٍ اَلَمْ تَعْلَمْ اَنَّ الثَّلَاثَ كَانَتْ عَلٰى عَهْدِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَاَبِیْ بَكْرٍ وَّصَدْرًا مِّنْ خِلَافَةِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا تُرَدُّ اِلَى الْوَاحِدَةِ قَالَ نَعَمْ.

۳۴۳۸: حضرت ابوصہباء سے روایت ہے کہ وہ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما کے پاس آئے اور عرض کیا کہ اے ابن عباس رضی اللہ عنہما! کیا تم اس سے واقف نہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے مبارک دور میں اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی شروع خلافت میں تین طلاقیں ایک طلاق کی جانب لوٹائی جاتی تھیں۔ اس پر حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے ارشاد فرمایا جی ہاں! (واقعی) لوٹائی اور رد کی جاتی تھیں (تین طلاق ایک طلاق کی جانب)۔

## ۱۷۰۸: باب الطَّلَاقُ لِلَّتِیْ تَنْكِحُ زَوْجًا ثُمَّ

## باب: کوئی شخص عورت کو صحبت کرنے سے قبل

## لَا یَدْخُلُ بِھَا
## طلاق دے

٣٤٣٩: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْعَلَاءِ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْمُعَاوِيَةَ عَنِ الْاَعْمَشِ عَنْ اِبْرَاهِيْمَ عَنِ الْاَسْوَدِ عَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا قَالَتْ سُئِلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنْ رَّجُلٍ طَلَّقَ امْرَاَتَهٗ فَتَزَوَّجَتْ زَوْجًا غَيْرَهٗ فَدَخَلَ بِهَا ثُمَّ طَلَّقَهَا قَبْلَ اَنْ يُّوَاقِعَهَا اَتَحِلُّ لِلْاَوَّلِ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا حَتّٰى يَذُوْقَ الْاٰخَرُ عُسَيْلَتَهَا وَتَذُوْقَ عُسَيْلَتَهٗ۔

٣٤٣٩: حضرت عائشہؓ سے روایت ہے کہ کسی شخص نے یہ مسئلہ آنحضرتؐ سے دریافت کیا کہ کسی شخص نے اپنی بیوی کو تین طلاقیں دے دیں پھر اسکی بیوی نے دوسرے شخص سے شادی کر لی اور دوسرا شوہر اور عورت دونوں کے درمیان خلوت (صحیحہ) بھی ہوگئی لیکن مرد نے اس عورت سے صحبت نہیں کی اور اس عورت کو طلاق دیدی تو کیا ایسی عورت پہلے شوہر کیلئے حلال ہوگئی؟ آپؐ نے فرمایا: وہ عورت پہلے شوہر کیلئے حلال نہیں ہوگی۔ جب تک دوسرا شوہر اس عورت کی مٹھاس کا ذائقہ نہ چکھ لے اور وہ عورت اس شخص کا مٹھاس کا ذائقہ نہ چکھ لے۔

### حلالہ کے لیے شرط:

مطلب یہ ہے کہ جس وقت تک حلالہ کرنے کے لیے دوسرے شخص شوہر کا عورت سے ہمبستری کرنا ضروری ہے اگر شوہر نے ہمبستری کے بغیر طلاق دے دی تو حلالہ درست نہ ہوگا اور عورت شوہر اوّل کے لیے حلال نہ ہوگی اور مذکورہ بالا حدیث شریف کی تشریح یہ ہے کہ جس وقت عبدالرحمٰن نے حضرت رفاعہ رضی اللہ عنہ کی بیوی سے حلالہ کے لئے نکاح کیا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب عبدالرحمٰن تم سے (یعنی حضرت رفاعہ کی بیوی سے) ہمبستری کرے اور پھر وہ طلاق دے دے (اور عدت بھی گذر جائے) تب وہ اپنے شوہر حضرت رفاعہ سے نکاح کر سکتی ہیں بغیر صحبت کے پہلے شوہر سے نکاح جائز نہیں ہے اور آگے حدیث شریف کے اصل متن میں لفظ ''ہدبہ'' استعمال ہوا ہے جس کا ترجمہ کپڑے کی جھاڑ اور نوک کے ہیں اور چادر وغیرہ کے پتے اور داس کو بھی ''ہد'' کہا جاتا ہے اس مثال کی حاصل وجہ یہ ہے کہ عبدالرحمٰن تو کپڑے کے کونے کی طرح ہیں یعنی ان کا عضو مخصوص بالکل ڈھیلا اور نہ ہونے کے برابر ہے اور وہ عورت کے قابل نہیں ہیں۔

٣٤٤٠: اَخْبَرَنِيْ عَبْدُالرَّحْمٰنِ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ ابْنِ عَبْدِالْحَكَمِ قَالَ حَدَّثَنَا شُعَيْبُ بْنُ اللَّيْثِ عَنْ اَبِيْهِ قَالَ حَدَّثَنِيْ اَيُّوْبُ بْنُ مُوْسٰى عَنِ ابْنِ شِهَابٍ عَنْ عُرْوَةَ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ جَآءَتِ امْرَاَةُ رِفَاعَةَ الْقُرَظِيِّ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَتْ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنِّيْ نَكَحْتُ عَبْدَالرَّحْمٰنِ بْنَ الزَّبِيْرِ وَاللّٰهِ مَا مَعَهٗ اِلَّا مِثْلَ هٰذِهِ الْهُدْبَةِ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَعَلَّكِ تُرِيْدِيْنَ اَنْ تَرْجِعِيْ اِلٰى رِفَاعَةَ لَا

٣٤٤٠: حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ حضرت رفاعہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی اہلیہ ایک دن خدمت نبوی صلی اللہ علیہ وسلم میں حاضر ہوئیں اور انہوں نے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! میں نے حضرت عبدالرحمٰن بن زبیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے ساتھ نکاح کیا ہے اور ان کی یہ حالت ہے کہ ان کے پاس کپڑے کے جھاڑ کے علاوہ کچھ بھی نہیں ہے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: شاید تم حضرت رفاعہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے پاس جانا چاہتی ہو تمہاری یہ بات نہیں چلے گی جس وقت تک حضرت عبدالرحمٰن

حَتّٰی یَذُوْقَ عُسَیْلَتَكِ وَتَذُوْقِی عُسَیْلَتَهٗ.

تمہارا اور تم عبدالرحمٰن کا مزہ نہ چکھ لو۔

## ۱۷۰۹: باب طَلَاقُ الْبَتَّةِ

## باب: طلاقِ قطعی سے متعلق

۳۴۴۱: اَخْبَرَنَا عَمْرُو بْنُ عَلِیٍّ قَالَ حَدَّثَنَا یَزِیْدُ بْنُ زُرَیْعٍ قَالَ حَدَّثَنَا مَعْمَرٌ عَنِ الزُّهْرِیِّ عَنْ عُرْوَةَ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ جَاءَتِ امْرَاَةُ رِفَاعَةَ الْقُرَظِیِّ اِلَی النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ وَاَبُوْبَکْرٍ عِنْدَهٗ فَقَالَتْ یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنِّیْ کُنْتُ تَحْتَ رِفَاعَةَ الْقُرَظِیِّ فَطَلَّقَنِی الْبَتَّةَ فَتَزَوَّجْتُ عَبْدَالرَّحْمٰنِ ابْنَ الزَّبِیْرِ وَاَنَّهٗ وَاللّٰهِ یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ مَا مَعَهٗ اِلَّا مِثْلَ هٰذِهِ الْهُدْبَةِ وَاَخَذَتْ هُدْبَةً مِّنْ جِلْبَابِهَا وَخَالِدُ بْنُ سَعِیْدٍ بِالْبَابِ فَلَمْ یَاْذَنْ لَهٗ فَقَالَ یَا اَبَابَکْرٍ اَلَا تَسْمَعُ هٰذِهٖ تَجْهَرُ بِمَا تَجْهَرُ بِهٖ عِنْدَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ تُرِیْدِیْنَ اَنْ تَرْجِعِیْ اِلٰی رِفَاعَةَ لَا حَتّٰی تَذُوْقِیْ عُسَیْلَتَهٗ وَ یَذُوْقَ عُسَیْلَتَكِ.

۳۴۴۱: حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ حضرت رفاعہ قرظی کی بیوی رسول کریمؐ کے پاس موجود تھی وہ عرض کرنے لگی کہ یا رسول اللہ! میں حضرت رفاعہ قرظی کی اہلیہ ہوں وہ مجھ کو طلاق دے چکا ہے ایسی طلاق جو کہ عورت کو شوہر سے بالکل علیحدہ اور لاتعلق کر دیتی ہے یعنی تین طلاق۔ اس کو چھوڑ کر میں نے عبدالرحمٰن بن زبیرؓ سے نکاح کر لیا تھا۔ خدا کی قسم یارسول اللہ! عبدالرحمٰن کے پاس اس چادر کے پلے یعنی جھالر کے علاوہ کچھ نہیں ہے۔ انہوں نے یہ بات اپنی چادر کا پلہ پکڑ کر بیان فرمائی۔ عائشہؓ فرماتی ہیں کہ اس وقت خالد بن سعیدؓ دروازہ پر موجود تھے۔ آپؐ نے ان کو اندر داخل نہ ہونے کا حکم فرمایا اور فرمایا: ابوبکر! تم سن رہے ہو یہ خاتون رسول اللہؐ کے سامنے بھی یہی کہہ رہی ہے جو کہ وہ دوسرے لوگوں سے کہہ رہی ہے پھر آپؐ نے اس خاتون سے دریافت کیا کہ تم حضرت رفاعہ رضی اللہ عنہ کے پاس جانا چاہ رہی ہو یہ نہیں ہوسکتا۔ جس وقت تک کہ تم سے عبدالرحمٰن صحبت نہ کر لے۔

## ۱۷۱۰: باب اَمْرُكِ بِیَدِكِ

## باب: لفظ "اَمْرُكِ بِیَدِكِ" کی تحقیق

۳۴۴۲: اَخْبَرَنَا عَلِیُّ بْنُ نَصْرِ بْنِ عَلِیٍّ قَالَ حَدَّثَنَا سُلَیْمَانُ بْنُ حَرْبٍ قَالَ حَدَّثَنَا حَمَّادُ بْنُ زَیْدٍ قَالَ قُلْتُ لِاَیُّوْبَ هَلْ عَلِمْتَ اَحَدًا قَالَ فِیْ اَمْرُكِ بِیَدِكِ اَنَّهَا ثَلَاثٌ غَیْرَ الْحَسَنِ فَقَالَ لَا ثُمَّ قَالَ اللّٰهُمَّ غَفْرًا اِلَّا مَا حَدَّثَنِیْ قَتَادَةُ عَنْ کَثِیْرٍ مَوْلَی ابْنِ سَمُرَةَ عَنْ اَبِیْ سَلَمَةَ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُ عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَ آلِهٖ وَسَلَّمَ قَالَ ثَلَاثٌ فَلَقِیْتُ کَثِیْرًا فَسَاَلْتُهٗ فَلَمْ یَعْرِفْهُ فَرَجَعْتُ اِلٰی قَتَادَةَ فَاَخْبَرْتُهٗ فَقَالَ نَسِیَ قَالَ اَبُوْعَبْدِالرَّحْمٰنِ

۳۴۴۲: حضرت حماد بن زید رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے حضرت ایوب سے دریافت کیا کہ کیا تم اس شخص سے واقف ہو جو کہ جملہ "اَمْرُكِ بِیَدِكِ" بولنے سے تین طلاق کے واقع ہونے کا قائل ہو علاوہ حضرت حسن رضی اللہ عنہ کے وہ فرماتے ہیں اس جملہ کے کہنے سے تین طلاق واقع ہو جاتی ہیں۔ حضرت ایوب نے جواب دیا کہ میں نے کسی شخص کو اس طریقہ سے کہتے ہوئے نہیں سنا۔ وہ کہہ رہے ہیں اس جملہ کے کہنے سے تین طلاق (یعنی طلاق مغلظہ) واقع ہو جاتی ہے۔ یہ بات سن کر ایوب نے جواب دیا کہ میں نے کسی شخص کو اس طریقہ سے کہتے ہوئے نہیں سنا۔ پھر فرمایا: اَللّٰهُمَّ اغْفِر یعنی اے خدا! ان کی مغفرت فرما دے اگر ان سے غلطی ہوگئی ہو لیکن وہ حدیث شریف جو کہ

رَحْمَةُ اللّٰهِ عَلَيْهِ هٰذَا حَدِيْثٌ مُّنْكَرٌ۔ مجھ سے حضرت قتادہ رضی اللہ عنہ نے نقل کی۔ حضرت کثیر کی روایت ہے اور کثیر نے حضرت ابوسلمہ رضی اللہ عنہ سے اور حضرت ابوسلمہ رضی اللہ عنہ نے حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے اور حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے اس طریقہ سے بیان کیا کہ وہ تین طلاقیں ہوتی ہیں۔ راوی کہتا ہے کہ میں نے حضرت کثیر سے اس روایت سے متعلق دریافت کیا کیونکہ اس حدیث شریف سے متعلق کچھ علم نہیں تھا۔ راوی کہتا ہے کہ پھر میں حضرت قتادہ رضی اللہ عنہ کے پاس گیا اور میں نے ان سے یہ حالت نقل کی۔ حضرت قتادہ رضی اللہ عنہ نے نقل کیا کہ وہ بھول گیا۔ حضرت عبدالرحمٰن جو کہ اس کتاب کے مصنف ہیں وہ فرماتے ہیں کہ یہ حدیث منکر ہے۔

## طلاقِ کناطی سے متعلق مزید بحث:

مذکورہ بالا حدیث شریف سے متعلق حضرت امام ترمذی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ میں نے حضرت محمد بن اسمٰعیل بخاریؒ سے دریافت کیا انہوں نے فرمایا مذکورہ بالا حدیث شریف حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ پر موقوف ہے یعنی یہ رسولِ کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد نہیں ہے بلکہ صحابی کا اثر یعنی حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کا قول ہے اور عربی کے جملہ "اَمْرُكِ بِيَدِكِ" کے معنی یہ ہیں یہ جملہ عورت کو طلاق دینے کے ارادہ کے مفہوم کو ظاہر کرتا ہے جس وقت شوہر اس طرح کہے: "اَمْرُكِ بِيَدِكِ" یعنی تیرا کام تیرے ہاتھ ہے تو اس میں علماء کا اختلاف ہے لیکن اس بارے میں حضرت حسن رضی اللہ عنہ کا قول ہے کہ جس وقت مرد یہ جملہ بولے تو اس سے طلاق مغلظہ واقع ہوگی لیکن جمہور ائمہ اور فقہاء کرام کا یہ قول ہے کہ اس جملہ سے عورت کو حق طلاق حاصل ہو جاتا ہے یعنی شوہر عورت کو جتنی طلاق کا اختیار دے اتنی طلاق واقع ہوتی ہے اگر ایک طلاق یا تین کا حق دیا تو ایک طلاق اور اس سے زیادہ طلاق کا حق دیا تو اس سے زیادہ طلاقیں واقع ہوں گی اس صورت کو شریعت میں تفویض طلاق سے تعبیر کرتے ہیں۔ شروحاتِ حدیث میں اس مسئلہ کی تفصیل موجود ہے۔

### ۱۱۷۱: باب اِحْلَالِ الْمُطَلَّقَةِ ثَلَاثًا وَالنِّكَاحِ الَّذِيْ يُحِلُّهَا بِهٖ

### باب: تین طلاق دی گئی عورت کے حلال ہونے اور حلالہ کے لیے نکاح سے متعلق احادیث

۳۴۴۳: حَدَّثَنَا اِسْحَاقُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ اَنْبَاَنَا سُفْيَانُ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ عُرْوَةَ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ جَاءَتِ امْرَاَةُ رِفَاعَةَ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَتْ اِنَّ زَوْجِيْ طَلَّقَنِيْ فَاَبَتَّ طَلَاقِيْ وَاِنِّيْ تَزَوَّجْتُ بَعْدَهٗ عَبْدَالرَّحْمٰنِ بْنَ الزَّبِيْرِ وَمَا مَعَهٗ اِلَّا مِثْلَ هُدْبَةِ الثَّوْبِ فَضَحِكَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَقَالَ لَعَلَّكِ تُرِيْدِيْنَ اَنْ تَرْجِعِيْ اِلٰى رِفَاعَةَ لَا حَتّٰى يَذُوْقَ عُسَيْلَتَكِ

۳۴۴۳: حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ حضرت رفاعہ کی بیوی ایک دن خدمت نبویؐ میں حاضر ہوئی اور عرض کرنے لگی کہ میرے شوہر نے مجھ کو تین طلاقیں دے دی تھیں اس کے بعد میں نے حضرت عبدالرحمٰن بن زبیرؓ سے لیکن ان کے پاس اس کپڑے کے جھالر کے علاوہ کچھ نہیں تھا (یہ انکے نامرد ہونے کی طرف اشارہ ہے) نبیؐ یہ بات سن کر ہنس پڑے اور فرمانے لگے: ایسا لگتا ہے کہ تمہارا ارادہ یہ ہے کہ تم حضرت رفاعہ سے دوبارہ نکاح کرلو اور یہ بات چلنے والی نہیں ہے جس وقت تک عبدالرحمٰن بن زبیرؓ تم سے ہم بستر نہ ہو جائیں اور تم

وَتَذُوْقِیْ عُسَيْلَتَهٗ.

دونوں ایک دوسرے کا ذائقہ نہ چکھ لو (یعنی صحبت نہ کرلو)۔

۳۴۴۴: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰی قَالَ حَدَّثَنَا يَحْيٰی قَالَ حَدَّثَنِیْ عُبَيْدُاللّٰهِ قَالَ حَدَّثَنِی الْقَاسِمُ عَنْ عَائِشَةَ اَنَّ رَجُلًا طَلَّقَ امْرَاَتَهٗ ثَلَاثًا فَتَزَوَّجَتْ زَوْجًا فَطَلَّقَهَا قَبْلَ اَنْ يَّمَسَّهَا فَسُئِلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَتَحِلُّ لِلْاَوَّلِ فَقَالَ لَا حَتّٰی يَذُوْقَ عُسَيْلَتَهَا كَمَا ذَاقَ الْاَوَّلُ.

۳۴۴۴: حضرت عائشہؓ سے روایت ہے کہ کسی شخص نے اپنی بیوی کو تین طلاق دیدیں اور اس خاتون نے دوسرا شوہر کرلیا۔ اس دوسرے شوہر نے ابھی اسکو ہاتھ تک نہ لگایا تھا' پر طلاق دے دی پھر یہ مسئلہ آنحضرتؐ سے دریافت کیا گیا کہ کیا اس قسم کی عورت پہلے شوہر کیلئے جائز ہوجاتی ہے؟ آپؐ نے فرمایا جائز نہیں ہوتی جس وقت تک کہ اس خاتون کا (دوسرا) شوہر پہلے شوہر کی طرح مزہ نہ چکھ نے۔

۳۴۴۵: اَخْبَرَنَا عَلِیُّ بْنُ حُجْرٍ قَالَ اَنْبَاَنَا هُشَيْمٌ قَالَ اَنْبَاَنَا يَحْيٰی عَنْ اَبِیْ اِسْحَاقَ عَنْ سُلَيْمَانَ بْنِ يَسَارٍ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عَبَّاسٍ اَنَّ الْغُمَيْصَاءَ اَوِ الرُّمَيْصَاءَ اَتَتِ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ تَشْتَكِیْ زَوْجَهَا اَنَّهٗ لَا يَصِلُ اِلَيْهَا فَلَمْ يَلْبَثْ اَنْ جَاءَ زَوْجُهَا فَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ هِیَ كَاذِبَةٌ وَّهُوَ يَصِلُ اِلَيْهَا وَلٰكِنَّهَا تُرِيْدُ اَنْ تَرْجِعَ اِلٰی زَوْجِهَا الْاَوَّلِ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَيْسَ ذٰلِكَ حَتّٰی تَذُوْقِیْ عُسَيْلَتَهٗ.

۳۴۴۵: حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ (ایک خاتون کہ جس کا نام) غمیصا یا رمیصاء تھا' ایک دن خدمت نبوی صلی اللہ علیہ وسلم میں حاضر ہوئی۔ اس نام میں راوی کو شک ہے کہ اس خاتون کا صحیح نام کیا تھا۔ بہرحال اس خاتون نے اپنے شوہر کی شکایت کی اس بات کی کہ اس کا شوہر اس کے پاس نہیں آتا پھر کچھ ہی دیر بعد اس کا شوہر بھی آ گیا اور اس نے کہا یا رسول اللہ! یہ عورت بالکل جھوٹ بول رہی ہے میں تو اسکے پاس جاتا ہوں لیکن اس کا یہ ارادہ ہے کہ مجھ سے جھوٹ بول کر پھر پہلے شوہر کے پاس پہنچ جاؤں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اس کے لئے یہ بات بالکل مناسب نہیں ہے مگر اس وقت جبکہ یہ دوسرے شخص کا مزہ چکھ لے (یعنی دوسرا شخص اس سے ہم بستری کرلے)۔

۳۴۴۶: اَخْبَرَنَا عَمْرُو بْنُ عَلِیٍّ قَالَ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ ابْنُ جَعْفَرٍ قَالَ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنْ عَلْقَمَةَ بْنِ مَرْثَدٍ قَالَ سَمِعْتُ سَلْمَ بْنَ زَرِيْرٍ يُّحَدِّثُ عَنْ سَالِمِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ عَنْ سَعِيْدِ بْنِ الْمُسَيَّبِ عَنِ ابْنِ عُمَرَ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِی الرَّجُلِ يَكُوْنُ لَهُ الْمَرْاَةُ يُطَلِّقُهَا ثُمَّ يَتَزَوَّجُهَا رَجُلٌ آخَرُ فَيُطَلِّقُهَا قَبْلَ اَنْ يَّدْخُلَ بِهَا فَتَرْجِعُ اِلٰی زَوْجِهَا الْاَوَّلِ قَالَ لَا حَتّٰی تَذُوْقَ الْعُسَيْلَةَ.

۳۴۴۶: حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ انہوں نے جناب نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا کہ ایک شخص کی ایک بیوی تھی اس نے اس کو طلاق دے دی یعنی تین طلاق دے دی پھر اس خاتون سے دوسرے شخص نے نکاح کرلیا پھر دوسرے شخص نے بھی بغیر ہمبستری کے اس کو طلاق دے دی۔ پھر اس خاتون نے پہلے شوہر کی طرف دوبارہ واپس جانا چاہا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: یہ ممکن نہیں ہے جس وقت تک کہ وہ خاتون اس دوسرے شوہر کے شہد کو نہ چکھ لے یعنی اس سے صحبت نہ کرے اس وقت تک وہ پہلے شوہر کے لئے جائز نہیں ہوسکتی۔

۳۴۴۷: اَخْبَرَنَا مَحْمُوْدُ بْنُ غَيْلَانَ قَالَ حَدَّثَنَا وَكِيْعٌ قَالَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنْ عَلْقَمَةَ بْنِ مَرْثَدٍ

۳۴۴۷: حضرت ابن عمرؓ سے روایت ہے کہ کسی شخص نے نبیؐ سے یہ مسئلہ دریافت کیا کہ کسی شخص نے اپنی بیوی کو تین طلاق دے دی پھر

عَنْ رَزِيْنِ بْنِ سُلَيْمَانَ الْاَحْمَرِيِّ عَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُمَا قَالَ سُئِلَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنِ الرَّجُلِ يُطَلِّقُ امْرَاَتَهُ ثَلَاثًا فَيَتَزَوَّجُهَا الرَّجُلُ فَيُغْلِقُ الْبَابَ وَيُرْخِي السِّتْرَ ثُمَّ يُطَلِّقُهَا قَبْلَ اَنْ يَدْخُلَ بِهَا قَالَ لَا تَحِلُّ لِلْاَوَّلِ حَتّٰى يُجَامِعَهَا الْاٰخَرُ قَالَ اَبُوْعَبْدِالرَّحْمٰنِ هٰذَا اَوْلٰى بِالصَّوَابِ۔

دوسرے شخص نے نکاح کر لیا اور نکاح ہونے کے بعد دونوں کو (شوہر اور بیوی) ایک کمرہ میں بند کر دیا گیا (یعنی خلوت صحیحہ ہوگئی) اور پردے بھی چھوڑ دیئے گئے لیکن اس دوسرے شوہر نے عورت سے صحبت نہیں کی اس نے اس عورت کو طلاق دے دی کیا یہ عورت دوسرے شوہر کے لئے جائز ہے؟ آپ نے ارشاد فرمایا: نہیں۔ جس وقت تک اس عورت سے اس کا دوسرا شوہر صحبت نہ کرے۔ ابوعبدالرحمٰنؒ (مصنف کتاب رحمہ اللہ) فرماتے ہیں یہ حدیث صواب سے بہت نزدیک ہے (یعنی صحیح ہے)۔

## ۱۷۱۲: بَابُ اِحْلَالِ الْمُطَلَّقَةِ ثَلَاثًا وَمَا فِيْهِ مِنَ التَّغْلِيْظِ

## باب: طلاق مغلظہ دی گئی خاتون سے حلالہ اور تین طلاق دینے والے پر وعید

۳۴۴۸: اَخْبَرَنَا عَمْرُو بْنُ مَنْصُوْرٍ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْنُعَيْمٍ عَنْ سُفْيَانَ عَنْ اَبِيْ قَيْسٍ عَنْ هُزَيْلٍ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ قَالَ لَعَنَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْوَاشِمَةَ وَالْمُوْتَشِمَةَ وَالْوَاصِلَةَ وَالْمَوْصُوْلَةَ وَآكِلَ الرِّبَا وَمُوْكِلَهٗ وَالْمُحَلِّلَ وَالْمُحَلَّلَ لَهٗ۔

۳۴۴۸: حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے لعنت فرمائی گدوانے والی پر اور گندوانے والی پر' بالوں میں بال ملانے والے اور ملوانے والی پر' سود کھانے والے پر اور سود کھلانے والے پر' حلالہ کرنے والے اور جس کے لئے حلالہ کیا جاتا ہے اس پر لعنت فرمائی۔

### بال میں بال ملانا:

مذکورہ بالا حدیث شریف سے واضح ہے کہ بالوں میں بال ملانا اور اس طرح بال بڑھانا حرام اور گناہ ہے اور ایسے لوگوں پر خدا کی خاص لعنت ہے چاہے بال بڑھانے والی عورت ہو یا مرد اسی طرح سے جو کوئی ہاتھ گندوائے اور جو شخص کسی کا ہاتھ گوندے اس پر بھی خدا کی لعنت۔ اسی طریقہ سے حلالہ کرنے والے اور حلالہ کرانے والے دونوں پر اللہ عزوجل کی لعنت ہے اور مذکورہ حدیث شریف کے آخری جملہ کا مطلب یہ ہے کہ جو شخص صرف حلالہ کرنے کی ہی نیت سے نکاح کرے وہ اس لعنت کا مستحق ہے لیکن اگر نکاح کر لیا اور پھر طلاق دے دی تو وہ اس سے خارج ہے۔

## ۱۷۱۳: بَابُ مُوَاجَهَةِ الرَّجُلِ الْمَرْاَةَ بِالطَّلَاقِ

## باب: اگر مرد عورت کا چہرہ دیکھتے ہی (یعنی خلوت کے بغیر ہی) طلاق دیدے

۳۴۴۹: اَخْبَرَنَا الْحُسَيْنُ بْنُ حُرَيْثٍ قَالَ حَدَّثَنَا الْوَلِيْدُ بْنُ مُسْلِمٍ قَالَ حَدَّثَنَا الْاَوْزَاعِيُّ قَالَ سَاَلْتُ

۳۴۴۹: حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ جس وقت کلابیہ (نامی خاتون) خدمت نبوی صلی اللہ علیہ وسلم میں حاضر ہوئی تو وہ

الزُّهْرِيَّ عَنِ الَّتِي اسْتَعَاذَتْ مِنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَقَالَ اَخْبَرَنِيْ عُرْوَةُ عَنْ عَائِشَةَ اَنَّ الْكِلَابِيَّةَ لَمَّا دَخَلَتْ عَلَى النَّبِيِّ ﷺ قَالَتْ اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنْكَ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ لَقَدْ عُذْتِ بِعَظِيْمِ الْحَقِيْ بِاَهْلِكِ.

کہنے لگی: اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنْكَ یعنی میں اللہ کی پناہ میں آتی ہوں تیرے سے۔ تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ تو نے بہت بڑے (یعنی اللہ عزوجل) کی پناہ حاصل کی ہے تو اپنے گھر والوں کے پاس چلی جا۔

## آپ ﷺ کی ایک گفتگو:

واضح رہے کہ مذکورہ گفتگو جوق نامی شخص کی لڑکی سے آنحضرت ﷺ نے ارشاد فرمائی اس خاتون کا نام اسماء تھا اس کا اصل اس طریقہ سے پیش آیا جس وقت آنحضرت ﷺ نے حضرت اسماء بنت نعمان سے نکاح کیا تو آنحضرت ﷺ کی بعض صاحبزادیوں کو یہ رشک ہوا اور اس طریقہ سے کہا کہ تم کو شرم و غیرت محسوس نہیں ہوتی کہ تم نے ایک ایسے شخص سے نکاح کیا ہے کہ جس نے تمہارے باپ' بھائیوں کو قتل کر دیا اور بعض روایات میں اس طریقہ سے منقول ہے کہ کسی بیوی نے اس کو اس طریقہ سے سکھلایا کہ جس وقت آنحضرت ﷺ تمہارے پاس پہنچیں تو تم اس طریقہ سے کہنا کہ میں تم سے اللہ عزوجل کی پناہ مانگتی ہوں تم سے تو تمہارے یہ جملے بولنے سے آنحضرت ﷺ بہت محبت کرنے لگ جائیں گے پھر جس وقت آنحضرت ﷺ اس کے پاس تشریف لائے تو اس نے اسی طریقہ سے اللہ عزوجل کی پناہ مانگی اس پر آنحضرت ﷺ نے مذکورہ بالا حدیث ارشاد فرمائی اور ارشاد فرمایا تم اپنے گھر چلی جاؤ اور اس طرح سے آپ ﷺ نے طلاق کا اشارہ فرمایا۔ واضح رہے کہ اگر شوہر بیوی کو طلاق کی نیت سے اس طرح کے جملے بولے اور کہے کہ نکل جا اپنے گھر چلی جا۔ دوپٹہ اوڑھ لے وغیرہ وغیرہ تو طلاق کی نیت سے یہ جملے بولنے سے طلاق بائن واقع ہوگی اور اگر طلاق کے نیت سے یہ جملے یعنی طلاق کنائی کے جملے استعمال کرے تو کوئی طلاق واقع نہ ہوگی اور طلاق بائن میں بلا حلالہ جدید مہر کے ساتھ نکاح درست ہوتا ہے۔

## ۱۷۱۴: باب اِرْسَالِ الرَّجُلِ اِلٰى زَوْجَتِهٖ بِالطَّلَاقِ

## باب: کسی شخص کی زبانی بیوی کو طلاق کہلوانے سے متعلق

۳۴۵۰: اَخْبَرَنَا عُبَيْدُاللّٰهِ بْنُ سَعِيْدٍ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُالرَّحْمٰنِ عَنْ سُفْيَانَ عَنْ اَبِيْ بَكْرٍ وَهُوَ ابْنُ اَبِي الْجَهْمِ قَالَ سَمِعْتُ فَاطِمَةَ بِنْتَ قَيْسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا تَقُوْلُ اَرْسَلَ اِلَيَّ زَوْجِيْ بِطَلَاقِيْ فَشَدَدْتُ عَلَيَّ ثِيَابِيْ ثُمَّ اَتَيْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ كَمْ طَلَّقَكِ فَقُلْتُ ثَلَاثًا قَالَ لَيْسَ لَكِ نَفَقَةٌ وَاعْتَدِّيْ فِيْ بَيْتِ ابْنِ عَمِّكِ ابْنِ اُمِّ مَكْتُوْمٍ فَاِنَّهٗ ضَرِيْرُ الْبَصَرِ تُلْقِيْنَ

۳۴۵۰: حضرت فاطمہ بنت قیس رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ مجھ کو میرے شوہر نے طلاق کہلوا کر بھیجی پھر میں نے اپنے کپڑے اوڑھ لیے اور میں خدمت نبوی میں حاضر ہوئی۔ آپؐ نے دریافت فرمایا کہ تم کو تمہارے شوہر نے کتنی طلاقیں دی ہیں؟ میں نے عرض کیا تین طلاق دی ہیں۔ اس پر آپؐ نے فرمایا: تمہارے واسطے نان و نفقہ یعنی عورت کا خرچہ تمہارے شوہر کی جانب نہیں ملے گا اور آپؐ نے فرمایا: تم اپنے چچازاد بھائی کے گھر یعنی عبداللہ بن مکتومؓ کے گھر عدت گزارو کیونکہ وہ ایک نابینا شخص ہیں اور اپنے کپڑے (چادر دوپٹا وغیرہ) اُنکے ہاں اتار

ثِيَابَكِ عِنْدَهُ فَإِذَا انْقَضَتْ عِدَّتُكِ فَآذِنِيْنِيْ مُخْتَصَرٌ.

سکتی ہو پھر فرمایا: جب تمہاری عدت پوری ہو جائے تو اس وقت تم مجھ کو مطلع کرنا (واضح رہے کہ اس جگہ یہ حدیث مختصر کر کے نقل کی گئی ہے)

۳۴۵۱: اَخْبَرَنَا عُبَيْدُاللّٰهِ بْنُ سَعِيْدٍ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُالرَّحْمٰنِ عَنْ سُفْيَانَ عَنْ مَنْصُوْرٍ عَنْ مُجَاهِدٍ عَنْ تَمِيْمٍ مَوْلٰى فَاطِمَةَ عَنْ فَاطِمَةَ نَحْوَهُ.

۳۴۵۱: حضرت تمیم رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے بھی اسی مضمون کی حدیث مبارکہ نقل کی ہے۔

## ۱۷۱۵: باب تَاوِيْلُ قَوْلِهِ عَزَّوَجَلَّ : يٰاَيُّهَا النَّبِيُّ لِمَ تُحَرِّمُ مَا اَحَلَّ اللّٰهُ لَكَ [التحریم:۱]

## باب: اس بات کا بیان کہ اس آیت کریمہ کا کیا مفہوم ہے اور اس کے فرمانے سے کیا مقصد تھا؟

۳۴۵۲: اَخْبَرَنَا عَبْدُاللّٰهِ بْنُ عَبْدِالصَّمَدِ بْنِ عَلِيٍّ الْمَوْصِلِيُّ قَالَ حَدَّثَنَا مَخْلَدٌ عَنْ سُفْيَانَ عَنْ سَالِمٍ عَنْ سَعِيْدِ بْنِ جُبَيْرٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ اَتَاهُ رَجُلٌ فَقَالَ اِنِّيْ جَعَلْتُ امْرَاَتِيْ عَلَيَّ حَرَامًا قَالَ كَذَبْتَ لَيْسَتْ عَلَيْكَ بِحَرَامٍ ثُمَّ تَلَا هٰذِهِ الْاٰيَةَ : يٰاَيُّهَا النَّبِيُّ لِمَ تُحَرِّمُ مَا اَحَلَّ اللّٰهُ لَكَ عَلَيْكَ اَغْلَظُ الْكَفَّارَةِ عِتْقُ رَقَبَةٍ.

۳۴۵۲: حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ ایک شخص ان کے پاس حاضر ہوا اور اس نے عرض کیا میں نے اپنی اہلیہ کو اپنے اوپر حرام کر لیا ہے۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے فرمایا کہ تو جھوٹ بول رہا ہے۔ وہ عورت تمہارے لیے حرام نہیں ہے پھر یہ آیت کریمہ: يٰاَيُّهَا النَّبِيُّ لِمَ تُحَرِّمُ مَا اَحَلَّ اللّٰهُ لَكَ تلاوت فرمائی اور فرمایا تمہارے واسطے لازم ہے ایک سخت کفارہ یعنی ایک غلام آزاد کرنا۔

## کفارہ کی قسم کے بارے میں:

مذکورہ بالا حدیث شریف کے آخر میں غلام آزاد کرنے سے متعلق ارشاد فرمایا گیا ہے تو اس کا مفہوم یہ ہے کہ تمہارے ذمہ ایک سخت قسم کا کفارہ ادا کرنا لازم ہے اور یہ کفارہ دوسرے تمام کفاروں سے زیادہ سخت اور گراں ہے اور آیت کریمہ کے يٰاَيُّهَا النَّبِيُّ لِمَ تُحَرِّمُ مَا اَحَلَّ اللّٰهُ لَكَ کا حاصل یہ ہے کہ تمہارے حرام کرنے سے کوئی چیز حرام نہیں ہو جاتی ہے۔ البتہ تمہارے اس طرح کے عمل سے تم پر ایک کفارہ ضرور لازم ہو جاتا ہے اور مذکورہ بالا آیت کریمہ میں دل کے جھک جانے سے متعلق جو ارشاد فرمایا گیا ہے تو اس کا حاصل یہ ہے کہ اگر تم دونوں (یعنی حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا اور حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا) نے توبہ کر لی اور آئندہ اس قسم کی بات نہ کہنے کا عہد کر لیا تو بہت بہتر ہے اور وہ بات یہ تھی کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت زینب رضی اللہ عنہا کے پاس شہد نوش فرمایا تھا لیکن جب آپ صلی اللہ علیہ وسلم حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا اور حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا کے گھر تشریف لے گئے تو انہوں نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے فرمایا کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے منہ مبارک سے مغافیر (جو کہ عرب میں ایک قسم کا بدبودار پھل ہوتا ہے) کی بو محسوس ہو رہی ہے۔ بہرحال اس طرح کے کام سے تمام ازواجِ مطہرات رضی اللہ عنہن کو روکا اور منع فرمایا گیا۔ کتب تفسیر میں اس کی مفصل تشریح موجود ہے۔

## ۱۷۱۶: باب هٰذِهِ الْاٰيَةِ عَلٰى وَجْهٍ اٰخَرَ

۳۴۵۳: اَخْبَرَنَا قُتَيْبَةُ عَنْ حَجَّاجٍ عَنِ ابْنِ جُرَيْجٍ عَنْ عَطَاءٍ اَنَّهُ سَمِعَ عُبَيْدَ بْنَ عُمَيْرٍ قَالَ سَمِعْتُ عَائِشَةَ زَوْجَ النَّبِيِّ ﷺ اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ كَانَ يَمْكُثُ عِنْدَ زَيْنَبَ وَيَشْرَبُ عِنْدَهَا عَسَلًا فَتَوَاصَيْتُ وَحَفْصَةُ اَيَّتُنَا مَادَخَلَ عَلَيْهَا النَّبِيُّ ﷺ فَلْتَقُلْ اِنِّي اَجِدُ مِنْكَ رِيْحَ مَغَافِيْرَ فَدَخَلَ عَلٰى اِحْدٰيهِمَا فَقَالَتْ ذٰلِكَ لَهُ فَقَالَ بَلْ شَرِبْتُ عَسَلًا عِنْدَ زَيْنَبَ وَ قَالَ لَنْ اَعُوْدَ لَهُ فَنَزَلَ : يٰاَيُّهَا النَّبِيُّ لِمَ تُحَرِّمُ مَا اَحَلَّ اللّٰهُ لَكَ اِنْ تَتُوْبَا اِلَى اللّٰهِ لِعَائِشَةَ وَحَفْصَةَ وَاِذْ اَسَرَّ النَّبِيُّ اِلٰى بَعْضِ اَزْوَاجِهِ حَدِيْثًا [التحریم : ۳] لِقَوْلِهِ بَلْ شَرِبْتُ عَسَلًا كُلُّهُ فِيْ حَدِيْثِ عَطَاءٍ۔

## باب: مذکورہ بالا آیت کریمہ کی دوسری تاویل

۳۴۵۳: حضرت عائشہ صدیقہؓ سے روایت ہے کہ رسول کریمؐ زینبؓ کے پاس دیر تک قیام فرمایا کرتے تھے اور آپؐ وہاں پر شہد نوش فرماتے تو میں نے اور حفصہؓ نے وہاں پر اس بات میں مشورہ کیا کہ جس وقت آپؐ میرے پاس تشریف لائیں گے تو میں عرض کروں گی کہ آپؐ کے منہ مبارک سے تو مغافیر کی بوآ رہی ہے (مغافیر عرب میں لہسن کی طرح کا ایک بدبودار پھل ہوتا ہے) اور جب آپ صلی اللہ علیہ وسلم تمہارے یہاں تشریف لائیں تو تم بھی یہی بات کہنا۔ جس وقت آپ صلی اللہ علیہ وسلم کسی کے یہاں تشریف لے گئے تو اس نے وہی بات کہی۔ آپ ﷺ نے فرمایا: میں نے اور کچھ نہیں کھایا زینب رضی اللہ عنہا کے گھر شہد پیا ہے اور آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ اب میں دوبارہ نہیں پیوں گا۔ اس پر یہ آیت کریمہ: يٰاَيُّهَا النَّبِيُّ لِمَ تُحَرِّمُ مَا اَحَلَّ اللّٰهُ لَكَ یعنی اے نبی! آپؐ وہ چیز کس وجہ سے حرام فرماتے ہیں کہ جس کو اللہ عزوجل نے تجھ پر حلال فرمایا اور اِنْ تَتُوْبَا فرمایا حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا اور حضرت حفصہؓ سے متعلق یعنی تم دونوں توبہ کرتی ہو تو تمہارے قلوب جھک گئے اور ارشادِ باری تعالیٰ: وَاِذْ اَسَرَّ النَّبِيُّ یعنی جس وقت رسول کریم ﷺ نے اپنی کسی اہلیہ محترمہ سے کوئی بات چھپا کر ارشاد فرمائی اور بات وہ ہی ہے جو کہ گذر چکی (یعنی یہ کہ آپؐ نے شہد پیا ہے) اور حضرت عطا کی روایت میں یہ واقعہ مکمل طریقہ سے بیان فرمایا گیا ہے۔

**خلاصة الباب** ☆ مذکورہ بالا حدیث شریف میں دِل کے جھک جانے سے مراد توبہ لازم ہے یعنی حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا اور حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا دونوں کو فرمایا گیا کہ آئندہ اس طرح کا پروگرام نہ بنائیں کہ جس سے رسول کریم ﷺ کو افسوس ہو۔

### حضرت عطاء سے نقل کی گئی روایت کا خلاصہ:

یہ ہے کہ جس وقت خواتین نے آپ ﷺ سے یہ کہنا شروع کر دیا کہ آپ ﷺ کے منہ مبارک سے تو مغافیر کی بومحسوس ہو رہی ہے اور مغافیر اس کو کہا جاتا ہے کہ جو کہ درخت میں سے شہد جیسا ایک قسم کا شیر نکلتا ہے اور اس میں بدبو نیم کے درخت کے شیر جیسی ہوتی ہے اور آپ ﷺ کو بدبو سے بہت زیادہ نفرت تھی۔ آپ ﷺ نے فرمایا نہیں میں نے مغافیر نہیں پیا ہے البتہ میں نے حضرت زینب رضی اللہ عنہا کے گھر شہد ضرور پیا ہے۔ اب میں کبھی شہد نہیں کھاؤں گا۔ پھر آپ ﷺ نے اہلیہ محترمہ سے فرمایا تم کسی کو اس بات کی اطلاع نہ دینا۔ آپ ﷺ نے یہ بات عورت کی رضا مندی کے لئے ارشاد فرمائی تھی۔ تفسیر موضع القرآن میں اس آیت کریمہ کا مزید خلاصہ بیان فرمایا گیا ہے۔

## ۱۷۱۷: باب الْحَقِيْ بِأَهْلِكِ

## باب: اگر کوئی شخص بیوی سے اس طریقہ سے کہے کہ جا تو اپنے گھر والوں کے ساتھ مل کر رہ لے

۳۴۵۴: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ حَاتِمِ بْنِ نُعَيْمٍ قَالَ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ مَكِّيِّ بْنِ عِيْسٰى قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُاللّٰهِ قَالَ حَدَّثَنَا يُوْنُسُ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ عَبْدِالرَّحْمٰنِ ابْنِ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ كَعْبِ بْنِ مَالِكٍ قَالَ سَمِعْتُ كَعْبَ ابْنَ مَالِكٍ يُحَدِّثُ حَدِيْثَهُ حِيْنَ تَخَلَّفَ عَنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فِيْ غَزْوَةِ تَبُوْكَ وَقَالَ فِيْهِ اِذَا رَسُوْلُ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ يَاْتِيْنِيْ فَقَالَ اِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ ح.

۳۴۵۴: حضرت عبدالرحمٰن بن عبداللہ بن کعب بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے حضرت کعب بن مالک رضی اللہ عنہ سے سنا وہ اس وقت کا اپنا حال بیان فرماتے تھے کہ جس وقت غزوہ تبوک میں جاتے وقت وہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے پیچھے رہ گئے تھے اور اسی سلسلہ میں حضرت کعب بن مالک رضی اللہ عنہ نے فرمایا ایک روز اتفاق سے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا قاصد میرے پاس حاضر ہوا اور اس نے بیان کیا جس طریقہ سے آگے کی حدیث میں مذکور ہے۔

۳۴۵۵: اَخْبَرَنِيْ سُلَيْمَانُ بْنُ دَاوُدَ قَالَ اَنْبَاَنَا ابْنُ وَهْبٍ عَنْ يُوْنُسَ قَالَ ابْنُ شِهَابٍ اَخْبَرَنِيْ عَبْدُ الرَّحْمٰنِ ابْنُ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ كَعْبِ بْنِ مَالِكٍ اَنَّ عَبْدَ اللّٰهِ بْنَ كَعْبِ بْنِ مَالِكٍ قَالَ سَمِعْتُ كَعْبَ بْنَ مَالِكٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ يُحَدِّثُ حَدِيْثَهُ حِيْنَ تَخَلَّفَ عَنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِيْ غَزْوَةِ تَبُوْكَ وَسَاقَ قِصَّتَهُ وَقَالَ اِذَا رَسُوْلُ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَاْتِيْ فَقَالَ اِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَاْمُرُكَ اَنْ تَعْتَزِلَ امْرَاَتَكَ فَقُلْتُ اُطَلِّقُهَا اَمْ مَاذَا قَالَ لَا بَلِ اعْتَزِلْهَا فَلَا تَقْرَبْهَا فَقُلْتُ لِامْرَاَتِيْ الْحَقِيْ بِاَهْلِكِ فَكُوْنِيْ عِنْدَهُمْ حَتّٰى يَقْضِيَ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ فِيْ هٰذَا الْاَمْرِ.

۳۴۵۵: حضرت عبدالرحمٰن بن کعب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے حضرت کعب بن مالک رضی اللہ عنہ سے سنا وہ اپنا اس وقت کا حال بیان فرماتے تھے کہ جس وقت وہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو غزوۂ تبوک میں چھوڑ کر گئے تھے راوی بیان کرتے ہیں کہ پھر وہ پورا واقعہ نقل فرمایا اور یہ واقعہ حضرت کعب بن مالک رضی اللہ عنہ نے نقل فرمایا اور وہ فرمانے لگے میں جس وقت اس حالت میں تھا اس وقت رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا قاصد حاضر ہوا اور وہ کہنے لگا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے تمہارے واسطے یہ حکم فرمایا ہے کہ تم اپنی بیوی سے کنارہ کشی اختیار کرلو حضرت کعب رضی اللہ عنہ نے دریافت کیا کہ کنارہ کرنے سے کیا مراد اور مقصد ہے؟ قاصد نے کہا کہ طلاق دینا مراد نہیں بلکہ علیحدہ رہنے کے لئے حکم فرمایا ہے اور اس کے نزدیک جانے سے منع فرمایا ہے حضرت کعب بن مالک رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے اپنی بیوی سے کہا کہ تم جاؤ اپنے گھر والوں کے پاس جا کر رہو اور تم وہاں سے میرے پاس نہ آنا جس وقت تک کہ اللہ عزت اور بزرگی والا اس مسئلہ میں کوئی حکم نہ صادر فرما دے۔

### حضرت کعب رضی اللہ عنہ کی جہاد میں عدم شرکت:

واضح رہے کہ حضرت کعب بن مالک رضی اللہ عنہ ان تین حضرات میں سے ہیں جو کہ عذر کی وجہ سے غزوۂ تبوک میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ نہیں تشریف لے گئے تھے اور ان پر پچاس دنوں تک اللہ عزوجل کی ناراضگی رہی' اس عرصہ میں ان کی

حالت ایسی رہی کہ جونا قابل بیان ہے اس کا تذکرہ سورۂ توبہ کے آخر میں مذکور ہے اس جگہ یہ مذکور ہے کہ کعب بن مالک رضی اللہ عنہ نے اپنی اہلیہ کو "اَلْحَقِیْ" کہہ دیا یعنی تو اپنے گھر والوں میں جا کر مل جا۔ اس کے کہنے سے طلاق واقع نہیں ہوتی جس وقت تک کہ طلاق کی نیت نہ کی جائے اگر یہ جملہ طلاق کی نیت سے کہا تو اس سے طلاق بائن واقع ہو جائے گی جس کا حکم یہ ہے کہ عورت کی رضامندی سے جدید مہر کے ساتھ نکاح جائز ہے خلاصہ کی ضرورت نہیں ہے۔

۳۴۵۶: اَخْبَرَنِیْ مُحَمَّدُ بْنُ جَبَلَةَ وَمُحَمَّدُ بْنُ يَحْيَى بْنِ مُحَمَّدٍ قَالَا حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ مُوْسَى ابْنِ اَعْيَنَ قَالَ حَدَّثَنَا اَبِیْ عَنْ اِسْحَاقَ بْنِ رَاشِدٍ عَنِ الزُّهْرِيِّ اَخْبَرَنِیْ عَبْدُالرَّحْمٰنِ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ كَعْبِ بْنِ مَالِكٍ عَنْ اَبِيْهِ قَالَ سَمِعْتُ اَبِیْ كَعْبَ بْنَ مَالِكٍ قَالَ وَهُوَ اَحَدُ الثَّلَاثَةِ الَّذِيْنَ تِيْبَ عَلَيْهِمْ يُحَدِّثُ قَالَ اَرْسَلَ اِلَیَّ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ وَاِلٰی صَاحِبَیَّ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَاْمُرُكُمْ اَنْ تَعْتَزِلُوْا نِسَاءَ كُمْ فَقُلْتُ لِلرَّسُوْلِ اُطَلِّقُ امْرَاَتِیْ اَمْ مَّاذَا اَفْعَلُ قَالَ لَا بَلْ تَعْتَزِلُهَا فَلَا تَقْرَبْهَا فَقُلْتُ لِامْرَاَتِی الْحَقِیْ بِاَهْلِكِ فَكُوْنِیْ فِيْهِمْ فَلَحِقَتْ بِهِمْ.

۳۴۵۶: حضرت عبدالرحمٰن بن عبداللہ بن کعب بن مالکؓ اپنے والد سے روایت کرتے ہیں کہ وہ فرماتے ہیں کہ میں نے اپنے والد کعبؓ سے سنا اور راوی کہتے ہیں کہ کعب ان تین افراد میں سے ایک ہیں کہ جن کی توبہ قبول ہوئی وہ اپنی حالت اس طرح سے بیان کرتے ہیں کہ آنحضرتؐ نے ایک شخص کو میرے اور میرے ساتھی کے پاس بھیجا اور اس شخص نے بیان کیا کہ آنحضرتؐ نے تم کو حکم فرمایا ہے کہ تم اپنی خواتین سے علیحدگی اختیار کر لو اور تم ان کے پاس نہ جاؤ۔ کعبؓ فرماتے ہیں میں نے قاصد سے دریافت کیا کہ کیا میں اپنی اہلیہ کو طلاق دے دوں یا میں کیا کروں؟ تو اس نے جواب دیا کہ تم اس کو طلاق نہ دو بلکہ اس سے علیحدگی اختیار کر لو اور تم اس کے پاس نہ جاؤ۔ کعبؓ فرماتے ہیں کہ میں نے اہلیہ سے کہا جا تو اپنے لوگوں میں شامل ہو جا اور تو وہیں جا کر رہ۔ چنانچہ ان کی بیوی ان ہی لوگوں میں جا کر شامل ہوگئی۔

۳۴۵۷: اَخْبَرَنَا يُوْسُفُ بْنُ سَعِيْدٍ قَالَ حَدَّثَنَا حَجَّاجُ بْنُ مُحَمَّدٍ قَالَ حَدَّثَنَا اللَّيْثُ بْنُ سَعْدٍ قَالَ حَدَّثَنِیْ عُقَيْلٌ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ قَالَ اَخْبَرَنِیْ عَبْدُالرَّحْمٰنِ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ كَعْبٍ اَنَّ عَبْدَاللّٰهِ بْنَ كَعْبٍ قَالَ سَمِعْتُ كَعْبًا يُّحَدِّثُ حَدِيْثَهٗ حِيْنَ تَخَلَّفَ عَنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِیْ غَزْوَةِ تَبُوْكَ وَقَالَ فِيْهِ اِذَا رَسُوْلُ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَاْتِيْنِیْ وَيَقُوْلُ اِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَاْمُرُكَ اَنْ تَعْتَزِلَ امْرَاَتَكَ فَقُلْتُ اُطَلِّقُهَا اَمْ مَّاذَا اَفْعَلُ قَالَ بَلِ

۳۴۵۷: حضرت کعب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے اور وہ اپنا حال بیان کرتے ہوئے فرماتے ہیں کہ جس وقت وہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے پیچھے رہ گئے تھے غزوہ تبوک میں اور اس سلسلہ میں حدیث کے راوی نقل کرتے ہیں کہ اس دوران رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا میرے پاس نمائندہ حاضر ہوا اور عرض کرنے لگا کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے تمہارے واسطے حکم فرمایا ہے کہ تم لوگ اپنی عورتوں سے علیحدگی اختیار کر لو یعنی مجھ کو اور میرے ساتھی کو یہ حکم فرمایا کہ میں نے نبیؐ کے نمائندہ سے دریافت کیا کہ کیا میں اپنی بیوی کو طلاق دے دوں یا کس طریقہ سے کروں؟ نمائندہ نے عرض کیا کہ الگ رہنے کے واسطے حکم ہوا ہے اور طلاق دینے کے لئے حکم نہیں ہوا۔ حضرت کعبؓ فرماتے ہیں کہ میں نے اپنی

اعْتَزِلْهَا وَلَا تَقْرَبْهَا وَاَرْسَلَ اِلٰی صَاحِبِیَّ بِمِثْلِ ذٰلِكَ فَقُلْتُ لِامْرَاَتِی الْحَقِیْ بِاَهْلِكِ وَكُوْنِیْ عِنْدَهُمْ حَتّٰی یَقْضِیَ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ فِیْ هٰذَا الْاَمْرِ خَالَفَهُمْ مَعْقِلُ بْنُ عُبَیْدِاللّٰهِ۔

اہلیہ کو کہا' جاہل عورت تو (جا کر) اپنے گھر والوں کے ساتھ رہ۔ جس وقت تک کہ خدا اور اس کا رسول ؐ کا اس سلسلہ میں کوئی فیصلہ صادر نہ ہو۔ معقل بن عبید اللہ نے لوگوں کا اختلاف کیا ہے یعنی زہری بن شہاب کے شاگردوں میں حضرت معقل بن عبید اللہ بھی ہیں ان کی روایت حضرت عبد اللہ بن کعب رضی اللہ عنہ سے ہے جیسا کہ آگے مذکور ہے۔

۳۴۵۸: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ مَعْدَانَ بْنِ عِیْسٰی قَالَ حَدَّثَنَا الْحَسَنُ بْنُ اَعْیَنَ قَالَ حَدَّثَنَا مَعْقِلٌ عَنِ الزُّهْرِیِّ قَالَ اَخْبَرَنِیْ عَبْدُالرَّحْمٰنِ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ ابْنِ كَعْبٍ عَنْ عَمِّهٖ عُبَیْدِاللّٰهِ بْنِ كَعْبٍ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُ قَالَ سَمِعْتُ اَبِیْ كَعْبًا یُحَدِّثُ قَالَ اَرْسَلَ اِلَیَّ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ وَاِلٰی صَاحِبَیَّ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ یَاْمُرُكُمْ اَنْ تَعْتَزِلُوْا نِسَاءَ كُمْ فَقُلْتُ لِلرَّسُوْلِ اُطَلِّقُ امْرَاَتِیْ اَمْ مَاذَا اَفْعَلُ قَالَ لَا بَلْ تَعْتَزِلُهَا وَلَا تَقْرَبْهَا فَقُلْتُ لِامْرَاَتِی الْحَقِیْ بِاَهْلِكِ فَكُوْنِیْ فِیْهِمْ حَتّٰی یَقْضِیَ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ فَلَحِقَتْ بِهِمْ خَالَفَهُ مَعْمَرٌ۔

۳۴۵۸: حضرت عبد اللہ بن کعب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے اپنے والد حضرت کعب رضی اللہ عنہ سے سنا وہ نقل فرماتے تھے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک آدمی میرے پاس بھیجا اور میرے ساتھی کے پاس بھی ایک شخص کو بھیجا اس نے (آنحضرت ؐ کا حکم نقل کیا) اور کہا کہ نبیؐ نے تم کو حکم فرمایا ہے کہ تم اپنی عورتوں سے الگ رہو۔ کعبؓ فرماتے ہیں کہ میں نے اس شخص سے دریافت کیا کہ کیا میں اپنی اہلیہ کو طلاق دے دوں یا کیا کروں؟ اس شخص نے جواب دیا کہ تم اس کو طلاق نہ دو بلکہ تم اپنے پاس سے اس کو الگ کر دو اور تم اس کے پاس نہ جانا۔ میں نے اپنی بیوی سے کہا کہ تو چلی جا اور اپنے گھر والوں میں جا کر شامل ہو جا اور تو ان میں جا کر رہ۔ جس وقت تک کہ خدا بزرگ و برتر اس سلسلہ میں حکم نہ کرے پھر ان کی اہلیہ اپنے گھر والوں میں چلی گئیں یعنی میکے جا کر رہنے لگیں۔ (معمر نے معقل کے خلاف کیا ہے)۔س

۳۴۵۹: اَخْبَرَنِیْ مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِالْاَعْلٰی قَالَ حَدَّثَنَا مُحَمَّدٌ وَهُوَ ابْنُ ثَوْرٍ عَنْ مَعْمَرٍ عَنِ الزُّهْرِیِّ عَنْ عَبْدِالرَّحْمٰنِ بْنِ كَعْبِ بْنِ مَالِكٍ عَنْ اَبِیْهِ قَالَ فِیْ حَدِیْثِهٖ اِذَا رَسُوْلٌ مِّنَ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ قَدْ اَتَانِیْ فَقَالَ اعْتَزِلِ امْرَاَتَكَ فَقُلْتُ اُطَلِّقُهَا قَالَ لَا وَلٰكِنْ لَّا تَقْرَبْهَا وَلَمْ یَذْكُرْ فِیْهِ الْحَقِیْ بِاَهْلِكِ۔

۳۴۵۹: حضرت عبد الرحمٰن بن کعب بن مالک رضی اللہ عنہ اپنے والد سے روایت کرتے ہیں اور انہوں نے اپنی حدیث میں نقل کیا کہ اتفاق کی بات ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا نمائندہ میرے پاس آیا اور اس نمائندے نے کہا: تم اپنی اہلیہ محترمہ کو الگ کر دو پھر میں نے اُس نمائندہ سے عرض کیا: کیا میں اہلیہ کو طلاق دے دوں؟ اس نے کہا کہ تم ان کو طلاق نہ دو لیکن تم ان کے نزدیک نہ جاؤ اور اس حدیث میں اَلْحَقِیْ بِاَهْلِكِ مذکور نہیں ہے۔

## ۱۷۱۸: باب طَلَاقِ الْعَبْدِ

## باب: غلام کے طلاق دینے سے متعلق

۳۴۶۰: اَخْبَرَنَا عَمْرُو بْنُ عَلِیٍّ قَالَ سَمِعْتُ

۳۴۶۰: حضرت ابو حسن مولیٰ بن نوفل سے روایت ہے کہ میں اور

يَحْيٰى قَالَ حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ الْمُبَارَكِ قَالَ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ اَبِيْ كَثِيْرٍ عَنْ عُمَرَ بْنِ مُعَتِّبٍ اَنَّ اَبَاحَسَنٍ مَوْلٰى بَنِيْ نَوْفَلٍ اَخْبَرَهُ قَالَ كُنْتُ اَنَا وَامْرَاَتِيْ مَمْلُوْكَيْنِ فَطَلَّقْتُهَا تَطْلِيْقَتَيْنِ ثُمَّ اُعْتِقْنَا جَمِيْعًا فَسَاَلْتُ ابْنَ عَبَّاسٍ فَقَالَ اِنْ رَاجَعْتَهَا كَانَتْ عِنْدَكَ عَلٰى وَاحِدَةٍ قَضٰى بِذٰلِكَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ خَالَفَهُ مَعْمَرٌ۔

میری بیوی دونوں حالت غلامی میں تھے پھر میں نے اس خاتون کو دو طلاق دے دی۔ پھر اس کے بعد ہم دونوں ایک مرتبہ اکٹھے آزاد کیے گئے میں نے حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے دریافت کیا تو حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے فرمایا کہ اگر تم اس کی جانب رجوع کر لو یعنی طلاق واپس لے لو تو وہ عورت تمہارے پاس ہی رہے گی اور ایک ہی طلاق پر تمہارے پاس رہے گی (یعنی ایک طلاق دینے کی صورت میں تم اندرون عدت رجوع کر سکتے ہو بعد عدت طلاق بائن واقع ہو جائے گی اور عورت نکاح سے باہر ہو جائے گی) رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ حکم فرمایا ہے اور اس روایت میں معمر نے خلاف کیا ہے۔

۳۴۶۱: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ رَافِعٍ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُالرَّزَّاقِ قَالَ اَنْبَاَنَا مَعْمَرٌ عَنْ يَحْيَى بْنِ اَبِيْ كَثِيْرٍ عَنْ عُمَرَ بْنِ مُعَتِّبٍ عَنِ الْحَسَنِ مَوْلٰى بَنِيْ نَوْفَلٍ قَالَ سُئِلَ ابْنُ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُمَا عَنْ عَبْدٍ طَلَّقَ امْرَاَتَهُ تَطْلِيْقَتَيْنِ ثُمَّ عُتِقَا اَيَتَزَوَّجُهَا قَالَ نَعَمْ قَالَ عَمَّنْ قَالَ اَفْتٰى بِذٰلِكَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ عَبْدُالرَّزَّاقِ قَالَ ابْنُ الْمُبَارَكِ لِمَعْمَرٍ اِلْحَسَنُ هٰذَا مَنْ هُوَ لَقَدْ حَمَلَ صَخْرَةً عَظِيْمَةً۔

۳۴۶۱: حضرت حسن مولیٰ بنونوفل سے روایت ہے کہ کسی نے حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے اس غلام سے متعلق مسئلہ دریافت کیا جس نے کہ اپنی عورت کو دو طلاقیں دے دی ہوں اور پھر وہ دونوں آزاد ہو گئے ہوں تو کیا وہ آزاد غلام اس آزاد باندی سے نکاح کر سکتا ہے۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے فرمایا کہ کر سکتا ہے کسی نے اس مسئلہ کے بارے میں سند دریافت کی تو حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے اس کو جواب دیا کہ رسول کریم نے اس مسئلہ میں ایسا ہی کیا۔ ابن المبارک معمر نے کہا کہ یہ حسن کون ہے اس نے بڑا بھاری پتھر اپنے اوپر لا دلیا۔ اس لیے کہ یہ روایت غلط ہو تو سینکڑوں ناجائز نکاح کا عذاب اس کی گردن پر ہوگا۔

## ۱۷۱۹: باب مَتٰى يَقَعُ طَلَاقُ الصَّبِيِّ

## باب: لڑکے کا کس عمر میں طلاق دینا معتبر ہے؟

۳۴۶۲: اَخْبَرَنَا الرَّبِيْعُ بْنُ سُلَيْمَانَ قَالَ حَدَّثَنَا اَسَدُ بْنُ مُوْسٰى قَالَ حَدَّثَنَا حَمَّادُ بْنُ سَلَمَةَ عَنْ اَبِيْ مَعْمَرٍ الْخَطْمِيِّ عَنْ عُمَارَةَ بْنِ خُزَيْمَةَ عَنْ كَثِيْرِ ابْنِ السَّائِبِ قَالَ حَدَّثَنِيْ ابْنَا قُرَيْظَةَ اَنَّهُمْ عُرِضُوْا عَلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَوْمَ قُرَيْظَةَ فَمَنْ كَانَ مُحْتَلِمًا اَوْ نَبَتَتْ عَانَتُهُ قُتِلَ وَمَنْ لَمْ يَكُنْ مُحْتَلِمًا اَوْلَمْ تَنْبُتْ عَانَتُهُ تُرِكَ۔

۳۴۶۲: حضرت کثیر بن سائب رضی اللہ عنہ نے کہا کہ بنو قریظہ کے دو لڑکوں سے روایت ہے کہ وہ ان لوگوں کو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے قریظہ کے ہنگامے والے دن لائے تھے آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے حکم فرمایا کہ جس لڑکے کو احتلام ہو یا اس کی پیشاب کی جگہ یعنی زیر ناف بال اُگ آئے ہوں اس کو قتل کر دو۔ اگر ان دو نشانات میں سے کوئی نشان یا علامت نہ پاؤ تو اس کو چھوڑ دو (یعنی بالغ کو قتل کر دو اور نابالغ کو چھوڑ دو)۔

۳۴۶۳: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ مَنْصُوْرٍ قَالَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنْ عَبْدِالْمَلِكِ بْنِ عُمَيْرٍ عَنْ عَطِيَّةَ الْقُرَظِيِّ قَالَ كُنْتُ يَوْمَ حُكْمِ سَعْدٍ فِيْ بَنِيْ قُرَيْظَةَ غُلَامًا فَشَكُّوْا فِيَّ فَلَمْ يَجِدُوْنِيْ اَنْبَتُّ فَاسْتُبْقِيْتُ فَهَا اَنَاذَا بَيْنَ اَظْهُرِكُمْ.

۳۴۶۳: حضرت عطیہ قرظی سے روایت ہے کہ میں اس وقت لڑکا تھا کہ جس وقت سعدؓ نے بنی قریظہ کے قتل کے لئے حکم فرمایا پھر مجھ کو دیکھا اور میرے قتل کرنے میں انہوں نے شک کیا۔ جس وقت انہوں نے مجھ کو زیر ناف کے بالوں والا نہیں پایا (بالغ محسوس نہیں کیا تو چھوڑ دیا) میں وہی ہوں جو کہ تم لوگوں کے سامنے موجود ہوں۔

۳۴۶۴: اَخْبَرَنَا عُبَيْدُاللّٰهِ بْنُ سَعِيْدٍ قَالَ حَدَّثَنَا يَحْيٰى عَنْ عُبَيْدِاللّٰهِ قَالَ اَخْبَرَنِيْ نَافِعٌ عَنِ ابْنِ عُمَرَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَرَضَهٗ يَوْمَ اُحُدٍ وَهُوَ ابْنُ اَرْبَعَ عَشْرَةَ سَنَةً فَلَمْ يُجِزْهُ وَعَرَضَهٗ يَوْمَ الْخَنْدَقِ وَهُوَ ابْنُ خَمْسَ عَشْرَةَ سَنَةً فَاَجَازَهٗ.

۳۴۶۴: حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ غزوہ اُحد کے روز جس وقت وہ چودہ سال کے تھے آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو قبول نہیں فرمایا پھر وہ دوسری مرتبہ غزوہ والے روز پیش کیے گئے جبکہ وہ پندرہ سال کے تھے جب ان کو قبول کیا۔ (یعنی نابالغ ہونے کی وجہ سے ان کو جہاد کے لئے قبول نہیں کیا گیا)۔

## ۱۷۲۰: باب مَنْ لَّا يَقَعُ طَلَاقُهٗ مِنَ الْاَزْوَاجِ

## باب: بعض وہ لوگ کہ جن کا طلاق دینا معتبر نہیں ہے

۳۴۶۵: اَخْبَرَنَا يَعْقُوْبُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّحْمٰنِ بْنُ مَهْدِيٍّ قَالَ حَدَّثَنَا حَمَّادُ بْنُ سَلَمَةَ عَنْ حَمَّادٍ عَنْ اِبْرَاهِيْمَ عَنِ الْاَسْوَدِ عَنْ عَائِشَةَ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ رُفِعَ الْقَلَمُ عَنْ ثَلَاثٍ عَنِ النَّائِمِ حَتّٰى يَسْتَيْقِظَ وَ عَنِ الصَّغِيْرِ حَتّٰى يَكْبُرَ وَ عَنِ الْمَجْنُوْنِ حَتّٰى يَعْقِلَ اَوْ يُفِيْقَ.

۳۴۶۵: حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: تین قسم کے لوگوں سے قلم اٹھا دیا گیا (یعنی تین قسم کے لوگ مرفوع القلم اور غیر مکلف ہیں) ایک تو سونے والے سے جاگنے تک اور بچہ سے بڑے ہونے تک اور مجنون سے ہوش آنے تک (جب تک جنون نہ ختم ہو جائے اُس وقت تک وہ غیر مکلف ہے)۔

## ۱۷۲۱: باب مَنْ طَلَّقَ فِيْ نَفْسِهٖ

## باب: جو شخص اپنے دل میں طلاق دے اس کے متعلق

۳۴۶۶: اَخْبَرَنَا اِبْرَاهِيْمُ بْنُ الْحَسَنِ وَعَبْدُالرَّحْمٰنِ ابْنُ مُحَمَّدِ بْنِ سَلَّامٍ قَالَ حَدَّثَنَا حَجَّاجُ بْنُ مُحَمَّدٍ عَنِ ابْنِ جُرَيْجٍ عَنْ عَطَاءٍ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ قَالَ اِنَّ اللّٰهَ تَعَالٰى تَجَاوَزَ عَنْ اُمَّتِيْ كُلَّ شَيْءٍ حَدَّثَتْ بِهٖ اَنْفُسَهَا مَا لَمْ تَكَلَّمْ بِهٖ اَوْ تَعْمَلْ.

۳۴۶۶: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: اللہ عزوجل میری امت کو ان خیالات سے معاف فرما دے گا جو خیالات انسان کے دِل میں آتے ہیں جس وقت تک کہ ان کو زبان پر نہ لائیں یا ان خیالات پر عمل نہ کریں۔

## خیالات پر گرفت نہیں ہے:

مذکورہ بالا حدیث شریف کا حاصل یہ ہے کہ انسان کے ذہن میں جو خیالات کھٹکتے ہیں یا جو باتیں ذہن میں آتی ہیں ان پر کوئی گرفت نہیں ہے البتہ اگر ان خیالات پر عمل کر لیا تو وہ قابل گرفت ہیں۔ایک حدیث شریف میں ہے کہ حضرات صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے خدمت نبوی صلی اللہ علیہ وسلم میں عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! ہم لوگ تو سخت مصیبت میں مبتلا ہو گئے ہیں کیونکہ جب ہم لوگ نماز میں ہوتے ہیں تو ذہن میں طرح طرح کے خیالات (اور غیر اختیاری طریقہ سے گناہ کے کام آتے ہیں) ہم لوگ کیا کریں؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: صرف خیالات دِل میں آنے پر کوئی گرفت نہیں ہے۔واضح رہے کہ قلب اور ذہن میں آنے والے خطرات اور خیالات کی مختلف اقسام ہیں۔ایک خیال تو وہ ہے جو کہ بلا اختیار دِل میں آیا وہ تو تمام امت سے معاف ہے دوسرا وہ ہے جو کہ دل میں باقی رہ جائے اور دِل اور ذہن میں وہ گھومتا رہے۔اس کو عربی میں ''خواطر'' کہتے ہیں اس قسم کے خطرات اس امت محمدیہ صلی اللہ علیہ وسلم سے معاف ہیں۔تیسری وہ حالت ہے کہ انسان کے دِل میں جو خیال آیا اس خیال کی محبت دِل میں پیدا ہو گئی اور اس خیال کو پورا کرنے اور حاصل کرنے کی جانب دِل راغب ہوا اس کو عربی زبان میں "هم" کہتے ہیں اس امت کی ان پر گرفت نہیں جس وقت تک کہ ان خیالات پر عمل نہ کرے بلکہ اگر ارادہ کر لیا کہ پھر اپنے دِل کو اس سے روک لیا تو اس کے بدلہ نیکی دے دی جائے گی اور ایک چوتھی حالت وہ ہے جو کہ اس درجہ ہو جائے کہ انسان کا قلب گناہ پر پختہ ہو جائے۔ یہاں تک کہ دِل اس پر مضبوط کر لے اس کی جانب دِل پوری طرح متوجہ ہو جائے لیکن اس پر گناہ کا ارتکاب نہ کر سکے تو اس قسم کے گناہ پر گرفت ہوگی اگر چہ گناہ کے مرتکب ہونے جیسی گرفت نہیں ہوگی مثلاً یہ کہ کسی کے دِل میں یا ذہن میں زنا کرنے کا خیال آیا اور وہ جم گیا اور انسان اس خیال سے متاثر ہو گیا اور زنا کے ارتکاب کا ارادہ کرنے لگا تو اس پر گرفت ہے اگر چہ زنا کیا نہیں اس جگہ اس حدیث شریف کے پیش کرنے کا مقصد یہ ہے کہ کسی شخص کے دِل یا دماغ میں اگر طلاق دینے کا خیال آ گیا اور زبان سے طلاق نہیں دی تو اس سے کسی قسم کی کوئی طلاق واقع نہ ہوگی جب تک زبان سے طلاق نہ دے یا طلاق کی تحریر نہ لکھے۔

۳۴۶۷: اَخْبَرَنَا عُبَيْدُاللّٰهِ بْنُ سَعِيْدٍ قَالَ حَدَّثَنَا ابْنُ اِدْرِيْسَ عَنْ مِسْعَرٍ عَنْ قَتَادَةَ عَنْ زُرَارَةَ بْنِ اَوْفٰى عَنْ اَبِىْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنَّ اللّٰهَ عَزَّوَجَلَّ تَجَاوَزَ لِاُمَّتِىْ مَا وَسْوَسَتْ بِهٖ وَحَدَّثَتْ بِهٖ اَنْفُسَهَا مَا لَمْ تَعْمَلْ اَوْتَتَكَلَّمْ بِهٖ۔

۳۴۶۷: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: اللہ عزوجل میری امت کی ان باتوں پر گرفت نہیں فرماتے جو کہ اس کے قلب میں ہیں یا جو ان کے قلب میں وسوسے پیدا ہوتے ہیں یہاں تک کہ وہ اس پر عمل کریں یا اس کے متعلق گفتگو کریں۔

۳۴۶۸: اَخْبَرَنِىْ مُوْسَى بْنُ عَبْدِالرَّحْمٰنِ قَالَ حَدَّثَنَا حُسَيْنُ الْجُعْفِىُّ عَنْ زَائِدَةَ عَنْ شَيْبَانَ عَنْ قَتَادَةَ عَنْ زُرَارَةَ بْنِ اَوْفٰى عَنْ اَبِىْ هُرَيْرَةَ عَنِ

۳۴۶۸: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: اللہ عزوجل میری امت کی ان باتوں پر گرفت نہیں فرماتے جو کہ اس کے قلب میں ہیں یا جو ان کے قلب میں

النَّبِيِّ ﷺ قَالَ اِنَّ اللّٰهَ تَعَالٰى تَجَاوَزَ لِاُمَّتِيْ عَمَّا حَدَّثَتْ بِهٖ اَنْفُسَهَا مَالَمْ تَكَلَّمْ اَوْتَعْمَلْ بِهٖ.

وسوسے پیدا ہوتے ہیں یہاں تک کہ وہ اس کے متعلق گفتگو کرے یا اس پر عمل پیرا ہو۔

## ۱۷۲۲: باب الطَّلَاقُ بِالْاِشَارَةِ الْمَفْهُوْمَةِ

## باب: ایسے اشارے سے طلاق دینا جو سمجھ میں آتا ہو

۳۴۶۹: اَخْبَرَنَا اَبُوْبَكْرِ بْنُ نَافِعٍ قَالَ حَدَّثَنَا بَهْزٌ قَالَ حَدَّثَنَا حَمَّادُ بْنُ سَلَمَةَ قَالَ حَدَّثَنَا ثَابِتٌ عَنْ اَنَسٍ قَالَ كَانَ لِرَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ جَارٌ فَارِسِيٌّ طَيِّبُ الْمَرَقَةِ فَاَتٰى رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ذَاتَ يَوْمٍ وَّعِنْدَهٗ عَائِشَةُ فَاَوْمَاَ اِلَيْهِ بِيَدِهٖ اَنْ تَعَالَ وَ اَوْمَاَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِلٰى عَائِشَةَ اَيْ وَهٰذِهٖ فَاَوْمَاَ اِلَيْهِ الْاٰخَرُ هٰكَذَا بِيَدِهٖ اَنْ لَّا مَرَّتَيْنِ اَوْثَلَاثًا.

۳۴۶۹: حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا ایک پڑوسی تھا جو کہ فارس کا باشندہ تھا جو کہ بہت عمدہ قسم کا شوربا بنایا کرتا تھا وہ شخص ایک مرتبہ خدمت نبوی صلی اللہ علیہ وسلم میں حاضر ہوا اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا تھیں تو اس شخص نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے اپنے ہاتھ سے اشارہ کیا کہ تشریف لے آئیں اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی جانب اشارہ فرمایا یعنی کیا میں ان کو بھی لے کر آؤں۔ اس شخص نے ہاتھ سے اشارہ نہیں کیا دو مرتبہ یا تین مرتبہ یعنی اگر اشارہ سے طلاق دینا سمجھ میں آ رہا ہے تو طلاق واقع ہو جائے گی۔

## ۱۷۲۳: باب الْكَلَامِ اِذَا قُصِدَ بِهٖ فِيْمَا يَحْتَمِلُ مَعْنَاهُ

## باب: ایسے کلام کے بارے میں جس کے متعدد معنی ہوں اگر کسی ایک معنی کا ارادہ ہو تو وہ درست ہوگا

۳۴۷۰: اَخْبَرَنَا عَمْرُو بْنُ مَنْصُوْرٍ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُاللّٰهِ بْنُ مَسْلَمَةَ قَالَ حَدَّثَنَا مَالِكٌ وَّالْحٰرِثُ ابْنُ مِسْكِيْنٍ قِرَاءَةً عَلَيْهِ وَاَنَا اَسْمَعُ عَنِ ابْنِ الْقَاسِمِ قَالَ اَخْبَرَنِيْ مَالِكٌ عَنْ يَحْيَى بْنِ سَعِيْدٍ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ اِبْرَاهِيْمَ عَنْ عَلْقَمَةَ بْنِ وَقَّاصٍ عَنْ عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ وَ فِي الْحٰرِثِ اَنَّهٗ سَمِعَ عُمَرَ يَقُوْلُ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اِنَّمَا الْاَعْمَالُ بِالنِّيَّةِ وَاِنَّمَا لِامْرِئٍ مَّانَوٰى فَمَنْ كَانَتْ هِجْرَتُهٗ اِلَى اللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ فَهِجْرَتُهٗ اِلَى اللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ وَمَنْ كَانَتْ هِجْرَتُهٗ لِدُنْيَا يُصِيْبُهَا اَوِامْرَاَةٍ يَتَزَوَّجُهَا فَهِجْرَتُهٗ اِلٰى مَا هَاجَرَ اِلَيْهِ.

۳۴۷۰: حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: (بندہ کے) اعمال نیت کے ساتھ ہی معتبر ہیں اور مقصد میں وہی شخص کامیاب ہوگا جو کہ نیت کرے تو جس کسی کا مکان سے ہجرت کرنا خدا اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی جانب سے ہے تو اس کی ہجرت خدا اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی جانب سے کی جائے گی یعنی خدا اور رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی جانب ہجرت کرنے کا ثواب پائے گا اور جس شخص کی ہجرت دنیا کے لئے ہے تو اس شخص کو دنیا حاصل ہوگی اور اگر عورت کے لئے اگر کسی کی ہجرت ہوئی تو اس شخص کو بیوی حاصل ہو جائے گی اور دراصل کسی کا اپنے گھر بار وطن سے ہجرت کرنا جس ارادہ سے ہوگا تو اس کو وہ ہی چیز ملے گی کہ جس کے لیے اس نے یہ ہجرت کی ہے۔

## ۱۷۲۴: باب الْاِبَانَةِ وَالْاِفْصَاحِ بِالْكَلِمَةِ بِهَا

## باب: اگر کوئی ایک لفظ صاف بولا جائے اور اس

لِمَا لَايَحْتَمِلُهُ مَعْنَاهَا لَمْ تُوْجِبْ شَيْئًا وَّلَمْ تُثْبِتْ حُكْمًا

سے وہ مفہوم مرادلیا جائے جوکہ اس سے نہیں نکلتا تو وہ بیکار ہوگا

۳۴۷۱: اَخْبَرَنَا عِمْرَانُ بْنُ بَكَّارٍ قَالَ حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ عَيَّاشٍ قَالَ حَدَّثَنِي شُعَيْبٌ قَالَ حَدَّثَنِي اَبُوالزِّنَادِ مِمَّا حَدَّثَهُ عَبْدُالرَّحْمٰنِ الْاَعْرَجُ مِمَّا ذَكَرَ اَنَّهُ سَمِعَ اَبَاهُرَيْرَةَ يُحَدِّثُ عَنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ قَالَ وَ قَالَ انْظُرُوْا كَيْفَ يَصْرِفُ اللّٰهُ عَنِّيْ شَتْمَ قُرَيْشٍ وَلَعْنَهُمْ اِنَّهُمْ يَشْتِمُوْنَ مُذَمَّمًا وَّيَلْعَنُوْنَ مُذَمَّمًا وَاَنَا مُحَمَّدٌ.

۳۴۷۱: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: دیکھو اللہ عزوجل قریش کے مجھ کو برا بھلا کہنے کو مجھ سے کس طرح پھیر دیتے ہیں کہ وہ لوگ مجھ کو گالیاں دیتے اور مجھ پر لعنت بھیجتے ہیں جبکہ میں محمد صلی اللہ علیہ وسلم ہوں۔

## ۱۷۲۵: باب التَّوْقِيْتِ فِي الْخِيَارِ

## باب: اختیار کی مدت مقرر کرنے کے بارے میں

۳۴۷۲: اَخْبَرَنَا يُوْنُسُ بْنُ عَبْدِالْاَعْلٰى قَالَ حَدَّثَنَا ابْنُ وَهْبٍ قَالَ اَنْبَاَنَا يُوْنُسُ بْنُ يَزِيْدَ وَمُوْسَى ابْنُ عَلِيٍّ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ قَالَ اَخْبَرَنِيْ اَبُوْسَلَمَةَ بْنُ عَبْدِالرَّحْمٰنِ اَنَّ عَائِشَةَ زَوْجَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَتْ لَمَّا اُمِرَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِتَخْيِيْرِ اَزْوَاجِهٖ بَدَاَبِيْ فَقَالَ اِنِّيْ ذَاكِرٌ لَّكِ اَمْرًا فَلَا عَلَيْكِ اَنْ لَّا تُعَجِّلِيْ حَتّٰى تَسْتَاْمِرِيْ اَبَوَيْكِ قَالَتْ قَدْ عَلِمَ اَنَّ اَبَوَايَ لَمْ يَكُوْنَا لِيَاْمُرَانِيْ بِفِرَاقِهٖ قَالَتْ ثُمَّ تَلَا هٰذِهِ الْاٰيَةَ : يٰٓاَيُّهَا النَّبِيُّ قُلْ لِّاَزْوَاجِكَ اِنْ كُنْتُنَّ تُرِدْنَ الْحَيٰوةَ الدُّنْيَا اِلٰى قَوْلِهٖ جَمِيْلًا [الأحزاب : ۲۸] فَقُلْتُ اَفِيْ هٰذَا اَسْتَاْمِرُ اَبَوَيَّ فَاِنِّيْ اُرِيْدُ اللّٰهَ عَزَّوَجَلَّ وَرَسُوْلَهٗ وَالدَّارَ الْاٰخِرَةَ قَالَتْ عَائِشَةُ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهَا ثُمَّ فَعَلَ اَزْوَاجُ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مِثْلَ مَا فَعَلْتُ وَلَمْ يَكُنْ ذٰلِكَ حِيْنَ قَالَ لَهُنَّ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَاخْتَرْنَهُ

۳۴۷۲: حضرت عائشہؓ سے روایت ہے کہ جس روز نبیؐ کو اس بات کا حکم ہوا کہ آپؐ اپنی اہلیہ محترمہ کو اختیار عطا فرما دیں تو وہ اختیار دینا مجھ سے شروع فرمایا اور فرمانے لگے کہ میں تم سے ایک بات کا تذکرہ کروں گا تو اس میں تم جلدی نہ کرنا اور تم اپنے والدین کی رائے کے بغیر اس بات کا جواب نہ دینا۔ عائشہؓ فرماتی ہیں کہ آنحضرتؐ نے والدین کا مشورہ حاصل کرنا اس وجہ سے فرمایا کہ آپؐ کو علم تھا کہ میرے والدین مجھ کو حضرت سے الگ ہونے کا مشورہ نہیں دیں گے۔ عائشہؓ فرماتی ہیں پھر آپؐ نے یہ آیت: يٰٓاَيُّهَا النَّبِيُّ قُلْ لِّاَزْوَاجِكَ تلاوت فرمائی۔ یعنی اے نبیؐ! آپؐ اپنی بیویوں سے فرمائیں کہ اگر تم دنیاوی زندگی کی خواہش رکھتی ہو اور یہاں کی رونق اور بہار چاہتی ہو تو تم آؤ کچھ فائدہ کیلئے اور میں تم کو اچھی طرح سے رخصت کروں۔ عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ میں نے یہ آیت سن کر کہا: کیا اس چیز کیلئے اپنے والدین سے مشورہ کروں؟ میں نے اختیار کیا اللہ عزت اور بزرگی والے کو اور اللہ کے رسولؐ اور آخرت کے مکان کو۔ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ پھر تمام کی تمام بیویوں نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو اسی طریقہ سے کہا کہ جس طریقہ سے میں نے کہا تھا۔ یعنی تمام بیویوں

طَلَاقًا مِنْ اَجْلِ اَنَّهُنَّ اخْتَرْنَهٗ.

نے اسی طرح سے کہا اور اس کے رسول کو اختیار فرمایا اور عائشہ صدیقہؓ فرماتی ہیں کہ رسول کریمؐ کا بیویوں سے سوال کرنا اور ان کو اختیار دے دینا طلاق نہیں تھا کیونکہ رسول کریمؐ کی ازواجِ مطہراتؓ نے رسولِ کریمؐ کو اختیار کیا اور ان کے غیر کو اختیار نہیں کیا۔

۳۴۷۳: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِالْاَعْلٰى قَالَ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ ثَوْرٍ عَنْ مَعْمَرٍ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ عُرْوَةَ عَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهَا قَالَتْ لَمَّا نَزَلَتْ: وَاِنْ كُنْتُنَّ تُرِدْنَ اللّٰهَ وَ رَسُوْلَهٗ [الأحزاب : ۲۹] دَخَلَ عَلَيَّ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بَدَاَ بِيْ فَقَالَ يَا عَائِشَةُ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهَا اِنِّيْ ذَاكِرٌ لَكِ اَمْرًا فَلَا عَلَيْكِ اَنْ لَّا تُعَجِّلِيْ حَتّٰى تَسْتَامِرِيْ اَبَوَيْكِ قَالَتْ قَدْ عَلِمَ وَاللّٰهِ اَنَّ اَبَوَيَّ لَمْ يَكُوْنَا لِيَاْمُرَانِيْ بِفِرَاقِهٖ فَقَرَاَ عَلَيَّ : يٰۤاَيُّهَا النَّبِيُّ قُلْ لِّاَزْوَاجِكَ اِنْ كُنْتُنَّ تُرِدْنَ الْحَيٰوةَ الدُّنْيَا وَزِيْنَتَهَا فَقُلْتُ اَفِيْ هٰذَا اَسْتَاْمِرُ اَبَوَيَّ فَاِنِّيْ اُرِيْدُ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ قَالَ اَبُوْ عَبْدِالرَّحْمٰنِ هٰذَا خَطَاٌ وَالْاَوَّلُ اَوْلٰى بِالصَّوَابِ وَاللّٰهُ سُبْحَانَهٗ وَتَعَالٰى اَعْلَمُ.

۳۴۷۳: حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ جس وقت آیت کریمہ: اِنْ كُنْتُنَّ تُرِدْنَ میرے پاس تشریف لائے تو رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ کو فرمایا: اے عائشہ رضی اللہ عنہا! میں کہتا ہوں تجھ کو ایک بات' تو جلدی نہ کر اور اپنے والدین سے مشورہ اس بات میں کر لے۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے مشورہ لینے کے لئے فرمایا اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ علم تھا کہ میرے والدین آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے علیحدگی کرنے کی رائے مجھ کو نہ دیں گے۔ پھر یہ آیت کریمہ یٰۤاَيُّهَا النَّبِيُّ قُلْ لِّاَزْوَاجِكَ یعنی اے نبی آپ صلی اللہ علیہ وسلم فرما دیں اپنی عورتوں سے کہ اگر تم دنیا کی زندگی چاہتی ہو اور یہاں کی رونق (اور بہار) چاہتی ہو آخر تک۔ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کیا یہی معاملہ ہے مشورہ اور صلاح کر لوں میں اپنے والدین کی یعنی اس بات میں مشورہ کرنے کی کیا ضرورت ہے بلکہ میں بغیر مشورہ لیے یہ بات کہتی ہوں کہ میں نے اللہ اور رسول صلی اللہ علیہ وسلم کو اختیار کیا اور اللہ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کو اختیار کیا۔ حضرت ابوعبدالرحمٰن مصنف نسائی رحمہ اللہ فرماتے ہیں اس روایت میں کسی قسم کا کوئی نقصان نہیں بلکہ بہت زیادہ ٹھیک ہے۔

## ۱۷۲۶: باب فِي الْمُخَيَّرَةِ تَخْتَارُ زَوْجَهَا

## باب: ان خواتین سے متعلق کہ جن کو اختیار دے دیا گیا اور انہوں نے اپنے شوہر کو اختیار دیا

۳۴۷۴: اَخْبَرَنَا عَمْرُو بْنُ عَلِيٍّ قَالَ حَدَّثَنَا يَحْيٰى وَهُوَ ابْنُ سَعِيْدٍ عَنْ اِسْمٰعِيْلَ عَنْ عَامِرٍ عَنْ مَسْرُوْقٍ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ خَيَّرَنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ فَاخْتَرْنَاهُ فَهَلْ كَانَ طَلَاقًا.

۳۴۷۴: حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی ازواجِ مطہرات رضی اللہ عنہن کو اختیار دے دیا اور اختیار دینے سے ان کو طلاق نہیں ہوئی اس لیے کہ جس وقت ان کو اختیار دے دیا گیا تو انہوں نے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو اختیار کر لیا۔

۳۴۷۵: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِالْاَعْلٰى قَالَ حَدَّثَنَا

۳۴۷۵: حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے کہ

خَالِدٌ قَالَ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنْ عَاصِمٍ قَالَ قَالَ الشَّعْبِيُّ عَنْ مَسْرُوْقٍ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ قَدْ خَيَّرَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نِسَآءَهُ فَلَمْ يَكُنْ طَلَاقًا۔

رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی ازواجِ مطہرات رضی اللہ تعالیٰ عنہن کو اختیار فرمایا اور اختیار دینے سے ان پر طلاق واقع ہوگئی۔

۳۴۷۶: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ بْنِ صُدْرَانَ عَنْ خَالِدِ بْنِ الْحٰرِثِ قَالَ حَدَّثَنَا اَشْعَثُ وَهُوَ ابْنُ عَبْدِالْمَلِكِ عَنْ عَاصِمٍ عَنِ الشَّعْبِيِّ عَنْ مَسْرُوْقٍ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ قَدْ خَيَّرَ النَّبِيُّ نِسَآءَهُ فَلَمْ يَكُنْ طَلَاقًا۔

۳۴۷۶: حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی ازواجِ مطہرات رضی اللہ تعالیٰ عنہن کو اختیار فرمایا اور اختیار دینے سے ان پر طلاق واقع ہو گئی۔

## عورت کو حق طلاق:

مذکورہ بالا حدیث شریف سے واضح ہے کہ جس وقت کسی عورت کو اس کا شوہر یہ اختیار دے دے یعنی عورت سے اس طریقہ سے کہے کہ تو میری طرف سے بااختیار ہے اور اگر تو میری طرف سے طلاق چاہتی ہے تو تُو طلاق واقع کر لے اس پہ عورت کہے کہ میں تم کو چھوڑ کر نہیں جاتی تو اس عورت پر کسی قسم کی کوئی طلاق واقع نہ ہوگی۔ دوسری صورت یہ ہے کہ عورت' شوہر سے حق طلاق حاصل کر لے یعنی شوہر عورت کو اس طرح سے حق طلاق سپرد کر دے اور کہہ دے کہ میری طرف سے تجھ کو اپنے اوپر ایک طلاق یا دو یا تین طلاق کا حق حاصل ہے تو اس صورت میں شوہر جس قدر حق طلاق دے تو عورت کو اسی قدر حق طلاق حاصل ہوگا اور عورت شوہر کی طرف سے دیئے گئے حق کے مطابق اپنے اوپر طلاق واقع کر سکتی ہے اس صورت کو اصطلاح شروع میں حق تفویض کے عنوان سے تعبیر کیا جاتا ہے حضرت حکیم الامت حضرت تھانوی رحمۃ اللہ علیہ اپنی شہرہ آفاق کتاب الحیلہ الناجزہ یعنی اسلام کا نظام شرعی عدالت میں اس مسئلہ کی مکمل تفصیل بیان فرمائی ہے راقم الحروف نے اس کتاب کی تسہیل کی ہے جو کہ لاہور سے دستیاب ہے۔

۳۴۷۷: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِالْاَعْلٰى قَالَ حَدَّثَنَا خَالِدٌ قَالَ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنْ سُلَيْمَانَ عَنْ اَبِي الضُّحٰى عَنْ مَسْرُوْقٍ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ قَدْ خَيَّرَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نِسَآءَهُ اَفَكَانَ طَلَاقًا۔

۳۴۷۷: حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے مروی ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ہم کو اختیار کیا۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو تو نہیں ٹھہرایا گیا وہ اختیار دینا ہم پر کچھ بھی۔

۳۴۷۸: اَخْبَرَنِيْ عَبْدُاللّٰهِ بْنُ مُحَمَّدٍ الضَّعِيْفِ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْمُعَاوِيَةَ قَالَ حَدَّثَنَا الْاَعْمَشُ عَنْ مُسْلِمٍ عَنْ مَسْرُوْقٍ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ خَيَّرَنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَاخْتَرْنَاهُ فَلَمْ يَعُدَّهَا عَلَيْنَا شَيْئًا۔

۳۴۷۸: حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہم کو اختیار عطا فرمایا اور ہم نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو اختیار عطا فرمایا پھر اس اختیار کو شمار نہیں فرمایا۔

## ۱۷۲۷: باب خِيَارِ الْمَمْلُوكَيْنِ يُعْتَقَانِ

باب: جس وقت شوہر اور بیوی دونوں ہی غلام اور باندی ہوں پھر وہ آزادی حاصل کر لیں تو اختیار ہوگا

۳۴۷۹: اَخْبَرَنَا اِسْحَاقُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ حَدَّثَنَا حَمَّادُ بْنُ مَسْعَدَةَ قَالَ حَدَّثَنَا ابْنُ مَوْهَبٍ عَنِ الْقَاسِمِ بْنِ مُحَمَّدٍ قَالَ كَانَ لِعَائِشَةَ غُلَامٌ وَّجَارِيَةٌ قَالَتْ فَاَرَدْتُّ اَنْ اُعْتِقَهَا فَذَكَرْتُ ذٰلِكَ لِرَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ ابْدَئِيْ بِالْغُلَامِ قَبْلَ الْجَارِيَةِ.

۳۴۷۹: حضرت قاسم بن محمد سے روایت ہے کہ حضرت عائشہ صدیقہؓ کے پاس غلام اور باندی تھے حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کا یہ ارادہ ہوا کہ ان دونوں کو آزاد کر دیں پھر انہوں نے اس بات کا تذکرہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے کیا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اے عائشہ رضی اللہ عنہا! تم باندی سے قبل غلام کو آزاد کرنا۔

## ۱۷۲۸: باب خِيَارِ الْاَمَةِ

باب: باندی کو اختیار دینے سے متعلق

۳۴۸۰: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ سَلَمَةَ قَالَ اَنْبَاَنَا بْنُ الْقَاسِمِ عَنْ مَالِكٍ عَنْ رَبِيْعَةَ عَنِ الْقَاسِمِ بْنِ مُحَمَّدٍ عَنْ عَائِشَةَ زَوْجِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَتْ كَانَ فِيْ بَرِيْرَةَ ثَلَاثُ سُنَنٍ اِحْدَى السُّنَنِ اَنَّهَا اُعْتِقَتْ فَخُيِّرَتْ فِيْ زَوْجِهَا وَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْوَلَاءُ لِمَنْ اَعْتَقَ وَدَخَلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَالْبُرْمَةُ تَفُوْرُ بِلَحْمٍ فَقُرِّبَ اِلَيْهِ خُبْزٌ وَّاُدْمٌ مِّنْ اُدْمِ الْبَيْتِ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَلَمْ اَرَ بُرْمَةً فِيْهَا لَحْمٌ فَقَالُوْا بَلٰى يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ذٰلِكَ لَحْمٌ تُصُدِّقَ بِهٖ عَلٰى بَرِيْرَةَ وَاَنْتَ لَا تَاْكُلُ الصَّدَقَةَ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ هُوَ عَلَيْهَا صَدَقَةٌ وَّهُوَ لَنَا هَدِيَّةٌ.

۳۴۸۰: حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ واقعہ حضرت بریرہ رضی اللہ عنہا میں تین سنت تھیں ایک سنت تو یہ ہے کہ وہ آزاد کی گئی پھر ان کو ان کے شوہر کے ساتھ رہنے کے سلسلہ میں اختیار دیا گیا یعنی ان سے کہا گیا کہ اگر تمہاری رضامندی ہو تو تم اپنے شوہر کے پاس رہ لیا کرو یا تم اس شوہر کو چھوڑ (طلاق لے) کر دوسرے شخص سے نکاح کر لو اور دوسری بات یہ ہے کہ رسول کریمؐ نے اس بریرہ رضی اللہ عنہا کے واقعہ کے سلسلہ میں ارشاد فرمایا کہ وراثت تو آزاد کرنے والے شخص کے لئے ہے اور تیسری بات یہ ہے کہ ایک دن رسول کریمؐ مکان پر تشریف لائے اور اس وقت ہانڈی میں گوشت ابل رہا تھا۔ وہ وہ گوشت لے گئے آپؐ کے پاس روٹی اور سالن موجود تھا آپؐ نے ارشاد فرمایا کہ کیا میں نے گوشت کی ہانڈی نہیں دیکھی ہے۔ تم لوگ وہ ہانڈی کس وجہ سے نہیں لاتے؟ عرض کیا گیا گوشت تو پک گیا لیکن وہ گوشت بریرہ رضی اللہ عنہا کو صدقہ کیا گیا ہے اور آپؐ صدقہ کی چیز نہیں کھاتے۔ آپؐ نے فرمایا اس کیلئے تو صدقہ ہے اور ہمارے واسطے وہ ہدیہ ہے۔

۳۴۸۱: اَخْبَرَنِيْ مُحَمَّدُ بْنُ اٰدَمَ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْ مُعَاوِيَةَ عَنْ هِشَامٍ عَنْ عَبْدِالرَّحْمٰنِ ابْنِ الْقَاسِمِ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ كَانَ فِيْ بَرِيْرَةَ ثَلَاثُ

۳۴۸۱: حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں بریرہ رضی اللہ عنہا کی وجہ سے تین سنتیں جاری ہوئیں چنانچہ جس وقت انکے آقاؤں نے ان کو آزادی دینے کا ارادہ کیا اور انہوں نے وراثت (خود) وصول کرنے کی شرط مقرر کی تو

قَضِيَّاتٍ اَرَادَ اَهْلُهَا اَنْ يَّبِيْعُوْهَا وَيَشْتَرِطُوا الْوَلَآءَ فَذَكَرْتُ ذٰلِكَ لِلنَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ اشْتَرِيْهَا وَاَعْتِقِيْهَا فَاِنَّمَا الْوَلَآءُ لِمَنْ اَعْتَقَ وَاُعْتِقَتْ فَخَيَّرَهَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَاخْتَارَتْ نَفْسَهَا وَكَانَ يُتَصَدَّقُ عَلَيْهَا فَتُهْدِىْ لَنَا مِنْهُ فَذَكَرْتُ ذٰلِكَ لِلنَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ كُلُوْهُ فَاِنَّهٗ عَلَيْهَا صَدَقَةٌ وَّهُوَ لَنَا هَدِيَّةٌ.

میں نے رسول کریمؐ سے اس بات کا تذکرہ کیا۔ آپؐ نے فرمایا کہ تم اس کو خرید کر آزاد کر دو اور وراثت تو اس کا حق ہے جو کہ آزاد کرتا ہے پھر ان کو آزاد کر دے گا۔ پھر رسول کریمؐ نے ان کو اختیار عطا فرمایا کہ تمہارا دِل چاہے تو تم اپنے شوہر کے ہی نکاح میں رہو اور تمہارا دِل چاہے تو تم کسی دوسرے شخص سے نکاح کر لو چنانچہ بریرہؓ نے کسی دوسرے کے ساتھ نکاح کو اختیار کیا۔ پھر انکو صدقہ دیا جاتا تو وہ اس صدقہ میں سے ہدیۃً کچھ بھیجا کرتی۔ جس وقت میں نے نبی ﷺ کو بتلایا تو آپؐ نے فرمایا: مجھ کو بھی اس میں سے کھانے کے لئے دے دو۔ اس لیے کہ وہ اس کے لئے صدقہ اور ہمارے واسطے ہدیہ ہے۔

## ۱۷۲۹: بَاب خِيَارِ الْاَمَةِ تُعْتَقُ وَ زَوْجُهَا حُرٌّ

## باب: اس باندی کے اختیار دینے سے متعلق جو کہ آزاد کر دی گئی ہو اور اس کا شوہر آزاد ہو

۳۴۸۲: اَخْبَرَنَا قُتَيْبَةُ قَالَ حَدَّثَنَا جَرِيْرٌ عَنْ مَنْصُوْرٍ عَنْ اِبْرَاهِيْمَ عَنِ الْاَسْوَدِ عَنْ عَآئِشَةَ قَالَتْ اِشْتَرَيْتُ بَرِيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا فَاشْتَرَطَ اَهْلُهَا فَذَكَرْتُ ذٰلِكَ لِلنَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ اَعْتِقِيْهَا فَاِنَّمَا الْوَلَآءُ لِمَنْ اَعْطَى الْوَرِقَ قَالَتْ فَاَعْتَقْتُهَا فَدَعَاهَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَخَيَّرَهَا مِنْ زَوْجِهَا قَالَتْ لَوْ اَعْطَانِىْ كَذَا وَكَذَا مَا اَقَمْتُ عِنْدَهٗ فَاخْتَارَتْ نَفْسَهَا وَكَانَ زَوْجُهَا حُرًّا.

۳۴۸۲: حضرت عائشہ صدیقہؓ سے روایت ہے کہ میں نے بریرہؓ کو خریدا اور انکے اولیاء نے یہ شرط رکھی تھی کہ اس وراثت کے حقدار ہم لوگ ہونگے۔ عائشہ ؓ فرماتی ہیں کہ میں نے آنحضرتؐ سے اس بات کا تذکرہ کیا آپؐ نے ارشاد فرمایا کہ تم اس کو آزاد کر دو اس لیے کہ باندی یا غلام کے آزاد کرنے والے کا حق ہوتا ہے۔ یہ بات سن کر عائشہؓ نے ان کو آزادی دیدی انکے شوہر کے سلسلہ میں پھر وہ کہنے لگ گئیں کہ اگر مجھ کو چاہے جس قدر مال دولت دے دے تو جب بھی میں انکے پاس قیام نہ کروں گی اور پھر وہ اس کے بعد بااختیار خاتون بن گئیں اور ان بریرہ ؓ کے شوہر ایک آزاد شخص تھے وہ کسی شخص کے غلام نہیں تھے۔

## باندی سے متعلق ایک مسئلہ:

مذکورہ بالا حدیث سے واضح ہے کہ باندی آزاد ہونے کے بعد وہ بااختیار بن جاتی ہے اور وہ سابقہ شوہر کو چھوڑ سکتی ہے اگرچہ اس کا شوہر غلام نہ ہو کیونکہ باندی کے مختار ہونے کے لئے اس کے شوہر کا غلام ہونا شرط نہیں ہے اور مذکورہ بالا حدیث شریف میں فروخت کرنے والے کے متعلق جو ارشاد فرمایا ہے تو اس کا حاصل یہ ہے کہ اگر کوئی شئے فروخت کرنے والا کسی قسم کی کوئی شرط لگائے تو وہ شرط شرط فاسد ہے اور شرط فاسد کا پورا اترنا لازم نہیں ہے۔ جیسا کہ حضرت بریرہ ؓ کے اولیاء نے حضرت بریرہ ؓ کو فروخت کرنے کے وقت شرط لگائی تھی تو وہ شرط شرط فاسد تھی۔

۳۴۸۳: اَخْبَرَنَا عَمْرُو بْنُ عَلِيٍّ عَنْ عَبْدِالرَّحْمٰنِ قَالَ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنِ الْحَكَمِ عَنْ اِبْرَاهِيْمَ عَنِ الْاَسْوَدِ عَنْ عَائِشَةَ اَنَّهَا اَرَادَتْ اَنْ تَشْتَرِيَ بَرِيْرَةَ فَاشْتَرَطُوْا وَلَاءَ هَا فَذَكَرَتْ ذٰلِكَ لِلنَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ اشْتَرِيْهَا وَاَعْتِقِيْهَا فَاِنَّ الْوَلَاءَ لِمَنْ اَعْتَقَ وَاُتِيَ بِلَحْمٍ فَقِيْلَ اِنَّ هٰذَا مِمَّا تُصُدِّقَ بِهٖ عَلٰى بَرِيْرَةَ فَقَالَ هُوَ لَهَا صَدَقَةٌ وَّلَنَا هَدِيَّةٌ وَخَيَّرَهَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَكَانَ زَوْجُهَا حُرًّا۔

۳۴۸۳: حضرت عائشہؓ سے روایت ہے کہ انہوں نے بریرہؓ کے خریدنے کا ارادہ فرمایا لیکن انکے اولیاء نے یہ شرط لگائی کہ ولاء (وراثت) ہم لوگ وصول کرینگے۔ عائشہؓ فرماتی ہیں میں نے اس بات کا تذکرہ نبیؐ سے کیا تو آپؐ نے ارشاد فرمایا کہ تم اس کو خرید لو اور آزاد کر دو کیونکہ ولاء غلام یا باندی کی ہے جو آزاد ہو چکے آزاد کرنے والے کا اور فروخت کرنے والا کا حق نہیں ہوتا اگرچہ کوئی فروخت کرنے والا شخص شرط لگائے فروخت کے وقت۔ عائشہؓ فرماتی ہیں گھر کے لوگ' آپؐ کے سامنے گوشت لے کر حاضر ہوئے اور ان لوگوں نے یہ بات بھی کہہ دی کہ یہ گوشت کسی شخص نے بریرہؓ کو صدقہ میں دیا تھا۔ آپؐ نے فرمایا کہ وہ گوشت بریرہؓ کیلئے تو صدقہ تھا اور ہمارے واسطے تحفہ اور ہدیہ ہے اور آپؐ نے بریرہؓ کو اختیار عطا فرمایا اور ان کا شوہر آزاد تھا' غلام نہیں تھا۔

## ۱۷۳۰: باب خِيَارِ الْاَمَةِ تُعْتَقُ وَزَوْجُهَا مَمْلُوْكٌ

## باب: اس مسئلہ سے متعلق کہ جس باندی کا شوہر غلام ہے اور وہ آزاد ہوگئی تو اس کو اختیار ہے

۳۴۸۴: اَخْبَرَنَا اِسْحَاقُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ اَنْبَاَنَا جَرِيْرٌ عَنْ هِشَامِ بْنِ عُرْوَةَ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ كَاتَبَتْ بَرِيْرَةُ عَلٰى نَفْسِهَا بِتِسْعِ اَوَاقٍ فِيْ كُلِّ سَنَةٍ بِاُوْقِيَّةٍ فَاَتَتْ عَائِشَةَ تَسْتَعِيْنُهَا فَقَالَتْ لَا اِلَّا اَنْ يَّشَاءُوْا اَنْ اَعُدَّهَا لَهُمْ عَدَّةً وَّاحِدَةً وَيَكُوْنُ الْوَلَاءُ لِيْ فَذَهَبَتْ بَرِيْرَةُ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهَا فَكَلَّمَتْ فِيْ ذٰلِكَ اَهْلَهَا فَاَبَوْا عَلَيْهَا اِلَّا اَنْ يَّكُوْنَ الْوَلَاءُ لَهُمْ فَجَاءَتْ اِلٰى عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهَا وَجَاءَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عِنْدَ ذٰلِكَ فَقَالَتْ لَهَا مَا قَالَ اَهْلُهَا فَقَالَتْ لَا هَا اللّٰهِ اِذًا اِلَّا اَنْ يَّكُوْنَ الْوَلَاءُ لِيْ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَا هٰذَا فَقَالَتْ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنَّ بَرِيْرَةَ اَتَتْنِيْ تَسْتَعِيْنُ بِيْ عَلٰى

۳۴۸۴: حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ بریرہؓ نے اپنے آپ کو مبلغ نو اوقیہ پر مکاتب بنایا اور ہر سال ایک اوقیہ ادا کرنا مقرر ہوا۔ اس کے بعد حضرت بریرہ رضی اللہ عنہا میرے پاس پہنچیں (یعنی حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کے پاس) حاضر ہو کر عرض کیا اور ان سے اپنے بدل کتابت میں مدد طلب کی۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا کہ میں اس طریقہ سے تو مدد نہیں کرتی ہوں لیکن اگر وہ لوگ چاہیں تو میں ایک ہی مرتبہ تمام رقم شمار کر کے ادا کر دوں اور ولا میرا حق ہوگا اس کے بعد حضرت بریرہ رضی اللہ عنہا اپنے لوگوں کے پاس پہنچ گئیں اور انہوں نے ان سے گفتگو کی۔ ان لوگوں نے اس سلسلہ میں کچھ نہیں مانا اور کہا کہ اس کی ولا ہم ہی وصول کریں گے۔ تو پھر حضرت بریرہ رضی اللہ عنہا' حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی خدمت میں حاضر ہوئیں اور اس وقت رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم بھی تشریف لے آئے پھر حضرت بریرہ رضی اللہ عنہا نے حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے آ کر کہا جو کچھ کہ ان لوگوں نے کہا تھا۔ حضرت عائشہ

كِتَابَتِهَا فَقُلْتُ لَا إِلَّا أَنْ يَّشَاءُ وْا أَنْ أَعُدَّهَا لَهُمْ عَدَّةً وَّاحِدَةً وَيَكُوْنَ الْوَلَاءُ لِيْ فَذَكَرْتُ ذٰلِكَ لِأَهْلِهَا فَاَبَوْا عَلَيْهَا إِلَّا أَنْ يَّكُوْنَ الْوَلَاءُ لَهُمْ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ابْتَاعِيْهَا وَاشْتَرِطِيْ لَهُمُ الْوَلَاءَ فَإِنَّ الْوَلَاءَ لِمَنْ أَعْتَقَ ثُمَّ قَامَ فَخَطَبَ النَّاسَ فَحَمِدَاللّٰهَ وَأَثْنٰى عَلَيْهِ ثُمَّ قَالَ مَا بَالُ أَقْوَامٍ يَشْتَرِطُوْنَ شُرُوْطًا لَيْسَتْ فِيْ كِتَابِ اللّٰهِ عَزَّوَجَلَّ يَقُوْلُوْنَ أَعْتِقْ فُلَانًا وَالْوَلَاءُ لِيْ كِتَابُ اللّٰهِ عَزَّوَجَلَّ أَحَقُّ وَشَرْطُ اللّٰهِ أَوْثَقُ وَكُلُّ شَرْطٍ لَيْسَ فِيْ كِتَابِ اللّٰهِ فَهُوَ بَاطِلٌ وَإِنْ كَانَ مِائَةَ شَرْطٍ فَخَيَّرَهَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مِنْ زَوْجِهَا وَكَانَ عَبْدًا فَاخْتَارَتْ نَفْسَهَا قَالَ عُرْوَةُ فَلَوْ كَانَ حُرًّا مَا خَيَّرَهَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ .

صدیقہ ؓ نے اس پر فرمایا کہ ایسا ہے تو خدا کی قسم میں مدد نہیں کرتی لیکن اگر ولاء میرا حق ٹھہرے گا تو میں تمہاری مدد کروں گی۔ رسول کریم ﷺ نے دریافت فرمایا کہ کس بات کا تذکرہ ہے۔ عائشہ ؓ نے عرض کیا یارسول اللہ! بریرہؓ حاضر ہوئی تھیں اور وہ میرے پاس اپنے بدلِ کتابت میں مدد طلب کرنے کیلئے آئی تھیں۔ میں نے تو ان سے کہہ دیا کہ میں اس طریقہ سے تو امداد نہیں کرتی ہوں لیکن اگر وہ چاہیں تو ایک ہی مرتبہ تمام بدل کتابت میں ادا کر سکتی ہوں لیکن ولاء میرے واسطے ہوگی یہ بات حضرت بریرہ ؓ نے ان سے کہی انہوں نے انکار کر دیا اور کہا کہ ولاء ہم لیں گے اور ایک دوسرے کی امداد کریں گے۔ آپ ﷺ نے فرمایا کہ عائشہ! تم اُس کو خرید لو اور ان سے شرط مقرر کرلو ولاء کی اور شرط کرنے سے ان کے ساتھ کسی قسم کا کوئی حرج نہ ہوگا اس لیے کہ ولاء حق آزاد کرنے والے کا ہوتا ہے۔ حضرت عائشہؓ ؓ کو آپ ﷺ نے اس طریقہ سے فرمایا اور آپ ﷺ خطبہ دینے کے لئے کھڑے ہو گئے آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے حمد باری تعالیٰ بیان کرنے کے بعد فرمایا کہ ان لوگوں کو کیا ہوا کہ اس قسم کی شرائط باندھ لیتے ہیں جو کہ ان کو اللہ عزوجل کی کتاب میں اور کہتے ہیں ولاء ہم لیں گے کتاب اللہ عزت اور بزرگی والے کی بہت ٹھیک ہے اور حق ہے اور جو شرائط اللہ عزوجل نے قائم فرمائی ہیں اور مقرر فرمائیں وہی مضبوط اور قابل اعتماد ہیں وہ شرط باطل ہے اور بے اصل ہے اس کا ادا کرنا کچھ لازم نہیں ہے اگرچہ وہ شرائط کیسی ہی کیوں نہ ہوں پھر اختیار دیا۔

## مکاتب کیا ہے؟

شریعت کی اصطلاح میں مکاتب کا مطلب یہ ہوتا ہے کہ کوئی شخص اپنے آقا سے یہ معاہدہ کرلے کہ میں اس قدر معاوضہ ادا کروں گا تم مجھ کو اس معاوضہ کی وصولی کے بعد آزاد کر دینا۔ چنانچہ حضرت بریرہ ؓ نے نو اوقیہ اپنے واسطے بدل کتابت مقرر فرمایا۔ واضح رہے کہ ایک اوقیہ چالیس درہم کا ہوتا ہے اور ایک درہم چھ دانگ کا ہوتا ہے اور ایک دانگ دو قیراط کا ہوتا ہے اس سے حساب لگایا جا سکتا ہے اور عربی کے اوزان کی موجودہ دور میں کتنی مقدار بنتی ہے اس کو تشریح رسالہ اوزان شرعیہ از مفتی محمد شفیع میں ملاحظہ فرما سکتے ہیں۔ اس جگہ یہ بات بھی پیش نظر رہنا ضروری ہے اگر مکاتب' مقرر کردہ معاوضہ میں پورا معاوضہ نہ ادا کر سکا تو وہ اس وقت تک آزاد نہ ہوگا۔ حضرت عائشہ ؓ نے حضرت بریرہ ؓ سے فرمایا تم اپنے مالک سے کہہ کر ایک مشت رقم وصول کر لینا اور میں تم کو آزاد کر دوں گی اور ولاء یعنی تمہارے انتقال کے بعد تمہاری مال و دولت کی میں وارث ہوں گی اس

شرط کو حضرت بریرہ ؓ کے اولیاء نے تسلیم نہیں کیا اور کہا کہ ولاء ہم وصول کریں گے۔ جس وقت انہوں نے حق بات کا انکار کیا تو رسول کریم ﷺ نے بیوی حضرت عائشہ صدیقہ ؓ سے ارشاد فرمایا کہ تم شرط کر لو۔ یعنی تم ان سے اس مسئلہ میں زیادہ اصرار نہ کرنا اور جو کام کرنے کا ہے اس کو تم انجام دیتے رہنا اور آپ ﷺ نے اپنے خطبہ میں ارشاد فرمایا: یہ شرط بالکل بے اصل اور قابل وفا نہیں ہے تو گویا کہ بالکل ہی شرط نہ قرار پائے گی اور اس موقعہ کو مصنف نے اس وجہ سے نقل فرمایا ہے کہ اس روایت میں حضرت بریرہ ؓ کے شوہر کے غلام ہونے کے بارے میں مذکور ہے اور مسئلہ بھی یہی ہے کہ جس وقت کسی باندی کا شوہر غلام ہو تو اس کو جب اختیار ہوتا ہے اور اگر باندی کا شوہر آزاد شخص ہو تو اس صورت میں باندی کو مذکورہ بالا اختیار حاصل نہ ہوگا۔

۳۴۸۵: اَخْبَرَنَا اِسْحَاقُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ اَنْبَاَنَا الْمُغِيْرَةُ بْنُ سَلَمَةَ قَالَ حَدَّثَنَا وُهَيْبٌ عَنْ عُبَيْدِاللّٰهِ ابْنِ عُمَرَ عَنْ يَزِيْدَ بْنِ رُوْمَانَ عَنْ عُرْوَةَ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ كَانَ زَوْجُ بَرِيْرَةَ عَبْدًا.

۳۴۸۵: حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے کہ حضرت بریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے شوہر ایک غلام شخص تھے۔

۳۴۸۶: اَخْبَرَنَا الْقَاسِمُ بْنُ زَكَرِيَّا بْنِ دِيْنَارٍ قَالَ حَدَّثَنَا حُسَيْنٌ عَنْ زَائِدَةَ عَنْ سِمَاكٍ عَنْ عَبْدِالرَّحْمٰنِ بْنِ الْقَاسِمِ عَنْ عَائِشَةَ اَنَّهَا اشْتَرَتْ بَرِيْرَةَ مِنْ اُنَاسٍ مِنَ الْاَنْصَارِ فَاشْتَرَطُوا الْوَلَاءَ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْوَلَاءُ لِمَنْ وَلِيَ النِّعْمَةَ وَ خَيَّرَهَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَكَانَ زَوْجُهَا عَبْدًا وَاَهْدَتْ لِعَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا لَحْمًا فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَوْ وَضَعْتُمْ لَنَا مِنْ هٰذَا اللَّحْمِ قَالَتْ عَائِشَةُ تُصُدِّقَ بِهٖ عَلٰى بَرِيْرَةَ فَقَالَ هُوَ عَلَيْهَا صَدَقَةٌ وَهُوَ لَنَا هَدِيَّةٌ.

۳۴۸۶: حضرت عائشہ ؓ سے روایت ہے کہ انہوں نے حضرت بریرہ ؓ کو انصاری لوگوں سے خریدا۔ ان انصاری لوگوں نے ''ولاء'' کو اپنے واسطے مقرر کرا لیا تھا۔ اس پر رسول کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ ولاء کا حق دار وہ ہی ہوتا ہے کہ جس نے کہ غلام خریدا اور غلام خرید کر آزاد کیا اور (صرف) خریدنے والے شخص حق دار نہیں ہوتا۔ عائشہ ؓ فرماتی ہیں کہ نبیؐ نے بریرہ ؓ کو اختیار عطا فرمایا اور بریرہ ؓ کے شوہر ایک غلام شخص تھے اور بریرہ ؓ نے عائشہ صدیقہ ؓ کو گوشت ہدیہ میں بھیجا۔ اس پر آپؐ نے فرمایا کہ ہم کو اس گوشت میں سے حصہ دے دیتی تو بہتر تھا۔ ایک بیوی نے فرمایا کہ یہ گوشت بریرہ ؓ کو کسی نے صدقہ میں دیا ہے۔ آپؐ نے فرمایا کہ یہ گوشت بریرہ ؓ کیلئے تو صدقہ تھا لیکن ہمارے لئے ہدیہ ہے۔

۳۴۸۷: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ اِسْمٰعِيْلَ بْنِ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ اَبِيْ بُكَيْرٍ الْكِرْمَانِيُّ قَالَ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنْ عَبْدِالرَّحْمٰنِ بْنِ الْقَاسِمِ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ عَائِشَةَ قَالَ وَكَانَ وَصِيَّ اَبِيْهِ قَالَ وَفَرِقْتُ اَنْ اَقُوْلَ سَمِعْتُهُ مِنْ اَبِيْكَ قَالَتْ عَائِشَةُ سَاَلْتُ رَسُوْلَ

۳۴۸۷: حضرت عائشہ صدیقہ ؓ سے روایت ہے کہ میں نے رسول کریم ﷺ سے حضرت بریرہ ؓ کے متعلق دریافت کیا اور میں نے اس سلسلہ میں اپنا ارادہ عرض کیا کہ میرا ارادہ حضرت بریرہ ؓ کے خریدنے کا ہے اور اس کے لئے لوگ شرط لگا رہے ہیں کہ ولاء ان کو دی جائے آپؐ نے ارشاد فرمایا کہ تم اس کو خرید لو اس واسطے کہ ولاء اسی

اللّٰهِ ﷺ عَنْ بَرِيْرَةَ وَاَرَدْتُ اَنْ اَشْتَرِيَهَا وَاشْتَرِطَ الْوَلَآءَ لِاَهْلِهَا فَقَالَ اشْتَرِيْهَا فَاِنَّ الْوَلَآءَ لِمَنْ اَعْتَقَ قَالَ وَخُيِّرَتْ وَكَانَ زَوْجُهَا عَبْدًا ثُمَّ قَالَ بَعْدَ ذٰلِكَ مَا اَدْرِيْ وَاُتِيَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ بِلَحْمٍ فَقَالُوْا هٰذَا مِمَّا تُصُدِّقَ بِهٖ عَلٰى بَرِيْرَةَ قَالَ هُوَ لَهَا صَدَقَةٌ وَلَنَا هَدِيَّةٌ.

کا حق ہے جو کہ آزاد کرتا ہے۔ راوی نے کہا کہ بریرہ ؓ کو اختیار دیا اپنے شوہر کے چھوڑ دینے کا اور ان کا شوہر ایک غلام شخص تھا پھر راوی نے کہا کہ میں یہ نہیں جانتا کہ اس کا شوہر غلام تھا اور رسول کریم ﷺ کو گوشت پیش کیا گیا اور گھر کے لوگوں نے کہا کہ یہ گوشت کسی شخص نے بریرہ ؓ کو صدقہ میں دیا تھا۔ اس پر آپ نے فرمایا کہ یہ گوشت بریرہ ؓ کے حق میں صدقہ تھا اور ہمارے واسطے ہدیہ ہے۔

## ۱۷۳۱: باب الْاِيْلَاءِ

## باب: ایلاء سے متعلق

۳۴۸۸: اَخْبَرَنَا اَحْمَدُ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ الْحَكَمِ الْبَصْرِيُّ قَالَ حَدَّثَنَا مَرْوَانُ بْنُ مُعٰوِيَةَ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْ يَعْفُوْرٍ عَنْ اَبِي الضُّحٰى قَالَ تَذَاكَرْنَا الشَّهْرَ عِنْدَهٗ فَقَالَ بَعْضُنَا ثَلَاثِيْنَ وَقَالَ بَعْضُنَا تِسْعًا وَ عِشْرِيْنَ فَقَالَ اَبُوالضُّحٰى حَدَّثَنَا ابْنُ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُمَا قَالَ اَصْبَحْنَا يَوْمًا وَنِسَآءُ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَبْكِيْنَ عِنْدَ كُلِّ امْرَاَةٍ مِنْهُنَّ اَهْلُهَا فَدَخَلْتُ الْمَسْجِدَ فَاِذَا هُوَ مَلْآنٌ مِنَ النَّاسِ قَالَ فَجَآءَ عُمَرُ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ فَصَعِدَ اِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَهُوَ فِيْ عُلِّيَّةٍ لَهٗ فَسَلَّمَ عَلَيْهِ فَلَمْ يُجِبْهُ اَحَدٌ ثُمَّ سَلَّمَ فَلَمْ يُجِبْهُ اَحَدٌ ثُمَّ سَلَّمَ فَلَمْ يُجِبْهُ اَحَدٌ فَرَجَعَ فَنَادٰى بِلَالًا فَدَخَلَ عَلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ اَطَلَّقْتَ نِسَآءَ لَهٗ فَقَالَ لَا وَلٰكِنِّيْ آلَيْتُ مِنْهُنَّ شَهْرًا فَمَكَثَ تِسْعًا وَّ عِشْرِيْنَ ثُمَّ نَزَلَ فَدَخَلَ عَلٰى نِسَائِهٖ.

۳۴۸۸: حضرت ابوضحیٰ سے ابو یعفور روایت کرتے ہیں کہ ہم لوگ ابو ضحیٰ کے نزدیک ذکر کیا کرتے تھے اور کہتے تھے کہ مہینہ کی مدت تیس روز ہے اور بعض حضرات فرماتے تھے کہ ۲۹ دن ہے۔ اس دوران ابوضحیٰ نے نقل کیا مجھ سے ابن عباس ؓ ایک دن اُٹھ گئے صبح کے وقت تو کیا معاملہ دیکھتے ہیں کہ رسول کریم ؐ کی ازواج رو رہی ہیں اور ہر ایک زوجہ کے پاس انکے گھر کے لوگ موجود تھے۔ پھر میں مسجد میں حاضر ہوا تو میں کیا دیکھتا ہوں کہ مسجد لوگوں سے بھری ہوئی ہے۔ ابن عباس ؓ فرماتے ہیں کہ پھر ابن عمر ؓ تشریف لائے اور وہ اوپر رسول کریم ؐ کے پاس تشریف لے گئے اور آپ اس وقت بالا خانہ میں تشریف رکھتے تھے۔ عمر ؓ نے سلام فرمایا' پھر سلام کیا لیکن کسی نے ان کے سلام کا جواب نہیں دیا۔ انہوں نے تین مرتبہ اسی طریقہ سے کیا پھر وہ واپس تشریف لائے اور بلال ؓ کو بلایا۔ وہ اوپر تشریف لے گئے۔ رسول کریم ؐ کے پاس اور کہا کہ کیا آپ نے طلاق دے دی؟ یعنی کیا آپ نے اپنی اہلیہ کو طلاق دیدی ہے؟ آپ نے فرمایا نہیں لیکن میں نے ان سے ایک ماہ کا ایلاء کیا جسے راوی بیان کرتے ہیں کہ آپ اس مکان میں ۲۹ روز ٹھہرے تھے پھر آپ وہاں سے نیچے اتر آئے اور پھر آپ وہاں سے مکان میں ازواجِ مطہرات ؓ کے پاس تشریف لے گئے۔

۳۴۸۹: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰى قَالَ حَدَّثَنَا خَالِدٌ قَالَ حَدَّثَنَا حُمَيْدٌ عَنْ اَنَسٍ قَالَ آلَى النَّبِيُّ

۳۴۸۹: حضرت انس ؓ سے روایت ہے کہ رسول کریم ؐ نے ایک مرتبہ اپنی ازواجِ مطہرات ؓ کے پاس تشریف نہ لے جانے کی قسم کھائی یعنی آپ

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مِنْ نِّسَائِهٖ شَهْرًا فِيْ مَشْرَبَةٍ لَّهٗ فَمَكَثَ تِسْعًا وَّ عِشْرِيْنَ لَيْلَةً ثُمَّ نَزَلَ فَقَالُوْا يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اَلَيْسَ اٰلَيْتَ عَلٰى شَهْرٍ قَالَ الشَّهْرُ تِسْعٌ وَّ عِشْرُوْنَ.

نے یہ عہد کرلیا کہ میں ایک ماہ تک بیویوں کے پاس نہیں جاؤں گا پھر آپ اپنے بالا خانہ میں ۲۹ راتوں تک قیام فرما رہے۔ پھر آپ اُتر کر آ گئے۔ لوگوں نے عرض کیا: یارسول اللہ! آپ نے تو ایک ماہ تک کا ایلاء فرمانا تھا؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: مہینہ ۲۹ دن کا بھی تو ہوتا ہے۔

## ایلاء کیا ہے؟

شریعت کی اصطلاح میں ایلاء اس کو کہا جاتا ہے کہ کوئی شخص اس بات کی قسم کھائے کہ وہ شوہر کی حیثیت سے بیوی کے پاس نہیں جائے گا اور اس سے الگ رہے گا۔ لیکن علماء کی اس بارے میں یہ رائے ہے کہ بیوی سے الگ رہنا کسی ناراضگی کی وجہ سے ہو اور اگر ناراضگی کی وجہ سے نہ ہوگا تو وہ شریعت کی اصطلاح میں ایلاء نہیں کہیں گے۔

## ۱۷۳۲: باب الظِّهَار

## باب: ظہار سے متعلق احادیث

۳۴۹۰: اَخْبَرَنَا الْحُسَيْنُ بْنُ حُرَيْثٍ قَالَ حَدَّثَنَا الْفَضْلُ بْنُ مُوْسٰى عَنْ مَعْمَرٍ عَنِ الْحَكَمِ بْنِ اَبَانَ عَنْ عِكْرِمَةَ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ اَنَّ رَجُلًا اَتَى النَّبِيَّ قَدْ ظَاهَرَ مِنِ امْرَاَتِهٖ فَوَقَعَ عَلَيْهَا فَقَالَ يَارَسُوْلَ اللّٰهِ اِنِّيْ ظَاهَرْتُ مِنِ امْرَاَتِيْ فَوَقَعْتُ قَبْلَ اَنْ اُكَفِّرَ قَالَ وَمَا حَمَلَكَ عَلٰى ذٰلِكَ يَرْحَمُكَ اللّٰهُ قَالَ رَاَيْتُ خَلْخَالَهَا فِيْ ضَوْءِ الْقَمَرِ فَقَالَ لَا تَقْرَبْهَا حَتّٰى تَفْعَلَ مَا اَمَرَ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ.

۳۴۹۰: حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ ایک شخص رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا اور اس نے عرض کیا کہ یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میں نے اپنی اہلیہ سے ظہار کیا تھا پھر میں نے اس سے ہمبستری کر لی کفارہ ادا کرنے سے قبل آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس شخص سے دریافت کیا کہ تم نے یہ حرکت کی ہے؟ اس شخص نے عرض کیا کہ میں اس کی پازیب اس کی چاندنی میں دیکھی۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس سے فرمایا: تم اب اس کے پاس نہ جانا کہ جس وقت تک تم وہ کام نہ کرو جس کا حکم اللہ اور اس کے رسول (صلی اللہ علیہ وسلم) نے فرمایا ہے۔

## اسلام میں ظہار کی حقیقت:

شریعت کی اصطلاح میں ظہار اپنی بیوی کو کسی ایسی خاتون سے تشبیہ دینے کو کہتے ہیں کہ جس سے ہمیشہ نکاح حرام ہے مثلاً کوئی شخص اپنی اہلیہ سے اس طریقہ سے کہے کہ تو میرے واسطے میری ماں' بہن جیسی ہے اس کا حکم یہ ہے کہ اگر اس جملہ بولنے سے اس کا ارادہ طلاق دینے کا نہیں تھا تو اس سے ظہار ہو گیا اور وہ اس وقت تک اپنی بیوی سے ہم بستری نہیں کر سکتا جس وقت تک کہ وہ شخص ظہار کا کفارہ ادا نہ کرے اور کفارہ ظہار یہ ہے کہ ایک غلام یا ایک باندی آزاد کی جائے اگر کسی میں اس قدر قوت نہ ہو کہ وہ غلام یا باندی آزاد کرے تو وہ شخص دو مہینے تک لگاتار روزے رکھے اگر یہ بھی نہ کر سکتا ہو تو ساٹھ مساکین کو کھانا کھلائے اور اگر اس کی نیت طلاق کی تھی تو اس کی بیوی پر طلاق بائن واقع ہو گئی۔

واضح رہے کہ اسلام سے پہلے یہ حکم تھا کہ کوئی مرد اپنی بیوی سے اگر کہتا کہ تو میری ماں ہے تو وہ عورت اس شخص کے

لئے تمام عمر کے لئے حرام ہو جاتی۔ کفارہ ادا کرنے کے باوجود بھی وہ عورت شوہر کے لئے حلال نہیں ہوتی تھی۔ لیکن اسلام میں یہ حکم ہے کہ کفارہ ادا کرنے کے بعد وہ عورت جائز ہو جاتی ہے اور جس وقت تک شوہر کفارہ ادا نہ کرے تو اس وقت تک وہ عورت حرام رہتی ہے اور اگر کسی نے بغیر کفارہ ادا کیے عورت سے صحبت کر لی تو اس شخص نے گناہ کا ارتکاب کیا اس کو توبہ کرنا چاہیے اور کفارہ ادا کر کے اس کو ہاتھ لگائے اور کفارہ ادا نہ کرنے تک اس کو اپنے واسطے حرام تصور کرے۔

یہاں ایک قابل ذکر پہلو یہ بھی ہے کہ یہ خود کس قدر واہیات اور بری بات ہے کہ اپنی اہلیہ کو اپنی ماں' بہن یا ایسے ہی کسی محترم رشتہ کہ جس سے کسی صورت بھی نکاح نہیں ہو سکتا تو ایسی حرکت بے حد ناپسندیدہ فعل ہے۔ کوئی بھی عقلمند شخص ایسی بات نہیں کہہ سکتا اور جو شخص اس فعل قبیح کا مرتکب ہو تو لازماً کفارہ ادا کئے بغیر وہ اس کی بیوی نہیں رہ سکتی اور کفارہ ادا کرنے میں بھی تاخیر کرنا سخت گناہ ہے۔ (جامی)

۳۴۹۱: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ رَافِعٍ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّزَّاقِ قَالَ حَدَّثَنَا مَعْمَرٌ عَنِ الْحَكَمِ ابْنِ اَبَانَ عَنْ عِكْرِمَةَ قَالَ تَظَاهَرَ رَجُلٌ مِّنِ امْرَاَتِهٖ فَاَصَابَهَا قَبْلَ اَنْ يُّكَفِّرَ فَذَكَرَ ذٰلِكَ لِلنَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ لَهُ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَا حَمَلَكَ عَلٰى ذٰلِكَ قَالَ رَحِمَكَ اللّٰهُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ رَاَيْتُ خَلْخَالَهَا اَوْسَاقَيْهَا فِيْ ضَوْءِ الْقَمَرِ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَاعْتَزِلْهَا حَتّٰى تَفْعَلَ مَا اَمَرَكَ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ.

۳۴۹۱: حضرت عکرمہؓ سے روایت ہے کہ ایک شخص نے اپنی بیوی سے ظہار کیا لیکن اس نے پھر اس عورت سے ہمبستری کر لی کفارہ ادا کرنے سے قبل۔ اسکے بعد اس نے اپنا حال خدمت نبوی میں عرض کیا' آپؐ نے دریافت فرمایا کہ وہ کونسی چیز تھی کہ جس نے تجھ کو اس کام پر آمادہ کیا؟ اس نے عرض کیا کہ اللہ عزوجل آپؐ پر رحم فرمائے یارسول اللہ! میں نے دیکھی اسکے پاؤں کی کڑی یعنی اس کے پاؤں میں پازیب دیکھی یا اس نے کہا کہ میں نے اس کی پنڈلیاں چاند کی روشنی میں دیکھیں۔ یہ بات سن کر آنحضرتؐ نے فرمایا: تم اس سے دور رہو جس وقت تک کہ تم وہ کام انجام دو جو کہ تم کو عزت اور بزرگی والے نے حکم فرمایا ہے۔

۳۴۹۲: اَخْبَرَنَا اِسْحَاقُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ اَنْبَاَنَا الْمُعْتَمِرُ ح وَاَنْبَاَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِالْاَعْلٰى قَالَ حَدَّثَنَا الْمُعْتَمِرُ قَالَ سَمِعْتُ الْحَكَمَ بْنَ اَبَانَ قَالَ سَمِعْتُ عِكْرِمَةَ قَالَ اَتٰى رَجُلٌ نَبِيَّ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ يَانَبِيَّ اللّٰهِ اِنَّهٗ ظَاهَرَ مِنِ امْرَاَتِهٖ ثُمَّ غَشِيَهَا قَبْلَ اَنْ يَّفْعَلَ مَا عَلَيْهِ قَالَ مَاحَمَلَكَ عَلٰى ذٰلِكَ قَالَ يَانَبِيَّ اللّٰهِ رَاَيْتُ بَيَاضَ سَاقَيْهَا فِي الْقَمَرِ قَالَ نَبِيُّ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَاعْتَزِلْ حَتّٰى

۳۴۹۲: حضرت عکرمہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک شخص خدمت نبوی صلی اللہ علیہ وسلم میں حاضر ہوا اور عرض کرنے لگا کہ یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اس شخص نے اپنی اہلیہ سے ظہار کر لیا تھا پھر اس شخص نے کفارہ ادا کرنے سے قبل عورت سے ہم بستری کر لی۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ تم نے کس وجہ سے یہ حرکت کی؟ اور تجھ کو کس بات نے اس کام پر آمادہ کیا وہ شخص کہنے لگا کہ اے خدا کے نبی صلی اللہ علیہ وسلم مجھ کو اس عورت کی سفید سفید پنڈلیاں چاندنی میں نظر آئیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ تم اس سے دور رہو جس وقت تک کہ تم ادا نہ کرو جو کچھ تمہارے ذمہ ادا کرنا لازم ہے اب

تَقْضِيَ مَا عَلَيْكَ وَقَالَ اِسْحَاقُ فِيْ حَدِيْثِهٖ فَاعْتَزِلْهَا حَتّٰى تَقْضِيَ مَا عَلَيْكَ وَاللَّفْظُ لِمُحَمَّدٍ قَالَ اَبُوْعَبْدِالرَّحْمٰنِ الْمُرْسَلُ اَوْلٰى بِالصَّوَابِ مِنَ الْمُسْنَدِ وَاللّٰهُ سُبْحَانَهٗ وَتَعَالٰى اَعْلَمُ.

مصنف نسائی شریف فرما رہے ہیں کہ راوی حضرت اسحق نے اپنی حدیث شریف میں ((فَاعْتَزِلْ)) فرمایا ہے اور اس حدیث کے لفظ محمد کے ہیں اور مصنف رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ اس حدیث کا مرسل ہونا صحیح اور اولیٰ ہے مسند ہونے سے اور اللہ عزوجل زیادہ دانا ہے۔

۳۴۹۳: اَخْبَرَنَا اِسْحَاقُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ اَنْبَاَنَا جَرِيْرٌ عَنِ الْاَعْمَشِ عَنْ تَمِيْمِ بْنِ سَلَمَةَ عَنْ عُرْوَةَ عَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا اَنَّهَا قَالَتِ الْحَمْدُلِلّٰهِ الَّذِيْ وَسِعَ سَمْعُهُ الْاَصْوَاتَ لَقَدْ جَاءَتْ خَوْلَةُ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ تَشْكُوْا زَوْجَهَا فَكَانَ يَخْفٰى عَلَيَّ كَلَامُهَا فَاَنْزَلَ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ:

قَدْ سَمِعَ اللّٰهُ قَوْلَ الَّتِيْ تُجَادِلُكَ فِيْ زَوْجِهَا وَتَشْتَكِيْ اِلَى اللّٰهِ وَاللّٰهُ يَسْمَعُ تَحَاوُرَكُمَا ...... [المجادلة : ۱]

۳۴۹۳: حضرت عائشہؓ نے فرمایا کہ اللہ عزوجل کا شکر ہے کہ جو سنتا ہے تمام آوازوں کو۔ خولہ رضی اللہ عنہا خدمت نبویؐ میں حاضر ہوئیں اور انہوں نے اپنے شوہر کا شکوہ پیش کیا یعنی ان کے ظہار کرنے سے مکان اور بال بچے سب کے سب تباہ ہو گئے اور وہ اپنی گفتگو مجھ سے چھپاتی تھی۔ جس وقت اللہ عزوجل نے عزت اور بزرگی والے خدا نے یہ آیت کریمہ: قَدْ سَمِعَ اللّٰهُ قَوْلَ الَّتِيْ تُجَادِلُكَ...... نازل فرمائی۔ یعنی اللہ عزوجل نے اس خاتون کی بات سن لی جو کہ تجھ سے جھگڑا کرتی ہے اپنے شوہر (سے متعلق) پر اور وہ اللہ کے سامنے اپنی تکالیف پیش کرتی ہے اور اللہ تم دونوں کے سوال جواب سنتا ہے بلاشبہ اللہ دیکھتا ہے اور سنتا ہے۔ اسکے بعد اللہ نے ظہار اور اسکے کفارہ کا بیان فرمایا۔

## ۱۷۳۳: باب مَا جَاءَ فِي الْخُلْعِ

## باب: خلع سے متعلق احادیث

۳۴۹۴: اَخْبَرَنَا اِسْحَاقُ بْنُ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ اَنْبَاَنَا الْمَخْزُوْمِيُّ وَهُوَ الْمُغِيْرَةُ بْنُ سَلَمَةَ قَالَ حَدَّثَنَا وُهَيْبٌ عَنْ اَيُّوْبَ عَنِ الْحَسَنِ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ اَنَّهٗ قَالَ الْمُنْتَزِعَاتُ وَالْمُخْتَلِعَاتُ هُنَّ الْمُنَافِقَاتُ قَالَ الْحَسَنُ لَمْ اَسْمَعْهُ مِنْ غَيْرِ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ اَبُوْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ الْحَسَنُ لَمْ يَسْمَعْ مِنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ شَيْئًا.

۳۴۹۴: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: اپنے شوہروں سے کشیدہ رہنے والی اور خلع کرنے والی خواتین منافق اور دھوکہ باز ان کو ہی کہنا چاہیے۔

### خلع کیا ہے؟

شریعت کی اصطلاح میں خلع اس کو کہتے ہیں کہ عورت اپنا حق مہر وغیرہ چھوڑ دے اور شوہر سے مہر وغیرہ کے عوض طلاق حاصل کی جائے یعنی اگر شوہر عورت کو طلاق نہیں دے رہا اور طلاق حاصل کرنے کی وجہ شرعی موجود ہے تو بہتر یہ ہے کہ مہر یا دیگر مال کے عوض شوہر سے طلاق حاصل کر لی جائے کتب فقہ میں اس مسئلہ کی تفصیل موجود ہے۔

۳۴۹۵: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ سَلَمَةَ قَالَ اَنْبَاَنَا ابْنُ

۳۴۹۵: حضرت حبیبہ رضی اللہ عنہا بنت سہل سے روایت ہے کہ اہلیہ حضرت

الْقَاسِمِ عَنْ مَالِكٍ عَنْ يَحْيَى بْنِ سَعِيْدٍ عَنْ عَمْرَةَ بِنْتِ عَبْدِالرَّحْمٰنِ اَنَّهَا اَخْبَرَتْهُ عَنْ حَبِيْبَةَ بِنْتِ سَهْلٍ اَنَّهَا كَانَتْ تَحْتَ ثَابِتِ بْنِ قَيْسِ بْنِ شَمَّاسٍ وَاَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ خَرَجَ اِلَى الصُّبْحِ فَوَجَدَ حَبِيْبَةَ بِنْتَ سَهْلٍ عِنْدَ بَابِهِ فِي الْغَلَسِ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ هٰذِهِ قَالَتْ اَنَا حَبِيْبَةُ بِنْتُ سَهْلٍ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ قَالَ مَا شَاْنُكِ قَالَتْ مَا اَنَا وَلَا ثَابِتُ بْنُ قَيْسٍ لِزَوْجِهَا فَلَمَّا جَاءَ ثَابِتُ بْنُ قَيْسٍ قَالَ لَهُ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ هٰذِهِ حَبِيْبَةُ بِنْتُ سَهْلٍ قَدْ ذَكَرَتْ مَا شَاءَ اللّٰهُ اَنْ تَذْكُرَ فَقَالَتْ حَبِيْبَةُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كُلُّ مَا اَعْطَانِيْ عِنْدِيْ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لِثَابِتٍ خُذْ مِنْهَا وَجَلَسَتْ فِيْ اَهْلِهَا.

صامت بن قیس رضی اللہ عنہ کی حضرت حبیبہ رضی اللہ عنہا بنت سہل بیان کرتی ہیں کہ ایک دن آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم صبح صادق کے شروع میں نماز کے لیے نکلے تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت حبیبہ رضی اللہ عنہا کو دروازہ کے نزدیک پایا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تم کون ہو؟ تو حضرت حبیبہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا میں حبیبہ بنت سہل ہوں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: کس وجہ سے' کیا بات پیش آئی اور تم کس وجہ سے (اندھیرے ہی اندھیرے) آئی ہو؟ حضرت حبیبہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا کہ میرے اور میرے شوہر کے درمیان نبھاؤ نہیں رہتا۔ میرے شوہر کا نام ثابت بن قیس ہے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: یہ حبیبہ بنت سہل کچھ بیان کر رہی ہیں جو کچھ کہ اللہ عزوجل نے چاہا اس کی زبان سے نکلا۔ یہ سن کر حضرت حبیبہ رضی اللہ عنہا نے بیان کیا کہ یا رسول اللہ! اس نے جو کچھ مجھ سے کہہ دیا ہے وہ میرے پاس موجود ہے آپ نے فرمایا کہ تم ثابت بن قیس کے لے لو۔ یعنی تم ان سے اپنی چیز واپس لے لو۔ چنانچہ ثابت بن قیس نے آپ کے فرمانے کے مطابق وہ چیز ان سے واپس لے لی اور اپنا چڑھایا ہوا مال واپس لے لیا اور حبیبہ اپنے گھر والوں میں بیٹھ گئیں یعنی ثابت بن قیس کے گھر سے چلی گئیں۔

۳۴۹۶: اَخْبَرَنَا اَزْهَرُ بْنُ جَمِيْلٍ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُ الْوَهَّابِ قَالَ حَدَّثَنَا خَالِدٌ عَنْ عِكْرِمَةَ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ اَنَّ امْرَاَةَ ثَابِتِ بْنِ قَيْسٍ اَتَتِ النَّبِيَّ ﷺ فَقَالَتْ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ثَابِتُ بْنُ قَيْسٍ اَمَا اِنِّيْ مَا اَعِيْبُ عَلَيْهِ فِيْ خُلُقٍ وَلَا دِيْنٍ وَلٰكِنِّيْ اَكْرَهُ الْكُفْرَ فِي الْاِسْلَامِ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اَتَرُدِّيْنَ عَلَيْهِ حَدِيْقَتَهُ قَالَتْ نَعَمْ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اقْبَلِ الْحَدِيْقَةَ وَطَلِّقْهَا تَطْلِيْقَةً.

۳۴۹۶: حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ حضرت ثابت بن قیس رضی اللہ عنہ کی اہلیہ خدمت نبوی صلی اللہ علیہ وسلم میں حاضر ہوئیں اور وہ کہنے لگیں کہ مجھ کو غصہ اور ناراضگی نہیں' حضرت ثابت بن قیس رضی اللہ عنہ کی عادت اور دین کی طرف سے لیکن اسلام میں کفر اور ناشکری کرنا برا سمجھتی ہوں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: تم ان کا باغ واپس کر دو۔ وہ کہنے لگ گئیں کہ ہاں واپس کر دوں گی آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ثابت بن قیس رضی اللہ عنہ سے فرمایا کہ تم اپنا باغ لے لو اور اس کو ایک طلاق دے دو۔

۳۴۹۷: اَخْبَرَنَا الْحُسَيْنُ بْنُ حُرَيْثٍ قَالَ حَدَّثَنَا الْفَضْلُ بْنُ مُوْسٰى قَالَ حَدَّثَنَا الْحُسَيْنُ بْنُ وَاقِدٍ عَنْ عُمَارَةَ بْنِ اَبِيْ حَفْصَةَ عَنْ عِكْرِمَةَ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ جَاءَ رَجُلٌ اِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ اِنَّ امْرَاَتِيْ لَا تَمْنَعُ يَدَ لَامِسٍ

۳۴۹۷: حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ ایک شخص خدمت نبوی میں حاضر ہوا اور عرض کرنے لگا کہ میری بیوی ایک ایسی عورت ہے کہ اس کو جو شخص بھی ہاتھ لگائے تو وہ اس کو منع نہیں کرتی۔ آپ نے فرمایا تم اس کو دور اور دفع کر دو (طلاق دے دو) اس شخص نے عرض کیا کہ مجھ کو اس بات کا اندیشہ ہے کہ اس کی وجہ سے میری جان نہ چلی

فَقَالَ غَرِّبْهَا اِنْ شِئْتَ قَالَ اِنِّیْ اَخَافُ اَنْ تَتْبَعَهَا نَفْسِیْ قَالَ اسْتَمْتِعْ.

جائے یعنی بے قراری کی وجہ سے میرا دل اس کی طرف نہ لگا رہے اور ایسا نہ ہو کہ میں اس کو اپنے سے الگ کر کے گناہ میں مبتلا نہ ہو جاؤں۔ آپ نے فرمایا ایسا نہیں ہوسکتا کہ تم اس کو اپنے استعمال میں رکھو۔

## بے احتیاط عورت کا حکم:

مذکورہ بالا حدیث شریف میں ہاتھ لگانے والے کے ہاتھ کو نہیں روکتی اس جملہ سے مراد ہے کہ میری بیوی غیر محتاط اور ایک لاپرواہ خاتون ہے اس سے مراد یہ نہیں کہ وہ عورت زانیہ ہے اگر وہ خاتون زنا کار ہوتی تو آنحضرت ﷺ لعان کا حکم فرماتے اور جیسا کہ کتب فقہ میں ہے کہ اگر کسی کی بیوی خدانخواستہ ناسقہ ہو جائے تو شوہر کے لیے اس کو طلاق دینا واجب نہیں ہے اگر طلاق دے دے گا تو گنہگار نہ ہوگا۔ فتاویٰ شامی میں ہے: ''لا یعب علی الرجل بطلیق الفاجرة'' بہرحال مذکورہ شخص ایک بے قرار مزاج کا شخص تھا اور اس کے لئے اس عورت کو طلاق دے کر الگ رہنا باعث زنا کاری ہوسکتا تھا اس وجہ سے آپ ﷺ نے فرمایا کہ تم اگر چاہو تو اس کو اپنے استعمال یعنی نکاح میں رکھ سکتے ہو۔

۳۴۹۸: اَخْبَرَنَا اِسْحَاقُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ حَدَّثَنَا النَّضْرُ ابْنُ شُمَيْلٍ قَالَ حَدَّثَنَا حَمَّادُ بْنُ سَلَمَةَ قَالَ اَنْبَاَنَا هٰرُوْنُ ابْنُ رِئَابٍ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عُبَيْدِ بْنِ عُمَيْرٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ اَنَّ رَجُلًا قَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنَّ تَحْتِيَ امْرَاَتِيْ لَا تَرُدُّ يَدَ لَامِسٍ قَالَ طَلِّقْهَا قَالَ اِنِّيْ لَا اَصْبِرُ عَنْهَا قَالَ فَاَمْسِكْهَا.

۳۴۹۸: حضرت ابن عباسؓ سے روایت ہے کہ کسی شخص نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ! میرے نکاح میں ایک عورت ہے جو کسی کے ہاتھوں کو نہیں رد کرتی جب کوئی اس کو ہاتھ لگاتا ہے۔ آپ نے فرمایا تم اس کو طلاق دے دو اس نے کہا کہ میں اس کے علاوہ صبر نہیں کر سکتا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: تم اس کو روک دو (یعنی اس عورت کی تم پوری طرح سے حفاظت اور نگرانی کرو اور اس کو ایسا کرنے سے روک دو)۔

### ۱۷۳۴: باب بَدْءِ لِعَانٍ

### باب: لعان شروع ہونے سے متعلق

۳۴۹۹: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ مَعْمَرٍ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْدَاوُدَ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُالْعَزِيْزِ بْنِ اَبِيْ سَلَمَةَ وَ اِبْرَاهِيْمُ بْنُ سَعْدٍ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ سَهْلِ بْنِ سَعْدٍ عَنْ عَاصِمِ بْنِ عَدِيٍّ قَالَ جَآءَ نِيْ عُوَيْمِرٌ رَجُلٌ مِّنْ بَنِي الْعَجْلَانِ فَقَالَ اَيْ عَاصِمُ اَرَاَيْتُمْ رَجُلًا رَاٰى مَعَ امْرَاَتِهِ رَجُلًا اَيَقْتُلُهُ فَتَقْتُلُوْنَهُ اَمْ كَيْفَ يَفْعَلُ يَا عَاصِمُ سَلْ لِيْ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَسَاَلَ عَاصِمٌ عَنْ ذٰلِكَ النَّبِيَّ صَلَّى

۳۴۹۹: حضرت عاصم بن عدی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ عجلانی قبیلہ میں سے ایک شخص کہنے لگا کہ اے عاصم تم کیا کہتے ہو تم اس مسئلہ میں کیا کہہ رہے ہو کہ ایک شخص نے اپنی بیوی کے ساتھ کسی غیر مرد کو دیکھا اگر اس عورت کا شوہر اس غیر اور اجنبی شخص کو قتل کر دے تو کیا تم بھی اس کے شوہر کو قتل کر دو گے یا کیا کرو گے اے عاصم تم یہ مسئلہ میرے واسطے رسول کریمؐ سے دریافت کر لو چنانچہ عاصمؓ نے رسول کریمؐ سے یہ مسئلہ دریافت کیا تو نبی کریمؐ نے اس سوال کو دریافت کرنا ناگوار خیال فرمایا۔ پھر عویمرؓ آئے اور ان سے کہنے لگے کہ اے عاصم! تم نے کیا کہا؟

وَاللّٰهُ اَعْلَمُ بِمَا يُنَزِّلُ...... وَقَالَ : يَمْحُوا اللّٰهُ مَا يَشَآءُ وَيُثْبِتُ وَعِنْدَهٗٓ اُمُّ الْكِتَابِ [الرعد : ۳۹] فَاَوَّلُ مَانُسِخَ مِنَ الْقُرْاٰنِ الْقِبْلَةُ وَقَالَ: وَالْمُطَلَّقَاتُ يَتَرَبَّصْنَ بِاَنْفُسِهِنَّ ثَلَاثَةَ قُرُوْءٍ [البقرة : ۲۲۸] وَقَالَ : وَاللَّآئِيْ يَئِسْنَ مِنَ الْمَحِيْضِ مِنْ نِّسَآئِكُمْ اِنِ ارْتَبْتُمْ فَعِدَّتُهُنَّ ثَلَاثَةُ اَشْهُرٍ [الطلاق : ٤] فَنُسِخَ مِنْ ذٰلِكَ قَالَ تَعَالٰى : ثُمَّ طَلَّقْتُمُوْهُنَّ مِنْ قَبْلِ اَنْ تَمَسُّوْهُنَّ فَمَالَكُمْ عَلَيْهِنَّ مِنْ عِدَّةٍ تَعْتَدُّوْنَهَا [الأحزاب : ٤٩]

وہ (کافر) لوگ کہتے ہیں کہ تو تو بنا کر لایا ہے اس طریقہ سے نہیں ہے لیکن ان میں سے بہت سے لوگوں کو کوئی خبر نہیں ہے اور فرمایا: يَمْحُو اللّٰهُ مَا يَشَآءُ ۔ اور اللہ تعالیٰ مٹاتا ہے جو وہ چاہتا ہے اور ثابت رکھتا ہے جو دل چاہے اور اسکے پاس ہے اصل کتاب پھر حضرت ابن عباسؓ نے فرمایا کہ سب سے پہلے قرآن میں جو (حکم) منسوخ ہوا وہ قیام ہے۔ پھر انہوں نے ارشاد باری تعالیٰ: وَالْمُطَلَّقَاتُ يَتَرَبَّصْنَ تلاوت فرمائی یعنی مطلقہ خواتین تین حیض تک عدت گذاریں اور یہ آیت : وَاللَّآئِيْ يَئِسْنَ یعنی جو عورتیں حیض سے ناامید ہو چکی ہیں تو اگر تم کو شک ہو تو انکی عدت تین مہینہ ہے بھی اس آیت کریمہ سے منسوخ ہوگئیں۔ وَاِنْ طَلَّقْتُمُوْهُنَّ مِنْ قَبْلِ یعنی اگر تم انکو چھونے سے قبل ہی انکو طلاق دیدو تو ان پر تمہارے واسطے عدت میں بیٹھنا لازم نہیں۔

## ۱۷۵۴: باب عِدَّةِ الْمُتَوَفّٰى عَنْهَا زَوْجُهَا

## باب: جس کے شوہر کی وفات ہوگئی اس کی عدت

۳۵۳۳: اَخْبَرَنَا هَنَّادُ بْنُ السَّرِيِّ عَنْ وَكِيْعٍ عَنْ شُعْبَةَ قَالَ حَدَّثَنِيْ حُمَيْدُ بْنُ نَافِعٍ عَنْ زَيْنَبَ بِنْتِ اُمِّ سَلَمَةَ قَالَتْ اُمُّ حَبِيْبَةَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ لَا يَحِلُّ لِامْرَاَةٍ تُؤْمِنُ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ تَحِدُّ عَلٰى مَيِّتٍ فَوْقَ ثَلَاثَةِ اَيَّامٍ اِلَّا عَلٰى زَوْجٍ اَرْبَعَةَ اَشْهُرٍ وَّعَشْرًا۔

۳۵۳۳: حضرت امّ حبیبہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: کسی اللہ اور قیامت کے روز پر ایمان لانے والی خاتون کے لئے جائز نہیں کہ وہ کسی کے انتقال پر تین روز سے زیادہ غم منائے البتہ شوہر کی وفات پر وہ چار ماہ دس روز تک عدت گذارے۔

۳۵۳۴: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِالْاَعْلٰى قَالَ حَدَّثَنَا خَالِدٌ قَالَ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنْ حُمَيْدِ بْنِ نَافِعٍ عَنْ زَيْنَبَ بِنْتِ اُمِّ سَلَمَةَ قُلْتُ عَنْ اُمِّهَا قَالَ نَعَمْ اِنَّ النَّبِيَّ ﷺ سُئِلَ عَنِ امْرَاَةٍ تُوُفِّيَ عَنْهَا زَوْجُهَا فَخَافُوْا عَلٰى عَيْنِهَا اَتَكْتَحِلُ فَقَالَ قَدْ كَانَتْ اِحْدَاكُنَّ تَمْكُثُ فِيْ بَيْتِهَا فِيْ شَرِّ اَحْلَاسِهَا حَوْلًا ثُمَّ خَرَجَتْ فَلَا اَرْبَعَةَ اَشْهُرٍ وَّعَشْرًا۔

۳۵۳۴: حضرت اُمّ سلمہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے دریافت کیا گیا کہ ایک عورت کے شوہر کا انتقال ہو گیا ہے اور اس کی آنکھیں خراب ہوگئی ہیں کیا وہ سرمہ ڈال سکتی ہے؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: تم میں سے ہر ایک دورِ جاہلیت میں ایک سال تک کجاوے کے نیچے ڈالے جانے جیسے بدترین کپڑے پہن کر عدت گذارا کرتی تھی اور اب اس کے چار ماہ دس روز بھی مشکل سے گذر رہے ہیں۔

۳۵۳۵: اَخْبَرَنِیْ اِسْحَاقُ بْنُ اِبْرَاهِیْمَ قَالَ اَنْبَاَنَا جَرِیْرٌ عَنْ یَحْیَی بْنِ سَعِیْدِ بْنِ قَیْسِ بْنِ قَهْدِ الْاَنْصَارِیِّ وَجَدُّهُ قَدْ اَدْرَكَ النَّبِیَّ ﷺ عَنْ حُمَیْدِ بْنِ نَافِعٍ عَنْ زَیْنَبَ بِنْتِ اُمِّ سَلَمَةَ عَنْ اُمِّ سَلَمَةَ وَاُمِّ حَبِیْبَةَ قَالَتَا جَآءَ تِ امْرَاَةٌ اِلَی النَّبِیِّ ﷺ فَقَالَتْ اِنَّ ابْنَتِیْ تُوُفِّیَ عَنْهَا زَوْجُهَا وَاِنِّیْ اَخَافُ عَلٰی عَیْنِهَا اَفَاَكْحُلُهَا فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ قَدْ كَانَتْ اِحْدَاكُنَّ تَجْلِسُ حَوْلًا وَاِنَّمَا هِیَ اَرْبَعَةَ اَشْهُرٍ وَّعَشْرًا فَاِذَا كَانَ الْحَوْلُ خَرَجَتْ وَرَمَتْ وَرَآءَ هَا بِبَعْرَةٍ.

۳۵۳۵: حضرت امّ سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا اور حضرت امّ حبیبہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے کہ ایک خاتون' خدمت نبوی صلی اللہ علیہ وسلم میں حاضر ہوئی اور اس نے عرض کیا میرے داماد کی وفات ہوگئی ہے اور مجھ کو اپنی بیٹی کی آنکھوں سے متعلق خراب ہونے کی وجہ سے اندیشہ ہے کیا میں اس کے سرمہ ڈال سکتی ہوں؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تم میں سے ہر ایک عورت ایک سال تک عدت میں بیٹھا کرتی تھی اور یہ تو صرف چار ماہ دس روز ہی ہیں پھر وہ ایک سال مکمل کرنے کے بعد نکلتی اور وہ اپنے پیچھے ایک مینگنی پھینک دیتی۔

۳۵۳۶: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُ الْوَهَّابِ قَالَ سَمِعْتُ نَافِعًا یَقُوْلُ عَنْ صَفِیَّةَ بِنْتِ اَبِیْ عُبَیْدٍ اَنَّهَا سَمِعَتْ حَفْصَةَ بِنْتَ عُمَرَ زَوْجَ النَّبِیِّ عَنِ النَّبِیِّ ﷺ قَالَ لَا یَحِلُّ لِامْرَاَةٍ تُؤْمِنُ بِاللّٰهِ وَالْیَوْمِ الْاٰخِرِ تَحِدُّ عَلٰی مَیِّتٍ فَوْقَ ثَلَاثٍ اِلَّا عَلٰی زَوْجٍ فَاِنَّهَا تَحِدُّ عَلَیْهِ اَرْبَعَةَ اَشْهُرٍ وَّعَشْرًا.

۳۵۳۶: حضرت حفصہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا فرماتی ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: اللہ عزوجل اور قیامت کے روز پر ایمان لانے والی خاتون کے لئے کسی مردہ پر تین دن سے زیادہ ماتم کرنا جائز نہیں ہے۔ لیکن شوہر کے انتقال پر اس کو چار ماہ دس روز تک عدت گذارنا لازم ہے۔

۳۵۳۷: اَخْبَرَنَا عَبْدُاللّٰهِ بْنُ الصَّبَّاحِ قَالَ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ سَوَآءٍ قَالَ اَنْبَاَنَا سَعِیْدٌ عَنْ اَیُّوْبَ عَنْ نَافِعٍ عَنْ صَفِیَّةَ بِنْتِ اَبِیْ عُبَیْدٍ عَنْ بَعْضِ اَزْوَاجِ النَّبِیِّ وَعَنْ اُمِّ سَلَمَةَ اَنَّ النَّبِیَّ ﷺ قَالَ لَایَحِلُّ لِامْرَاَةٍ تُؤْمِنُ بِاللّٰهِ وَالْیَوْمِ الْاٰخِرِ تَحِدُّ عَلٰی مَیِّتٍ اَكْثَرَ مِنْ ثَلَاثَةِ اَیَّامٍ اِلَّا عَلٰی زَوْجٍ فَاِنَّهَا تَحِدُّ عَلَیْهِ اَرْبَعَةَ اَشْهُرٍ وَّعَشْرًا.

۳۵۳۷: حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: اللہ عزوجل اور قیامت کے روز پر ایمان لانے والی خاتون کے لئے کسی مردہ پر تین دن سے زیادہ ماتم کرنا جائز نہیں ہے۔ لیکن شوہر کے انتقال پر اس کو چار ماہ دس روز تک عدت گذارنا لازم ہے۔

۳۵۳۸: اَخْبَرَنِیْ مُحَمَّدُ بْنُ اِسْمٰعِیْلَ بْنِ اِبْرَاهِیْمَ قَالَ حَدَّثَنَا السَّهْمِیُّ یَعْنِیْ عَبْدَاللّٰهِ بْنَ بَكْرٍ قَالَا حَدَّثَنَا سَعِیْدٌ عَنْ اَیُّوْبَ عَنْ نَافِعٍ عَنْ صَفِیَّةَ بِنْتِ اَبِیْ عُبَیْدٍ عَنْ بَعْضِ اَزْوَاجِ النَّبِیِّ وَهِیَ اُمُّ سَلَمَةَ عَنِ النَّبِیِّ ﷺ نَحْوَهٗ.

۳۵۳۸: ام سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے بھی ایسی ہی روایت بیان کی گئی ہے۔

## ۱۴۵۵: باب عِدَّةِ الْحَامِلِ الْمُتَوَفَّى عَنْهَا زَوْجُهَا

## باب: حاملہ کی عدت کے بیان میں

۳۵۳۹: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ سَلَمَةَ وَالْحٰرِثُ بْنُ مِسْكِيْنٍ قِرَاءَةً عَلَيْهِ وَاَنَا اَسْمَعُ وَاللَّفْظُ لِمُحَمَّدٍ قَالَ اَنْبَاَنَا ابْنُ الْقَاسِمِ عَنْ مَالِكٍ عَنْ هِشَامِ بْنِ عُرْوَةَ عَنْ اَبِيْهِ عَنِ الْمِسْوَرِ بْنِ مَخْرَمَةَ اَنَّ سُبَيْعَةَ الْاَسْلَمِيَّةَ نُفِسَتْ بَعْدَ وَفَاةِ زَوْجِهَا بِلَيَالٍ فَجَاءَتْ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَاسْتَاْذَنَتْ اَنْ تَنْكِحَ فَاَذِنَ لَهَا فَنَكَحَتْ.

۳۵۳۹: حضرت مسور بن مخرمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ حضرت سبیعہ اسلمیہ رضی اللہ عنہا نے اپنے شوہر کی وفات کے چند دن کے بعد ایک بچہ کو جنم دیا تو وہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئیں اور انہوں نے نکاح کرنے کی اجازت مانگی۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو اجازت عطا فرما دی اور انہوں نے نکاح کرلیا۔

۳۵۴۰: اَخْبَرَنَا نَصْرُ بْنُ عَلِيِّ بْنِ نَصْرٍ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ ابْنِ دَاوُدَ عَنْ هِشَامِ بْنِ عُرْوَةَ عَنْ اَبِيْهِ عَنِ الْمِسْوَرِ بْنِ مَخْرَمَةَ اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ اَمَرَ سُبَيْعَةَ اَنْ تَنْكِحَ اِذَا تَعَلَّتْ مِنْ نِفَاسِهَا.

۳۵۴۰: حضرت مسور بن مخرمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت سبیعہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کو حکم فرمایا کہ جس وقت وہ نفاس سے پاک ہو جائیں تو نکاح کر لیں۔

۳۵۴۱: اَخْبَرَنِيْ مُحَمَّدُ بْنُ قُدَامَةَ قَالَ اَخْبَرَنِيْ جَرِيْرٌ عَنْ مَنْصُوْرٍ عَنْ اِبْرَاهِيْمَ عَنِ الْاَسْوَدِ عَنْ اَبِي السَّنَابِلِ قَالَ وَضَعَتْ سُبَيْعَةُ حَمْلَهَا بَعْدَ وَفَاةِ زَوْجِهَا بِثَلَاثَةٍ وَّعِشْرِيْنَ اَوْخَمْسَةٍ وَّعِشْرِيْنَ لَيْلَةً فَلَمَّا تَعَلَّتْ تَشَوَّفَتْ لِلْاَزْوَاجِ فَعِيْبَ ذٰلِكَ عَلَيْهَا فَذُكِرَ ذٰلِكَ لِرَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ مَا يَمْنَعُهَا قَدِ انْقَضٰى اَجَلُهَا.

۳۵۴۱: حضرت ابوسنابل فرماتے ہیں کہ حضرت سبیعہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے بچہ کی ولادت ہوئی تو ان کے شوہر کی وفات کو ۲۳ یا ۲۵ رات گذری تھیں چنانچہ جس وقت وہ نفاس سے پاک ہوگئیں تو نکاح کرنے کے لئے وہ سنگھار (وغیرہ) کرنے لگیں۔ لوگوں نے اس کو برا سمجھا اور رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے اس کا تذکرہ کیا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اس کے لئے اب کونسی رکاوٹ ہے اس کی عدت تو گذر چکی ہے۔

۳۵۴۲: اَخْبَرَنَا مَحْمُوْدُ بْنُ غَيْلَانَ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْدَاوُدَ قَالَ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ قَالَ اَخْبَرَنِيْ عَبْدُ رَبِّهٖ بْنُ سَعِيْدٍ قَالَ سَمِعْتُ اَبَا سَلَمَةَ يَقُوْلُ اخْتَلَفَ اَبُوْ هُرَيْرَةَ وَابْنُ عَبَّاسٍ فِي الْمُتَوَفّٰى عَنْهَا زَوْجُهَا اِذَا وَضَعَتْ حَمْلَهَا قَالَ اَبُوْهُرَيْرَةَ تَزَوَّجُ وَقَالَ ابْنُ عَبَّاسٍ اَبْعَدَ الْاَجَلَيْنِ فَبَعَثُوْا اِلٰى اُمِّ سَلَمَةَ فَقَالَتْ تُوُفِّيَ زَوْجُ سُبَيْعَةَ فَوَلَدَتْ بَعْدَ وَفَاةِ

۳۵۴۲: حضرت ابوسلمہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ اور حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما کے درمیان اس خاتون کی عدت سے متعلق اختلاف ہوگیا کہ جس کا شوہر وفات کر گیا ہو اور وہ خاتون حمل سے ہو۔ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ فرمانے لگے کہ جس وقت وہ بچہ جنے گی تو اس کے لئے نکاح کرنا درست ہوگا جبکہ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما کا فرمانا تھا کہ وہ زیادہ زمانہ پورا کرے گی تو اس پر انہوں نے حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا سے دریافت کر دیا تو انہوں نے فرمایا کہ سبیعہؓ کے شوہر کی

زَوْجِهَا بِخَمْسَةَ عَشَرَ نِصْفِ شَهْرٍ قَالَتْ فَخَطَبَهَا رَجُلَانِ فَحَطَّتْ بِنَفْسِهَا اِلَى اَحَدِهِمَا فَلَمَّا خَشُوْا اَنْ تَفْتَاتَ بِنَفْسِهَا قَالُوْا اِنَّكِ لَا تَحِلِّيْنَ قَالَتْ فَانْطَلَقْتُ اِلَى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ قَدْ حَلَلْتِ فَانْكِحِيْ مَنْ شِئْتِ.

وفات ہوگئی تو وفات کے ۱۵ دن یعنی آدھے مہینہ کے بعد انہوں نے بچہ کو جنم دیا پھر انہیں دو آدمیوں نے نکاح کا پیغام بھیجا تو انہوں نے ایک کے ساتھ رغبت ظاہر کی۔ اس پر دوسرے آدمی کے رشتہ داروں کو اندیشہ ہوا۔ یہ بات سن کر وہ خدمت نبوی ﷺ میں حاضر ہوئیں آپؐ نے فرمایا: تم حلال ہوگئی ہو اور تم جس سے دل چاہے نکاح کرلو۔

۳۵۴۳: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ سَلَمَةَ وَالْحٰرِثُ بْنُ مِسْكِيْنٍ قِرَاءَةً عَلَيْهِ وَاَنَا اَسْمَعُ وَاللَّفْظُ لِمُحَمَّدٍ قَالَ اَنْبَاَنَا ابْنُ الْقَاسِمِ عَنْ مَالِكٍ عَنْ عَبْدِ رَبِّهِ ابْنِ سَعِيْدٍ عَنْ اَبِيْ سَلَمَةَ قَالَ سُئِلَ ابْنُ عَبَّاسٍ وَاَبُوْ هُرَيْرَةَ عَنِ الْمُتَوَفّٰى عَنْهَا زَوْجُهَا وَهِيَ حَامِلٌ قَالَ ابْنُ عَبَّاسٍ اٰخِرُ الْاَجَلَيْنِ وَقَالَ اَبُوْهُرَيْرَةَ اِذَا وَلَدَتْ فَقَدْ حَلَّتْ فَدَخَلَ اَبُوْسَلَمَةَ اِلَى اُمِّ سَلَمَةَ فَسَاَلَهَا عَنْ ذٰلِكَ فَقَالَتْ وَلَدَتْ سُبَيْعَةُ الْاَسْلَمِيَّةُ بَعْدَ وَفَاةِ زَوْجِهَا بِنِصْفِ شَهْرٍ فَخَطَبَهَا رَجُلَانِ اَحَدُهُمَا شَابٌّ وَالْاٰخَرُ كَهْلٌ فَحَطَّتْ اِلَى الشَّابِّ فَقَالَ الْكَهْلُ لَمْ تَحْلِلْ وَ كَانَ اَهْلُهَا غُيَّبًا فَرَجَا اِذَا جَآءَ اَهْلُهَا اَنْ يُؤْثِرُوْهُ بِهَا فَجَآءَ تْ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَ اٰلِهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ قَدْ حَلَلْتِ فَانْكِحِيْ مَنْ شِئْتِ.

۳۵۴۳: حضرت ابوسلمہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ابوہریرہؓ اور ابن عباسؓ سے دریافت کیا گیا کہ اگر کسی عورت کے شوہر کی وفات ہو جائے اور وہ عورت حمل سے ہو تو وہ عورت کتنے زمانہ تک عدت میں رہے۔ ابن عباسؓ نے فرمایا دونوں میں سے زیادہ عرصہ تک وہ عدت گذارے گی جبکہ ابوہریرہؓ کا فرمانا تھا کہ جس وقت بچہ پیدا ہو جائے گا تو عدت مکمل ہو جائے گی۔ یہ بات سن کر ابوسلمہؓ، امّ سلمہؓ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور ان سے دریافت فرمایا سبیعہ اسلمیہؓ نے اپنے شوہر کی وفات کے نصف ماہ کے بعد بچہ کو جنم دیا تو دو آدمیوں نے ان کو نکاح کا پیغام دیا ان دونوں میں سے ایک شخص جوان تھا اور ایک ادھیڑ عمر کا تھا انہوں نے جوان شخص کے ساتھ رغبت ظاہر کی۔ اس پر ادھیڑ عمر کے آدمی نے کہا کہ تم ابھی حلال ہی نہیں ہوئی۔ ان دنوں سبیعہؓ کے گھر کے لوگ (والدین) موجود نہیں تھے۔ اس وجہ سے ادھیڑ عمر کے شخص نے سوچا کہ جس وقت وہ آئیں گے تو اسکو سمجھا بجھا کر اس سے نکاح کرنے پر رضامند کرلیں گے لیکن وہ رسول کریم کی خدمت میں حاضر ہوگئیں تو آپؐ نے فرمایا: تم حلال ہو چکی ہو اور جس سے تم چاہو نکاح کر سکتی ہو۔

۳۵۴۴: اَخْبَرَنِيْ مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ بَزِيْعٍ قَالَ حَدَّثَنَا يَزِيْدُ وَهُوَ ابْنُ زُرَيْعٍ قَالَ حَدَّثَنَا حَجَّاجٌ قَالَ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ اَبِيْ كَثِيْرٍ قَالَ حَدَّثَنِيْ اَبُوْ سَلَمَةَ بْنُ عَبْدِالرَّحْمٰنِ قَالَ قِيْلَ لِابْنِ عَبَّاسٍ فِيْ امْرَاَةٍ وَّضَعَتْ بَعْدَ وَفَاةِ زَوْجِهَا بِعِشْرِيْنَ لَيْلَةً اَيَصْلُحُ لَهَا اَنْ تَزَوَّجَ قَالَ لَا اِلَّا اٰخِرَ الْاَجَلَيْنِ قَالَ قُلْتُ قَالَ اللّٰهُ تَبَارَكَ وَتَعَالٰى: وَاُولَاتُ

۳۵۴۴: حضرت ابوسلمہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ابن عباس رضی اللہ عنہما نے نبی کریم ﷺ سے پوچھا: ایک خاتون نے اپنے شوہر کی وفات کے بیس رات گذرنے کے بعد بچہ کو جنم دیا کیا وہ نکاح کر سکتی ہے؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ نہیں وہ زیادہ زمانہ پورا کرے گی (یعنی وہ چار مہینہ دس روز عدت گذارے گی) حضرت ابوسلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے عرض کیا لیکن اللہ عزوجل کا یہ ارشاد ہے: وَ اُولَاتُ الْاَحْمَالِ وہ فرمانے لگے کہ یہ مطلقہ عورت کا حکم

الْاَحْمَالِ اَجَلُهُنَّ اَنْ يَّضَعْنَ حَمْلَهُنَّ [الطلاق : ٤] فَقَالَ اِنَّمَا ذٰلِكَ فِي الطَّلَاقِ فَقَالَ اَبُوْهُرَيْرَةَ اَنَا مَعَ ابْنِ اَخِيْ يَعْنِيْ اَبَا سَلَمَةَ فَاَرْسَلَ غُلَامَهُ كُرَيْبًا فَقَالَ ائْتِ اُمَّ سَلَمَةَ فَسَلْهَا هَلْ كَانَ هٰذَا سُنَّةً مِّنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَجَآءَ فَقَالَ قَالَتْ نَعَمْ سُبَيْعَةُ الْاَسْلَمِيَّةُ وَضَعَتْ بَعْدَ وَفَاةِ زَوْجِهَا بِعِشْرِيْنَ لَيْلَةً فَاَمَرَهَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَنْ تَزَوَّجَ فَكَانَ اَبُوالسَّنَابِلِ فِيْمَنْ يَّخْطُبُهَا.

ہے۔ یہ بات سن کر حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ فرمانے لگے کہ میں بھی حضرت ابوسلمہ رضی اللہ عنہ کے قول کی تائید کرتا ہوں چنانچہ انہوں نے اپنے غلام حضرت کریب کو بھیجا کہ حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا سے وہ دریافت کر کے آئیں کہ کیا یہی رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت ہے؟ چنانچہ وہ آئے اور انہوں نے دریافت کیا تو حضرت ام سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے فرمایا جی ہاں اس لیے کہ حضرت سبیعہ اسلمیہ رضی اللہ عنہا نے اپنے شوہر کی وفات کے بیس دن کے بعد بچہ کو جنم دیا تو رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کو نکاح کا حکم فرمایا۔ جن لوگوں نے ان کو نکاح کا پیغام دیا تو ان میں حضرت ابوسنابل بھی تھے۔

٣٥٤٥: اَخْبَرَنَا قُتَيْبَةُ قَالَ حَدَّثَنَا اللَّيْثُ عَنْ يَحْيٰى عَنْ سُلَيْمَانَ بْنِ يَسَارٍ اَنَّ اَبَاهُرَيْرَةَ وَابْنَ عَبَّاسٍ وَّاَبَا سَلَمَةَ بْنَ عَبْدِالرَّحْمٰنِ تَذَاكَرُوْا عِدَّةَ الْمُتَوَفّٰى عَنْهَا زَوْجُهَا تَضَعُ عِنْدَ وَفَاةِ زَوْجِهَا فَقَالَ ابْنُ عَبَّاسٍ تَعْتَدُّ اٰخِرَ الْاَجَلَيْنِ وَقَالَ اَبُوْسَلَمَةَ بَلْ تَحِلُّ حِيْنَ تَضَعُ فَقَالَ اَبُوْهُرَيْرَةَ اَنَا مَعَ ابْنِ اَخِيْ فَاَرْسَلُوْا اِلٰى اُمِّ سَلَمَةَ زَوْجِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَتْ وَضَعَتْ سُبَيْعَةُ الْاَسْلَمِيَّةُ بَعْدَ وَفَاةِ زَوْجِهَا بِيَسِيْرٍ فَاسْتَفْتَتْ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَاَمَرَهَا اَنْ تَتَزَوَّجَ.

٣٥٤٥: حضرت سلیمان بن یسار فرماتے ہیں کہ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ اور حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما اور حضرت ابوسلمہ رضی اللہ عنہ بن عبدالرحمٰن نے ایک دوسرے سے عورت کی عدت کے بارے میں گفتگو کی جو کہ شوہر کے انتقال کے چند روز کے بعد بچہ کو جنم دے۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرمانے لگے کہ نہیں بلکہ بچہ کی ولادت کے وقت وہ حلال ہو جائے گی اور حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ فرمانے لگے کہ میں بھی اپنے بھتیجے ابوسلمہ رضی اللہ عنہ کی تائید کرتا ہوں چنانچہ انہوں نے ام سلمہؓ سے مسئلہ دریافت کرایا تو انہوں نے فرمایا کہ حضرت سبیعہ اسلمیہؓ نے اپنے شوہر کی وفات کے کچھ روز کے بعد بچہ کو جنم دیا تو رسول کریمؐ سے اس سلسلہ میں فتویٰ حاصل کیا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کو نکاح کرنے کا حکم فرمایا۔

٣٥٤٦: اَخْبَرَنَا عَبْدُ الْاَعْلٰى بْنُ وَاصِلِ بْنِ عَبْدِ الْاَعْلٰى قَالَ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ اٰدَمَ عَنْ سُفْيَانَ عَنْ يَحْيَى بْنِ سَعِيْدٍ عَنْ سُلَيْمَانَ بْنِ يَسَارٍ عَنْ كُرَيْبٍ عَنْ اُمِّ سَلَمَةَ وَمُحَمَّدُ بْنُ عَمْرٍو عَنْ اَبِيْ سَلَمَةَ عَنْ كُرَيْبٍ عَنْ اُمِّ سَلَمَةَ قَالَتْ وَضَعَتْ سُبَيْعَةُ بَعْدَ وَفَاةِ زَوْجِهَا بِاَيَّامٍ فَاَمَرَهَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اَنْ تَتَزَوَّجَ.

٣٥٤٦: حضرت ام سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا فرماتی ہیں کہ حضرت سبیعہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے اپنے شوہر کی وفات کے کچھ دن کے بعد بچہ کو جنم دیا تو رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کو نکاح کرنے کا حکم فرمایا۔

٣٥٤٧: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ سَلَمَةَ عَنِ ابْنِ الْقَاسِمِ عَنْ مَالِكٍ عَنْ يَحْيَى بْنِ سَعِيْدٍ عَنْ سُلَيْمَانَ بْنِ

٣٥٤٧: حضرت سلیمان بن یسار رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ عبداللہ بن عباسؓ اور ابوسلمہؓ کے درمیان اس عورت کی عدت کے بارے میں اختلاف

يَسَارٍ اَنَّ عَبْدَ اللّٰهِ بْنَ عَبَّاسٍ وَاَبَا سَلَمَةَ بْنَ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ اخْتَلَفَا فِي الْمَرْاَةِ تُنْفَسُ بَعْدَ وَفَاةِ زَوْجِهَا بِلَيَالٍ فَقَالَ عَبْدُاللّٰهِ بْنُ عَبَّاسٍ آخِرُ الْاَجَلَيْنِ وَقَالَ اَبُوْ سَلَمَةَ اِذَا نُفِسَتْ فَقَدْ حَلَّتْ فَجَآءَ اَبُوْهُرَيْرَةَ فَقَالَ اَنَا مَعَ ابْنِ اَخِيْ يَعْنِيْ اَبَا سَلَمَةَ بْنَ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ فَبَعَثُوْا كُرَيْبًا مَوْلَى ابْنِ عَبَّاسٍ اِلٰى اُمِّ سَلَمَةَ يَسْاَلُهَا عَنْ ذٰلِكَ فَجَآءَ هُمْ فَاَخْبَرَهُمْ اَنَّهَا قَالَتْ وَلَدَتْ سُبَيْعَةُ بَعْدَ وَفَاةِ زَوْجِهَا بِلَيَالٍ فَذَكَرَتْ ذٰلِكَ لِرَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ قَدْ حَلَلْتِ.

ہوگیا جو کہ شوہر کی وفات کے کچھ روز کے بعد بچہ جنے۔ ابن عباسؓ کا فرماتا تھا کہ وہ زیادہ زمانہ تک عدت گذارے گی جبکہ ابوسلمہؓ کا کہنا تھا کہ بچہ کی ولادت کے وقت اس کی عدت مکمل ہو جائے گی۔ اس دوران ابوہریرہؓ تشریف لے آئے اور فرمانے لگے کہ میں اپنے بھتیجے حضرت ابوسلمہ رضی اللہ عنہ کی تائید کرتا ہوں۔ چنانچہ حضرت ابن عباسؓ کے غلام کریب کو حضرت امّ سلمہ رضی اللہ عنہا سے یہ مسئلہ دریافت کرنے کے لئے روانہ کیا وہ واپس آئے اور فرمایا حضرت امّ سلمہ رضی اللہ عنہا نے یہ بیان فرمایا کہ حضرت سبیعہ رضی اللہ عنہا نے شوہر کی وفات کے کچھ روز کے بعد جب بچہ کو جنم دیا تو انہوں نے اس بات کا تذکرہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے کیا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ تم حلال ہوگئی ہو۔

۳۵۴۸: اَخْبَرَنَا حُسَيْنُ بْنُ مَنْصُوْرٍ قَالَ حَدَّثَنَا جَعْفَرُ بْنُ عَوْنٍ قَالَ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ سَعِيْدٍ قَالَ اَخْبَرَنِيْ سُلَيْمَانُ بْنُ يَسَارٍ قَالَ اَخْبَرَنِيْ اَبُوْ سَلَمَةَ ابْنُ عَبْدِالرَّحْمٰنِ قَالَ كُنْتُ اَنَا وَابْنُ عَبَّاسٍ وَّاَبُوْ هُرَيْرَةَ فَقَالَ ابْنُ عَبَّاسٍ اِذَا وَضَعَتِ الْمَرْاَةُ بَعْدَ وَفَاةِ زَوْجِهَا فَاِنَّ عِدَّتَهَا اٰخِرُ الْاَجَلَيْنِ فَقَالَ اَبُوْ سَلَمَةَ فَبَعَثْنَا كُرَيْبًا اِلٰى اُمِّ سَلَمَةَ يَسْاَلُهَا عَنْ ذٰلِكَ فَجَآءَ نَا مِنْ عِنْدِهَا اَنَّ سُبَيْعَةَ تُوُفِّيَ عَنْهَا زَوْجُهَا فَوَضَعَتْ بَعْدَ وَفَاةِ زَوْجِهَا بِاَيَّامٍ فَاَمَرَهَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَنْ تَتَزَوَّجَ.

۳۵۴۸: حضرت ابوسلمہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک مرتبہ میں حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما اور حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے ساتھ تھا کہ حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے فرمایا کہ اگر کوئی عورت اپنے شوہر کی وفات کے بعد بچہ جنے تو اس کی عدت زیادہ زمانہ تک ہوگی۔ حضرت ابوسلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ پھر ہم نے کریب کو حضرت امّ سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے یہ مسئلہ دریافت کرنے کے لئے بھیجا تو وہ یہ خبر لے کر آئے کہ حضرت سبیعہ رضی اللہ عنہا کے شوہر کا انتقال ہوگیا تو چند روز کے بعد ان کے یہاں بچہ کی پیدائش ہوئی چنانچہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو نکاح کرنے کا حکم فرمایا۔

ع عَنْ سُلَيْمَانَ بْنِ يَسَارٍ اَنَّ اَبَاهُرَيْرَةَ وَابْنَ عَبَّاسٍ وَاَبَاسَلَمَةَ بْنِ عَبْدِالرَّحْمٰنِ تَذَاكَرُوْا عِدَّةَ الْمُتَوَفّٰى عَنْهَا زَوْجُهَا تَضَعُ عِنْدَ وَفَاةِ زَوْجِهَا فَقَالَ ابْنُ عَبَّاسٍ تَعْتَدُّ اٰخِرَ الْاَجَلَيْنِ وَقَالَ اَبُوْسَلَمَةَ بَلْ تَحِلُّ حِيْنَ تَضَعُ فَقَالَ اَبُوْهُرَيْرَةَ اَنَا مَعَ ابْنِ اَخِيْ فَاَرْسَلُوْا اِلٰى اُمِّ سَلَمَةَ زَوْجِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَتْ وَضَعَتْ سُبَيْعَةُ بَعْدَ وَفَاةِ زَوْجِهَا بِيَسِيْرٍ فَاسْتَفْتَتْ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَاَمَرَهَا اَنْ تَزَوَّجَ.

عَنْ سُلَيْمَانَ بْنِ يَسَارٍ عَنْ كُرَيْبٍ عَنْ اُمِّ سَلَمَةَ قَالَتْ وَضَعَتْ سُبَيْعَةُ بَعْدَ وَفَاةِ زَوْجِهَا بِاَيَّامٍ فَاَمَرَهَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَنْ تَزَوَّجَ عَنْ سُلَيْمَانَ بْنِ يَسَارٍ اَنَّ عَبْدَاللّٰهِ بْنَ عَبَّاسٍ وَاَبَاسَلَمَةَ بْنَ عَبْدِالرَّحْمٰنِ اخْتَلَفَا فِي الْمَرْاَةِ تُنْفَسُ بَعْدَ وَفَاةِ زَوْجِهَا بِلَيَالٍ فَقَالَ عَبْدُاللّٰهِ بْنُ عَبَّاسٍ اٰخِرُ الْاَجَلَيْنِ وَقَالَ اَبُوْسَلَمَةَ اِذَا نُفِسَتْ فَقَدْ حَلَّتْ فَجَآءَ

اَبُوْهُرَيْرَةَ فَقَالَ اَنَا مَعَ ابْنِ اَخِيْ يَعْنِيْ اَبَا سَلَمَةَ بْنَ عَبْدِالرَّحْمٰنِ فَبَعَثُوْا كُرَيْبًا مَوْلٰى ابْنِ عَبَّاسٍ اِلٰى اُمِّ سَلَمَةَ يَسْاَلُهَا عَنْ ذٰلِكَ فَجَاءَ هُمْ فَاَخْبَرَهُمْ اَنَّهَا قَالَتْ وَلَدَتْ سُبَيْعَةُ بَعْدَ وَفَاةِ زَوْجِهَا بِلَيَالٍ فَذَكَرْتُ ذٰلِكَ لِرَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ قَدْ حَلَلْتِ.

عَنْ اَبِيْ سَلَمَةَ بْنِ عَبْدِالرَّحْمٰنِ قَالَ كُنْتُ اَنَا وَابْنُ عَبَّاسٍ وَّاَبُوْهُرَيْرَةَ فَقَالَ ابْنُ عَبَّاسٍ اِذَا وَضَعَتِ الْمَرْاَةُ بَعْدَ وَفَاةِ زَوْجِهَا فَاِنَّ عِدَّتَهَا اٰخِرُ الْاَجَلَيْنِ قَالَ اَبُوْسَلَمَةَ فَبَعَثْنَا كُرَيْبًا اِلٰى اُمِّ سَلَمَةَ يَسْئَلُهَا عَنْ ذٰلِكَ فَجَاءَ نَا مِنْ عِنْدِهَا اَنَّ سُبَيْعَةَ تُوُفِّيَ عَنْهَا زَوْجُهَا فَوَضَعَتْ بَعْدَ وَفَاةِ زَوْجِهَا بِاَيَّامٍ فَاَمَرَهَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَنْ تَزَوَّجَ.

۳۵۴۹: اَخْبَرَنَا عَبْدُالْمَلِكِ بْنُ شُعَيْبِ بْنِ اللَّيْثِ ابْنِ سَعْدٍ قَالَ حَدَّثَنِيْ اَبِيْ عَنْ جَدِّيْ قَالَ حَدَّثَنِيْ جَعْفَرُ ابْنُ رَبِيْعَةَ عَنْ عَبْدِالرَّحْمٰنِ بْنِ هُرْمُزَ عَنْ اَبِيْ سَلَمَةَ ابْنِ عَبْدِالرَّحْمٰنِ اَنَّ زَيْنَبَ بِنْتَ اَبِيْ سَلَمَةَ اَخْبَرَتْهُ عَنْ اُمِّهَا اُمِّ سَلَمَةَ زَوْجِ النَّبِيِّ ﷺ اَنَّ امْرَاَةً مِّنْ اَسْلَمَ يُقَالُ لَهَا سُبَيْعَةُ كَانَتْ تَحْتَ زَوْجِهَا فَتُوُفِّيَ عَنْهَا وَهِيَ حُبْلٰى فَخَطَبَهَا اَبُو السَّنَابِلِ بْنِ بَعْكَكٍ فَاَبَتْ اَنْ تَنْكِحَهُ فَقَالَ مَا يَصْلُحُ لَكِ اَنْ تَنْكِحِيْ حَتّٰى تَعْتَدِيْ اٰخِرَ الْاَجَلَيْنِ فَمَكَثَتْ قَرِيْبًا مِّنْ عِشْرِيْنَ لَيْلَةً ثُمَّ نُفِسَتْ فَجَآءَ تْ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ فَقَالَ انْكِحِيْ.

۳۵۴۹: اُمّ المؤمنین حضرت اُمّ سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا فرماتی ہیں قبیلہ بنوسلمہ کی ایک سبیعہ نام کی خاتون کے شوہر کی وفات ہوگئی تو وہ اس وقت حمل سے تھی پھر اس کو ابو سنابل نے نکاح کا پیغام بھیجا لیکن سبیعہ کے منع کرنے پر وہ کہنے لگا کہ تم اس وقت نکاح نہیں کر سکتیں۔ جس وقت تک زیادہ زمانہ تک عدت نہ مکمل کر لو۔ ابھی بیس راتیں ہی گذری تھیں کہ اس کے ہاں بچہ پیدا ہوگیا پھر وہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئی تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے (نکاح کرنے کی اجازت مرحمت کرتے ہوئے) فرمایا: نکاح کرلو۔

۳۵۵۰: اَخْبَرَنَا اِسْحَاقُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ اَنْبَاَنَا عَبْدُالرَّزَّاقِ قَالَ اَنْبَاَنَا ابْنُ جُرَيْجٍ قَالَ اَخْبَرَنِيْ دَاوٗدُ ابْنُ اَبِيْ عَاصِمٍ اَنَّ اَبَا سَلَمَةَ بْنَ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ اَخْبَرَهُ قَالَ بَيْنَمَا اَنَا وَاَبُوْهُرَيْرَةَ عِنْدَ ابْنِ عَبَّاسٍ اِذْ جَاءَتِ امْرَاَةٌ فَقَالَتْ تُوُفِّيَ عَنْهَا زَوْجُهَا وَهِيَ حَامِلٌ فَوَلَدَتْ لِاَدْنٰى مِنْ اَرْبَعَةِ اَشْهُرٍ مِّنْ يَوْمِ مَاتَ فَقَالَ ابْنُ عَبَّاسٍ آخِرُ الْاَجَلَيْنِ فَقَالَ اَبُوْسَلَمَةَ اَخْبَرَنِيْ رَجُلٌ مِّنْ اَصْحَابِ النَّبِيِّ اَنَّ سُبَيْعَةَ الْاَسْلَمِيَّةَ جَآءَ تْ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَقَالَتْ تُوُفِّيَ عَنْهَا زَوْجُهَا وَهِيَ حَامِلٌ فَوَلَدَتْ

۳۵۵۰: حضرت ابوسلمہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک مرتبہ میں اور حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ‘ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما کے پاس موجود تھے کہ ان کے پاس ایک خاتون پہنچی کہ جس کے شوہر کی وفات ہوگئی تھی۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے فرمایا تم زیادہ زمانہ تک عدت گذاروگی (یعنی تم چار ماہ دس دن عدت کے پورے کروگی) حضرت ابوسلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہنے لگے کہ میں نے ایک صحابی رضی اللہ عنہ سے سنا کہ حضرت سبیعہ رضی اللہ عنہا رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت اقدس میں حاضر ہوئیں اور عرض کیا کہ میرا شوہر انتقال کر گیا تو میں حمل سے تھی۔ پھر ان کی وفات کو چار ماہ ہونے سے قبل ہی میرے یہاں بچہ کی ولادت ہوگئی۔ اس پر رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو نکاح کرنے کا حکم فرمایا۔ یہ حکم سن

لِاَدْنٰی مِنْ اَرْبَعَةِ اَشْهُرٍ فَاَمَرَهَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اَنْ تَتَزَوَّجَ قَالَ اَبُوْ هُرَيْرَةَ وَاَنَا اَشْهَدُ عَلٰى ذٰلِكَ.

کہ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرمانے لگے میں اس بات کا گواہ ہوں۔

۳۵۵۱: اَخْبَرَنَا يُوْنُسُ بْنُ عَبْدِالْاَعْلٰى قَالَ حَدَّثَنَا ابْنُ وَهْبٍ قَالَ اَخْبَرَنِیْ يُوْنُسُ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ اَنَّ عُبَيْدَاللّٰهِ بْنَ عَبْدِاللّٰهِ حَدَّثَهٗ اَنَّ اَبَاهُ كَتَبَ اِلٰى عُمَرَ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ اَرْقَمَ الزُّهْرِیِّ يَاْمُرُهٗ اَنْ يَّدْخُلَ عَلٰى سُبَيْعَةَ بِنْتِ الْحٰرِثِ الْاَسْلَمِيَّةِ فَيَسْاَلُهَا حَدِيْثَهَا وَ عَمَّا قَالَ لَهَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ حِيْنَ اسْتَفْتَتْهُ فَكَتَبَ عُمَرُ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ اِلٰى عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عُتْبَةَ يُخْبِرُهٗ اَنَّ سُبَيْعَةَ اَخْبَرَتْهُ اَنَّهَا كَانَتْ تَحْتَ سَعْدِ بْنِ خَوْلَةَ وَهُوَ مِنْ بَنِیْ عَامِرِ بْنِ لُؤَیٍّ وَكَانَ مِمَّنْ شَهِدَ بَدْرًا فَتُوُفِّیَ عَنْهَا زَوْجُهَا فِیْ حَجَّةِ الْوَدَاعِ وَهِیَ حَامِلٌ فَلَمْ تَنْشَبْ اَنْ وَّضَعَتْ حَمْلَهَا بَعْدَ وَفَاتِهٖ فَلَمَّا تَعَلَّتْ مِنْ نِّفَاسِهَا تَجَمَّلَتْ لِلْخُطَّابِ فَدَخَلَ عَلَيْهَا اَبُو السَّنَابِلِ بْنِ بَعْكَكٍ رَجُلٌ مِّنْ بَنِیْ عَبْدِالدَّارِ فَقَالَ لَهَا مَالِیْ اَرَاكِ مُتَجَمِّلَةً لَعَلَّكِ تُرِيْدِيْنَ النِّكَاحَ اِنَّكِ وَاللّٰهِ مَا اَنْتِ بِنَاكِحٍ حَتّٰى تَمُرَّ عَلَيْكِ اَرْبَعَةُ اَشْهُرٍ وَّعَشْرًا قَالَتْ سُبَيْعَةُ فَلَمَّا قَالَ لِیْ ذٰلِكَ جَمَعْتُ عَلَیَّ ثِيَابِیْ حِيْنَ اَمْسَيْتُ فَاَتَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ فَسَاَلْتُهٗ عَنْ ذٰلِكَ فَاَفْتَانِیْ بِاَنِّیْ قَدْ حَلَلْتُ حِيْنَ وَضَعْتُ حَمْلِیْ وَاَمَرَنِیْ بِالتَّزْوِيْجِ اِنْ بَدَالِیْ.

۳۵۵۱: حضرت سبیعہ اسلمیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا بیان کرتی ہیں کہ میں قبیلہ بنو عامر کے ایک آدمی حضرت سعد بن خولہ کے نکاح میں تھی۔ حضرت سعد رضی اللہ تعالیٰ عنہ ان حضرات میں سے تھے جو کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ غزوۂ بدر میں شریک ہوئے تھے۔ بہرحال میرے شوہر کا انتقال حجۃ الوداع کے موقع پر ہو گیا اور میں اس وقت حمل سے تھی لیکن ابھی زیادہ وقت نہیں گذرا تھا کہ میرے یہاں بچہ پیدا ہو گیا میں جس وقت نفاس سے فارغ ہو گئی تو پیغام نکاح دینے والوں کے لئے میں نے سنگھار کرنا شروع کر دیا اس پر بنو عبدالدار کے ایک آدمی حضرت ابو سنابل کے پاس گئے اور کہنے لگے کیا بات ہے؟ میں تم کو سنگھار اور زینت کرتے ہوئے دیکھ رہا ہوں ممکن ہے کہ تم چاہ رہی ہو شادی کر لوں۔ خدا کی قسم تم چار ماہ دس دن مکمل کرنے سے قبل شادی نہیں کر سکتی ہو۔ حضرت سبیعہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا فرماتی ہیں کہ میں نے یہ بات سن کر اپنا لباس پہن لیا اور میں شام کے وقت خدمت نبوی صلی اللہ علیہ وسلم میں حاضر ہوئی اور میں نے مسئلہ دریافت کیا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فتویٰ دیا کہ میں بچہ پیدا کرنے کے بعد حلال ہو چکی (یعنی میری عدت تو گذر چکی) اگر میرا دل چاہے تو میں شادی کر سکتی ہوں۔

۳۵۵۲: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ وَهْبٍ قَالَ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ ابْنُ سَلَمَةَ قَالَ حَدَّثَنِیْ اَبُوْ عَبْدِالرَّحِيْمِ قَالَ حَدَّثَنِیْ زَيْدُ بْنُ اَبِیْ اُنَيْسَةَ عَنْ يَزِيْدَ بْنِ اَبِیْ حَبِيْبٍ عَنْ مُحَمَّدِ ابْنِ مُسْلِمٍ الزُّهْرِیِّ قَالَ كَتَبَ اِلَيْهِ يَذْكُرُ اَنَّ عُبَيْدَاللّٰهِ ابْنَ عَبْدِاللّٰهِ حَدَّثَهٗ اَنَّ زُفَرَ

۳۵۵۲: حضرت زفر بن اوس فرماتے ہیں کہ حضرت ابو سنابل رضی اللہ تعالیٰ عنہ بن بعلبک نے حضرت سبیعہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے فرمایا کہ تم چار ماہ دس دن سے قبل شادی نہیں کر سکتیں۔ عدت یعنی تم کو زیادہ مدت گذارنا ہو گی اس بات پر وہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت اقدس میں حاضر ہوئیں اور حکم

بْنَ اَوْسِ بْنِ الْحَدَثَانِ النَّصْرِیَّ حَدَّثَهٗ اَنَّ اَبَا السَّنَابِلِ بْنِ بَعْكَكِ بْنِ السَّبَّاقِ قَالَ لِسُبَيْعَةَ الْاَسْلَمِيَّةِ لَاتَحِلِّيْنَ حَتّٰى تَمُرَّ عَلَيْكِ اَرْبَعَةُ اَشْهُرٍ وَّ عَشْرًا اَقْصَى الْاَجَلَيْنِ فَاَتَتْ رَسُوْلَ اللّٰهِ فَسَاَلَتْهُ عَنْ ذٰلِكَ فَزَعَمَتْ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ اَفْتَاهَا اَنْ تَنْكِحَ اِذَا وَضَعَتْ حَمْلَهَا وَكَانَتْ حُبْلٰى فِیْ تِسْعَةِ اَشْهُرٍ حِيْنَ تُوُفِّیَ زَوْجُهَا وَكَانَتْ تَحْتَ سَعْدِ بْنِ خَوْلَةَ فَتُوُفِّیَ فِیْ حَجَّةِ الْوَدَاعِ مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ فَنَكَحَتْ فَتًى مِّنْ قَوْمِهَا حِيْنَ وَضَعَتْ مَا فِیْ بَطْنِهَا۔

شرعی معلوم کیا۔ چنانچہ وہ نقل فرماتی ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو یہ حکم شرعی ارشاد فرمایا کہ وہ بچہ پیدا ہونے کے بعد شادی کر سکتی ہیں ان کو ان کے شوہر کی وفات کے وقت حمل تھا اور وہ نویں ماہ میں تھیں یعنی ان کو نو ماہ کا حمل تھا کہ ان کے شوہر کی وفات ہوگئی ان کے شوہر کا نام حضرت سعد رضی اللہ تعالیٰ عنہ بن خولہ ہے جو کہ حجۃ الوداع میں رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ تھے اور ان کی اسی جگہ وفات ہوگئی چنانچہ بچہ کی ولادت کے بعد انہوں نے اپنی قوم کے ایک جوان شخص سے نکاح کر لیا تھا۔

۳۵۵۳: اَخْبَرَنَا كَثِيْرُ بْنُ عُبَيْدٍ قَالَ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ حَرْبٍ عَنِ الزُّبَيْدِیِّ عَنِ الزُّهْرِیِّ عَنْ عُبَيْدِاللّٰهِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ اَنَّ عَبْدَاللّٰهِ بْنَ عُتْبَةَ كَتَبَ اِلٰى عُمَرَ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ الْاَرْقَمِ الزُّهْرِیِّ اَنِ ادْخُلْ عَلٰى سُبَيْعَةَ بِنْتِ الْحٰرِثِ الْاَسْلَمِيَّةِ فَاسْاَلْهَا عَمَّا اَفْتَاهَا بِهٖ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فِیْ حَمْلِهَا قَالَ فَدَخَلَ عَلَيْهَا عُمَرُ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ فَسَاَلَهَا فَاَخْبَرَتْهُ اَنَّهَا كَانَتْ تَحْتَ سَعْدِ بْنِ خَوْلَةَ وَكَانَ مِنْ اَصْحَابِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ مِمَّنْ شَهِدَ بَدْرًا فَتُوُفِّیَ عَنْهَا فِیْ حَجَّةِ الْوَدَاعِ فَوَلَدَتْ قَبْلَ اَنْ تَمْضِیَ لَهَا اَرْبَعَةُ اَشْهُرٍ وَّعَشْرًا مِنْ وَفَاةِ زَوْجِهَا فَلَمَّا تَعَلَّتْ مِنْ نِفَاسِهَا دَخَلَ عَلَيْهَا اَبُو السَّنَابِلِ رَجُلٌ مِنْ بَنِیْ عَبْدِالدَّارِ فَرَاٰهَا مُتَجَمِّلَةً فَقَالَ لَعَلَّكِ تُرِيْدِيْنَ النِّكَاحَ قَبْلَ اَنْ تَمُرَّ عَلَيْكِ اَرْبَعَةُ اَشْهُرٍ وَعَشْرًا قَالَتْ فَلَمَّا سَمِعْتُ ذٰلِكَ مِنْ اَبِی السَّنَابِلِ جِئْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ فَحَدَّثْتُهٗ حَدِيْثِیْ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ قَدْ حَلَلْتِ حِيْنَ وَضَعْتِ حَمْلَكِ۔

۳۵۵۳: حضرت عبید اللہ بن عبد اللہ سے مروی ہے کہ عتبہ نے عمر بن عبد اللہ بن ارقم کو لکھا کہ سبیعہ کے پاس جاؤ اور اس سے پوچھو کہ سبیعہ اسلمیہ بنت حارث کی بابت کیا فتویٰ تھا اس مسئلہ میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا (یعنی حمل کی بابت)۔ انہوں نے کہا میں سعد بن خولہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی کی بیوی تھی اور سعد بن خولہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ان اصحاب میں سے تھا جو بدری تھے۔ انہوں نے وفات پائی حجۃ الوداع والے ماہ۔ پھر میں نے بچہ جنا اور ابھی میری عدت کو مقررہ وقت نہیں گزرا تھا۔ راوی بیان کرتا ہے کہ جب سبیعہ نفاس سے پاک ہوئی تو اس کے پاس ابوسنابل جو عبدالدار کے قبیلہ کا ایک شخص تھا انہیں زیب و زینت کیے ہوئے دیکھ کر کہنے لگا شاید تمہارا ارادہ نکاح کا ہے اور ابھی تو چار ماہ دس دن بھی نہیں گزرے (تمہارے شوہر کی وفات کو) میں یہ بات سن کر نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت اقدس میں حاضر ہوئی۔ جب آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے روبرو میں نے یہ بات گوش گزار کی تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تو نے تو جب بچہ جنا تو تیری عدت تو اسی وقت مکمل ہوگئی۔

۳۵۵۴: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِالْاَعْلٰى قَالَ حَدَّثَنَا خَالِدٌ قَالَ حَدَّثَنَا ابْنُ عَوْنٍ عَنْ مُحَمَّدٍ قَالَ كُنْتُ

۳۵۵۴: حضرت محمد فرماتے ہیں کہ میں ایک مرتبہ کوفہ میں انصار کی بڑی مجلس میں بیٹھا ہوا تھا کہ انہوں نے حضرت سبیعہ رضی اللہ عنہا کا تذکرہ

جَالِسًا فِیْ نَاسٍ بِالْكُوْفَةِ فِیْ مَجْلِسٍ لِلْاَنْصَارِ عَظِیْمٍ فِیْهِمْ عَبْدُ الرَّحْمٰنِ بْنُ اَبِیْ لَیْلٰی فَذَكَرُوْا شَانَ سُبَیْعَةَ فَذَكَرْتُ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عُتْبَةَ بْنِ مَسْعُوْدٍ فِیْ مَعْنٰی قَوْلِ ابْنِ عَوْنٍ حَتّٰی تَضَعَ قَالَ ابْنُ اَبِیْ لَیْلٰی لٰكِنَّ عَمَّهٗ لَا یَقُوْلُ ذٰلِكَ فَرَفَعْتُ صَوْتِیْ وَقُلْتُ اِنِّیْ لَجَرِیٌّ اَنْ اَكْذِبَ عَلٰی عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عُتْبَةَ وَهُوَ فِیْ نَاحِیَةِ الْكُوْفَةِ قَالَ فَلَقِیْتُ مَالِكًا قُلْتُ كَیْفَ كَانَ ابْنُ مَسْعُوْدٍ یَقُوْلُ فِیْ شَاْنِ سُبَیْعَةَ قَالَ قَالَ اَتَجْعَلُوْنَ عَلَیْهَا التَّغْلِیْظَ وَلَا تَجْعَلُوْنَ لَهَا الرُّخْصَةَ لَاُنْزِلَتْ سُوْرَةُ النِّسَآءِ الْقُصْرٰی بَعْدَ الطُّوْلٰی.

کیا۔ اس وقت حضرت عبدالرحمٰن بن ابی لیلیٰ بھی موجود تھے۔ چنانچہ میں نے حضرت عبداللہ بن عتبہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کی حدیث نقل کی جو کہ حضرت ابن عون کے مطابق تھی کہ اس کی عدت بچہ کی ولادت تک ہے۔ ابن ابی لیلیٰ کہنے لگے لیکن ان کے چچا اس بات کے قائل نہیں ہیں اس پر میں نے اپنی آواز بلند کر کے کہا کیا میں اس کی جرأت کر سکتا ہوں کہ حضرت عبداللہ بن عتبہ کی جانب جھوٹ منسوب کروں اور وہ کوفہ ہی میں موجود ہوں پھر جس وقت میں نے مالک سے ملاقات کی اور میں نے دریافت کیا کہ ابن مسعود رضی اللہ عنہ 'سبیعہ' کے بارے میں کیا فرمایا کرتے تھے؟ وہ بیان کرنے لگے کہ تم لوگ اس پر سختی کرتے ہوئے رخصت نہیں دیتے حالانکہ خواتین کی چھوٹی سورت سورۂ طلاق لمبی سورت سورۂ بقرہ کے بعد نازل ہوئی ہے۔

۳۵۵۵: اَخْبَرَنِیْ مُحَمَّدُ بْنُ مِسْكِیْنِ بْنِ نُمَیْلَةَ یَمَامِیٌّ قَالَ اَنْبَاَنَا سَعِیْدُ بْنُ اَبِیْ مَرْیَمَ قَالَ اَنْبَاَنَا مُحَمَّدُ بْنُ جَعْفَرٍ ح وَاَخْبَرَنِیْ مَیْمُوْنُ بْنُ الْعَبَّاسِ قَالَ حَدَّثَنَا سَعِیْدُ بْنُ الْحَكَمِ بْنِ اَبِیْ مَرْیَمَ قَالَ اَخْبَرَنِیْ مُحَمَّدُ ابْنُ جَعْفَرٍ قَالَ حَدَّثَنِی ابْنُ شُبْرُمَةَ الْكُوْفِیُّ عَنْ اِبْرَاهِیْمَ النَّخْعِیِّ عَنْ عَلْقَمَةَ بْنِ قَیْسٍ اَنَّ ابْنَ مَسْعُوْدٍ قَالَ مَنْ شَآءَ لَاعَنْتُهٗ مَا اُنْزِلَتْ: وَاُولَاتُ الْاَحْمَالِ اَجَلُهُنَّ اَنْ یَّضَعْنَ حَمْلَهُنَّ اِلَّا بَعْدَ اٰیَةِ الْمُتَوَفّٰی عَنْهَا زَوْجُهَا اِذَا وَضَعَتِ الْمُتَوَفّٰی عَنْهَا زَوْجُهَا فَقَدْ حَلَّتْ وَاللَّفْظُ لِمَیْمُوْنٍ.

۳۵۵۵: حضرت ابن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ جو شخص چاہے میں اس سے اس مسئلہ میں مباہلہ کرنے کے لئے آمادہ ہوں کہ وہ آیت: وَ اُولَاتُ الْاَحْمَالِ یعنی حمل والی خواتین کے لئے عدت یہ ہے کہ وہ بچہ پیدا کریں۔ اس آیت کے بعد نازل ہوئی ہے جس میں شوہر کے مرنے پر عدت کا بیان ہے چنانچہ اگر کسی عورت کے شوہر کی وفات ہو جائے تو بچہ کی ولادت کے ساتھ ہی اس کی عدت مکمل ہو جاتی ہے۔

۳۵۵۶: اَخْبَرَنَا اَبُوْدَاوٗدَ سُلَیْمَانُ بْنُ سَیْفٍ قَالَ حَدَّثَنَا الْحَسَنُ وَهُوَ ابْنُ اَعْیَنَ قَالَ حَدَّثَنَا زُهَیْرٌ ح وَاَخْبَرَنِیْ مُحَمَّدُ بْنُ اِسْمٰعِیْلَ بْنِ اِبْرَاهِیْمَ قَالَ حَدَّثَنَا یَحْیٰی قَالَ حَدَّثَنَا زُهَیْرُ بْنُ مُعَاوِیَةَ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْاِسْحَاقَ عَنِ الْاَسْوَدِ وَمَسْرُوْقٌ وَ عُبَیْدَةُ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ اَنَّ سُوْرَةَ النِّسَآءِ الْقُصْرٰی نَزَلَتْ بَعْدَ الْبَقَرَةِ.

۳۵۵۶: حضرت عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان فرماتے ہیں کہ خواتین کی چھوٹی سورت (سورۂ طلاق) سورۂ بقرہ کے بعد نازل ہوئی۔

## ۱۷۵۶: باب عِدَّةِ الْمُتَوَفّٰی عَنْهَا زَوْجُهَا قَبْلَ اَنْ یَّدْخُلَ بِهَا

## باب: اگر کسی کا شوہر ہم بستری سے قبل ہی انتقال کر جائے تو اس کی عدت؟

۳۵۵۷: اَخْبَرَنَا مَحْمُوْدُ بْنُ غَیْلَانَ قَالَ حَدَّثَنَا زَیْدُ بْنُ الْحُبَابِ قَالَ حَدَّثَنَا سُفْیَانُ عَنْ مَنْصُوْرٍ عَنْ اِبْرَاهِیْمَ عَنْ عَلْقَمَةَ عَنِ ابْنِ مَسْعُوْدٍ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّهُ سُئِلَ عَنْ رَّجُلٍ تَزَوَّجَ امْرَاَةً وَّلَمْ یَفْرِضْ لَهَا صَدَاقًا وَّلَمْ یَدْخُلْ بِهَا حَتّٰی مَاتَ قَالَ ابْنُ مَسْعُوْدٍ لَهَا مِثْلُ صَدَاقِ نِسَآئِهَا لَا وَكْسَ وَلَا شَطَطَ وَعَلَیْهَا الْعِدَّةُ وَلَهَا الْمِیْرَاثُ فَقَالَ مَعْقِلُ بْنُ سِنَانٍ الْاَشْجَعِیُّ فَقَالَ قَضٰی فِیْنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فِیْ بِرْوَعَ بِنْتِ وَاشِقٍ امْرَاَةٍ مِنَّا مِثْلَ مَا قَضَیْتَ فَفَرِحَ ابْنُ مَسْعُوْدٍ۔

۳۵۵۷: حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے منقول ہے کہ ان سے دریافت کیا گیا کہ ایک آدمی نے کسی خاتون سے نکاح کیا اور اس کے لئے مہر مقرر کرنے سے قبل اور ہمبستری کیے بغیر ہی وفات کر گیا۔ ابن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا: اس کو مہر مثل دیا جائے گا نہ اس میں کسی قسم کی کوئی کمی کی جائے گی اور نہ اضافہ اس کو عدت مکمل کرنا ہوگی اور اس کو میراث اور وراثت میں سے بھی حصہ ملے گا۔ یہ بات سن کر معقل بن سنان اشجعی کھڑے ہوئے اور فرمایا: ہمارے میں سے ایک بروع بنت واشق نامی خاتون کے متعلق نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے آپ کے فیصلہ کی طرح ہی فیصلہ فرمایا تھا اس بات پر ابن مسعود رضی اللہ عنہ خوش ہو گئے۔

## ۱۷۵۷: باب الْاِحْدَادِ

## باب: سوگ سے متعلق حدیث

۳۵۵۸: اَخْبَرَنَا اِسْحَاقُ بْنُ اِبْرَاهِیْمَ قَالَ اَنْبَاَنَا سُفْیَانُ عَنِ الزُّهْرِیِّ عَنْ عُرْوَةَ عَنْ عَآئِشَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ لَایَحِلُّ لِامْرَاَةٍ تَحِدُّ عَلٰی مَیِّتٍ اَكْثَرَ مِنْ ثَلَاثٍ اِلَّا عَلٰی زَوْجِهَا۔

۳۵۵۸: حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ وہ فرماتی ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: کسی خاتون کے لئے اپنے شوہر کی موت کے علاوہ وہ کسی کی موت پر تین روز سے زیادہ ماتم کرنا جائز نہیں ہے۔

۳۵۵۹: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ مَعْمَرٍ قَالَ حَدَّثَنَا حِبَّانُ قَالَ حَدَّثَنَا سُلَیْمَانُ بْنُ كَثِیْرٍ قَالَ حَدَّثَنَا الزُّهْرِیُّ عَنْ عُرْوَةَ عَنْ عَآئِشَةَ اَنَّ النَّبِیَّ قَالَ لَایَحِلُّ لِامْرَاَةٍ تُؤْمِنُ بِاللّٰهِ وَالْیَوْمِ الْاٰخِرِ اَنْ تَحِدَّ فَوْقَ ثَلٰثَةِ اَیَّامٍ اِلَّا عَلٰی زَوْجٍ۔

۳۵۵۹: حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ وہ فرماتی ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: کسی خاتون کے لئے جو اللہ اور یوم آخرت پر ایمان رکھتی ہو جائز نہیں کہ اپنے شوہر کی موت کے علاوہ وہ کسی کی موت پر تین روز سے زیادہ ماتم کرے۔

## ۱۷۵۸: باب سُقُوْطِ الْاِحْدَادِ عَنِ الْكِتَابِیَّةِ الْمُتَوَفّٰی عَنْهَا زَوْجُهَا

## باب: اگر بیوی اہلِ کتاب میں سے ہو تو اُس پر عدت کا حکم ساقط ہو جاتا ہے

۳۵۶۰: اَخْبَرَنَا اِسْحَاقُ بْنُ مَنْصُوْرٍ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُاللّٰهِ بْنُ یُوْسُفَ قَالَ حَدَّثَنَا اللَّیْثُ قَالَ حَدَّثَنِیْ

۳۵۶۰: حضرت امّ حبیبہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا بیان فرماتی ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے اسی منبر پر فرمایا اور قیامت کے دن

اَیُّوْبُ بْنُ مُوْسٰی عَنْ حُمَیْدِ بْنِ نَافِعٍ عَنْ زَیْنَبَ بِنْتِ اَبِیْ سَلَمَةَ اَنَّ اُمَّ حَبِیْبَةَ قَالَتْ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ یَقُوْلُ عَلٰی هٰذَا الْمِنْبَرِ لَا یَحِلُّ لِامْرَاَةٍ تُؤْمِنُ بِاللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ اَنْ تَحِدَّ عَلٰی مَیِّتٍ فَوْقَ ثَلَاثَ لَیَالٍ اِلَّا عَلٰی زَوْجٍ اَرْبَعَةَ اَشْهُرٍ وَّ عَشْرًا۔

پر ایمان لانے والی کسی خاتون کے لئے جائز نہیں ہے کہ وہ شوہر کے علاوہ کسی کی موت پر تین دن سے زیادہ ماتم کرے لیکن شوہر کی وفات پر چار مہینہ دس روز تک وہ غم منائے (یعنی عدت گذارے)۔

تشریح ☆ وہ خاتون کہ جس کا شوہر وفات پا جائے اس وقت سے اس کی عدت شروع ہو جاتی ہے اس کو گھر سے نکلنے کی اجازت نہیں ہے۔ صد افسوس کہ دورِ حاضر میں اکثر یہ عادتِ بد دیکھنے میں آتی ہے کہ خاوند کی وفات کے چند ہی دن بعد خاتون کھلے مُنہ' بغیر جھجک محسوس کئے بازاروں میں آنا جانا شروع کر دیتی ہے اور جب ہم جیسا کوئی ''سر پھرا'' کہے کہ بی بی آپ کا بے مقصد بلا مجبوری باہر نکلنا ان دونوں جائز نہیں۔ تو سننا پڑتا ہے کہ مولوی صاحب چھوڑیئے اب ایسا کونسا زمانہ ہے۔ یہ تو مولویوں کے گھڑے ہوئے مسئلے ہیں۔ بی بی اگر مولوی ایسے ہی مسئلے گھڑتے ہیں تو پھر آپ ہمارے پاس مسائل معلوم کرنے کو آئی ہی کیوں......؟

خیر! اس کا واحد حل یہی ہے کہ برادری کے لوگ اپنی ذمہ داری محسوس کریں اور ہمارا کام یہ ہے کہ ہم لوگوں میں اس بابت شعور و آگاہی پیدا کریں۔ کہ اس سے کتنے مفسدات کا ازالہ ہوسکتا ہے۔ (جاؔمی)

## ۱۷۵۹: باب مَقَامُ الْمُتَوَفّٰی عَنْهَا زَوْجُهَا فِیْ بَیْتِهَا حَتّٰی تَحِلَّ

## باب: شوہر کی وفات کی وجہ سے عدت گذارنے والی خاتون کو چاہیے کہ وہ عدت مکمل ہونے تک اپنے گھر میں رہے

۳۵۶۱: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْعَلَاءِ قَالَ حَدَّثَنَا ابْنُ اِدْرِیْسَ عَنْ شُعْبَةَ وَابْنُ جُرَیْجٍ وَیَحْیَی بْنُ سَعِیْدٍ وَ مُحَمَّدِ بْنِ اِسْحَاقَ عَنْ سَعْدِ بْنِ اِسْحَاقَ عَنْ زَیْنَبَ بِنْتِ کَعْبٍ عَنِ الْفَارِعَةِ بِنْتِ مَالِكٍ اَنَّ زَوْجَهَا خَرَجَ فِیْ طَلَبِ اَعْلَاجٍ فَقَتَلُوْهُ قَالَ شُعْبَةُ وَابْنُ جُرَیْجٍ وَکَانَتْ فِیْ دَارٍ قَاصِیَةٍ فَجَآءَ تْ وَمَعَهَا اَخُوْهَا اِلٰی رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ فَذَکَرُوْا لَهٗ فَرَخَّصَ لَهَا حَتّٰی اِذَا رَجَعَتْ دَعَاهَا فَقَالَ اجْلِسِیْ فِیْ بَیْتِكِ حَتّٰی یَبْلُغَ الْکِتَابُ اَجَلَهٗ۔

۳۵۶۱: حضرت فارعہ بنت مالک سے روایت ہے کہ اس کا شوہر اپنے غلام کو تلاش کرنے کے لئے گیا (وہ غلام عجمی تھا) ان کا شوہر وہاں قتل ہوگیا ان غلاموں نے اس کو قتل کر دیا یا کسی دوسرے نے اس کو قتل کر دیا۔ حضرت شعبہ اور حضرت ابن جریج نقل فرماتے ہیں آبادی سے اس خاتون کا مکان فاصلہ پر واقعہ تھا پھر وہ خاتون اپنے بھائی کے ہمراہ خدمت نبوی ﷺ میں حاضر ہوئی اور اس نے اپنا حال عرض کیا اور آپ ﷺ کی خدمت میں اپنے حالات عرض کیے۔ آپؐ نے اس کو دوسرے مکان میں چلے جانے کی اجازت عطا فرمائی۔ جس وقت وہ خاتون اپنے مکان جانے لگی تو آپؐ نے اس کو بلایا اور فرمایا: تم اپنے مکان میں بیٹھ جاؤ جب تک کہ (تقدیر کا) لکھا ہوا پورا ہو جائے۔

۳۵۶۲: اَخْبَرَنَا قُتَیْبَةُ قَالَ حَدَّثَنَا اللَّیْثُ عَنْ یَزِیْدَ ابْنِ اَبِیْ حَبِیْبٍ عَنْ یَزِیْدَ بْنِ مُحَمَّدٍ عَنْ سَعْدِ بْنِ

۳۵۶۲: حضرت فریعہ بنت مالک سے روایت ہے کہ میرے شوہر نے عجمی غلاموں کو ملازم رکھا یعنی کام کرنے کے لئے ملازم رکھا لیکن ان

اِسْحَاقَ عَنْ عَمَّتِهٖ زَيْنَبَ بِنْتِ كَعْبٍ عَنِ الْفُرَيْعَةِ بِنْتِ مَالِكٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهَا اَنَّ زَوْجَهَا تَكَارٰى عُلُوْجًا لِيَعْمَلُوْا لَهٗ فَقَتَلُوْهُ فَذَكَرَتْ ذٰلِكَ لِرَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَقَالَتْ اِنِّيْ لَسْتُ فِيْ مَسْكَنٍ لَهٗ وَلَا يَجْرِيْ عَلَيَّ مِنْهُ رِزْقٌ اَفَاَنْتَقِلُ اِلٰى اَهْلِيْ وَيَتَامَايَ وَ اَقُوْمُ عَلَيْهِمْ قَالَ افْعَلِيْ ثُمَّ قَالَ كَيْفَ قُلْتِ فَاَعَادَتْ عَلَيْهِ قَوْلَهَا قَالَ اعْتَدِّيْ حَيْثُ بَلَغَكِ الْخَبَرُ.

لوگوں نے اس کو قتل کر دیا۔ پھر میں نے اس بات کا تذکرہ رسول کریمؐ سے کیا یعنی شوہر کی وفات ہو جانے کے بارے میں آپؐ سے عرض کیا اور کہا فریعہ نے کہ میرے شوہر کی ملکیت میں نہ تو کوئی مکان ہے اور نہ کوئی کھانے کا نظم ہے میرے واسطے میرے شوہر کی جانب سے میں چاہتی ہوں کہ اپنے لوگوں میں میں چلی جاؤں اور میں اپنے یتیم بچوں میں جا کر رہنے لگ جاؤں اور میں ان کی خبر گیری کروں؟ آپؐ نے ارشاد فرمایا: تم چلی جاؤ۔ پھر کچھ دیر کے بعد فرمایا: اے فریعہ تم نے کس طریقہ سے بیان کیا کہ تم دوبارہ پورا واقعہ مذکورہ بیان کرو۔ آپؐ نے فرمایا تم اسی جگہ عدت مکمل کر لو یعنی جس جگہ تم کو اطلاع ملی ہے۔

۳۵۶۳: اَخْبَرَنَا قُتَيْبَةُ قَالَ حَدَّثَنَا حَمَّادٌ عَنْ سَعْدِ بْنِ اِسْحَاقَ عَنْ زَيْنَبَ عَنْ فُرَيْعَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهَا اَنَّ زَوْجَهَا خَرَجَ فِيْ طَلَبِ اَعْلَاجٍ لَهٗ فَقُتِلَ بِطَرَفِ الْقَدُوْمِ قَالَتْ فَاَتَيْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَذَكَرْتُ لَهُ النُّقْلَةَ اِلٰى اَهْلِيْ وَذَكَرَتْ لَهٗ حَالًا مِّنْ حَالِهَا قَالَتْ فَرَخَّصَ لِيْ فَلَمَّا اَقْبَلْتُ نَادَانِيْ فَقَالَ امْكُثِيْ فِيْ اَهْلِكِ حَتّٰى يَبْلُغَ الْكِتَابُ اَجَلَهٗ.

۳۵۶۳: حضرت فریعہ بنت مالک سے روایت ہے کہ ان کا شوہر اپنے غلاموں کی تلاش میں نکلا اور وہ قدوم نامی جگہ میں قتل ہو گیا۔ فریعہ نقل کرتی ہیں۔ میں خدمت نبوی میں حاضر ہوئی اور میں نے اپنے واقعہ کا تذکرہ کیا میری خواہش ہے کہ میں شوہر کے مکان سے رخصت ہو جاؤں اور میں اپنے شوہر کے قبیلہ میں جا کر رہائش اختیار کر لوں اور میں نے اپنا حال عرض کیا اور آپؐ کے سامنے اپنے حالات عرض کر دیئے چنانچہ آپؐ نے مجھ کو اس کی اجازت عطا فرمائی میں جس وقت چلنے لگی تو آپؐ نے فرمایا تم عدت گذرنے تک اپنے شوہر کے گھر میں رہو۔

## ۱۷۶۰: باب الرُّخْصَةِ لِلْمُتَوَفّٰى عَنْهَا زَوْجُهَا اَنْ تَعْتَدَّ حَيْثُ شَآءَتْ

## باب: کہیں بھی عدت گذارنے کی اجازت

۳۵۶۴: اَخْبَرَنِيْ مُحَمَّدُ بْنُ اِسْمٰعِيْلَ بْنِ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ حَدَّثَنَا يَزِيْدُ قَالَ حَدَّثَنَا وَرْقَاءُ عَنِ ابْنِ اَبِيْ نُجَيْحٍ قَالَ عَطَاءٌ رَحْمَةُ اللّٰهِ عَلَيْهِ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ نَسَخَتْ هٰذِهِ الْاٰيَةُ عِدَّتَهَا فِيْ اَهْلِهَا فَتَعْتَدُّ حَيْثُ شَآئَتْ وَهُوَ قَوْلُ اللّٰهِ عَزَّوَجَلَّ : غَيْرَ اِخْرَاجٍ .

۳۵۶۴: حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ یہ آیت: غَيْرَ اِخْرَاجٍ جس میں یہ مفہوم بیان فرمایا گیا تھا کہ عورت اپنے شوہر کے مکان میں عدت مکمل کرے سے یہ آیت کریمہ منسوخ ہو گئی اب اس کو اختیار ہے کہ وہ جس جگہ دل چاہے عدت گذارے۔

**خلاصۃ الباب** ☆ واضح رہے کہ دور جاہلیت میں خواتین کو وراثت سے محروم رکھا جاتا تھا لیکن ایک سال تک نان ونفقہ کی وہ مستحق رہتی یعنی جس وقت خواتین کو وراثت میں حقدار قرار دیا گیا تو سابقہ حکم منسوخ ہو گیا۔ اسکی عدت چار ماہ دس روز قرار پائی۔

## ۱۷۶۱: باب عِدَّةِ الْمُتَوَفّٰی عَنْهَا زَوْجُهَا مِنْ يَوْمِ يَأْتِيهَا الْخَبَرُ

## باب: جس کے شوہر کی وفات ہو جائے تو اس کی عدت اسی وقت سے ہے کہ جس روز اطلاع ملے

۳۵۶۵: اَخْبَرَنَا اِسْحَاقُ بْنُ مَنْصُوْرٍ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُالرَّحْمٰنِ عَنْ سُفْيَانَ عَنْ سَعْدِ بْنِ اِسْحَاقَ قَالَ حَدَّثَتْنِیْ زَيْنَبُ بِنْتُ كَعْبٍ قَالَتْ حَدَّثَتْنِیْ فُرَيْعَةُ بِنْتُ مَالِكٍ اُخْتُ اَبِیْ سَعِيْدٍ الْخُدْرِیِّ قَالَتْ تُوُفِّیَ زَوْجِیْ بِالْقَدُوْمِ فَاَتَيْتُ النَّبِیَّ ﷺ فَذَكَرْتُ لَهٗ اَنَّ دَارَنَا شَاسِعَةٌ فَاَذِنَ لَهَا ثُمَّ دَعَاهَا فَقَالَ امْكُثِیْ فِیْ بَيْتِكِ اَرْبَعَةَ اَشْهُرٍ وَعَشْرًا حَتّٰی يَبْلُغَ الْكِتَابُ اَجَلَهٗ.

۳۵۶۵: حضرت فریعہ بنت مالک سے روایت ہے کہ (یہ فریعہ رضی اللہ عنہا حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ کی بہن ہیں) وہ نقل کرتی ہیں کہ میرے شوہر کی قدوم نامی جگہ میں وفات ہوگئی میں پھر خدمت نبوی صلی اللہ علیہ وسلم میں حاضر ہوئی اور میں نے عرض کیا کہ ہمارا مکان بستی سے کافی فاصلہ پر واقع ہے آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ کو اجازت عطا فرمائی پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ کو پکارا اور ارشاد فرمایا: تم ٹھہر جاؤ یعنی تم اپنے گھر ٹھہر جاؤ یعنی تم اپنے شوہر کے گھر ٹھہر جاؤ چار ماہ دس روز تک۔ یہاں تک لکھا ہوا اپنی عدت تک پہنچ جائے یعنی عدت پوری گذر جائے۔

## ۱۷۶۲: باب تَرْكُ الزِّيْنَةِ لِلْحَادَّةِ الْمُسْلِمَةِ دُوْنَ الْيَهُوْدِيَّةِ وَالنَّصْرَانِيَّةِ

## باب: مسلمان خاتون کے لیے سنگھار چھوڑ دینا نہ کہ یہودی اور عیسائی خاتون کے لیے

۳۵۶۶: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ سَلَمَةَ وَالْحٰرِثُ ابْنُ مِسْكِيْنٍ قِرَاءَةً عَلَيْهِ وَاَنَا اَسْمَعُ وَاللَّفْظُ لَهٗ قَالَ اَنْبَاَنَا ابْنُ الْقَاسِمِ عَنْ مَالِكٍ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ اَبِیْ بَكْرٍ عَنْ حُمَيْدِ بْنِ نَافِعٍ عَنْ زَيْنَبَ بِنْتِ اَبِیْ سَلَمَةَ اَنَّهَا اَخْبَرَتْهُ بِهٰذِهِ الْاَحَادِيْثِ الثَّلَاثَةِ قَالَتْ زَيْنَبُ دَخَلْتُ عَلٰی اُمِّ حَبِيْبَةَ زَوْجِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حِيْنَ تُوُفِّیَ اَبُوْهَا اَبُوْسُفْيَانَ بْنُ حَرْبٍ فَدَعَتْ اُمُّ حَبِيْبَةَ بِطِيْبٍ فَدَهَنَتْ مِنْهُ جَارِيَةً ثُمَّ مَسَّتْ بِعَارِضَيْهَا ثُمَّ قَالَتْ وَاللّٰهِ مَالِیْ بِالطِّيْبِ مِنْ حَاجَةٍ غَيْرَ اَنِّیْ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَا يَحِلُّ لِامْرَاَةٍ تُؤْمِنُ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ تَحِدُّ عَلٰی مَيِّتٍ فَوْقَ ثَلَاثِ لَيَالٍ اِلَّا عَلٰی زَوْجٍ اَرْبَعَةَ اَشْهُرٍ وَّعَشْرًا قَالَتْ

۳۵۶۶: حضرت زینب بنت ابی سلمہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ انہوں نے ان تین احادیث شریفہ کو حضرت حمید بن نافع سے کہا۔ حضرت زینبؓ نے کہا کہ میں امّ حبیبہ رضی اللہ عنہا کے پاس حاضر ہوئی جو کہ رسول کریم کی اہلیہ محترمہ تھیں اس وقت میں جبکہ ان کے والد ابوسفیان بن حرب کی وفات ہوگئی تھی ان کا انتقال ہو گیا تھا تو امّ حبیبہؓ نے خوشبو منگائی اور پہلے خوشبو باندی کے لگائی پھر وہ خوشبو اپنے چہرہ پر ملی اور اس طرح سے فرمایا خدا کی قسم مجھ کو خوشبو کی ضرورت نہ تھی مگر اس قدر بات کیلئے لگائی کہ میں نے نبیؐ کو یہ فرماتے ہوئے سنا: جو عورت اللہ عزوجل اور آخرت کے دن پر یقین رکھتی ہو اس کیلئے کسی کے لیے تین دن سے زیادہ غم منانا حلال نہیں ہے لیکن شوہر کے لئے وہ چار مہینہ اور دس دن تک سوگ کرے اور دوسری حدیث یہ ہے کہ حضرت زینب رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ میں ایک دن زینب بنت جحشؓ کے پاس گئی وہاں پر ان دنوں انکے بھائی کی وفات ہوگئی تھی۔ انہوں نے خوشبو منگا کر خوشبو

زَيْنَبُ ثُمَّ دَخَلْتُ عَلٰی زَيْنَبَ بِنْتِ جَحْشٍ حِيْنَ تُوُفِّيَ اَخُوْهَا وَقَدْ دَعَتْ بِطِيْبٍ وَمَسَّتْ مِنْهُ ثُمَّ قَالَتْ وَاللّٰهِ مَالِيْ بِالطِّيْبِ مِنْ حَاجَةٍ غَيْرَ اَنِّيْ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ عَلَى الْمِنْبَرِ لَا يَحِلُّ لِامْرَاَةٍ تُؤْمِنُ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ تَحِدُّ عَلٰی مَيِّتٍ فَوْقَ ثَلَاثِ لَيَالٍ اِلَّا عَلٰی زَوْجٍ اَرْبَعَةَ اَشْهُرٍ وَّعَشْرًا وَقَالَتْ زَيْنَبُ سَمِعْتُ اُمَّ سَلَمَةَ تَقُوْلُ جَآءَتِ امْرَاَةٌ اِلٰی رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَتْ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنَّ ابْنَتِيْ تُوُفِّيَ عَنْهَا زَوْجُهَا وَقَدِ اشْتَكَتْ عَيْنَهَا اَفَاَكْحُلُهَا فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا ثُمَّ قَالَ اِنَّمَا هِيَ اَرْبَعَةُ اَشْهُرٍ وَّعَشْرًا وَقَدْ كَانَتْ اِحْدَاكُنَّ فِي الْجَاهِلِيَّةِ تَرْمِيْ بِالْبَعْرَةِ عِنْدَ رَاْسِ الْحَوْلِ قَالَ حُمَيْدٌ فَقُلْتُ لِزَيْنَبَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا وَمَا تَرْمِيْ بِالْبَعْرَةِ عِنْدَ رَاْسِ الْحَوْلِ قَالَتْ زَيْنَبُ كَانَتِ الْمَرْاَةُ اِذَا تُوُفِّيَ عَنْهَا زَوْجُهَا دَخَلَتْ حِفْشًا وَلَبِسَتْ شَرَّ ثِيَابِهَا وَلَمْ تَمَسَّ طِيْبًا وَّلَا شَيْئًا حَتّٰی تَمُرَّ بِهَا سَنَةٌ ثُمَّ تُؤْتٰی بِدَابَّةٍ حِمَارٍ اَوْ شَاةٍ اَوْ طَيْرٍ فَتَفْتَضُّ بِهٖ فَقَلَّمَا تَفْتَضُّ بِشَيْءٍ اِلَّا مَاتَ ثُمَّ تَخْرُجُ فَتُعْطٰی بَعْرَةً فَتَرْمِيْ بِهَا وَ تُرَاجِعُ بَعْدَ مَا شَآءَتْ مِنْ طِيْبٍ اَوْغَيْرِهٖ قَالَ مَالِكٌ تَفْتَضُّ تَمْسَحُ بِهٖ فِيْ حَدِيْثِ مُحَمَّدٍ قَالَ مَالِكٌ الْحِفْشُ الْخُصُّ.

لگائی اور کہا کہ خدا کی قسم مجھ کو خوشبو کی ضرورت نہیں تھی لیکن میں نے رسول کریمؐ سے سنا۔ آپ منبر پر فرماتے تھے جو خاتون یقین لائی اللہ اور رسولؐ پر تو اس کے لئے درست نہیں کہ وہ غم منائے کسی کے لئے تین رات سے زیادہ علاوہ شوہر کے۔ اس لیے کہ شوہر کا غم چار مہینہ اور دس دن تک ہے تیسری روایت کے بیان میں زینبؓ فرماتی ہیں میں نے ام سلمہؓ کو فرماتے ہوئے سنا ایک خاتون ایک دن خدمت نبوی میں حاضر ہوئی اور عرض کرنے لگی کہ یا رسول اللہ! میری لڑکی کے شوہر کی وفات ہوگئی ہے اور اس کی آنکھیں دُکھنے آگئیں۔ اگر آپ حکم فرمائیں تو میں آنکھوں میں سرمہ ڈال لیا کروں۔ آپؐ نے فرمایا: سرمہ نہ لگاؤ اور فرمایا: دورِ جاہلیت میں ہر ایک (عدت گذارنے والی) عورت سال گذرنے پر مینگنی پھینکتی تھی۔ راوی حمید بن نافع بیان فرماتے ہیں کہ میں نے زینبؓ سے دریافت کیا کہ مینگنی پھینکنے سے کیا مراد ہے؟ زینبؓ نے بیان فرمایا کہ دورِ جاہلیت میں جس عورت کے شوہر کی وفات ہو جاتی تھی تو وہ عورت ایک چھوٹی سی کوٹھڑی میں اور بہت زیادہ تنگ اور تاریک کمرہ میں داخل ہو جاتی تھی اور وہ عورت خراب سے خراب تر لباس پہن لیا کرتی تھی اور ایک سال پورا ہونے پر اس کے پاس کوئی گدھا یا بکری یا کوئی پرندہ لاتے پھر وہ عورت اپنی کھال اور جسم کو رگڑتی وہ جانور مر جاتا۔ اسکے بعد وہ عورت کمرہ سے باہر نکلتی۔ اس اندیشہ سے اس وقت اس کو ایک اونٹ کی مینگنی دیتے اس کو پھینک دینے کے بعد جس طرف اس کا دل چاہتا وہ رجحان کرتی۔ یعنی اس کا دل چاہے تو وہ خوشبو لگائے یا کوئی دوسرا کام کرے اسکو اختیار ہوتا۔ امام مالکؒ نے فرمایا اس حدیث میں جو لفظ تَفْتَضُّ ہے اسکے یہ معنی ہیں کہ وہ اپنے جسم کو ملے اور محمد کی روایت میں مالک نے کہا کہ حفش خص کو کہتے ہیں۔

**خلاصۃ الباب** ☆ واضح رہے کہ عربی زبان میں تَفْتَض کے معنی ہیں مسلنے کے اور مذکورہ بالا حدیث شریف میں استعمال ہونے والے لفظ حِفْش سے مراد لکڑی کا (چھوٹا سا) کمرہ وغیرہ ہے جس کو اُردو کے عام استعمال میں ڈربہ یعنی بہت تنگ کمرہ یا حجرہ کہا جاتا ہے جو کہ بہت زیادہ چھوٹا ہوتا ہے۔

مَعْقُوْدٌ فِيْ نَوَاصِيْهَا الْخَيْرُ اِلٰى يَوْمِ الْقِيَامَةِ.

ہے۔

۳۶۰۸: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰى وَمُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ قَالَا حَدَّثَنَا ابْنُ عَدِيٍّ عَنْ شُعْبَةَ عَنْ حُصَيْنٍ عَنِ الشَّعْبِيِّ عَنْ عُرْوَةَ بْنِ اَبِي الْجَعْدِ اَنَّهٗ سَمِعَ النَّبِيَّ ﷺ يَقُوْلُ الْخَيْلُ مَعْقُوْدٌ فِيْ نَوَاصِيْهَا الْخَيْرُ اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ الْاَجْرُ وَالْمَغْنَمُ.

۳۶۰۸: حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے نقل فرماتے ہیں کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: گھوڑوں کی پیشانی میں تا قیامت خیر لکھ دی گئی ہے۔

۳۶۰۹: اَخْبَرَنَا عَمْرُو بْنُ عَلِيٍّ قَالَ اَنْبَاَنَا مُحَمَّدُ ابْنُ جَعْفَرٍ قَالَ اَنْبَاَنَا شُعْبَةُ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ اَبِي السَّفَرِ عَنِ الشَّعْبِيِّ عَنْ عُرْوَةَ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ الْخَيْلُ مَعْقُوْدٌ فِيْ نَوَاصِيْهَا الْخَيْرُ اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ الْاَجْرُ وَالْمَغْنَمُ.

۳۶۰۹: حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے نقل فرماتے ہیں کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: گھوڑوں کی پیشانی میں تا قیامت خیر لکھ دی گئی ہے۔

۳۶۱۰: اَخْبَرَنَا عَمْرُو بْنُ عَلِيٍّ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّحْمٰنِ قَالَ اَنْبَاَنَا شُعْبَةُ قَالَ اَخْبَرَنِيْ حُصَيْنٌ وَعَبْدُاللّٰهِ بْنُ اَبِي السَّفَرِ اَنَّهُمَا سَمِعَا الشَّعْبِيَّ يُحَدِّثُ عَنْ عُرْوَةَ بْنِ اَبِي الْجَعْدِ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ الْخَيْلُ مَعْقُوْدٌ فِيْ نَوَاصِيْهَا الْخَيْرُ اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ الْاَجْرُ وَالْمَغْنَمُ.

۳۶۱۰: حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے نقل فرماتے ہیں کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: گھوڑوں کی پیشانی میں تا قیامت خیر لکھ دی گئی ہے۔

## ۱۷۸۳: باب تَاْدِيْبُ الرَّجُلِ فَرَسَهٗ

## باب: گھوڑے کو تربیت دینے سے متعلق

۳۶۱۱: اَخْبَرَنَا الْحُسَيْنُ بْنُ اِسْمٰعِيْلَ بْنِ مُجَالِدٍ قَالَ حَدَّثَنَا عِيْسَى بْنُ يُوْنُسَ عَنْ عَبْدِالرَّحْمٰنِ بْنِ يَزِيْدَ ابْنِ جَابِرٍ قَالَ حَدَّثَنِيْ اَبُوْ سَلَّامٍ اِلدِّمَشْقِيُّ عَنْ خَالِدِ ابْنِ يَزِيْدَ الْجُهَنِيِّ قَالَ كَانَ عُقْبَةُ ابْنُ عَامِرٍ يَمُرُّبِيْ فَيَقُوْلُ يَاخَالِدُ اخْرُجْ بِنَا نَرْمِيْ فَلَمَّا كَانَ ذَاتَ يَوْمٍ اَبْطَاْتُ عَنْهُ فَقَالَ يَا خَالِدُ تَعَالَ اُخْبِرْكَ بِمَا قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَاَتَيْتُهٗ فَقَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنَّ اللّٰهَ يُدْخِلُ بِالسَّهْمِ الْوَاحِدِ ثَلَاثَةَ نَفَرٍ اِلْجَنَّةَ صَانِعَهٗ يَحْتَسِبُ فِيْ صُنْعِهِ الْخَيْرَ وَالرَّامِيَ بِهٖ وَ مُنَبِّلَهٗ وَ

۳۶۱۱: حضرت خالد بن یزیدؓ فرماتے ہیں کہ عقبہ بن عامرؓ جس وقت میرے پاس سے گذرتے تھے تو فرماتے اے خالد! آؤ ہم دونوں تیراندازی کریں۔ میں نے ایک دن آنے میں تاخیر کر دی تو وہ فرمانے لگے کہ خالد تم آجاؤ میں تم کو نبیؐ کا فرمان سناتا ہوں۔ چنانچہ میں انکے پاس آیا تو کہنے لگے نبیؐ نے فرمایا: اللہ عزوجل ایک تیر کی وجہ سے تین آدمیوں کو جنت میں داخل فرمائیں گے۔ ایک تو اس کا بنانے والا جس کی نیت تیر کے بنانے سے خیر اور بھلائی کی اور دوسرا اسکو پھینکنے والا اور تیسرا اس تیر کو دینے والا۔ پس تم لوگ تیر اندازی کرو اور (گھوڑے پر) سواری کیا کرو پھر میرے نزدیک تیراندازی گھوڑ سواری سے بہتر ہے اور تین قسم کے کھیل کے علاوہ

ارْمُوْا وَ ارْكَبُوْا وَاَنْ تَرْمُوْا اَحَبُّ اِلَيَّ مِنْ اَنْ تَرْكَبُوْا وَ لَيْسَ اللَّهْوُ اِلاَّ فِيْ ثَلَاثَةٍ تَادِيْبِ الرَّجُلِ فَرَسَهٗ وَ مُلَاعَبَتِهِ امْرَاَتَهٗ وَرَمْيِهٖ بِقَوْسِهٖ وَنَبْلِهٖ وَمَنْ تَرَكَ الرَّمْيَ بَعْدَ مَا عَلِمَهٗ رَغْبَةً عَنْهُ فَاِنَّهَا نِعْمَةٌ كَفَرَهَا اَوْقَالَ كَفَرَبِهَا.

کوئی کھیل کھیلنا درست نہیں ہے ایک تو کسی شخص کا اپنے گھوڑے کو تربیت دینا (یعنی تفریح کرنا) اور تیسرے تیر کمان کے ساتھ تیر اندازی کرنا اور اسکے علاوہ جس کسی شخص نے تیر اندازی سیکھنے کے بعد اس کو چھوڑ دیا تو دراصل اس نے نعمت خداوندی کی ناشکری کی بشرطیکہ اس نے اس کو ناشکری کی وجہ سے چھوڑا ہو۔

## ۱۷۸۴: باب دَعْوَةِ الْخَيْلِ

## باب: گھوڑے کی دُعا

۳۶۱۲: اَخْبَرَنَا عَمْرُو بْنُ عَلِيٍّ قَالَ اَنْبَاَنَا يَحْيٰى قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُالْحَمِيْدِ بْنُ جَعْفَرٍ قَالَ حَدَّثَنِيْ يَزِيْدُ ابْنُ اَبِيْ حَبِيْبٍ عَنْ سُوَيْدِ بْنِ قَيْسٍ عَنْ مُعَاوِيَةَ بْنِ حُدَيْجٍ عَنْ اَبِيْ ذَرٍّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ مَامِنْ فَرَسٍ عَرَبِيٍّ اِلاَّ تُؤْذَنُ لَهٗ عِنْدَ كُلِّ سَحَرٍ بِدَعْوَتَيْنِ اَللّٰهُمَّ خَوَّلْتَنِيْ مَنْ خَوَّلْتَنِيْ مِنْ بَنِيْ آدَمَ وَجَعَلْتَنِيْ لَهٗ فَاجْعَلْنِيْ اَحَبَّ اَهْلِهٖ وَمَالِهٖ اِلَيْهِ اَوْ مِنْ اَحَبِّ مَالِهٖ وَاَهْلِهٖ اِلَيْهِ.

۳۶۱۲: حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کوئی اعلیٰ قسم کا گھوڑا جو کہ جہاد کے لیے رکھا گیا ہو اس قسم کا نہیں اس کو سحری کے وقت دو دعائیں کرنے کی اجازت نہ دی جاتی ہو ایک یہ کہ ایک خدا مجھ کو انسانوں میں سے جس کسی کے سپرد کرے اور جس کو تو مجھ کو عنایت کرے اس کے نزدیک اس سے اہل و مال میں سے سب سے زیادہ عزیز کر دے۔

## ۱۷۸۵: باب التَّشْدِيْدِ فِيْ حَمْلِ الْحَمِيْرِ عَلَى الْخَيْلِ

## باب: گھوڑیوں کو خچر پیدا کرانے کے لیے گدھوں سے جفتی کرانے کے گناہ سے متعلق

۳۶۱۳: اَخْبَرَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيْدٍ قَالَ حَدَّثَنَا اللَّيْثُ عَنْ يَزِيْدَ بْنِ اَبِيْ حَبِيْبٍ عَنْ اَبِي الْخَيْرِ عَنِ ابْنِ زُرَيْرٍ عَنْ عَلِيِّ بْنِ اَبِيْ طَالِبٍ قَالَ اُهْدِيَتْ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ بَغْلَةٌ فَرَكِبَهَا فَقَالَ عَلِيٌّ لَوْحَمَلْنَا الْحَمِيْرَ عَلَى الْخَيْلِ لَكَانَتْ لَنَا مِثْلُ هٰذِهٖ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اِنَّمَا يَفْعَلُ ذٰلِكَ الَّذِيْنَ لَايَعْلَمُوْنَ.

۳۶۱۳: حضرت علی رضی اللہ عنہ بن ابی طالب سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو ایک خچر بطور ہدیہ پیش کیا گیا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم اس پر سوار ہوئے تو میں نے عرض کیا کہ اگر ہم گدھوں کو گھوڑیوں پر چھوڑ دیں گے تو یہ خچر پیدا ہوں گے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ایسا وہ لوگ کرتے ہیں جو کہ گھوڑوں کے فائدوں سے ناواقف ہوتے ہیں۔

۳۶۱۴: اَخْبَرَنَا حُمَيْدُ بْنُ مَسْعَدَةَ قَالَ حَدَّثَنَا حَمَّادٌ عَنْ اَبِيْ جَهْضَمٍ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عُبَيْدِاللّٰهِ بْنِ عَبَّاسٍ قَالَ كُنْتُ عِنْدَ ابْنِ عَبَّاسٍ فَسَاَلَهٗ رَجُلٌ اَكَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقْرَاُ فِي الظُّهْرِ

۳۶۱۴: حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ ایک آدمی نے ان سے سوال کیا کیا رسول کریم نماز ظہر اور نماز عصر میں قراءت فرمایا کرتے تھے؟ انہوں نے فرمایا نہیں۔ اس شخص نے عرض کیا ہو سکتا ہے کہ دل دل میں وہ پڑھتے ہوں۔ انہوں نے فرمایا تمہارا

وَالْعَصْرِ قَالَ لَا قَالَ فَلَعَلَّهٗ كَانَ يَقْرَاُ فِيْ نَفْسِهٖ قَالَ خَمْشًا هٰذِهٖ شَرٌّ مِّنَ الْاُوْلٰى اِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَبْدٌ اَمَرَهُ اللّٰهُ تَعَالٰى بِاَمْرِهٖ فَبَلَّغَهٗ وَاللّٰهِ مَا اخْتَصَّنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِشَيْءٍ دُوْنَ النَّاسِ اِلَّا بِثَلَاثَةٍ اَمَرَنَا اَنْ نُسْبِغَ الْوُضُوْءَ وَاَنْ لَّا نَاْكُلَ الصَّدَقَةَ وَلَا نُنْزِيَ الْحُمُرَ عَلَى الْخَيْلِ.

جسم اور چہرہ چھل جائے یہ تو تم نے پہلے سے بھی بری (اور غلط) بات کہہ دی ہے۔ اس لیے کہ رسول کریمؐ ایک بندے (اور ایک انسان تھے) اللہ عزوجل نے آپؐ کو جس بات کا حکم فرمایا آپؐ نے اس کو پہنچا دیا اور خدا کی قسم رسول کریمؐ نے ہم اہل بیت کیلئے تین چیز کے علاوہ کوئی خاص بات نہیں فرمائی۔ آپؐ نے ان کو حکم فرمایا کہ تم اچھی طرح سے وضو کرو اور تم صدقہ خیرات کی شے نہ کھایا کرو اور گدھوں کو گھوڑیوں پر نہ چھوڑا کرو۔

## ۱۷۸۶: باب عَلَفُ الْخَيْلِ

## باب: گھوڑوں کو چارہ کھلانے کے ثواب سے متعلق

۳۶۱۵: قَالَ الْحَارِثُ بْنُ مِسْكِيْنٍ قِرَاءَةً عَلَيْهِ وَاَنَا اَسْمَعُ عَنِ ابْنِ وَهْبٍ حَدَّثَنِيْ طَلْحَةُ بْنُ اَبِيْ سَعِيْدٍ اَنَّ سَعِيْدَ الْمَقْبُرِيَّ حَدَّثَهٗ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ عَنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ قَالَ مَنِ احْتَبَسَ فَرَسًا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ اِيْمَانًا بِاللّٰهِ وَتَصْدِيْقًا لِوَعْدِ اللّٰهِ كَانَ شِبَعُهٗ وَرِيُّهٗ وَبَوْلُهٗ وَرَوْثُهٗ حَسَنَاتٍ فِيْ مِيْزَانِهٖ.

۳۶۱۵: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نقل فرماتے ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: جو شخص ایمان کی حالت میں وعدوں کی تصدیق کرتے ہوئے جہاد کے لئے گھوڑا رکھے گا تو اس گھوڑے کا کھانا' پینا' پیشاب اور لید کرنا تمام کے بدلہ میں اس کے نامہ اعمال میں نیک اعمال لکھ دیے جائیں گے۔

## ۱۷۸۷: باب غَايَةُ السَّبَقِ لِلَّتِيْ لَمْ تُضْمَرْ

## باب: غیر مضمر گھوڑوں کی گھڑ دوڑ

۳۶۱۶: اَخْبَرَنَا اِسْمٰعِيْلُ بْنُ مَسْعُوْدٍ قَالَ حَدَّثَنَا خَالِدٌ عَنِ ابْنِ اَبِيْ ذِئْبٍ عَنْ نَافِعٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ سَابَقَ بَيْنَ الْخَيْلِ يُرْسِلُهَا مِنَ الْحَفْيَاءِ وَكَانَ اَمَدُهَا ثَنِيَّةَ الْوَدَاعِ وَسَابَقَ بَيْنَ الْخَيْلِ الَّتِيْ لَمْ تُضْمَرْ وَكَانَ اَمَدُهَا مِنَ الثَّنِيَّةِ اِلٰى مَسْجِدِ بَنِيْ زُرَيْقٍ.

۳۶۱۶: حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے گھڑ دوڑ میں گھوڑوں کو (مقام) حیفاء سے روانہ فرمایا اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کی (دوڑنے کی حد) ثنیۃ الوداع (نامی جگہ) تک مقرر فرمائی پھر اسی طریقہ سے غیر مضمر گھوڑوں کو روانہ فرمایا تو ثنیۃ الوداع سے مسجد بنو زریق تک دوڑایا۔

### ''مضمر'' گھوڑے:

شریعت کی اصطلاح میں ''مضمر'' ان قسم کے گھوڑوں کو کہا جاتا ہے جو کہ اچھی طرح خوب کھلا کر موٹے تازے کر دیئے جائیں پھر ان گھوڑوں کو کپڑا اوڑھا کر کسی جگہ بند کر دیا جائے تاکہ پسینہ آ کر وہ دبلے پتلے ہو جائیں اور گوشت کم ہو جائے پھر وہ گھوڑے اچھی طرح سے دوڑ سکیں اور مذکورہ بالا حدیث شریف میں مذکورہ لفظ حیفا سے مراد ایک جگہ ہے جو کہ مدینہ منورہ سے کچھ میل کے فاصلہ پر واقع ہے اس جگہ سے ثنیۃ الوداع نامی جگہ چھ میل کے فاصلہ پر واقع ہے اور ثنیۃ الوداع مدینہ منورہ کے نزدیک وہ جگہ ہے جہاں سے کہ مسافروں کو رخصت کیا جاتا تھا۔

## ۱۷۸۸: باب اِضْمَارِ الْخَيْلِ

۳۶۱۷: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ سَلَمَةَ وَالْحٰرِثُ بْنُ مِسْكِيْنٍ قِرَاءَةً عَلَيْهِ وَاَنَا اَسْمَعُ عَنِ ابْنِ الْقَاسِمِ قَالَ حَدَّثَنِيْ مَالِكٌ عَنْ نَافِعٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ سَابَقَ بَيْنَ الْخَيْلِ الَّتِيْ قَدْ اُضْمِرَتْ مِنَ الْحَفْيَاءِ وَكَانَ اَمَدُهَا ثَنِيَّةَ الْوَدَاعِ وَسَابَقَ بَيْنَ الْخَيْلِ الَّتِيْ لَمْ تُضْمَرْ مِنَ الثَّنِيَّةِ اِلٰى مَسْجِدِ بَنِيْ زُرَيْقٍ وَاَنَّ عَبْدَاللّٰهِ كَانَ مِمَّنْ سَابَقَ بِهَا.

## باب: گھوڑوں کو دوڑنے کے لیے تیار کرنے سے متعلق

۳۶۱۷: حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما فرماتے ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے گھوڑ دوڑ کرائی تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے مضمر گھوڑے کو حیفا سے لے کر ثنیۃ الوداع تک دوڑنے کا حکم فرمایا پھر غیر مضمر گھوڑوں کے درمیان مقابلہ کرایا تو ثنیۃ الوداع سے لے کر مسجد بنی زریق تک دوڑانے کا حکم فرمایا اور حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما بھی گھوڑ دوڑ میں شامل تھے۔

## ۱۷۸۹: باب السَّبَقِ

۳۶۱۸: اَخْبَرَنَا اِسْمٰعِيْلُ بْنُ مَسْعُوْدٍ قَالَ حَدَّثَنَا خَالِدٌ عَنِ ابْنِ اَبِيْ ذِئْبٍ عَنْ نَافِعِ بْنِ اَبِيْ نَافِعٍ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ لَا سَبَقَ اِلَّا فِيْ نَصْلٍ اَوْحَافِرٍ اَوْخُفٍّ.

۳۶۱۹: اَخْبَرَنَا سَعِيْدُ بْنُ عَبْدِالرَّحْمٰنِ اَبُوْعُبَيْدِاللّٰهِ الْمَخْزُوْمِيُّ قَالَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنِ ابْنِ اَبِيْ ذِئْبٍ عَنْ نَافِعِ ابْنِ اَبِيْ نَافِعٍ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ لَاسَبَقَ اِلَّا فِيْ نَصْلٍ اَوْخُفٍّ اَوْحَافِرٍ.

۳۶۲۰: اَخْبَرَنَا اِبْرَاهِيْمُ بْنُ يَعْقُوْبَ قَالَ حَدَّثَنَا ابْنُ اَبِيْ مَرْيَمَ قَالَ اَنْبَاَنَا اللَّيْثُ عَنِ ابْنِ اَبِيْ جَعْفَرٍ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ عَبْدِالرَّحْمٰنِ عَنْ سُلَيْمَانَ بْنِ يَسَارٍ عَنْ اَبِيْ عُبَيْدِاللّٰهِ مَوْلَى الْجُنْدَعِيِّيْنَ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ لَا يَحِلُّ سَبَقٌ اِلَّا عَلٰى خُفٍّ اَوْحَافِرٍ.

۳۶۲۱: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰى عَنْ خَالِدٍ قَالَ حَدَّثَنَا حُمَيْدٌ عَنْ اَنَسٍ قَالَ كَانَتْ لِرَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نَاقَةٌ تُسَمَّى الْعَضْبَاءَ لَا تُسْبَقُ فَجَاءَ اَعْرَابِيٌّ عَلٰى قَعُوْدٍ فَسَبَقَهَا فَشَقَّ عَلَى الْمُسْلِمِيْنَ فَلَمَّا رَاٰى مَافِيْ وُجُوْهِهِمْ قَالُوْا يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ سُبِقَتِ

## باب: شرط کے مال لینے سے متعلق

۳۶۱۸: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: شرط کا مال لینا' صرف تین چیزوں میں جائز ہے تیراندازی میں یا اونٹ اور گھوڑوں کی دوڑ میں۔

۳۶۱۹: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: شرط کا مال لینا' صرف تین چیزوں میں جائز ہے تیراندازی میں یا اونٹ اور گھوڑوں کی دوڑ میں۔

۳۶۲۰: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: بازی اور شرط کا مال لینا صرف گھوڑ دوڑ یا اونٹ کی دوڑ میں جائز ہے۔

۳۶۲۱: حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس ایک عضبا نامی اونٹنی تھی۔ وہ (شدید محنت کے باوجود) ہارتی نہیں تھی۔ چنانچہ ایک مرتبہ ایک دیہاتی شخص ایک قعود (اونٹ) پر حاضر ہوا اور وہ شخص اس اونٹنی سے آگے نکل گیا۔ یہ بات مسلمانوں پر ناگوار گذری تو نبی نے لوگوں کے چہروں کے تاثرات دیکھے۔

الْعَضْبَآءَ قَالَ اِنَّ حَقًّا عَلَى اللّٰهِ اَنْ لَّا يَرْتَفِعَ مِنَ الدُّنْيَا شَيْءٌ اِلَّا وَضَعَهٗ.

صحابہؓ نے عرض کیا: یارسول اللہ! عضباء (اونٹنی تو) ہار گئی۔ آپؐ نے فرمایا: اللہ عزوجل دنیا کی ہر ایک بلندی والی چیز کو زیر کرتے ہیں۔

۳۶۲۲ اَخْبَرَنَا عِمْرَانُ بْنُ مُوْسٰى قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُ الْوَارِثِ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ عَمْرٍو عَنْ اَبِي الْحَكَمِ مَوْلٰى لِبَنِي لَيْثٍ عَنْ اَبِي هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ لَا سَبَقَ اِلَّا فِي خُفٍّ اَوْ حَافِرٍ.

۳۶۲۲: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے آپ ﷺ نے فرمایا: شرط اور بازی لگانا صرف دو چیزوں میں جائز ہے گھوڑے اور اونٹوں کی دوڑ میں۔

## ۱۷۹۰: بَابُ الْجَلَبِ

## باب: جلب کے بارے میں

۳۶۲۳: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ بَزِيْعٍ قَالَ حَدَّثَنَا يَزِيْدُ وَهُوَ ابْنُ زُرَيْعٍ قَالَ حَدَّثَنَا حُمَيْدٌ قَالَ حَدَّثَنَا الْحَسَنُ عَنْ عِمْرَانَ بْنِ حُصَيْنٍ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَاجَلَبَ وَلَا جَنَبَ وَلَا شِغَارَ فِي الْاِسْلَامِ وَمَنِ انْتَهَبَ نُهْبَةً فَلَيْسَ مِنَّا.

۳۶۲۳: حضرت عمران بن حصین رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: اسلام میں نہ تو جلب ہے اور نہ ہی جنب ہے اور نہ شغار ہے پھر جس شخص نے لوٹ مار کی تو اس کا ہم سے کوئی تعلق نہیں ہے۔

## ۱۷۹۱: بَابُ الْجَنَبِ

## باب: جنب سے متعلق حدیث

۳۶۲۴: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ قَالَ حَدَّثَنَا مُحَمَّدٌ قَالَ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنْ اَبِي قَزَعَةَ عَنِ الْحَسَنِ عَنْ عِمْرَانَ بْنِ حُصَيْنٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ لَاجَلَبَ وَلَا جَنَبَ وَلَا شِغَارَ فِي الْاِسْلَامِ.

۳۶۲۴: حضرت عمران بن حصین رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: اسلام میں نہ تو جلب ہے اور نہ ہی جنب ہے اور نہ شغار ہے۔

۳۶۲۵: اَخْبَرَنِيْ عَمْرُو بْنُ عُثْمَانَ بْنِ سَعِيْدِ بْنِ كَثِيْرٍ قَالَ حَدَّثَنَا بَقِيَّةُ بْنُ الْوَلِيْدِ قَالَ حَدَّثَنِيْ شُعْبَةُ قَالَ حَدَّثَنِيْ حُمَيْدُ الطَّوِيْلُ عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ قَالَ سَابَقَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اَعْرَابِيٌّ فَسَبَقَهٗ فَكَاَنَّ اَصْحَابَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ وَجَدُوْا فِيْ اَنْفُسِهِمْ مِّنْ ذٰلِكَ فَقِيْلَ لَهٗ فِيْ ذٰلِكَ فَقَالَ حَقٌّ عَلَى اللّٰهِ اَنْ لَّا يَرْفَعَ شَيْءٌ نَفْسَهٗ فِي الدُّنْيَا اِلَّا وَضَعَهُ اللّٰهُ.

۳۶۲۵: حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول کریم ﷺ نے ایک دن ایک دیہاتی شخص سے مقابلہ فرمایا تو وہ شخص جیت گیا۔ گویا کہ یہ بات حضرات صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو ناگوار گذری اور رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے اس بات کا تذکرہ کیا گیا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا یہ اللہ عزوجل کے ذمہ حق ہے کہ جس وقت کوئی چیز از خود سر بلند ہونے لگ جاتی ہے تو اللہ عزوجل اس کو گھٹا دیتے ہیں۔

## جَلَب اور جَنَب کیا ہے؟

گھوڑوں کی دوڑ میں جلب کا مطلب یہ ہے کہ گھوڑ سوار کسی شخص کو اپنے گھوڑے کے پیچھے بھاگنے اور اس کو تیز بھگانے کے لیے ڈانٹنے اور جھڑکنے پر مقرر کر دے تا کہ وہ شخص گھڑ دوڑ میں جیت جائے شرعاً یہ ناجائز ہے اور مذکورہ بالا حدیث میں مذکور

جنب سے مراد یہ ہے کہ گھوڑے سوار اپنے گھوڑا کے ساتھ ایک دوسرا گھوڑا بھی رکھے تا کہ جس وقت سواری والا گھوڑا (دوڑانے کی وجہ سے) تھک جائے تو دوسرے گھوڑے پر سوار ہو جائے شرعاً یہ بھی ناجائز ہے اور اصطلاحِ شریعت میں شغار اس کو کہتے ہیں کوئی شخص اپنی لڑکی یا بہن کی اس شخص سے شادی کر دے اور مہر کوئی مقرر نہ ہو بلکہ مذکورہ ایک دوسرے کا نکاح ہی مہر کے عوض ہو۔ الگ سے کچھ مال وغیرہ مہر نہ مقرر ہو۔

## ۱۷۹۲: باب سُهْمَانِ الْخَيْلِ

٣٦٢٦: قَالَ الْحَارِثُ بْنُ مِسْكِيْنٍ قِرَاءَةً عَلَيْهِ وَاَنَا اَسْمَعُ عَنِ ابْنِ وَهْبٍ قَالَ اَخْبَرَنِيْ سَعِيْدُ بْنُ عَبْدِالرَّحْمٰنِ عَنْ هِشَامِ بْنِ عُرْوَةَ عَنْ يَحْيَى بْنِ عَبَّادِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ الزُّبَيْرِ عَنْ جَدِّهٖ اَنَّهٗ كَانَ يَقُوْلُ ضَرَبَ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ عَامَ خَيْبَرَ لِلزُّبَيْرِ بْنِ الْعَوَّامِ اَرْبَعَةَ اَسْهُمٍ سَهْمًا لِلزُّبَيْرِ وَسَهْمًا لِذِى الْقُرْبٰى لِصَفِيَّةَ بِنْتِ عَبْدِالْمُطَّلِبِ اُمِّ الزُّبَيْرِ وَسَهْمَيْنِ لِلْفَرَسِ۔

## باب: مالِ غنیمت میں سے گھوڑوں کے حصہ کے بارے میں

٣٦٢٦: حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ اپنے والد ماجد سے نقل کرتے ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے غزوۂ خیبر کے موقعہ پر حضرت زبیر بن عوام رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو مالِ غنیمت میں سے حصہ دیا تو چار حصے دے دیئے۔ ایک تو ان کے لئے اور ایک رشتہ داروں کے لئے یعنی حضرت زبیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی والدہ ماجدہ حضرت صفیہ بنت عبدالمطلب کے لئے اور دو حصے گھوڑوں کے واسطے۔

(۲۹)

# کِتَابُ الْاِحْبَاسِ

## راہِ الٰہی میں وقف سے متعلقہ احادیث

۳۶۲۷: اَخْبَرَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيْدٍ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُو الْاَحْوَصِ عَنْ اِسْحٰقَ عَنْ عَمْرِو بْنِ الْحٰرِثِ قَالَ مَا تَرَكَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ دِيْنَارًا وَّلَا دِرْهَمًا وَّلَا عَبْدًا وَّلَا اَمَةً اِلَّا بَغْلَتَهُ الشَّهْبَآءَ الَّتِيْ كَانَ يَرْكَبُهَا وَسِلَاحَهُ وَاَرْضًا جَعَلَهَا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وَقَالَ قُتَيْبَةُ مَرَّةً اُخْرٰى صَدَقَةً۔

۳۶۲۷: حضرت عمرو بن حارث رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے نہ تو دینار چھوڑے نہ درہم اور نہ ہی آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے غلام اور نہ باندیاں چھوڑی البتہ آپؐ نے ایک سفید خچر کہ جس پر آپؐ سوار ہوتے تھے وہ چھوڑا اور آپؐ نے ہتھیار اور زمین جو کہ راہ خدا میں وقف کر دی تھیں وہ چھوڑے۔ حضرت قتیبہ نے دوسری مرتبہ حدیث نقل کرتے ہوئے کہا: آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ اشیاء صدقہ کر دی تھیں۔

۳۶۲۸: اَخْبَرَنَا عَمْرُو بْنُ عَلِيٍّ قَالَ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ سَعِيْدٍ قَالَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ قَالَ حَدَّثَنِيْ اَبُوْاِسْحٰقَ قَالَ سَمِعْتُ عَمْرَو بْنَ الْحٰرِثِ يَقُوْلُ مَا تَرَكَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اِلَّا بَغْلَتَهُ الْبَيْضَآءَ وَسِلَاحَهُ وَاَرْضًا تَرَكَهَا صَدَقَةً۔

۳۶۲۸: حضرت عمرو بن حارث رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے علاوہ سفید خچر ہتھیاروں اور زمین کے علاوہ کچھ نہیں چھوڑا وہ زمین بھی آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے خیرات کر دی تھی۔

۳۶۲۹: اَخْبَرَنَا عَمْرُو بْنُ عَلِيٍّ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْ بَكْرٍ الْحَنَفِيُّ قَالَ حَدَّثَنَا يُوْنُسُ بْنُ اَبِيْ اِسْحٰقَ عَنْ اَبِيْهِ قَالَ سَمِعْتُ عَمْرَو بْنَ الْحَارِثِ يَقُوْلُ رَاَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَا تَرَكَ اِلَّا بَغْلَتَهُ الشَّهْبَآءَ وَسِلَاحَهُ وَاَرْضًا تَرَكَهَا صَدَقَةً۔

۳۶۲۹: حضرت عمرو بن حارث سے روایت ہے' دیکھا میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا طرز عمل کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ماسوا خچر' ہتھیار اور زمین کے کچھ نہیں چھوڑا تھا (ترکہ میں) اور باقی تمام کچھ صدقہ کر گئے۔

### ۱۷۹۴: بَابُ الْاِحْبَاسِ كَيْفَ يُكْتَبُ

### باب: وقف کرنے کے طریقے اور زیر نظر حدیث میں

## الْحَبْسُ وَ ذِكْرُ الْاِخْتِلَافِ عَلَى ابْنِ عَوْنٍ فِي خَبَرِ ابْنِ عُمَرَ فِيهِ

## راویوں کے اختلاف کا بیان

۳۶۳۰: اَخْبَرَنَا اِسْحٰقُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ اَنْبَاَنَا اَبُوْ دَاوٗدَ الْحَفَرِيُّ عُمَرُ بْنُ سَعْدٍ عَنْ سُفْيَانَ الثَّوْرِيِّ عَنِ ابْنِ عَوْنٍ عَنْ نَافِعٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُمَا عَنْ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ اَصَبْتُ اَرْضًا مِّنْ اَرْضِ خَيْبَرَ فَاَتَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقُلْتُ اَصَبْتُ اَرْضًا لَمْ اُصِبْ مَالًا اَحَبَّ اِلَيَّ وَلَا اَنْفَسَ عِنْدِيْ مِنْهَا قَالَ اِنْ شِئْتَ تَصَدَّقْتَ بِهَا فَتَصَدَّقَ بِهَا عَلٰى اَنْ لَّا تُبَاعَ وَلَا تُوْهَبَ فِي الْفُقَرَآءِ وَذِي الْقُرْبٰى وَالرِّقَابِ وَالضَّيْفِ وَابْنِ السَّبِيْلِ لَا جُنَاحَ عَلٰى مَنْ وَلِيَهَا اَنْ يَّاْكُلَ بِالْمَعْرُوْفِ غَيْرَ مُتَمَوِّلٍ مَالًا وَّ يُطْعِمَ.

۳۶۳۰: حضرت ابن عمرؓ اپنے والد ماجد حضرت عمرؓ سے نقل فرماتے ہیں کہ مجھ کو خیبر میں سے کچھ زمین ملی تو میں ایک روز خدمت نبویؐ میں حاضر ہوا اور میں نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ! مجھ کو ایسی چیز ملی ہے یعنی ایسی زمین ملی ہے کہ مجھ کو اس سے زیادہ عمدہ اور اعلیٰ مال آج تک حاصل نہ ہوا۔ آپؐ نے فرمایا اگر چاہو تو صدقہ کر دو۔ اس پر میں نے اس کو اس طرح سے خیرات کر دیا کہ نہ تو یہ فروخت ہو سکتی ہے اور نہ ہبہ کی جا سکتی ہے بلکہ اسکو فقیروں' رشتہ داروں' غلاموں اور باندیوں کو آزاد کرانے اور کمزور افراد کی امداد کرنے اور مسافروں کی ضروریات کیلئے خرچ کیا جائے اسکے علاوہ اسکے متولی کو بھی اس میں سے کھانے (استعمال) کرنے میں کسی قسم کا کوئی حرج نہیں لیکن شرط یہ ہے کہ معروف مقدار (جس کو گراں نہ سمجھا جائے) اس قدر رکھائے نہ کہ مال دولت اکٹھا کرنے کیلئے بلکہ اس میں سے لوگوں کو کھلائے۔

۳۶۳۱: اَخْبَرَنِيْ هٰرُوْنُ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ قَالَ حَدَّثَنَا مُعَاوِيَةُ بْنُ عَمْرٍو عَنْ اَبِيْ اِسْحٰقَ الْفَزَارِيِّ عَنْ اَيُّوْبَ بْنِ عَوْنٍ عَنْ نَافِعٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ عَنْ عُمَرَ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ نَحْوَهٗ.

۳۶۳۱: حضرت ابن عمرؓ' حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مذکورہ حدیث نقل کرتے ہیں جس کا مضمون سابقہ حدیث کے مطابق ہے۔

۳۶۳۲: اَخْبَرَنَا حُمَيْدُ بْنُ مَسْعَدَةَ قَالَ حَدَّثَنَا يَزِيْدُ وَهُوَ ابْنُ زُرَيْعٍ قَالَ حَدَّثَنَا ابْنُ عَوْنٍ عَنْ نَافِعٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ اَصَابَ عُمَرُ اَرْضًا بِخَيْبَرَ فَاَتَى النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ اَصَبْتُ اَرْضًا لَمْ اُصِبْ مَالًا قَطُّ اَنْفَسَ عِنْدِيْ فَكَيْفَ تَاْمُرُ بِهٖ قَالَ اِنْ شِئْتَ حَبَّسْتَ اَصْلَهَا وَتَصَدَّقْتَ بِهَا فَتَصَدَّقَ بِهَا عَلٰى اَنْ لَّا تُبَاعَ وَلَا تُوْهَبَ وَلَا تُوْرَثَ فِي الْفُقَرَآءِ وَالْقُرْبٰى وَالرِّقَابِ وَفِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ

۳۶۳۲: حضرت ابن عمرؓ فرماتے ہیں حضرت عمرؓ بن خطاب کو خیبر میں کچھ زمین ملی تو وہ خدمت نبویؐ میں حاضر ہوئے اور عرض کیا یا رسول اللہ! مجھ کو اس قسم کی زمین ملی ہے کہ آج تک اس قدر پسندیدہ مال مجھ کو حاصل نہیں ہوا۔ آپؐ اس کے بارے میں کیا حکم ارشاد فرماتے ہیں؟ آپؐ نے فرمایا اگر تمہارا دل چاہے تو وہ زمین اپنے پاس رکھ لو اور اس کے منافع کو تم صدقہ خیرات کر دو اس بات پر حضرت عمرؓ نے اس زمین کے منافع کو اس طریقہ سے صدقہ فرما دیئے کہ وہ زمین نہ تو فروخت کی جا سکتی تھی اور نہ ہی وہ ہبہ کی جا سکتی تھی

وَالضَّيْفِ وَابْنِ السَّبِيْلِ لَا جُنَاحَ عَلٰى مَنْ وَلِيَهَا اَنْ يَّاْكُلَ مِنْهَا بِالْمَعْرُوْفِ وَيُطْعِمَ صَدِيْقًا غَيْرَ مُتَمَوِّلٍ فِيْهِ.

اور نہ وہ وراثت میں کسی کو تقسیم کی جا سکتی تھی بلکہ اس کو غربا' فقراء' رشتہ داروں اور غلاموں وغیرہ کو آزاد کرانے' مہمان کا اعزاز کرنے اور راہ خدا میں دینے اور مسافر کی مدد کرنے میں خرچ کیا جائے۔ اس طریقہ سے اگر اس وقف کا ناظم بھی عرف کے مطابق مقدار میں اس میں سے کچھ کھائے پیے یا اپنے کسی دوست وغیرہ کو کھلا دے گا تو اس میں کوئی حرج نہیں ہے لیکن شرط یہ ہے کہ وہ اس میں سے دولت اکٹھا نہ کرنے لگ جائے۔

۳۶۳۳: اَخْبَرَنَا اِسْمٰعِيْلُ بْنُ مَسْعُوْدٍ قَالَ حَدَّثَنَا بِشْرٌ عَنِ ابْنِ عَوْنٍ قَالَ وَاَنْبَاَنَا حُمَيْدُ ابْنُ مَسْعَدَةَ قَالَ حَدَّثَنَا بِشْرٌ قَالَ حَدَّثَنَا ابْنُ عَوْنٍ عَنْ نَافِعٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ اَصَابَ عُمَرُ اَرْضًا بِخَيْبَرَ فَاَتَى النَّبِيَّ ﷺ فَاسْتَاْمَرَهُ فِيْهَا فَقَالَ اِنِّيْ اَصَبْتُ اَرْضًا كَثِيْرًا لَمْ اُصِبْ مَالًا قَطُّ اَنْفَسَ عِنْدِيْ مِنْهُ فَمَا تَاْمُرُ فِيْهَا فَقَالَ اِنْ شِئْتَ حَبَّسْتَ اَصْلَهَا وَتَصَدَّقْتَ بِهَا فَتَصَدَّقَ بِهَا عَلٰى اَنَّهٗ لَا تُبَاعُ وَلَا تُوْهَبُ فَتَصَدَّقَ بِهَا فِي الْفُقَرَآءِ وَ الْقُرْبٰى وَفِي الرِّقَابِ وَفِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وَابْنِ السَّبِيْلِ وَالضَّيْفِ لَاجُنَاحَ يَعْنِيْ عَلٰى مَنْ وَلِيَهَا اَنْ يَّاْكُلَ اَوْيُطْعِمَ صَدِيْقًا غَيْرَ مُتَمَوِّلٍ اللَّفْظُ لِاِسْمٰعِيْلَ.

۳۶۳۳: حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ سے ہی روایت ہے کہ ایک زمین ملی حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو۔ آپ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس مشورہ کی غرض سے آئے (اس زمین کی بابت) اور کہنے لگے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم میرے حصے میں ایک ایسی زمین آئی کہ اس سے بہتر اور عمدہ مال مجھے کبھی میسر نہیں آیا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم اب کیا فرماتے ہیں اس کے بارے میں؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اگر وقف کرنا چاہتا ہے تو روک رکھ اور صدقہ کیا کر آمدنی کو اور حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے بعینہٖ یہی عمل کیا۔ یعنی نہ تو یہ زمین بیچی گئی اور نہ بخشش کی گئی اور اس کی آمدن کو فقیروں اور رشتہ داروں اور بردوں کو آزاد کروانے میں اور اللہ عزوجل کی راہ میں اور مسافروں و مہمانوں کے خرچ میں استعمال کیا گیا اور متولی اس میں سے عزیز و اقرباء کو کھلا سکتا ہے لیکن اس کے استعمال میں متمول ہی نہ ہو جائے۔

۳۶۳۴: اَخْبَرَنَا اِسْحٰقُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ حَدَّثَنَا اَزْهَرُ السَّمَّانُ عَنِ ابْنِ عَوْنٍ عَنْ نَافِعٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ اَنَّ عُمَرَ اَصَابَ اَرْضًا بِخَيْبَرَ فَاَتَى النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَسْتَاْمِرُهٗ فِيْ ذٰلِكَ فَقَالَ اِنْ شِئْتَ حَبَّسْتَ اَصْلَهَا وَتَصَدَّقْتَ بِهَا فَحَبَّسَ اَصْلَهَا اَنْ لَّا تُبَاعَ وَلَا تُوْهَبَ وَلَا تُوْرَثَ فَتَصَدَّقَ بِهَا عَلَى الْفُقَرَآءِ وَالْقُرْبٰى وَالرِّقَابِ وَفِي الْمَسَاكِيْنِ وَابْنِ السَّبِيْلِ وَالضَّيْفِ لَاجُنَاحَ عَلٰى مَنْ وَلِيَهَا اَنْ يَّاْكُلَ مِنْهَا بِالْمَعْرُوْفِ اَوْ يُطْعِمَ صَدِيْقَهٗ غَيْرَ

۳۶۳۴: حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ سے ہی روایت ہے کہ ایک زمین ملی عمر فاروق کو۔ آپ نبی کے پاس مشورہ کی غرض سے آئے (اس زمین کی بابت) اور کہنے لگے کہ نبی کریم میرے حصے میں ایک ایسی زمین آئی کہ اس سے بہتر اور عمدہ مال مجھے کبھی میسر نہیں آیا۔ آپ اب کیا فرماتے ہیں اسکے بارے میں؟ آپ نے فرمایا اگر وقف کرنا چاہتا ہے تو روک رکھ اور صدقہ کیا کر آمدنی کو اور عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے بعینہٖ یہی عمل کیا۔ یعنی نہ تو یہ زمین بیچی گئی اور نہ بخشش کی گئی اور اسکی آمدن کو فقیروں اور رشتہ داروں اور بردوں کو آزاد کروانے میں اور اللہ عزوجل کی راہ میں اور مسافروں و مہمانوں کے خرچ میں اور مسکینوں

مُتَمَوِّلٍ فِيْهِ.

کی اعانت میں استعمال کیا گیا اور متولی اس میں سے عزیز واقرباء کو کھلا سکتا ہے لیکن اس کے استعمال میں متمول ہی نہ ہو جائے۔

۳۶۳۵: اَخْبَرَنَا اَبُوْبَكْرِ ابْنُ نَافِعٍ قَالَ حَدَّثَنَا بَهْزٌ قَالَ حَدَّثَنَا حَمَّادٌ قَالَ حَدَّثَنَا ثَابِتٌ عَنْ اَنَسٍ قَالَ لَمَّا نَزَلَتْ هٰذِهِ الْاٰيَةُ :لَنْ تَنَالُوا الْبِرَّ حَتّٰى تُنْفِقُوْا مِمَّا تُحِبُّوْنَ [آل عمران : ۹۲] قَالَ اَبُوْطَلْحَةَ اِنَّ رَبَّنَا لَيَسْاَلُنَا عَنْ اَمْوَالِنَا فَاُشْهِدُكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنِّيْ قَدْجَعَلْتُ اَرْضِيْ لِلّٰهِ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ا اجْعَلْهَا فِيْ قَرَابَتِكَ فِيْ حَسَّانَ بْنِ ثَابِتٍ وَ اُبَيِّ بْنِ كَعْبٍ.

۳۶۳۵: حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جس وقت یہ آیت نازل ہوئی: لَنْ تَنَالُوا الْبِرَّ حَتّٰى ...... 'تو ابوطلحہ رضی اللہ عنہ فرمانے لگے: یا رسول اللہ! اللہ عزوجل ہمارے مال و دولت میں سے کچھ خیرات چاہتا ہے اس وجہ سے میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو گواہ بنا کر عرض کرتا ہوں کہ میں نے اپنی زمین راہ خدا میں وقف کر دی۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اس زمین کو اپنے رشتہ داروں کے لیے وقف کر دو یعنی حسان بن ثابت اور اُبی بن کعب رضی اللہ عنہ کے واسطے۔

## ۱۷۹۵: بَاب حَبْسِ الْمَشَاعِ

## باب: مشترک جائیداد کا وقف

۳۶۳۶: اَخْبَرَنَا سَعِيْدُ بْنُ عَبْدِالرَّحْمٰنِ قَالَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ بْنُ عُيَيْنَةَ عَنْ عُبَيْدِاللّٰهِ بْنِ عُمَرَ عَنْ نَافِعٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنَّ الْمِائَةَ سَهْمٍ الَّتِيْ لِيْ بِخَيْبَرَ.لَمْ اُصِبْ مَالًا قَطُّ اَعْجَبَ اِلَيَّ مِنْهَا قَدْ اَرَدْتُ اَنْ اَتَصَدَّقَ بِهَا فَقَالَ النَّبِيُّ ﷺ احْبِسْ اَصْلَهَا وَسَبِّلْ ثَمَرَتَهَا.

۳۶۳۶: حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مجھ کو خیبر میں جو ایک سو حصے ملے ہیں اس قسم کا مال و دولت آج تک مجھ کو نصیب نہ ہو سکا اور وہ مال و دولت مجھ کو بہت پسندیدہ بھی ہے لہٰذا میں چاہتا ہوں کہ اس کو صدقہ خیرات کر دوں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اس کی اصل اپنے پاس رکھو اور پھل راہ خدا میں دے دو۔

۳۶۳۷: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عُبَيْدِاللّٰهِ الْخَلَنْجِيُّ بَيْتِ الْمَقْدَسِ قَالَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنْ عُبَيْدِاللّٰهِ بْنِ عُمَرَ عَنْ نَافِعٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ عَنْ عُمَرَ قَالَ جَآءَ عُمَرُ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنِّيْ اَصَبْتُ مَالًا لَمْ اُصِبْ مِثْلَهٗ قَطُّ كَانَ لِيْ مِائَةُ رَاْسٍ فَاشْتَرَيْتُ بِهَا مِائَةَ سَهْمٍ مِّنْ خَيْبَرَ مِنْ اَهْلِهَا وَ اِنِّيْ قَدْ اَرَدْتُّ اَنْ اَتَقَرَّبَ بِهَا اِلَى اللّٰهِ عَزَّوَجَلَّ قَالَ فَاحْبِسْ اَصْلَهَا وَسَبِّلِ الثَّمَرَةَ.

۳۶۳۷: حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ عمر رضی اللہ عنہ 'رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے اور عرض کیا: یا رسول اللہ! مجھ کو اس قسم کی دولت مل گئی ہے کہ آج تک اس قسم کا مال و دولت کبھی حاصل نہیں ہوا۔ میرے پاس سو اُونٹ وغیرہ تھے جن کو دے کر میں نے اہلِ خیبر سے کچھ زمین خریدی۔ اب میں چاہتا ہوں کہ اس سے اللہ کا تقرب حاصل کروں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: پھر اصل زمین کو اپنے پاس رکھو اور اس کے منافع کو راہ خدا میں وقف کر دو۔

۳۶۳۸: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ مُصَفًّى بْنَ بَهْلُوْلٍ قَالَ حَدَّثَنَا بَقِيَّةُ عَنْ سَعِيْدِ بْنِ سَالِمٍ الْمَكِّيِّ عَنْ عُبَيْدِ

۳۶۳۸: حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ وہ نقل کرتے ہیں کہ میں نے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے اپنے ثمغ (نامی جگہ) پر کچھ

اللّٰهِ بْنِ عُمَرَ عَنْ نَافِعٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ عَنْ عُمَرَ قَالَ سَأَلْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ عَنْ اَرْضٍ لِيْ بِثَمْغٍ قَالَ احْبِسْ اَصْلَهَا وَسَبِّلْ ثَمَرَتَهَا.

مال کے بارے میں سوال کیا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ اس کی اصل اپنے پاس رکھو اور اس کا نفع راہ خدا میں وقف کردو۔

## ۱۷۹۶: باب وَقْفِ الْمَسَاجِدِ

## باب: مسجد کے لئے وقف سے متعلق

۳۶۳۹: اَخْبَرَنَا اِسْحٰقُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ اَنْبَاَنَا الْمُعْتَمِرُ بْنُ سُلَيْمَانَ قَالَ سَمِعْتُ اَبِيْ يُحَدِّثُ عَنْ حُصَيْنِ بْنِ عَبْدِالرَّحْمٰنِ عَنْ عُمَرَ بْنِ جَاوَانَ رَجُلٍ مِّنْ بَنِيْ تَمِيْمٍ وَذَاكَ اِنِّيْ قُلْتُ لَهٗ اَرَاَيْتَ اعْتِزَالَ الْاَحْنَفِ ابْنِ قَيْسٍ مَا كَانَ قَالَ سَمِعْتُ الْاَحْنَفَ يَقُوْلُ اَتَيْتُ الْمَدِيْنَةَ وَاَنَا حَاجٌّ فَبَيْنَا نَحْنُ فِيْ مَنَازِلِنَا نَضَعُ رِحَالَنَا اِذْ اَتٰى اٰتٍ فَقَالَ قَدِ اجْتَمَعَ النَّاسُ فِي الْمَسْجِدِ فَاطَّلَعْتُ فَاِذَا يَعْنِي النَّاسَ مُجْتَمِعُوْنَ وَاِذَا بَيْنَ اَظْهُرِهِمْ نَفَرٌ قُعُوْدٌ فَاِذَا هُوَ عَلِيُّ بْنُ اَبِيْ طَالِبٍ وَالزُّبَيْرُ وَطَلْحَةُ وَسَعْدُ بْنُ اَبِيْ وَقَّاصٍ رَحْمَةُ اللّٰهِ عَلَيْهِمْ قِيْلَ هٰذَا عُثْمَانُ بْنُ عَفَّانَ قَدْ جَاءَ قَالَ فَجَاءَ وَ عَلَيْهِ مُلَيَّةٌ صَفْرَاءُ فَقُلْتُ لِصَاحِبِيْ كَمَا اَنْتَ حَتّٰى اَنْظُرَ مَا جَاءَ بِهٖ فَقَالَ عُثْمَانُ اَهٰهُنَا عَلِيٌّ اَهٰهُنَا الزُّبَيْرُ اَهٰهُنَا طَلْحَةُ اَهٰهُنَا سَعْدٌ قَالُوْا نَعَمْ قَالَ فَاَنْشُدُكُمْ بِاللّٰهِ الَّذِيْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ اَتَعْلَمُوْنَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَنْ يَّبْتَاعُ مِرْبَدَ بَنِيْ فُلَانٍ غَفَرَ اللّٰهُ لَهٗ فَابْتَعْتُهٗ فَاَتَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقُلْتُ اِنِّي ابْتَعْتُ مِرْبَدَ بَنِيْ فُلَانٍ قَالَ فَاجْعَلْهُ فِيْ مَسْجِدِنَا وَاَجْرُهٗ لَكَ قَالُوْا نَعَمْ قَالَ فَاَنْشُدُكُمْ بِاللّٰهِ الَّذِيْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ هَلْ تَعْلَمُوْنَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَنْ يَّبْتَاعُ بِئْرَ رُوْمَةَ

۳۶۳۹: حضرت حصین بن عبدالرحمٰن فرماتے ہیں کہ میں نے حضرت عمرو بن جاوان سے دریافت کیا کہ حضرت احنف بن قیس رضی اللہ عنہ کے حضرت علی رضی اللہ عنہ اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ دونوں کا ساتھ چھوڑ دینے کی کیا وجہ ہے؟ وہ فرمانے لگے کہ میں نے حضرت احنف کو نقل کرتے ہوئے سنا کہ جس وقت میں حج کے لئے جانے کے وقت مدینہ منورہ حاضر ہوا تو ابھی ہم لوگ اپنی قیام کرنے کی جگہ سامان اتارتے تھے کہ ایک آدمی آیا اور وہ کہنے لگا کہ لوگ مسجد میں اکٹھا ہو رہے ہیں میں وہاں پہنچا تو میں نے دیکھا کہ لوگ مسجد میں اکٹھا ہو رہے ہیں اور کچھ لوگ ان کے درمیان بیٹھے ہوئے ہیں وہ حضرت علی بن ابی طالب اور حضرت زبیر' حضرت طلحہ اور حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہم تھے۔ اللہ عزوجل ان پر رحم فرمائے چنانچہ جس وقت میں وہاں پر پہنچا تو کہنے لگے کہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ تشریف لے آئے انہوں نے زرد رنگ کی چادر اوڑھ رکھی تھی۔ میں نے اپنے ساتھی سے کہا کہ ٹھہر جاؤ میں دیکھ لوں کہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کیا بات فرما رہے ہیں؟ انہوں نے آ کر دریافت کیا کہ کیا اس جگہ حضرت طلحہ' حضرت علی اور حضرت سعد رضی اللہ عنہم ہیں۔ لوگوں نے عرض کیا: جی ہاں۔ انہوں نے فرمایا کہ میں تم کو اس خدا کی قسم دے کر دریافت کرتا ہوں کہ جس کے علاوہ کوئی پروردگار نہیں ہے۔ کہ کیا تم واقف ہو کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا تھا جو کوئی فلاں مربد خریدے گا تو اللہ عزوجل اس کی مغفرت فرمائے گا۔ چنانچہ میں نے وہ مربد خرید لیا اور میں خدمت نبوی صلی اللہ علیہ وسلم میں حاضر ہوا اور میں نے عرض کیا کہ میں نے اس کو خرید لیا ہے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: تم اس کو ہماری مسجد میں شامل کر

غَفَرَ اللّٰهُ لَهٗ فَاَتَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقُلْتُ قَدِ ابْتَعْتُ بِئْرَ رُوْمَةَ قَالَ فَاجْعَلْهَا سِقَايَةً لِّلْمُسْلِمِيْنَ وَاَجْرُهَا لَكَ قَالُوْا نَعَمْ قَالَ فَاَنْشُدُكُمْ بِاللّٰهِ الَّذِیْ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ هَلْ تَعْلَمُوْنَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَنْ يُّجَهِّزِ الْعُسْرَةَ غَفَرَ اللّٰهُ لَهٗ فَجَهَّزْتُهُمْ حَتّٰى مَا يَفْقِدُوْنَ عِقَالًا وَّلَا خِطَامًا قَالُوْا نَعَمْ قَالَ اللّٰهُمَّ اشْهَدْ اَللّٰهُمَّ اشْهَدْ.

دو۔ تم کو اس کا ثواب مل جائے گا۔ لوگوں نے عرض کیا: جی ہاں۔ پھر فرمانے لگے کہ میں تم کو اس خدا کی قسم دے کر دریافت کرتا ہوں کہ جس کے علاوہ کوئی عبادت کے لائق نہیں ہے کہ کیا تم لوگوں کو اس بات کا علم ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جو شخص رومہ کا کنواں خریدے گا تو اللہ عزوجل اس کی بخشش فرما دیں گے۔ میں رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا اور عرض کیا کہ میں نے رومہ کا کنواں خرید لیا ہے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ تم اس کو مسلمانوں کے پانی پینے کے لئے وقف کر دو تم کو اس کا اجر و ثواب مل جائے گا۔

پھر پوچھا: میں نے ایسا کیا یا نہیں؟ لوگوں نے کہا ہاں! پھر فرمانے لگے کہ میں تم کو اسی اللہ کی قسم دے کر دریافت کرتا ہوں کہ جس کے علاوہ کوئی معبود نہیں ہے کہ کیا تم لوگ اس سے واقف ہو کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا تھا جو شخص غزوۂ تبوک کیلئے لشکر کو سامان مہیا کرے گا تو اللہ عزوجل اس کی بخشش فرما دے گا۔ میں نے ان کی ہر ایک چیز کا انتظام کر دیا یہاں تک کہ ان کو کسی رسّی یا نکیل تک کی ضرورت نہ رہی۔ وہ فرمانے لگے اے خدا' تو گواہ رہنا اے خدا تو گواہ رہنا اے خدا تو گواہ رہنا (تین مرتبہ فرمایا)۔

## مربد کیا ہے؟

شریعت کی اصطلاح میں مربد اس جگہ کو کہا جاتا ہے کہ جس جگہ کھجوریں خشک کرنے کے لئے رکھ دی جاتی ہیں اور مذکورہ جگہ مسجد کی توسیع کرنے کے لئے مسجد کے ساتھ یعنی مسجد سے ملحق تھی اور مسجد کی توسیع کرنے کے لئے اس جگہ کو مسجد میں شامل کرنا ضروری تھا چنانچہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کو خریدنے کے لئے ترغیب دی اور سیدنا عثمانِ غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے جیسے اور بھلائی اور فلاحی کاموں میں بڑھ چڑھ کر حصہ لیا اس میں بھی سب سے سبقت لے گئے۔

۳۶۴۰: اَخْبَرَنَا اِسْحٰقُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ اَنْبَاَنَا عَبْدُاللّٰهِ بْنُ اِدْرِيْسَ قَالَ سَمِعْتُ حُصَيْنَ بْنَ عَبْدِالرَّحْمٰنِ يُحَدِّثُ عَنْ عُمَرَ بْنِ جَاوَانَ عَنِ الْاَحْنَفِ بْنِ قَيْسٍ قَالَ خَرَجْنَا حُجَّاجًا فَقَدِمْنَا الْمَدِيْنَةَ وَنَحْنُ نُرِيْدُ الْحَجَّ فَبَيْنَا نَحْنُ فِیْ مَنَازِلِنَا نَضَعُ رِحَالَنَا اِذْ اَتَانَا اٰتٍ فَقَالَ اِنَّ النَّاسَ قَدِ اجْتَمَعُوْا فِی الْمَسْجِدِ وَفَزِعُوْا فَانْطَلَقْنَا فَاِذَا النَّاسُ مُجْتَمِعُوْنَ عَلٰى نَفَرٍ فِیْ وَسْطِ الْمَسْجِدِ

۳۶۴۰: حضرت احنف بن قیس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ہم لوگ حج کے لئے نکلے تو ہم' مدینہ منورہ حاضر ہوئے۔ وہاں پر ہم لوگ اپنے ٹھہرنے کے مقام پر سامان اتارنے لگے تو کوئی آدمی آیا اور وہ عرض کرنے لگا کہ لوگ گھبرائے ہوئے مسجد میں اکٹھا ہو رہے ہیں ہم لوگ بھی پہنچ گئے تو ہم نے دیکھا کہ لوگ کچھ حضرات کے چاروں طرف اکٹھا ہو رہے ہیں جو کہ مسجد کے درمیان میں ہیں وہ حضرت علیؓ حضرت زبیرؓ حضرت طلحہ اور حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہم تھے۔ اس دوران عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ بھی ایک زرد رنگ کی چادر سے سر

وَاِذَا عَلِيٌّ وَالزُّبَيْرُ وَطَلْحَةُ وَسَعْدُ بْنُ اَبِيْ وَقَّاصٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُمْ فَاِنَّا لَكَذٰلِكَ اِذْ جَآءَ عُثْمَانُ بْنُ عَفَّانَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ عَلَيْهِ مُلَاءَةٌ صَفْرَآءُ قَدْ قَنَّعَ بِهَا رَاْسَهُ فَقَالَ اَهٰهُنَا عَلِيٌّ اَهٰهُنَا طَلْحَةُ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ اَهٰهُنَا الزُّبَيْرُ اَهٰهُنَا سَعْدٌ قَالُوْا نَعَمْ قَالَ فَاِنِّيْ اَنْشُدُكُمْ بِاللّٰهِ الَّذِيْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ اَتَعْلَمُوْنَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَنْ يَّبْتَاعُ مِرْبَدَ بَنِيْ فُلَانٍ غَفَرَ اللّٰهُ لَهُ فَابْتَعْتُهُ بِعِشْرِيْنَ اَلْفًا اَوْ بِخَمْسَةٍ وَعِشْرِيْنَ اَلْفًا فَاَتَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَاَخْبَرْتُهُ فَقَالَ اجْعَلْهَا فِيْ مَسْجِدِنَا وَاَجْرُهُ لَكَ قَالُوْا اَللّٰهُمَّ نَعَمْ قَالَ فَاَنْشُدُكُمْ بِاللّٰهِ الَّذِيْ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ اَتَعْلَمُوْنَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَنْ يَّبْتَاعُ بِئْرِ رُوْمَةَ غَفَرَ اللّٰهُ لَهُ فَابْتَعْتُهُ بِكَذَا وَكَذَا فَاَتَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقُلْتُ قَدِ ابْتَعْتُهَا بِكَذَا وَكَذَا قَالَ اجْعَلْهَا سِقَايَةً لِّلْمُسْلِمِيْنَ وَ اَجْرُهَا لَكَ قَالُوْا اَللّٰهُمَّ نَعَمْ فَاَنْشُدُكُمْ بِاللّٰهِ الَّذِيْ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ اَتَعْلَمُوْنَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نَظَرَ فِيْ وُجُوْهِ الْقَوْمِ فَقَالَ مَنْ جَهَّزَ هٰؤُلَآءِ غَفَرَ اللّٰهُ لَهُ يَعْنِيْ جَيْشَ الْعُسْرَةِ فَجَهَّزْتُهُمْ حَتّٰى مَايَفْقِدُوْنَ عِقَالًا وَّخِطَامًا قَالُوْا اَللّٰهُمَّ نَعَمْ قَالَ اَللّٰهُمَّ اشْهَدْ اَللّٰهُمَّ اشْهَدْ۔

ڈھکے ہوئے تشریف لائے اور دریافت کیا کیا حضرت علیؓ حضرت زبیر اور حضرت سعد رضی اللہ عنہ اس جگہ موجود ہیں؟ لوگوں نے عرض کیا جی ہاں۔ وہ فرمانے لگے کہ میں تم کو اس اللہ کی قسم دے کر سوال کرتا ہوں کہ جس کے علاوہ کوئی بھی لائق عبادت نہیں ہے کہ کیا تم کو علم ہے کہ رسول کریمؐ نے ارشاد فرمایا جو کوئی فلاں لوگوں کا مربد خریدے گا تو اللہ عزوجل اس کی بخشش فرمادے گا۔ میں نے اس کو ۲۰ یا ۲۵ ہزار میں خریدا اور رسول کریمؐ کی خدمت میں حاضر ہو کر بتلایا تو آپؐ نے فرمایا اس کو تم لوگوں کی مسجد میں شامل کر دو تم کو اس کا ثواب ملے گا۔ وہ کہنے لگے کہ جی ہاں اے خدا تو گواہ ہے۔ فرمانے لگے کہ میں تم کو خدا کی قسم دے کر دریافت کرتا ہوں کہ جس کے علاوہ کوئی پروردگار نہیں ہے کہ کیا تم کو اس کا علم ہے کہ رسول کریمؐ نے ارشاد فرمایا: جو کوئی رومہ کا کنواں خریدے گا تو اللہ عزوجل اس کی بخشش فرما دے گا اور میں نے اس کو اس قدر رقم ادا کر کے خریدا اور رسول کریمؐ کی خدمت میں حاضر ہو کر عرض کیا: میں نے اس کو خرید لیا ہے۔ آپؐ نے فرمایا: تم اس کو مسلمانوں کے پانی پینے کے لئے وقف کر دو تم کو اس کا ثواب ملے گا۔ وہ فرمانے لگے جی ہاں۔ اے خدا تو گواہ ہے۔ فرمانے لگے میں تم کو اس خدا کی قسم دے کر سوال کرتا ہوں کہ جس کے علاوہ کوئی پروردگار نہیں ہے کیا تم کو علم ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے لوگوں کے چہروں کی جانب ملاحظہ فرما کر ارشاد فرمایا تھا کہ جو کوئی ان کو (جہاد کرنے کے واسطے) سامان مہیا کرے گا تو اللہ عزوجل اسکی بخشش فرما دیں گے (مراد غزوۂ تبوک) چنانچہ میں نے ان کو ہر ایک چیز مہیا کی یہاں تک کہ وہ نکیل یا رسی (یعنی معمولی سے معمولی شے) تک کیلئے محتاج نہ رہے۔ وہ کہنے لگ گئے کہ اے خدا تو گواہ ہے اس پر عثمان رضی اللہ عنہ نے فرمایا: اے اللہ! تو گواہ رہنا' اے اللہ! تو گواہ رہنا۔

۳۶۴۱: اَخْبَرَنِيْ زِيَادُ بْنُ اَيُّوْبَ قَالَ حَدَّثَنَا سَعِيْدُ

۳۶۴۱: حضرت ثمامہ بن حزن قشیری بیان فرماتے ہیں کہ جس وقت

بْنُ عَامِرٍ عَنْ يَحْيَى بْنِ اَبِي الْحَجَّاجِ عَنْ سَعِيْدِ الْجُرَيْرِيِّ عَنْ ثُمَامَةَ ابْنِ حَزْنِ الْقُشَيْرِيِّ قَالَ شَهِدْتُ الدَّارَ حِيْنَ اَشْرَفَ عَلَيْهِمْ عُثْمَانُ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ فَقَالَ اَنْشُدُكُمْ بِاللّٰهِ وَبِالْاِسْلَامِ هَلْ تَعْلَمُوْنَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَدِمَ الْمَدِيْنَةَ وَلَيْسَ بِهَا مَاءٌ يُسْتَعْذَبُ غَيْرَ بِئْرِ رُوْمَةَ فَقَالَ مَنْ يَّشْتَرِيْ بِئْرَ رُوْمَةَ فَيَجْعَلُ فِيْهَا دَلْوَهٗ مَعَ دِلَاءِ الْمُسْلِمِيْنَ بِخَيْرٍ لَّهٗ مِنْهَا فِي الْجَنَّةِ فَاشْتَرَيْتُهَا مِنْ صُلْبِ مَالِيْ فَجَعَلْتُ دَلْوِيْ فِيْهَا مَعَ دِلَاءِ الْمُسْلِمِيْنَ بِخَيْرٍ لَّهٗ مِنْهَا فِي الْجَنَّةِ وَاَنْتُمُ الْيَوْمَ تَمْنَعُوْنِيْ مِنَ الشُّرْبِ مِنْهَا حَتّٰى اَشْرَبَ مِنْ مَّاءِ الْبَحْرِ قَالُوْا اَللّٰهُمَّ نَعَمْ قَالَ فَاَنْشُدُكُمْ بِاللّٰهِ وَالْاِسْلَامِ هَلْ تَعْلَمُوْنَ اَنِّيْ جَهَّزْتُ جَيْشَ الْعُسْرَةِ مِنْ مَالِيْ قَالُوْا اَللّٰهُمَّ نَعَمْ قَالَ فَاَنْشُدُكُمْ بِاللّٰهِ وَالْاِسْلَامِ هَلْ تَعْلَمُوْنَ اَنَّ الْمَسْجِدَ ضَاقَ بِاَهْلِهٖ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ يَّشْتَرِيْ بُقْعَةَ اٰلِ فُلَانٍ فَيَزِيْدُهَا فِي الْمَسْجِدِ بِخَيْرٍ لَّهٗ مِنْهَا فِي الْجَنَّةِ فَاشْتَرَيْتُهَا مِنْ صُلْبِ مَالِيْ فَزِدْتُّهَا فِي الْمَسْجِدِ وَاَنْتُمْ تَمْنَعُوْنِيْ اَنْ اُصَلِّيَ فِيْهِ رَكْعَتَيْنِ قَالُوْا اَللّٰهُمَّ نَعَمْ قَالَ اَنْشُدُكُمْ بِاللّٰهِ وَالْاِسْلَامِ هَلْ تَعْلَمُوْنَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ عَلٰى ثَبِيْرِ مَكَّةَ وَمَعَهٗ اَبُوْبَكْرٍ وَّعُمَرُ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُمَا وَ اَنَا فَتَحَرَّكَ الْجَبَلُ فَرَكَضَهٗ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِرِجْلِهٖ وَقَالَ اسْكُنْ ثَبِيْرُ فَاِنَّمَا عَلَيْكَ نَبِيٌّ وَّصِدِّيْقٌ

عثمانؓ چھت پر چڑھ گئے تو میں اس جگہ موجود تھا۔ انہوں نے فرمایا اے لوگو! میں تم کو اللہ اور مذہب اسلام کا واسطہ دے کر دریافت کرتا ہوں کہ کیا تم کو علم ہے کہ جس وقت نبیؐ مدینہ تشریف لائے تو اس جگہ بئر رومہ کے علاوہ میٹھا پانی کسی جگہ پر موجود نہیں تھا۔ چنانچہ رسول کریمؐ نے ارشاد فرمایا: جو شخص بئر رومہ خرید کر مسلمانوں کے لئے وقف کر دے گا تو اس کو جنت میں بہترین بدلہ عطا کیا جائے گا۔ اس پر میں نے اس کو خالص اپنے مال سے خریدا اور اس کو مسلمانوں کیلئے وقف کر دیا اور تم لوگ آج مجھ کو ہی پانی پینے سے روک رہے ہو؟ سمندر کا پانی پینے پر مقرر کر رہے ہو۔ یہ بات سن کر لوگ کہنے لگے کہ جی ہاں اے خدا تو گواہ ہے۔ فرمانے لگے میں تم لوگوں کو اللہ اور اسلام کا واسطہ دے کر یہ بات معلوم کرنا چاہتا ہوں کہ کیا تم لوگ اس بات سے واقف ہو کہ میں نے اپنے ذاتی مال سے غزوۂ تبوک کے لئے لشکر سجایا تھا اس پر وہ کہنے لگے کہ جی ہاں۔ اے خدا تو گواہ ہے۔ فرمانے لگے کہ میں تم کو اللہ اور اسلام کا واسطہ دے کر معلوم کرتا ہوں کہ کیا تم لوگ اس بات سے واقف ہو کہ جس وقت مسجد تنگ پڑ گئی تو رسول کریمؐ نے ارشاد فرمایا: جو شخص فلاں لوگوں کی زمین خرید کر اس کو مسجد میں شامل اور داخل کر دے گا تو اس کو جنت میں زیادہ عمدہ صلہ عطا کیا جائے گا۔ میں نے اس کو ذاتی مال و دولت سے خرید کر مسجد میں شامل کر دیا اور آج تم لوگ مجھ کو اسی مسجد میں دو رکعت نماز ادا کرنے سے منع کر رہے ہو۔ وہ کہنے لگے کہ جی ہاں خدا تو اس کا گواہ ہے۔ اس پر وہ کہنے لگے کہ لوگو! میں تم کو اللہ اور اسلام کا واسطہ دے کر معلوم کرتا ہوں کہ کیا تم کو علم ہے ایک مرتبہ رسول کریمؐ مکہ مکرمہ کے ثبیر نامی پہاڑ پر کھڑے تھے۔ ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ‘ عمر رضی اللہ عنہ اور میں بھی آپؐ کے ساتھ تھا۔ اچانک پہاڑ میں حرکت ہوئی تو رسول کریمؐ نے اس کو ٹھوکر مار کر فرمایا اے (پہاڑ) ثبیر‘ تم ٹھہر جاؤ تم پر ایک نبی‘ ایک

وَّشَهِيْدَانِ قَالُوْا اللّٰهُمَّ نَعَمْ قَالَ اللّٰهُ اَكْبَرُ شَهِدُوْا لِيْ وَرَبِّ الْكَعْبَةِ يَعْنِيْ اَنِّيْ شَهِيْدٌ.

صدیق اور دو شہید ہیں۔ یہ بات سن کر کہنے لگے کہ جی ہاں اللہ عزوجل اس سے واقف ہے۔ اس بات پر عثمانؓ نے فرمایا: اللہ اکبر' ان لوگوں نے گواہی دیدی' ان لوگوں نے گواہی دیدی' ان لوگوں نے گواہی دے دی اور خانہ کعبہ کے پروردگار کی قسم میں شہید ہوں۔

۳۶۴۲: اَخْبَرَنَا عِمْرَانُ بْنُ بَكَّارِ بْنِ رَاشِدٍ قَالَ حَدَّثَنَا خَطَّابُ بْنُ عُثْمَانَ قَالَ حَدَّثَنَا عِيْسَى بْنُ يُوْنُسَ حَدَّثَنِيْ اَبِيْ عَنْ اَبِيْ اِسْحٰقَ عَنْ اَبِيْ سَلَمَةَ بْنِ عَبْدِالرَّحْمٰنِ اَنَّ عُثْمَانَ اَشْرَفَ عَلَيْهِمْ حِيْنَ حَصَرُوْهُ فَقَالَ اَنْشُدُ بِاللّٰهِ رَجُلًا سَمِعَ مِنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ يَوْمَ الْجَبَلِ حِيْنَ اهْتَزَّ فَرَكَلَهُ بِرِجْلِهٖ وَقَالَ اسْكُنْ فَاِنَّهُ لَيْسَ عَلَيْكَ اِلَّا نَبِيٌّ اَوْ صِدِّيْقٌ اَوْ شَهِيْدَانِ وَاَنَا مَعَهُ فَانْتَشَدَ لَهُ رِجَالٌ ثُمَّ قَالَ اَنْشُدُ بِاللّٰهِ رَجُلًا شَهِدَ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَوْمَ بَيْعَةِ الرِّضْوَانِ يَقُوْلُ هٰذِهٖ يَدُ اللّٰهِ وَهٰذِهٖ يَدُ عُثْمَانَ فَانْتَشَدَ لَهُ رِجَالٌ ثُمَّ قَالَ اَنْشُدُ بِاللّٰهِ رَجُلًا سَمِعَ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَوْمَ جَيْشِ الْعُسْرَةِ يَقُوْلُ مَنْ يُّنْفِقُ نَفَقَةً مُتَقَبَّلَةً فَجَهَّزْتُ نِصْفَ الْجَيْشِ مِنْ مَّالِيْ فَانْتَشَدَ لَهُ رِجَالٌ ثُمَّ قَالَ اَنْشُدُ بِاللّٰهِ رَجُلًا سَمِعَ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَوْمَ جَيْشِ الْعُسْرَةِ يَقُوْلُ مَنْ يُّنْفِقُ نَفَقَةً مُتَقَبَّلَةً فَجَهَّزْتُ نِصْفَ الْجَيْشِ مِنْ مَالِيْ فَانْتَشَدَ لَهُ رِجَالٌ ثُمَّ قَالَ اَنْشُدُ بِاللّٰهِ رَجُلًا سَمِعَ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ مَنْ يَزِيْدُ فِيْ هٰذَا الْمَسْجِدِ بِبَيْتٍ فِي الْجَنَّةِ فَاشْتَرَيْتُهُ مِنْ مَالِيْ فَانْتَشَدَ لَهُ

۳۶۴۲: حضرت سلمہ بن عبدالرحمٰن سے روایت ہے کہ جس وقت لوگوں نے عثمان رضی اللہ عنہ کو قید خانہ میں ڈال دیا تو وہ اوپر چڑھ گئے اور انہوں نے لوگوں کو مخاطب کر کے فرمایا: اے لوگو! میں تم سے اللہ عزوجل کا واسطہ دے کر معلوم کرنا چاہتا ہوں کہ کیا تم لوگوں میں سے کوئی ایسا شخص ہے جس نے کہ پہاڑ کے حرکت میں آنے پر رسول کریم کو ٹھوکر مارتے ہوئے اور یہ فرماتے ہوئے سنا ہو کہ اے پہاڑ! تو اسی جگہ ٹھہر جا۔ تیرے اوپر ایک نبی' صدیق اور دو شہید کے علاوہ کوئی نہیں ہے۔ اس وقت میں بھی آپؐ کے ساتھ تھا۔ اس پر کچھ لوگوں نے ان آیات کی تصدیق کی۔ انہوں نے پھر فرمایا: میں اللہ عزوجل کا واسطہ دے کر معلوم کرنا چاہتا ہوں کہ کیا کوئی اس قسم کا شخص آج ہے جس نے کہ بیعت رضوان پر رسول کریم کو یہ ارشاد فرماتے ہوئے سنا ہو کہ یہ اللہ کا ہاتھ ہے اور یہ عثمان رضی اللہ عنہ کا ہاتھ ہے اس پر کچھ لوگوں نے عثمان رضی اللہ عنہ کے فرمان کی تائید کی اور اس کی تصدیق کی پھر انہوں نے فرمایا: میں اللہ عزوجل کا واسطہ دے کر معلوم کرنا چاہتا ہوں کہ کیا کوئی ایسا شخص موجود ہے کہ جس نے غزوۂ تبوک کے موقعہ پر رسول کریم کو یہ فرماتے ہوئے سنا ہو کہ کون ہے جو کہ قبول ہونے والا مال صدقہ میں دیتا ہے؟ اس بات پر میں نے اپنے ذاتی مال سے آدھے لشکر کو آراستہ کیا اس پر بھی لوگوں نے ان کی تصدیق کی۔ انہوں نے پھر فرمایا میں خدا کا واسطہ دے کر معلوم کرتا ہوں کہ کیا کوئی ایسا شخص بھی ہے کہ جو اس مسجد میں جنت کے مکان کے بدلہ توسیع کرتا ہے اس بات پر میں نے اپنے ذاتی مال سے وہ زمین خریدی۔

رِجَالٌ ثُمَّ قَالَ اَنْشُدُ بِاللّٰهِ رَجُلًا شَهِدَ رُوْمَةَ تُبَاعُ فَاشْتَرَيْتُهَا مِنْ مَالِيْ فَاَبَحْتُهَا لِابْنِ السَّبِيْلِ فَانْتَشَدَ لَهٗ رِجَالٌ.

اس بات پر لوگوں نے ان کی تصدیق کی۔ انہوں نے پھر فرمایا: میں اللہ عزوجل کا واسطہ دے کر دریافت کرتا ہوں کیا کوئی اس قسم کا شخص موجود ہے جس نے کہ بئر رومہ کے کنویں کی فروخت کا مشاہدہ کیا ہو جس کو میں نے اپنے ذاتی مال سے خرید کر مسافروں کے لئے وقف کر دیا تھا اس بات پر بھی کچھ لوگوں نے ان کی بات کی تصدیق کی۔

۳۶۴۳ اَخْبَرَنِيْ مُحَمَّدُ بْنُ مَوْهَبٍ قَالَ حَدَّثَنِيْ مُحَمَّدُ بْنُ سَلَمَةَ قَالَ حَدَّثَنِيْ اَبُوْ عَبْدِالرَّحْمٰنِ قَالَ حَدَّثَنِيْ زَيْدُ بْنُ اَبِيْ اُنَيْسَةَ عَنْ اَبِيْ اِسْحٰقَ عَنْ اَبِيْ عَبْدِالرَّحْمٰنِ السُّلَمِيِّ قَالَ لَمَّا حُصِرَ عُثْمَانُ فِيْ دَارِهٖ اجْتَمَعَ النَّاسُ حَوْلَ دَارِهٖ قَالَ فَاَشْرَفَ عَلَيْهِمْ وَسَاقَ الْحَدِيْثَ.

۳۶۴۳: حضرت ابوعبدالرحمٰن اسلمی سے روایت ہے کہ جب حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ محصور کیے گئے اپنے گھر میں تو گھر کے اردگرد مجمع ہو گیا تو حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے جھانک کر دیکھا اور اس کے بعد بیان کیا ابوعبدالرحمٰن نے وہی حدیث جو کہ ابھی اوپر گزری۔

(۳۰)

# کِتَابُ الْوَصَایَا

## وصیتوں سے متعلقہ احادیث

### ۱۷۹۷: باب الْکَرَاھِیَةِ فِیْ تَأْخِیْرِ الْوَصِیَّةِ

### باب: وصیت کرنے میں دیر کرنا مکروہ ہے

۳۶۴۴: اَخْبَرَنَا اَحْمَدُ بْنُ حَرْبٍ قَالَ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ فُضَیْلٍ عَنْ عُمَارَةَ عَنْ اَبِیْ زُرْعَةَ عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ قَالَ جَآءَ رَجُلٌ اِلَی النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اَیُّ الصَّدَقَةِ اَعْظَمُ اَجْرًا قَالَ اَنْ تَصَدَّقَ وَاَنْتَ صَحِیْحٌ شَحِیْحٌ تَخْشَی الْفَقْرَ وَتَأْمُلُ الْبَقَآءَ وَلَا تُمْهِلْ حَتّٰی اِذَا بَلَغَتِ الْحُلْقُوْمَ قُلْتَ لِفُلَانٍ کَذَا وَ قَدْ کَانَ لِفُلَانٍ۔

۳۶۴۴: حضرت ابو ہریرہؓ فرماتے ہیں کہ ایک شخص خدمت نبوی میں حاضر ہوا اور اس نے دریافت کیا: یارسول اللہ! کونسے صدقہ کا ثواب زیادہ ہے؟ آپ نے فرمایا: اس حالت میں خیرات دینا کہ تم تندرست ہو اور مال دولت کا لالچ تمہارے دل میں ہو اور تم غربت اور فاقہ سے ڈرتے ہو اور تم زندگی کی توقع رکھتے ہو یہ نہیں کہ جان کے حلق میں آنے کا انتظار کرتے رہو اور اس وقت تم کہنے لگو: اس قدر فلاں کا حصہ ہے اور اس قدر فلاں کا (وہ تو وراثتاً ہوگا ہی)۔

۳۶۴۵: اَخْبَرَنَا هَنَّادُ بْنُ السَّرِیِّ عَنْ اَبِیْ مُعَاوِیَةَ عَنِ الْاَعْمَشِ عَنْ اِبْرَاهِیْمَ التَّیْمِیِّ عَنِ الْحٰرِثِ بْنِ سُوَیْدٍ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ اَیُّکُمْ مَالُ وَارِثِهٖ اَحَبُّ اِلَیْهِ مِنْ مَالِهٖ قَالُوْا یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ مَامِنَّا مِنْ اَحَدٍ اِلَّا مَالُهٗ اَحَبُّ اِلَیْهِ مِنْ مَالِ وَارِثِهٖ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ اِعْلَمُوْا اَنَّهٗ لَیْسَ مِنْکُمْ مِنْ اَحَدٍ اِلَّا مَالُ وَارِثِهٖ اَحَبُّ اِلَیْهِ مِنْ مَالِهٖ مَالُکَ مَا قَدَّمْتَ وَمَالُ

۳۶۴۵: حضرت عبداللہؓ فرماتے ہیں کہ رسول کریمؐ نے فرمایا تم لوگوں میں سے کون شخص ایسا ہے کہ جس کو اپنے وارث کی دولت اپنے مال دولت سے زیادہ پسندیدہ ہے؟ لوگوں نے عرض کیا یا رسول اللہ! اس قسم کا تو کوئی شخص نہیں ہے ہر آدمی کے نزدیک اس کا اپنا مال اس کے وارث کے مال دولت سے زیادہ محبوب ہے۔ اس بات پر رسول کریمؐ نے ارشاد فرمایا تو پھر تم یہ بات جان لو کہ تم میں سے کوئی شخص اس قسم کا نہیں ہے کہ جس کے نزدیک اس کے وارث کی دولت اس کی اپنی دولت سے زیادہ محبوب نہ ہو۔ اس وجہ سے

وَارِثِكَ مَا اَخَّرْتَ.

تمہاری دولت وہی ہے جو کہ تم نے خیرات کر دیا اور جو تم نے چھوڑ دیا وہ تو تمہارے ورثہ کی ملکیت ہے۔

۳۶۴۶: اَخْبَرَنَا عَمْرُو بْنُ عَلِيٍّ قَالَ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنْ قَتَادَةَ عَنْ مُطَرِّفٍ عَنْ اَبِيْهِ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ: اَلْهٰكُمُ التَّكَاثُرُ حَتّٰى زُرْتُمُ الْمَقَابِرَ [التکاثر: ۱، ۲] قَالَ يَقُوْلُ ابْنُ اٰدَمَ مَالِيْ مَالِيْ وَاِنَّمَا مَالُكَ مَا اَكَلْتَ فَاَفْنَيْتَ اَوْ لَبِسْتَ فَاَبْلَيْتَ اَوْ تَصَدَّقْتَ فَاَمْضَيْتَ.

۳۶۴۶: حضرت مطرف اپنے والد ماجد سے نقل فرماتے ہیں رسول کریمؐ نے یہ آیت تلاوت فرمائی: اَلْهٰكُمُ التَّكَاثُرُ یعنی یہ فخر تم لوگوں کو غفلت میں ڈرائے رکھتا ہے یہاں تک کہ تم لوگ قبرستان میں پہنچ جاتے ہو اور ارشاد فرمایا انسان کہتا ہے کہ میری دولت ہے' میری دولت ہے حالانکہ درحقیقت تمہاری دولت تو وہی ہے جو کہ تم نے کھا کر (یا استعمال کر کے) ختم اور فنا کر دیا' پہن کر پرانا کر دیا اور صدقہ ادا کر کے آخرت کیلئے بھیج دیا۔

۳۶۴۷: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ قَالَ حَدَّثَنَا مُحَمَّدٌ قَالَ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ قَالَ سَمِعْتُ اَبَا اِسْحٰقَ سَمِعَ اَبَا حَبِيْبَةَ الطَّائِيَّ قَالَ اَوْصٰى رَجُلٌ بِدَنَانِيْرَ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ فَسُئِلَ اَبُو الدَّرْدَآءِ فَحَدَّثَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَثَلُ الَّذِيْ يُعْتِقُ اَوْ يَتَصَدَّقُ عِنْدَ مَوْتِهٖ مَثَلُ الَّذِيْ يُهْدِيْ بَعْدَ مَا يَشْبَعُ.

۳۶۴۷: حضرت ابوحبیبہ طائی فرماتے ہیں کہ ایک آدمی نے مرنے کے وقت کچھ دولت راہ خدا میں صدقہ کرنے کی وصیت کی تو حضرت ابودرداء رضی اللہ عنہ سے اس مسئلہ کے بارے میں دریافت کیا۔ انہوں نے بیان فرمایا کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: جو شخص مرنے کے وقت غلام آزاد کرتا ہے یا صدقہ ادا کرتا ہے تو اس شخص کی مثال اس شخص جیسی ہے جو کہ خوب اچھی طرح پیٹ بھرنے کے بعد ہدیہ دیتا ہے۔

۳۶۴۸: اَخْبَرَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيْدٍ قَالَ حَدَّثَنَا الْفُضَيْلُ عَنْ عُبَيْدِاللّٰهِ عَنْ نَافِعٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ مَا حَقُّ امْرِئٍ مُّسْلِمٍ لَهٗ شَيْءٌ يُوْصٰى فِيْهِ اَنْ يَبِيْتَ لَيْلَتَيْنِ اِلَّا وَ وَصِيَّتُهٗ مَكْتُوْبَةٌ عِنْدَهٗ.

۳۶۴۸: حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: کسی مسلمان کے لئے یہ جائز نہیں ہے کہ اسے کسی چیز کے بارے میں وصیت کرنا ہو اور وہ رات اس حالت میں گزر جائے کہ وصیت اس کے پاس لکھی ہوئی نہ ہو۔

۳۶۴۹: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ سَلَمَةَ قَالَ حَدَّثَنَا ابْنُ الْقَاسِمِ عَنْ مَالِكٍ عَنْ نَافِعٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ مَاحَقُّ امْرِئٍ مُّسْلِمٍ لَهٗ شَيْءٌ يُوْصٰى فِيْهِ يَبِيْتُ لَيْلَتَيْنِ اِلَّا وَ وَصِيَّتُهٗ مَكْتُوْبَةٌ عِنْدَهٗ.

۳۶۴۹: حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: کسی مسلمان کے لئے یہ جائز نہیں ہے کہ اسے کسی چیز کے بارے میں وصیت کرنا ہو اور وہ رات اس حالت میں گزر جائے کہ وصیت اس کے پاس لکھی ہوئی نہ ہو۔

۳۶۵۰: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ حَاتِمِ بْنِ نُعَيْمٍ قَالَ حَدَّثَنَا حِبَّانُ قَالَ اَنْبَاَنَا عَبْدُاللّٰهِ عَنِ ابْنِ عَوْنٍ عَنْ نَافِعٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ قَوْلَهٗ.

۳۶۵۰: اس حدیث کا مضمون بھی سابق حدیث مبارکہ کے مطابق ہے۔

۳۶۵۱: اَخْبَرَنَا يُوْنُسُ بْنُ عَبْدِالْاَعْلٰى قَالَ اَنْبَاَنَا ابْنُ وَهْبٍ قَالَ اَخْبَرَنِیْ يُوْنُسُ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ قَالَ فَاِنَّ سَالِمًا اَخْبَرَنِیْ عَنْ عُبَيْدِاللّٰهِ بْنِ عُمَرَ اَنَّ النَّبِیَّ ﷺ قَالَ مَاحَقُّ امْرِئٍ مُسْلِمٍ تَمُرُّ عَلَيْهِ ثَلَاثُ لَيَالٍ اِلَّا وَعِنْدَهٗ وَصِيَّتُهٗ قَالَ عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ عُمَرَ مَا مَرَّتْ عَلَیَّ مُنْذُ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ ذٰلِكَ اِلَّا وَعِنْدِیْ وَصِيَّتِیْ۔

۳۶۵۱: حضرت عبداللہ بن عمرؓ فرماتے ہیں کہ جس وقت سے میں نے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا وصیت کے بارے میں ارشادِ گرامی سنا ہے تو اس وقت سے میری وصیت میرے پاس موجود رہتی ہے۔

۳۶۵۲: اَخْبَرَنِیْ اَحْمَدُ بْنُ يَحْيٰى بْنِ الْوَزِيْرِ بْنِ سُلَيْمَانَ قَالَ سَمِعْتُ ابْنَ وَهْبٍ قَالَ اَخْبَرَنِیْ يُوْنُسُ وَعَمْرُو بْنُ الْحَارِثِ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ عَنْ سَالِمِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ قَالَ مَامِنْ مُسْلِمٍ لَهٗ شَیْءٌ يُوْصٰى فِيْهِ فَيَبِيْتُ ثَلَاثَ لَيَالٍ اِلَّا وَ وَصِيَّتُهٗ عِنْدَهٗ مَكْتُوْبَةٌ۔

۳۶۵۲: حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما بیان فرماتے ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: کسی مسلمان کے لئے جائز نہیں ہے کہ اس کو کسی چیز میں وصیت کرنی ہو اور تین رات اس حالت میں گذر جائیں کہ اس کی وصیت اس کے پاس موجود نہ ہو۔

## ۱۷۹۸: باب هَلْ اَوْصَى النَّبِیُّ ﷺ

## باب: کیا رسول کریم ﷺ نے وصیت فرمائی تھی؟

۳۶۵۳: اَخْبَرَنَا اِسْمٰعِيْلُ بْنُ مَسْعُوْدٍ قَالَ حَدَّثَنَا خَالِدُ بْنُ الْحٰرِثِ قَالَ حَدَّثَنَا مَالِكُ بْنُ مِغْوَلٍ قَالَ حَدَّثَنَا طَلْحَةُ قَالَ سَاَلْتُ ابْنَ اَبِیْ اَوْفٰى اَوْصٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ قَالَ لَا قُلْتُ كَيْفَ كُتِبَ عَلَى الْمُسْلِمِيْنَ الْوَصِيَّةَ قَالَ اَوْصٰى بِكِتَابِ اللّٰهِ۔

۳۶۵۳: حضرت طلحہؓ فرماتے ہیں کہ میں نے ابن ابی اوفیؓ سے دریافت کیا کہ کیا رسول کریم ﷺ نے وصیت فرمائی تھی؟ فرمایا: نہیں۔ میں نے عرض کیا: تو پھر مسلمانوں پر یہ وصیت کس طریقہ سے فرض ہوئی؟ ارشاد فرمایا: آپ ﷺ نے کتاب اللہ کی وصیت فرمائی تھی۔

۳۶۵۴: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ رَافِعٍ قَالَ حَدَّثَنَا يَحْيَى ابْنُ اٰدَمَ قَالَ حَدَّثَنَا مُفَضَّلٌ عَنِ الْاَعْمَشِ وَاَنْبَاَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْعَلَاءِ وَاَحْمَدُ بْنُ حَرْبٍ قَالَا حَدَّثَنَا اَبُوْمُعَاوِيَةَ عَنِ الْاَعْمَشِ عَنْ شَقِيْقٍ عَنْ مَسْرُوْقٍ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ مَا تَرَكَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ دِيْنَارًا وَّلَا دِرْهَمًا وَلَا شَاةً وَّلَا بَعِيْرًا وَلَا اَوْصٰى بِشَیْءٍ۔

۳۶۵۴: حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا بیان فرماتی ہیں رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے نہ تو کوئی دینار چھوڑا نہ درہم نہ بکری اور نہ اونٹ نیز آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے کوئی وصیت نہیں فرمائی۔

۳۶۵۵: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ رَافِعٍ حَدَّثَنَا مُصْعَبٌ حَدَّثَنَا دَاوٗدُ عَنِ الْاَعْمَشِ عَنْ شَقِيْقٍ عَنْ مَسْرُوْقٍ عَنْ عَائِشَةَ

۳۶۵۵: حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا بیان فرماتی ہیں رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے نہ تو کوئی دینار چھوڑا نہ درہم نہ

قَالَتْ مَا تَرَكَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ دِرْهَمًا وَلَا دِيْنَارًا وَّلَا شَاةً وَّلَا بَعِيْرًا وَمَا اَوْصٰى.

بکری اور نہ اونٹ نیز آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے کوئی وصیت نہیں فرمائی۔

٣٦٥٦: اَخْبَرَنَا جَعْفَرُ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ الْهُذَيْلِ وَ اَحْمَدُ بْنُ يُوْسُفَ قَالَا حَدَّثَنَا عَاصِمُ بْنُ يُوْسُفَ قَالَ حَدَّثَنَا حَسَنُ بْنُ عَيَّاشٍ عَنِ الْاَعْمَشِ عَنْ اِبْرَاهِيْمَ عَنِ الْاَسْوَدِ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ مَاتَرَكَ رَسُوْلُ اللّٰهِ دِرْهَمًا وَّلَا دِيْنَارًا وَّلَاشَاةً وَّلَا بَعِيْرًا وَّلَا اَوْصٰى لَمْ يَذْكُرْ جَعْفَرٌ دِيْنَارًا وَّلَا دِرْهَمًا.

٣٦٥٦: اس حدیث مبارکہ میں مضمون تو بعینہ وہی ہے جو ابھی اوپر گزرا فقط اس کے کہ ایک استاد نے دینار اور درہم کا لفظ ذکر کیا اور دوسرے استاد نے ذکر نہیں کیا۔

٣٦٥٧: اَخْبَرَنَا عَمْرُو بْنُ عَلِيٍّ قَالَ حَدَّثَنَا اَزْهَرُ قَالَ اَنْبَاَنَا ابْنُ عَوْنٍ عَنْ اِبْرَاهِيْمَ عَنِ الْاَسْوَدِ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ يَقُوْلُوْنَ اِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ اَوْصٰى اِلٰى عَلِيٍّ لَقَدْ دَعَا بِالطَّسْتِ لِيَبُوْلَ فِيْهَا فَانْخَنَثَتْ نَفْسُهُ وَمَا اَشْعُرُ فَاِلٰى مَنْ اَوْصٰى.

٣٦٥٧: حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ لوگ کہتے ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کو اپنا وصی بنایا حالانکہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی اس وقت یہ حالت تھی کہ آپ نے پیشاب کرنے کے لیے ایک طباق منگایا پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے اعضاء ڈھیلے پڑ گئے۔ اس وجہ سے میں اس سے واقف نہیں کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے کس کو وصیت کی۔

٣٦٥٨: اَخْبَرَنِيْ اَحْمَدُ بْنُ سُلَيْمَانَ قَالَ حَدَّثَنَا عَارِمٌ قَالَ حَدَّثَنَا حَمَّادُ بْنُ زَيْدٍ عَنِ ابْنِ عَوْنٍ عَنْ اِبْرَاهِيْمَ عَنِ الْاَسْوَدِ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ تُوُفِّيَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ وَلَيْسَ عِنْدَهُ اَحَدٌ غَيْرِيْ قَالَتْ وَ دَعَا بِالطَّسْتِ.

٣٦٥٨: حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات ہوگئی تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس میرے علاوہ کوئی موجود نہیں تھا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس وقت ایک طشت منگایا تھا۔

## ١٧٩٩: باب الْوَصِيَّةِ بِالثُّلُثِ

## باب: ایک تہائی مال کی وصیت

٣٦٥٩: اَخْبَرَنِيْ عَمْرُو بْنُ عُثْمَانَ بْنِ سَعِيْدٍ قَالَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ عَامِرِ بْنِ سَعِيْدٍ عَنْ اَبِيْهِ قَالَ مَرِضْتُ مَرَضًا اَشْفَيْتُ مِنْهُ فَاَتَانِيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَعُوْدُنِيْ فَقُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنَّ لِيْ مَالًا كَثِيْرًا وَّ لَيْسَ يَرِثُنِيْ اِلَّا ابْنَتِيْ اَفَاَتَصَدَّقُ بِثُلُثَيْ مَالِيْ قَالَ لَا قُلْتُ فَالشَّطْرَ قَالَ لَا قُلْتُ فَالثُّلُثَ قَالَ الثُّلُثَ وَالثُّلُثُ كَثِيْرٌ اِنَّكَ اَنْ تَتْرُكَ وَرَثَتَكَ اَغْنِيَاءَ خَيْرٌ لَّهُمْ مِنْ اَنْ تَتْرُكَهُمْ عَالَةً يَتَكَفَّفُوْنَ النَّاسَ.

٣٦٥٩: حضرت عامر بن سعدؓ اپنے والد ماجد سے نقل کرتے ہیں انہوں نے بیان فرمایا جس وقت ایک مرتبہ میں سخت بیمار ہو گیا اور میں مرنے کے قریب پہنچ گیا تو نبیؐ میری مزاج پرسی کیلئے تشریف لائے میں نے عرض کیا یا رسول اللہ! میرے پاس بہت زیادہ دولت ہے اور میری وارث صرف ایک لڑکی ہے۔ کیا میں اپنی دولت کے دو تہائی حصہ کو خیرات کر دوں۔ آپؐ نے فرمایا: نہیں۔ میں نے عرض کیا: کیا آدھی دولت؟ آپؐ نے فرمایا: نہیں۔ میں نے عرض کیا تہائی مال۔ آپؐ نے فرمایا: ایک تہائی مال تم (صدقہ کر دو) یہ بھی زیادہ ہے اس وجہ سے کہ تمہارا اپنے ورثہ کو غنی (فقر و فاقہ

سے بے پرواہ خوش حال) چھوڑنا' ان کو تنگدست اور محتاج چھوڑنے سے بہتر ہے یہ نہ ہو کہ وہ لوگوں کے سامنے ہاتھ پھیلاتے پھریں۔

۳۶۶۰: اَخْبَرَنَا عَمْرُو بْنُ مَنْصُوْرٍ وَاَحْمَدُ بْنُ سُلَيْمَانَ وَاللَّفْظُ لِاَحْمَدَ قَالَا حَدَّثَنَا اَبُوْنُعَيْمٍ قَالَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنْ سَعْدِ بْنِ اِبْرَاهِيْمَ عَنْ عَامِرِ بْنِ سَعْدٍ عَنْ سَعْدٍ قَالَ جَآءَ نِي النَّبِيُّ ﷺ يَعُوْدُنِيْ وَاَنَا بِمَكَّةَ قُلْتُ يَارَسُوْلَ اللّٰهِ اُوْصِيْ بِمَالِيْ كُلِّهٖ قَالَ لَا قُلْتُ فَالشَّطْرُ قَالَ لَا قُلْتُ فَالثُّلُثُ قَالَ الثُّلُثَ وَالثُّلُثَ كَثِيْرٌ اِنَّكَ اَنْ تَدَعَ وَرَثَتَكَ اَغْنِيَآءَ خَيْرٌ مِنْ اَنْ تَدَعَهُمْ عَالَةً يَتَكَفَّفُوْنَ النَّاسَ يَتَكَفَّفُوْنَ فِيْ اَيْدِيْهِمْ۔

۳۶۶۰: حضرت سعد رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم مکہ معظمہ میں میری عیادت کرنے کے لئے تشریف لائے تو میں نے عرض کیا: یا رسول اللہ! کیا میں اپنی تمام کی تمام دولت خیرات کر دوں؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا نہیں۔ میں نے عرض کیا آدھی دولت؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: نہیں۔ میں نے عرض کیا تہائی دولت؟ آپ نے فرمایا: تم ایک تہائی مال دولت (کی وصیت) کر دو لیکن ایک تہائی بھی زیادہ ہے۔ اس لیے کہ تم اپنے وارثوں کو دولت مند (خوشحال) چھوڑ دو اس سے کہیں بہتر ہے کہ تم ان کو محتاج چھوڑ دو وہ لوگوں کے ہاتھ دیکھتے رہیں (یعنی محتاج اور دست نگر رہیں)۔

۳۶۶۱: اَخْبَرَنَا عَمْرُو بْنُ عَلِيٍّ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُالرَّحْمٰنِ قَالَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنْ سَعْدِ بْنِ اِبْرَاهِيْمَ عَنْ عَامِرِ بْنِ سَعْدٍ عَنْ اَبِيْهِ قَالَ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَعُوْدُهٗ وَهُوَ بِمَكَّةَ وَهُوَ يَكْرَهُ اَنْ يَمُوْتَ بِالْاَرْضِ الَّذِيْ هَاجَرَ مِنْهَا قَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رَحِمَ اللّٰهُ سَعْدَ بْنَ عَفْرَآءَ اَوْ يَرْحَمُ اللّٰهُ سَعْدَ بْنَ عَفْرَآءَ وَلَمْ يَكُنْ لَهٗ اِلَّا ابْنَةٌ وَاحِدَةٌ قَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اُوْصِيْ بِمَالِيْ كُلِّهٖ قَالَ لَا قُلْتُ النِّصْفَ قَالَ لَا قُلْتُ فَالثُّلُثُ قَالَ الثُّلُثُ وَالثُّلُثُ كَثِيْرٌ اِنَّكَ اَنْ تَدَعَ وَرَثَتَكَ اَغْنِيَآءَ خَيْرٌ مِّنْ اَنْ تَدَعَهُمْ عَالَةً يَّتَكَفَّفُوْنَ النَّاسَ مَا فِيْ اَيْدِيْهِمْ۔

۳۶۶۱: حضرت سعد رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم میری عیادت کے لئے مکہ معظمہ تشریف لائے۔ میں یہ نہیں چاہتا کہ میں اس جگہ انتقال کروں کہ جہاں سے میں نے ہجرت کی تھی۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اللہ عزوجل حضرت سعد بن عفراء رضی اللہ عنہ پر رحم فرمائے ان کی صرف ایک ہی لڑکی تھی۔ انہوں نے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! میں اپنے تمام کے تمام مال کی وصیت کرتا ہوں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: نہیں۔ میں نے عرض کیا کہ آدھا مال؟ آپ نے فرمایا: نہیں۔ میں نے عرض کیا ایک تہائی مال کی۔ آپ نے فرمایا: تہائی مال کی وصیت کر دو حالانکہ یہ بھی زیادہ ہے اس وجہ سے کہ تم اپنے وارثوں کو غنی چھوڑ دو یہ اس سے بہتر ہے کہ تم ان کو محتاج چھوڑ دو اور وہ لوگوں کے دست نگر (یعنی ان کے محتاج) بنے رہیں۔

۳۶۶۲: اَخْبَرَنَا اَحْمَدُ بْنُ سُلَيْمَانَ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْنُعَيْمٍ قَالَ حَدَّثَنَا مِسْعَرٌ عَنْ سَعِيْدِ بْنِ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ حَدَّثَنِيْ بَعْضُ آلِ سَعْدٍ قَالَ مَرِضَ سَعْدٌ فَدَخَلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اُوْصِيْ بِمَالِيْ كُلِّهٖ قَالَ لَا وَسَاقَ

۳۶۶۲: حضرت سعد بن ابراہیم بیان کرتے ہیں کہ مجھ سے سعد کی اولاد میں سے کسی نے یہ حدیث بیان کی کہ سعد بیمار ہوئے تو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم ان کے پاس تشریف لائے۔ سعدؓ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی آمد پہ کہنے لگے میں اپنا سارا مال راہِ الٰہی میں خیرات کرتا ہوں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس سے ممانعت فرمائی۔ آگے

الْحَدِيْثَ.

راوی نے باقی حدیث بیان کی۔

۳۶۶۳: اَخْبَرَنَا الْعَبَّاسُ بْنُ عَبْدِالْعَظِيْمِ الْعَنْبَرِيُّ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُالْكَبِيْرِ بْنُ عَبْدِالْمَجِيْدِ قَالَ حَدَّثَنَا بُكَيْرُ بْنُ مِسْمَارٍ قَالَ سَمِعْتُ عَامِرَ بْنَ سَعْدٍ عَنْ اَبِيْهِ اَنَّهُ اشْتَكَى بِمَكَّةَ فَجَآءَ هُ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَلَمَّا رَاٰهُ سَعْدٌ بَكَى وَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَمُوْتُ بِالْاَرْضِ الَّتِيْ هَاجَرْتُ مِنْهَا قَالَ لَا اِنْ شَآءَ اللّٰهُ وَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اُوْصِيْ بِمَالِيْ كُلِّهٖ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ قَالَ لَا قَالَ يَعْنِيْ بِثُلُثَيْهِ قَالَ لَا قَالَ فَنِصْفَهُ قَالَ لَا قَالَ فَثُلُثَهُ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الثُّلُثُ وَالثُّلُثُ كَثِيْرٌ اِنَّكَ اَنْ تَتْرُكَ بَنِيْكَ اَغْنِيَآءَ خَيْرٌ مِّنْ اَنْ تَتْرُكَهُمْ عَالَةً يَّتَكَفَّفُوْنَ النَّاسَ.

۳۶۶۳: حضرت سعدؓ سے روایت ہے کہ جس وقت وہ مکہ مکرمہ میں بیمار پڑ گئے تو رسول کریمؐ ان کے پاس تشریف لائے جس وقت سعد رضی اللہ عنہ نے رسول کریمؐ کو دیکھا تو وہ رونے لگے اور عرض کیا کہ یا رسول اللہ! میرا انتقال ایک ایسی جگہ ہو رہا ہے کہ جس جگہ سے میں نے ہجرت کی تھی آپؐ نے ارشاد فرمایا: نہیں ان شاء اللہ ایسا نہیں ہو گا۔ انہوں نے عرض کیا یا رسول اللہ! میں اپنا تمام کا تمام مال دولت اللہ کے راستہ میں صدقہ کرنے کی وصیت کرتا ہوں۔ آپؐ نے فرمایا: نہیں (یعنی ایسا قدم نہ اٹھاؤ) اس پر انہوں نے عرض کیا پھر دو تہائی دولت کی وصیت کر دوں؟ آپؐ نے فرمایا: نہیں نہیں۔ پھر عرض کیا آدھا مال دولت کی وصیت کر دیتا ہوں؟ اس پر آپؐ نے فرمایا: نہیں۔ میں نے عرض کیا کہ ایک تہائی۔ آپؐ نے فرمایا کہ تم وصیت کر دو لیکن ایک تہائی بھی بہت زیادہ ہے اسلئے کہ تم اپنے وارثوں کو دولت والا یعنی خوش حال چھوڑ دو یہ اس سے بہتر ہے کہ ان کو محتاج چھوڑ دو اور وہ لوگوں کے سامنے ہاتھ پھیلاتے پھریں۔

۳۶۶۴: اَخْبَرَنَا اِسْحٰقُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ اَنْبَاَنَا جَرِيْرٌ عَنْ عَطَآءِ بْنِ السَّآئِبِ عَنْ اَبِيْ عَبْدِالرَّحْمٰنِ عَنْ سَعْدِ بْنِ اَبِيْ وَقَّاصٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ عَادَنِيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِيْ مَرَضِيْ فَقَالَ اَوْصَيْتَ قُلْتُ نَعَمْ قَالَ بِكَمْ قُلْتُ بِمَالِيْ كُلِّهٖ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ قَالَ فَمَا تَرَكْتَ لِوَلَدِكَ قُلْتُ هُمْ اَغْنِيَآءُ قَالَ اَوْصِ بِالْعُشْرِ فَمَازَالَ يَقُوْلُ وَاَقُوْلُ حَتّٰى قَالَ اَوْصِ بِالثُّلُثِ وَالثُّلُثُ كَثِيْرٌ اَوْ كَبِيْرٌ.

۳۶۶۴: حضرت سعد بن ابی وقاصؓ سے روایت ہے کہ میری علالت کے دوران نبیؐ میری عیادت کیلئے تشریف لائے تو انہوں نے دریافت کیا کہ کیا تم نے وصیت کی ہے؟ میں نے کہا جی ہاں! آپؐ نے دریافت فرمایا کس قدر دولت کی؟ میں نے عرض کیا پوری دولت راہ خدا میں دینے کی۔ آپؐ نے فرمایا کہ تم نے اپنی اولاد کے واسطے کیا چھوڑا؟ میں نے عرض کیا وہ دولت مند ہیں۔ آپؐ نے فرمایا تم دسویں حصہ کی وصیت کر دو۔ پھر آپؐ اسی طریقہ سے فرماتے رہے اور میں بھی اسی طریقہ سے کہتا رہا یہاں تک کہ آپؐ نے فرمایا پھر تہائی دولت کی وصیت کرو حالانکہ یہ بھی زیادہ ہے۔

۳۶۶۵: اَخْبَرَنَا اِسْحٰقُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ حَدَّثَنَا وَكِيْعٌ قَالَ حَدَّثَنَا هِشَامُ بْنُ عُرْوَةَ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ سَعْدٍ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَادَهُ فِيْ

۳۶۶۵: حضرت سعدؓ سے روایت ہے کہ میری علالت کے دوران نبیؐ میری عیادت کیلئے تشریف لائے تو انہوں نے دریافت کیا کہ کیا تم نے وصیت کی ہے؟ میں نے کہا جی ہاں! آپؐ نے دریافت فرمایا

مَرَضِهِ فَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اُوْصِيْ بِمَالِيْ كُلِّهِ قَالَ لَا قَالَ فَالشَّطْرُ قَالَ لَا قَالَ فَالثُّلُثَ قَالَ الثُّلُثَ وَالثُّلُثُ كَثِيْرٌ اَوْ كَبِيْرٌ.

کس قدر دولت کی؟ میں نے کہا پوری دولت کی۔ آپ نے فرمایا کہ اپنی اولاد کے واسطے کیا چھوڑا؟ میں نے کہا وہ دولت مند ہیں۔ آپ نے فرمایا دسویں حصہ کی وصیت کر دو پھر آپ اسی طریقہ سے فرماتے رہے اور میں بھی یونہی کہتا رہا یہاں تک کہ آپ نے فرمایا پھر تہائی دولت کی وصیت کرو حالانکہ یہ بھی زیادہ ہے۔

۳۶۶۶: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْوَلِيْدِ الْفَحَّامُ قَالَ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ رَبِيْعَةَ قَالَ حَدَّثَنَا هِشَامُ بْنُ عُرْوَةَ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ عَائِشَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ اَتٰى سَعْدًا يَعُوْدُهُ فَقَالَ لَهُ سَعْدٌ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اُوْصِيْ بِثُلُثَيْ مَالِيْ قَالَ لَا قَالَ فَاُوْصِيْ بِالنِّصْفِ قَالَ لَا قَالَ فَاُوْصِيْ بِالثُّلُثِ قَالَ نَعَمْ الثُّلُثَ وَالثُّلُثُ كَثِيْرٌ اَوْ كَبِيْرٌ اِنَّكَ اَنْ تَدَعَ وَرَثَتَكَ اَغْنِيَاءَ خَيْرٌ مِنْ اَنْ تَدَعَهُمْ فُقَرَاءَ يَتَكَفَّفُوْنَ.

۳۶۶۶: اس حدیث مبارکہ میں بھی مضمون تو بعینہٖ وہی بیان کیا گیا جو اوپر دو احادیث میں ہے۔ فقط فرق یہ ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے تمام نصیحتوں (جو کہ اوپر گزریں) ان کے آخر میں ارشاد فرمایا کہ اللہ عزوجل اس بات کو بے حد پسند کرتا ہے کہ تم اپنی اولاد کو ایسی حالت میں چھوڑ جاؤ کہ وہ غنی ہوں اور کسی غیر کے آگے ہاتھ نہ پھیلائے بیٹھے ہوں۔

۳۶۶۷: اَخْبَرَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيْدٍ قَالَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنْ هِشَامِ بْنِ عُرْوَةَ عَنْ اَبِيْهِ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ لَوْ غَضَّ النَّاسُ اِلَى الرُّبُعِ لِاَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ الثُّلُثُ وَالثُّلُثُ كَثِيْرٌ اَوْ كَبِيْرٌ.

۳۶۶۷: حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے انہوں نے فرمایا: اگر لوگ ایک تہائی مال کی وصیت کے بجائے ایک چوتھائی مال کی وصیت کریں تو یہ زیادہ مناسب ہے اس لیے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ایک تہائی بھی زیادہ ہے۔

۳۶۶۸: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰى قَالَ حَدَّثَنَا حَجَّاجُ ابْنُ الْمِنْهَالِ قَالَ حَدَّثَنَا هَمَّامٌ عَنْ قَتَادَةَ عَنْ يُوْنُسَ ابْنِ جُبَيْرٍ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ سَعْدٍ عَنْ اَبِيْهِ سَعْدِ بْنِ مَالِكٍ اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ جَاءَهُ وَهُوَ مَرِيْضٌ فَقَالَ اِنَّهُ لَيْسَ لِيْ وَلَدٌ اِلَّا ابْنَةٌ وَاحِدَةٌ فَاُوْصِيْ بِمَالِيْ كُلِّهِ قَالَ النَّبِيُّ ﷺ لَا قَالَ فَاُوْصِيْ بِنِصْفِهِ قَالَ النَّبِيُّ ﷺ لَا قَالَ فَاُوْصِيْ بِثُلُثِهِ قَالَ الثُّلُثُ وَالثُّلُثُ كَثِيْرٌ.

۳۶۶۸: حضرت سعد بن مالک فرماتے ہیں ان کی بیماری کے دنوں میں رسول کریم انکے پاس تشریف لے گئے تو انہوں نے خدمت نبوی میں عرض کیا: یا رسول اللہ! میری صرف ایک ہی لڑکی ہے میں تمام مال دولت کی وصیت کرتا ہوں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: نہیں۔ انہوں نے عرض کیا: آدھے مال کی؟ آپ نے فرمایا: نہیں۔ پھر انہوں نے عرض کیا: پھر ایک تہائی مال کی وصیت کر دیتا ہوں۔ آپ نے فرمایا: ایک تہائی حالانکہ وہ بھی زیادہ ہے۔

۳۶۶۹: اَخْبَرَنَا الْقَاسِمُ بْنُ زَكَرِيَّا بْنِ دِيْنَارٍ قَالَ حَدَّثَنَا عُبَيْدُ اللّٰهِ عَنْ شَيْبَانَ عَنْ فِرَاسٍ عَنِ الشَّعْبِيِّ رَحْمَةُ اللّٰهِ تَعَالٰى عَلَيْهِ قَالَ حَدَّثَنِيْ جَابِرُ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ اَنَّ اَبَاهُ اسْتُشْهِدَ يَوْمَ اُحُدٍ وَتَرَكَ

۳۶۶۹: حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں غزوہ احد کے موقعہ پر میرے والد شہید ہو گئے اور انہوں نے چھ لڑکیاں چھوڑیں ان پر کچھ قرض بھی تھا۔ چنانچہ جس وقت کھجور کے کاٹنے کا وقت آیا تو میں رسول کریم کی خدمت اقدس میں حاضر ہوا اور میں نے عرض

سِتَّ بَنَاتٍ وَتَرَكَ عَلَيْهِ دَيْنًا فَلَمَّا حَضَرَ جُدَادُ النَّخْلِ اَتَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقُلْتُ قَدْ عَلِمْتَ اَنَّ وَالِدِى اسْتُشْهِدَ يَوْمَ اُحُدٍ وَتَرَكَ دَيْنًا كَثِيْرًا وَّ اِنِّىْ اُحِبُّ اَنْ يَّرَاكَ الْغُرَمَآءُ قَالَ اذْهَبْ فَبَيْدِرْ كُلَّ تَمْرٍ عَلٰى نَاحِيَةٍ فَفَعَلْتُ ثُمَّ دَعَوْتُهٗ فَلَمَّا نَظَرُوْا اِلَيْهِ كَاَنَّمَا اُغْرُوْا بِىْ تِلْكَ السَّاعَةَ فَلَمَّا رَاٰى مَا يَصْنَعُوْنَ اَطَافَ حَوْلَ اَعْظَمِهَا بَيْدَرًا ثَلَاثَ مَرَّاتٍ ثُمَّ جَلَسَ عَلَيْهِ ثُمَّ قَالَ ادْعُ اَصْحَابَكَ فَمَازَالَ يَكِيْلُ لَهُمْ حَتّٰى اَدَّى اللّٰهُ اَمَانَةَ وَالِدِىْ وَاَنَا رَاضٍ اَنْ يُّؤَدِّىَ اللّٰهُ اَمَانَةَ وَالِدِىْ لَمْ تَنْقُصْ تَمْرَةً وَّاحِدَةً۔

کیا کہ جیسا کہ آپ کو علم ہے کہ میرے والد غزوۂ احد میں شہید ہو گئے تھے۔ انہوں نے بہت قرضہ لیا ہوا تھا اس وجہ سے میں چاہتا ہوں قرض خواہ آپ کو میرے مکان میں دیکھ لیں۔ اس لیے کہ ہو سکتا ہے کہ وہ آپ کی وجہ سے مجھ کو کچھ رعایت کریں۔ اس پر آپ نے فرمایا: جاؤ اور تم ہر ایک قسم کی کھجوروں کا الگ الگ ڈھیر لگا دو۔ چنانچہ میں نے اسی طریقہ سے کیا اور آپ کو بلایا۔ جس وقت قرض خواہوں نے رسول کریمؐ کو دیکھا تو وہ مجھ سے اور زیادہ سختی سے مطالبہ کرنے لگ گئے۔ چنانچہ جس وقت رسول کریمؐ نے ان کو اس طریقہ سے کرتے ہوئے دیکھا تو آپؐ نے سب سے بڑے ڈھیر کے چاروں طرف تین چکر لگائے اور آپؐ اس پر بیٹھ گئے پھر ارشاد فرمایا تم لوگ اپنے قرض خواہوں کو بلا لو اور پھر رسول کریمؐ برابر وزن فرماتے یعنی تولتے رہے یہاں تک کہ اللہ عزوجل نے میرے والد ماجد کی تمام کی تمام امانت ادا فرما دی اور میری بھی یہی خواہش تھی کہ کسی طریقہ سے میرے والد کا قرضہ ادا ہو جائے اللہ عزوجل کا حکم بھی اسی طریقہ سے ہوا کہ ایک کھجور بھی کم نہ پڑی۔

## ۱۸۰۰: باب قَضَاءِ الدَّيْنِ قَبْلَ الْمِيْرَاثِ وَ ذِكْرِ اخْتِلَافِ اَلْفَاظِ النَّاقِلِيْنَ لِخَبَرِ جَابِرٍ فِيْهِ

## باب: وراثت سے قبل قرض ادا کرنا اور اس سے متعلق اختلاف کا بیان

۳۶۷۰: اَخْبَرَنَا عَبْدُالرَّحْمٰنِ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ سَلَّامٍ قَالَ حَدَّثَنَا اِسْحٰقُ وَهُوَ الْاَزْرَقُ قَالَ حَدَّثَنَا زَكَرِيَّا عَنِ الشَّعْبِيِّ عَنْ جَابِرٍ اَنَّ اَبَاهُ تُوُفِّىَ وَعَلَيْهِ دَيْنٌ فَاَتَيْتُ النَّبِىَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنَّ اَبِىْ تُوُفِّىَ وَعَلَيْهِ دَيْنٌ وَلَمْ يَتْرُكْ اِلَّا مَا يُخْرِجُ نَخْلُهٗ وَلَا يَبْلُغُ مَا يُخْرِجُ نَخْلُهٗ مَا عَلَيْهِ مِنَ الدَّيْنِ دُوْنَ سِنِيْنَ فَانْطَلِقْ مَعِىَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ لِكَىْ لَايَفْحَشَ عَلَىَّ الْغُرَّامُ فَاَتٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَدُوْرُ بَيْدَرًا بَيْدَرًا فَسَلَّمَ

۳۶۷۰: حضرت جابرؓ فرماتے ہیں کہ میرے والد کی وفات ہوگئی تو انکے ذمہ قرضہ باقی تھا میں نبیؐ کی خدمت اقدس میں حاضر ہوا اور میں نے عرض کیا کہ یارسول اللہ! میرے والد ماجد کی وفات اس حالت میں ہوئی ہے کہ انکے ذمہ قرضہ تھا اور ترکہ میں کھجوروں کے باغ کے علاوہ انہوں نے کچھ نہیں چھوڑا اور وہ قرضہ کئی سال سے قبل نہیں ادا ہو سکتا اس وجہ سے آپؐ میرے ساتھ چلیں تا کہ وہ قرض خواہ مجھ سے بدزبانی نہ کر سکیں اس پر نبیؐ تشریف لائے اور آپؐ ڈھیر کے چکر لگانے لگے۔ اسکے بعد آپؐ نے دعا مانگی اور وہاں پر بیٹھ کر آپؐ نے قرض خواہوں کو بلایا اور آپؐ نے ہر ایک

حَوْلَهُ وَدَعَا لَهُ ثُمَّ جَلَسَ عَلَيْهِ وَدَعَا الْغُرَّامَ فَاَوْفَاهُمْ وَبَقِيَ مِثْلُ مَا اَخَذُوْا.

٣٦٧١: اَخْبَرَنَا عَلِيُّ بْنُ حُجْرٍ قَالَ حَدَّثَنَا جَرِيْرٌ عَنْ مُغِيْرَةَ عَنِ الشَّعْبِيِّ عَنْ جَابِرٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ تُوُفِّيَ عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ عَمْرِو بْنِ حَرَامٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ وَتَرَكَ دَيْنًا فَاسْتَشْفَعْتُ بِرَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلٰى غُرَمَائِهِ اَنْ يَضَعُوْا مِنْ دَيْنِهِ شَيْئًا فَطَلَبَ اِلَيْهِمْ فَاَبَوْا فَقَالَ لِيَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اذْهَبْ فَصَنِّفْ تَمْرَكَ اَصْنَافًا الْعَجْوَةَ عَلٰى حِدَةٍ وَعِذْقَ ابْنِ زَيْدٍ عَلٰى حِدَةٍ وَاَصْنَافَهُ ثُمَّ ابْعَثْ اِلَيَّ فَقَالَ فَفَعَلْتُ فَجَآءَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَجَلَسَ فِيْ اَعْلَاهُ اَوْ فِيْ اَوْسَطِهٖ ثُمَّ قَالَ كِلْ لِلْقَوْمِ قَالَ فَكِلْتُ لَهُمْ حَتّٰى اَوْفَيْتُهُمْ ثُمَّ بَقِيَ تَمْرِيْ كَاَنْ لَمْ يَنْقُصْ مِنْهُ شَيْءٌ.

٣٦٧٢: اَخْبَرَنَا اِبْرَاهِيْمُ بْنُ يُوْنُسَ بْنِ مُحَمَّدٍ حَرَمِيٌّ قَالَ حَدَّثَنَا اَبِيْ قَالَ حَدَّثَنَا حَمَّادٌ عَنْ عَمَّارِ ابْنِ اَبِيْ عَمَّارٍ عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ قَالَ كَانَ لِيَهُوْدِيٍّ عَلٰى اَبِيْ تَمْرٌ فَقُتِلَ يَوْمَ اُحُدٍ وَتَرَكَ حَدِيْقَتَيْنِ وَ تَمْرُ الْيَهُوْدِيِّ يَسْتَوْعِبُ مَافِي الْحَدِيْقَتَيْنِ فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ هَلْ لَّكَ اَنْ تَاْخُذَ الْعَامَ نِصْفَهُ وَتُؤَخِّرَ نِصْفَهُ فَاَبَى الْيَهُوْدِيُّ فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ هَلْ لَّكَ اَنْ تَاْخُذَ الْجُدَادَ فَآذِنِّيْ فَاٰذَنْتُهُ فَجَآءَ هُوَ وَ اَبُوْبَكْرٍ فَجَعَلَ يُجَدُّ وَيُكَالُ مِنْ اَسْفَلِ النَّخْلِ وَرَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَدْعُوْا بِالْبَرَكَةِ حَتّٰى وَفَيْنَاهُ جَمِيْعَ حَقِّهٖ مِنْ اَصْغَرِ الْحَدِيْقَتَيْنِ

آدمی کو اس کا قرضہ ادا فرما دیا اور ہر ایک شخص کے قرضہ ادا کرنے کے بعد بھی اس قدر باقی رہ گیا کہ جس قدر وہ لے گئے تھے۔

٣٦٧١: حضرت جابر ؓ فرماتے ہیں کہ حضرت عبداللہ بن عمرو بن حرام لوگوں کا قرضہ چھوڑ کر فوت ہو گئے تھے تو میں نے رسول کریم ﷺ سے درخواست کی کہ آپ ﷺ ان کے قرض خواہوں سے میری سفارش کر کے قرض میں کمی کرا دیں۔ آپ ﷺ نے ان سے گفتگو فرمائی تو انہوں نے انکار فرما دیا۔ چنانچہ رسول کریم ﷺ نے مجھ کو حکم فرمایا کہ تم جاؤ اور تم اپنی ہر ایک قسم کی کھجوروں یعنی عجوہ' عذق بن زید اور اسی طریقہ سے ہر ایک قسم کی کھجوروں کا علیحدہ علیحدہ ڈھیر لگا کر تم مجھ کو بلا لینا۔ جابر ؓ فرماتے ہیں کہ میں نے اسی طریقہ سے کیا تو رسول کریمؐ تشریف لائے اور ان میں سے سب سے اونچے ڈھیر یا درمیان والے ڈھیر پر بیٹھ گئے پھر مجھ کو حکم فرمایا کہ تم لوگوں کو ناپ کر دینا شروع کر دو۔ میں ناپ ناپ کر دینے لگا۔ یہاں تک کہ تمام کا قرض ادا کر دیا اور اب بھی میرے پاس میری کھجوریں باقی رہ گئیں گویا کہ ان میں بالکل کمی نہیں ہوئی۔

٣٦٧٢: حضرت جابر بن عبداللہ ؓ فرماتے ہیں میرے والد نے ایک یہودی شخص سے کھجوریں بطور قرض لے رکھی تھیں۔ غزوۂ اُحد کے موقع پر وہ شہید ہو گئے اور اس نے ترکہ میں دو کھجوروں کے باغ چھوڑے۔ اس یہودی کی کھجوریں اس قدر تھیں کہ دونوں باغ سے نکلنے والی کھجوریں اسی کے لئے کافی ہو گئیں۔ چنانچہ رسول کریم ﷺ نے اس یہودی سے ارشاد فرمایا کیا تم اس طریقہ سے کر سکتے ہو کہ آدھی اس سال لے لو اور تم آدھی آئندہ سال لے لینا۔ لیکن اس نے انکار کر دیا۔ اس پر آپ ﷺ نے مجھ سے ارشاد فرمایا تم اس طریقہ سے کرو کہ تم کھجوریں کاٹ ڈالو تو تم مجھ کو بلا لو۔ میں نے آپؐ کو بتلایا تو آپؐ ابوبکرؓ کو ساتھ لے کر تشریف لائے۔ ہم نے نیچے سے نکال کر ناپ ناپ کر قرض دینا شروع کر دیا اور آپؐ برکت کی دعا مانگتے رہے۔ یہاں تک کہ پورا قرض چھوٹے والے

فِيْمَا يَحْسِبُ عَمَّارٌ ثُمَّ اَتَيْتُهُمْ بِرُطَبٍ وَمَآءٍ فَاَكَلُوْا وَشَرِبُوْا ثُمَّ قَالَ هٰذَا مِنَ النَّعِيْمِ الَّذِیْ تُسْئَلُوْنَ عَنْهُ.

باغ سے ہی ادا ہو گیا۔ جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں پھر میں آپ کے لیے کھجوریں اور پانی لے کر حاضر ہوا اور وہ تمام کے تمام لوگوں نے کھائیں اور پانی پیا۔ پھر رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: یہ نعمت ان نعمتوں میں سے ہے کہ جن کے متعلق تم لوگوں سے سوال ہوگا۔

۳۶۷۳: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰى عَنْ حَدِيْثِ عَبْدِالْوَهَّابِ قَالَ حَدَّثَنَا عُبَيْدُ اللّٰهِ عَنْ وَهْبِ بْنِ كَيْسَانَ عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ تُوُفِّیَ اَبِیْ وَعَلَيْهِ دَيْنٌ فَعَرَضْتُ عَلٰی غُرَمَآئِهٖ اَنْ يَّاْخُذُوا التَّمْرَةَ بِمَا عَلَيْهِ فَاَبَوْا وَلَمْ يَرَوْا فِيْهِ وَفَآءً فَاَتَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَذَكَرْتُ ذٰلِكَ لَهٗ قَالَ اِذَا جَدَدْتَّهٗ فَوَضَعْتَهٗ فِی الْمِرْبَدِ فَاٰذِنِّیْ فَلَمَّا جَدَدْتُهٗ وَوَضَعْتُهٗ فِی الْمِرْبَدِ اَتَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَجَآءَ وَمَعَهٗ اَبُوْبَكْرٍ وَّعُمَرَ فَجَلَسَ عَلَيْهِ وَدَعَا بِالْبَرَكَةِ ثُمَّ قَالَ ادْعُ غُرَمَآءَكَ فَاَوْفِهِمْ قَالَ فَمَا تَرَكْتُ اَحَدًا لَهٗ عَلٰی اَبِیْ دَيْنٌ اِلَّا قَضَيْتُهٗ وَفَضَلَ لِیْ ثَلَاثَةَ عَشَرَ وَسْقًا فَذَكَرْتُ ذٰلِكَ لَهٗ فَضَحِكَ وَقَالَ ائْتِ اَبَابَكْرٍ وَعُمَرَ فَاَخْبِرْهُمَا ذٰلِكَ فَاَتَيْتُ اَبَا بَكْرٍ وَّعُمَرَ فَاَخْبَرْتُهُمَا فَقَالَ قَدْ عَلِمْنَا اِذْ صَنَعَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَا صَنَعَ اَنَّهٗ سَيَكُوْنُ ذٰلِكَ.

۳۶۷۳: حضرت جابر بن عبداللہ سے روایت ہے کہ میرے والد ماجد کی وفات ہوگئی تو ان پر لوگوں کا قرض تھا میں نے ان کے قرض خواہوں کو پیشکش کی کہ اپنے قرض کے عوض ہماری تمام کی تمام کھجوریں لے لیں۔ لیکن انہوں نے وہ کھجوریں لینے سے انکار کر دیا۔ اس لیے کہ یہ بات دکھلائی دے رہی تھی کہ وہ کھجوریں کم مقدار میں ہیں۔ اس پر میں نبیؐ کی خدمت اقدس میں حاضر ہوا اور میں نے ان سے واقعہ عرض کیا تو آپؐ نے ارشاد فرمایا: تم اس طریقہ سے کرو کہ جس وقت ان کو اکٹھا کر کے مربد میں رکھو تو تم مجھ کو بتلا دینا۔ چنانچہ جس وقت میں رسول کریمؐ کی خدمت اقدس میں حاضر ہوا اور میں نے آپؐ سے عرض کیا کہ میں نے آپؐ کے حکم کی تعمیل کر دی ہے تو آپؐ اپنے ساتھ ابوبکر اور عمر رضی اللہ عنہما کو لے کر تشریف لائے اور انکے نزدیک بیٹھ کر آپؐ نے برکت کی دعا مانگی پھر مجھ کو حکم فرمایا کہ اپنے قرض خواہوں کو بلا لو اور تم ان کو ادا کرنا شروع کر دو۔ میں نے اس قسم کا کوئی شخص نہیں چھوڑا کہ جس کا میرے والد صاحب کے ذمہ قرض باقی ہو اور میں نے وہ قرضہ ادا نہ کیا ہو اور اسکے بعد بھی میرے پاس تیرہ وسق کھجور باقی رہ گئی ہو پھر جس وقت میں نے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے اس بات کا تذکرہ کیا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو ہنسی آ گئی اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ تم ابوبکر رضی اللہ عنہ اور عمر رضی اللہ عنہ کی خدمت میں بھی جاؤ اور تم ان کو بتلاؤ۔ میں دونوں حضرات رضی اللہ عنہما کے پاس گیا تو فرمانے لگے ہم لوگ واقف تھے کہ جو کچھ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے کہا ہے اس کا انجام یہی ہوگا۔

## ۱۸۰۱: باب اِبْطَالِ الْوَصِيَّةِ لِلْوَارِثِ

## باب: وارث کے حق میں وصیت باطل ہے

۳۶۷۴: اَخْبَرَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيْدٍ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْعَوَانَةَ عَنْ قَتَادَةَ عَنْ شَهْرِ بْنِ حَوْشَبٍ عَنْ عَبْدِالرَّحْمٰنِ بْنِ غَنْمٍ

۳۶۷۴: حضرت عمرو بن خارجہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک مرتبہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے قوم سے خطاب میں ارشاد فرمایا: اللہ عزوجل

عَنْ عَمْرِو بْنِ خَارِجَةَ قَالَ خَطَبَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فَقَالَ اِنَّ اللّٰهَ قَدْ اَعْطٰى كُلَّ ذِىْ حَقٍّ حَقَّهٗ وَلَا وَصِيَّةَ لِوَارِثٍ.

نے ہر ایک حقدار کے لئے اس کا حق مقرر فرمایا ہے اس وجہ سے اب وارث کے لئے وصیت کرنا جائز نہیں۔

۳۶۷۵: اَخْبَرَنَا اِسْمٰعِيْلُ بْنُ مَسْعُوْدٍ قَالَ حَدَّثَنَا خَالِدٌ قَالَ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ قَالَ حَدَّثَنَا قَتَادَةُ عَنْ شَهْرِ بْنِ حَوْشَبٍ اَنَّ ابْنَ غَنْمٍ ذَكَرَ اَنَّ ابْنَ خَارِجَةَ ذٰلِكَ لَهٗ اَنَّهٗ شَهِدَ رَسُوْلَ اللّٰهِ يَخْطُبُ النَّاسَ عَلٰى رَاحِلَتِهٖ وَاِنَّهَا لَتَقْصَعُ بِجَرَّتِهَا وَاِنَّ لُعَابَهَا لَيَسِيْلُ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فِىْ خُطْبَتِهٖ اِنَّ اللّٰهَ قَدْ قَسَّمَ لِكُلِّ اِنْسَانٍ قِسْمَهٗ مِنَ الْمِيْرَاثِ فَلَا تَجُوْزُ لِوَارِثٍ وَّصِيَّةٌ.

۳۶۷۵: حضرت ابن خارجہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ وہ رسول کریم ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئے تو آپ ﷺ اپنی سواری پر خطبہ دے رہے تھے وہ سواری (اونٹنی) جگالی کر رہی تھی اور اس کے منہ سے لعاب نکل رہا تھا۔ چنانچہ آپ ﷺ نے دوران خطبہ فرمایا کہ اللہ عزوجل نے ہر ایک انسان کے لئے وراثت میں سے ایک حصہ مقرر فرما دیا ہے اس وجہ سے اب وارث کے لئے وصیت کرنا جائز نہیں ہے۔

۳۶۷۶: اَخْبَرَنَا عُتْبَةُ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ الْمَرْوَزِىُّ قَالَ اَنْبَاَنَا عَبْدُاللّٰهِ بْنُ الْمُبَارَكِ قَالَ اَنْبَاَنَا اِسْمَاعِيْلُ ابْنُ اَبِىْ خَالِدٍ عَنْ قَتَادَةَ عَنْ عَمْرِو بْنِ خَارِجَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اِنَّ اللّٰهَ عَزَّ اِسْمُهٗ قَدْ اَعْطٰى كُلَّ ذِىْ حَقٍّ حَقَّهٗ وَلَا وَصِيَّةَ لِوَارِثٍ.

۳۶۷۶: حضرت عمرو بن خارجہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک مرتبہ رسول کریم ﷺ نے قوم سے خطاب میں ارشاد فرمایا: اللہ عزوجل نے ہر ایک حقدار کے لئے اس کا حق مقرر فرمایا ہے اس وجہ سے اب وارث کے لئے وصیت کرنا جائز نہیں۔

## ۱۸۰۲: باب اِذَا اَوْصٰى لِعَشِيْرَتِهِ لْاَقْرَبِيْنَ

## باب: اپنے رشتہ داروں کو وصیت کرنے سے متعلق

۳۶۷۷: اَخْبَرَنَا اِسْحٰقُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ حَدَّثَنَا جَرِيْرٌ عَنْ عَبْدِالْمَلِكِ بْنِ عُمَيْرٍ عَنْ مُوْسٰى بْنِ طَلْحَةَ عَنْ اَبِىْ هُرَيْرَةَ رَضِىَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ لَمَّا نَزَلَتْ ﴿وَاَنْذِرْ عَشِيْرَتَكَ الْاَقْرَبِيْنَ﴾ [شعراء: ۲۱۴] دَعَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قُرَيْشًا فَاجْتَمَعُوْا فَعَمَّ وَخَصَّ فَقَالَ يَا بَنِىْ كَعْبِ بْنِ لُؤَىٍّ يَا بَنِىْ مُرَّةَ بْنِ كَعْبٍ يَا بَنِىْ عَبْدِ شَمْسٍ وَيَا بَنِىْ عَبْدِمَنَافٍ وَيَا بَنِىْ هَاشِمٍ وَ يَا بَنِىْ عَبْدِالْمُطَّلِبِ اَنْقِذُوْا اَنْفُسَكُمْ مِنَ النَّارِ وَ يَا فَاطِمَةُ اَنْقِذِىْ نَفْسَكِ مِنَ النَّارِ اِنِّىْ لَا اَمْلِكُ لَكُمْ مِنَ اللّٰهِ شَيْئًا غَيْرَ اَنَّ لَكُمْ رَحِمًا سَاَبُلُّهَا بِبَلَالِهَا.

۳۶۷۷: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جس وقت یہ آیت کریمہ نازل ہوئی: وَ اَنْذِرْ عَشِيْرَتَكَ الْاَقْرَبِيْنَ یعنی ''اے محمد! اپنے قریب کے خاندان کو ڈرائیں'' تو رسول کریم ؐ نے قریش کو بلایا وہ لوگ اکٹھا ہوئے تو آپ ؐ نے اپنے عام طور سے سب کے سب کو بلایا اور پھر خاص طریقہ سے اپنے رشتہ داروں کو ڈراتے ہوئے فرمایا: اے بنوکعب بن موئی! (یہ عرب کے ایک قبیلہ کا نام ہے) اور اے بنو عمرو بن کعب (یہ بھی ایک قبیلہ کا نام ہے) اے بنو عبد شمس اے بنوعبد مناف! اے بنو ہاشم! اور اے بنوعبد المطلب! اپنے نفسوں کو دوزخ سے بچاؤ۔ اے فاطمہ! تم اپنے نفس کو دوزخ سے بچاؤ کیونکہ میں قیامت کے روز تم لوگوں کو اللہ کی گرفت سے بچانے میں کسی کام نہیں آ سکتا البتہ اتنا ضرور ہے کہ میرے اور

تمہارے درمیان رحم کا تعلق ہے جس کا حق میں ادا کرونگا۔

٣٦٧٨: اَخْبَرَنَا اَحْمَدُ بْنُ سُلَيْمَانَ قَالَ حَدَّثَنَا عُبَيْدُاللّٰهِ بْنُ مُوْسٰى قَالَ اَنْبَاَنَا اِسْرَآئِيْلُ عَنْ مُعَاوِيَةَ وَهُوَ ابْنُ اِسْحٰقَ عَنْ مُوْسَى بْنِ طَلْحَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يَا بَنِىْ عَبْدِ مَنَافٍ اشْتَرُوْا اَنْفُسَكُمْ مِنْ رَّبِّكُمْ اِنِّىْ لَا اَمْلِكُ لَكُمْ مِنَ اللّٰهِ شَيْئًا يَا بَنِىْ عَبْدِالْمُطَّلِبِ اشْتَرُوْا اَنْفُسَكُمْ مِنْ رَّبِّكُمْ اِنِّىْ لَا اَمْلِكُ لَكُمْ مِّنَ اللّٰهِ شَيْئًا وَلٰكِنْ بَيْنِىْ وَبَيْنَكُمْ رَحِمٌ اَنَا بَالُّهَا بِبَلَالِهَا۔

٣٦٧٨: حضرت موسیٰ بن طلحہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: اے بنو عبد مناف! تم لوگ اپنی جانوں کو نیک اعمال کر کے اللہ سے خرید لو اس لیے کہ میں تم کو قیامت کے روز عذاب خداوندی سے بچانے میں کوئی بھی کام نہیں آ سکتا۔ میرے اور تم لوگوں کے درمیان صلہ رحمی کا واسطہ ہے جس کا حق میں دنیا ہی میں ادا کروں گا۔

٣٦٧٩: اَخْبَرَنَا سُلَيْمَانُ بْنُ دَاوُدَ عَنِ ابْنِ وَهْبٍ قَالَ اَخْبَرَنِىْ يُوْنُسُ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ قَالَ اَخْبَرَنِىْ سَعِيْدُ ابْنُ الْمُسَيَّبِ وَاَبُوْ سَلَمَةَ بْنِ عَبْدِالرَّحْمٰنِ عَنْ اَبِىْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ حِيْنَ اُنْزِلَ عَلَيْهِ وَاَنْذِرْ عَشِيْرَتَكَ الْاَقْرَبِيْنَ [شعراء : ٢١٤] قَالَ يَا مَعْشَرَ قُرَيْشٍ اشْتَرُوْا اَنْفُسَكُمْ مِنَ اللّٰهِ لَا اُغْنِىْ عَنْكُمْ مِّنَ اللّٰهِ شَيْئًا يَا بَنِىْ عَبْدِالْمُطَّلِبِ لَا اُغْنِىْ عَنْكُمْ مِّنَ اللّٰهِ شَيْئًا يَاعَبَّاسَ بْنُ عَبْدِالْمُطَّلِبِ لَا اُغْنِىْ عَنْكَ مِنَ اللّٰهِ شَيْئًا يَا صَفِيَّةُ عَمَّةَ رَسُوْلِ اللّٰهِ لَا اُغْنِىْ عَنْكِ مِنَ اللّٰهِ شَيْئًا يَا فَاطِمَةُ بِنْتَ مُحَمَّدٍ ﷺ سَلِيْنِىْ مَا شِئْتِ لَا اُغْنِىْ عَنْكِ مِنَ اللّٰهِ شَيْئًا۔

٣٦٧٩: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جس وقت یہ آیت کریمہ: وَ اَنْذِرْ عَشِيْرَتَكَ الْاَقْرَبِيْنَ نازل ہوئی تو رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: اے قریش کے لوگو! تم لوگ اپنے نفوس کو اللہ عزوجل سے خرید لو۔ اس لیے کہ میں تم لوگوں کے بالکل کسی کام نہیں آ سکتا ہوں۔ اے فاطمہ رضی اللہ عنہا بنت محمد صلی اللہ علیہ وسلم تم جو چاہتی یعنی جس چیز کی خواہش رکھتی ہو تم وہ مانگ لو لیکن میں قیامت کے دن اللہ عزوجل کی گرفت سے بچانے میں کوئی کام نہیں آ سکتا۔

٣٦٨٠: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ خَالِدٍ قَالَ حَدَّثَنَا بِشْرُ بْنُ شُعَيْبٍ عَنْ اَبِيْهِ عَنِ الزُّهْرِىِّ قَالَ اَخْبَرَنِىْ سَعِيْدُ بْنُ الْمُسَيَّبِ وَاَبُوْسَلَمَةَ بْنِ عَبْدِالرَّحْمٰنِ اَنَّ اَبَاهُرَيْرَةَ قَالَ قَامَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ حِيْنَ اُنْزِلَ عَلَيْهِ وَاَنْذِرْ [شعراء: ٢١٤] فَقَالَ يَا مَعْشَرَ قُرَيْشٍ اشْتَرُوْا اَنْفُسَكُمْ مِنَ اللّٰهِ لَا اُغْنِىْ عَنْكُمْ مِّنَ اللّٰهِ شَيْئًا يَا بَنِىْ عَبْدِ مَنَافٍ لَا اُغْنِىْ عَنْكُمْ مِّنَ اللّٰهِ شَيْئًا يَا عَبَّاسَ بْنَ عَبْدِالْمُطَّلِبِ لَا اُغْنِىْ عَنْكَ مِنَ اللّٰهِ شَيْئًا يَا صَفِيَّةُ عَمَّةَ رَسُوْلِ اللّٰهِ

٣٦٨٠: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جس وقت یہ آیت کریمہ: وَ اَنْذِرْ عَشِيْرَتَكَ الْاَقْرَبِيْنَ نازل ہوئی تو رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: اے قریش کے لوگو! تم لوگ اپنے نفوس کو اللہ عزوجل سے خرید لو۔ اس لیے کہ میں تم لوگوں کے بالکل کسی کام نہیں آ سکتا ہوں۔ اے فاطمہ رضی اللہ عنہا بنت محمد صلی اللہ علیہ وسلم تم جو چاہتی یعنی جس چیز کی خواہش رکھتی ہو تم وہ مانگ لو لیکن میں قیامت کے دن اللہ عزوجل کی گرفت سے بچانے میں کوئی کام نہیں آ سکتا۔

ﷺ لَا اُغْنِیْ عَنْكِ مِنَ اللّٰهِ شَيْئًا يَافَاطِمَةُ سَلِيْنِيْ مَاشِئْتِ لَا اُغْنِيْ عَنْكِ مِنَ اللّٰهِ شَيْئًا.

۳۶۸۱: اَخْبَرَنَا اِسْحٰقُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ اَنْبَاَنَا اَبُوْمُعَاوِيَةَ قَالَ حَدَّثَنَا هِشَامٌ وَهُوَ ابْنُ عُرْوَةَ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ لَمَّا نَزَلَتْ هٰذِهِ الْاٰيَةُ: وَاَنْذِرْ عَشِيْرَتَكَ الْاَقْرَبِيْنَ [الشعرا: ۲۱۴] قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ يَافَاطِمَةَ ابْنَةَ مُحَمَّدٍ يَا صَفِيَّةَ بِنْتَ عَبْدِالْمُطَّلِبِ يَا بَنِيْ عَبْدِالْمُطَّلِبِ لَا اُغْنِيْ عَنْكُمْ مِّنَ اللّٰهِ شَيْئًا سَلُوْنِيْ مِنْ مَّالِيْ مَا شِئْتُمْ.

۳۶۸۱: حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ جس وقت یہ آیت کریمہ: وَ اَنْذِرْ عَشِيْرَتَكَ الْاَقْرَبِيْنَ نازل ہوئی تو رسول کریمؐ نے ارشادفرمایا: اے فاطمہ بنت محمد! اے صفیہ رضی اللہ عنہا بنت عبدالمطلب اور اے بنوعبدالمطلب! میں قیامت کے روزتم لوگوں کواللہ عزوجل کی پکڑ سے بچانے میں کام نہیں آ سکتا اس وجہ سے دنیا میں میری دولت میں سے تم جودل چاہے وہ مانگ لو۔

## ۱۸۰۳: باب اِذَا مَاتَ الْفُجَاةَ هَلْ يُسْتَحَبُّ لِاَهْلِهٖ اَنْ يَّتَصَدَّقُوْا عَنْهُ

## باب: اگرکوئی شخص اچانک مرجائے تو کیا اسکے وارثوں کیلئے اسکی جانب سے صدقہ کرنا مستحب ہے یا نہیں؟

۳۶۸۲: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ سَلَمَةَ قَالَ حَدَّثَنَا ابْنُ الْقَاسِمِ عَنْ مَالِكٍ عَنْ هِشَامِ بْنِ عُرْوَةَ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ عَائِشَةَ اَنَّ رَجُلًا قَالَ لِرَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ اِنَّ اُمِّي افْتُلِتَتْ نَفْسَهَا وَاِنَّهَا لَوْتَكَلَّمَتْ تَصَدَّقَتْ اَفَاَتَصَدَّقُ عَنْهَا فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ نَعَمْ فَتَصَدَّقْ عَنْهَا.

۳۶۸۲: حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ ایک مرتبہ کسی آدمی نے عرض کیا یا رسول اللہ! میری والدہ کی اچانک وفات ہوگئی ہے مجھ کو یقین ہے کہ اگر وہ گفتگو کرسکتیں تو لازمی طریقہ سے وہ صدقہ کرتیں۔ اس وجہ سے کیا میں ان کی جانب سے صدقہ کرسکتا ہوں؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جی ہاں کردو۔

۳۶۸۳: اَنْبَاَنَا الْحٰرِثُ بْنُ مِسْكِيْنٍ قِرَاءَةً عَلَيْهِ وَاَنَا اَسْمَعُ عَنِ ابْنِ الْقَاسِمِ عَنْ مَالِكٍ عَنْ سَعِيْدِ بْنِ عَمْرِو بْنِ شُرَحْبِيْلِ بْنِ سَعِيْدِ بْنِ سَعْدِ بْنِ عُبَادَةَ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ جَدِّهٖ قَالَ خَرَجَ سَعْدُ بْنُ عُبَادَةَ مَعَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِيْ بَعْضِ مَغَازِيْهِ وَ حَضَرَتْ اُمَّهُ الْوَفَاةُ بِالْمَدِيْنَةِ فَقِيْلَ لَهَا اَوْصِيْ فَقَالَتْ فِيْمَ اُوْصِي الْمَالُ مَالُ سَعْدٍ فَتُوُفِّيَتْ قَبْلَ اَنْ يَّقْدَمَ سَعْدٌ فَلَمَّا قَدِمَ سَعْدٌ ذُكِرَ ذٰلِكَ لَهٗ فَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ هَلْ يَنْفَعُهَا اَنْ اَتَصَدَّقَ عَنْهَا فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نَعَمْ فَقَالَ سَعْدٌ حَائِطُ كَذَا وَكَذَا صَدَقَةٌ عَنْهَا لِحَائِطٍ

۳۶۸۳: حضرت سعد بن عبادہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ وہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ کسی جنگ کے لئے نکلے تو ان کی والدہ ماجدہ جو کہ مدینہ منورہ میں تھیں ان کی وفات ہوگئی وفات کے وقت ان سے کہا گیا کہ وہ وصیت کریں وہ فرمانے لگیں کہ کس چیز میں وصیت کروں مال دولت تو حضرت سعد رضی اللہ عنہ کا ہے میں کس طریقہ سے وصیت کروں؟ چنانچہ وہ حضرت سعد رضی اللہ عنہ کے مدینہ منورہ واپس آنے سے قبل ہی وفات پا گئیں۔ جس وقت وہ مدینہ منورہ آئے تو ان کے سامنے اس بات کا تذکرہ کیا گیا۔ اس پر انہوں نے عرض کیا: یا رسول اللہ! اگر میں ان کی جانب سے صدقہ کروں تو کیا ان کو اس کا نفع پہنچے گا؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جی ہاں۔ حضرت سعد رضی اللہ عنہ فرمانے لگے میں فلاں فلاں باغ اپنی والدہ کی جانب سے صدقہ

سَمَّاهُ.

کرتا ہوں۔

## ۱۸۰۴: باب فَضْلُ الصَّدَقَةِ عَنِ الْمَيِّتِ

## باب: مرنے والے کی جانب سے صدقہ کے فضائل

۳۶۸۴: اَخْبَرَنَا عَلِيُّ بْنُ حُجْرٍ قَالَ حَدَّثَنَا اِسْمٰعِيْلُ قَالَ حَدَّثَنَا الْعَلَاءُ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اِذَا مَاتَ الْاِنْسَانُ انْقَطَعَ عَمَلُهُ اِلَّا مِنْ ثَلَاثَةٍ مِّنْ صَدَقَةٍ جَارِيَةٍ وَعِلْمٍ يُّنْتَفَعُ بِهٖ وَوَلَدٍ صَالِحٍ يَّدْعُوْلَهٗ.

۳۶۸۴: حضرت ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ رسول کریمؐ نے فرمایا جس وقت کوئی انسان مرجاتا ہے ان تین اعمال کے علاوہ باقی تمام اعمال موقوف ہو جاتے ہیں ایک تو صدقہ جاریہ دوسرے وہ علم کہ جس سے لوگوں کو نفع حاصل ہو اور تیسرے نیک اولاد جو کہ اس کے لئے دعا مانگتی رہے (مطلب یہ ہے کہ ان تین چیزوں کا ثواب جاری رہتا ہے باقی تمام اعمال کا ثواب بند ہو جاتا ہے۔)

۳۶۸۵: اَخْبَرَنَا عَلِيُّ بْنُ حُجْرٍ قَالَ اَنْبَاَنَا اِسْمٰعِيْلُ عَنِ الْعَلَاءِ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ اَنَّ رَجُلًا قَالَ لِلنَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنَّ اَبِيْ مَاتَ وَتَرَكَ مَالًا وَلَمْ يُوْصِ فَهَلْ يُكَفِّرُ عَنْهُ اَنْ اَتَصَدَّقَ عَنْهُ قَالَ نَعَمْ.

۳۶۸۵: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک آدمی نے کہا: یا رسول اللہ! میرے والد دولت چھوڑ کر مرے لیکن انہوں نے کوئی وصیت نہیں کی اگر میں انکی جانب سے خیرات کروں تو کیا انکی وصیت نہ کرنے کا کفارہ ہوسکتا ہے؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ہاں۔

۳۶۸۶: اَخْبَرَنَا مُوْسَى بْنُ سَعِيْدٍ قَالَ حَدَّثَنَا هِشَامُ بْنُ عَبْدِالْمَلِكِ قَالَ حَدَّثَنَا حَمَّادُ بْنُ سَلَمَةَ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ عَمْرٍو عَنْ اَبِيْ سَلَمَةَ عَنِ الشَّرِيْدِ بْنِ سُوَيْدٍ الثَّقَفِيِّ قَالَ اَتَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقُلْتُ اِنَّ اُمِّيْ اَوْصَتْ اَنْ تُعْتَقَ عَنْهَا رَقَبَةٌ وَاِنَّ عِنْدِيْ جَارِيَةً نُوْبِيَّةً اَفَيُجْزِئُ عَنِّيْ اَنْ اُعْتِقَهَا عَنْهَا قَالَ ائْتِنِيْ بِهَا فَاَتَيْتُهُ بِهَا فَقَالَ لَهَا النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ رَّبُّكِ قَالَتِ اللّٰهُ قَالَ مَنْ اَنَا قَالَتْ اَنْتَ رَسُوْلُ اللّٰهِ قَالَ فَاَعْتِقْهَا فَاِنَّهَا مُؤْمِنَةٌ.

۳۶۸۶: حضرت شرید بن سوید ثقفیؓ فرماتے ہیں کہ میں رسول کریمؐ کی خدمت میں حاضر ہوا اور میں نے عرض کیا کہ میری والدہ ماجدہ نے وصیت فرمائی تھی کہ ان کی جانب سے ایک باندی آزاد کر دوں۔ میرے پاس ایک کالے رنگ کی باندی ہے اگر میں اس کو آزاد کر دوں تو کیا میرے والد کی وصیت مکمل ہو جائے گی۔ آپ نے فرمایا کہ اس کو میرے پاس لے کر آؤ میں اس کو آپؐ کی خدمت میں لے کر حاضر ہوا تو آپؐ نے اس سے دریافت فرمایا: تمہارا پروردگار کون ہے؟ اس نے جواب دیا کہ اللہ عزوجل۔ آپؐ نے فرمایا میں کون ہوں؟ اس نے جواب دیا کہ آپؐ اللہ کے رسولؐ ہیں۔ اس پر نبیؐ نے فرمایا: تم اس کو آزاد کر دو یہ خاتون مومنہ ہے۔

۳۶۸۷: اَخْبَرَنَا الْحُسَيْنُ بْنُ عِيْسٰى قَالَ اَنْبَاَنَا سُفْيَانُ عَنْ عَمْرٍو عَنْ عِكْرِمَةَ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ اَنَّ سَعْدًا سَاَلَ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنَّ اُمِّيْ مَاتَتْ وَلَمْ تُوْصِ اَفَاَتَصَدَّقُ عَنْهَا قَالَ نَعَمْ.

۳۶۸۷: حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ سعد رضی اللہ عنہ نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے دریافت کیا کہ میری والدہ وصیت کے بغیر وفات کر گئی ہیں کیا میں اُن کی جانب سے صدقہ کر دوں؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ہاں! کر دو۔

۳۶۸۸: اَخْبَرَنَا اَحْمَدُ بْنُ الْاَزْهَرِ قَالَ حَدَّثَنَا رَوْحُ بْنُ عُبَادَةَ قَالَ حَدَّثَنَا زَكَرِيَّا بْنُ اِسْحٰقَ قَالَ حَدَّثَنَا عَمْرُو بْنُ دِيْنَارٍ عَنْ عِكْرِمَةَ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ اَنَّ رَجُلًا قَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنَّ اُمَّهُ تُوُفِّيَتْ اَفَيَنْفَعُهَا اِنْ تَصَدَّقْتُ عَنْهَا قَالَ نَعَمْ قَالَ فَاِنَّ لِيْ مَخْرَفًا فَاُشْهِدُكَ اِنِّيْ قَدْ تَصَدَّقْتُ بِهٖ عَنْهَا۔

۳۶۸۸: حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ ایک شخص نے عرض کیا: یا رسول اللہ! میری والدہ صاحبہ کی وفات ہوگئی ہے اگر میں ان کی جانب سے وصیت کر دوں تو کیا ان کو اس کا اجر ملے گا؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جی ہاں۔ وہ کہنے لگا کہ میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو گواہ بنا کر کہتا ہوں کہ میں نے اپنا باغ اُن کی جانب سے صدقہ کر دیا ہے۔

۳۶۸۹: اَخْبَرَنِیْ هٰرُوْنُ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ قَالَ حَدَّثَنَا عَفَّانُ قَالَ حَدَّثَنَا سُلَيْمَانُ بْنُ كَثِيْرٍ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ عُبَيْدِاللّٰهِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ عَنْ سَعْدِ بْنِ عُبَادَةَ اَنَّهٗ اَتَى النَّبِيَّ ﷺ فَقَالَ اِنَّ اُمِّيْ مَاتَتْ وَعَلَيْهَا نَذْرٌ اَفَيُجْزِئُ عَنْهَا اَنْ اُعْتِقَ عَنْهَا قَالَ اَعْتِقْ عَنْ اُمِّكَ۔

۳۶۸۹: حضرت سعد بن عبادہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ وہ رسول کریم کی خدمت اقدس میں حاضر ہوئے اور عرض کیا کہ یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میری والدہ نے ایک نذر مان لی تھی جس کو پورا کیے بغیر ان کی وفات ہوگئی اب اگر میں ان کی جانب سے کوئی غلام یا باندی آزاد کر دوں تو کیا یہ کافی ہوگا؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جی ہاں۔

۳۶۹۰: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ مُحَمَّدٍ اَبُوْ يُوْسُفَ الصَّيْدَلَانِيُّ عَنْ عِيْسٰى قَالَ حَدَّثَنَا عِيْسٰى وَهُوَ ابْنُ يُوْنُسَ عَنِ الْاَوْزَاعِيِّ عَنِ الزُّهْرِيِّ اَخْبَرَهٗ عَنْ عُبَيْدِاللّٰهِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ عَنْ سَعْدِ بْنِ عُبَادَةَ اَنَّهُ اسْتَفْتَى النَّبِيَّ ﷺ فِيْ نَذْرٍ كَانَ عَلٰى اُمِّهٖ فَتُوُفِّيَتْ قَبْلَ اَنْ تَقْضِيَهٗ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اقْضِهٖ عَنْهَا۔

۳۶۹۰: حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما بیان کرتے ہیں کہ حضرت سعد بن عبادہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے دریافت کیا کہ ان کی والدہ نے ایک نذر مانی تھی جس کے پورا کرنے سے قبل ہی اُن کی وفات ہوگئی۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تم اپنی والدہ کی نذر پوری کرو۔

۳۶۹۱: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ صَدَقَةَ الْحِمْصِيُّ قَالَ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ شُعَيْبٍ عَنِ الْاَوْزَاعِيِّ عَنِ الزُّهْرِيِّ اَخْبَرَهٗ عَنْ عُبَيْدِاللّٰهِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ عَنْ سَعْدِ بْنِ عُبَادَةَ اَنَّهُ اسْتَفْتَى النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِيْ نَذْرٍ كَانَ عَلٰى اُمِّهٖ فَمَاتَتْ قَبْلَ اَنْ تَقْضِيَهٗ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اقْضِهٖ عَنْهَا۔

۳۶۹۱: حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما بیان کرتے ہیں کہ حضرت سعد بن عبادہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے دریافت کیا کہ ان کی والدہ نے ایک نذر مانی تھی جس کے پورا کرنے سے قبل ہی اُن کی وفات ہوگئی۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تم اپنی والدہ کی نذر پوری کرو۔

۳۶۹۲: اَخْبَرَنَا الْعَبَّاسُ بْنُ الْوَلِيْدِ بْنِ يَزِيْدَ قَالَ اَخْبَرَنِيْ اَبِيْ قَالَ حَدَّثَنَا الْاَوْزَاعِيُّ قَالَ اَخْبَرَنِي الزُّهْرِيُّ اَنَّ عُبَيْدَاللّٰهِ بْنَ عَبْدِاللّٰهِ اَخْبَرَهٗ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ اسْتَفْتٰى سَعْدٌ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ فِيْ نَذْرٍ كَانَ عَلٰى اُمِّهٖ فَتُوُفِّيَتْ

۳۶۹۲: حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ حضرت سعد بن عبادہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے دریافت کیا کہ ان کی والدہ نے ایک نذر مانی تھی جس کے پورا کرنے سے قبل ہی اُن کی وفات ہوگئی۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تم اپنی

قَبْلَ اَنْ تَقْضِيَهُ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اقْضِهِ عَنْهَا. والدہ کی نذر پوری کرو۔

تشریح ☆ بغیر وصیت کے کوئی شخص وفات پا گیا تو اس کے لئے صدقہ دینا بہت ہی عمدہ عمل ہے۔ضروری نہیں کہ صرف صدقہ اسی کی طرف سے کیا جائے جوکہ بغیر وصیت کئے فوت ہوگیا بلکہ صدقہ تو اس کے لئے بھی کرنا چاہیے جوکہ وصیت کر گیا جو مرنے والے نے کہا وہ تو کرنا ہی ہے مگر اپنی طرف سے بھی اس کے لئے صدقہ کرنا اچھا ہے اور صدقہ ایسا ہو جسے آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے پسند کیا کہ وہ صدقہ کرنا چاہیے جوکہ صدقہ جاریہ ہو اور خلق خدا اس سے تادیر فائدہ اٹھاتی رہے جو لوگ جتنا بھی اس سے زیادہ فائدہ اٹھاتے رہیں گے اور جتنے عرصہ دراز تک وہ سلسلہ چلتا رہے گا' ثواب ملتا رہے گا۔یعنی قبر میں بھی اور یوم حشر میں بھی۔ (جامی)

## ۱۸۰۵: باب ذِكْرِ الْاِخْتِلَافِ عَلٰى سُفْيَانَ

## باب: حضرت سفیان سے متعلق زیر نظر حدیث میں راوی کے اختلاف سے متعلق

۳۶۹۳: قَالَ الْحَارِثُ بْنُ مِسْكِيْنٍ قِرَاءَةً عَلَيْهِ وَاَنَا اَسْمَعُ عَنْ سُفْيَانَ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ عُبَيْدِاللّٰهِ ابْنِ عَبْدِاللّٰهِ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ اَنَّ سَعْدَ بْنَ عُبَادَةَ اسْتَفْتَى النَّبِيَّ ﷺ فِيْ نَذْرٍ كَانَ عَلٰى اُمِّهِ فَتُوُفِّيَتْ قَبْلَ اَنْ تَقْضِيَهُ فَقَالَ اقْضِهِ عَنْهَا.

۳۶۹۳: حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ حضرت سعد بن عبادہ رضی اللہ عنہ نے اپنی والدہ کے نذر مان لینے سے متعلق' فوت ہونے کے متعلق فتویٰ طلب کیا تھا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تم ان کی جانب سے نذر پوری کرو۔

۳۶۹۴: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ يَزِيْدَ قَالَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ عُبَيْدِاللّٰهِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ عَنْ سَعْدٍ اَنَّهُ قَالَ مَاتَتْ اُمِّيْ وَعَلَيْهَا نَذْرٌ فَسَاَلْتُ النَّبِيَّ ﷺ فَاَمَرَنِيْ اَنِ اَقْضِيَهُ عَنْهَا.

۳۶۹۴: حضرت سعد رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں میری والدہ کی وفات ہوگئی اور انہوں نے منت پوری نہیں کی تھی۔ میں نے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے دریافت کیا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ کو حکم دیا کہ میں ان کی جانب سے نذر پوری کروں۔

۳۶۹۵: اَخْبَرَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيْدٍ قَالَ حَدَّثَنَا اللَّيْثُ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ عُبَيْدِ اللّٰهِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ اسْتَفْتٰى سَعْدُ بْنُ عُبَادَةَ الْاَنْصَارِيُّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ فِيْ نَذْرٍ كَانَ عَلٰى اُمِّهِ فَتُوُفِّيَتْ قَبْلَ اَنْ تَقْضِيَهُ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اقْضِهِ عَنْهَا.

۳۶۹۵: حضرت سعد رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں میری والدہ کی وفات ہوگئی اور انہوں نے منت پوری نہیں کی تھی۔ میں نے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے دریافت کیا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ کو حکم ارشاد فرمایا کہ میں ان کی جانب سے نذر پوری کروں۔

۳۶۹۶: اَخْبَرَنَا هٰرُوْنُ بْنُ اِسْحٰقَ الْهَمْدَانِيُّ عَنْ عَبْدَةَ عَنْ هِشَامٍ هُوَ ابْنُ عُرْوَةَ عَنْ بَكْرِ بْنِ وَائِلٍ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ عُبَيْدِاللّٰهِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ جَاءَ سَعْدُ بْنُ عُبَادَةَ اِلَى النَّبِيِّ ﷺ فَقَالَ اِنَّ اُمِّيْ

۳۶۹۶: حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ سعد بن عبادہ رضی اللہ عنہ خدمت نبوی میں حاضر ہوئے اور عرض کیا: یا رسول اللہ! میری والدہ کی وفات ہوگئی ہے ان کے ذمہ ایک نذر تھی جس کو وہ پوری نہ کر سکیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تم ان کی جانب سے

مَاتَتْ وَعَلَيْهَا نَذْرٌ وَلَمْ تَقْضِهِ قَالَ اقْضِهِ عَنْهَا.

پوری کرو۔

۳۶۹۷: اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ ابْنِ الْمُبَارَكِ قَالَ حَدَّثَنَا وَكِيعٌ عَنْ هِشَامٍ عَنْ قَتَادَةَ عَنْ سَعِيدِ بْنِ الْمُسَيَّبِ عَنْ سَعْدِ بْنِ عُبَادَةَ قَالَ قُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنَّ اُمِّيْ مَاتَتْ اَفَاَتَصَدَّقُ عَنْهَا قَالَ نَعَمْ قُلْتُ فَاَيُّ الصَّدَقَةِ اَفْضَلُ قَالَ سَقْيُ الْمَاءِ.

۳۶۹۷: حضرت سعد بن عبادہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے عرض کیا یارسول اللہ! میری والدہ صاحبہ کی وفات ہوگئی ہے۔ کیا میں ان کی جانب سے صدقہ کرسکتا ہوں؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جی ہاں۔ میں نے عرض کیا کہ پھر کونسا صدقہ افضل ہے؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ پانی پلانے والا۔

۳۶۹۸: اَخْبَرَنَا اَبُوْعَمَّارٍ الْحُسَيْنُ بْنُ حُرَيْثٍ عَنْ وَكِيعٍ عَنْ هِشَامٍ عَنْ قَتَادَةَ عَنْ سَعِيدِ بْنِ الْمُسَيَّبِ عَنْ سَعْدِ بْنِ عُبَادَةَ قَالَ قُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ اَيُّ الصَّدَقَةِ اَفْضَلُ قَالَ سَقْيُ الْمَاءِ.

۳۶۹۸: حضرت سعد بن عبادہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے' میں نے کہا یارسول اللہ! کونسا صدقہ افضل ہے؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: پانی (یعنی پیاسوں کو پانی پلانا یا ایسی جگہوں پر پانی کا بندوبست کرنا جہاں اس کی اشد ضرورت ہو)۔

۳۶۹۹: اَخْبَرَنِيْ اِبْرَاهِيْمُ بْنُ الْحَسَنِ عَنْ حَجَّاجٍ قَالَ سَمِعْتُ شُعْبَةَ يُحَدِّثُ عَنْ قَتَادَةَ قَالَ سَمِعْتُ الْحَسَنَ يُحَدِّثُ عَنْ سَعْدِ بْنِ عُبَادَةَ اَنَّ اُمَّهُ مَاتَتْ فَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ اِنَّ اُمِّيْ مَاتَتْ اَفَاَتَصَدَّقُ عَنْهَا قَالَ نَعَمْ قَالَ فَاَيُّ الصَّدَقَةِ اَفْضَلُ قَالَ سَقْيُ الْمَاءِ فَتِلْكَ سِقَايَةُ سَعْدٍ بِالْمَدِيْنَةِ.

۳۶۹۹: حضرت سعد بن عبادہؓ سے مروی ہے کہ انہوں نے نبی کریم سے کہا کہ میری والدہ کی وفات ہوگئی اور میں ان کی طرف سے کچھ خیرات کرنا چاہتا ہوں' اس بابت آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا کیا حکم ہے؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا (ضرور) کر۔ حضرت سعدؓ نے پوچھا کونسا صدقہ ثواب میں سب سے بڑھ کر ہے؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: پانی پلانا تو ابھی تک سعد ہی کی سبیل ہے مدینہ میں۔

## ۱۸۰۶: باب النَّهْيِ عَنِ الْوِلَايَةِ عَلٰى مَالِ الْيَتِيْمِ

## باب: یتیم کے مال کا والی ہونے کی ممانعت سے متعلق

۳۷۰۰: اَخْبَرَنَا الْعَبَّاسُ بْنُ مُحَمَّدٍ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُاللّٰهِ بْنُ يَزِيْدَ عَنْ سَعِيْدِ بْنِ اَبِيْ اَيُّوْبَ عَنْ عُبَيْدِ اللّٰهِ بْنِ اَبِيْ جَعْفَرٍ عَنْ سَالِمِ بْنِ اَبِيْ سَالِمٍ الْجَيْشَانِيِّ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ اَبِيْ ذَرٍّ قَالَ قَالَ لِيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يَا اَبَا ذَرٍّ اِنِّيْ اَرَاكَ ضَعِيْفًا وَاِنِّيْ اُحِبُّ لَكَ مَا اُحِبُّ لِنَفْسِيْ لَا تَاَمَّرَنَّ عَلٰى اثْنَيْنِ وَلَا تَوَلَّيَنَّ عَلٰى مَالِ يَتِيْمٍ.

۳۷۰۰: حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ سے فرمایا: اے ابوذر! میں تم کو کمزور محسوس کر رہا ہوں اور میں تمہارے واسطے وہ ہی پسند کرتا ہوں جو کہ اپنے واسطے پسند کرتا ہوں کہ تم کبھی دو شخص کی امارت یا یتیم کے مال کی ولایت قبول نہ کرنا۔ (یعنی امیر بننا اور یتیم کے مال کا ولی بن جانا ذمہ داری کا اور مشکل کام ہے)۔

## ۱۸۰۷: باب مَا لِلْوَصِيِّ مِنْ مَّالِ الْيَتِيْمِ اِذَا

## باب: اگر کوئی آدمی یتیم کے مال کا متولی ہو تو کیا اس

## قَامَ عَلَيْهِ

## میں سے کچھ وصول کرسکتا ہے؟

۳۷۰۱: اَخْبَرَنَا اِسْمٰعِيْلُ بْنُ مَسْعُوْدٍ قَالَ حَدَّثَنَا خَالِدٌ عَنْ حُسَيْنٍ عَنْ عَمْرِو بْنِ شُعَيْبٍ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ جَدِّهٖ اَنَّ رَجُلًا اَتَى النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ اِنِّيْ فَقِيْرٌ لَيْسَ لِيْ شَيْءٌ وَلِيْ يَتِيْمٌ قَالَ كُلْ مِنْ مَّالِ يَتِيْمِكَ غَيْرَ مُسْرِفٍ وَلَا مُبَاذِرٍ وَلَا مُتَاَثِّلٍ۔

۳۷۰۱: حضرت عمرو بن شعیب سے روایت ہے کہ وہ اپنے والد سے اور (پھر) وہ اپنے والد سے روایت کرتے ہیں کہ ایک شخص نبیؐ کی خدمت میں حاضر ہوا اور اس نے عرض کیا کہ میں فقیر ہوں میرے پاس کچھ موجود نہیں اور ایک یتیم بچے کا میں ولی بھی ہوں۔ آپؐ نے فرمایا: تم اپنے یتیم کے مال میں سے کچھ کھالیا کرو لیکن فضول خرچی نہ کرنا اور حد سے زیادہ نہ کھانا اور نہ دولت اکٹھی کرنا۔

۳۷۰۲: اَخْبَرَنَا اَحْمَدُ بْنُ عُثْمَانَ بْنِ حَكِيْمٍ قَالَ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الصَّلْتِ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْ كُدَيْنَةَ عَنْ عَطَاءٍ وَهُوَ ابْنُ السَّائِبِ عَنْ سَعِيْدِ بْنِ جُبَيْرٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ لَمَّا نَزَلَتْ هٰذِهِ الْاٰيَةُ: وَلَا تَقْرَبُوْا مَالَ الْيَتِيْمِ اِلَّا بِالَّتِيْ هِيَ اَحْسَنُ [الأنعام: ١٥٢] وَ اِنَّ الَّذِيْنَ يَاْكُلُوْنَ اَمْوَالَ الْيَتَامٰى ظُلْمًا [النساء: ١٠] قَالَ اجْتَنَبَ النَّاسُ مَالَ الْيَتِيْمِ وَطَعَامَهٗ فَشَقَّ طَعَامُهٗ فَشَقَّ ذٰلِكَ عَلَى الْمُسْلِمِيْنَ فَشَكَوْا ذٰلِكَ اِلَى النَّبِيِّ ﷺ فَاَنْزَلَ اللّٰهُ: يَسْاَلُوْنَكَ عَنِ الْيَتَامٰى قُلْ اِصْلَاحٌ لَّهُمْ خَيْرٌ اِلٰى قَوْلِهٖ لَاَعْنَتَكُمْ۔ [البقرة: ٢٢٠]۔

۳۷۰۲: حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ جس وقت یہ آیات کریمہ نازل ہوئیں: وَلَا تَقْرَبُوْا مَالَ الْيَتِيْمِ --- اور اِنَّ الَّذِيْنَ يَاْكُلُوْنَ..... (یعنی تم لوگ یتیم کے مال دولت کے پاس صرف اس کی خیر خواہی کے لئے جاؤ اور جو لوگ یتامیٰ کا مال ناحق اور باطل طریقہ سے کھاتے ہیں وہ دراصل اپنے پیٹ میں آگ بھرتے ہیں) تو لوگوں نے یتامیٰ کے مال دولت سے پرہیز کرنا شروع کر دیا یہاں تک کہ جس وقت یہ بات ناگوار محسوس ہوئی تو رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے شکایت کی گئی اس پر اللہ عزوجل نے یہ آیات کریمہ نازل فرمائی۔

۳۷۰۳: اَخْبَرَنَا عَمْرُو بْنُ عَلِيٍّ قَالَ حَدَّثَنَا عِمْرَانُ بْنُ عُيَيْنَةَ قَالَ حَدَّثَنَا عَطَاءُ بْنُ السَّائِبِ عَنْ سَعِيْدِ بْنِ جُبَيْرٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ فِيْ قَوْلِهٖ تَعَالٰى: اِنَّ الَّذِيْنَ يَاْكُلُوْنَ اَمْوَالَ الْيَتَامٰى ظُلْمًا قَالَ كَانَ يَكُوْنُ فِيْ حِجْرِ الرَّجُلِ الْيَتِيْمُ فَيَعْزِلُ لَهٗ طَعَامَهٗ وَشَرَابَهٗ وَاٰنِيَتَهٗ فَشَقَّ ذٰلِكَ عَلَى الْمُسْلِمِيْنَ فَاَنْزَلَ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ: وَاِنْ تُخَالِطُوْهُمْ فَاِخْوَانُكُمْ فِي الدِّيْنِ [البقرة: ٢٢٠] فَاَحَلَّ لَهُمْ خُلْطَتَهُمْ۔

۳۷۰۳: حضرت ابن عباسؓ سے روایت ہے وہ آیت کریمہ: اِنَّ الَّذِيْنَ يَاْكُلُوْنَ کی تفسیر میں فرماتے ہیں کہ جس وقت یہ آیت کریمہ نازل ہوئی تو جن لوگوں کے پاس (یعنی جن کی سرپرستی میں) یتیم بچے تھے تو انہوں نے ان کا کھانا پینا اور برتن سب کے سب الگ کر دیئے) جس وقت یہ بات مسلمانوں پر ناگوار گذری تو اللہ عزوجل نے یہ آیت نازل فرمائی: وَاِنْ تُخَالِطُوْهُمْ فَاِخْوَانُكُمْ اور اس طریقہ سے ان کے ساتھ شامل ہونا حلال کر دیا۔

## ۱۸۰۸: باب اِجْتِنَابُ اَكْلِ مَالِ الْيَتِيْمِ

## باب: مالِ یتیم کھانے سے پرہیز کرنا

۳۷۰۴: اَخْبَرَنَا الرَّبِيْعُ بْنُ سُلَيْمَانَ قَالَ حَدَّثَنَا ابْنُ

۳۷۰۴: حضرت ابو ہریرہؓ فرماتے ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے

وَهْبٍ عَنْ سُلَيْمَانَ بْنِ بِلَالٍ عَنْ ثَوْرِ بْنِ يَزِيْدَ عَنْ أَبِى الْغَيْثِ عَنْ أَبِى هُرَيْرَةَ أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ اجْتَنِبُوا السَّبْعَ الْمُوْبِقَاتِ قِيْلَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ مَاهِيَ قَالَ الشِّرْكُ بِاللّٰهِ وَالشُّحُّ وَ قَتْلُ النَّفْسِ الَّتِىْ حَرَّمَ اللّٰهُ إِلَّا بِالْحَقِّ وَ أَكْلُ الرِّبَا وَأَكْلُ مَالِ الْيَتِيْمِ وَالتَّوَلِّى يَوْمَ الزَّحْفِ وَقَذْفُ الْمُحْصَنَاتِ الْغَافِلَاتِ الْمُؤْمِنَاتِ۔

فرمایا: سات ہلاک کرنے والی اشیاء سے تم لوگ پرہیز کرو۔ عرض کیا گیا: یا رسول اللہ! وہ کیا ہیں؟ آپ ﷺ نے فرمایا: ۱) اللہ عزوجل کے ساتھ کسی کو شریک قرار دینا' ۲) جادو کرنا' ۳) کسی کو ناحق قتل کرنا جس کو اللہ عزوجل نے حرام فرما دیا ہو' ۴) سود کھانا' ۵) یتیم کا مال کھانا' ۶) جہاد کے میدان سے بھاگ جانا' ۷) پاک دامن خواتین پر زنا کی تہمت لگانا۔

**خلاصۃ الباب** ☆ تمام مسلمانوں کو اس حدیث مبارکہ پر بار بار غور کرنا چاہیے کہ اسلام کی کتنی زیادہ اچھائیوں کو کتنی آسانی سے سمیٹ کر نبی کریم ﷺ نے اُمت محمدیہ کی تفہیم کے لیے سمجھا دیا ہے۔ غور کریں کہ چند الفاظ میں دُنیا اور آخرت کی کامیابیوں کی کنجیاں انسان کو تھما دی گئی ہیں کہ ان باتوں پر عمل کریں تو آخرت تو سنورے ہی گی دُنیا بھی جنت نظیر بن جائے گی۔ ہم اپنے اردگرد جتنے بھی گناہ دیکھتے ہیں اگر بنظر غائر مشاہدہ کیا جائے تو یہ بات روزِ روشن کی طرح عیاں ہو جائے گی کہ اکثر گناہوں کا مرکز انہی بُرائیوں سے ہو کر نکلتا ہے۔ آج اللہ عزوجل کے ساتھ غیر اللہ کی شراکت غیروں میں تو کیا ہی کہنے اپنوں نے اس میں جو جو خرابیاں پیدا کر دی ہیں اُسی کو سمیٹنا مشکل ہوتا جا رہا ہے۔ جادو کرنا' اب اس سلسلہ میں کیا تفصیل بیان کی جائے ذرا اپنے اردگرد ہی دیکھ لیجئے کہ اسلامی جمہوریہ پاکستان میں اسلام کے نام پر جادو ٹونے کی کون کونسی قسمیں عاملوں' نجومیوں اور دیگر ایسے ہی ہتھیاروں نے نکال رکھی ہیں اور جگہ جگہ یہ سنیاسی بابے بھولے بھالے مسلمان بھائیوں اور بالخصوص مسلمان بہنوں کی عزتوں سے کھیلتے ہیں' اللہ ہم سب کو محفوظ رکھے۔ رہی سود کی قباحت تو کمزور کیسے کمزور تر اور امیر کیسے امیر تر ہوتے جا رہے ہیں یہ آپ کے سامنے ہی ہے اور اسی کی وجہ سے معاشرے میں امیر اور غریب کے درمیان جو دوریاں پیدا ہو رہی ہیں وہ انتہائی دُور رس اور بھیانک نتائج سامنے لائیں گی۔ یتیم کا مال کھانا' اسے تو اپنوں نے کوئی گناہ ہی نہیں سمجھا اور دِن دیہاڑے یتیموں کے ساتھ ''حسن سلوک'' کے نام پر اُن سے' مالِ مفت دِل بے رحم' والا سلوک روا رکھا جاتا ہے اور سب سے آخر میں پاک دامن عورتوں پر تہمت لگانا۔ اس کی وجہ سے ہم پر جو بلائیں آ رہی ہے وہ بھی سب پر عیاں ہے۔ بے مقصد گھروں سے باہر جانے اور شوبز کی زینت بننے والی خواتین کو تو چھوڑیئے اخباروں میں کس طرح شریف گھرانوں کے نام لے لے کر اُن کی خواتین کے چند من گھڑت بیان چھاپ کر اُن بیچاری خواتین اور اُن کی نسلوں کی عزتوں سے کھیلا جاتا ہے۔ اب تو اچھے بھلے سلجھے ہوئے لوگوں میں بھی ذرا ذرا سی باتوں پر یا آپس کی گفتگو میں اچھی بھلی نیک' پردہ دار اور پڑھی لکھی خواتین کو اُن کی غیر موجودگی میں مزاق اور برے الفاظ سے پکارے جانے کا چلن عام ہوتا جا رہا ہے۔ خدارا! ان باتوں کو معمولی سمجھ کر نظر انداز کرنے کی روش چھوڑیئے اور ٹھنڈے دِل و دماغ سے غور کریں تو آپ کو معلوم ہوگا کہ پیارے نبی ﷺ کی اِس ایک ہی حدیث پر عمل کر کے ہم دُنیا و آخرت کی کتنی بھلائیوں کو سمیٹ سکتے ہیں۔ اللہ ہم سب کو سمجھنے اور عمل کرنے کی توفیق عطا فرمائے۔ آمین

اللہ عزوجل کا شکر و احسان ہے کہ ''سنن نسائی شریف'' جلد دوم کا ترجمہ مکمل ہوا